# خطبہ کتاب حقائق الٰہی

۱۳۱ھ

متضمن

حالات بابرکات فرد الافراد قلندر آزاد حضرت مولوی سید محمد غوث علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مولفہ جناب حافظ محمد امداد حسن صاحب ظہور میرٹھی

سوم بار

# ریاض الفقر معروف بہ دفتر حقیقت

۱۳۰۲

منبع فیوضات یزدانی مظہر آثار رحمت سبحانی مرید خاص حضرت ممدوح جناب منشی فضل رسول صاحب نے مرتب و تحریر فرمایا اور بفرمایش لالہ لچھمی نراین صاحب ساہو صدر بازار میرٹھ

مطبع شگوفہ فیض میں باہتمام منشی نذیر علی طبع ہوا

# هو الحی لا الٰہ الا ہو

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خطبۂ حمد داور دادار … ہست خورشید مطلع انوار

سکۂ نام پاک اوست مدام … لمن الملک واحد القہار

حمد ہے فطرت کا عنوان سعید … حمد ہے آغاز قران مجید

حمد ہے خالق کی گنج بیکران … حمد ہے دریاے فیض جاودا[ن]

حمد ہے گنجینۂ اسرار حق … حمد کے زیر نگین ہیں نہ طبق

حمد ہے خورشید چرخ کن فکان … حمد سے پر نور ہے کون و مکا[ن]

حمد ہے قفل حقیقت کی کلید … حمد ہے مفتاح عرفان و [...]

حمد ہے کشاف توحید خدا … حمد ہے مرآت حسن ک[...]

حمد سے باران رحمت کی مثال … دم بدم ہوتا ہے فضل ذوالجلال

حمد سے پر نور ماہ و آفتاب … حمد سے عرش برین عظمت ماب

حمد کا ہے شور تا اوج فلک … حمد میں مشغول ہیں حور و م[لک]

قطرہ قطرہ حمد سے ہے غرق ذوق … ذرہ ذرہ حمد سے ہے محو شوق

حمد ہر دم یاد حق ہے نیک خو … ہا وہو وہا وہو و ہا وہو

| محو ہو و محو ہو و محو ہو | یاد کر ایسا کہ تا ہو محو ہمہ |
|---|---|

ای خالق کائنات ای حی و قایم بالذات تیری نیرنگی قدرت کا کیا بیان کرون اور تیری حکمت اور صنعت کی کیا کیا صفت و ثنا لکھون

| وے کنہ تو از حد قیاس افزون نیست | اے وصف تو از شرح و رقم بیرون نیست |
|---|---|
| گفتن نتوان کہ آن چگون و چون نیست | ذات تو بہر شئے متجلی ست و لے |

تو وہ قادر مطلق اور صانع برحق ہے کہ تونے ایک مشت خاک آدم کو اشرف المخلوقات قرار دیا ندائے عالم ارواح اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ سنا کر اوس سے اپنی الوہیت کا اقرار کرایا بحکم وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ملائک باتمکین کا اوسکو مسجود ٹھرایا

| کہ ذات خویش در وی بود مدغم | نہ مسجود ملائک آدم آمد |
|---|---|

نَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ کی تجلی انوار سے اوسکو مظہر اسرار بنایا خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰى صُوْرَتِهٖ کا حلہ رحمت ابدی و کرامت سرمدی اوسکے زیب تن کیا وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ اٰدَمَ کا تاج مفاخرت اوسکے سر رکھا وَجَعَلْنَا فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً کے سر پے نظیر سے شان و شوکت سے اوسکو مشرف کیا ذرہ سے آفتاب جہانتاب اور قطرہ سے بحر ذخار و قلزم ناپیدا کنار کر دکھایا اور وہ عالم آرا صورتین بنائین اور وہ صنعتین دکھلائین کہ عقل سلیم اوسکے ادراک سے قاصر اور طبع مستقیم اوسکے فہم سے عاجز ایک نے لَآ اُحِبُّ الْاٰفِلِيْنَ کہلایا ایک کی شان مین وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ فرمایا کوئی اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ کے عطیہ سے عرصہ بیخوفی مین یکہ تاز بنا کوئی نداء مخلصون علی خطر العظیم سنکر ترسان و لرزان رہا کسیکے طور قلب پر فَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ کی تجلی دکھائی کسیکے دل غفلت منزل پر خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ کی مہر لگائی کسیکا سینہ مشرق انوار اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا بنایا کسیکو چاہ تاریک اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ مین گرایا کوئی مستحق انعام فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْيُنُ کا ہوا کوئی سزاوار

وقودها الناس والحجارة تھا اُسی نے بندگی وطاعت میں کیف قد افلح المومنون سی مقبولیت پائی کسی نے خاک مذلت تبت یدا ابی لهب سر پر اوڑائی کسیکو ان اکرمکم عند الله اتقکم کا خطاب ہوا کسیکو ان للکافرین عذاب الیما کا جواب ملا خداوندا تو نے ہزاروں لاکھوں نیرنگ قدرت سے اپنی قدرت کا تماشا دکھلایا لیکن تیری کنہ حقیقت کو کوئی نہ پہونچا اور تیرے رازہاے حکمت کو کما حقہ کسی نے نہ پایا

| | |
|---|---|
| اوست بیچون وچگون ولایزال | برتر از وہم وخیال وقیل وقال |
| کس نبرده ره بکنه ذات او | کس نداند حرفے از آیات او |
| نیست کس را زہره کو دم زند | در ثناے ذات الله الصمد |
| گر ہزاران سال گویم این کلام | نا تمام ونا تمام ونا تمام |

## نعت سرور کائنات صلعم

ہزاران ہزار درود وسلام دفتر انبیا سر حلقہ اصفیا مہر کائنات باعث ایجاد موجودات مظہر جز وکل سالار رسل احمد مجتبے محمد مصطفے پر

| | |
|---|---|
| در ہر دلے کہ مہر تمام محمد ست | او ذاکر درود وسلام محمد ست |
| انجا مجال پر زدن جبرئیل نیست | جائیکہ پایگاه ومقام محمد ست |
| طرز کسے بطرز کلامش نمے رسد | یارب عجب کلام کلام محمد ست |
| آن حوض کوثری کہ جہان پر ز شوق اوست | یک قطره آب صافی جام محمد ست |
| پا می نہد بشوکت وجاه سکندری | ہر کس کہ خاکپای وغلام محمد ست |
| این عرش را کہ چرخ نہم می نہند نام | یک زینہ از بلندی بام محمد ست |
| فضل رسول دولت کونین حاصل ست | نقش نگین قلب چو نام محمد ست |

اور اونکی آل اطہار برگزیده کردگار پر

اے بنت نبی ام شہ کرب وبلا ✦ از آیت تطہیر کمالت پیدا ✦ مرفوع طلق عرش نام پاکت ✦ معصومہ مصطفے بتول زہرا

| | |
|---|---|
| چونکہ علی داشت بخاک انتساب | آت او کرد نبی یا تراب |

وہ کہ ازین خاک چہ گلہا دمید ۔ نگہت فردوس زینہا وزید

سنبل و گل را چمن زیب و زین ۔ موی حسن داده وروی حسین

آن دو نہال اند کہ تا روز دین ۔ بارور اند از گل و از یاسمین

ہر دم ازین باغ برے مے رسد ۔ تازه تر از تازه ترے مے رسد

تاکہ باثنا عشر آن بستہ شد ۔ وه چہ عجب بستہ گل دستہ شد

آن دہ و دو ہمچو بروج فلک ۔ نظم جہان داده سما تا سمک

اور اولی اصحاب کبار سر دفتر ابرار پر

چار یار اند در جہان معروف ۔ چون محمد بہ نظم چار حروف

چار یارش مدار ہفت فلک ۔ چون بدرگاه حق چہار ملک

چار یار اند با عدالت و داد ۔ چون بہم خاک و آب و آتش و باد

چار یار اند از سر آداب ۔ خیمہ شرع را چہار طناب

چار یار اند در محبت ہم ۔ چون محبت بچار حرف بہم

نام مصحف کہ چار حرف نہند ۔ انتظامش چہار یار دہند

صدق و عدل و حیا و علم نبی ۔ بود در ہر چہار یار خفی

چون ز انگشت مصطفیٰ ست بہشت ۔ چار یارش میان چار انگشت

صلی اللہ علیہ و علی آلہ و اصحابہ اجمعین الی یوم الدین

مدح پردازی جناب فیضمآب قطب ربانی غوث صمدانی محبوب سبحانی حضرت سید محی الدین عبد القادر جیلانی رض

اے شاہ باز اوج حق وے شہسوار راه دین ۔ اے عز و جاه ہادقان وے فخر و شان عارفین

اے مظہر صدق و صفا وے مصدر علم و حیا ۔ اعلیٰ امام المتقین اشرف امیر المومنین

اے پیشوا اے اصفیا اے مقتدا اے اتقیا ۔ اے رہبر راه ہدا مطلوب ختم المرسلین

اے چاره ساز عاجزان داروی درد بیدلان ۔ از راه لطف و مرحمت سوئیم ببین سوئیم ببین

اے حامی دین نبی اے غوث اعظم شاہ دین
سالار جملہ اولیا سرتاج جملہ کاملین

جد بزرگ پیر من پیرم ترا نور البصر — من خاکروب کوے او نیست حقم بیشتر
گر تو ز دست مرحمت دستم بگیری چہ عجب — روزے بیائی از کرم در کلبہ ای عالی گہر
شانم فزاید بیشتر بر جن و انس و ہم ملک — نازو تفاخر زیبدم بر عرش و ہم مہر و قمر
عاجز نوازی زود کن یکبار ای خیر البشر — دارم بشوقت درد جان ہر روز و ہر شام و سحر

اے حامی دین نبی اے غوث اعظم شاہ دین
سالار جملہ اولیا سرتاج جملہ کاملین

مہرت ضیائے قلبہا نامت دوائے ہر بلا — ذکرت فتوح غیبہا از عرش تا تحت الثری
خویت خوش و رویت نکو با فر و شان حیدری — شان و جلالت الامان چون صولت شیر خدا
ہر کس بظل عاطفت با صدق و اخلاص آمدہ — شد صاحب حلم و حیا شد مجمع صدق و صفا
تو نور چشم احمدی تو فخر دین مصطفےٰ — دارند خدام درت زان نازہا بر نازہا

اے حامی دین نبی اے غوث اعظم شاہ دین
سالار جملہ اولیا سرتاج جملہ کاملین

در زمرہ انسانیان گرچہ بسے از اولیا — اعلیٰ و افضل تر خدا پیدا نمودہ جابجا
از فضل ذات لم یزل چون تو نیامد در جہان — ہرگز بہ فیض باطن و صدق و صفا و اعتلا
فیضت چو ابر رحمت است لطفت چو باران کرم — ہر جا ببارد در دمے سیراب سازد سینہا
فرخ ہمایون طالعے کو فیض یابد از درت — چینند گل مقصود خود از روضۂ دار الصفا

اے حامی دین نبی اے غوث اعظم شاہ دین
سالار جملہ اولیا سرتاج جملہ کاملین

اے قبلہ ارباب جان اے کعبہ ہر دو سرا — شاہ جہان عارفان سرخیل ارباب صفا

هستی امام اولیا در هر دو عالم بالیقین — سر حلقهٔ افراد و هم سر دفتر کل اصفیا
کس را نباشد زهره کو دم زند در پیش تو — کز هیبت جن و ملک ترسان و لرزان برملا
اے محرم اسرار حق مقبول رب العالمین — اے مخزن جود و سخا اے واقف سر خدا

اے حامی دین نبی ای غوث اعظم شاه دین
سالار جمله اولیا سرتاج جمله کاملین

اے جلوهٔ نور خدا از چهره ات ظاهر چو ماه — اے شان حسن لم یزل حسن تو با صد عز و جاه
ان خاندان عالیت آن دودمان اشرفت — تابان چو ماه چارده روشن چو خور ای بادشاه
اے دستگیر بیکسان ای پیر پیران جهان — ای ذات خاص تو شده چون فضل حق عالم پناه
اے نام نامی ترا مانند نام خود خدا — کرده عطا صدها اثر بے انتها بے اشتباه

اے حامی دین نبی ای غوث اعظم شاه دین
سالار جمله اولیا سرتاج جمله کاملین

امیدوارم روز و شب از فضل خاص بیهمال — دارم تمنا هر دمے از ذات پاک ذوالجلال
چون مرشد ذی جاه من وقت وصال کبریا — با حق سپرده راز خود از حکم رب ذوالجلال
روشن نماید در جهان حق نام او چون آفتاب — تا حشر ماند شهرت شاهنشه صاحب کمال
هستم دعا را ملتجی با صد نیاز و با ادب — ای پیر پیران کن کرم از رحمت و جود و نوال

اے حامی دین نبی ای غوث اعظم شاه دین
سالار جمله اولیا سرتاج جمله کاملین

وصف و ثنائے پیر خود گویم چه ای محبوب رب — خورشید رخ طوبی قد و عالی نسب والا حسب
اندر فصاحت بیبدل اندر بلاغت لاجواب — چون او موحد نیست کس اینجا تا ملک عرب
از ابتدا مستغرق توحید ذات پاک بود — ازانکه بود از نسل تو ای سید عالی نسب
در جمله سیرت همچو تو مصداق الولد بود — روشن بود حالش بتو همرنگ آئینه حلب

ای حامی دین نبی ای غوث اعظم شاه دین
سالار جمله اولیا سر تاج جمله کاملین

تو شاه عالی مرتبت من خاکروب درگهت ... تو تاج بخش سلطنت من جبه سای بر درت
تو پیر پیران از ازل تو شاه شاهان تا ابد ... تو مقبل و محبوب حق حق یار و هر دم یاورت
تو قادری برکار دین تو یاوری بهر حزین ... من عاجز و مسکین گدا حلقه بگوش و چاکرت
ای سرور مردان دین ای هادی راه یقین ... چشم کرم چشم کرم از راه لطف و مرحمت

ای حامی دین نبی ای غوث اعظم شاه دین
سالار جمله اولیا سر تاج جمله کاملین

ثنا طرازی زبدۂ مردان فرد مبارز میدان در حضرت فرید الملة والدین گنج شکر رحمة الله علیه

بنور حسن مه رویت منور ملک هندستان ... بهار باغ چشت افزون بذاتت ای مه تابان
ببوی نسبت ذاتی به فیض عالم آرائی ... معطر می شود چون گل دماغ طالب سبحان
نثار مرقدت گردم فدای آستان باشم ... که می بخشی بلطف تاج فقر و دولت عرفان
تو شاه ملک توحیدی گدای بی نوا هستم ... سلیمانی تو من مورم نمورم بلکه کمتر زان

فرید الدین و الدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت ای شه خوبان

تو آن سلطان عرفانی تو آن محبوب سبحانی ... نبوده در جهان هرگز ترا کس همسر و ثانی
تو گنج بے بها داری نه گنج شکر و دنیا ... ندارد پیش تو قدری سریر و تاج سلطانی
عزیزی آنچنان تو خواجه قطب الدین کاکی را ... که هم نور البصر هستی و هم تو جان جانانی
مرا ملجا و ماوای بدردم چاره فرمائی ... کنی امداد هر وقتم زهی مقبول ربانی

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت ای شه خوبان

طفیل سید عالم امید لطف ها دارم | به بینم روی زیبا را بجان مشتاق دیدارم
نهان کی باشد آن حسنی که همچون خور بود روشن | اگرچه زیب رخ داری نقاب از پیش بردارم
بده جام می توحید از خمخانهٔ چشتم | خیال هر دو عالم را و بال زیست انگارم
کشی داغ غلامی بر جبین من اگر روزی | کنم صد فخر بر شاهان و ناز بخت بشمارم

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت ای شه خوبان

بجناب سید و سلطان نظام الدین عالی جاه | ز چشم فیض تو گشته ولی هند و شاهنشاه
عطا کردی چنان جامی علاء الدین صابر را | که در بحر فنا شد غرق آن مدهوش حق آگاه
جمال دل پذیر تو جمال الدین نورانی | منور ساختی او را ز نور خویشتن چون ماه
طفیل این همه اصحاب خود ای مرشد کامل | کنی روزی نگاه لطف بر من نیز خاطر خواه

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت ای شه خوبان

بدست مرحمت دستم بگیر ای پیر پیرانم | که من لطف ترا لطف خدای پاک میدانم
تو کردی آنچه رحمت ها درین ایام بی تابی | کجا یارای آن دارم که شکرش بر زبان رانم
ز اخلاق کریمانه بحال زار مسکینان | کرم کردی کرم کردی رهین لطف و احسانم
ز امداد و دعاهای تو گردد کام من حاصل | یقین دارم برین معنی همین است دین و ایمانم

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت ای شه خوبان

بچشم ظاهری حسنت نیامد گرچه بیچارم | ولی مهر تو در سینه ز اول روز میدارم
ترا داده شهنشاهی مرا کرده گدای تو | خ | مرا زین همین شاها که بهشت التجا آرم
تو از خاصان حقانی تو از مردان ربانی | م | تو مرد فرد یزدانی عزیز رب غفارم

بیا بهم یار در درگه نشینم پیش تو گه گه — به بینم روے رخشانت بحسرت اشک تربارم

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل وجان را بنامت ای شه خوبان

هزاران چشمه ها از بحر فیضانت روان هستند — ازان چشمه بسے لب تشنگان سیراب میگردند
ز اوراق کتب ها جلوهٔ انوار مے بارد — ز اوصاف کمالاتت هزاران ذکر مے سازند
گذشته گرچه عهد تو ز شش صد سال افزون تر — همه صافی درونان زندهٔ جاوید میدانند
چو روز روشن ست احوال انوار کمال تو — ولیکن اهل دنیا راز کی دانند و کے فهمند

فرالدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل وجان را بنامت اے شه خوبان

چگویم وصف و توصیف جناب والد اعظم — چگویم مدحت شان کمال مادر اکرم
یکے مهر و یکے ماه و یکے میر و یکے شاهی — بفضل حق تعالی هر دو بس اعلی و بس افخم
شه اقلیم عرفانی و هم عرش خدا دانی — جناب قبله نجم الدین عزیز عالم و اعلم
تو فخر خاندان هستی بهر نوع و بهر صورت — ز تو شد خاندان چشت از بس مفخر عالم

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل وجان را بنامت ای شه خوبان

توان مقبول ربانی که چون شش ساله بد عمرت — دعا کردی به نابینا و شد مقبول از رحمت
چو دیدان دزد نابینا کمالت هم دران عمرت — بجان آورد ایمان و ز دزدی کرد صد نفرت
ما این شان و با این شوکت با این فضل و با این عظمت — خدا روز ازل ز فضل خود در خلق آوردت
بزرگیت خدا دادا ز خدا خواهم شب و روزے — مراد من طفیل تو برآید با همه عجلت

فرید الدین والدنیا وحید العصر والدوران
فدا سازم دل و جان را بنامت اے شه خوبان

## توصیف مقبول بارگاہ کبریائی محبوب الٰہی حضرت سلطان الاولیا شیخ نظام الملۃ والدین رحمۃ اللہ علیہ

بعد حمد خالق ماہ و خور و عرش برین
ہون مین مداح جناب پیشواے عارفین

نام نامی ہے نظام الدین سلطان ہی لقب
اور ہین شیخ المشایخ بھی ملقب ہر کہین

نام ثانی ہے محمد ابن احمد دانیال
اور سلطان السلاطین کا لقب بھی ہے مبین

پیر و مرشد آپکے حضرت فریدالدین ہین
آپ ہین اون کے خلیفہ نامدار و اولین

سب کمال باطنی انعام مادرزاد ہے
دست قدرت سے رقم تھا جملہ بر لوح جبین

عمر تھی بارہ برس کی فاضل کامل ہوے
شہرۂ آفاق تھے علم و عمل مین شاہ دین

جذبۂ عشق خدا سے جان و دل معمور ہے
اور نہ عاشق ہی ازل سے ایزد جان آفرین

ہے عیان چہرہ سے یون شان ولایت آپکے
مہر سے ہوتا ہی روشن جس طرح روے زمین

دیکھ آثار کمال باطنی کو آپ کے
ہوگئے دل شاد پیر مقتدای واصلین

شیخ کو تھی یہ محبت اور الفت آپ سے
ایکدن جو آپ کو دیکھا ذرا اندوہگین

الفت خالص سے فرمایا کہ اے نور البصر
یاد رکھین آپ اسکو از رہ صدق و یقین

گر رکھے گا حق کمال فقر کی کچھ آبرو
جاؤنگا تنہا نہ جنت مین بروز آخرین

ساتھ لیکر جاؤنگا مین آپکے جملہ مرید
کچھ نہ ہووین اپنے دل مین آپ یکذرہ حزین

اور ہے اسباب سے بھی الفت شیخ آشکار
سرور عالم کا ایک جامہ بروز واپسین

خفیہ فرمایا عنایت بدر دین کی معرفت
تا حسد پیدا نہو دلمین کسی کے کچھ کہین

کیا لکھوں مین حسن اور خوبی کا حال پر کمال
ہین ثناخوان آپکے دنیا مین از کہ تا مہین

سرزمین ہند از بس فیض سے معمور ہے
اے شہ ہندوستان محبوب رب العالمین

خطۂ ہندوستان کل آپکے ہے زیر حکم
والی ملک ولایت صاحب تاج و نگین

بعد حضرت غوث اعظم رتبۂ محبوبیت
آپنے پایا نہین پایا کسی نے بس نہین

کمترین خادمان سے ہے فضل عاجز آپ کا
پیر و مرشد قبلہ و کعبہ ہو میرے بالیقین

آپ پر روشن ہے شہا میرا جو کچھ حال ہے — کیا بیان اوسکو کرون جو کچھ ہے دلمین جاگزین
آپ دریاے کرم ہو اور مین ہون خشک لب — تشنگی میری بجھاؤ اے شہ دین متین

وصف شہنشاہ توحید و تجرید و تفرید پیر و مرشد برحق حضرت سید مولوی محمد غوث علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

کشور فقر و فنا کا شاہ عالیشان ہے — آفتاب آسمان وحدت و عرفان ہے
سید عالی نسب والاحسب مرد خدا — صاحب علم و عمل اور حافظ قرآن ہے
دل مین ہے یاد خدا لب پر حدیث مصطفےٰ — حامی دین محمد واصل یزدان ہے
عشق حق دل مین سمایا ہے برنگ بوے گل — دین و دنیا کا خیال آجاے کیا امکان ہے
عشق اور عرفان کو اوسکی ذات سے ہے آب و رنگ — عشق جان معرفت وہ معرفت کی جان ہے
راز باطن کو چھپانے مین ہے یکتاے زمان — راز کھلنا آپکے ملت مین ایک عصیان ہے
خلق کے پیرایہ مین ہے رحمت حق کا ظہور — گرچہ ظاہر مین بنایا صورت انسان ہے
عارف بیباک ہین تجرید مین چالاک ہین — صاف گوئی مین زبان ایک خنجر بران ہے
آستان بوسی کی رکھتا ہے ازل سے آرزو — سر جھکاے اسلیئے یہ عرش عالیشان ہے
رہ نماے راہ توحید خداے پاک ہے — طالبان راہ حق کا بس یہی ایمان ہے
آگیا وہ سایہ فضل خداے پاک مین — صدق دل سے جسنے پکڑا آپ کا دامان ہے
نشہ توحید مین رہتے ہین ہر دم خندہ زن — اہل عرفان کے لیئے زندہ ولی برہان ہے
کب ہر ایک پر ہوتا ہے توحید حق کا انکشاف — نے موحد ہر ولی نے ہر بشر لقمان ہے
فیض باطن سے ہوا جو کوئی ذرہ بہرہ یاب — دل مین اوسکی غیر حق کا شوق ہے نہ دھیان ہے
خاکبوسی آستان کی کاشکے ہووے نصیب — ایک جہان کو بس یہی حسرت ہے اور ارمان ہے
طرفہ تر ہے حال حضرت کا فناے ذات مین — دیکھکر ہر دیدہ ور حیران و سرگردان ہے
گنج عرفان خدا سے جسکا دل معمور ہو — ایسے شاہنشاہ کو کیا حاجت سامان ہے
مجمع فضل و کمالات خدائی دیکھکر — کہتے ہین جن و ملایک کیا خدا کی شان ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | دیدۂ پر نور رشک چشمۂ حیوان ہے | | ہی ہر ایک چشمک تجلی حیات جاودان |
| | سید حسنی حسینی عاشق سبحان ہے | | حضرت غوث علی ہی نام نامی آپ کا |

بعد حمد و نعت و مداحی برگزیدگان ذات خاکسار ذرہ بیمقدار فضل رسول ساکن بلدہ میرٹھ ناظرین با تمکین کی خدمت مین عرض پرداز ہی کہ جب سر حلقہ ارباب تجرید و تفرید کشاف حقایق و دقایق عرفان و توحید حقیقت آگاہ عارف باللہ موحد فرید الدہر قلندر وحید العصر پیر و مرشد برحق ہادی راہ ایزد مطلق مولوی سید محمد غوث علی شاہ صاحب پانی تیس ۳۰ برس کا عرصہ ہوا خاکسار اور مردمان خانہ خاکسار کو تعلیم ہدایت راہ حق سے مشرف فرما کر اور عرصہ تک خدمت بابرکت مین حاضری سے مستفیض رکھکر ملک پنجاب کیطرف روانہ فرمادیا اور ارشاد کیا کہ اگر منظور خدا ہو ایک جگہ استقامت سے رہو اکثر اوقات عالم دوری مین آپکے ارشادات و حالات اور کمالات کی کیفیت جب مین احباب کو سناتا تو بعض صاحب فرماتے کہ یہ ارشادات وغیرہ کتاب مین لکھنے کے لایق ہین ایک دفعہ بمقام پانی پت جب حضرت قبلہ و کعبہ کی خدمت مین حاضر ہوا تب بھی کئی صاحبون نے نیازمند کو اسبات پر امادہ کیا کہ حضرت سے کسیقدر ملفوظات لکھنے کی اجازت دلوانی چاہیئے ناچار خلوت مین ایکدن عرض کیا کہ آپنے مثل دیگر اکابران دین کچھ تالیف اور تصنیف نہین فرمایا اگر حضور کچھ تصنیف فرماتے تو ناظرین کو بہت بڑا فیض و فائدہ ہوتا اور بعض خادم اسبات کے نہایت آرزومند ہین اگر اجازت ہوجاے تو ہم بھی بقدر اپنی لیاقت اور فہم کے آپکے حالات لکھین اوسوقت فرمایا کہ سینہ کا علم سینہ ہی مین رکھنا اچھا ہوتا ہی سفینہ مین لانا مناسب نہین ہی اور بعد ایک عرصہ کے بذریعہ کرامت نامہ ارشاد ہوا کہ کتاب بے باید نوشت نام آدم بسخن یادمی ماند لیکن تا دم حیات حضور نیازمند کا کچھ ایسا حال رہا کہ ہرگز ارادہ تحریر کتاب کا پیدا نہو جب آپ اس دار ناپایدار سے رحلت فرماے عالم جاودانی ہوے جو راحت اور شادمانی آپکے دیدار پر بہار ظاہری اور عیش و کامرانی ملازمت جسمانی سے حاصل ہوتی رہتی تھی وہ یکبارگی معدوم ہوگئی اور قلق مفارقت اور رنج مہاجرت سے زیست وبال ہوئی رباعی

| | | | |
|---|---|---|---|
| | وگرنہ شرح دہم با تو داستان فراق | | زبان خامہ ندارد سر بیان فراق |
| | کہ روے ہجر سیہ باد و خانمان فراق | | فراق و ہجر کہ آورد در جہان یارب |

اوس پریشانی وحیرانی کے زمانہ مین عالم رویا مین چند بار کتاب لکھنے کا ایما ہوا تب زیادہ خیال پیدا ہوا اور یقین واثق ہو گیا کہ تالیف وتصنیف کتاب مین ضرور کوئی حکمت ہی کتاب تالیف ہونی چاہیئے اسی عرصہ مین زبدہ مریدان ارادتمند ومنتخب معتقدان ارجمند حضور طالب اسرار خفی وجلی مفتی برکت علی صاحب ساکن بٹالہ ضلع گورداس پور ملک پنجاب نے ایک خط میرے نام لکھا کہ مین ایک مختصر کتاب بزبان فارسی حضور اقدس کے حالات مین لکھنا چاہتا ہون اور آپکی صلاح اور مشورت کا خواہان ہون چونکہ حافظ امداد حسین ولد بدیع الدین از راہ حسن اخلاق خاکسار سے ربط خاص رکھتے ہین مین نے خط اونکو دکھلا کر کہا کہ حالات اور کمالات بزرگان دین کے لکھنے کیواسطے لیاقت ظاہری اور باطنی دونون درکار ہین بے اسکے کمالات ظاہری اکابران طریقت اور اسرار درونی واقفان حقیقت کا لکھنا دشوار ہی اور مین کسی طرح کچھ لیاقت نہین رکھتا مفتی صاحب کو کیا صلاح دون حافظ صاحب نے فرمایا کہ مفتی صاحب اگر کتاب لکھنا چاہتے ہین تو اونکو حضور اقدس کے ارشادات اور رموز تعلیم اور اسرار عرفانی اور بیانات فیوضات سبحانی کی بخوبی معلومات درکار ہی اگر بذریعہ تحریر اعانت ہوسکے کچھ مضایقہ نہین ہی خدام ارادتمند فیض پاوینگے اور حظ اوٹھائینگے چونکہ مفتی صاحب بفاصلہ دور دراز تھے اسباب دل آمادہ نہوا اور حافظ صاحب سے کہ مرید صادق وارادتمند خالص حضور لاہوت مرتبت ہین اور نزدیک رہتے ہین یہ کہا کہ اگر آپ کتاب لکھنے پر آمادہ ہون تو مین اپنی معلومات سے جو قابل تحریر ہی نہایت جد وجہد سے لکھدون اور لکھادونگا اور دریغ نکرونگا اور انشاء اللہ تعالی ایک عمدہ ملفوظات تیار ہو جاویگا آخر حافظ صاحب آمادہ ہوے تب خاکسار نے مفتی صاحب کو جواب لکھ بھیجا کہ تم تکلیف نکرو کتاب یہان لکھی جاویگی اور چند قواعد ترتیب کتاب کے مقرر کیئے کہ ان کی پابندی کے ساتھ کتاب مرتب کرنی چاہیئے اول یہ کہ بزرگان دین نے کتب تصوف مین شاعرانہ عبارت آرائی اور مبالغہ پیرائی اور لفاظی کو پسند نہین کیا ہی اور مدعا اور مقصد اصلی اظہار مطلب کو سمجھا ہی تم بھی اردو زبان مین عام فہم بعبارت سادہ اور سلیس لکھو دوسرے ارشادات وکنایات واشارات وحکایات وروایات وحالات وواردات باطنی حضور مین سے جو ایسی بات ہو جسکے سمجھنے سے عام آدمی شک وشبہ مین پڑین اونکو ایسے طور سے

بیان کرو کہ بخوبی عام و خاص کی سمجھ مین آجاوین تیسرے وہ نقول و حکایات لکھو جو حتی الوسع نہایت صحیح اور درست ہون چوتھے ادب و حفظ مراتب انبیا علیہ السلام و اولیاے کرام و بزرگان سلف کا لحاظ رکھو پانچوین جو مضمون یا نقل یا حکایت فقر سے تعلق نرکھتا ہو وہ ہرگز داخل کتاب نکرو چنانچہ بتائید ایزد سبحانہ تعالی حافظ صاحب نے بپابندی امورات مذکورہ کمال ادب و اخلاص کے ساتھ ملفوظات کو مرتب کیا ریاض الفقر اور دفتر حقیقت نام رکھا مین نے یہ اشعار بطور داد رقم کیے

| | |
|---|---|
| مرحبا اے طالب ذات خدا | مرحبا اے شیدائے عشق کبریا |
| مرحبا اے صاحب ذہن و ذکا | مرحبا اے معدن فکر رسا |
| مرحبا اے منبع صدق و ادب | مرحبا اے مورد افضال رب |
| مرحبا صد مرحبا اے خوش کلام | مرحبا اے حافظ ذی احترام |
| خوب لکھی یہ کتاب دل فروز | از رہ اخلاص و صدق و درد و سوز |
| سر بسر ہے فیض بخش کائنات | گوہر معنی ہے اسکی بات بات |
| جو بیان اسکا ہے معنی خیز ہے | جو کلام اسکا ہے شوق انگیز ہے |
| پر ہے اسرار حقیقت سے تمام | نور بخش جان و دل ہے ہر مقام |
| نام پاک مرشد عالی تبار | اس سے روشن ہوئیگا خورشید وار |
| صدق دل سے اسپہ تم رکھو یقین | زندہ جو کرتا ہے نام عارفین |
| زندہ کرتا ہے خدا اوسکا دل | نور بخشتا ہے اوسکا آب و گل |
| جیسے ہے تحریر با صدق و ادب | ایسے ہی امید ہے از فضل رب |
| دولت دارین حاصل ہو تمھین | راحت کونین حاصل ہو تمھین |
| ہو قبول خاطر ہر خاص و عام | فیض بخش ہر کہ و مہ بالتمام |
| دولت الفقر فخری ہو نصیب | قرب حق حاصل ہو بالطف عجیب |
| دل منور ہو بانوار تجلی | سینہ ہو توحید حق سے ممتلی |

باعث فضل فراوان ہو کتاب ۔ حق کرے برکت سی اسکی فتح باب

جب تالیف کتاب سے حافظ صاحب فارغ ہوے ارادتمندان صادق ومعتقدان واثق کی ہر چہار طرف سے تحریرین آئین اور تاکید پر تاکیدین ہوئین کہ جلد چھپوانا چاہیے اور اسکے فیض عام سے محروم رکھنا نچاہیئے ارادہ تھا کہ انطباع کی تجویز کیجاے اور کتاب چھپنے کے لیئے لکھنؤ بھیجی جاے کہ گوہر درج امارت اختر برج سعادت ستودہ خصال حمیدہ افعال لالہ لچھمی نراین صاحب خلف الرشید لالہ فتح چند صاحب ساہوکنپ میرٹھ نے اصرار کیا کہ اسکا چھپوانا اور شایع کرنا مین بذات خود سرمایہ سعادت دارین ومفاد کونین سمجھتا ہون ہرچند کہ اکثر احباب و بعض خدام والاجناب نے شریک ہونا چاہا مگر لالہ صاحب موصوف نے اپنی عالی ہمتی سے کسیکو شریک نکیا اور مطبع شگوفہ فیض واقع میرٹھ مین طبع کرایا آفرین اللہ تعالی شانہ اونکو اسکی جزا دے اور اونکے مطالب دارین برلاوے بمنہ وکرمہ

## مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

اے خدای پاک دارای جہان ۔ فضل واحسان آپکا ہے بیکران
گر کرون مین شکر تا روز جزا ۔ ایک ذرہ بھی نہو مجھسے ادا
آپکے فضل وکرم سے یہ کتاب ۔ ہوگئی تیار سب چھپکر شتاب
گر نہوتی آپ یارب رہنما ۔ کون لکھتا اسکو باصدق وصفا
التجا ہے یہ بصد عجز ونیاز ۔ اور یہ ہی عرض میری کارساز
فیض اسکا حشر تک جاری رہے ۔ فیض کی ایک گرم بازاری رہے
ہون منور اس سے قلب عاشقان ۔ پر ہوا سکے فیض سے ہندوستان
دل پسند اہل ظاہر ہو مدام ۔ راح روح اہل معنی ہو دوام
فیض سے اسکے ہر ایک ہو بہرہ یاب ۔ طالبون کا اس سے ہووی فتح باب
آپکے فضل وکرم سے جاودان ۔ فیض بخش عام ہو یہ بے گمان
نام پاک مرشد عالی وقار ۔ شہرۂ عالم ہے جیسے خورشید وار

الا اِنَّ اولیاءَ اللّٰہِ لاخوفٌ علیہم ولاہم یحزنون

کتاب فیض انتساب حالات شیخ وقت عارف کامل موحد واصل جناب مولوی حاجی
سید محمد غوث علیشاہ صاحب قادری نقشبندی چشتی سہروردی بغدادی پانی پتی

موسومہ

# ریاض الفقر

معروف

# دفتر حقیقت

۱۳۰۲

از تالیف حافظ محمد امداد حسین ظہور عرفانی ساکن میرٹھ حسب ارشاد جناب
منشی فضل رسول صاحب رئیس میرٹھ مرید خاص مولانا صاحب دام فیضہ

در مطبع فیض مرقع شگوفہ فیض منشی فیر علی بہار آرائی طبع شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بنام حق کنم آغاز تفسیرِ خدا دانی
تمنا دارم از فضلِ رسول پاک یزدانی

ریاض الفقر از فیض علی و غوثِ ربانی
بقلب عاشقان تا حشر دارد نور افشانی

خداوندا خدائی تجکو زیبا ہے اور سزاوار تیری مالک الملکی و اللہ بکل شئی محیط سے آشکار تیری شاہنشاہی کا فعال لما یرید سے اظہار تجکو روا ہے فرمانا لمن الملک الیوم للہ الواحد القہار ہو اللہ احد اللہ الصمد تیری یکتائی اور بے نیازی کی دلیل لم یلد و لم یولد و لم یکن لہ کفوا احد شاہد یکتائے بے قال و قیل ازل و ابد جزو کل سب تیری صفات کا ظہور ہو الاول ہو الآخر ہو الظاہر ہو الباطن سے ہر شئے معمور ہے

ای غیر تو در ہمہ جہان موئی نے
جز روئی تو در ہمہ جہان روئی نے

از ہر سوئی کہ بنگرم در دو جہان
ان سوی تو نے و لیک ان سوئی نے

اندر چشم ہمہ توئی بینائی
اندر دہنم ہمہ توئی گویائی

در ہر قدمم تو راہ مے پیمائی
بس جملہ توئی دگر چہ میفرمائی

لیس کمثلہ شیٔ سے بے مثلی تیری پیدا الملک القدوس سے منزہ اور مقدس ہونا تیرا ہویدا ؎

اے پاکی تو منزہ از ہر پاکی قدوسی تو مقدس از ادراکی
در راہ تو صد ہزار عالم گرشے در کوئے تو صد ہزار آدم خاکی

تیری ادراک معرفت مین عقل بلند پرواز مقربان بساط قرب پریشان تیری کنہ حقیقت مین خیال لامکان سیر بار یافتگان سراپردہ عزت حیران ❊ ؎

نے عقل بکنہ لایزال تو رسد نے فکر بغایت جلال تو رسد
در کنہ کمالت نرسد ہیچ کسے ❊ کو غیر تو کس تا بکمال تو رسد

کن سے تو نے نقشہ کون ومکان جمایا فاطر السموات والارض سے تو نے چمن کن فکان کا رنگ دکھلایا ذرات مکونات کو تو کتم عدم سے منصہ ظہور پر لایا - الحمد للہ الذی خلق السموات والارض کو تو نے نغمہ خالقیت ٹھہرایا ❊ ؎

خاک ضعیف از تو توانا شدہ اے ہمہ ہستی ز تو پیدا شدہ
ما بتو قایم چو تو قایم بذات زیر نگین علمت کائینات
ملک تعالےٰ وتقدس ترا ما ہمہ فانی و بقا بس ترا ❊

زمین وآسمان سے تو جلوہ گر - اللہ نور السموات والارض سے تیری ذات اظہر شب و روز سے تیری قدرت عیان واللہ یقدر اللیل والنہار کا تو شایان پیدا اور نا پیدا کرنا تیرا کام یخرج الحی من المیت ویخرج المیت من الحی تیرا کلام

؎ سبحان اللہ زہے خداوند وجود مستجمع فضل وکرم ورحمت وجود
در ہر اٰنے برد جہانے بعدم ارد دگرے جہان ہماندم بوجود

احدیت کو وحدت مین تو نے منزوی کیا وحدت کو واحدیت مین تو نے مخفی رکھا عناصر اربع کو تو نے احدیت سے ظاہر کیا اعیان ممکنات کو تو نے حجاب اسما بنایا اسما کو تو نے حجاب صفات ٹھہرایا صفات کو حجاب ذات تو نے قرار دیا ❊ ؎

اے برہمہ آشکار و برجملہ نہان در عین عیان مخفی و در خفیہ عیان

| آنی وہم اینی و نہ این و نہ ہم آن | اندر تو عجب ماندہ ام اے جان جہان |
|---|---|

کعبہ کی سجدہ ریزی سومنات کی خاک بیزی صومعہ کی خلوت خرابات کی جلوت شمع کا نور پروانہ کی سوختگی بادہ کا جوش پیمانہ کی نوشانوش عاقل کی عقل کی رسائی دیوانہ کی فہم کی کج ادائی آشناؤں کی آشنائی بیگانوں کی ہرزہ سرائی تیری ہی نیرنگ قدرت کا تماشا ہے ۵

| در ہر منزل عاشق دیوانہ توئی | در کعبہ و سومنات افسانہ توئی ٭ |
|---|---|
| بر شمع جمال خویش پروانہ توئی | خود گل شدہ و بلبل شیدائی ۔ |
| ہر لحظہ برنگے نو و نقش دگر است | یک طاؤس است و ہر دو کونش دو پراست |
| تو جلوہ چہ می کنی چو او جلوہ گر است | بر جلوہ او نظارہ کن نیست بس ٭ |

نیسان کے قطرہ کی ابداری کی گوہر نثاری ذرہ کی چمک چمک کی دمک آفتاب کی تجلی تابی تجلی کی برق وشی تجلی سے طور کی نمود طور سے تجلی کا وجود و شہود ثواب سے خطا کا نام خطا سے ثواب کا احترام تیری ہی ندرت کا چرچا ہے ٭ ۵

| ان جلوہ گری نور او ہست اید روپیش | ہر چیز کہ ہست درد و عالم کم و بیش |
|---|---|
| چون جلوہ کند ترک نماند کم و بیش | تا جلوہ ہمی کند ہمہ جلوہ او ست |
| ساجد ز ہمہ جہان و مسجود توئی | در جملہ جہان عابد و معبود توئی ٭ |
| موجود بود یقین و موجود توئی | زان روئے کہ ہر کہ عابد و معبود است |

حسن کو آن جسم کو جان زلف کو تسلسل نگاہ کو کیف مل کفر کو ظلمت و زنار داری دین کو ضیا و نور باری زمین کی سر جائی آسمان کی جہان پیمائی آب کی روانی آتش کی تیز زبانی خاک کی بربادی باد کی ازادی چشم کو نور دل کو حضور عقل کو ادراک ادراک کو شناسائی شناخت و شناسائی کو عرفان تو نے عطا کیا ٭ ۵

| بے ہستی تو سنگ و گل و کاہے نیست | کس نیست کز و بسوی تو راہی نیست |
|---|---|
| کاندر دل او ز مہر تو ماہے نیست | یک ذرہ ز ذرات جہان نہ توان یافت |

اے مہر رخت مظہر ذرات دو کون — ذاتت بصفت معنی آیات دو کون
اے دادہ بہ ہستی جمالت ہستی — وے کردہ ز نفی عین اثبات دو کون

کثرت کو وحدت وحدت کو کثرت موسی کو طور ظلمت کو نور عاشق کو نار منصور کو دار گلشن کو آب گل کو تاب چشم کو بینائی دل کو دانائی تو نے بخشی ۔

اے گشتہ عیان بروے تو از جام جہان — پیدا شدہ از بوی خوشت نام جہان
پیدائے جہان توئی و پنہان جہان — آغاز جہان توئی و انجام جہان

اے حسن تو در کل مظاہر ظاہر — وے چشم تو در جملہ مناظر ناظر
از نور رخ و ظلمت زلفت دائم — قومے شدہ مومن اند و قومے کافر

باریافتگان بارگاہ صمدیت کی زبان تیری حمد پردازی اور ثنا طرازی سے عجز سے گنگ دلال لا احصی ثناء علیک کا شاہد حال مقربان سراپردہ احدیت کی عقل تیری شناسائی مین قاصر ما عرفناک حق معرفتک وما قدروا اللہ حق قدرہ سے ظاہر

سبحان خالقی کہ صفاتش ز کبریا — بر خاک عجز مے فکند عقل انبیا
گر صد ہزار سال ہمہ خلق کائنات — فکرے کنند در صفت عزت خدا
آخر بعجز معترف ایند کاے الہ — دانستہ شد کہ ہیچ ندانستہ ایم ما

کون ہے کہ تجھ بیچون و بیچگون کی مدح مین قلم اوٹھائے اور کسکی ہمت ہے کہ شان بے نشان کی وصف مین حرف زبان پر لائے ۔

ای شرح و بیانت ز بیان مستغنی — وے نام و نشانت ز نشان مستغنی
این جملہ توئی ہر انچہ ہستی لیکن — اظہار تو در عین عیان مستغنی

اندیشہ کو اس بارگاہ مین راہ نہین عقل اس منزل سے آگاہ نہین دانش عذر خواہ نادانی فکر درماندہ پریشانی ۔

افکار درین شیوہ ندارد پائے — اندیشہ درین راہ ندارہ پائے
مشکل طلبی عجیب تر سودائے — ہیہات کجا قطرہ و کو دریائے

ہان جب اذکرونی فاذکرکم سامعہ نواز جان

ہے تیری فضل وکرم سے امید بیکران ہے کہ ذرات زبان تیرے ذکر سے شیرین کام ہوا اور دل تیرے فکر میں محو تمام غنچہ مقصود جاودانی تیری نسیم مرحمت سی شگفتہ اور خندان ہووے نکہت گلہائے فرحت افزائے نعمت سرمدی سے دماغ معطر اور دل شادان اور فرحان ۔

ملکا ذکر تو گویم کہ تو پاکی و خدائی
نروم من بجزان رہ کہ توان رہ نمائی

ہمہ درگاہ تو جویم ہمہ در کار تو پویم
ہمہ توحید تو گویم کہ بتوحید سزائی

تو خداوند یمینی تو خداوند یساری
تو خداوند زمینی تو خداوند سمائی

تو زن و جفت نجوئی تو خور و خفت نخواہی
احد بے زن و جفتی ملکا کام روائی

نہ نیازت بولادت نہ بفرزند تو حاجت
تو جلیل الجبروتی تو امیر الامرائی

تو کریمی تو رحیمی تو سمیعی تو بصیری
تو معزی تو مذلی ملک العرش بجائی

ہمہ را عیب تو پوشی ہمہ را غیب تو دانی
ہمہ را رزق رسانی کہ تو با جود و عطائی

نہ بدی خلق تو بودی نہ بود خلق تو باشی
نہ تو خیزے نہ نشینی نہ تو کاہے نہ فزائی

نہ سپہری نہ کواکب نہ بروجی نہ دقایق
نہ مقامے نہ منازل نہ نشینی نہ بپائی

بری از چون و چرائی بری از عجز و نیازی
بری از صورت و رنگی بری از عجب و خطائی

بری از خوردن و خفتن بری از تہمت مردن
بری از بیم و امیدی بری از رنج و بلائی

تو علیمی تو حکیمی تو خبیری تو بصیری
تو نمایندہ فضلی تو سزاوار ثنائی

نتوان وصف تو گفتن کہ تو در وصف نگنجی
نتوان شرح تو کردن کہ تو در شرح نیائی

احد لیس کمثلی صمد لیس بقیدی +
لمن الملک تو گوئی کہ سزاوار خدائی

لب و دندان ثنائی ہمہ توحید تو گویند
مگر از آتش دوزخ بودش روز رہائی

## نعت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

جیسی حمد طرازی جناب کبریائی اور ثنا پردازی ذات مولائی انسان کو دشوار ہے ایسی ہی نعت

فرمان روای کشور رسالت خدیو اقلیم نبوت جلی بند شاهد شریعت خواجه دیوان معرفت

پیش رو کعبۂ انبیا سید الاصفیا ؎
صدر رسے کہ زہر چہ بود برتر او بود
مقصود ز اعراض و جواهر او بود
انجا کہ میان اب و گل بود آدم
در عالم جان و دل پیغمبر او بود
خاتم رسل ہادی سبل سید مطلق خواجہ

برحق فیض مقدم نور مکرم جود مجسم عقل معظم ؎
بدر دین صدر ہدی ختم رسل
فیض مطلق نفس کامل عقل کل
فخر کائنات مظہر اسما و صفات سلطان

صاحب برہان حبیب الرحمان شفیع المذنبین سید المرسلین امام المتقین خاتم النبین ؎

شاہ عربی قبلہ ارباب نجات
آئینہ ذات احد و مرآت صفات
در پیروی اوست علوی درجات
لا زال علیہ زاکیات الصلوات

شہسوار فضای سبحان الذی اسری شاہباز اوج دنی فتدلی صدر نشین وسادہ قاب قوسین او ادنی نکتہ دان رموز فاوحی الی عبدہ ما اوحی دانای معانی اسرار و ما ینطق عن الهوی آگاہ کنایات سرایران ہو الا وحی یوحی جلوہ طور تجلی لولاک لما طور تماشای یعطیک ربک فترضی خورشید مشرقستان والنہار اذا تجلی قمر اکلیل واللیل اذا یغشی ائینہ جمال والشمس والضحی طرہ آرای واللیل اذا سجی کحل الجواہر و ما زاغ البصر و ما طغی صدر نشین صفہ اعزاز اہل صفا گوہر درج بطحی مایہ آفرینش ارض و سما ؎

اے شاہ رسل شمع سبل رہبر کل
شہباز دنی طایر اوج فتدلی
یک نسخہ ز وصف شب معراج تو والنجم
طغرای تو لیس و لوای تو فتحنا
واللیل قسم بر شکن طرۂ مویت
والشمس بماہ رخت اے شمع دل آرا
بالای تو سرو یست ز جوبار مدثر
محراب دو ابروی تو قوسین او ادنی

فرمان فرمای کنت نبیا و آدم بین الماء والطین واقف مواقف علم الاولین والاخرین متکی اریکہ طہ ویس جلیس بزم و ما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ

والہ واصحابہ وسلم دایرہ امکان سے باہر ہے انسان ضعیف البنیان کی کیا طاقت اور کیا ہمت ہے کہ منشور نویس آدم ومن دونہ تحت لوائی کا مداح بنے اور فرمان فرمائے من انی فقدرای الحق کی وصف کا دم بھرے ؎

هفت اخترم از شش جہت این نامہ نوشت
ایزد بدو کون چونتو یک تن نسرشت

دہ عقل ز نہ سپہر وازہشت بہشت
کز پنج حواس وچہار ارکان وسہ روح

حق ہے جسکی مداح ذات حق ہو اوسکی مدح طرازی محال ہے اور جسکی مدح کلام خالق برحق ہو اوسکی ثنا پردازی از قسم اشکال ہے ؎

ہلا اے مرغ زیرک پر بیندا از
درین وادی نہ رہ پیدا نہ منزل

کہ اینجا مشکل است آہنگ پرواز
ازین پردہ نہ بانگ آید نہ آواز

خوش آنکہ بندم در رہت بر ناقہ محمل از وطن
چون پا نہم در راہ تو باشد پی قطع رہم
آئیم برین دار الشفا گویم بزاری دمبدم
شاہ سریر سلطنت سلطان او ادنی لقب
از گفتن نعتت بود ساعت بساعت تازہ تر
از شوق باغ عارضت از دست حسرت چاک زد
از شرم خاک درگہت بر خاک خواری ریختہ
سحر آفرین عقل را در وقت وصفت او فتد
کمتر گدای درگہت بر مسند شاہی بود
بعد وفاتم بس بود گردی ز راہ مقدمت
یا رحمۃ للعالمین برخیز تا خیزد دگر
از سطوت حشمت سنزد گر روی تا بدتا ابد
از سنگ کین بدگوہران خستند روز کین ترا

حیرم چو گرد افتم چو شاک آیم بسبز علظم بہ تن
پا را حلہ کف ابلہ چشم قدم تم آدمن
کای شمع دین ختم رسل مطلوب حق فخر زمن
مکی نسب امی حسب بطحی مکان یثرب وطن
باغ امل شاخ طرب گلزار جان نخل بدن
لالہ گریبان غنچہ دل نسرین قبا گل پیرہن
رنگ گل وآب ل وتاب چمن بوی سمن
کلک زبان حرف ثنا زبیان نطق از زبان سخن
خسرو صفت دارا محل خاقان مکان جمشید فن
زاد سفر زیب عمل شمع لحد عطر کفن
شور از فلک حور از ملک ننگ از زحل سر از علن
آب از زمین تاب از شرر بلبل ز گل باد از چمن
محراب دین لعل ختن درج گہر در عدن

بر گردن اعدای تو دست سپهر انداخته
عیسی و صالح در رهت با خضر و موسی آمده
عقل و دل و دین و خرد گردند گرد روضه‌ات
شمشیر شرع الورت از بهر دفع کفر شد
از هیبت شرعت عجب نبود اگر دوری کند
ای از طفیل ذات تو موجود گشته از عدم
کلک بدایع سنج من از صفحهٔ نعتت شود
پی ناقه‌ات هر جا نهد از دولت گامش بود
وقت چریدن از دهن خاری که افتد بر زمین
بسته میان بندگی در پیش خدام درت
بنمای روی نازنین تا بر زمین افتد ز شرم
از حجره بیرون نه قدم بر کن درخت ظلم را
جمع خطا اندیش را از برق تیغ آبدار
فرمان بر حکم ترا در زیر فرمان آمده
گر حفظ تو مانع شود گردد گریزان تا ابد
یاری دهی گر شمع را حفظت نه بیند بعد ازین
از بهر دفع دشمنت ایام تعیین ساخته
با دشمنت روز ازل زائیده است از یک شکم
از دولت نعتت بود لحظه بلحظه تازه‌تر
ای آفتاب شرع و دین چون خاک پامال توام
هستی شفیع المذنبین خوی‌ست شفاعت کردن ات

زنجیر غم بند الم غل ستم طوق محن
او چیز دار این ناقه کش آنجا کبوس این باد زن
این شادمان آن جان فشان این طوف کن آن جرخ زن
گیتی ستان آتش فشان کشور کشا اعدا فگن
چشم از غضب ابرو ز چین خال از فسون زلف از شکن
چرخ و فلک مکان و ملک لوح و قلم سر و علن
دستان سرا معنی نما عیسی نفس عنبر فگن
باغ ارم ملک بقا صحرای چین دشت ختن
سوسن شود نسرین دمد خیزد گل آید نسترن
علم و ادب عقل و هنر ذهن و ذکا جور و محن
زهره ز بام ماه از افق مهر از شفق شمع از لگن
بر باد ده آتش فگن در هم شکن از پا فگن
از پا برار از جا نشان در خاک کش گردن بزن
چین و خطا مصر و حلب روم و ری شام و یمن
مرگ از مرض ننگ از غرض گرگ از غنم زاغ از زغن
در کشتن و آویختن از مردن و از سوختن
تیر و کمان گرز و سنان تیغ و تبر دار و رسن
داغ برص رنج بهق گنده بغل بوی دهن
فیض ازل عمر ابد روز نو و عیش کهن
در من نگر بر من گذر سایه فگن بر فرق من
بیچاره من نامه سیه حالم تبه دل پر حزن

صدیق دل پس عمر عثمان چہارم حیدر است | ان صادق واین عادل وان جامع واین بوالحسن
باذکر و فکر نعت تو خرم نشستہ تو علی | آسودہ جان از دوش بی فکر دل اندر بدن
دارد امید مغفرت از دولت نعتِ شما | با این عمل با این گنہ با این جفاہی ذوالمنن
باد از ما بر آل تو پیوستہ صلواۃ وسلام | در آشکار و در نہان در خلوت و در انجمن

اما بعد ہیچمدان ہیچ میرز پرقصور حافظ محمد امداد حسین ظہور عرض پرداز ہے کہ مجکو آغاز سن تمیز سے فقرا کی خدمت کا شوق اور اہل سر کی کفش برداری کا ذوق تھا ۵

شد مرا از قفس سینہ بلبل معلوم | کہ گرفتاری عشاق بود مادرزاد
کسی کہ عشق بود در روز اول وستادش | کتاب صرف ہوائیت کاغذ بادش

بامید حصول فیض باطن ہر قسم کی فقیر سے ہمیشہ بلا امتیاز ناقص وکامل ملتا تہا پر کسی پر ایسا عقیدہ نہ تہا کہ بعیت کرتا

اگر بسوختہ جانی رسد شرارۂ من .. | امید ہست کہ روشن شود ستارۂ من
بر تخت فنا نشستہ درویشانند | از ہر دو جہان گذشتہ درویشانند
خواہی کہ مس وجود تو زر گردد | با ایشان باش کیمیا ایشانند

جب کوئی اسم مبارک شیخ الشیوخ قطب عالم غوث الثقلین محبوب سبحانی رضی اللہ عنہ کا لیتا تہا دل تڑپ جاتا تہا اور دیر تک دل پر اثر رہتا تہا ۵

محبت شمع فانوس است کے پوشیدہ مے ماند | غم او عاقبت در پردۂ رسوا مے کند مارا

قریب ستر برس کے ہوئے اتفاقاً ایک بزرگ حاجی محمد صدیق نام باشندہ کشمیر بطور سیاحی میرٹھ مین وارد ہوئے ایک وقت تذکرہ فرمانے لگے کہ ہم تیس۳۰ برس تک تمام ہندوستان مین پہرے ہر سالک ومجذوب سے ملے لیکن جیسا مجمع صدق وصفا منبع خلق وولا مصدر اسرار سرمدی مظہر فیوضات صمدی زبدہ خدا آگاہان قدوہ حق شناسان مظہر رحمت الہی مصدر کرامت نامتناہی صاحب مقامات عرفان نقاوہ ارباب ایقان مقتدای ارباب رشاد پیشوای طریق سداد امام اصحاب ریاضت رونق بزم افاضت مخزن لطائف تصوف معدن شرائف تعرف فہرست جریدۂ

تجرید عنوان صحیفہ تفرید بار یاب بارگاہ باری مقرب بساط کردگاری سالک شریعت و طریقت عارج معارج معرفت و حقیقت خازن کنوز معرفت الہی نکتہ دان رموز خدا آگاہی مطلع انوار لاہوتی مخزن اسرار جبروتی سایۂ ذات حق مرکز اسرار مطلق عارف کامل موحد واصل سیاح بیدای فنا کشاف رموز بقا جامع الکمال برگزیدۂ ذوالجلال آفتاب ہند ؎

| | |
|---|---|
| خورشید سپہر لایزالی | یکتای جہان بے مثالی |
| قدرت تسلیم دستگاہش | عرفان تحیر نگاہش |
| گنج اسرار عالم جان | نقد صدف وجوب امکان |

مولانا اولینا مرشدنا و ہادینا مولوی حاجی سید **محمد غوث علی شاہ** صاحب بغدادی پانی پتی کو دیکھا ایسا کیسکو ندیکھا نہ سنا یہہ اونکا فرمانا تہا کہ ایک شوق کی آگ خرمن تن مین لگ اوٹھی ؎

| | |
|---|---|
| نہ تنہا عشق از دیدار خیزد | بسا کین دولت از گفتار خیزد |
| در آید جلوۂ حسن از رہ گوش | ز دل آرام بر باید ز جان ہوش |

قدم بوسی اور زیارت کا شوق پیدا ہوا اب رات دن یہی خیال تہا کہ وہ کونسا دن ہوگا جو خاک آستانہ سرمۂ چشم بصیرت بنیگی اور دیدۂ آرزو جمال خدام سے مشرف ہوگی ؎

| | |
|---|---|
| اے خوش آن دم کہ برو بتو نظر باز کنم | خویش را گرم نیازت کنم و ناز کنم |
| اے خوش آن روز کہ در بزم وصال از سر ناز | حال من پرسی و من بیخودی آغاز کنم |
| اے خوش آن دم کہ وصال تو میسر گردد | چون نفس جان بلب آمدہ ام بر گردد |

اس شوق کے زمانہ مین سوائے مشفقی مکرمی رمز شناس ذوق نکتہ یاب شوق جناب مولوی عبد الحکیم صاحب جوش کی اور کوئی مونس اور ہمدم و ہمراز اپنا نہ تہا ؎

| | |
|---|---|
| کجا روم چکنم حال خود کرا گویم | کہ داد من بستاند بدستان فراق |

مولویصاحب سے رسم ملاقات دیرینہ تہی ان کو بہی بزرگون سے ملنے کا از حد شوق تہا طریقہ چشتیہ مین مولوی ضامن علیصاحب جلال آبادی قدس سرہ کی فیضان صحبت سے آتش ذوق اونکے وجود مین

مشتغل تہی اور طریقہ نقشبندیہ مین مولوی نیاز علیصاحب سے مستفیض تہے مین اونکو اپنا حال دل اکثر سناتا رہتا تہا ۔

| | |
|---|---|
| چسان از ہمدمان دارم نہان راز دل خودرا | کہ ہمچون نے نفس در سینہ من نالہا دارد |

اسی عرصہ مین ایک شغل کرنے سے اونکو عارضہ اسہال جگری پیدا ہوگیا ہر چند طبیبون نے دوا کی کچھ فائدہ نہوا جب سب طرح سے مایوس ہوئی اور کئی سال اس حالت مین گذر گئے تب بمقام پانی پت حضور کی خدمت مین پہونچے آپ نے کثرت اسہال کا حال زار سنکر فرمایا کہ تمنے کبہی ریشہ خطمی کا استعمال بہی کیا ہے یا نہین عرض کیا کہ برس گذر گئے ایک ریشہ خطمی کیا کثرت سے دوائین مجرب کہا چکا ہون فرمایا آج ریشہ خطمی پہر سوگلذار شاہ بازار سے ریشہ خطمی لایا آپنے کوزہ وضو سے قدرے آب ملا کر لعاب پلوایا ریشہ خطمی کا لعاب آبحیات ہوگیا پیتے ہی ہر رگ و ریشہ سے عارضہ رخصت ہوا اور صحت حاضر معمولی حاجت بہی بند ہوگئی ۔

| | |
|---|---|
| ہین کہ اسرافیل وقت اند اولیا | مردہ را زیشان حیات است و نما |

تیسرے دن جب شکایت کی کہ عادت قدیمی مین بہی فرق ہوگیا تب تبسم کر کر فرمایا کہ قدیمی عادت جاری رہیگی اوس ولولہ شوق کے عالم مین جب مینے یہہ کرامت دیکھی اور بہی آتش شوق بھڑک اوٹھی ۔

| | |
|---|---|
| عشق آمد و صبر از دل دیوانہ برون رفت | صد شکر کہ بیگانہ ازین خانہ برون رفت |

ایکروز عالم خواب مین مینے دیکھا کہ مولوی نیاز علیصاحب ایک ظرف مین تخمیناً سیر بہر آٹا گوندہا ہوا دست راست مین لئے ہوئے سبز عمامہ سر پر اور دست چپ مین عصا رحیم بخش تنبولی کی دوکان پر رونق افروز ہین اور مجہسے فرماتے ہین کہ لو ہمنے یہہ آٹا گوندھ دیا ہے اب اسکو پانی پت لیجاؤ اور پکوالو ۔

| | |
|---|---|
| باز آتش عشق در دلم زد تابے | یکشب دیدم ز حقیقت بابے |
| کین معرکہ شعبدہ بازئے خیال | در چشم خدا بین نبود جز خوابے |

مینے صبح کو مولوی عبد الحکیم صاحب سے تذکرہ کیا اور تعبیر کے واسطے انکو مولوی نیاز علیصاحب کی پاس بہیجا جب یہہ اونکی خدمت مین حاضر ہوے بے اسکے کہ کچھ عرض کرین خود ہی اونہون نے فرمایا

کہ آج اپنے دوست حافظ امداد حسین کا کچھ پیام لائے ہو یا نہین مولوی عبدالحکیم نے خواب حرف بحرف سنایا ارشاد ہوا کہ یہہ خواب سچا ہے اب وسکو ہمارے پاس ہر روز آنا چاہیئے تاکہ آٹا گوندہنے سے جو مراد ہے وہ یہان ہوجائے اور پختگی اور شکم سیری حضرت کی خدمت مین پہونچکر ہوا وسے روز سے ہر روزہ قدمبوسی سے مشرف اور فیضان سے بہرہ مند ہونے لگا جسقدر مولوی صاحب کے فیضان صحبت سے کیف حاصل ہوتا تھا اوسیقدر جناب قبلہ کی حاضری خدمت کا شوق روزافزون ہوتا جاتا تھا اور یہہ خیال آتا تھا کہ جب مولوی صاحب کے فیضان صحبت مین یہہ کیف ہے تو حضرت کی خدمت مین جو ایک دریائے بے پایان ہے کیا کچھہ ہوگا اور ایسا دل مضطر تھا کہ تمام عمر یہہ اضطراب ور التہاب خواب مین نہ دیکھا تھا ؎

خاصیت سیماب بود عاشق را | تا کشتہ نگردد اضطرابش نرود

عشق در جوش اور د خون دل افسردہ را | شعلہ جنبش مے دہد نبض چراغ مردہ را

افتادہ است بر سر من طرفہ آتشی + | گویا بشمع چہرہ بدل کردہ ایم ما

از سرم چون شمع اخر سوز پنہان سر کشید | زانچہ دامن مے کشیدم از گریبان سر کشید

جب مولوی صاحب نے حالت پریشان دیکھی ایک خط سفارشی قبلہ وکعبہ کی خدمت مین بھیجا تیسرے دن جواب آیا ؎

میل معشوقان نہانست و ستیر | میل عاشق با دو صد طبل و نفیر

ہر کہ او در عشق صادق آمدہ ست | بر سرش معشوق عاشق آمدہ ست

تحریر تھا کہ عنقریب حافظ امداد حسین سے ملاقات ہوگی بالفعل سورہ حشر اور دعائے غوثیہ کا ورد کرے اور اپنے آپکو آج ہی سے ہمارے آشناؤن مین شمار کرے اس کرامت صحیفہ کی آنے سے دلکی کچھہ اور ہی حالت ہوگئی

نوید عاطفتے کز جناب شاہ رسید | مرا ازان سر حشمت با وج ماہ رسید

ازان جناب خطابے باین کمینہ رسید | گل مراد من از روضہ امید دمید

اے سواد نامات نور سواد دیدہ ام | تازہ جانی یافتم تا نامات من دیدہ ام

نامہ آیا گویا عیسیٰ آیا
تن بیجان مین جی سا آیا

تین برس کامل آیت سورہ حشر اور دعائے غوثیہ پڑھتا رہا شوق بڑھتا رہا عرایض برابر ہفتہ مین دو بار بدین مضامین ارسال کرتا رہا

نہ آنچنان بجناب تو آرزومندم
کہ شرح آن بزبان قلم توانم گفت

نیازمند چنانم بدان جناب شریف
کہ وصف آن نتوان کرد و شرح نتوان گفت

بذات پاک خدای کہ مبدع الاشیا است
کہ اشتیاق بحالت بشرح نایدر است

باستان شریفت کہ بوسہ گاہ من است
کہ شوق روی تو دارم خدا گواہ من است

در و دیوار من آئینہ شد از کثرت شوق
ہر کجا مینگرم روے ترا مے بینم

مگر جب جواب آیا یہی آیا کہ ابھی صبر کرو آخر انتظار کرتے کرتے اور مفارقت کا درد بہرتے بہرتے مایوسی کا رنگ پیدا ہوا

طالع اگر مدد کند دامنش آورم بکف
گر بکشد زہے طرب ور بکشم زہے شرف

مہر خت سرشت من خاک در بہشت من
عشق تو سرنوشت من جنت من رضائے تو

اگر بخشے زہے رحمت نہ بخشے تو شکایت کیا
سر تسلیم خم ہے جو مزاج یار مین آئے

اس عرصہ مین بارہا مولویصاحب بھی فرماتے رہے کہ خاندان نقشبندیہ مین بہت جلد آدمی فیضیاب ہوتا ہے اس خاندان مین بیعت کر لو چونکہ کاتب تقدیر نے اس خاندان مین بیعت ہونا نہین لکھا تھا دل آمادہ نہوا

آنچہ در روز ازل رفتہ قلم
حک نگردد بعد ازان حرفی رقم

نیست بر لوح دلم جز الف قامت دوست
چکنم حرف دگر یاد نداد استادم

دل سراپردہ محبت اوست
دیدہ آئینہ دار طلعت اوست

من کہ سر در نیاورم بدو کون
گردنم زیر بار منت اوست

تو و طوبی و ما و قامت یار
فکر ہر کس بقدر ہمت اوست

| | |
|---|---|
| دور مجنون گذشت و نوبت ماست | ہر کسے پنج روز نوبت اوست |
| فقر ظاہر مبین کہ حافظ را | سینہ گنجینۂ محبت اوست |

ایک شب خواب دیکھا کہ کسی بزرگ نے ایک کتاب دی اور کہا تا وقتیکہ پانی پت جاوا ور بیعت سے مشرف ہو اس کتاب کو دیکھو یہہ خاندان قادریہ کی کتاب ہی اور تم خاندان قادریہ مین بیعت کرنا یہہ خواب دیکھکر مین صبحکو مولوی محمد نیاز علیصاحب کی خدمت مین گیا اور خواب بیان کیا اونھون نے اوسیوقت کتاب لہامات غوثیہ مجکو تکیہ کے تلے سے نکالکر دی اور فرمایا رات ہمکو بھی اشارہ ہوا ہے کہ یہہ کتاب اوسکو دیکھا و واقعی تمہارا حصہ خاندان قادریہ مین ہی پھر ایکدن یہہ خواب دیکھا کہ ایک شاہ مجذوب کہ آج کل میرٹھ مین موجود ہین میرے پاس آئے اور فرمانے لگے کہ غم نکرو اضطراب نکرو اسوقت مین سید غوث علی شاہ صاحب سے بہتر کوئی باکمال برگزیدہ ذوالجلال نہین ہے اونسے مرید ہوجاو پھر چندروز کے بعد ہم کچھ دینگے ایکدن ایک بزرگ بطور سیاح میرے مکان کی طرف کو نکلے مینے سلام کیا بخندہ پیشانی جواب دیا۔ بیٹھ گئے فرمانے لگے کہ کس سے بیعت ہے مینے کہا کہ مین کسی سے بیعت نہین بولے غلط ہے تیرے وجود سے بو سے خاندان نقشبندیہ بکثرت اور بوسے خاندان قادریہ کسی قدر ہمکو تمیز ہوتی ہے تب مین حیران ہوا خدایا یہہ کون بزرگ ہین جنکو ایسی شناسائی اور ادراک ہے آخر عرض کیا کہ مولوی نیاز علی صاحب کی خدمت مین جو نقشبندی ہین حاضر ہوتا ہون اور مولانا صاحب سے جو قادری طریقتاً اور نسبتاً ہین ارادہ بیعت ہے فرمایا الحمد للہ تم بادشاہ وقت سے ارادت رکھتے ہو اب تم بیت اللہ جاتے ہین بعد واپسی کے پھر ملین گے یہہ کہکر چلدیے شام کو مولوی نیاز علیصاحب سے مینے یہہ حال کہا وہ فرمانے لگے افسوس ہمسے ملاقات نکرائی وہ شخص شہبازتھا مین پانی پت مین حاضر ہوا حضرت قبلہ سے بھی ذکر کیا گیا فرمایا واقع مین بڑی ادراک اور شناسائی کا ادمی تھا مرد ان حق ایسے ہی ہوتے ہین تمہاری خوش قسمتی تھی کہ تمسے ملے انشاءاللہ تعالی پھر بھی ملین گے۔ دو چار دن کسیقدر تسلی رہی پھر ناامیدی کے دریانے جوش مارا

| | |
|---|---|
| اے دریغا دیدۂ بختم نخفتی یک سحر | تا شبے در خواب بیارم رخ منور ی کاشکے |

در پئے مسیمرغ وصلش عالمے دل خستہ اند | بود سی او راز ہمہ عالم وجودی کاشکے

پھر ایکشب خواب دیکھا کہ ایک بزرگ قوی تن بلند قامت وجیہ حسین ریش بروت سیاہ چہرہ سے فر بزرگی ظاہر تشریف لائے اور کسی شخص نے مجھسے کہا کہ اوٹھو اور قدم لو تمہاری مرشد بزرگوار سایہ رحمت کردگار مقبول اللہ سید غوث علیشاہ صاحب ہین ہین بکمال شوق اوٹھا اور قدمون پر گر پڑا آپ نے دست پاک سے میرا سر اوٹھا کر اپنے سینہ سے لگایا اور فرمایا کہ اتنا اضطراب اچھا نہین اب ہم تمکو دو چار ہی دن مین بلائے لیتے ہین

غافل مشو کہ مرکب مردان مرد را | در سنگلاخ بادیہ پے ہا بریدہ اند
نومید ہم مباش کہ رندان بادہ نوش | ناگہ بیک خروش بمنزل رسیدہ اند

جسدن یہہ خواب دیکھا یقین کامل ہوگیا کہ اب مراد دلی ملی

مانہ امروز ست کز عشق دو لا دم مے زنیم | سالہا شد کاین منادی در العالم مے زنیم
درد لیست درد عشق کہ گفتن نمے توان | گفتن نمیتوان و نہفتن نمے توان

اضطراب زیادہ ہوگیا ہر رگ و پے سے ایک شعلہ شوق بلند ہوا اور ہر تن موسی ایک جوش ذوق نمودار

شب بخوابش دیدہ ام فرخ است خوابے دیدہ ام | مید مد امروز چون صبح آفتاب ازدیدہ ام
خوابے دیدم کہ درآمد ز درم آن خورشید | غالبا شام غمم را سحرے مے آید
کار موقوف بوقت است کہ چون وقت رسید | خوابی از بند رہا یند مہ کنعان را

تیسرے دن بعد اسکے کہ عریضہ بھیجا جاوے قدسی صحیفہ کا الوحی من السماء رنگ افروز وصول ہوا رقم تھا کہ اب وقت ملاقات آگیا ہے مضطرب نہونا چاہیئے اوسیوقت وہ کرامت نامہ مولوی نیاز علی صاحب کو سنایا فرمایا کہ بس دن دوری کا زمانہ تمام ہوا اور مہاجرت کے ایام ہو چکے خزان گئی بہار آئی خوشی مناؤ اور چلے جاؤ

وعدۂ وصل چون شود نزدیک | آتش شوق تیز تر گردد

اوسیوقت ساز و سامان سفر تیار کیا اور حافظ نثار علی و رحیم بخش تنبولی کو ہمراہ لیکر

پانی پت کو روانہ ہوا گرمی کا موسم جیٹھ کا مہینا تھا آفتاب کی تمازت حرارت کی شدت موسم بہار سے زیادہ فرح بخش معلوم ہوتی تھی ؎

آمد بہار و شد در و دیوار لالہ رنگ
از جوش لالہ شیشہ پر بادہ گشت سنگ

ظہر کے وقت میرٹھ سے ریل میں بیٹھا نماز عصر اور مغرب کی دہلی میں ادا کی تصور نے مضطرب کیا تھا

؎ در نماز م خم ابروی تو چون یاد آمد
حالتے رفت کہ محراب بفریاد آمد

مغرب کے بعد گھوڑا گاڑی پر سوار ہو کر پانی پت کو چلا تمام رات پلک سے پلک نہ لگی

؎ شب کہ اختر شمرد تا بسحر دیدۂ من
کار انگشت کند ہر مژہ بر دیدہ من

بیا کز دوریت مژگان بچشم سوزن است امشب
نفس در سینہ ام چون خار در پیراہن است امشب

ہر سر مو چشم گشتہ ہر بن مو شد نگاہ
اینچنین از پاے تا سر انتظار کیستم

صبح کی نماز کے بعد پانی پت کے در و دیوار نظر آنے لگے گاڑی سے اوترا اور قلندر صاحب کے مزار پر انوار کا پتا پوچھکر چلا ؎

ز شوق کوی تو رویم بجانب حرم است
بکعبہ مے روم و پاے تا سرم صنم است

یکایک باریک باریک ابر آسمان پر نمودار ہوا ہلکی ہلکی بوندیاں پڑنے لگیں ابر رحمت کی بارش میں ڈاک سے اوتر کر حضور کے آستانہ تک پہونچا ؎

ازان زمان کہ برین آستان نہادم سر
فراز مسند خورشید تکیہ گاہ من است

بحمد اللہ کہ عاشق باسگ کوی تو ہمدم شد
کسے کو باسگ کوی تو ہمدم گشت آدم شد

درفیض منظہر گلزار شاہ خادم ملا اوس سے معلوم ہوا کہ اسوقت حضور اقدس قلندر صاحب کے مزار میں رونق افروز ہیں نو بجے تشریف لادینگے گلزار شاہ کہنے لگا تم کون ہو کہانسے آئے ہو یہنے سنکر کہا

؎ پتا کیا پوچھتے ہو خانہ بر دوشان وحشت کا
وہی گھر ہے غبار آسا جہان گر پڑکے جا بیٹھے

ہزار آتش و دود و غم است و نام عشق
ہزار محنت و درد و بلا و نالش یار

گہ معتکف دیرم و گہ ساکن مسجد
یعنی کہ ترا مے طلبم خانہ بخانہ

گلزار شاہ بولا رات قبلہ و کعبہ نے محمد اللہ سے ارشاد کیا تھا کہ کل کو ہمارے یہان ایک مہمان عزیز آنے والا ہے صبحدم اوسکے واسطے ایک مرغ پکانا اور چاول اور دو دہی موجود رکھنا زیادہ تر گرم مزاج آدمی ہے گرم سرد کھانا اوسکے لیئے ہونا چاہیئے شاید وہ مہمان تم ہی ہو مینے اپنے جی مین سوچا کہ مجھسے نالایق کی ایسی قسمت کہان کہ یہہ سامان میرے لیئے ہوا اور مہمان عزیز میرا نام رکھا جاوے قلندر صاحب کی مسجد مین منتظر بیٹھا رہا کہ کب تجلی دیدار سے مشرف ہونگا آخر نو بجے کی بعد ایک خادم نے قلندر صاحب کے مزار پاک کے دروازہ پر نعلین مبارک سیدھی کی مین سمجھ گیا اب حضور تشریف لائے

| | |
|---|---|
| خبر از مقدم عیسیٰ نفسے داد نسیم | کہ توان کرد بجاے قدمش جان تسلیم |
| بحریم دل نواز یہا کہ مے آید کہ در گوشم | صداے آمد آمد از در و دیوار مے آید |

حجرہ کے سامنے دست بستہ مودب کھڑا ہو گیا جناب قدس چون مہر کہ از مطلع انوار بر آید تشریف لے آئے مین جھٹ قدمون پر گرا

| | |
|---|---|
| گر نثار قدم یار گرامی نکنم | گوہر جان بچہ کار دگرے باز آید |

فرمانے لگے بس بس زیادہ تکلف نکرو حجرہ مین آو مین اوٹھ کھڑا ہوا آپ حجرہ مین تشریف لیگئے پوچھنے لگے کہ کھو صاحب کہان سے آئے کیا نام ہے عرض کیا میرٹھ سے حاضر ہوا ہون امداد حسین نام ہے فرمایا او ہو تم آگئے

| | |
|---|---|
| سر ہانے کھڑا ہو کے بولا کہ ہے ہے | یہہ کشتہ تو کچھ جان پہچان نکلا |

اوسیسے پھر ملو یہہ شعر پڑھ کر آپ کھڑے ہوگئے اور مجھے سینہ مبارک سے دیر تک لگائے رکھا اوسوقت شعر کے پڑھنے اور سینہ بسینہ ہونے کے التفات سے جو حالت گذری اوسکو کیا بیان کرون

| | |
|---|---|
| در بر آمد یار و ما بیخود شدیم | بخت شد بیدار و مارا خواب برد |
| بہ بزم وصل دل مارا جانمے جنبد | سرم چو شمع برقص است پا نمے جنبد |
| از بسکہ محو حسن تو گشتم بجائی خویش | خود را کنم نگاہ و ترا مے کنم خیال |
| ہوش از سرم نظارہ روی تو بردہ است | آئینہ داغ منصب حیرانی من است |

نمیدانم کرا دیدم کہ از خود مے روم ہوشم — جنون آہستہ مے گوید مبارک باد در گوشم

سالہا سال کی پریشانی بہول گیا دین و دنیا کی غم مٹ گئے تہوڑی دیر گذری تہی کہ میرے دلمین اوس خواب کا خیال آیا اور نیچی نگاہون سے حضرت کے جمال باکمال پر تجلی نگاہ کی ؎

ہزار دیدہ کنم وام اگر توانم کرد ؛ — کہ در جمال تو ہر دیدۂ تماشائیست

دیکہا ریش مبارک تمام سفید اور شفاف پرانوار ہے سوچا خواب مین جوان دیکہا تہا اور آپ پیر ضعیف ہین ؎

ہان بہ بین اے دیدہ آن حسنی کہ میکردی طلب — مردمے باید کہ حالا تاب دیدار آورد

معاً خاکسار کے خطرہ دلی پر مطلع ہو گئی ؎

اے لقائے تو جواب ہر سوال ؛ — مشکل از تو حل شود بے قیل و قال
ترجمانے ہرچہ مارا در دلست — دستگیری ہر کہ پایش در گل است

اوسیوقت آپ نے ایک نقل دو بہائیون کی جو نواب آصف الدولہ کے ملازم تہے اور جنگ گاہ مین اونکو پانی پلانے کے لیئے خضر علیہ السلام صورت بدلکر تشریف لائے تہے اور نقول و حکایات مین درج ہو چکی ہے بیان فرمائی ؎

این مدرسہ نیست جائے آواز — از سینہ بسینہ میرسد راز

پہر ایک نظر التفات سے نگاہ کی ایک بیخودی طاری ہوئی ؎

گر رہبر مستان نہ شدی نگہت مے — مشکل بردے کسی سوئے میکدہ پے
در چشم خرد نیافتی نور از وے — کے درک حقیقتش توانستی کے

کیا دیکہتا ہون کہ ایک دریائے مواج مین مین کہڑا ہون اور پانی جوش مارتا چلا جاتا ہے یہان تک کہ لبون تک آگیا مین سمجہا کہ ڈوبا ایکدفعہ ہے چونک پڑا فرمانے لگے کیا ہے صاحب ؎

درین دریائے بے پایان درین طوفان شور افزا — دل افگندیم بسم اللہ مجریہا و مرسہا
تا شدم محو تماشایت ندیدم خویش را — شد نہان در دیدہ ہمچون شمع تا پائے سنا
چون آئینہ از جلوہ ات آگاہ گشتم — از حیرت دیدار بخواب است دل ما

| | |
|---|---|
| اے حسن تو در مملکت صورت و معنی | در دادہ ندائے لمن الملک بدعوی |

پھر والد کا نام دریافت کیا مینے کہا بدیع الدین فرمانے لگے آہا تم غلام محی الدین کے پوتے ہو ہم تمہارے والد کو اور تمہارے عمو منشی شرف الدین اور شیخ الٰہی بخش تمہارے والد کے ماموں کو خوب جانتے ہین

| | |
|---|---|
| ؎ برادر و پدر واصل و نسل من عشق ست | کہ خویش عشق بماند ز خویشی و نسبی |

شیخ الٰہی بخش بانسبت درویش مشرب اعلی درجہ کے آدمی تھے مولوی نیاز علیصاحب نے ابتدا مین اونھین سے فارسی کی استعداد حاصل کی تھی اونکے ہی فیض صحبت سے اس راہ تصوف کا اونکو شوق ہوا تھا اونکی ہی صحبت کے اثر نے اونکو یہانتک پھونچایا تمہارے محلہ مین عظیم اللہ دیدار محمد مسیح اللہ یہہ لوگ بھی زندہ ہین عرض کیا نہین فرمایا اُنسے بھی ہم خوب واقف ہین پھر فرمایا بختاور سنگھ کا اونکو علم ہے ہردیان سنگھ زندہ ہے عرض کیا زندہ ہے فرمایا ابتدائی عمر مین یہہ بختاور سنگھ کمال حسین جمیل آدمی تھا ایک درویش آزاد مشرب اسپر عاشق ہو گیا تھا اور اوسنے اسکا نام اپنے سینہ پر ناخن گیر سے کندہ کیا تھا ؎

| | |
|---|---|
| عشق آمد و شد چو خونم اندر رگ و پوست | تا کرد تہی ز من و پر کرد ز دوست |
| اجزائے وجودم ہمگی دوست گرفت | نامیست ز من بر من و باقی ہمہ اوست |

ہولی کے موسم مین یہہ بختاور سنگھ چہرہ پر گلال ملے ہوئے پھر رہا تھا پندرہ سولہ برس کا سن تھا جوبن کا عالم دیکھکر اونھون نے یہہ شعر پڑہا ؎

| | |
|---|---|
| کسنے چھڑکا ہے گلال اس ابروی خمدار پر | خون کسکا جم گیا اس مغربی تلوار پر |

شعر پڑہ کر غش کر گئے ؎

| | |
|---|---|
| چنانم با خیالت خوی شد در کوی تنہائی | کہ بر بندم در از خورشید و ماہ و ملکہ روزانہ هم |

اوس روز سے ہمیشہ گھنٹہ دو گھنٹہ اوسکے دروازہ پر آکر بیٹھتے تھے ہم اون درویش سے بھی ملے تھے باکمال آدمی تھا بعد چندے وہ میرٹھ مین ہی مر گیا بختاور سنگھ نے ہی اوسکی تکفین کا سامان کیا تھا چند روز ہمنے بھی بختاور سنگھ کو پڑہایا ہے اور مولوی نیاز علیصاحب نے چند سال تک سیفر مولوی

نیاز علیصاحب کا حال دریافت فرمایا اور فرمانے لگے وہ ہمارے قبلہ وکعبہ ہین تم ہمیشہ اونکی خدمت مین
جاتے رہو اور ہمارا بزرگ اونکو تصور کرتے رہو پہر فرمایا منشی فضل رسول صاحب کو بہی تم جانتے
ہو عرض کیا حضور جانتا ہون وہ سیتاپور ہین ہین فرمایا وہ ہماری نہایت درجہ کے عزیز ہین اونسے
جہانتک ممکن ہو ملتے رہو اونکے عادات حمیدہ اور خصائل پسندیدہ سے ہم بہت خوش ہین جب
سے اونہون نے اس راہ مین قدم رکہا ہے نہایت استقلال اور ثابت قدمی اور جد وجہد سے اپنے
اوقات بسر کرتے ہین اس راہ کی سمجھ اعلی درجہ کی رکھتے ہین ابتدا سے طبیعت توحید کی جانب مائل ہے
ہمارے حرکات سکنات کے نہایت پابند ہین وضع کی پابندی کا نہایت خیال ہے نوکری چاکری
سے ایکبار دل برداشتہ ہوکر چاہتے تہے کہ ہماری پاس بیٹھ رہین مگر ہمنے اسکو پسند نہین کیا اور
سمجہا دیا کہ جبتک ہو سکے نبہاؤ۔ پہر دیکہا جاویگا کچھ تکمیل راہ توحید اسی پر موقوف نہین ہے
کہ خانہ نشین اور گوشہ نشین ہوکر بیٹھ رہی بلکہ یہہ مردونکا کام ہے کہ دنیا کے تعلقات سے بہی آزاد
نہون اور یاد دلبود حق مین بہی مشغول رہین اونکے گہر مین بہی کمال درجہ کی شوق ذوق کی طبیعت
ہے اور اونکو جیسے سمجھ توجہ راہ خدا کی ہے اور جیسا فضل خدا نے اونپر فرمایا ہے عورات مین ہمنے
کسیکو نہین دیکہا گو عورت ہین مگر شمائل اور خصایل اور کمالات باطنی مین مرد ہین غرض مربع
نشین چار بالش عصمت خلوت گزین وسادہ عفت زینت بخش صفہ صفا زیب افزاے حجلہ القا رونق
خانہ خدا آگاہی آرایش کاشانہ عفت پناہی ماجدہ سراپا اشفاق کاملہ یگانہ آفاق کی نسبت بہت
کچھ تعریف فرمائی پہر فرمایا اچہا کہانا کہاؤ گلزار شاہ کو ارشاد ہوا الحمد اللہ سے کہو کہانا لائے یہہ
سنتے ہی مین سمجہا کہ واقعی مرغ تمہارے ہی لئے پکا ہے محمد اللہ او سیوقت مرغ کا گوشت اور شیر
برنج لیکر آئے مین اوس زمانہ مین حرارت مزاج اور مولوی نیاز علیصاحب کے التفات کی گرمی سے ایک
درد جانکاہ مین مبتلا تہا دوست احباب حرارت کے سبب میری پاس بیٹھنا بہی پسند نکرتے
تہے دلمین ڈرا کہ اس مرغ کے گوشت کو کیونکر ہضم کرونگا اور غسل مین وہم اوس زمانہ مین اس
درجہ پر تہا کہ سو سو گہڑی پانی سے نہاتا تہا یہہ بہی خوف ہوا کہ اگر یہان غسل کی ضرورت ہوئی

تو بڑی وقت ہوگی پہر سوچا ؎

بے سجادہ رنگین کن گرت پیر مغان گوید | اکہ سالک بیخبر نبود زراہ و رسم منزلہا

اپنی بلند قسمتی سمجھکر کہا لیا اور شام تک منتظر رہا کب در دولت کہلے کب حاضری نصیب ہو عصر
کے بعد پہر مشرف خدمت ہوا عشاء تک فیضیاب صحبت رہا پہر چلا آیا اور اپنے بستر پر لیٹ رہا
تہجد کے وقت آگ کی تلاش ہوئی سوچا کہ وطن غیر ہے کوئی تجھسے آگاہ نہین اسوقت کہان سے
آگ آئے جو حقہ پیا جاے یہہ سوچا ہی تہا کہ گلزار شاہ نے آواز دی میرٹھ والو کیواڑ کھولو مینے اوٹھ
کر کیواڑ کہولے دیکہا کہ ایک ٹوکرا اوپلون سے بہرا ہوا اور آگ بکثرت اوسکے پاس ہے ہنسکر کہنے لگا
حضور نے اسوقت مجھے سوتے سے اوٹھا کر بہیجا ہے اور فرمایا ہے کہ میرٹھ والے حافظ حقہ پیتے ہیں
جلد آگ لیجاؤ ورنہ اونہین تکلیف ہوگی مین سخت شرمایا اور ڈرا کہ خدایا مجھسے نالایق کا اتنا بڑا خیال
ایسا نہو کہ کوئی بات ناپسند خاطر ہوجاے صبح تک اسی خیال مین نیند نہ آئی صبحکی نماز کے بعد حافظ
نثار علی نے مجھسے کہا مجھے بہوک لگی ہے دو آنہ دو تاکہ پیڑے خرید کر لاون رحیم بخش کہتا ہی یہان
کے پیڑے نہایت عمدہ ہوتے ہین مینے اوسکو دو آنہ دیے اور وہ پیڑے خریدنے گیا ابہی خرید کر نلایا
تہا کہ گلزار شاہ ایک چینی کی قاب پیڑون سے پر اور پیڑے بہی تازہ لایا اور کہنے لگا حضور فرماتے
تہے کہ شہر کے رہنے والونکو صبح کی نماز پڑہتے ہی بہوک لگتی ہے حافظ امداد حسین کی ساتھ جو دو نو
جوان ہین اونکو زیادہ بہوک لگے ہوگی یہہ پیڑے دے آؤ خیر مینے وہ پیڑے لے لیئے اور پہر زیادہ تر
ہر بات کا خیال رہا ظہر کے بعد گلزار شاہ نے مجھسے پوچہا تم کس غرض کے لئے آئے ہو کیا مدعا ہے
ہمسے کہو تاکہ ہم سفارش کرین چونکہ مین نہایت ہی گرم مزاج اور پریشان طبعیت آدمی تہا مجھے یہ
بات ناگوار ہوئی مینے اوس سے کہا تم کون ہو جو تم سے کہون جنکے پاس آیا ہون کیا اونکو میری مدعا کی خبر نہین ؎

حدیث اشتیاق خویش و شرح روزگار خود | نمے گویم چرا گویم چہ سید انم کہ میدانند

مین واسطہ اور وسیلہ پسند نہین کرتا ہون ؎

دو ہمدم را کہ باہم شان حساب است | اگر موئے میان باشد حجاب ست

| | |
|---|---|
| من و تو ہر دو ز یک بادہ ایم مست شدہ | من آفتاب پرست و تو بت پرست شدہ |
| ندانم انکہ قضا بر سرم چہ حرف نوشت | کہ راہ نیست نہ در مسجدم نہ دیر و کنشت |

گلزار شاہ نے میری غیبت مین حضور اقدس سے شکایت کی کہ یہہ میرٹھ والے بدمزاج اور بدعقیدت معلوم ہوتے ہین ارشاد ہوا کہ بدعقیدتی او بے ارادتی کی یہہ بات نہین ہے یہہ خصوصیت قلب اور ارادت کامل کی جوش کا اثر ہے کہ دوسرے کو اپنے راز دل و رمدعای اصلی سے آگاہ کرنا نہین پسند کرتا کیا ہمکو اوسکے آنیکے آگہی اور اوسکے مدعا کی اطلاع نہین ہے یا جیسا پرشوق وہ آیا ہے اوسکا ہمارے دل پر اثر نہین ہے کہ تمہاری سفارش اور تمہارے وسیلہ کی وہ تمنا کرے انشاء اللہ تعالیٰ جیسا کچھ ہونا ہے اوسکا ظہور ہوگا۔

| | |
|---|---|
| زجام دہر زہر قہر خوردن | بتلخی جان شیرین راسپردن |
| بدست خویشتن خون دل خود | ببزم دشمنان در شیشہ کردن |
| زمستان در بیابانہاے مہلک | چو آب از شدت سرما فسردن |
| بتابستان زگرماہاے مفرد | میان بادیہ لب تشنہ مردن |
| بچندین مایہ مرد اہل تحقیق | بہ از حاجت بہ پیش خلق بردن |

جب مغرب کی نماز مین پڑہ چکا تب آپ نے بکمال التفات فرمایا کہ حافظ صاحب آپ اسوقت ذرا ٹھیرے رہین مینے کہا بہت اچھا جب سب نمازی چلی گئے۔ پیرجی محمد یعقوب صاحب اور محمد اسمعیل اور رحیم بخش نامی ایک شخص باشندہ بریلی جو بامید بیعت چھ مہینے سے ٹھیرا ہوا تھا اور حضور اوسکو امروز فردا پر ٹال رہے تھے موجود تھے ارشاد ہوا او صاحب ہم آپکو بیعت کرین مین نہایت بشاش ہوا اور عرض کیا کچھ شیرینی وغیرہ منگالون فرمایا بہت مناسب ہے اوسیوقت حافظ نثار علی کو بازار بھیجا آپ نے مجھے دوسری حجرہ مین جو کہانا کہانے کے لیئے خاص تہا اندر بلالیا اور نفل پڑہنے کی اجازت دی جب نفل پڑہ چکا آپ نے اپنے دست مبارک سے کنڈی بند کر دی اور پکار کر فرمایا کہ جب حافظ نثار علی مٹھائی لائے ہماری اجازت کا باہر منتظر رہے کوئی ہمکو اسوقت

آواز نہ دی پھر بطریق شریعت آپ نے کلمہ پڑہایا میری او سوقت یہہ کیفیت ہوئی کہ ہرچند اپنے آپ کو ضبط کرتا تھا لیکن ایسا بیخودی کا جوش ہوا کہ سب کلمہ و کلام بھول گیا آپ ایک ایک حرف بتلاتے رہے مین پڑہتا رہا بعد مین ارشاد ہوا کہ یہہ بیعت شریعت ہو چکی اب ہم بیعت طریقت کرتے ہین او سوقت کا معاملہ لایق تحریر نہین ہے ؎

| اللہ الحمد ہر آن چیز کہ خاطر می خواست | آخر آمد ز پس پردہ تقدیر پدید |
|---|---|
| یہی بہتر ہے کہ تو پردہ مین روپوش رہے | بر ملا منہ کو دکھائے تو کسے ہوش رہے |

بعد مین کنڈی کھولدی نثار علی آ پہونچا شیرینی پر آپ نے فاتحہ دیدی اور پیرجی محمد یعقوب کو بلاکر تقسیم کرائی ایک پیڑا اپنے ہات سے اوٹھاکر نصف خود کھایا اور نصف اوسمین سے اپنے ہی دست مبارک سے مجکو کھلادیا۔ اور ایک عطیہ خاص ایسا عطا ہوا کہ اوسکا ذکر خالی از سوادب نہین تھوڑی دیر کے بعد گلزار شاہ سے مخاطب ہوکر ارشاد ہوا لو صاحب حافظ صاحب مرید ہوگئے رحیم بخش بریلوی نے او سوقت عرض کیا حضرت قبلہ و کعبہ میری بہی گرہ کشائی ہونی چاہیے کہ چھہ مہینے سے امیدوار بیٹہا ہون یہہ بڑی بلند قسمت ہین کل میرٹھ سے آئے اور آج غلامی سے مشرف ہوئے فرمایا جب یہہ میرٹھ چلے جائینگے تب تم مرید ہوگے اوسکے بعد حاضرین کو اجازت ہوئی اچہا صاحب اب تشریف لیجائین سب چلے آئے دوسرے دن نماز صبح سے پہلے پیرجی محمد یعقوب صاحب میرے پاس آئے اور بولے کہ حضور کے ارشاد کے موافق مین حاضر ہوا ہون تم نماز صبح پڑہ لو اور میرے ساتھ چلو مینے پوچہا کہان کو پیرجی نے کہا بتانے کی اجازت نہین

| ؎ عذر در راہ وفا پیش نخواہد رفتن | بر سر عذر میا بر سر رفتار بیا |
|---|---|

اوسیوقت ساتھ ہولیا پیرجی صاحب مجکو ایک مزار متبرک پر لیگئے جب وہان پہونچا مجھسے کہا کہ اندر جاؤ اور فاتحہ پڑہو لیکن کیواڑ اندر سے بند کرلو معلوم ہوا کہ حضرت شاہ شمس الدین ترک پانی پتی شاہ ولایت کا مزار متبرک ہے تھوڑی دیر مین اندر شہر لایا مین وہانسے چلکر مخدوم صاحب قدس سرہ وہانسے سید اصغر شہید وغیرہ دو چار مزارات پر ہوکر آخر قلندر صاحب کے مزار مین

فاتحہ پڑھ کر حضور کی خدمت مین پہونچا پیرجی صاحب کی زبانی معلوم ہوا کہ رات ارشاد ہو چکا تھا
کہ فلان فلان مزارات پر انکو صبحدم لیجانا تعمیل ارشاد کی گئی جب حجرہ مین پہونچا تو آپنے دریافت
فرمایا کہو صاحب مزارات پر ہو آئے عرض کیا کہ ہو آیا ارشاد ہوا کہ طالب کی لیئے ضروری ہے جس شہر
مین جائے وہان کی اکابر اوسکو جان جائین اور پہچان لین اب تم جب کبھی یہان آیا کرو اور فرصت
ہوا کرے تھوڑی دیر کے لیئے ان مزارات مین سے جہان موقع ہو ہو آیا کرو دس روز تک بعد بیعت وہان قیام

| | |
|---|---|
| ایسا لہا شب وصلی گر اتفاق افتد | شفق فروشدہ صبحدم کند آغاز |
| شبے کہ نوبت ہجران بود موذن صبح | بیامداد قیامت بر آورد آواز ❊ |

دوسرے روز کے بعد جب مینے ارادہ چلنے کا کیا تو فرمانے لگے گھوڑا گاڑی مین آج نجاؤ یکہ کرایہ کر لو
مینے عرض کیا کہ یکہ مین تکلیف ہوگی فرمایا تکلیف کا خیال نکرو ہم ابھی عمدہ یکہ منگائے دیتے ہین
اوسوقت اپنی معرفت یکہ منگا کر اور اپنے سامنے سوار کرا کر فرمایا ❊

| | |
|---|---|
| اب تو جاتا ہے میکدہ سے میر | دیکھیئے کب خدا ملائے گا ❊ |

مین قدمبوس ہو کر رخصت ہوا ❊

سنے با تو توان بود نہ ہم بے تو توان زیست　　　حیرانم ازین شیوہ ندانم کہ چہ سازم

جب اٹین کی سرا پر پہونچا ایک ہنگامہ دیکھا معلوم ہوا کہ گھوڑا گاڑی پر چورون نے حملہ کیا
اور دو آدمی جو اوسمین سوار تھے سخت مجروح ہوئے ایک قریب المرگ ہے دوسرا کسیقدر زخمی ہے
اوسوقت سمجھ مین آیا کہ اسی حکمت سے آپ نے یکہ مین مجھے بہیجا ہے وہان سے چلکر دہلی آیا اور دہلی
سے ریل مین سوار ہو کر میرٹھ پہونچا چند مہینے گذرنے نہ پائے تھے کہ گھاسی رام نامی جناب منشی
نجم الدین صاحب ڈپٹی انسپکٹر مدارس ضلع میرٹھ کا محرر ایک کام کے لیے پانی پت گیا تھا وہ عقیدتًا
خدمت والا مین بہی حاضر ہوا اوس سے ارشاد ہوا کہ حافظ امداد حسین کو جاتے ہی ہماری طرف سے کہنا
کہ تمہارے ملنے کو بہت جی چاہتا ہے جلد رخصت لیکر آؤ اوسیوقت جناب منشی نجم الدین صاحب
سے کہ حضور کے مریدان باعتقاد سے خلیق متواضع مزاج ہین رخصت لی پہر پانی پت چلدیا ❊

آواز نہ دی پہر طریق شریعت آپ نے کلمہ پڑہایا میری اوسوقت یہہ کیفیت ہوئی کہ ہرچند اپنے آپ کو ضبط کرتا تھا لیکن ایسا بیخودی کا جوش ہوا کہ سب کلمہ و کلام بہول گیا آپ ایک ایک حرف تبلاتے رہے مین پڑہتا رہا بعد مین ارشاد ہوا کہ یہہ بیعت شریعت ہوچکی اب ہم بیعت طریقت کرتے ہین اوسوقت کا معاملہ لایق تحریر نہین ہے ؎

| اخر آمد ز پس پردہ تقدیر پدید | الله الحمد ہر ان چیز کہ خاطر می خواست |
|---|---|
| بر ملا منہ کو دکھائے تو کسے ہوش رہے | یہی بہتر ہے کہ تو پردہ مین روپوش رہے |

بعد مین کنڈی کھولدی نثار علی آپہونچا شیرینی پر آپ نے فاتحہ دیدی اور پیر جی محمد یعقوب کو بلاکر تقسیم کرائی ایک پیڑا اپنے ہات سے اوٹھاکر نصف خود کھایا اور نصف اوسمین سے اپنے ہی دست مبارک سے مجکو کھلا دیا اور ایک عطیہ خاص ایسا عطا ہوا کہ اوسکا ذکر خالی از سوء ادب نہین تھوڑی دیر کے بعد گلزار شاہ سے مخاطب ہوکر ارشاد ہوا لو صاحب حافظ صاحب مرید ہوگئے رحیم بخش بریلوی نے اوسوقت عرض کیا حضرت قبلہ و کعبہ میری بہی گرہ کشائی ہونی چاہیے کہ چھہ مہینے سے امیدوار بیٹھا ہون یہہ بڑی بلند قسمت ہین کل میرٹھ سے آئے اور آج غلامی سے مشرف ہوئی فرمایا جب یہہ میرٹھ چلے جائینگے تب تم مرید ہوگی اوسکے بعد حاضرین کو اجازت ہوئی اچھا صاحب اب تشریف لیجائین سب چلے آئے دوسرے دن نماز صبح سے پہلے پیر جی محمد یعقوب صاحب میرے پاس آئے اور بولے کہ حضور کے ارشاد کے موافق مین حاضر ہوا ہون تم نماز صبح پڑہ لو اور میرے ساتھ چلو مینے پوچھا کہان انکو پیر جی نے کہا بتانے کی اجازت نہین

| بر سر عذر میا بر سر رفتار بیا | ؎ عذر در راہ وفا پیش نخواہد رفتن |
|---|---|

اوسیوقت ساتھ ہولیا پیر جی صاحب مجکو ایک مزار متبرک پر لیگئے جب وہان پہونچا مجھسے کہا کہ اندر جاؤ اور فاتحہ پڑہو لیکن کیواڑ اندر سے بند کر لو معلوم ہوا کہ حضرت شاہ شمس الدین ترک پانی پتی شاہ ولایت کا مزار متبرک ہے تھوڑی دیر مین اندر ٹہرا بعد مین وہانسے چلکر مخدوم صاحب قدس سرہ وہانسے سید جعفر شہید وغیرہ دو چار مزارات پر ہوکر آخر قلندر صاحب کے مزار مین

فاتحہ پڑھ کر حضور کی خدمت مین پہونچا پیرجی صاحب کی زبانی معلوم ہوا کہ رات ارشاد ہوچکا تھا کہ فلان فلان مزارات پر انکو صبحدم لیجانا تعمیل ارشاد کی گئی جب حجرہ مین پہونچا تو آپنے دریافت فرمایا کہو صاحب مزارات پر ہو آئے عرض کیا کہ ہو آیا ارشاد ہوا کہ طالب کی لیئے ضروری ہے جس شہر مین جائے وہان کے اکابر اوسکو جان جائین اور پہچان لین اب تم جب کبھی یہان آیا کرو اور فرصت ہوا کرے تھوڑی دیر کے لیئے ان مزارات مین سے جہان موقع ہو ہو آیا کرو دس روز تک بعد بیعت وہان قیام رہا

| | |
|---|---|
| بسا بہا شب وصلی گر اتفاق افتد | شفق فروش شدہ صبحدم کند غماز |
| شبے کہ نوبت ہجران بود موذن صبح | بباد امداد قیامت برآورد آواز |

دسرے روز کے بعد جب مینے ارادہ چلنے کا کیا تو فرمانے لگے گھوڑا گاڑی مین آج نجاؤ یکہ کرایہ کرلو مینے عرض کیا کہ یکہ مین تکلیف ہوگی فرمایا تکلیف کا خیال نکرو ہم ابھی عمدہ یکہ منگائے دیتے ہین اوسوقت اپنی معرفت یکہ منگا کر اور اپنے سامنے سوار کراکر فرمایا

| | |
|---|---|
| اب تو جاتا ہے میکدہ سے میر | دیکھیئے کب خدا ملائے گا |

مین قدمبوس ہوکر رخصت ہوا

| | |
|---|---|
| سئے با توتوان بود نہ ہم بے تو توان زیست | حیرانم ازین شیوہ ندانم کہ چہ سازم |

جب ایئن کی سرا پر پہونچا ایک ہنگامہ دیکھا معلوم ہوا کہ گھوڑا گاڑی پر چورون نے حملہ کیا اور دو آدمی جو اوسمین سوار تھے سخت مجروح ہوئے ایک قریب المرگ ہے دوسرا کسیقدر زخمی ہے اوسوقت سمجھ مین آیا کہ اسی حکمت سے آپ نے یکہ مین مجھے بھیجا ہے وہان سے چلکر دہلی آیا اور دہلی سے ریل مین سوار ہوکر میرٹھ پہونچا چھ مہینے گذرنے نہ پائے تھے کہ گھاسی رام نامی جناب منشی نجم الدین صاحب ڈپٹی انسپکٹر مدارس ضلع میرٹھ کا محرر ایک کام کے لیے پانی پت گیا تھا وہ عقیدتاً خدمت والا مین بھی حاضر ہوا اوس سے ارشاد ہوا کہ حافظ امداد حسین کو جانتے ہی ہمارے طرف سے کہنا کہ تمہارے ملنے کو بہت جی چاہتا ہے جلد رخصت لیکر آؤ اوسیوقت جناب منشی نجم الدین صاحب سے کہ حضور کے مریدان باعتقاد سے خلیق متواضع مزاج ہین رخصت لی پھر پانی پت چلدیا

زآندم کہ گرفت این بشارت دستم | برخاستم و دگر ز پا نہ نشستم
بشوق بزم وصالت دویدہ می آیم | زبہر دیدن رویت بدیدہ مے آیم
سویت چو باد تند ترمے آیم | از جانب شوق بے خبر مے آیم

اور حاضر خدمت والا ہو کر یہہ عرض کیا ؎

اے سحاب فضل زان رشحی کہ عالم پرور است | این نہال آرزو ہا را بکام دل رسان

اس دفعہ جو کچھہ حضرت نے شفقت اور عنایت فرمائے اوسکا شکر ادا نہین ہوسکتا فیضان صحبت سے ایسی فرحت اور خورمی اور محویت طاری ہوئی کہ دل گہر آنیکو نہین چاہتا تہا ؎

دل ز کوئیت گر بسوی تن نیاید باک نیست | مرغ چون یاد گلستان کی کند یاد قفس

پہر بعد ہفتہ کے واپس آیا مگر بغیر ارسال عرایض دل کو قرار نہ آیا اور متواتر عرایض بہجتا رہا پہر ہر شش ماہی مین حاضر خدمت ہوتا رہا ہمیشہ عنایت کی ترقی پر ترقی رہی جو کچھہ کہ مقدر مین تھا تعلیم اور تلقین سے مستفید ہوا ایکبار ایک شخص آیا اور اوسنے کہا کہ تمکو مولانا صاحب بلاتے ہین یہہ کہکر معًا غایب ہوگیا مین اوسیوقت سامان سفر طیار کرکے روانہ ہوا جب خدمت والا مین پہونچا یہہ کیفیت عرض کی ہنسکر فرمانے لگے ؎

ہرچہ آید در نظر غیر تو نیست | یا توئی یا خوئی تو یا بوئی تو

علی ہذا القیاس عجب عجب التفات کی باتین اور الطاف کے معاملے پیش آئے شرف بیعت سے سال بہر کے بعد مولوی نیاز علی صاحب کی زیادہ تر التفات فرمانے سے ایک ایسی حالت ہوگئی کہ کسی بات کو دل نہ چاہتا تہا نماز سے بہی طبیعت بر داشتہ رہتی تہی ہر وقت قلب پر ایک شعلۂ آتش افروختہ تہا آنکہین زرد ہوگئی تہین مجذوبانہ حرکات اکثر وقت صادر ہوتی تہین بکمال تکلیف سے شب و روز بسر ہوتی تہی جب حد سے تکلیف گذر گئے تب مولوی نیاز علی صاحب سے شکایت کی کہ اس حرارت کا کچھ علاج ہونا چاہیئے اونہون نے صاف جواب دیا کہ جو ہونا تہا وہ ہو چکا اب ہم کچھہ نہین کر سکتے وہ وقت قریب ہے کہ تم پر حالت جذب طاری ہو مین اس جواب سے مایوس

ہوا اور سوچا کہ اب اس حرارت کا علاج سوائی استانہ پاک کے اور کہین نہ ہوگا اوسیوقت تہیہ
سفر کیا اور پانی پت پہونچا اتفاق سے حجرہ ابہی بند نہوا تہا کہ مشرف قدمبوس ہوا صورت اور
حالت دیکہکر فرمانے لگے نقشبندیہ فیوضات نے تمکو مجنون بنا دیا اکثر بزرگ خاندان نقشبندیکی
زیادہ توجہ پر مصروف ہوتی ہین اور وہ طالب کو تندرستی اور صحت سے مایوس کرتی ہی زیادہ تر خاندان
نقشبندیہ کی بزرگون کا یہی طریقہ ہی کہ طالب سے جد وجہد نہین کراتے اپنے ذمہ مشقت توجہ رکھتے
ہین بعضی ایسے ہین کہ شبا روز توجہ کی حرارت اور گرمی کو ضبط کرجاتے ہین بعض سے ضبط نہین ہوتی قادریہ
کے فیوضات سے یہہ حرارت اور گرمی ایکدم مین ملیامیٹ ہوسکتی ہے یہہ کہتی ہی زمین پر ایک ہات
مارا کہ اگر دیپک آگ لگاتی ہی تو ملہار بجہا دیتا ہے اب غم نکرو خدا تعالی سبطرح فضل رکہیگا اگر مولوی صاحب
کی خدمت مین پہلے دو وقت جاتے تہے اب چار چار وقت جاؤ اور جس مجذوب سالک سے چاہو
ملو کسیکی نسبت تمپر حاوی نہوگی اوسیوقت صحت کامل عطا ہوئی وہانسے واپس آکر ہمیشہ مولویصاحب
کی خدمت مین جاتا رہا پہر کسی قسم کی تکلیف نہوئی اور مولوی صاحب کا کچہ اثر نسبت ایسا موثر نہوا
کہ جس سے دقت ہو نہ کبہی اور کسی مجذوب و سالک سے ناگواری ہوئی جب کبہی خدمت کا اتفاق
ہوا جناب مولوی نیاز علیصاحب رحمت اللہ علیہ کا حال دریافت فرمایا پہر مظہر فیوضات صمدی منبع
الطاف سرمدی دریاے ورع و القان نیسان حقیقت و عرفان خورشید آسمان جامع الکمالی تجلی
طور بے مثالی مقرب باختصاص مرید خص الخواص حضرت قبلہ و کعبہ منشی فضل رسول صاحب کا ذکر خیر
ضرور ہوا ایکبار ارشاد ہوا کہ منشی صاحب ابتدائی سن تمیز سے ہمارے عزیز قلبی ہین ایام درس
تدریس مکتب سے ہماری طبیعت انکی جانب راجع تہی جب ان پر سرکار نے فضل فرمانا چاہا تو بارہا
ہین ہماری پاس پہونچے اور مرید ہوئے اور پہر ہمیشہ چہہ چہہ مہینے ہمارے پاس ٹہیرے جسقدر رہے ہمارے
پاس بامری مین ٹہیرے اور دوسرا کوئی شخص نہین ٹہیرا اوسوقت تک زیادہ تر ہمکو یہہ بات پسند
خاطر نہ تہی کہ کوئی مرید کیا جائے جب سے پانی پت آئے سرکار کی مرضی اسی پر قرار پائی پہر میر
عباس علیصاحب کا عریضہ حضور قبلہ نے دکھلایا اور فرمایا کہ یہہ میر عباس علی چشتیہ خاندان مین

مرید تھے پھر منشی فضل رسول صاحب کی صحبت چند روز اونکو نصیب ہوئی بکمال ذوق شوق یہان
آکر قادریہ خاندان مین مرید ہو گئے ہین اب ونکے دلمین یہہ تمنا ہے کہ منشی صاحب جیسی حالت میری
بھی بہت جلد ہو جاوے سو یہہ بات قبضہ قدرت مین ہے ہم ناچار ہین تم بھی اونسے اگر کبھی موقع ہو
ملنا اور سمجھنا کہ کیا منشی صاحب کے خیالات و تعلیم و سلوک توحیدی کیا انکی نسبت ذوق و
شوق اور تم جہانتک ممکن ہو منشی صاحب جب تشریف لایا کرین زیادہ تر اونسے ملا کرو تم دونون
کا باہم اخلاق و ارتباط کا ہونا ہماری عین خوشی کا سامان ہوگا ایکبار مولوی نیاز علیصاحب
نے فرمایا کہ ہماری انتقال کا وقت قریب آپہونچا ہے اور منشی فضل رسول صاحب کے روزگار ترک
کرنے اور مکان پر بیٹھنے کا وقت بھی قریب ہے تم جہانتک ممکن ہو اونسے انس و رغبت سے ملنا
یہہ دنرات کا ملنا تمکو نفع دیگا مینے یہہ تذکرہ ایکدن قبلہ و کعبہ سے کیا فرمانے لگے مولوی صاحب نے
سچ فرمایا ہماری خوشی بھی یہی ہے کہ تم منشی فضل رسول سے زیادہ تر رسم رکھو اس اتحاد کا نتیجہ
عمدہ ہوگا ایک بار جب پانی پت پہونچا اول پیرجی محمد یعقوب صاحب ملے فرمانے لگے ؎

| ملے ہر کس ازین آگاہ باشد | کہ دلہا را بدلہا راہ باشد |
|---|---|

مینے کہا کیا بات ہے بولے ریاست جموں سے ایک خط حضور کے نام نظم فارسی آیا ہے
چند موزون طبع اوسکے جواب پر آمادہ ہوئے مگر حسب منشائے حضور کوئی ذمہ دار جواب لکھوا
آخر بوقت عشا ارشاد ہوا کہ انشاء اللہ تعالے کوئی ہمارا خاص شاعر اسکا جواب لکھیگا مینے عرض کیا
وہ کون ہے فرمایا انشاء اللہ تعالی کل معلوم ہوجاویگا اب ہم سمجھ گئے کہ اس اشارہ خصوصیت کے
مشار الیہ تم ہو مجکو کمال خوشی ہوئی ؎

| ملک از نسبت آن سجدۂ آدم میکرد | کہ گل قالبش از خاک سر کوی تو بود |
|---|---|
| من کیستم تا باشدم در کوی لیلی خانۂ | پہلوی مجنون کا شکے بودی مرا ویرانہ |
| پہلو بہ پہلو در تنم خواہم نشیند ناوکش | تارہ نیابد در دلم اندیشہ بیگانہ |

جب در حجرہ مبارک حسب دستور وا ہوا قدمبوسی سے مشرف ہوا ارشاد ہوا میاں امداد حسین

خوب ہوا تم آگئے ہم بہی کل سے تمکو یاد کرتے تہے عرض کیا ب

| | |
|---|---|
| این عنایت ازلی بود کہ رہ بر سیدیم | وین ہدایت ابدی گشت کہ رو یت بدیم |
| زہے ضمیر تو زاسرار قدسیان آگاہ | لوائے عزم ترا اوج قدس نصرت خواہ |
| زہے ضمیر تو روشن بفیض روح امین | جواہر سخنت گوہر محیط الیقین |

فرمایا ایک نظم خط کا جواب لکھو مگر طرز نہ بدلے اور تعداد شعر برابر ہو مینے اوسیوقت قلم اوٹھایا اور بتصرف حضور اقدس س پندرہ منٹ مین چالیس شعر کا خط لکھا اور پیش کیا دیکھتے ہی فرمایا شاباش خدائی پاک تمکو بہرہ یاب بمقاصد دارین کرے اور حاضرین کی طرف متوجہ ہو کر ارشاد ہوا شاعری اسکو کہتے ہین جسوقت قلم اوٹھایا مضامین برجستہ الفاظ شستہ برآمد ہوئے آورد کا غم نہوا آمدنی لطف دکھایا عرض کیا سب حضور کے الطاف ظاہر و باطن کا نتیجہ ہے۔

| | |
|---|---|
| از کیمیائے لطف تو زر گشت خاک من | آرے بہ یمن مرحمتت خاک زر شود |

فرمایا تمہارا تخلص پہلے سے ظہور ہے آج سے عرفانی تخلص رکھو اور دونون تخلص سے کچھ کچھ موزون کرتے رہو شاعری بہی عمدہ شیوہ ہے لیکن ترہات سے پرہیز چاہیئے مین آداب بجا لایا اور اس خطاب باصواب سے ایسا خوش ہوا کہ پھولا نہ سمایا اور اوسیدن عرفانی تخلص سے ایک غزل موزون کر کے حضور کو سنائے حضور نے داد دی اور آفرین فرمائی میرٹھ سے چلتے وقت مولوی نیاز علیصاحب نے بطریق معما فرمایا تہا کہ خلوت مین میری طرف سے صرف اتنا عرض کرنا حضرت کب تک اور جو اسکا جواب ملے وہ کسیکو نہ سنانا اور صوت سرمدی کی تحقیق کرنا مجکو یہہ پیام یاد نرہا مغرب کی نماز کی بعد ارشاد ہوا مولوی نیاز علیصاحب کا بہی کوئی پیام ہے یا نہین مین کمال منفعل ہوا اور شرما کر عرض کیا قبلہ و کعبہ خطا ہوئی بہول گیا اب یاد آیا اور وہ پیام سنایا فرمایا اس کب تک کا جواب بیس برس ہی مین پہلی اہی کب تک کے راز سے قطعی آگاہ نہ تہا مگر اوسوقت بتصرف و الطاف حضور سمجھ گیا کہ مولویصاحب کا وصال عنقریب ہے اور بیس سال سے مراد بیس دن ہین فرمایا کیا سمجھ مین آیا جو کچھ سوچا تہا عرض کر دیا فرمایا

خوب سمجھے اور درست سمجھے ۵

| | |
|---|---|
| بندگانِ خاص علّام الغیوب | در جہانِ جان جواسیس القلوب |
| در درون دل درآید چون خیال | پیش او مکشوف باشد سرِّ حال |
| آنکه واقف گشت بر اسرارِ ہو | سرِ مخلوقات چہ بود پیش او |
| جسم شان را ہم ز نور اسرشتہ اند | تا ز روح و از فلک بگذشتہ اند |

پھر نصیحتًا فرمایا کہ تم اور مولوی عبد الحکیم مولوی نیاز علی صاحب کی خدمت مین اب کم کم جاؤ اور جب پانچ دن باقی رہین قطعی مت جاؤ پھر صوت سرمدی کی تحقیق بیان فرمائی چنانچہ بیس دن کے بعد مولوی صاحب نے انتقال کیا مین اور عبد الحکیم حسب ارشاد وقت انتقال تک کم گئے نذر محمد نامی ایک خدمتی وقت وصال کے نظر خاص سے مجذوب ہو گیا ۵

| | |
|---|---|
| آنکه از حق یابد او وحی و جواب | ہر چہ فرماید بود عین صواب |
| نہ نجوم است و نہ رمل است و نہ خواب | وحی حق واللہ اعلم بالصواب |
| از پے روپوشش عامہ درمیان | وحی دل گویند آن را صوفیان |

پھر عشا کے بعد ایک شغل کی اجازت فرمائی دوسرے دن چاشت کے وقت ارشاد ہوا کہ جس کسی ذکر شغل و ورد کو تمہارا دل چاہتا ہو بیان کرو عرض کیا جو میری آرزوئے دلی و تمنائے قلبی ہے حضور پر روشن ہے ۵

| | |
|---|---|
| نہ تخت جم نہ ملک سلیمانم آرزوست | راہے بخلوت دلِ جانانم آرزوست |
| تو صبح مطلع حسنی من از ہوای توستم | در آفتاب جمالت من آفتاب پرستم |
| مرا بباغ چہ حاجت کنون کہ روی تو دیدم | مرا ز سرو چہ خیزد کنون کہ با تو نشستم |
| شمعی درون سینہ ز دل برفروختم | ہر چیز غیر عشق تو دیدم بسوختم |
| ہمہ جمال تو بینم چو دیدہ باز کنم | ہمہ شراب تو نوشم چو لب فراز کنم |
| حرام دارم با دیگران سخن گفتن | حدیث عشق تو گویم سخن دراز کنم |

اور جو مرضی حضور ہوا اور جو کچھ مرحمت ہو عین الطاف و غلام نوازی ہی ہے

| | |
|---|---|
| عرض حاجت در حریم حضرتت محتاج نیست | راز کس مخفی نباشد بر دل دانائے تو |
| گرچہ من حاجت طلب از شرمساری نیستم | لیکن آخر خالی از امید واری نیستم |
| تو بندگی چو گدایان بشرط مزد مکن | کہ خواجہ خود روش بندہ پروری داند |

اوسیوقت سب حاضرین کو رخصت فرمایا اور نفی اثبات کی تعلیم فرمائی اور سورہ یوسف کی چند تراکیب خاص اور نماز تہجد و اوابین خاص طریقے سے اور چند نقوش عطا فرمائے کہ داشتہ آید بکار اور عام اجازت فرمائی کہ جس کسی چیز کی اجازت منظور ہوا کرے بے تکلف بذریعہ عریضہ درخواست کیا کرو اور ختم قادریہ و صلواۃ العاشقین و صلواۃ الاولیا بتلا کر فرمایا کہ انکی مواظبت رکھو اور ایک اور ورد خاص عطا فرمایا اور یہہ بھی ارشاد ہوا کہ جس کسی کو ہم کوئی ورد وظیفہ یا ذکر شغل وغیرہ بتاوین اور تم اوس سے سن لو یا کسیکا بذریعہ کرامت نامہ لکھین اور تم اوسکو دیکھ لو تو وہ ہمارا اجازت اپنے واسطے سمجھو اور جو شخص تمسے دریغ کریگا وہ ہمارے نزدیک ناگواری کا سامان ہوگا اور جس فقیر مجذوب یا سالک سے جی چاہے بے تکلف جاؤ ملو انشاء اللہ تعالیٰ کسیکی نسبت و حالت جذب تمکو تکلیف نہ دیگی مینے آداب عرض کیا اور کمال اپنی خوش قسمتی پر نازان ہوا

| | |
|---|---|
| شاد باش ای دل کہ آخر عقدہ ات وا می شود | قطرہ تو مے رسد جائیکہ دریا مے شود |
| اے دادہ زلطف دولت جاویدم | افروختہ روے بخت چون خورشیدم |
| از مین عطایت کہ بود چشمۂ فیض | افتادہ بشست ماہی امیدم |

پھر فرمایا خوب یاد آیا شجرہ خاندان قادریہ چند شخصون نے نظم کیا مگر ہمکو قطعی کسیکی ترتیب و تصنیف پسند نہین آئی تم اکابران طریقت کے نام لکھکر لیجاؤ میرٹھ سے نظم کرکے بھیجدینا حسب ارشاد سب نام مینے لکھ لئے اور آٹھ دس دن کے بعد میرٹھ آیا اور شجرہ نظم کرکے ارسال خدمت کیا حضور والا نے بدست خاص اوسپر صاد کیا اور بقلم فیض رقم یہہ عبارت لکھی کہ شجرہ بہت عمدہ نظم ہوا ہمکو کمال پسند آیا خدائے پاک تمکو جزائے خیر دے یہہ شجرہ تم اپنے پاس رکھو پھر حسب ارشاد

شجرہ مذکور چہپکر خدام کو تقسیم ہوا اور وہ دستخطی حضور مینے اپنا حرز جان سمجھکر اپنے پاس رکھا ایکدن وہ شغل جو تازہ اجازت لی تھا اتفاقاً قضا ہوگیا بخار شدت سے پیدا ہوا بیہوشی اس درجہ کی ہوئی کہ تمام گھر کے آدمی گھبرا گئے کچھہ تن بدن کی ہوش نہ رہی اوس ایام مین لخت جگر نور نظر سرور اثر فرخندہ اختر خجستہ سیر محمد ممتاز حسین طول عمرہ وزاد قدرہ کم سن تہا لیکن ایکبار میرے ساتھ جب والدہ ماجدہ مرحومہ بیعت کے لیئے پانی پت تشریف لیگئی تھین حضور قدسی منزلت کی قدمبوسی سے مشرف ہوآیا تہا بار بار گھبرا کر اور میرا حال زار دیکھکر کہتا تہا کہ حضرت کی خدمت بابرکت مین انکو لیجلو یا انکا حال لکھہ بھیجو اور عزیز از جان سعادت توامان گلبن چمن دولت و اقبال نونہال گلشن عزت و اجلال لخت دل نور العین امراو سنگھہ اوج سلمہ اوس زمانہ مین مجھسے پڑہتا تہا اوسنے میری یہہ حالت اور ممتاز حسین کے اضطراب کی صورت دیکھکر ایک عریضہ اپنی طرف سے خدمت اقدس مین بھیجا

بگذر بدیار یارم اے پیک شمال | برخاک رہش بجائے من دیدہ بمال
در قصہ حال من کند از تو سوال | قل مات من الہجر علی اصعب حال

جسدن عریضہ بھیجا اوسیدن صحت ہوگئی تیسرے دن جواب آیا کہ شاید کوئی شغل قضا ہوگیا ہے یقین ہے صحت ہوگئی ہوگی آیندہ سے آخر آیات سورہ روم کا صبح و شام ورد رکھو اور ممکن ہو تو دو چار دن کے واسطہ ہوجاو اس مژدہ جان نواز سے عجب فرحت اور بشاشت حاصل ہوئی

آمد بہار و رائحہ مشکبار داد | مرغان باغ را خبر نوبہار داد
بوی جان می آید از باد صبا این بوچہ بوست | مشک را این حد نباشد نکہت گیسوی اوست
چیست گو واقف شدن از سر محبوب ازل | آنکہ چون آئینہ با ذرات عالم روبروست

آخر ہمہ شوق و ہمہ تمنا حاضر حضور ہوا ارشاد ہوا کہ یہہ شاگرد تمہارا جسکا عریضہ ہمارے نام پہونچا ہے نہایت بلند اقبال و خجستہ طالع معلوم ہوتا ہے اللہ تعالی عنقریب اسپر فضل فرماویگا ہم اسکے طرز تحریر سے بہت خوش ہوئے اسکو تمسے کمال درجہ کے ارادت اور محبت قلبی معلوم ہوتی ہے عرض کیا واقعی نہایت سلیس اور سعادتمند ازلی ہے آٹھہ دس پشت سے انکے خاندان میں رسم آتا دی

شاگردی ہے مجکو بہی اوس سے کمال انس ہے یہہ بہی حد کی ارادت رکھتا ہے ہوشیار ہے عنقریب مڈل کالج کا امتحان دینے والا ہے فرمایا انشاء اللہ تعالی اگر ایکی مرتبہ کچہہ دقت رہی سال آئندہ مین ضرور کامیاب ہوگا چنانچہ ایسا ہی ہوا اور ارشاد حضور کا ظہور بہی عمدہ طور سے ہوا روز بروز سعادتمندی اور اہلیت کی ترقی ہے فقرا سے محبت اور ارادت منہیات سے نفرت یاد بود ذات حق سے رغبت ہے والدین کی اطاعت مین مستغرق ہے ؎

| | |
|---|---|
| طاعت کند سرشک ندامت گناہ را | بارش سفید مے کند ابر سیاہ را |
| در کوے خرابات کسی را کہ نیاز ست | ہشیاری و مستیش ہمہ عین نماز ست |

امراؤ سنگہہ کے ذکر کے بعد مجکو خیال آیا کہ بوقت حاضری بیعت حضور نے یہہ شعر پڑہا تہا ؎

| | |
|---|---|
| سرہانے کہڑا ہوکے بولا کہ ہے ہے | یہہ کشتہ تو کچہہ جان بحیاں نکلا |

اور اوس وقت کی الطاف بغایت اور اکرام بے نہایت یاد آئی معًا ارشاد ہوا میان سنتے بہی ہو جب حضرت سلطان نظام الدین قدس سرہ حضرت فرید الدین گنج شکر نور اللہ مرقدہ کی خدمت مین اول روز پہونچے تو آپ کی ارادت صادق اور عقیدت واثق پیر دستگیر کے آئینہ قلب پر روشن اور مبرہن تہی دیکہتے ہی آپ نے یہہ شعر پڑہا تہا ؎

| | |
|---|---|
| اے آتش فراقت دلہا کباب کردہ | سیلاب اشتیاقت جانہا خراب کردہ |

اہل اللہ اپنے ارادتمندون کے حالات اور خیالات سے غافل اور بے خبر نہین ہوتی جیسا خلوص اور اعتقاد ہوتا ہے سب اون پر ظاہر ہوتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| پیش اہل حال می باید لب از گفتار بست | چون طرف آئینہ باشد دم نمے باید زدن |

پہر رخصت ہو کر مین میرٹہ آیا دو چار دن ہی گذرے تہے کہ عظیم اللہ نامی بگی ساز ہمسایہ میرا بازروی بیعت حاضر خدمت ہوا اور اوسنے میرا ذکر بہی کیا آپ بہت خوش ہوئے اور غلام شاہ سے فرمایا یہہ حافظ امداد حسین کے ہمسایہ مین ہین انکو اپنے حجرہ مین ٹہراو اور اوسیدن بیعت سے مشرف فرمایا اور دوسرے دن رخصت کرکے ایک انہ اونہ اوسکو دیا کہ یہہ میرٹہ لیجاؤ اور حافظ

امداد حسین کو دوا اور اونسے کھو کہ اسکو خود کھاوین اور کیونکہ دین جسوقت اونسے وہ عطیہ عظمی پہونچا یا مینے کھالیا ؎

| | |
|---|---|
| رسید قاصد و درجے زشکناب آورد | چہ جانے مشک کہ درج درخوشاب اورد |
| زان تحفہ زیبا کہ کرم فرمودی | برروئے دلم درفرح بکشودی |
| من خود زکرمہائے تو ممنون بودم | مہر دگرے برسر آن افزودی |

اور قرآن شریف اپنا جو عظیم اللہ کے ہاتھ جلد کی تیاری کے لیئے بہجا تہا جلد تیار کراکے حسب ارشاد حضور حاضر پانی پت ہوا فرمایا اگر تمہارے گھر مین حمل کے اثار ہون توہمکو مطلع کرنا مین خاموش ہو رہا اوسیدن ذکر حضرت خضر علیہ السلام کا شروع ہوا فرمانے لگے کہ حضرت خضر علیہ السلام صرف برگزیدہ حق کے قیام گاہ پر ہر روزہ رونق افروز ہوتے ہین بلکہ ہر فیضیاب راہ حق سی یا ظاہر یا عالم خواب مین ہمیشہ ملتے ہین مجکو خیال آیا کہ افسوس ہمنے کبہی خواب مین بہی نہ دیکہا ارشاد ہوا کہ ایک شخص پیرجی محمد تقی نامی دہلی سے بارادہ بعیت یہان آئے تہے اور کسی بزرگ سے خاندان چشتیہ مین پہلی مرید تہے ہمنے اونسے کہدیا کہ بس اب بعیت کرنا کیا ضرور ہے ایک بزرگ کی ہی بعیت کافی ہے اور جو کسی چیز کی ضرورت ہو دریافت کرلو اوتھون نے فرمایش کی کہ مجکو حضرت خضر علیہ السلام کی زیارت کی آرزو ہے ہمنے اونکو ایک دعا کی اجازت دی کہ اسکو پڑہو اور جو کچھ خواب مین دیکھو صبحکو بیان کرنا دوسرے دن اوتھون نے آکر خواب سنایا کہ رات محمد ابراہیم بیگ ذوق دہلوی کو مینے خواب مین دیکہا کہ مجھسے بکمال الطاف پیش آ رہے اور فرماتے ہین کہ تم ہمکو کیون یاد کیا کرتے ہو جو مطلب ہو کہو آنکھ کہل گئی مگر حضرت خضر علیہ السلام کو نہ دیکہا ہمنے کہا کہ پہلے کبہی میان ذوق کو بہی تمنے خواب مین دیکہا تہا بولے کبہی نہین تب ہمنے اونکو سمجہایا میان در رہ رانے شان دیگر است جسدن میرٹھ آیا اوسیدن رات کو وہ معاملہ پیش آیا کہ عقل حیرت مین آئے کیا کیا تفضلات کریمانہ کا ظہور دیکہا اور کس کس سے خواب مین ملا بعد دو مہینے کے کرامت نامہ آیا یقین ہی حمل ہوگا جب پانچ مہینے کا حمل ہو جائے ہمکو اطلاع دینا ؎

| ميرسد ميوه نورس ز گلستان مراد | | سے شود از قدمش خانه دولت آباد |
|---|---|---|

یہاں از افضال الہی سے بیشک حمل تھا بعد پانچ مہینے کے اطلاع دی گئی ارشاد ہوا کہ جب لڑکا پیدا ہو اوسکا نام ہم رکھینگے چنانچہ لڑکا پیدا ہوا اور حضور نے محمد حسین اوسکا نام رکھا اور ارقام فرمایا کہ یہ لڑکا عجب خوش قسمت اور بلند اقبال ہوگا *

| طالع شد از سپہر کرم کوکب امید | | خورشید رائے و زہرہ رخ و مشتری خرد |
|---|---|---|
| زہرہ در رقص بصد ناز و طرب زین شادی | | چرخ خم گشتہ بہ تسلیم مبارکبادی |

المختصر الطاف بغایت اور انعامات بیحد کا کہانتک بیان کروں

| اگر این جملہ راسعدی املاکند | | مگر دفترے دیگر انشا کند |
|---|---|---|

جب اس دار فانی سے رحلت فرما ہوئی کمال ملال ہوا کہ اب کون بہرہ یاب فیوضات باطنی فرمائے گا شیب و فراز راہ سلوک کون سمجھائیگا

| آہ این چہ حال بود کہ عالم خراب شد | | دلہا ز آتش غم و حسرت کباب شد |
|---|---|---|
| واحسرتا کہ رشتہ دولت گسستہ شد | | پشت اجل ز بار مصیبت شکستہ شد |
| بیمار غم عشق ترا کار خراب ست | | افتادہ بکوی تو کہ بر بستر خواب ست |
| بغیر ازانکہ زغم سینہ پارہ پارہ کنم | | ندانم آنکہ چہ سازم دگر چہ چارہ کنم |
| عجب غنیمت مراکان نمے توانم گفت | | چہ جائی فاش کہ پنہان نمے توانم گفت |
| شدم ہلاک ز درد و سخن بہ پیش طبیب | | بہیچگونہ ز درمان نمے توانم گفت |
| بداغہاے تو مردن نکو غنیمت مرا | | کہ داغ بر سر ہر داغ مرہمی ست مرا |
| شمع از چہ چو من داغ جدائی دارد | | با گریہ و سوز آشنائی دارد |
| سر رشتہ شمع بہ کہ رشتہ من | | کان رشتہ سری بہ روشنائی دارد |

درد مہاجرت اور دقت مفارقت ہر دم نشتر دل تھی ہر چند سوچتا تھا

| خدا ہر چہ خواہد کند بندہ باش | | رضا پیش گیر و سرافگندہ باش |
|---|---|---|

ہر آنکہ زاد بناچار بایدش نوشید ۔ زجام دہر مئی کل من علیہا فان

لیکن کسیوقت کسیطرح حضور کا تصور اور قلق کم نہوتا تھا ؂

کجات جویم و گر جو یمت کجا یابم ۔ غمم کہ داند و ہمدرد خود کرا یابم

جب قلق مفارقت حد سے گذرا ایک شب خواب مین دیکھا حضور والا فرماتے ہین کیون روتے ہو غم کیون کرتے ہو ہم تمہاری واسطہ جیسے پہلے تھے ویسے ہی اب موجود ہین جو کچھ ضرورت تعلیم کی ہوگی ہم خود تعلیم کرینگے یا جو پوچھوگے ہم بتائینگے ؂

منگر تو کہ پیر و پیر مینا کہ شود ۔ یا معتکف مسجد اقصی کہ شود
یا آخر کار زآتش تو بہ عشق ۔ خالص کہ برون اید و رسوا کہ شود
گر والہ آن مہی بہر کس منگر ۔ در ہر خم ابروے مقوس منگر
گر صاعقہ عشق بگرد و پس و پیش ۔ مردانہ ہمی میرو دو واپس منگر

آنکھ کھلتے ہی تسلی سی ہوگئی اور اضطراب جاتا رہا اطمینان نے رنگ دکھایا سوچا ؂

در سینہ نہان تو بودہ من غافل ۔ در دیدہ عیان تو بودہ من غافل
عمرے زجہان تر انشان مے جستم ۔ خود جملہ جہان تو بودہ من غافل
خوش وقت کسی کہ بوے میخانہ شمید ۔ رفت از پئے آن بو و بمیخانہ رسید
آمد بر سرے قبے ز کوے میخانہ پدید ۔ در پیر تو آن حریم میخانہ بدید

وصال سے ایک مہینے کے بعد بعارضہ بخار سخت بیمار ہوا پیشاب مین خون آنے لگا یہانتک مرض بنے شدت کی کہ زندگی سے مایوسی ہوئی ایکدن بحالت مایوسی دیکھتا ہون کہ قبلہ و کعبہ میرے پاس چارپائی پر رونق افروز ہین اور سرہانے کی طرف ایک اور بزرگ قوی تن پر رعب و شوکت تشریف فرما ہین اور حضور اقدس زبان معجز بیان سے فرماتے ہین کہ اب مایوس نہ رہو بیماری رخصت ہوئی اور تمہارے سرہانے جناب فیضمآب حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر پانی پتی قدس سرہ بیٹھے ہین ہماری ساتھ تمکو دیکھنے آئے ہین آپکے قدم لو مینے اونکے قدم لیے آنکھ

کھل گئی اوسیوقت سے صحت ہوئی ایک شب ارشاد ہوا کہ چھجو شاہ صاحب مجذوب سے تم ہمیشہ ملاکرو اونکا پتا لگا کر صدر بازار مین پہونچا اونسے ملا دیکھتے ہی بول اوٹھے فلان وزیر سید بادشاہ نے حکم دیا تھا آج تم آگئے خوب ہوا ہمیشہ آیا کرو ہم تم ایک دریا کے حباب ہین اور ایک ہی مصطبہ کے جام نوش ہین چنانچہ ہمیشہ اونسے ملتا ہون عجب عجب اسرارات بیان فرماتے ہین اور عجب طرح کے کشاف ہین ایکروز قاضی فتح محمد صاحب ساکن جرخی دادری سے مینے کہا کہ ابر ساحبرا کی نقش کی زکوۃ کی ترکیب ہمکو لکھا دو بولے ہمکو حضرت قبلہ نے منع کردیا تھا اور فرما دیا تھا کہ کسیکو اس کی اجازت ندینا مجکو یہہ بات ناگوار ہوئی اور سوچا کہ اگر حضور بعالم حیات ظاہر ہوتی تو دریافت کر لیتے دوسرے دن قاضی صاحب آئے اور کہنے لگے لو صاحب وہ زکوۃ کی ترکیب لکھ لو مینے پوچھا خیر ہے کل کیا بات تھی آج کیا ہے بولے رات مینے حضور والا کی حجرہ مین اپنے آپ کو حاضر پایا اور دیکھا کہ حضور مجھسے سخت ناراض ہین اور فرماتے ہین کہ حافظ امداد حسین کو تمنے زکوۃ ایک نقش کی نہ بتائی اور دریغ کیا ہم تمسے ناخوش ہین اگر اپنی بہتری چاہتے ہو جاؤ اوسکو ضرور لکھوا دو اسلیے حاضر ہوا ہون جو ناگواری ہو معاف کرو مینے اپنی خوش قسمتی سمجھی اور لکھ لیا ایک مرتبہ ایک حضور کے خادم سے دعای حزب البحر کی مینے ترکیب دریافت کی اور نقل چاہی اوسنے آج کل مین ٹالا مجکو ملال ہوا پیرجی محمد یعقوب صاحب نے پانی پت مین بعالم خواب دیکھا کہ حضور تاکید فرماتے ہین پیرجی صاحب تم امداد حسین کو حزب البحر بھیجدو پیرجی نے یہہ خواب آیا محمدی صاحب کو سنایا اور دعا بھیجدی ایکروز مجکو خیال آیا کہ افسوس کوئی جانشین حضرت قبلہ نے نکیا کچھ تو سلسلہ کے اجرا کی صورت رہتی کچھ ہمکو بھی سہارا ہوتا اوسیدن خواب دیکھا کہ حضور نے ایک خاص مستفیض کی سر پر دستار باندہی اور ایک عمامہ ایک دوسرے کو عطا کیا پھر دریافت کیا کہو صاحب تسکین ہوئی مینے عرض کیا اب غم نہین رہا ہے

| | |
|---|---|
| زصد ہزار پسر ہمچو ماہ مصر یکی + | چنان شود کہ چراغ پدر کند روشن |
| بعد ازین دستورے گفتار نیست | بعد ازین باگفتگو ہم کار نیست |

| | |
|---|---|
| عالمے را یک سخن ویران کند<br>سینہ ہا را خامشی گنجینہ گوہر کند | روبہان خفتہ را شیران کند<br>یاد دارم از صدف این نکتہ سربستہ را |

ایک روز ۱۳۰۲ھ مین حسب عادت معہودہ منشی صاحب کی خدمت مین جب حاضر ہوا تو اونہون نے مفتی برکت علی صاحب ساکن بٹالہ خادم حضور کا خط مجھے دکھلایا۔ لکھا تھا کہ میرا ارادہ ایک مختصر کتاب لکھنے کا ہے آپ اجازت دیجیے خط دکہلا کر فرمانے لگے کھو صاحب تمھاری کیا رائے ہے مینے عرض کیا۔ بندہ چہ دعوی کند حکم خداوند راست ۔ آپ سے زیادہ کوئی حضور اقدس کا محرم نہین راز دار نہین حضور کے حالات سے جیسے آپ کو واقفیت اور آگاہی ہے اور کسیکو نہین حضور کی رموز و اشارات جیسی آپ سمجھتے ہین دوسری کی مجال نہین جو صحبت خلوت جلوت آپ کو نصیب ہوئی کسکی قسمت مین تھی جس زمانہ مین آپنے شرف بیعت طریقت حاصل کیا اور کون اس دولت سے بہرہ یاب ہوا تھا۔ ہمین بہی جو آپ کی رائے ہووے بہتر ہے فرمایا اگر تم توکل بخدا کمر ہمت باندہو اور ایک کتاب لکھو تو ہم حتی الامکان ہر طرحکی امداد و اعانت کرین اور جو کچھ معلوم ہے اوسکی تشریح و شرح بسط کے ساتھ ہووے مینے عرض کیا مین کہان اور کتاب نگاری کہان ؎

| | |
|---|---|
| من ہیچم و کم ز ہیچ و کم بسیاری<br>ہر سر کہ ز اسرار حقیقت گویم | از ہیچ کم از ہیچ نیاید کاری<br>زانم نبود بہرہ بجز گفتاری |

کتاب لکھنے کو بڑا حوصلہ چاہیئے ہیچمدان نالیاقت کس میرس آدمی اور اوسپر تعلقات دنیا اور تفکرات عالم التعلق کا طرہ ؎

| | |
|---|---|
| ہیہات من از کجا و این کار کجا<br>اوصاف بزرگان ز شمار افزون ست | در خورد من ضعیف این بار کجا<br>در طاقت تحریر من زار کجا |

اور کتاب بہی ایسے شیر مرد کے حالات مین بڑا ایک اہم کام ہے فرمایا چلو عبارت آرائی اور انکسار پیرائی تو ہوئی اب نام خدا لیکر ہمت کرو ناچار المامور معذور فضل ایزدی پر بہروسا کرکے اور حضور والا کی تصرف ظاہری و باطنی کو سرمایہ اطمینان سمجھکر اور منشی صاحب کے الطاف

کو رہبر بناکر لکھنا شروع کیا زمانہ تحریر مین طرح طرح کی معاملات عالم رویا مین دیکھے اور انواع انواع کے اشارات و کنایات ہوئے۔ ایکروز جب چند اوراق لکھے گئے اشارت ہوئی تعلیم کا باب فقط اپنی راے کے موافق مت لکھو رات کو خلوت مین منشی فضل رسول صاحب سے مشورت کرو اور اونکی مشورت کے موافق لکھو اور یہہ شعر اشارت مین داخل تھا ؎

| بگفتن در نیاید رمز وحدت | بیانش سر بسر باشد حماقت |
|---|---|

پھر بمشورت منشی صاحب وہ اوراق درست کیے گئے ایک شب ارشاد ہوا کہ جناب غوث الاعظمؓ کے نام پاک کا جہان ذکر ہو خلیفۃ اللہ کے ساتھ ہونا مناسب ہے اوسکی مطابقت و متابعت بھی کی گئی ایکشب ارشاد ہوا کہ ہمارے بزرگو نکا حال شرح لکھو جو بزرگون کے نام حسن عقیدت سے زندہ کرتا ہے خدائے تعالی اونکے دلکو زندہ کرتا ہے ایکشب ارشاد ہوا کہ حضرت غوث پاک کا حال جبتک درج نکروگے کتاب بے تاج بے سر ہے وہ بھی لکھا گیا جسدن سب کتاب تمام کی گئی دیکھا کہ ایک حوض ہے اب صافی و شفاف اوسمین پڑے ہے درختان سایہ دار کا ہجوم ہے فضا کا مقام ہے قابل دید جگہہ تھی حضور وہان رونق افروز ہین فرماتے ہین یہہ جاے آسایش ہمکو نصیب ہے کسیدن انشاء اللہ تعالی تمکو بلائینگے دلجمعی رکھو مگر ابھی عرصہ دراز ہے۔ ہوای سرد خوشبودار اور سایہ درختان پر ثمر دیکھا کہ تا دم عمر وہ کیف خیال سے نجاویگا پھر ایک بستہ کتابون سے پر عطا ہوا فرمایا لو یہہ خاص العام ہے اور تمھاری کتاب دلپسند ہے الغرض جو کچھ حضور اقدس نے بتصرف مقدس لکھوایا اور جو کچھ درج کرایا درج کیا جب اجزاے پریشان کو جمع کیا **ریاض الفقر** نام رکھا اور نام تاریخی **دفتر حقیقت** پایا اور پانچ باب اور ایک تتمہ قایم کیا ہر باب کو گلزار سے نامزد کیا اور ہر باب کی فصول کو چمن ٹھہرایا ✣ **پہلا گلزار** حسب و نسب و مولد و موطن کے بیان مین اس گلزار مین دو چمن ہین ✣ **پہلا چمن** حسب و نسب و وطن و ولادت اور تحصیل علم و بیعت کے ذکر مین ✣ **دوسرا چمن** خصایل و شمایل و اوقات شبانہ روزی و ریاضت و مجاہدہ و سیاحت کے شرح مین **دوسرا گلزار** تعلیم مین

اس گلزار مین دو چمن ہین ٭ پہلا چمن تعلیم وارشاد مین ٭ دوسرا چمن اقسام درویشان واذکار اشغال طریقہ قادریہ و اقسام خلافت و اجازت و اقسام خاندان ہائے مکرم مین ٭ تیسرا گلزار کشف وکرامت مین ٭ چوتھا گلزار نقول وحکایات سود مند مین ٭ پانچوان گلزار حال پرملال وصال مقبول ذو الجلال ہین ٭ ضمیمہ ملاقات فقرائے ہنود وذکر اشغال طریقہ ہنود مین ٭ صاحب دلان کامل اور منصفان ہمت بلند سے امید ہے کہ سہو وخطا و نسیان کو لطف وعطا سے معاف فرمائین اور اسکے مطالعہ اور دید سے حظ دارین اوٹھائین

| | |
|---|---|
| چومن بخیر کنم یاد رفتگان دایم | امید انکہ مرا ہم بخیر یاد کنند |
| چو شاد می کنم ارواح دیگران شاید | کسان رسند ومرا نیز روح شاد کنند |
| بماند سالہا این نظم و ترتیب | زما ہر ذرہ خاک افتد بجائے |
| مگر صاحبدلی روزی برحمت | کند در حال این مسکین دعائے |

# پہلا گلزار

حسب ونسب مولد وموطن کے بیانمین اس گلزار مین دو چمن ہین

## پہلا چمن حسب ونسب ووطن ولادت تحصیل علم بیعت کے بیانمین

### رباعی

| | |
|---|---|
| ہر کس کہ کمال اولیا را نشناخت | چون نعمت خاص بے بہا را نشناخت |
| پس شکر نگفت حب ایشان نگزید | میدان بیقین کہ او خدا را نشناخت |

جناب تقدس مآب برہان الشریعت سلطان الطریقت گنج حقیقت بحر معرفت سالک طریق

آشنای بحر عمیق بحارۃ الابرار قدوۃ الاخیار سلطان الاصفیا تاج الاولیا سید السالکین بدر العارفین
عالم عامل عارف کامل مخزن اسرار غیبی مطرح انوار لاریبی مقبول بارگاہ بیچون مصداق الا ان
اولیاء اللہ لا خوف علیہم ولا ہم یحزنون رازدار سراپردہ کبریائی نکتہ شناس اولیائی تحت قبائی
واقف مواقف فنا دانای رموز بقا آگاہ از حقایق عرفان آگاہ اسرار یزدان برہان الواصلین
دلیل الموحدین محرم حریم جلال شاہد جمال مستغرق بحر توحید سیاح بادیہ تجرید و تفرید
اسرار ربانی گنجور وحدت یزدانی شہسوار میدان تطہیر القلوب ہادی اسم شہباز اوج ازل
شمس اللہ سید حاجی مولوی محمد غوث بادشاہ صاحب نور اللہ اسرارہ قدس اسرارہ حسنی
حسینی نسباً حنفی مذہباً قادری و نقشبندی و چشتی و سہروردی طریقتاً بغدادی الاصل
ہندی المولد تھے آپ کا سلسلہ بتیس واسطے سے سرور کائنات مفخر موجودات ؎

| | |
|---|---|
| صدر عالم آفتاب مشرق دین | قدر او از عرش اعظم چون زمین |
| یک پیادہ در رکابش عقل کل | یک سوار اندر صفش روح الامین |
| در ازل منشور او خیر البشر | تا ابد طغراش ختم المرسلین |
| من چہ گویم تاج او جبار گفت | وصف پاکش رحمۃ للعالمین |

احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم پر منتہی ہوتا ہے اور سترہ واسطے سے قطب الاقطاب فرد الافراد
جناب شیخ الشیوخ الاعظم غوث الثقلین خلیفۃ اللہ ؎

| | |
|---|---|
| تویی شاہ ہمہ شاہان ہمہ شاہان گدای تو | گدایان جہان زاہد و تو باشی سلطانی |
| تویی مطلوب ہر والہ تویی مقصود ہر آگہ | تویی ہادی ہر گمرہ تویی محبوب سبحانی |
| نہ چون تو صاحب تحریر و تقریرا نہ دیگر | نہ مثل تو کسی پیدا قریب قرب ربانی |
| بفرمان عارف حقی لبش زاسرار حق آگہ | بجلوت میر میرانی بخلوت پیر پیرانی |

حضرت سید محی الدین ابو محمد عبد القادر جیلانی الحسنی الحسینی رضی اللہ عنہ پر پہونچتا ہے ؎

تیمناً ذکر پاک غوث اعظم قطعہ

| | |
|---|---|
| باسم اللہ کنم آغاز مدح شاہِ جیلانی | کہ بر قدش درست آمد لباس اعظم الشانی |
| بغوثیت بود غوث عظیم ظاہر و باطن | بہ قطبیت چو او قطبی نہ در قطاب ربانی |

حضرت فیض مرتبت مقبول بارگاہ صمدی مورد انوار سرمدی شیر نیستان عالی کمالی مرد میدان اسرار جمالی و جلالی خورشید سپہر کرامت نیاہت گوہر دریای بکرامت دستگاہی اشغل الفیای عظام اصلح اولیای کرام حامی شریعت و طریقت واقف مواقف معرفت و حقیقت ہادی روزگار منظور کردگار پیشوائی ارباب ہدایت و ارشاد مقتدائے اصحاب استقامت و سداد سلطان اقلیم فقر و توکل رونق دیہیم صبر و تحمل دلیل سبیل فلاح و مفاد رہبر طریق صلاح و سداد امام الصادقین محبت العارفین قلب الحقیقت روح المعرفت سید صحیح النسب عالی لقب و الآباء خلاصہ خاندان مصطفوی نقاوہ دودمان مرتضوی محو شہود ذات اللہ واقف رموز لی مع اللہ تارک ماسوی مظہر کبریا خلف رشید حسن مجتبی نور دیدہ شہید کربلا رونق دین متین جناب سید المرسلین پشت و پناہ امت خاتم النبیین محی السنت قامع البدعت قطب الاقطاب فرد الاحباب شیخ شیوخ العالم غوث الاعظم غوث الثقلین امام الطائفین شیخ الاسلام خلیفۃ اللہ محی الدین ابو محمد عبد القادر الحسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ عنہ اکمل اولیای اہل بیت اور اعظم سادات حسینیہ سے ہیں سلسلہ پدری حضور والا کا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ پر اور واسطہ مادری جناب فیضمآب کا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ پر منتہی ہوتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| ان شاہِ سرافراز کہ غوث الثقلین است | در اصل سیادت چہ صحیح النسبین است |
| از سوئی پدر تا بحسن سلسلہ اوست | وز جانب مادر دُر دریای حسین است |

سلسلہ پدری آپکا یہ ہے حضرت ابو محمد محی الدین عبد القادر جیلانی بن سید ابو صالح بن سید موسیٰ بن سید عبد اللہ بن سید محمد عمر زاہد بن سید محمد روحی بن سید داود بن سید موسیٰ ثانی بن سید عبد اللہ ثانی بن سید موسی ثالث بن سید عبد اللہ محض بن سید محمد المشہور حسن مثنی بن امام ذو الاحترام حضرت حسن علیہ السلام بن جناب ولایت مآب مظہر العجائب اسد اللہ الغالب علی

ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سلسلہ مادری یہہ ہے والدہ ماجدہ حضور اقدس بی بی فاطمہ کنیت ام الخیر
ولقب امتہ الجبار بنت عبداللہ صومعی بن سید ابو الجمال بن سید ابو محمد بن سید ابو محمود بن سید طاہر
بن سید ابو عطا بن سید عبداللہ بن سید ابو کمال بن سید سید علی بن سید علاء الدین محمد بن
سید امام جعفر صادق بن سید امام محمد باقر بن سیدنا و مولینا امام زین العابدین بن سید الشہدا
شہید دشت کربلا نور العین سید کونین امام حسین علیہ السلام بن علی مرتضی شیر خدا کرم اللہ وجہہ رضوان
اللہ تعالی علیہم اجمعین **نقل** صاحب اقتباس الانوار لکھتے ہین کہ جناب غوث الثقلین کے والد
بزرگوار حضرت سید ابو صالح سیاحی کے عالم مین دشت و صحرا مین ریاضت و مجاہدہ کی حالت مین ایکبار
تین روز کے فاقہ سے تھے اتفاقاً ایک دریا کے کنارہ پر پہونچے دریا کی موج مین ایک دانہ سیب بہتا چلا
آتا تھا وہ کنارہ پر لگا آپ نے اوٹھا کر تناول فرمایا جب کھا چکے یہہ خیال پیدا ہوا خدا جانے کسکا
مال تھا کیسی یہہ دانہ سیب پانی مین یہان تک پہونچا ہم پر اسکا کھانا کیونکر حلال ہوا ملال کی حالت
مین دریا کے کنارے کنارے آپ اس تلاش مین چلدیے کہ اسکی مالک کا سراغ لگائین اور اوس سے
معاف کرائین چند منزلین طے کرکے چند روز کے بعد ایک عمارت عظیم اور ایک باغ نایاب کنارہ دریا پر
نظر آیا وہان درخت سیب نہایت پرثمر موجود پایا چند شاخین اوس درخت کی پانی مین جھکین اکثر
دانہائے پختہ خود بخود پانی مین گرتے تھے اور بہتے تھے آپکو تسکین ہوئی کہ وہ سیب جو ہمنے کھایا
ہے اسی درخت کا تھا اسکا مالک ضرور یہان ہوگا یہہ سوچکر جستجو کی وہان کسی نے عرض کیا کہ یہہ باغ
حضرت سید عبداللہ صومعی کے ملک سے ہے آپ نے اونکی خدمت مین پہونچکر سب ماجرا بیان کیا اور
عذر چاہا حضرت سید عبداللہ صومعی نے سب قصہ سنکر سمجھ لیا کہ یہہ دوست حق ہین اسلیے اپنی دختر کی
شادی کرنی چاہے اور دختر آپ کی اوسوقت مین چہل و ہشت سالہ تھین فرمایا ہم آپکا قصور جب
معاف کرین جب آپ بارہ برس ہماری خدمت مین رہین اور جو خدمت ہم چاہین آپ ادا کرین پھر ہمسے
عفو چاہین آپ نے قبول کیا اور بارہ برس وہان گذارے اوسکے بعد پھر آرزوے عفو تقصیر کی
سید عبداللہ صومعی نے فرمایا ایک بات باقی ہے وہ بھی کرو تب ہم معاف کرین عرض کیا فرمایئے

حضرت عبداللہ صومعی نے فرمایا کہ میری ایک دختر ہے اوسمین چند عیب ہین ایک عیب یہہ ہے کہ نابینا ہے
دوسرا عیب یہہ ہے کہ بہری ہے تیسرا عیب یہہ ہے کہ اوسکے ہاتھہ پانو لنج ہین اوس سے تم شادی
کرو اور بعد شادی کے دو سال تک یہان رہو تاکہ کوئی لڑکا پیدا ہوے پھر جہان تمہارا دل چاہے چلے
جانا اس شرط کو بھی آپ نے قبول فرمایا اور نکاح کیا جب آپ عروس کے پاس خلوت مین تشریف لیگئے
عروس کو ماہ شب چاردہ کی مثل بے عیب با انوار حسن و جمال از شکل حور بہشت دیکھا سوچا کہ میری
منکوحہ یہہ نہین تمام رات یہی بات رکھی صبح کو حضرت سید عبداللہ صومعی کی خدمت مین حاضر ہوئے
اونھون نے فراست سے سمجھ لیا کہ انکو وہم ہوا ہے فرمایا یا ابا صالح میری دختر نابینا اسوجہ سے ہے کہ
اوسنے اپنی آنکھ کسی نامحرم کی طرف نہین کھولی اور نہ آیندہ کھولیگی اور بہری اس معنی سے ہے کہ حرف
غیر حق نہ سنا ہے نہ سنیگی اور لنج اس اعتبار سے ہے کہ نامحرم کو اوسنے مس نہین کیا اور کبھی گھر سے
بے اجازت کہین قدم نہ اوٹھائیگی سید ابو صالح صاحب سمجھ گئے پھر ایک عرصہ کے بعد حمل ہوا اور اوس حمل سے
جل جلالہ نے حضرت سید محی الدین غوث الثقلین کو جلوہ آرای عالم امکان فرمایا اوس حمل کے
زمانہ مین ایکروز آپ کے والدہ ماجدہ پرستارون کے ساتھہ باغ کی سیر مین مصروف تھین ایک سیب
کے درخت پر عمدہ دانہ سیب دیکھکر ہاتھ دراز کیا ہاتھ نہ پہونچ سکا شاخ جھکی رکھکر ہاتھ سے لینا چاہا
اوس درخت پر ایک مار سیاہ موجود تھا اور والدہ ماجدہ نے ڈر سے اوسکو دیکھا نہ تھا آپ نے جگر والدہ
پر ناخن اس زور سے لگایا کہ ایک درد بے تعداد معلوم ہوا اور اوسکی پریشانی مین آپ نے ہاتھ
کھینچا اس عرصہ مین وہ مار سیاہ درخت سے گرا اور درد بھی موقوف ہوگیا سب نے کہا یہہ حکمت الہی
تھی کہ مار سیاہ سے خدای پاک نے بچایا اول یہہ کرامت غوثیہ آپکے شکم مادر مین ظاہر ہوئی صاحب
ہدایۃ الاسرار نے لکھا ہے کہ آپ کے جد مادری حضرت شیخ عبداللہ صومعی پیشوائے مشایخ گیلان
تھے اسوجہ سے آپ گیلانی کہلاتے ہین اور وطن اصلی آپکا جیلان ہے اور بعض کا قول ہے گیلان
جیلان ایک ہی مقام کا نام ہے جو کوہ جودی کی دامن مین واقع ہے جہان نوح علیہ السلام کی
کشتی نے قرار کیا تھا نہایت پر فضا و پر کیف مقام ہے اور بغداد سے جیلان تک سات روز کی

مسافت ہے بعض نے لکھا ہے جیل ایک ملک ہے علاوہ طبرستان کے کہ اوسیکو گیلان جیلان اور گیل ہی کہتے ہین بعض نے لکھا ہے کہ جیل ایک موضع کنارہ دجلہ پر اور ایک روزہ راہ ہے بغداد سے اور ایک موضع ہے گیل نام نزدیک مدین کے بسبب اون دو موضع کے گیلی و گیلانی و جیلانی مشہور ہے۔ صاحب روضۃ النواظر کہ اکابر وقت سے تھے لکھتے ہین کہ حضرت نے اوس موضع مین چند روز قیام کیا ہے جیسے برج عجمی مین اور اصل آپکی ولایت گیلان سے ہے ظہور پر نور و پیدایش آپکی چارسو اکہتر مین اور وفات پانسو باسٹھ مین ہوئی عمر شریف اکیانوے سال کی ہوئی ۞

قطعہ تاریخ

| | |
|---|---|
| جناب غوث اعظم قطب عالم | کہ نورش تافت از مہ تا بماہی |
| ببینش کامل و عاشق تولد | وصالش دان تو معشوق الٰہی |

قطعہ تاریخ

| | |
|---|---|
| آنکہ بیشک قطب ربانی بود | بیگمان محبوب سبحانی بود |
| شاہ شاہان شیخ عبد القادر ست | دلنشین و دلربا و دلبر ست |
| سید و عالی نسب اولیاست | نور چشم مصطفیٰ و مرتضیٰ ہست |
| سال مولودش ز اوج کبریا | گفت ہاتف زیب تاج اولیا |
| سال مولودش کہ بس رنگین تر ست | شد رقم محبوب عبد القادر ست |
| عقل سال نقل آن عالی شمیم | صاحب فردوس اعلیٰ زد رقم |

بعض کے نزدیک پیدایش آپکی چارسو ستر مین ہوئی ہے بعض کے نزدیک ماہ رمضان آپکا ماہ ولادت ہے بعض کے نزدیک ماہ ربیع الآخر اور وفات بھی آپ نے ماہ ربیع الآخر مین پائی ہے

قطعہ تاریخ

| | |
|---|---|
| سلطان عصر شاہ زمان قطب اولیا | کامد وفات روز قیامت علامتی |
| تاریخ سال و وقت وفاتش چو خواستم | از راوی حدیث بگفتا قیامتی |

اسم شریف آپکا عبدالقادر اور کنیت ابو محمد اور لقب محی الدین ہے اٹھارہ برس کی عمر مین بغداد شریف آپکے قدوم سے مشرف ہوا تحصیل و تکمیل علوم بغداد مین ہی فرمائی تیتس ۳۳ برس آپکے درس و تدریس مین بسر ہوئی چالیس ۴۰ برس ارشاد و ہدایت مین گذرے ؛

## قطعہ تاریخ

آنکه محبوب حضرت حق است — بهر آفاق رحمت حق است
قطب بغداد غوث جیلانی — لیس فی الدهر مثله ثانی
از ہمش چرخ مہ رکاب آمد — قدمش مالک الرقاب آمد
لقب او بدان بصدق و یقین — قطب کونین شاہ محی الدین
مفخر اولیا وجودش دان — اصفیا جمله در سجودش دان
دستگیر جہان و اہل جہان — میر و پیر زمان و اہل زمان
نشود ہیچکس باو ہمسر — کے شود ہمسر مسیحا خر
ماہ نخشب نہ ماہ تابان است — ماہ تابان نہ مہر رخشان است
ذات او صاحب کرامات است — بیگمان آبروے سادات است
غوث و قطب و ولی و سلطان ست — برہ حق دلیل و برہان است
جیلی و حنبلی و بغدادی — بیشک و شبہ مہدی و ہادی
حسنی و حسینی ست و شریف — احسن و محسن و لطیف و نظیف
دُرّ و ثاقب و فرید و وحید — عالی و والی و حمید و رشید
اعلم و افقه و بلیغ و فصیح — در ہمه اولیا ملیح و صبیح
پدرش را است نسبت احسن — بیشک و ریب با امام حسن
مادرش را بجعفر صادق + — نسب راسخ ست و ہم واثق
ذات آن شاہ روشن ست چو ماہ — باز اولاد او برفعت و جاہ

تا قیامت ہمیشہ معمورست — در دو آفاق فایض النورست
گر زبانم یکے ہزار شود — صد ہزارش سخن گذار شود
وصعت از راست شمار نہ توانم — بلکہ یک از ہزار نہ توانم
سال مولود ان علی شان — ہاتفم گفت کاشف دو جہان
سال فرخندہ ولادت او — ولے مالک الرقاب بگو
سال مولود او بصدق وصواب — گو ولی سر آمد اقطاب
سال مولود ان سعید ازل — سر اقطاب و اولیای اجل
بیشک و شبہ از ربیع دوم — روز ادینہ بود یاز دہم
کہ ز دنیا با وج علیین — ہمچو خورشید شد ز روی زمین
گفت سال وصالش از دل وجان — صاحب رونق جنان رضوان
گفتہ ام سال نقل ان حق رس — قطب اقطاب عالم اقدس
شد رقم سال نقل ان عالے — قدس اللہ روحہ العالے
سال نقلش بخوان کہ بادم قدس — ہاتفم گفت نور عالم قدس
مرقد پاک اوست در بغداد — اہل عالم ازو گرفتہ مراد
ہادی خلق بود سوئے خدا — قدس اللہ سرہ ابدا

اخلاق ذات قدسی آیات مین جو کچھ تھے اوسکے وصف وثنا محال ہے فقرا کے ساتھ باوصف علو مرتبت و رفعت منزلت کمال تواضع سے پیش آتے تھے ضعفا کے ساتھ اکثر مجالست وصحبت رکھتے تھے رسم سلام مین سب سے تقدیم فرماتے تھے مہمان وطلبا کی خاطرداری حد سے زیادہ ہوتی تھی اگر کوئی شخص آپکے حضور مین قسم کھاتا گو جھوٹ ہوتی یقین فرماتے تھے باوجود علم وکشف کے کچھ نہ کہتے مہمان وہمنشین کے ساتھ خندہ روئی وخوش خلقی سے ایسی پیش آتی تھی کہ کوئی ہمسری نکرسکتا تھا کسی امیر و وزیر کے دروازہ پر قدم نہ رکھا + نقل ایک روز خلوت مین آپ کچھ لکھ رہے

تھے مکان کی چھت میں سے آپکے جامہ و دستار پر تین بار خاک گری چوتھی مرتبہ آپ نے سر اوٹھا کر
دیکھا ایک چوہا تھا کہ چھت کو کرید رہا تھا بمجرد نظر کی اوسکا سر تن سے جدا ہوکر ایکطرف گرا اور جسم
دوسری جانب گر گیا آپ نے لکھنا موقوف کیا اور چشم مبارک نمناک ہوئی راوی کہتا ہے میں نے
عرض کیا کہ حضرت کس سبب سے چشم مبارک نمناک ہوئی فرمایا مجھکو یہ غم ہے کہ شاید اس موش کی
طرح کسی مسلمان کو مجھسے مضرت پہنچ نہ پہنچے اسیطرح ایکروز آپ مدرسہ میں وضو کرتے تھے ایک چڑیا نے عالم
ہوا میں بول کیا آپکے پارچہ پر کچھ گرا آپ نے نظر اوٹھا کر دیکھا معًا وہ گر پڑی آپ نے وضو کرکے
کپڑا دہو ڈالا اور وہ کپڑا خادم کے حوالہ کیا اسکو بیچ ڈالو اور اسکی قیمت فقرا پر تصدق کرو یہی جزا
مکافات ہوگی **نقل** ایکبار آپ نے ارادہ حج کیا جب ایک موضع میں کہ بغداد سے قریب ہے پہونچے
ہمراہیونکو حکم دیا کہ ایسا کوئی مکان تلاش کرو جسکے مالک سے زیادہ کوئی فقیر و محتاج و کمزور نہو
تاکہ اوسکے مکان میں ہم قیام کریں ہرچند وہان کے سردارون اور رئیسون نے آرزو کی اور مکانات عالیہ
آپکے لئے تجویز کئے آپ نے منظور نہ فرمایا آخر ایک ضعیفہ عورت کے مکان میں جو نہایت محتاج تھے
آپنے اجازت لیکر قیام فرمایا اور شب بسر کی اسقدر ہدیہ و نذر نقد و جنس و حیوانات جمع
ہوئے کہ جسکی تعداد نہیں آپنے وہ سب ضعیفہ کو عطا کیا حاضرین نے بھی جو کچھ مال اسباب تھا وہ
سب ضعیفہ کے حوالہ کیا وہ ضعیفہ اسقدر مالدار ہوگئی کہ اوسموضع میں اوس سے زیادہ کوئی بھی
غنی نہ تھا **نقل** ایک تاجر نے خدمتمین حاضر ہوکر عرض کیا میں اپنے مال سے جو وافر ہے اوسکی
زکوۃ ہے فقرا پر تقسیم کرنا چاہتا ہوں مگر مجھکو مستحق و غیر مستحق کی تمیز نہیں حضرت جسکو مستحق سمجھیں
اوسکو دیدیں فرمایا مستحق و غیر مستحق سبکو دو تاکہ خدا تعالی اوسکی جزا میں تمکو جس چیز کے مستحق ہو
بھی دے اور جسکی مستحق نہیں ہو وہ بھی عطا فرما دے کرامتیں آپکی ذات سے اسقدر ظاہر
ہوئیں ہیں کسکی ہمت ہے کہ انکی حصر و تعداد کرسکے **نقل** صاحب اقتباس الانوار لکھتے ہیں کہ
جسوقت آپ صلب پدر سے رحم مادر میں جلوہ افروز ہوئے آپکی والدہ ماجدہ کی عمر شریف ساٹھ برس
کی تھی اور ساٹھ برس کی عمر ہنگام نومیدی حمل ہوتی ہے آپکی ذات بابرکات کی ولادت تھی اور

بعد آپکے سید ابی احمد عبد اللہ آپکی برادر خورد پیدا ہوئے ور عین عنفوان جوانی مین اونکا انتقال ہوگیا
**نقل** صاحب تحفۃ الراغبین ملفوظ غیاثی سے نقل کرتے ہین کہ زمانہ طفولیت مین ایکبار آپ کنار
دایہ سے اوڑکر عالم ہوا مین پہونچے اور بمقابلہ آفتاب پارہ سیماب کی طرح پہرتے رہے دایہ نہایت بیقرار
ہوئی آخر پہر کنار دایہ مین آپ تشریف لے آئے جب بغداد شریف مین آپنے قیام کیا وہ دایہ گیلان
سے آپکے ملنے کو آئی اوسنے عرض کیا یا سیدی عالم طفلی مین ایکمرتبہ یہہ معاملہ پیش آیا تھا اب بھی
کبھی ایسی صورت پیش آتی ہے آپنے تبسم کیا اور فرمایا اے مادر اب عنایات الہی بیش از بیش ہین
اوسوقت وجود ضعیف تھا تاب تجلیات کم تھی اب اوسکی افضال سے وہ تاب تجلیات عطا ہوئے
ہے کہ ویسی تجلی صد ہزار اس وجود مین گم ہوتی ہین **نقل** صاحب تحفہ قادریہ لکھتے ہین کہ شیرخوار
کے زمانہ مین جب ماہ رمضان آیا کبھی آپ نے دودھ نہین پیا ایکبار ماہ رمضان کا ہلال ابر کے
سبب نمودار نہوا تھا اہل شہر نے آپکی والدہ سے دریافت کیا اپنے فرمایا آج میری فرزند سید عبد القادر
نے دودھ نہین پیا ضرور ہے کہ یکم رمضان ہے تب شہرت ہوگئی کہ خاندان سادات مین ایک ایسا
فرزند ہے کہ ماہ رمضان مین ذنکو دودھ نہین پیتا صاحب اقتباس لکھتے ہین کہ آپنے اصلی فیض و
فائدہ تعلیم و تربیت روح مکرم سرور کائینات صلی اللہ علیہ وسلم سے تکمیل کو پہونچایا اور آپ حقیقتًا اویسی
تھی اور خرقہ تصوف آپنے اپنی والد بزرگوار سے و حضرت شیخ ابو سعید مخزمی سے اور تاج العارفین
شیخ ابو الوفا بغدادی سے حاصل کیا اور ابتدائے حال مین آپنے خضر علیہ السلام سے بہی تربیت
پائی ہے اور ریاضت اور مجاہدہ اسقدر آپ نے کیا ہے کہ اور کیسکو اولیا سے ایسا نصیب نہین ہوا حضرت
شاہ سامر لاہوری لکھتے ہین کہ حضرت غوث پاک رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ مینے غار حرا مین بارہ برس
سلطان الاذکار مین بسر کئے اور کشایش ہائی عظیم و تصرفات بے تعداد پائے اور یہہ غار حرا وہی غار ہے
جہان جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی عرصہ چھہ سال تک قیام فرمایا تھا اور صاحب
تحفہ الراغبین کا قول ہے کہ آپنے خرقہ حضرت ابو الحسن علی الہنکاری سے بھی حاصل کیا ہے جو حضرت
شیخ ابو سعید مبارک مخزمی کے پیر ہین اور سلسلہ حضرت ابو سعید مبارک مخزمی کی خرقہ کا حضرت معروف

کرخی پر پھونچتا ہے اور حضرت معروف کرخیؒ نے حضرت شیخ داود طائیؒ سے بھی خرقہ حاصل کیا ہے
جو خواجہ حبیب عجمیؒ کے مرید تھے اور وہ امام حسن بصریؒ کی اور وہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے
اور حضرت امام علی رضاؓ سے خرقہ حاصل کیا ہے اونھون نے امام موسیٰ کاظمؓ سے اونھون نے امام جعفر
صادقؓ سے اونھون نے امام محمد باقرؓ سے اونھون نے امام زین العابدینؓ سے اونھون نے حضرت امام حسینؓ
سے اونھون نے حضرت امام حسنؓ سے اونھون نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اونھون نے رسول
پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے اور جو خرقہ آپنے اپنی والد سے پایا ہے وہ بھی سلسلہ حضرت امام حسنؓ
پر منتہی ہوتا ہے اور لکھا ہے کہ شیخ ابوزکریا یحییٰ علی تبریزیؒ اور شیخ حماد دباسؒ سے بھی خرقہ
حاصل کیا ہے **نقل** صاحب تحفہ قادریہ نے لکھا ہے آپ سے کسی نے سوال کیا یا حضرت اپنے
کسوقت آپکو پہچانا کہ ہم ولی ہین فرمایا دس برس کے عمر مین مین مکان سے مکتب کو جاتا تھا رستہ
مین مجکو فرشتہ ملے کہ میرے گرداگرد چلتے تھے جب مین مکتب مین پھونچا اونھون نے کہا جگہہ چھوڑ دو
خدا کے ولی کے واسطے ایک دن مینے ایک شخص دیکھا جسکو کبھی نہ دیکھا تھا وہ فرشتون سے دریافت
کرتا تھا کہ یہہ کون لڑکا ہے کہ جسکے سب ایسی تعظیم کرتے ہین فرشتون نے کہا یہہ اولیا مین سے
ایک ولی ہے جسکی شان عظیم ہوگی چالیس برس کے بعد مجکو معلوم ہوا کہ وہ ابدال وقت تھا **نقل**
شیخ علی ہیتی فرماتے ہین کہ مینے خوارق وکرامات مین حضرت شیخ عبدالقادر سے زیادہ کسیکو
نہین دیکھا جسوقت ہم مین سے کسیکا جی چاہے کرامت دیکھ لے **نقل** آپکی مجلس وعظ مین چارسو
آدمی دوات قلم لیکر بیٹھتے تھے اور جو کچھ زبان فیض ترجمان سے سنتے تھے لکھتے تھے آپنے
فرمایا ہے کہ ابتدا سے حال مین جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ
وجہہ کو مینے خواب مین دیکھا کہ دونو صاحبون نے مجکو تکلم کا ارشاد فرمایا اور اپنا لعاب دہن میری
دہن مین ڈالا اور ابواب سخن مجھپر کھولے **نقل** آپکی مجلس کبھی جماعت یہود ونصاریٰ اور
ارباب بدعت وفساد وبداعتقاد ولامذہبون سے جو بارادہ اسلام آتے تھے خالی نہوتی تھی
یعنی ہمیشہ ان لوگون مین سے حاضر مجلس ہوتے تھے اور توبہ کرتے تھے اور مشرف بہ بیعت ہوتے

نجھے لکھا ہے یہود و نصاریٰ پانسو سے زیادہ اور دیگر فرقون کے لوگ ایک لاکھ سے زیادہ آپکے
ہات پر مشرف باسلام و توبہ و بیعت ہوئے اور سوائے اُنکی اہل اسلام اور دیگر مخلوق کی تعداد
و انتہا نہین **نقل** ایکروز مسجد جامع مین آپکو چھینک آئی آپ نے الحمد للہ کہا۔ یرحمک اللہ و یرحم
بک کی صدا اسقدر بلند ہوئی کہ مستنجد باللہ خلیفہ کہ مسجد کے حجرہ مین موجود تھا متوہم ہوکر پوچھنے
لگا یہ کیا شور و فریاد ہے لوگون نے عرض کیا حضرت شیخ عبد القادر رض نے چھینک لی ہے اور
لوگون نے اوسکا جواب دیا ہے **نقل** حضرات مشایخ قدس اللہ اسرارہم نے لکھا ہے کہ حضرت
شیخ عبد القادر رض نے اپنے مریدون کی نسبت ارشاد فرمایا ہے کہ تا روز قیامت کوئی اونکے
سلسلہ کا مرید بے توبہ انشاء اللہ تعالیٰ نہ مریگا **نقل** کسی بزرگ نے آپ سے دریافت کیا تھا کہ جس
شخص نے آپ سے بیعت نکی ہو اور آپ سے خرقہ نہ لیا ہو مگر آپ سے نسبت عقیدت رکھتا ہو وہ بھی
آپکے مریدون مین سے شمار کیا جاویگا اور اونکے فضایل مین شریک ہوگا یا نہین فرمایا بیشک وہ بھی
بھی خدائے پاک فضل فرماویگا اور اوسکو توبہ نصیب کریگا اور میرے مریدان و اصحاب سے شمار کیا جاویگا
اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے ایسا ہے وعدہ فرمایا ہے کہ میرے اصحاب کو اور میرے تابعان
طریق کو اور میرے محبون کو بہشت عطا فرماوے گا اور پھر فرمایا البیضۃ منا الف والفرخ لایقوم یعنی
بیضہ ہمارا ہزار قیمت رکھتا ہے اور چوزہ کی قیمت تو ہو ہی نہین سکتی پھر فرمایا کہ حق سبحانہ و تعالیٰ نے
مجکو ایک سجل عطا فرمائی ہے کہ اوسمین نام میرے اصحاب کے اور مریدون کے جو تا قیامت ہونگے
ثبت ہین اور فرمایا اللہ جل شانہ نے ان سب کو تیرے توسل سے مینے بخشدیا اور مینے مالک سے
جو خازن دوزخ ہے پوچھا کہ میرے اصحاب مین سے کوئی تیرے پاس ہے کہا ہرگز نہین اور میرا دست
حمایت مریدون پر آسمان کی طرح زمین پر ہے اگر میرا مرید جید نہین ہے مین خود جید ہون قسم پروردگار
کی کہ جب تک مجکو میرے اصحاب کے ساتھ بہشت مین نہ بھیجے گا مین اوسکے سامنے سے علیحدہ نہونگا
اگر میرا مرید مشرق مین ہو اور اوسکا پردہ عفت مین کچھ خلل آیا اور مین مغرب مین ہون بیشک اوسکے
پردہ داری کرونگا مین اپنے مریدونکی قیامت تک ہر لغزش مین دستگیری کرونگا جسوقت کوئی

تم مین سے خدا تعالی سے کچھ چاہے میرے وسیلہ سے مانگو بیشک دعا مستجاب ہوگی اور جو کربت کی
حالت مین استعانت چاہو بیشک رفع ہوگی اور جس شدت کی وقت مجکو یاد کروگے آسانی پاوگے اور
جس حاجت کے واسطہ میرا توسل کرکے دعا مانگوگے قضای حاجت سے خوش ہوگا اور جو شخص دو
رکعت نماز بعد فاتحہ گیارہ بار سورہ اخلاص سے پڑہے اور بعد سلام درود پڑہے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم پر
اور یاد کرے رسول مقبول کو پہر گیارہ قدم جانب عراق چلے اور میرے اسما کو کھے اور حاجت اپنی
درگاہ الہی سے چاہے بیشک روا ہوگی **نقل** ایک بزرگ نے جناب رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم
کو عالم خواب مین دیکھا عرض کیا یا رسول اللہ دعا فرمائے کہ میرا قران وحدیث پر خاتمہ ہووے فرمایا
ایسا کیون نہوگا جب تیرا پیر شیخ عبدالقادر جیلانی ہی وہ بزرگ فرماتی ہین پہنچ تین بار رسول اللہ سے یہہ درخواست
کی اور ہر بار یہی جواب ملا **نقل** زمانہ آخر مین آپ کپڑا نہایت نفیس پہنتے تھے ایکدن آپکا خادم ابوالفضل
بزاز کے پاس گیا اور کہا ایسا کپڑا دو جو ایک دینار کو ایک گز ملتا ہو نہ زیادہ ہو نہ کم ہو بزاز نے پوچھا
یہہ کپڑا کسکے لیے خریدتے ہو خادم نے کہا اپنے شیخ محی الدین عبدالقادرؓ کے لیے بزاز کے دلمین خیال
آیا کہ شیخ نے بادشاہ کے لیے بہی کپڑا بیش قیمت نہ چھوڑا ابہی یہہ خیال پورا نہو چکا تھا کہ غیب سے
ایک کیل اوسکی پانوں مین چبھ گئی اور قریب ہلاکت پہونچا ہرچند کہ اوسکی نکالنے مین سعی کی گئی کچھ
فایدہ نہوا آخر اوسکو آپکے سامنے لائی فرمایا یا ابوالفضل تو نے اپنے دلمین ہمپر کسلیے اعتراض کیا قسم
عزت معبود کی مینے ایسا جامہ نہین پہنا جب تک اجازت نہین ہوئی کہ یا عبدالقادر پہن ایسا جامہ جو
ایک دینار کا ایک گز ہو یا ابوالفضل یہہ جامہ کفن میت ہے اور کفن میت نیک ہوتا ہے پہر اپنا دست
مبارک موقع تکلیف پر رکہا اوسیوقت وہ تکلیف رفع ہوگئی **نقل** آپنے مرض موت مین ارشاد
فرمایا کہ مجھمین اور مخلوق مین زمین وآسمان کے تفاوت ہے یا اہل زمین شرق وغرب یا اہل
سما حق تعالی نے فرمایا ہے و اعلم مالا تعلمون مین اونمین سے ہون مجکو خدای تعالی شانہ جانتا ہے اور
تم لوگ نہین جانتے جسوقت مین تمسے کوئی بات کہون اوسکو سچ جانو کہ جو بات مین کہتا ہون
شک کا اوسمین دخل نہین ہے جو اجازت ہوتی ہے مین کہتا ہون اور جو دیا جاتا ہے وہ مین دیتا ہون

اورجوحکم ہوتا ہے وہ مین کرتا ہون میرا قول سچ نہ جاننا تمہاری دین کے واسطہ زہر قاتل ہے اور
تمہاری دنیا وآخرت کے زوال کا سامان ہے اگر شریعت کے بندش نہوتے مین تمکو بتا دیتا وہ
چیز جو تم کھاتے ہو اور جو اپنے مکانون مین رکھتے ہو مین جانتا ہون اوسکو جو تمہارے ظاہر و باطن
مین ہے۔ مجکو دن رات مین ستر بار کہا جاتا ہے یا عبد القادر جو حق ہمارا تجھپر ہے اوسکے موافق کہ تاکہ
سنا جاوے تجھسے اور کہا جاتا ہے یا عبد القادر جو حق ہمارا تجھپہ ہے اوسکے موافق کہا اور پی اور
کھا ہمنے تجکو امین کیا قسم ہے خداے پاک کے مینے نکیا کوئی کام اور نہ کھے کوئی بات جب تک اوسپر
مامور نہوا **نقل** شیخ ابو عمر عثمان ضریفینی رحمت اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ ایک رات کو فضاے
آسمان کے طرف مینے دیکھا کہ پانچ کبوتر جاتے ہین ایک زبان فصیح کہتا ہے سبحان من عندہ خزاین
کل شی وما ینزلہ الا بقدر معلوم اور دوسرا کہتا ہے سبحان من بعث الانبیاء اعطی کل شی خلقہ ثم ہدی
اور تیسرا کہتا ہے سبحان من بعث الانبیاء حجۃً ما علی خلقہ وفضل علیہم محمداً اور چوتھا کہتا ہے کل ما فی
الدنیا باطل الا ما کان للہ ورسولہ اور پانچوان کہتا ہے یا اہل الغفلۃ عن مولاکم قوموا الی ربکم رب کریم
یعطی الجزیل ویغفر الذنب العظیم جب یہ آوازین مینے سنین مین بیہوش ہوگیا جب کچھ ہوش آیا معلوم
ہوا کہ محبت دنیا ومافیہا میرے دل سے دور ہوگئی جب صبح ہوئی اپنے خداے پاک سے مینے عہد
کیا کہ ضرور کسی شیخ کا مین مرید ہو جاؤنگا تا کہ تیرا مجکو راہ بتاوے پھر اس ارادہ پر گھر سے چلا مگر سوچتا
تھا کدہر جاون کسکے پاس جاؤن ناگاہ ایک ضعیف العمر آدمی نے سامنے آکر کہا السلام علیک یا
عثمان مینے جواب سلام دیا اور قسم دیکر پوچھا کہ تم کون ہو اور میرا نام کیونکر جانتے ہو کہ پہلے مینے
تمکو کبھی نہین دیکھا ہے اوس پیر بزرگ نے فرمایا مین خضر علیہ السلام ہون مین اسوقت شیخ عبد القادر
جیلانی کے پاس تھا اونھون نے مجھسے فرمایا اے ابو العباس خضر آجکی رات ضریفین کے رہنے
والون مین سے ایک شخص کو خداے پاک نے اپنی طرف کھینچا ہے اوسکا نام عثمان ہے اور وہ خداے
پاک کی طرف پورا پورا متوجہ ہوگیا ہے اور اوسنے اپنے دلمین عہد کیا ہے کہ مین کسیکا مرید
ہو جاون اور خدا کی جانب سے اوسکے لیے ندا ہوتی ہے مرحبا بک یا عبدی اے خضر تم اوسکو

ہمارے پاس لاؤ وہی عثمان تو سید عبدالقادرؓ کے پاس چل وہ عارفون کا سردار ہے اور وصلونکا قبلہ
ہے اوسکی ملازمت اختیار کر اور اوسکی عظمت اور حرمت کا مطیع بن بیٹا اوسیوقت چلنے کا ارادہ کیا
کیا دیکھتا ہون کہ مین بغداد مین حاضر ہون اور خواجہ خضر غائب ہو گئے حتی کہ سات برس تک پھر مینے
خضر علیہ السلام کو کبھی نہ دیکھا مین اوسیوقت شیخ عبدالقادرؓ کی خدمت مین حاضر ہوا آپنے مجھے
دیکھتے ہی فرمایا مرحبا بمن جذبہ المولی الی اللہ بالسنة الطیر وجمع لہ کثیر امن الخیر اے عثمان آخر وقت مین
خدائے پاک تجکو ایک مرید نصیب کریگا جسکا نام عبدالغنی ہوگا بہت اولیاون مین وہ فایق ہوگا پھر
اپنی طاقیہ عطا فرمایا اوسیوقت ملکوتی اسرار مجھپر کھل گئی اور تمام عالم کی تسبیح اور تقدیس کرنیوالون کا حال
جدا جدا زبانون سے معلوم ہو گیا پھر شیخ نے چند ماہ مجکو خلوت مین بٹھلایا اور تمام امورات
ظاہری و باطنی سے آگاہ کیا اور مقامات اور حالات اور مشاہدات اور مکالمات عالم غیب بغیر
اسکے کہ مین کچھ کھون یا دریافت کرون سب مجھپر منکشف ہوئے اور تفصیل مجملات اور حل مشکلات
در اصول و فروع سے ظاہر ہوئے اور بعض بعض اون باتون پر مجھے مطلع کیا کہ جنکا تیس برس کے بعد
اظہار ہوا نقل شیخ عبدالرزاقؒ آپکے فرزند فرماتے ہین کہ ایکروز حضرت شیخؒ نماز کے واسطے تشریف
لیچلے مین اور میرے بھائی عبدالوہاب اور عیسی ہمراہ تھے رستے مین تین چارپایے جن پر شراب تھی اور
بادشاہ کے لیے وہ شراب جاتی تھی سد راہ ہوئے بوے سخت آپکو ناگوار ہوئی آپنے سرہنگان
شاہی سے اشارہ کیا کہ ٹھیرو وہ نہ ٹھرے اور جلد جلد چارپاؤن کو لیچلے پھر آپنے چارپاؤن کی طرف
مخاطب ہوکر اشارہ کیا کہ ٹھیرو اوسیوقت چارپاے رک گئے ہرچند سرہنگ ونکو مارتے تھے وہ نہین
چلتے تھے پھر یک لخت سب سرہنگونکو درد قولنج پیدا ہوا سب نے توبہ کی اوسیوقت صحت پائی
اور وہ شراب سرکہ ہو گئی آپ مسجد جامع مین تشریف لے گئے تمام خلق مین شور ہوا جب وہ ظروف
شراب کھولے گئی اونمین سے سرکہ نکلا بادشاہ تائب ہوکر خدمت مین حاضر ہوا نقل شیخ ابو عبداللہ
قرشی فرماتے ہین کہ حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ عنہ اپنے اہل زمانہ کا سید ہے اولیاؤن مین اوسکی شان
اعلی و اکمل ہے علماؤن مین اوسکی ذات اورع اور زاہدی عارفون مین اعلم اور اتم ہے شیخ

مین اقرب ہے ۔ **نقل** شیخ ابراہیم رحمت اللہ علیہ فرماتے ہین کہ شیخ عبدالقادر ہمارا سردار اور محققون کا شیخ ہے صدیقون کا امام ہے عارفون کی حجت ہے سالکون کا قدوہ ہے **نقل** شیخ ابومدین مغربی رحمت اللہ علیہ فرماتے ہین کہ مین ایکوقت خواجہ خضر علیہ السلام سے ملا اور تمام مشرق و مغرب کے مشایخ کا حال اونسے پوچھا خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ شیخ عبدالقادرؒ امام صدیقان اور حجت عارفان ہے اوسکی شان اولیاؤنکی شان مین غریب تر ہے المختصر حضرت تقدس مرتبت کے دس فرزند تھے ۔

| اسمائے مبارک | تاریخ تولد | تاریخ وفات | جائے مزار |
|---|---|---|---|
| شیخ سیف الدین عبدالوہاب | ماہ شعبان سنہ ۵۲۲ھ | ۲۵ شوال سنہ ۵۹۳ھ | بغداد |
| شیخ شرف الدین عیسی کنیت عبدالرحمان | ۔ | سنہ ۵۷۳ ہجری | مصر |
| شیخ شمس الدین عبدالعزیز کنیت ابوبکر | ۔ | سنہ ۵۰۹ ہجری | سنجار |
| شیخ ابوالفضل محمد سراج الدین عبدالجبار | ۔ | ۲۵ ذیقعد سنہ ۶۰۰ھ | بغداد |
| شیخ تاج الدین عبدالرزاق عبدالرحمان کنیت ابوالفرح ۔ | سنہ ۵۱۹ ہجری | ۶ شوال سنہ ۵۹۵ھ | بغداد |
| شیخ ابواسحاق ابوابراہیم | سنہ ۵۲۷ ہجری | ۲۵ ذیقعد سنہ ۶۲۲ھ | بغداد |
| شیخ ابوعبدالرحمان عبداللہ | ۔ | ۲۷ صفر سنہ ۵۵۷ھ | بغداد |
| شیخ ابوبکر زکریا یحیی | ۶ ربیع الاول سنہ ۵۵۰ھ | شب برات سنہ ۶۰۰ھ | بغداد |
| شیخ ابونصر موسی | سنہ ربیع الاول سنہ ۵۳۲ھ | غرہ جمادی الآخر سنہ ۶۱۱ھ | دمشق |
| شیخ محمد ریس | ۔ | ۔ | ۔ |

بعض بزرگ حضرت محی الدین بن عربی کو ایکا گیارہوان فرزند بتلاتے ہین اوران سے یہ امر بوی روایت کرتے ہین کہ علی بن محمد پدر شیخ محی الدین بن عربی کی اولاد نہ تھی اور پچاس برس کی عمر اونکی ہوگئی تھی بامید حصول اولاد حضرت غوث الاعظمؓ کی خدمت مین حاضر ہوے اور

دعا کی استدعا کی حضرت نے جسوقت دعا کے واسطہ ہاتھ اوٹھایا ہاتف غیب نے آواز دی کہ سایل کی قسمت مین اولاد نہین ہے اگر کوئی شخص اپنی اولاد مین سے اسکو دیدے تو ہوسکتی ہے اسلئے حضرت غوث الاعظم نے اپنی پشت علی بن محمدؒ کی پشت سے مس کی اور فرمایا کہ ہمارے صلب مین ایک فرزند باقی رہا تھا سو ہمنے تمکو بخشدیا انشاءاللہ لڑکا تمھارے گھر پیدا ہوگا اور ہمنے نام اوسکا محمدؒ رکھا مشہور باسم محی الدین اور اولیای امت نبوی مین صاحب درجہ اعظم اور رتبہ اعلی ہوگا شیخ علی رخصت ہوکر اپنی گھر آئے اور اوسی رات کو اہلیہ ان کی حاملہ ہوئی بعد نوماہ کی محی الدین بن عربی پیدا ہوے اور آپکی والد انکو حضرت غوث الاعظم کی خدمت مین لے گئے حضرت نے بنظر محبت آپکی طرف دیکھا اور فرمایا کہ یہہ پسر ہمارا پسر ہے انشاءاللہ تعالی ولی زمانہ اور قطب یگانہ ہوگا اور صاحب تصانیف عالی ہوگا اور اسرار الہی ایسے بیان کریگا جو اب تک کسی نے بیان نہین کئے چنانچہ تصانیف شیخ محی الدین ابن عربی کی پانسو کتاب سے زیادہ ہین اور فتوحات مکی مشہور کتاب انکی ہے۔
منجملہ صاحبزادونکی سید سیف الدین عرف عبدالوہاب رضی اللہ عنہ کے دو فرزند تھے ایک سید صوفی ابو نصر کہ اونکو ابو منصور عبدالسلام عرف نصیر الدین بھی کہتے ہین اور دوسرے فرزند شیخ ابوالفتح سلیمان قبلہ و کعبہ سید ابو نصر عرف نصیر الدین کی اولاد پاک سے ہوئے یہہ شجرہ نسبی آپکا ہے۔ سید غوث علیشاہؒ بن سید احمد حسنؒ عرف احمد علی بن سید ظہور الحسنؒ عرف ظہور محمدؒ بن سید محمودؒ عرف محمد علی بن سید حامد حسنؒ عرف حامد علی بن حمید علیؒ عرف حمید الدین حسن بن سید ابو سعیدؒ معروف انوار الحسن بن سید مصلح الدینؒ عرف ناصر الحسن بن سید مبارک حقانیؒ بن سید محمد نورؒ عرف سید محمد غوثؒ بن سید شمس الدینؒ عرف محمد اعظم بن سید شاہ امیر عرف عبدالرزاق و سید کرم علی بن سید علیؒ عرف محمد صالح بن سید مسعودؒ عرف نور الدین بن سید احمدؒ عرف سید حمید الدین بن صوفی ابو نصرؒ عرف نصیر الدین بن سید سیف الدینؒ عرف عبدالوہاب بن حضرت قطب آفاق شیخ المشایخ خلیفہ اللہ غوث الثقلین محبوب سبحانی محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانیؒ بن سید ابو صالحؒ بن سید موسیٰؒ بن سید ابی عبداللہ ثالثؒ بن سید محمد زاہدؒ بن سید محمدؒ اوچی

بن سید داود بن سید موسیٰ دوم بن سید عبد اللہ ثانی بن سید الموسیٰ الجون بن سید عبد اللہ المحض بن
حسن مثنیٰ عرف سید محمد بن امام حسن بن حضرت علی و فاطمۃ الزہرا بنت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ
وسلم حضور والا کے بزرگون مین سے مخدوم سید محمد غوث اوچی حلبی گیلانی قادری تخلص سب سے
اول پنجاب مین تشریف لائے ہین مخدوم صاحب کے بزرگون مین سے سید ابو العباس احمد بن
سید صوفی معہ سید ابو سلیمان اپنے بھائی کے بوقت قتل و غارت بغداد جو ہلاکو خان کے وقت
مین وقوع مین آئے بغداد سے روم تشریف لیگئے تھے جب فساد ہلاکو خان کا ختم ہوا تو حلب مین
پھونچکر اونھون نے سکونت اختیار کی حضرت مخدوم سید محمد غوث وہین پیدا ہوئے اور ابتدائے
جوانی مین دور دور کے ملکون کی آپ نے سیر کی کئی مرتبہ حج ادا کیا پھر لاہور مین چند سال قیام
کیا پھر حلب تشریف لے گئے پھر اپنے باپ کی وفات کے بعد خراسان کے رستہ سے ملتان مین
آئے اور بلدہ اوچھ دیار ملتان مین جو سید صفی الدین کا آباد کیا ہوا ہے آٹھ سو ستاسی ۸۸۷ ہجری
مین سکونت اختیار کی سلسلہ نسبی آپکا دس واسطی سے حضرت خلیفہ اسد غوث الثقلین پر منتہی ہوتا ہے
جب آپ اوچھ مین سکونت پذیر ہوئے سلطان حسین مرزا حاکم سندھ اور سکندر لودی بادشاہ
ہند آپکے مرید ہوئے لاکھون آدمیون نے فیض پایا خوارق و کرامات بکثرت ظاہر ہوئی نکاح
آپکا سلطان قطب الدین لنگاہ حاکم ملتان کی دختر سے بایماے جناب غوث الثقلین کی ہوا اوس
سے اولاد نہوئی تب سید ابو الفتح حسینی کی دختر سے جنکا بی بی فاطمہ نام تھا نکاح ہوا نسبت
آبائی ابو الفتح کے چار واسطہ سے سید صفی الدین بانی مقام اوچھ پر پھونچتی ہے جو ہمشیرزادہ سید
اسحاق کازرونی میران بادشاہ لاہوری کا تھا جنکا مزار لاہور مین نواب وزیر خان کی مسجد مین
ہے انکی دختر کے بطن سے چار فرزند ہوئے سید عبد القادر ثانی سید عبد اللہ ربانی سید مبارک حقانی
سید محمد نورانی سب صاحب کمال ہوئے سب سے سلسلہ فیض جاری رہا آپ نے نوسو تینتالیس ۹۴۳ ہجری
مین وفات پائی اور اوچھ مین ہی دفن ہوئے محمد مخدوم عالم اور محمد حسنی پاک وقت آپ کی
تاریخ وصال ہے شعر گوئی کا بھی آپکو شوق تھا صاحب دیوان ہین عارف تاجی مولانا عبد الرحمان

جامی نے اکثر اپنی تصانیف آپ کی خدمت مین بھیجی تہی مناقب غوث پاکؓ مین اکثر فکر شعر ہوتا تھا یہ چند شعر آپ کی تصنیفات سے ہین

| | |
|---|---|
| رندیم و قلندریم و چالاک | ستیم و معربدیم و بیباک |
| جامیم و صراحیم و بادہ | دُر و صدفیم و بحر و خاشاک |
| والی ولایت شش و پنج | جامی بلا دِ فہم و ادراک |
| مجموعہ راز عالم دال | منصوبہ کشائی سر لولاک |
| بگذشتہ ز خویش بے کدورت | نگذشتہ ز عشق جوہر خاک |
| آئینہ صاف با غل و غش | صافی دل و پاک ای سگاک |
| گر صاف شوی و پاک دایم | میگوی چو قادری تو ناپاک |
| ما بلبل بوستان قدسیم | شہباز سفید و مست استیم |

صاحب اخبار الاخیار نے لکھا ہے کہ سب سے اول خاندان عالیشان قادریہ سے سید اسمٰعیل بن ابدال قادری کے بزرگ جنکا سلسلہ چند واسطہ سے سید عبد الرزاقؒ بن سید الافاق غوث الثقلین قدس سرہ کو پہونچتا ہے ہندوستان مین آئے تھے اور ان سے ہزارہا آدمی فیضیاب ہوئے اور سید اصغر علی گیلانی صاحب شجرۃ الانوار نے لکھا ہے کہ دیار ہندوستان مین سب سے اول سلسلہ قادریہ شاہ سید ابی الحیات سے جنکا سلسلہ چند واسطون سے شیخ عبد الرزاق بن سید الافاق غوث الثقلین رضی اللہ عنہ تک پہونچتا ہے جاری ہوا المختصر حضرت عبد القادر ثانی فرزند بزرگ سید محمدؒ غوث حلبی گیلانی امام طریقت و مقتدائے حقیقت ہوئی تعلیم علم ظاہری و باطنی انہون نے اپنے باپ سے پائی جامع فضل و کمال تھے خوارق و کرامات کی کچھ تعداد نہ تھی جو کوئی کفار یا فساق و فجار مین سے آپکی خدمت مین حاضر ہوتا تھا مسلمان اور تائب ہوتا تھا ایک نسبت خاص آپ کو حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ سے تہی اور حضرت غوث پاک رضی اللہ عنہ سے آپکو خطاب عبد القادر ثانیؒ کا بعالم باطن عطا ہوا تھا۔ والد بزرگوار کی وفات کے بعد

جب سید عبد القادر سجادہ نشین ہوئے بادشاہوں اور امیروں کی صحبت ترک کی شاہ دہلی نے ناراض ہو کر چاہا کہ سجادہ نشین دوسرا شخص ہووے یہہ تجویز عمل مین نہین آئی تھی کہ خود حضرت نے فرامین جاگیر و وظایف وغیرہ جو متعلق خانقاہ تھی بادشاہ کے پاس بھیجدیے اور لکھا کہ ہمکو بادشاہی جاگیر و ائمہ کی ضرورت نہین جسکو تم سجادہ نشین بناؤ اوسکو دید و بعد ازان مدار آپکے صرف کا خزانہ غیبی پر رہا ایکبار بادشاہ نے بہزار التجا اپنے پاس بولایا آپ نے فقط یہہ اشعار لکھکر بھیجدیے

| | |
|---|---|
| ہیچ باب از ین باب روگشتن نیست | ہر انچہ برسر ما میرود مبارک باد |
| کسیکہ خلعت سلطان عشق پوشیدست | بحلہ ہائے بہشتی کجا شود دلشاد |

یہہ واقعہ مشابہ اس حالت کے ہے کہ سلطان سنجر نے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی خدمت مین لکھا تھا کہ اگر آپ اسطرف تشریف فرما ہون تو ولایت سیستان جو ملک نیم روز ہے لنگر خانقاہ کے تعلق کر دیجاوے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ نے اوسکے جواب مین تحریر فرمایا

| | |
|---|---|
| چون چتر سنجری رخ بختم سیاہ باد | جز فقر اگر بود ہوس ملک سنجرم |
| زانگہ کہ یافتم خبر از ملک نیم شب | صد ملک نیم روز بیک جو نمی خرم |

بعضے اس حکایت کو شیخ نجم الدین کبری رحمت اللہ علیہ کی طرف منسوب کرتے ہین حضرت عبد القادر ثانی کو شباب مین مزامیر کا شوق تھا کئی شتر آلات راگ اور باجے کے آپکے ہمراہ رہتے تھے سجادہ نشین ہوتے ہی راگ اور مزامیر سے اجتناب کلی ہو گیا طالبون اور خادمون کو بھی منع فرمانے لگے اگر کبھی اتفاقیہ نوبت سماع کی پہونچ جاتی تو اسقدر نالہ و بکا شروع ہوتا تھا کہ جسکی حد نہ تھی ایکدن آپ اوچھ کے جنگل مین شکار کھیل رہے تھے ناگاہ ایک تیتر بصورت عجیب و آواز غریب نالان ہوا ایک درویش بھی بیابان مین پھر رہا تھا اوس نے کہا کہ یہہ شکاری جوان بھی ایکدن تیتر کیطرح قلق اور محبت مولے مین فریاد اور نالہ کریگا یہہ سنتے ہی ایک حالت پیدا ہوئی اور آپ کا دل تعلقات ماسوی اللہ سے سرد ہو گیا

اور روز بروز آثار جذب و شوق اور انوار محبت و ذوق پیدا ہونے لگے یہان تک کہ آپ ہمہ تن خدائے پاک کیطرف متوجہ ہوگئے بعضون نے لکھا ہے ایک دن آپ کے والد ماجد چند ٹکڑے مخمل کے لائے اور فرمایا کہ عبدالقادر کے پاس پوستین کا ابرہ بنانے کے واسطہ لیجاؤ آپ نے فرمایا کہ سگان شکاری کے واسطے اسکی جھول بناؤ جب آپ کے والد ماجد کو اسبات کی خبر ہوئی نہایت خفا ہوئے اوسی شب کو آپ کے والد ماجد سے حضرت غوث الثقلینؓ نے خواب مین فرمایا کہ عبدالقادرؒ ہمارا فرزند ہے ہم اوسکی تربیت کرتے ہین تمھارے اور فرزند ہین تم اونکی تربیت کرو تمکو عبدالقادرؒ سے کچھ کام نہین ہے اس واقعہ کے بعد آپ عیش و نشاط و مزامیر اور جانوران شکاری کو ترک کرکے ہمہ تن حق کی طرف مشغول ہوگئے لکھا ہے کہ ابتدا مین آپ کو اوراد اور اعمال اور عبادات ظاہری کا اسقدر شوق تھا کہ تمام دن فرصت کلام کرنے کی نہین ملتی تھی آخر مین اسقدر استغراق اور مشغولی باطن کا غلبہ ہوا کہ بعد ادائے نماز فجر اشراق تک بحر مراقبہ مین غرق رہتے تھے اور بعد ادائے اشراق چاشت تک علی ہذا اور وقت بھی قیلولہ بوریائے مسجد پر کرتے تھے اور بعض اوقات اذان بھی آپ دیتے تھے ایک روز وقت شب آپ اوٹھے تھے ہر دمان خانہ کو آپ نے آواز دی کہ اوٹھو اور سعادت دارین حاصل کرو اون لوگون کے اوٹھنے تک وہ سعادت تمام ہوگی جب وہ اوٹھکر آئے آپ نے فرمایا جناب رسالت مآبؐ اسوقت تشریف فرما ہوئے تھے اگر تم جلدی آجاتے تو تم بھی زیارت سے مشرف اور فیضیاب ہوجاتے **نقل** ایک قوال آپ کی خدمت مین حاضر ہوا آپ نے اوسکو فرمایا کہ تو توبہ کر اور رباب کو توڑ اور سر منڈا اور درویش ہوجا قوال تو ہنوز قوال ہی رہا مگر حاضرین خدمت مین سے ایک امیر کے دل مین اس ارشاد کا اثر ایسا ہوا کہ اوس نے اپنا سر منڈایا اور تمام گناہوا سے توبہ کی اوسیوقت اوسکو کشف جلی ہوگیا اور گریہ و زاری کرکے کہنے لگا کہ میرا ایک بھائی گجرات مین تھا وہ مرگیا اور اوسکے جنازہ کو دفن کرنے لیے جاتے ہین **نقل** ایک مرتبہ ملتان مین مرض طاعون پیدا ہوا اور وبا پھیل گئی آپکے وضو کے جگہہ پر جو سبزہ جما ہوا تھا اوسکو جو کوئی مرض

کی جگہہ لگاتا تھا شفا پاتا تھا **نقل** آپ فرمایا کرتے تہے کہ خدا تعالی نے ہمارے ہاتھ مین یہہ خاصیت عطا فرمائی ہے کہ جس مرض پر رکھا جائے وہ مرض جاتا رہے اور یہہ خاصیت وراثت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ سے ہے بعض اولیائے ہم عصر نے فرمایا ہے الشیخ عبدالقادر یبری الاکمہ والابرص ویحی الموتی باذن اللہ ایکدفعہ ملتان مین مرض درد استخوان ایسا پیدا ہوا کہ اوسکے پیدا ہونے سے فوراً انسان مرجاتا تھا غیاث الدین لنگاہ آپ سے عقیدہ رکھتا تھا اور نہایت متقی اور پرہیزگار تھا اور ہر شب جمعہ کو زیارت جناب سرور کائنات صلعم سے مشرف ہوتا تھا ایک رات جناب سرور کائنات صلعم نے ایک بانس کا ٹکڑا ایک ہات کی مقدار کا اوسکو عطا کرکے فرمایا کہ ہمارے فرزند عبدالقادر کو دیدے اور یہہ بشارت پہونچا دی کہ جس جائے درد پراوسکو رکھکر دس بار قل ہو اللہ احد پڑہو گے حق تعالی فوراً شفا بخشے گا اور آپ کو بہی سالت مآب صلعم کی طرف سے بشارت ہوئی کہ غیاث الدین کو امانت سپرد ہوئی ہے وہ لیلو اور عمل مین لاؤ اسقدر اثار اور اسرار اوس نے سے ظہور مین آئے کہ تحریر اور تقریر سے خارج ہین اور اس نے کی حکایت دیار ملتان مین اب تک مشہور ہے اور والدہ حضرت عبدالقادر ثانی کے سید شیخ ابوالفتح کی دختر تہی شیخ ابوالفتح جد مادری حضرت کے بڑے بزرگ اور عالی مقام تہے تسخیر جن مین کمال تہا سن شریف حضرت مخدوم کا اٹھتر برس کا ہوا اور آپ کی وفات ماہ ربیع الاول نوسو چالیس ہجری مین ہوئی ہے اور مزار اوچہ مین ہے اور تاریخ وفات یہہ ہے **تاریخ**

| سال ترحیلش باقوال صحیح | دان خدا دان سید اہل الیقین |
|---|---|

حضرت عبدالقادر کے دو فرزند ارجمند ہوئے ایک شیخ عبدالرزاق اور دوسرے زین العابدین سید زین العابدین اپنے والد کی حیات مین شہید ہو گئے اونکے ایک فرزند تھا سید محمد غوث نام وہ اوچ کو چہوڑ کر قصبہ ستگرہ ملک پنجاب مین جا رہا اور عبدالرزاق صاحب کمال ہوئے۔

سید عبداللہ ربانی بن سید محمد غوث اوچی جلبی بہی جامع علوم معقول و منقول حاوی فروع واصول وصاحب علم وعمل ہوئے بہت لوگون نے آپسے فیض باطنی پایا نوسو اٹھتر ہجری مین

اکبر بادشاہ کی سلطنت کے زمانہ مین وفات پائی آپ کا مزار بھی اوچہ مین ہے سید محمد نورانی
صاحب لاولد رہے میران سید مبارک حقانی بن سید محمد غوث اوچی حلبی گیلانی بڑے صاحب زہد و
تقوی و ترک و تجرید و عشق و محبت و جذب و سکر ہوئی آبادی چھوڑکر جنگل مین سکونت پذیر رہے
کوئی آپکے سامنے خوف سے نہ جاتا تھا اور جو جاتا تھا مست و مجذوب ہوجاتا تھا ایک شیخ معروف
چشتی نے کہ فریدالدین گنج شکر رحمت اللہ علیہ کی اولاد مین ہین اور اونھین سے خانوادہ
نوشاہی جاری ہوا ہے اور ایک آپکے فرزند دلبند دو شخصون نے نعمت خلافت پائی آپ
بارہ برس اسی حالت مین رہے پھر لاہور مین تشریف لائے اور یہان نوسو چھپن ہجری مین وفات
کی نعش مبارک آپ کے اوچہ گئی اور وہین دفن ہوئے تاریخ وفات یہہ ہے **تاریخ رحلت**

| بسال رحلت آن شاہ مردان | بگو سید مبارک پیر رہبر |
|---|---|

حضرت مصلح الدین ناظر حسن عرف سید میر میران آپکے فرزند دلبند صاحب کرامت و خوارق و ولایت
ہوئی خلافت و بیعت آپکو والد بزرگوار سے تھی جب بمقام لاہور مین تشریف لائے تعلیم و تلقین کے
سلسلہ سے خلق خدا کو فیضیاب کیا نوسو چھیاسی ہجری کو لاہور مین وفات پائی گورستان میانی
مین آپ دفن ہوئے یہہ گورستان شہر لاہور کے قریب ہے انکی چھٹی پشت مین حضرت سید ظہور الحسن
عرف ظہور محمد حضرت مرشدنا ہادینا کے جد امجد سیر و سیاحت کرتے ہوئے صوبہ بہار مین وارد ہوئے
اور موضع استھاوان و یونکر مین آپنے قیام فرمایا اور اسی موضع مین ایک سید عالی نسب کے ہان
شادی کی دو فرزند اللہ تعالی نے عطا فرمائے ایک سید احمد حسن عرف سید احمد علی صاحب
دوسرے سید محمد حسن عرف محمد علی صاحب سید ظہور الحسن صاحب تا دم زیست اوس موضع مین
رہے اور اپنے فیض و ہدایت سے ہزارہا آدمی کو مشرف فرماتے رہے آپ اہل معرفت اور صاحب
توحید تھے بعد حصول علم ظاہری کے اپنے والد ماجد سید محمد علی عرف سید محمود صاحب سے بیعت
کرکے استفادہ علم باطن کیا تھا سید محمود صاحب رحمت اللہ علیہ بھی بڑے عارف کامل اکمل تھے سید
ظہور الحسن صاحب کے چھوٹے بھائی صوبہ بہار مین موضع استھاوان ہی مین مقیم رہے اور اونھون

نے بسبب بخوے نے اولاد صلبی کے سید احمد علیصاحب قبلہ وکعبہ کے والد بزرگوار کو فرزند بنایا اور جب اونکا
اور اونکے اہلخانہ کا انتقال ہوگیا تو سید احمد علی صاحب اپنے باپ سید ظہور الحسن صاحب کے پاس چلے
آئے سید ظہور الحسن صاحب کے چھوٹے بھائی بھی جنہون نے سید احمد علیصاحب کو فرزندی مین
لیا تھا صاحب کرامت وصاحب حال تھے ہمیشہ چار ٹکے لیکر شادی وغیرہ کی محفلون مین حال
کھیلا کرتے تھے ایک بار سید ظہور الحسن صاحب کو یہ بات ناپسند آئی منع فرمایا کہ یہہ تمہارا اعمال
کھیلنا ایک بدنامی وتمسخر کا سامان ہے جواب پایا کہ مجھکو غوث پاک رضی اللہ عنہ کی طرف سے یہہ
اجازت ہے **نقل** کسی امیر کے لڑکے کی شادی مین یہہ حال کھیلتے تھے تماشائی تمسخر سے پیش
آئے نوشہ بھی گستاخی سے پیش آیا نوشہ نے آپ کے شکم مین ایک انگلی ماری اور ہنسے تو آپ
نے کچھ نکہا مگر نوشہ کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا ابے کیون لونڈیون کی سی شوخی کرتا ہے یہہ
کہتے ہی وہ عورت ہوگیا اور تمام آثار عورت کے اوسکے جسم مین پیدا ہوگئے **شعر**

| | |
|---|---|
| خاکساران جہان را بحقارت منگر | توچہ دانی کہ درین گرد سواری باشد |
| ظفر ایک خاک کا پتلا ہے یارو | پر اس مین بولتا کیا جانے کیا ہے |

نوشہ نے یہہ حال اپنے مادر سے کہا اوسنے تمام مردمان خانہ کو یہہ قصہ سنایا سب حیران ہوئے
اور اونکی خدمت مین جاکر عرض معروض کی آپ نے سنکر فرمایا ہم کون اور ہم کیا کرسکتے ہین
خدا جانے وہ کیا موقع تھا اور کیا ہوا ناچار پھر مجلس کرو چار ٹکے دلواؤ اور پھر ہمین چھیڑو پھر خدا
جو کچھ دکھلائے اوسکا اثر دیکھو آخر پھر مجلس کی گئی اور حال کھیلا اور نوشہ نے چھیڑا اور آپنے
فرمایا ابے لونڈی کیا کرتا ہے اوسیوقت حالت اصلی نوشہ کی ہوگئی **شعر**

| | |
|---|---|
| اولیا را ہست قدرت از الٰہ | تیر جستہ باز گرداند ز راہ |

اوسیدن سے آپ نے ترک وطن کیا اور اظہار حال کے سبب سے تین کوس علیحدہ ایک موضع
مین جا رہے اور وہین توکل پر اوقات بسر کی **ف**

| | |
|---|---|
| از در حق بد رخلق مبر حاجت خود | شکوہ از یار باغیار نمے باید کرد |

نقل ایکدن اوس گانوکے آدمی جسمین آپ رہتے تھے جمع ہوکر آئے اور گنگا کی طغیانی کے شاکی
ہوئے کہ اب گانو تباہ ہوا جاتا ہے دریا حد سے زیادہ جوش پر آگیا آپ نے فرمایا پھاوڑہ کدال
لاکر گانو کی طرف سے مٹی گرادو سب نے حماقت سمجھی اور تمسخر کرتے ہوئے چلدئے آپنے خود اپنے ہاتھ
سے دن بھر مٹی کاٹی شام کو گھر چلے آئے خدا کی قدرت رات رات مین دریا تین کوس ہٹ گیا
صبح کو گانو کے آدمیون نے پوچھا یہ کیا راز تھا آپنے فرمایا جدہر دریا ودہر سب خدا کو یہہ گانو اوڑا
گرانا منظور تھا ہمنے بہی ویسکے کاٹنے مین سعی کی جب وہ گر گیا دریا ہٹ گیا آپکے خاندان
متبرک مین ہر شخص باکمال ہوا ہے جسکو دیکھئے فضال الہی سے قابل یادگار تھا ایک حضرت کے
بھائی چچازاد سید قاسم علی تہی آپکے والد کے ذریعہ سے رسالہ مین نوکر تھے لکھنے پڑہنے مین
طاق تھے چند روز کے بعد ایک انگریز کو اردو پڑہانے لگے ایک مرتبہ بیٹھے اونھون نے
انگریز کے نام سے تنخواہ کا بل بناکر خزانہ سے پیشگی روپیہ وصول کرلیا جب انگریز نے بل بھیجا
تو قضیہ ہوا آخر بعد تحقیق سید قاسم علی کی دستاد ی معلوم ہوئی انگریز نے تحقیقات کی آپنے
سچ سچ کہدیا کہ ہم آزاد مزاج آدمی ہین خرچ کی ضرورت تہی ہمنے بے شک روپیہ لیا ہے اونسنے
سنگین پہرہ مین بٹھا دیا تین دن تک رہے بعدہٗ پہرہ والون سے کہا اتو دل گھبرا گیا ہم جاتے
ہین یہہ کھکر غایب ہو گئے تھوڑی دیر کے بعد ظاہر ہوئے اور پہرہ والون سے کہا صاحب سے ہمارا
سلام کہنا اب جاتے ہین اگر کسیکو دعوی ہے پکڑلے لوگون نے صاحب سے کہا صاحب نے فوراً
رسالہ تیار کرایا محاصرہ کیا پھر غایب ہو گئے پھر ظاہر ہوئے صاحب نے کہا پکڑلو دیکھا تو کیکر
کا درخت ہے قاسم علی نہین ہے پھر تلاش کیا تو وہان ایک ندی بہتی تہی اوسکے پرلے کنارہ پر
تھے بولے کہ اب جاتے ہین آخری سلام ہے پھر نظر نہ آئے انگریز کو بہی سخت افسوس ہوا کہ بہت
صاحب کمال آدمی تھا حیف ہمنے قدر نجانی قدر نعمت بعد زوال جب سرکار انگریز نے
راجہ رنجیت سنگھ والے لاہور کو خلعت فاخرہ دیا اور سید احمد علی صاحب سالدار معہ اپنے
رسالہ کے وہ خلعت لیکر لاہور گئے اور حضرت قبلہ بہی ہمراہ تھے تب لاہور مین سید قاسم علی ملے

ہرچند سید احمد علیصاحب نے سمجھایا مگر اونھون نے آنا اور انکو گھر سے قصور معاف کرانا منظور نہ
فرمایا اور سید قاسم علی جنس علم مین بہی کمال رکھتے تہے سید احمد علیشاہ صاحب آپکے والد نے فیض باطنی
اپنے نانا صاحب کی خدمت مین رہکر حاصل کیا تھا مگر بیعت اپنے والد بزرگوار سے کی تہی اور
آپکے خاندان کی ہمیشہ سے یہہ جاری تہی کہ فرزند پدر سے اور زوجہ اپنے شوہر سے بیعت کرتے
تہے جب آپکی عمر سولہ برس کی ہوئی تو رسم خاندان کے موافق سید ظہور حسن صاحب سے بیعت
کی سترہوان سال تہا جو آپکی شادی ہوگئی پہر دوسرا تیسرا نکاح ہوا سوارون مین نوکر ہوگئے
رفتہ رفتہ نوبت رسالداری کی پہونچی ایک مدت روزگار کیا پہر خانہ نشین ہوئی اور یاد الہی
مین مصروف رہے بڑے صاحب ریاضت و مجاہدہ اور شب بیدار اور اہل ذوق شوق تہے
دن کو کارہاے متعلقہ نوکری کرتے اور راتکو ذکر و شغل طاعت عبادت خدا مین رہتے تہے

یاد خدا و خدمت سلطان نقیض نیست | دل با خدا ببند زبان را بجا کری

طالبان راہ خدا کو ہدایت اور تعلیم بہی فرماتے تہے قوت جسمانی ظاہری ایسی تہی کہ بڑا چرس
پانی کا بہرا ہوا جسکو دو بیل زور آور کھینچتے ہین تنہا کنوی سے کھینچ لیتے تہے نوکری پر ایسے
قانع تہے کہ ایک دفعہ ولیعہد شاہنشاہ روس بلباس فقیری اجمیر شریف مین مزار پر انوار خواجہ
معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ پر قیام گزین تہا آپکو بوقت ملاقات از راہ باطن یہہ معلوم ہوگیا
کہ یہہ فقیر نہین امیر ہے باہم ربط ضبط زیادہ ہوگیا جب حال اونکے ولیعہد ہونے کا کھل گیا اور اونکا
ارادہ اپنے دار السلطنت جانیکا ہوا تب شہزادہ نے ہر چند اصرار کیا کہ ہمارے ساتھ چلو ہم آپ کو بڑا
عہدہ دینگے حتی کہ اپنی دار السلطنت مین پہونچکر بہی بولایا مگر جانا منظور نہین کیا اور یہی جواب دیا
کہ میری قوت لایموت کے واسطے یہی نوکری کافی ہے ؎

قناعت کن بنان خشک تا بی آرزو گردی | کہ خواہشہای الوان ہست نعمتہای الوان را
سلیمان وار اگر سازی ہوا را زیر دست خود | فلک چون حلقۂ خاتم بفرمان تو می گردد

جس رسالہ مین نوکر تہے اوس رسالہ کے کرنیل کا یہہ طریقہ تہا کہ نوکری کے وقت باہر جاتے تہے

ورنہ رات دن ایک کمرہ مین تنہا خاموش بیٹھے رہا کرتے نصف تنخواہ اپنے میم کو اور نصف بنام خدا
دیا کرتے جب باہم زیادہ ربط ضبط ہوگیا تو ایک دن کرنیل صاحب نے یہہ بات کہی کہ آپ صاحب
ذوق وشوق ہین مگر صاحب توحید نہین چونکہ حضرت کی نسبت ذوق شوق بہت قوی تھی تین چار دفعہ کی
ملاقات مین اوسپر نسبت غالب آگئے اور نسبت توحید کرنیل صاحب کی مغلوب ہوگئی اور گریہ
وزاری اون پر طاری ہوگیا اللہ تعالی نے آپکو بارہ فرزند عطا کئے زوجہ اول سے حیدر حسن
فیض الحسن وغیرہ سات فرزند زوجہ ثانی سے خورشید حسین عرف غوث علی شاہ و انوار الحسن
ایک فرزند زوجہ ثالث سے چار فرزند ہوئے اور سید احمد علی صاحب کے بھائی سید محمد حسن
عرف سید محمد علی صاحب کے پانچ فرزند تھے قاسم علی عباس علی حیدر علی سید ابو الحسن اور ایک کہ جنکا نام یاد نہیں
سید ابو الحسن جو آپکے برادر چچازاد تھے یہہ مادرزاد ابدال پیدا ہوئے تھے اور مثل بدلون کے پرواز
کرکے چلے جاتے تھے ایک روز حضرت قبلہ وکعبہ نے عالم طفولیت مین دیکھا کہ سید ابو الحسن پرواز
کر گئے اور نظرون سے غایب ہوگئے حضرت نے یہہ ماجرائے عجیب وغریب دیکھکر والدہ کی خدمت
مین عرض کیا والدہ صاحبہ نے ارشاد فرمایا کہ یہہ اسرار کی بات ہے کسی سے کہنے کی بات نہین ہے
اور چونکہ سید ابو الحسن اکثر غایب رہتے تھے والدہ صاحبہ سے اونکو بڑی محبت تھی گاہ گاہ بحالت
تنہائی آپکی والدہ صاحبہ سے ملنے کو آجایا کرتے تھے اور کسی عزیز قریب سے کبھی نہین ملتے تھے
حتی کہ آپکے والد ماجد سے بھی نہین ملتے تھے ایک دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ والد حسب معمول حضرت گھر
پر تشریف لائے اور حسب اتفاق سید ابو الحسن والدہ صاحبہ سے ملنے کو آئے والدہ صاحبہ نے فرمایا
کہ تمھاری تائی آئی ہوئی ہین اونکا دل تمسے ملنے کو بہت چاہتا ہے اونسے بھی ملاقات کرلو
اونسے بھی ملے جب والد ماجد نے آپ سے فرمایا کہ تم کہان رہتے ہو جو کبھی ہمسے بھی نہین ملتے
عرض کیا کہ جس جگہ مین رہتا ہون آپ وس جگہ کو دیکھا چاہین تو دکھا دون چنانچہ آنکھین بند
کرائے وہان لے گئے سات روز بہت آرام اور آسایش سے وہان رہے بعد اوسکے والد
نے فرمایا کہ مین نوکری پیشہ ہون ایام رخصت قریب آگئے ہین اور مجھے نوکری پر جانا ہے اب

تم ہمین گھر پھونچا دو اوسی طرح آنکھہ بند کرا کے گھر پھونچا دیا جب گھر آئے تو معلوم ہوا کہ وہ ہی
دن اور وہ ہی وقت ہے وہان سات دن کا گذرنا اور یہان وہ ہی دن اور وقت ہونا
یہہ صورت قبض و بسط زمان کے تہے نفحات الانس مین شیخ موسی سدرانی رحمت اللہ علیہ
کے حال مین شیخ شہاب الدین سہروردی قدس اللہ سرہ سے منقول ہے کہ شیخ الشیوخ ابن سکینہ
رضی اللہ عنہ کا ایک مرید تھا صباغ یعنی رنگریز اور اوسکا یہہ طریقہ تھا کہ صوفیون کے مصلی جامع مسجد
مین لیجا کر بچھاتا تھا اور بعد نماز کے جمع کر کے خانقاہ مین لے آتا تھا ایک دفعہ جمعہ کے دن مصلون
کی گٹھڑی باندہکر دریاے دجلہ پر غسل کرنے کو گیا دریا مین غوطہ مار کر جب پانی سے سر باہر نکالا
دیکھا کہ ملک مصر مین ہون متعجب ہوکر پانی سے نکل کر شہر مین گیا اور ایک رنگریز کی دوکان پر
جا کر کھڑا ہوا وہ از راہ فراست پہچان گیا یہہ رنگریز ہے اوسکے پاس سوائے ایک لنگوٹہ کے اور
کچھہ نہ تھا وہ اوسکو اپنے گھر لے گیا اور اپنی دختر سے اوسکا نکاح کر دیا تین فرزند ہوئی اور سات سال
تک وہان رہا ایک دن دریا مین جا کر پھر اوسنے غوطہ مارا دیکھا کہ بغداد کے دجلہ مین ہون اور اوسی
جگہہ ہون جہان پچھلے سات سال سے غوطہ مارا تھا اور وہ ہی دن اور وہ ہی وقت ہے اور گٹھڑی
مصلون کے کنارہ پر رکھی ہے دریا سے نکل کر کپڑے پھنے اور گٹھڑی مصلون کی جامع مسجد مین لیگیا
اور بعد نماز پھر اونکو خانقاہ مین پھونچا دیا اور پھر اپنے گھر جلدی اور متعجب گیا گھر والون سے کہا
کہ ماہی بریان جو تمنے پکائی تہی لاؤ مہمانون کو بلا کر ماہی بریان کھلائی بعد اوسکے اپنے شیخ ابن
سکینہ کی خدمت مین آیا اور ماجراے گذشتہ سب سنایا اونھون نے فرمایا لڑکون کو مصر سے لے آؤ
مصر گیا اور اونکو لایا تو بخوبی اوسکے بیان کی صحت اور تصدیق ہوگئی بعد اسکے شیخ نے مرید سے
پوچھا کہ اوسدن تیرے دل مین کیا خیال آیا تھا اوسنے کہا کہ یہہ جو آیت ہے کَانَ مِقْدَارُہٗ اَلْفَ سَنَۃٍ
اسکا میرے دل مین خدشہ اور نزاع تھا شیخ نے سنکر فرمایا کہ خدا تعالی نے تجھہ پر یہہ رحمت کی ہے
کہ جو تجکو واسطہ رفع اشکال اور درستی ایمان و اعتقاد کی اپنی قدرت سے قبض اور بسط زمان کا
حال آشکارا فرما دیا **نقل** صاحب فتوحات رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ایک جوہری قدرے

خمیر اپنے گھر سے نان بز کی دوکان پر روٹی پکانے کے واسطے گیا اور اوسکو غسل کی حاجت تھی دریاے نیل کے کنارہ پر آیا اور دریا مین غوطہ مارا اور خود غایب ہو گیا او رجس طرح کوئی خواب مین دیکھتا ہے اسی طرح اوسنے دیکھا کہ مین بغداد مین ہون میرا نکاح ہوا چھ سال ہوے اور اولاد پیدا ہوئی اور جب وہ پھر باخود ہوا تو اپنے آپکو پانی مین دیکھا او رغسل تمام کیا کپڑے پہنے اور روٹی لیکر اپنے گھر گیا اور اہلخانہ سے یہ واقعہ بیان کیا جب چھ ماہ گذرے وہ خاتون بغداد سے مع فرزندون کے آئی اور جوہری کا گھر تلاش کرکے پھونچی باہم ملاقات ہوئی جوہری نے اوسکو اور لڑکون کو پہچان لیا اوس عورت سے پوچھا کہ نکاح کب ہوا تھا اوسنے کہا کہ چھ سال ہوے مدینہ منورہ مین ایکدفعہ حضرت قبلہ وکعبہ کے پاس خرچ نرہا تھا اور خرچ کی تکلیف تھی یہی سید ابوالحسن صاحب برادر چچازاد آپ کے ایک ترک کی صورت بنکر حضرت کے پاس گئے اور چند ریال آپکو دیے اور یہہ فرمایا کہ آیندہ تمکو کبھی خرچ کی تکلیف نہوگی چنانچہ ایسا ہی ہوا پھر سید ابوالحسن صاحب نے والدہ کی خدمت مین حاضر ہوکر یہہ حال بیان کیا والدہ نے فرمایا کہ تمنے اپنے آپکو ظاہر کیون نکیا جواب دیا کہ عقب گذاری نہوتی جناب قبلہ وکعبہ سیدنا ومولانا ومرشدنا سید محمد غوث علیشاہ صاحب رحمت اللہ علیہ ماہ رمضان المبارک سن بارہ سو اونتیس ہجری مین بروز جمعہ تولد ہوے تھے آپکے جد امجد نے خورشید علی اور آپکے والد نے انوار الحسن اور آپ کی بڑی والدہ صاحبہ نے غوث علی شاہ اور پنڈت رام سنہی نے گنگا بشن آپ کا نام رکھا تھا

## قطعہ تاریخ تولد من تصنیف پیرجی واجد علی صاحب خادم قبلہ وکعبہ ساکن تھانہ بھون

| | |
|---|---|
| حبذا فیض حضرت سرمد | مرحبا اے ظہور ذات احد |
| بارک اللہ اے ستودہ صفات | رشک فردوس از تو شد مولد |
| خوش رسیدی بسیر ملک وجود | مظہر لم یلد و لم یولد |
| رنگ بوے تو اے گل حسنین | از رخ پاک حضرت احمد |
| خلعت بوتراب شد جان ہنوز | یادگار جناب غوث صمد |

مهر پیش رخ تو رنگ شکست ... رنگ در خوبی تو عقل و خرد
جامعیت نداشتی مظهر ... جامع الخلق تو شدی مورد
اے ظهور تو کرده در عالم ... بوریاے قلندری مسند
راز توحید بود سر بسته ... تو کشودے چو قفلی از ابجد
فیض عامت رسیده عالم را ... لطف خاص تو داده جان بجسد
نور وا داشتی در آینت ... نفس مسلم رود بقتل عمد
حیف نشناختیم روے ترا ... بسکه در چشم داشتیم رمد
مے نماید ولت گرفته زمن ... من فدایم خدائے از تو برد
عمر نوحی نیافتی تو هنوز ... هجر طوفان چرا بخلق آرد
من نگویم هزار سال بمان ... ز قیامت ولی چه کم از صد
هین چه هزیان همی سرایم وبس ... ذکر هجر و وصال کے زیبد
جان به تن کی قریب کی دور است ... او چو جان است و خلق همچو جسد
یا که دنیا است سجن مومن را ... تو نخواهے که شد ز قید رهد
واجد ابس جنون ره تو زو است ... قید و شه این ز ادب باشد
کل شي یرجع الے اصله ... می کشد ذات سوی ملک احد
پس چو هفتاد و هشت سال گذشت ... ذات حقی است تا بد ابد
۱۲ ۱۹

## قطعہ تاریخ دیگر عربی

اِذا لاحَ نُورا لهُدَی سَالِماً ... کَاَنوارُ شمسُ الضحی قَد صَعَد
لِتاریخهِ قَالَ وَاجِدُ علی ... غُلامٌ حلیمٌ ودودٌ وَلَدْ
۱۲ ھ ۱۹

## قطعہ تاریخ دیگر فارسی

پیدا شده چوان حضر مسلکِ یقین ... ان عالم الحقایق فرد المدققین

| | |
|---|---|
| واجد بوجد سال ولادت زخویش رفت | آمد صدائے غیب کہ فخر المحققین ۱۲۱۹ |

## قطعہ دیگر فارسی

| | |
|---|---|
| پیدا شدہ یگانہ درگاہ ذوالجلال | شیخ جہان فرید زمان صاحب الکمال |
| اللہ جمیل و یحب الجمال ہست | خود را ظہور داد درین مظہر جمال ۱۲۱۹ |

## قطعہ تاریخ من تصنیف شوکت علی برادر پیر جی واجد علی

| | |
|---|---|
| مولای ما کہ غوث علی ہست اسم پاکش | ہم نور چشم مصطفوی ہم شہ ولایت |
| نور جمال سرمدی و شمع بزم عرفان | ان شارع شریعت وان رہبر حقیقت |
| از ملک معنی جو بصورت نگہ شہودی | ان شیخ جلوہ ساختہ شوکت بشان شوکت |
| باغ جہان کہ پیش ازین بود بلی سردین | گل گل شگفتہ از اثر مژدہ ولادت |
| خلقی زفیض مقدم ان کامیاب گشتہ | از کشف و زکرامت و زبیعت و ہدایت |
| وانکش شنبون قدرت حق کرد اشکار | ارسے ظہوران بود الحق ظہور قدرت |
| سال ظہور جستم ناگہ سروش غیبی | گفتا شدہ طلوع زہی طالع مہر وحدت ۱۲۱۹ |

والدہ ماجدہ حقیقی حضرت قبلہ و کعبہ کے کاملہ مادر زاد صاحب جذب و سکر تھین اونہون نے اپنی والد ماجد سے جو بڑے کامل اور مکمل تھے فیض فایدہ باطنی حاصل کیا تھا ایسا حال رہتا تھا کہ کھانے کے واسطے جو کسی نے کہا تو کھا لیا نہا تو نکھایا غسل کے واسطہ کسی نے کہا تو غسل فرما لیا ورنہ خیر بباعث جذب کے پرورش اور دودھ پلانے کی طرف چندان توجہ اور التفات نہ تھی حضرت کے جد امجد کو بسبب اونکے بلحاظ جذب کی تھی اندیشہ اور خیال حضرت کی طرف کا تھا کہ اگر ہر وقت ان کے پاس رہے تو حالت جذب ابھی سے ان کی وجود مین سرایت کر جائیگی اور مجذوب صفت ہو جاوینگے اسلیئے ایک برہمنی کے آپ کو سپرد کیا تھا اوس بخت بلند مائی نے بخوشی تمام آپکو دودھ پلایا دارین کی دولت کا حصول سمجھا آپ کی پرورش مین بجان و دل مصروف ہوئی چونکہ اولاد دختری برہمنی کی پہلی سی ہوتی تھی اور فرزند نرینہ نہ تھا آپ کی

برکت نے وہ اثر کیا کہ فرزند نرینہ سے مائی شادکام ہوئی اور اون کی شوہر پنڈت رام سنہی رطب اللسان شکر گذار اور خورسند ہوئے پنڈت جی آسودہ اور خوشحال تھے بعد زمانہ شیر نوشی ہمیشہ آپ کے واسطہ کہانا بھیجتے رہے جب حضرت نے وطن چھوڑ کر سیاحت اختیار کی تب کہانا موقوف ہوا جب حضور کی عمر چار برس چار مہینے کی ہوئی آپ کی بڑی والدہ نے قرآن پڑہانا شروع کیا اور پنڈت رام سنہی جی نے شاشتر شروع کرادی دس برس کی عمر تک نصف قرآن حفظ ہوا اور نصف ناظرہ پڑہا پھر فارسی کا شوق دامنگیر ہوا اسکندر نامہ تک والد سے اور سارت سدہ چندر کا تک شاشتر کی نوبت رام سہنی جی سے پہونچی اور صرف نحو عربی بھی کسیقدر اپنے نانا محمد حیات سے پڑہی تھی کہ سید احمد علی صاحب حضور کے والد بزرگوار نے اپنے پاس دہلی مین بولالیا دہلی مین مولوی شاہ عبد العزیز صاحب اور مولوی شاہ اسحاق صاحب سے بخوبی تحصیل علم حدیث وغیرہ فرمائی اور کتابین منطق و دینیات کی مولوی فضل امام صاحب خیر آبادی سے پڑہین جب مولوی فضل امام صاحب کا انتقال ہوگیا آپ نے ترک تحصیل کیا ؎

جبھی جاکے مکتب عشق مین سبق مقام فنا لیا
وہ جو کچھ پڑہا تھا نیاز نے تیری عمر مین سب وہ بھلا دیا

خط عربی فارسی نستعلیق شکستہ بہت عمدہ میر پنجہ کش خوشنویس سے اصلاح لی تھی مولوی قلندر علی جلال آبادی سے ایک دفتر مثنوی مولانائے روم کا پڑہا تھا جب دفتر ثانی مین یہ شعر آیا ؎

قال را بگذار مرد حال شو
پیش مرد کاملے پامال شو

اسکے معنی ظاہری سنکر فرمایا کہ قال تو سمجھ مین آگیا کچھ حال فرمائیے وہ کیا ہے مولوی قلندر علی صاحب اس بات پر آبدیدہ ہوئی اور فرمایا کہ یہ تو ہمکو بھی نہین نصیب ہوا اوسیدن آپ نے مثنوی پڑہنی چھوڑ دی تھوڑی سی عمر مین ذات خدا کا شوق پیدا ہوگیا تھا بچپن ہی آثار کمالات اور ولی ہونے کے عیان تھے مگر جب تک نوبت حاجی لال صاحب کی توجہ دینے کی نہین آئی تھی جسکا ذکر آگے لکھا جائیگا تب تک اظہار اور اعلان اس بات کا نہین ہوا تھا کہ آپ ولی ہین جب حاجی لال صاحب نے نظر باطن سے آپکی طرف توجہ فرمائی اوس وقت سب کو معلوم ہوگیا کہ یہ ولی مادر زاد ہین جب

حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب کی خدمت مین تحصیل علم کے واسطے حاضر ہوئے تہے طبیعت قدس ہمہ تن تحصیل علوم باطنی کی طرف زیادہ متوجہ تہے بلکہ ہر طرح اسی کے جویان از خوانان تہے مولوی صاحب نے بارہا فرمایا کہ ابھی تمہاری عمر بہت تھوڑی ہی اور راہ خدا بسا دشوار گذار اور پیچدار ہے عرض کیا کہ اب تو قدم راہ خدا مین رکھدیا ہے جو ہو سو ہو ؎

عشق مین تیری کوہ غم سر پہ لیا جو ہو سو ہو — عیش و نشاط زندگی چھوڑ دیا جو ہو سو ہو
عقل کے مدرسے سے اوٹھ عشق کے میکدہ مین آ — جام فناء و بیخودی اب تو پیا جو ہو سو ہو

چارون استاد جنسے م تحصیل کیا علم اور فضل مین شہرہ آفاق تھے مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب جامع علم ظاہری اور باطنی تہے اِن کی آپ بہت تعریف اور توصیف فرمایا کرتے تہے۔ حال مولوی عبدالعزیز صاحب ۔۔ مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی قدس سرہ امام المحدثین مقتدائے مفسرین جامع علوم ظاہری اور باطنی تہے علم اور حلم اور زہد اور ورع و تقوی و تدریس و تلقین مین رتبہ بلند اور مقام ارجمند رکھتے تہے نہایت درجہ کے ذہین فہیم فصیح بلیغ تہے صدہا آدمی اعیان اور بلاد نزدیک و دور سے آپکے زمرہ شاگردان مین داخل ہوکر مرتبہ تکمیل کو پھونچے صدہا انس اور بعض جن آپکی خدمت مین دور دور سے واسطے دریافت مسایل آدق کے حاضر ہوئے اگر آپ کو خاتم العلما اور ختم الفضلا کہا جائے تو صحیح اور درست ہے بہت کتابین عقاید الیقین و حدیث و تفسیر وغیرہ مین لکھی ہین سر الشہادتین اور بستان المحدثین تفسیر عزیزی تفسیر سورہ بقر آپ ہی یادگار مین کتاب تحفہ اثنا عشریہ در بارہ رد روافض ایسے تحفہ اور عمدہ اور لاجواب لکھے کہ جہان جانتا ہے صاحب کمال تہے سوائے علم ظاہری کے علم باطنی مین دسترس بدرجہ اتم رکھتے تھے کشف و کرامت و خوارق آپ سے بہت ہوئی ہین **نقل** ایک مرتبہ مولوی صاحب نے مولوی خدا بخش ساکن میرٹھ سے فرمایا کہ ایک بار آیت الکرسی اور ایک بار اٰمن الرسول پڑہ کر سو رہنا مولوی صاحب پڑھکر جو سوئی تو تمام آسمانون کی سیر عالم خواب مین ہو گئے صبح کو آکر چاہا کہ بیان کرین ارشاد ہوا خاموش رہو اور سمجھ لو ؎ شنیدہ کی بود مانند دیدہ **نقل** دو شخص نوجوان بعد نماز جمعہ

مولوی صاحب کے پاس تشریف لائے اور ایک مسئلہ مشکل اون دونون نے مولانا صاحب سے دریافت کیا آپنے عمدہ طور سے تسکین کردی وہ کھکر اوٹھے کہ یہی جواب درست ہے آپنے فرمایا کیا پہلے بہی کسی سے تمنے دریافت کیا ہے اون دونون نے کہا کہ یہہ مسئلہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ہمنے دریافت کیا تھا مولانا صاحب نے فرمایا تمہاری عمر اوسوقت کیا تہی دونون نے کہا قریب پانسو برس کی ہوگی پہر وہ چلدئے حاضرین خدمت نے دریافت کیا حضرت یہہ کون تہے آپنے ارشاد کیا یہہ جن تہے

## نقل

مرزا بخش اللہ بیگ متوطن سنبل ضلع مراد آباد میرٹھ مین ابتداے عمر سے ڈاکخانہ مین نوکر تہے اونھون نے مفتی محمد قلی صدر امین میرٹھ سے جو شیعہ مذہب تہے عربی پڑہنی شروع کی مگر مفتی صاحب اور مرزا صاحب کی ہمیشہ مذہب کی بابت بحث رہتی تہی کیونکہ مرزا صاحب کا مذہب سنت و جماعت تھا ایک بار مفتی صاحب نے مرزا صاحب سے کہا تمہارے طریقہ مین مولانا شاہ عبد العزیز صاحب بڑے کامل مشہور ہین اونکو لکھو کوئی ایسی ترکیب بتاوین کہ عالم خواب مین تصدیق و تکذیب دونون فرقون کی معلوم ہوجاوے مرزا صاحب نے مولانا صاحب کی خدمت مین عریضہ لکھا مولانا صاحب نے دو تین آیت قرآن مجید کی لکھ بھیجین کہ انکو پڑہ کر سو رہنا جیسا کچھہ منظور الہی ہوگا ظاہر ہوگا مرزا صاحب نے حسب اجازت اون ایات کو پڑہا اور سو رہے دیکھا کہ ایک میدان ہے اور اوسمین بے تعداد مقتولون کی نعشین پڑی ہین اتنے مین ایک بزرگ معہ چند ہمراہیون کے وہان آئے اور اون نعشون مین سے ایک نعش تلاش کرکے نکالی اور اوسکی نماز جنازہ پڑہی اور مرزا صاحب بہی نماز مین شامل رہے بعد نماز مرزا صاحب نے ایک شخص سے پوچھا یہہ کون بزرگ ہین جنکی صورت بابرکت اور شان عالی ہے خود بخود میرے دل مین ایک اونس اور رعب پیدا ہوگیا اوس شخص نے کہا یہہ حضرت امام زین العابدین رضہ ہین مرزا صاحب نے سنا اور سنتے ہی آگے بڑہے اور قدم بوس ہوئے اور عرض کرنے لگے یا حضرت مجھکو دین حق بتائیے حضرت بزرگوار رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تمہارا طریقہ حق نہوتا تو ہم تمکو اپنے ساتھ نماز مین کیون شریک کرتے اور ہم تمہارے طور کی نماز کیون ادا کرتے اوسیوقت مرزا صاحب

بیدار ہوئے اور مفتی صاحب نے اوسی رات کو یہہ خواب دیکھا کہ میرٹھ کی جامع مسجد مین حضرت علی کرم اللہ وجہہ رونق افروز ہین تمام جہان زیارت کو جاتا ہے اور مشرف ہوتا ہے مفتی صاحب نے بھی ارادہ کیا مگر کسی نے جانے نہ دیا جب مرزا صاحب نے اپنا خواب سنایا اور مفتی صاحب نے اپنا خواب بیان کیا تو تمام آدمی سمجھ گئے مگر مفتی صاحب نے کہا خواب و خیال کا کیا اعتبار ہے ٭ **مصرع**

کہ نتوان شستن از زنگی سیاہی ٭ **نقل** میانجی احسان علی ساکن کاٹھہ نے ایک دن مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب کی خدمت مین عرض کیا کہ کشف قبور کی آپ کوئی ترکیب بتلائے فرمایا

سبوح قدوس ربنا و رب الملائکۃ والروح کسی قبر پر جا کر پڑھو اونھون نے شاہ ولی اللہ صاحب کے مزار پر جا کر اسکو پڑھا اول روز قبر مین ایک زلزلہ سا نظر آیا دوسری دن اوس سے زیادہ ایک حرکت اور زلزلہ سا معلوم ہوا تیسری دن یہہ دیکھا کہ قبر شق ہوگئی اور قبر کے شق ہوتے ہی شاہ ولی اللہ صاحب نے ایک نظر تیز سے اسکی طرف دیکھا دیکھتے ہی میانجی بیہوش ہوگئے اور اوس نظر کی تاب نلاسکے مولوی صاحب کو خبر ہوئی اپنی طالب علم کو بھیجکر وہان سے اوٹھا منگوایا بیہوشی جاری تھی سال بھر تک اوسکا اثر رہا یہہ طریقہ کشف القبور سلسلہ قلندریہ مین جاری ہے عام لوگ اسکے تاب نہین لاسکتے **رباعی**

| | |
|---|---|
| نہ ہر صدف کہ فرو خورد قطرۂ باران | درون سینہ او گشت جائے دُر دانہ |
| صدف بباید و باران و بحر چندین سال | ہنوز نیست محقق کہ مے شود یا نہ |

**نقل** مولانا صاحب کو ایک عارضہ تھا جسکے باعث سے بعد تناول طعام روز چہل قدمی فرمایا کرتے تھے ایک دن چہل قدمی کی جگہہ بارش ہونے لگی مولوی صاحب نے ایک ٹھکری پر نقش بصورت ہمزہ لکھکر سقف پر رکھوا دیا بارش بند ہوگئی جب مولوی صاحب ٹہل چکے حضرت قبلہ و کعبہ نے اوس ٹھکری کو اوٹھا کر اپنی کتاب مین رکھ لیا اور کئی دفعہ اوسکو بوقت بارش نہر سقف پر رکھا جب اوسکو رکھتے بارش بند ہوجاتی کئی دن کے بعد مولوی صاحب کو وہ ٹھکری یاد آئی اور اوس کو حضرت سے لیکر توڑ کر چورا چورا کر دیا اور یہہ نقل فرمائی کہ ایک میانجی کے گھر ایک بزرگ کامل آئے

کپڑہ وغیرہ کی ضرورت تہی دفعتًا ایک بگولا نمایان ہوا اوس بزرگ نے ایک ٹھکری لکھکر بگولے مین ڈالدی اوسوقت کچھ میوہ اور پارچات بگولہ مین سی موجود ہو گئے وہ ٹھکری میانجی نے اوٹھا رکھلی بعد چلے جانے اوس بزرگ کے ایک دن بگولہ کو دیکھکر ٹھکری اوسمین ڈالدی معًا چند سر بلا دہڑ موجود ہو گئی اِس نقل کو فرماکر مولویصاحب نے فرمایا کہ میانجی صاحب نے ٹھکری تو بگولہ مین ڈالدی مگر اونکو اسبات کی تمیز نہ تہی کہ یہہ وقت اور موقع ٹھکری ڈالنے کا ہے یا نہین جسدن اوس بزرگ نے ٹھکری بگولے مین ڈالی تہی وہ دن شادی کا تھا اور جسدن میانجی نی ڈالی تہی وہ دن لڑائی کا تھا اِسی واسطہ سر بریدہ موجود کردیئے تہے ایسے ہی بارش کا حال ہے کہ بعض وقت باران رحمت الٰہی کا بند کرنا اچھا نہین ہوتا ہے **نقل** ایک فقیر رند شرب ڈاڑی منڈا جناب مولویصاحب کی خدمت مین آیا اور یہہ بات کہی کہ مولویصاحب ہمکو شراب پلواؤ آپنے ایکدو دیکر فرمایا ہم تو شراب نہین پلوا سکتے شراب کا پینا حرام ہے آپ حجامت بنوا رہے تہے اوسنے ریش مبارک کیطرف اشارہ کرکے کہا کہ یہہ کیا مولویصاحب آپنے جہاڑ جھنکار رکھا ہے تم تو بڑی قید مین پہنسے ہوئے ہو شاہ صاحب نے فرمایا کہ تم بہی مقید ہو تم ڈاڑہی مونڈانے کی ہم رکھنے کی قید مین تم بہنگ بوزہ کے ہم نماز روزہ کی قید مین ہین قید سے خالی نہ ہم نہ تم قید سے کوئی بشر خالی نہین ہے کہانا پینا سونا جاگنا یہہ بہی تو ایک قید ہے **رباعی**

| | |
|---|---|
| مادام کہ مرد پاے بند دنیاست | اظہار غناش دعوی بے معنی است |
| تن نان خواہد اگرچہ جانش پاک است | خرپی کہ وجو بمیرد اگر از عیسی است |
| کہ کرد قطع تعلق کدام شد آزاد | بریدہ زہمہ با خدا گرفتار است |

**نقل** ایک شخص فرید آبادی نے اپنے فرزند کی کسی شریف کے ہان دہلی مین شادی کی جب نکاح سے فارغ ہوئے اور رخصت ہوکر معہ سامان و جہیز وطن کو چلے کسی مقام پر بغرض ناشتا راستہ مین قیام کیا براتی مرد رفع حاجات کے لیے چلدیئے مستورات کے لیئے ایک قنات استادہ کی تاکہ پس پردہ ضرورت انسانی سے فارغ ہوجائین عورات نے اسمین صلاح کی کہ پہلے دولہن کو قنات

کے پیچھے رفع ضرورت کے لیئے بھیجدو کہ بسبب شرم ولحاظ کے شاید کچھ تکلیف اوٹھائے یہہ صلاح
کرکے دو چار ہم عمر ہمراہ ہوئین اور اوسکو لے گئین اور سب علیحدہ اپنے اپنے خیال مین مصروف تھین
دفعتًا ایک عورت نے شور مچایا کہ خدایا یہہ کیا ہوا دولھن کہان گئی ہر طرف مرد عورت متلاشی ہوئے
کہین نشان نملا خوشی مین رنج کا سامان دم کے دم مین ظہور پذیر ہوا ناچار ہر طرف سوار دوڑائے
چہار شبانہ روز اسی دوادوش مین تمام ہوگئے کہین کچھ پتا نہ لگا کوئی سراغ نملا ایک شخص نے
براتیون کو رائے دی کہ اس درد لادوا کی دوا اور اس مرض لاعلاج کا علاج سوائی مولانا شاہ عبدالعزیز
صاحب کے اور سے ہونا محال ہے چند آدمی بزرگ حضرت کی خدمت مین حاضر ہوئے سب نے
بلجاجت تمام اس درد کو سنایا ارشاد کیا کہ تم دو روٹیان اڑد ماش کی روغن تلخ سے چرب
کرکے چاندنی چوک مین لیجاؤ وہان ایک خارشی کتا تمکو ملیگا اوسکے سامنے ڈالدینا ہرچند کہ وہ روٹیون
کو دیکھتے ہی نہایت خشمناک ہوکر حملہ کرنا چاہیگا خوف نکرنا اور جسطرح ممکن ہو یہہ ہمارا رقعہ اوسکے
گلے مین باندھ دینا اور جب وہ کسیطرف کو چلے سوار ہوکر اوسکے ساتھ چلے جانا ہرگز اوس سے علیحدہ
ہونا حسب ارشاد روٹیان اوسکے سامنے ڈالین اور رقعہ گلے مین باندہا وہ چلا جب قریب بیس
کوس کے دہلی سے نکل گئے کتا ٹھہرا اور اوسنے پنجون سے زمین کھودی تھوڑی دیر کے بعد اوس
زمین مین ایک دروازہ نکلا وہ کتا اوسکے اندر چلا گیا یہہ سب باہر کھڑے رہے تھوڑے عرصہ کے بعد
چند شخص باشان معہ دولھن کے اوس دروازہ پر آئے اور کہنے لگے کہ مولانا صاحب سے ہمارا اسلام کہنا
اور عرض کرنا کہ ہماری قوم مین سے ایک پاجی نے یہہ حرکت کی تھی اوسکو پاداش اسکا دیا گیا **بیت**

| زینہار از قرین بد زنہار | | وقنا ربنا عذاب النار |
|---|---|---|

اور اس دولھن کو ہمنے اول ہی روز سے نہایت عصمت وعفت کے ساتھ رکھا ہے کسی طرح
کی بے اعتنائی نہین ہوئی یہہ کہکر وہ رخصت ہوئے اور کتے نے دروازہ سے نکلکر پھر پنجون سے وہ
جگہہ بند کی اور جانب دہلی چلدیا یہہ لوگ بھی معہ دولھن اوسکے ساتھ واپس آئے اور سب مولانا
صاحب کی بیعت سے مشرف ہوئے **بیت**

گر تو سنگ خارہ و مرمر شوی — چون بصاحب دل رسی گوھر شوی

نقل ایک شخص دہلی مین مسافرانہ لب دریائے جمن ٹھہرے کسی سے بولتے نہ تھے تمام شہر کو عالم تماشا ٹھہرا جناب مولانا صاحب بھی یہہ خبر سنکر تشریف لیگئے اوسنے حضرت کی تعظیم کی اور آپسے گفتگو کی آپنے عالم خاموشی کا سبب اوس سے پوچھا عرض کیا ہم دو شخص سیر و سیاحت کرتے تھے اتفاقاً میرا ہمراہی رفیق بیمار ہوا ہر چند تدبیر کی مرض الموت سے شفا نہوئی اور اوسنے قضا کی

چون قضا اید طبیب ابلہ شود — وان دوا در نفع ہم گمرہ شود

جب اوسکو دفن کیا تو وقت دفن ایک کٹار پانسو روپیہ کی قیمت کا میری کمر سے لگا ہوا تھا جنازہ اوتارنے کیوقت وہ مینے کمر سے کھول کر قبر مین رکھدیا اور نعش کو اوتارا بعد دفن کے یاد آیا کہ کٹار قبر مین رہ گیا دل ہی دلمین سوچکر جب ہو رہا رات کو تنہا جاکر قبر کو کھولا دیکھا کہ مردہ ندارد ہے کمال حیرت ہوئی ادہر اُدہر دیکھنے لگا کٹار تو ملگیا مگر مردہ کے غایب ہونے سے وحشت بڑہی ناگاہ قبر کے گوشہ مین ایک کہڑکی نظر آئی اوسمین جھانکا تو باغ سرسبز و شاداب نظر آیا طبیعت نرہ سکی بے سوچے سمجھے کہڑکی کی راہ سے باغ مین پھونچا نہایت سیراب تھا کیفیت سبزہ نوخیز و گلہاے تازہ کی کچھ بیان نہین کر سکتا اپنے رفیق یعنی صاحب قبر کو دیکھا کہ کلام مجید کی ایک طرف تلاوت کر رہا ہے مجھے دیکھتے ہی ہنس پڑا اور خوش ہوکر بولا آؤ دوست باغ کی سیر کرو مینے ہر طرف سیر کی ایک جانب باغ کے کیا دیکھتا ہون کہ چند کڑاہ آگ پر رکھے ہین اور بعض بعض آدمی پکڑ پکڑ کر اون کڑاہون مین ڈالے جاتے ہین ایک شخص نے آکر میرا زور سے ہاتھ پکڑا اور کہا کہ تو نے مجھسے فلان وقت فلان شے مول لی تھی اوسکے چار پیسے تیرے ذمہ باقی ہین لا مین سوچا تو واقع مین اوسکا قرض یاد آیا ناچار مینے اوسکو وہ کٹار پیش کیا پیسے تو اسوقت نہین ہین اوسکی عیوض مین یہہ کٹار لیلو انکار کیا قرض لینا اور ادا انکرنا کیسا ہے ہنوز مر کر مردون مین شامل بھی نہین ہوا تھا جو مطالبہ اوسکا ہونے لگا ایسا ہی اور اعمال اور افعال کا بھی حال ہے سچ ہے نیکی کا بدلہ نیک اور بدی کا بد بیت

از مکافات عمل غافل مشو — گندم از گندم بروید جو ز جو

فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ غرض وہ رفیق صاحب قبر وہان
آگئے اونھون نے اوسکو سمجھایا کہ بھائی ابھی اس عالم مین نہین آئے ہین ابھی زندہ ہین سخت مشکل کے
بعد میرے وہان سے نجات ہوئی اور مین اوسی کھڑکی کے رستہ سے واپس آیا اوس شخص نے جو
زور سے میرا ہاتھ پکڑا تھا اوسکی نشان میرے ہاتھ پر موجود ہین اوس روز سے ایسی وحشت ہوگئی ہے کہ
خاموش رہتا ہون مولانا صاحب نے پانی دم کرکے ایک دو وقت اوس کو پلایا اور اپنے پاس
مدت عمر تک اوسکو رکھا وحشت سب جاتے رہے اور صاحب علم ہوگیا باقوال صحیح ایک ہزار
دو سو ونتالیس سنہ ہجری مین [illegible] انتقال ہوگیا تاریخ وفات قطعہ

| | |
|---|---|
| چو عبد العزیز آن ولی خدا | گر فتیا بخشش شود ہیچ چیز |
| برفت از جہان سال رحلت بجو | ہین والی فیض عبد العزیز |

مولوی محمد اسحاق صاحب بھی جامع فضل و کمال تھے اور علوم فقہ اور حدیث اور تفسیر مین درجہ
بلند رکھتے تھے اور نواسہ شاہ عبد العزیز صاحب کے نواسے تھے جن حدیث کتاب انکی تصنیف
سے ہے اور دہلی سے عالم ضعیفی مین آپ بیت اللہ شریف کو ہجرت کر گئے تھے اور تا زیست وہین
رہے اور مکہ معظمہ مین بارہ سو باسٹھ سنہ ہجری مین اس جہان فانی سے رحلت فرما عالم جاودانی ہوئے

قطعہ تاریخ وفات

| | |
|---|---|
| شاہ اسحاق رہبر آفاق | آنکہ ذاتش بدو جہان طاق است |
| دال با ال وعال او شد | گفت اسحاق شیخ فاق است |

مولوی فضل امام صاحب ساکن قصبہ خیرآباد ضلع سیتاپور متعلقہ ملک اودھ بڑے عالم نامی اور
گرامی تھے جنکے فرزند ارجمند مولوی فضل حق علم منطق مین یکتائے روزگار ہوئے ہین ہندوستان
مین بڑے بڑے عالم جلیل القدر انکے شاگرد ہوئے اور ہنوز موجود ہین ۔

ذکر بیعت

جیسا کہ پیغمبر نے اور رسل کی امت کو ہدایت نہین ہوئی ویسی ہی راہ طریقت حقیقت اور معرفت کا

بغیر پیر و بیعت کے طے ہونا محال ہے خدا تعالی فرماتا ہے ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم فمن نکث فانما ینکث علی نفسہ ومن اوفی بما عاہد علیہ اللہ فسیوتیہ اجراً عظیما۔ اول قبلہ وکعبہ نے بیعت رسم خاندانی کے موافق اپنے والد بزرگوار سے کی اونھون نے وہ ورد و اشغال و ذکر و فکر کے طریقے جو سینہ بسینہ طریقۂ عالیہ قادریہ مین یکے بعد دیگرے نسلاً بعد نسلاً چلے آتے تھے تعلیم فرمائی تعلیم کا حال مفصل طریقہ تعلیم کے ضمن مین لکھا جائیگا جب حضرت کی والد کو حضرت کی طلب اور استعداد کا حال معلوم ہوا اور بزرگون سے ملانا شروع کیا اول ایک بار جناب والد اور حضرت جد امجد آپ کو بمقام دہلی حاجی لعل صاحب کی خدمت مین لیگئے فرماتے تھے کہ اوسوقت مین ہماری دس گیارہ برس کی عمر تھی یہہ بزرگ مولانا فخرالدین صاحب فخر عالم چشتی نظامیؒ کے خلیفہ تھے جب اون کی خدمت مین پھونچے تو سر وقد تعظیم کے لیئے کھڑے ہوگئے اور نہایت تپاک سے فرمانے لگے بھائی لڑکے مین مدت سے تمہارا منتظر تھا جو امانت تمہارے ہمارے پاس ہے اسکو لیجاؤ محفل خاص تھی قوالی ہو رہی تھی یکایک شاہ صاحب از راہ باطن ایسے مہربان ہوئے کہ ہمکو اپنے تن بدن کی کچھ خبر نہ رہی اور محویت کا عالم رنگ لایا بیت

| | |
|---|---|
| ہوشم بنگاہی بر د جانانہ چنین باید | یک جرعہ خرابم کرد پیمانہ چنین باید |

جب خداوند کریم کو کسی پر فضل فرمانا اور اپنی طرف اوسکو لگانا ہوتا ہے تو خود بخود اوسکے ظہور کا ساز اور سامان غیب سے پیدا کر دیتے ہین بیت

| | |
|---|---|
| خود بخود آن بت عیار بسر می آید | نہ بزور و نہ بزاری نہ بزر می آید |

دادا صاحب قبلہ کو بسبب شفقت پدری یہہ بات ناگوار ہوئی کہ شاہ صاحب نے ایسے کم عمر پر ایسی عنایت کیون کی والد صاحب نے فرمایا جائے شکایت نہین ہے جائے شکر ہے۔ آٹھ روز تک اوس عنایت کا اثر ظاہر رہا نوین روز ضبط ہوگیا فرمایا اوسکے بعد کچھ یہہ حال ہوگیا کہ جو کچھ کسی بزرگ نے از راہ توجہ یا اتفاقیہ فیض فایدہ پہونچایا سب ہضم ہوتا چلا گیا ایسی بیخودی اور بیہوشی جو حاجی لعل صاحب کی نظر اندازی سے ہوئی تھی کبھی اور اگر لمحہ دو لمحہ کو بیخودی ہوئی تو علم قایم رہا تا بیت

| | |
|---|---|
| توچون ساقی شوی در دنگفری نمی ماند | بقدر بحر باشد وسعت اغوش ساحلها ر باعی |
| از بادۂ عشق هر که بےخود نبود | درحضرت معشوق بجز رو نبود |
| در سکری عشق جز این صحوی نیست | کاید خود او دلبر او خود نبود |

ہزارون لاکھون طالبان خدا ہین سی کوئی طالب عالی ظرف دریانوش بلند ہمت شاہ باز بلند پرواز ہوتا ہے جیسے حضرت تھے کہ سمندر کی طرح سیکڑون دریا فیضان باطنی کے وجود مین سماتے چلے گئے اور آپ سب کو ہضم کرتے گئے اور سیر نہین ہوتے تھے اور اپنے آپکو خشک لب اور طالب تصور فرماتے تھے فرد

| | |
|---|---|
| من فدائے آنکہ او در ہر رباط | خویش را وصل نداند بر بساط |

ایک روز حضور کے والد ماجد آپ کو میان غلام علیشاہ صاحب نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین لیگئے تھے شاہ صاحب نے دیکھکر فرمایا کہ ہمارے پاس چند سے انکو چھوڑ دو ہم تعلیم اور تربیت اپنی راہ کی کرینگے حضور کے والد نے منظور نفرمایا پھر سید فدا حسین شاہ صاحب سول شاہی کی خدمت مین لیگئے اور ایک روپیہ پیش کیا میان صاحب نے اپنا ہاتھ آپ کے ہاتھ پر رکھکر فرمایا۔ یداللہ فوق ایدیھم فمن نکث فانما ینکث علی نفسہٖ ومن اوفیٰ بما عاھد علیہ اللہ فسیوتیہ اجرًا عظیما ❊ اور روپیہ اوٹھا لیا حضور کے قبلہ گاہ صاحب نے آپکی طرف متوجہ ہوکر فرمایا مبارک ہو پھر شاہ صاحب نے ایک چھڑا اور کنٹھہ کہربائی اور رومال سبز عطا فرمایا رومال تو اپنے دست پاک سے آپکے سر پر باندھا اور چھڑا و کنٹھہ میان توکل حسین شاہ صاحب اپنے مرید سے منگوا کر دیا میان فدا حسین شاہ صاحب کے پاس حضرت اکثر جاتے رہے اونکا طریقہ ظاہر مین خلاف شریعت تھا چار ابرو کا صفایا رکھتے تھے شراب نوش تھے نماز نہ روزہ ہر دم بھنگ و ربوزہ بدن پر بھبوت رمائی نشہ جمائے بیٹھے رہتے تھے عصر کے وقت ہر روز دور شراب چلتا تھا اوس کیفیت کے وقت خادم و طالب سب حاضر خدمت ہوتے تھے اونپر نظر توجہ بھی اوسیوقت فرمائی جاتی تھی ایکروز اتفاقًا خاص دور شراب کیوقت آپ بھی پہنچے خادم نے آپکی طرف اشارہ کیا کہ آج سید بادشاہ ایک جام آپ بھی اوڑاے جاوے یا کہ اگر ایسی پلاؤ

جسکا تمام عمر نشہ باقی رہے توکیا مضایقہ ہے اا او ورنہ ایسی شراب ہم نہین پیتی کہ ابھی پی ہے اور ابھی کچھہ نہین میان فدا حسین صاحب رہا اپنے خادم پر خفا ہوئی کہ نادان تو انکو نہین جانتا اور ہرگز انکو نہین پھچانتا * **فرد**

| | |
|---|---|
| ہم خاکسار ہین انہین قدمونکی دھول ہے | ہمکو ملی ہے راہ محمد رسول سے * |

اگر انکو یہہ شراب پلانی کے قابل ہوتی تو ہم خود تکلیف دیتے ایسی بات پھر کبھی نہ کہنا میان غلام علی شاہ صاحب رحمت اللہ علیہ میان فدا حسین شاہ صاحب کی نسبت ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ یہہ رسول شاہی جادوگر ہے ایک روز فدا حسین شاہ صاحب نے پیغام بھیجا کہ آپ مجھکو جادوگر بتاتے ہین اور آپکو شیخ مانتے ہین جو مرید زیادہ فیض یافتہ صحبت اور پختہ کار آپکا ہووے اسکو میرے پاس بھیج دیجیے اور ایک اپنا آزاد رند مشرب خادم میں آپکی خدمت مین بھیجتا ہون پھر دیکھنا چاہیے کہ میرے جام شراب کے کیف سے آپکا خادم مسرور ہوتا ہے یا آپکے فیض باطن سے میرا رند مشرب تو بہ نصیب بنتا ہے شاہ صاحب نے یہہ بات قبول فرمائی اور ایک شخص کو اپنے خدام سے جو نہایت فہیم و متقی و پابند صوم و صلوۃ تھا بھیج دیا اور ہر طرح اوسکو سمجھا دیا وہ میان فدا حسین شاہ صاحب کے فیض نظر سے دو چار دن مین ڈاڑھی موچھہ منڈا کر شراب اڑانے لگا * **اشعار**

| | |
|---|---|
| صحبت روشن ضمیران کور را بینا کند | اختلاط دیدۂ عینک را حروف اموز کرد |
| ز قرب لالا زیاقوت رنگین تر شود شبنم | بہ از ہم صحبت شائستہ اکسیری نمی باشد |
| گفتہ ام حرفی کہ می باید بآب زر نوشت | نیست اکسیری بہ از ہم صحبت کامل عیار |

اور فدا حسین شاہ صاحب کے خادم کو ایک عرصہ دراز تک شاہ صاحب نے فیض صحبت سے مشرف کیا مگر جیسا تھا ویسا ہی رہا۔ جسوقت یہہ نقل قبلہ و کعبہ نے فرمائی منشی فضل رسول صاحب نے عرض کیا سید نا بادینا فدا حسین شاہ صاحب کا طریقہ شیطانیہ اور فیض صحبت مین یہہ اثر کیا بھید کی بات ہے ارشاد ہوا **اشعار**

| | |
|---|---|
| کہ کراما کاتبین را ہم خبر نیست * | میان عاشق و معشوق رمزی است |

| | |
|---|---|
| مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو | اک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے |

ایضاً ایک عالم فدا حسین شاہ صاحب کو اکثر سمجہایا کرتے تہے کہ خلاف شرع ہونا شراب پینا بہت برا ہے اور کبھی کبھی شاہ صاحب کو کلمات ناگفتنی بہی کہدا و ٹہتے تہے ایک وز میان صاحب حسب اتفاق بطون خادمون کی طرف متوجہ تہے دور شراب چل رہا تہا سرور آرہا تہا سامان بندھ رہا تہا کہ مولوی صاحب آپہونچے اور وہی خشک باتین کرنے لگے شاہ صاحب نے یہ شعر پڑہا اشعار

| | |
|---|---|
| بیا ساقی کہ من مردم کفن از برگ تاکم کن | بآب می بدہ غسلم درین میخانہ خاکم کن |
| بمل فاتحہ بدہ روحم دگر گورم ازین ترکن | کہ روزی عاقبت ما را بیک جرعہ نجاتم کن |

اور مولوی صاحب کی طرف نظر خاص سے دیکہا معاً مولوی صاحب کے وجود مین ایک حال پیدا ہوا اشعار

| | |
|---|---|
| آہن کہ بپارس اشنا شد | فی الحال بصورت طلا شد |
| صحبت اہل نظر دل را صفا میکند | نور گرد د توتیا در دیدہ چون جا میکند |

شاہ صاحب نے جام دیا مولوی صاحب نے پیا اور دل و جان سے اوسکی کیفیت سے سرور ہوئے اور حالت بیخودی مین میان صاحب کو برا بہلا جو زبان پر آیا کہنا شروع کیا اور پتہر ماری خادمون نے چاہا کہ اونکو روکین یا نکال دین آپ نے منع فرمایا آسن مارے بیٹھے رہے اور سنتے رہے جب نشہ کم ہوا تو مولوی صاحب نے عذر معذرت شروع کی مجھسے خطا ہوئی قصور ہوا کم نظری کا قصور ہے کم فہمی کی خطا ہے شاہ صاحب نے توحید شروع کی کس سے خطا ہوئی خطا کرنے والا کون کس نے پتھر مارا اور پتہر کہانے والا کون اشعار

| | |
|---|---|
| ہمسایہ و ہمنشین و ہمرہ ہمہ اوست | در دلق گدا و اطلس شہ ہمہ اوست |
| در انجمن خلق و نہان خانہ جمع | باللہ ہمہ اوست ثم باللہ ہمہ اوست |
| تا چند حدیث جسم ابعاد و جہات | تا کی سخن معدن و حیوان و نبات |
| یک ذات بود فقط محقق نہ ذوات | این کثرت وہمی ز شیون است و صفات |
| گر طالب شر بود دگر کاسب خیر | گر صاحب خانقہ دگر راہب دیر |

از روے تیقن ہمہ غیر اند نہ عین ۔۔۔ ور روے حقیقت ہمہ عین اند نہ غیر
در کون مکان نیست عیان جز یک نور ۔۔۔ ظاہر شدہ ان نور بانواع ظہور
حق نور تنوع ظہورش عالم ۔۔۔ توحید ہمین است دگر وہم غرور

سنتے ہی مولوی صاحب کا پھر حال متغیر ہوا آخر مولوی صاحب نے چار ابرو کی صفائی کرائی اور مرید ہوگئے **ایضاً** ایک دفعہ ایک طالب علم حضرت کے ساتھ میان فدا حسین صاحب کی خدمت مین گیا ہر چند اپنے اوسکو منع کیا لیکن اوسنے نمانا اونکی خدمت مین پہونچکر دور سے ہی کہنے لگا کہ یہ تو شیطان ہے فدا حسین صاحب نے فرمایا کہ شیطان کا کام اغوا کرنے کا ہے بیٹے آپ کو کب اغوا کیا جو شیطان کہتے ہو رات کو میانصاحب کے تصرف کا اوسپر ایسا اثر ہوا کہ صبح ہوتے ہی کہنے لگا کہ مین تو ڈاڑہی مونڈاؤن گا ہر چند اوسکو منع کیا اوسنے نمانا آخر کار اوسکو مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب کی خدمت مین لیگئے مولوی صاحب نے حضرت کو بلاکر پوچھا کہ کیا آپ اسکو فدا حسین صاحب کے پاس لیگئے تھے حضرت نے فرمایا کہ یہ زبردستی ہمارے ساتھ گیا تھا تب مولویصاحب نے فرمایا کہ یہ ضرور ڈاڑہی منڈاویگا چنانچہ ڈاڑہی منڈا کر داخل طریقہ ہوگیا اور مولویصاحب نے اور طالب علمون کو منع فرمادیا فدا حسین شاہ صاحب شاعر بھی تھے یہ چند اشعار اون کے واردات طبع مناسب مقام لکھے جاتی ہین

**اشعار**

دوارکا مکہ عبادت گاہ ہین ۔۔۔ آپ کے ملنے کے لاکھون راہ ہین
راہ اوس کو چاہیے جو دور ہو ۔۔۔ آپ سر سے پاون تک بھرپور ہو
آپ کا پہچاننا دشوار ہے ۔۔۔ آپ کی ہر شان ایرم یار ہے
دل بے خطرہ مظہر ذات است ۔۔۔ بحر بے موج عین مرآت ست

**قطعہ**

کانہین پہونکا ہے سب کے اسم اعظم ہے تو ہی ۔۔۔ تو کسی سے کم نہین ہے سب سے اعظم ہے تو ہی
سبکے دل مین ہے یہی تجہسے سوا کوئی نہین ۔۔۔ سب عوام الناس ہین اور خاص آدم ہی تو ہی

ہین پرستش گاہ ذاتِ بے نشان کے سب نشان
عرب مین مکہ مدینہ ہند مین ہر ہر مکان

عارف چو بحق رسید گمراہ گویند
گمراہ از آنم کہ مرا راہ نماند

یہ جہان سارا مفصل آیتِ قرآن ہے
مدرک ہر جزو کل یہ حضرت انسان ہے

ہے یہی قرآن مین اور سر بسر عرفان ہے
غور کر دیکھو اسی یہ جسم ہے یا جان ہے

پاس کھو تو پاس ہے دور کھو تو دور
جان اجان جہان مین ہر ہر مین یہی نور

ہر ایک اپنے ذات مین واحد ہے بے مثال
اور لاشریک سب مین سمایا ہی ذوالجلال

راہین خدا کی بہت ہین ان گنت بے شمار
بہتر وہی ہے راہ کہ جس مین ملا وہ یار

سب زمین مسجد ہی سب ساجد ہے سب مسجود ہے
سب طرف ہی سجدہ جب سب طرف معبود ہے

عشقبازی و سیاہی عاقلون کا ننگ ہے
روسیاہی دو جہان کی عاشقون کا رنگ ہے

گو فکر ساتھ دل کے تیری سو لگی رہنے
شرطِ طلب یہی ہی کہ وہ لو لگی رہے

ملنے نہ ملنے کے تو وہ مختار آپ ہین
پر تجھکو چاہیے کہ تک و دو لگی رہے

از عدم صورتے ہویدا شد
ہر چہ معدوم بود پیدا شد

ہر چہ موجود شد شود معدوم
ہست قایم بذات خود قیوم

ہست زندہ بذات خود بندہ
ہست بندہ بذات خود زندہ

ہر کہ داند جدا جدا باشد
ور نداند جدا خدا باشد

جملہ کائنات قایم از دست
این جہان و جہانیان ہمہ اوست

جلوہ گاہ است جملہ خلق اللہ
جلوہ گر در جہان لطیف اللہ

حضرتِ انسان صورتِ اللہ
در ہمہ صورت است بسم اللہ

چون وجود موج از دریا بود
از وجود حق ہمہ اشیا بود

نفخت فیہ من روحی بفرمودند در قرآن
جمالِ حسن و ہی خویش بنمودند در انسان

تنزل کرد در جمال سید اند
نفس را ہم کمال سید اند

اوست بے صورت ہر صورت از دست — خود مشبہ خود منزہ جملہ اوست

خود عبارت خود کتابت خود معانی خود توئی — در حریم حرف وحدت در نگنجد دوئی

ہست بے چون و چگون و بے نمون — بے شبہ ذات بیرون اندرون

حضرت انسان قرآن المبین — قاری آیات رب العالمین

خالق جملہ خلائق قل ہو اللہ احد — رازق اسلام و کفرستان اللہ الصمد

لم یلد فی حکم لم یولد کسے ٭ — لم یکن لہ ہم کفواً احد

صورت رحمان ہمین انسان بود — در حق او علم القران بخوان

عشق و علم و عقل ہم عرفان بود — خلق الانسان علمہ البیان

ہے پردہ پندار اگر دور ہو دلسے — دیدار خدا ساری ہی پھر پور ہو دل سے

کعبۂ دل میں جو داخل ہو کری جان کا طواف — ہووی رب البیت اوسدل میں عیان بے پردہ صاف

جو سوا او لوجہہ فی الدارین کا یکرنگ ہے — نور اسود سے نظر آتا ہے جو بے رنگ ہے

وجہ کی آنکھوں میں پتلی ہے سواد نور ذات — روسیاہی دو جہان کی عاشقوں کا رنگ ہے

چو وجہہ اللہ را سعید تو ہم دانند — ز دیدار خدا محروم مانند

چو دیدار خدا در دل نشنید — بہر سو ثم وجہ اللہ بینند

دیدار خدا ہست جملہ اسما و صفات — اسما صفات کی بود غیر از ذات

خود را طلبی غیر خدا ہیچ نیابی — حق را طلبی از تو جدا ہیچ نیابی

جو کہ دیکھا اوس سے بہتر جو سنا اوس سے سوا — ما عرفنا اسلیئے بولے محمد مصطفیٰ

بے فکر با فراغت خوش باش اے فقیر — فعال لما یرید علی کل شئ قدیر

تو آن سلطان اقلیم وجودی — کہ خود را باہمہ صورت نمودی

جو ہوتا تیری زبان پہ حق ہو — کون کہتا وجود ہے مطلق ٭

جو ہوتا زبان میں من ہو — کون کہتا کہ میں میں اور تو تو

بعدہ شاہ محمد گوشہ نشین بعدہ شاہ منجن گوشہ نشین بعدہ شاہ پیرن بندگی بعدہ شاہ اللہ داد عرف
عارف بعدہ شاہ رزاق بعدہ سید شاہ مرتضی بعدہ شاہ اسمعیل بعدہ شاہ سخی حبیب اللہ بعدہ شاہ
داود مصری بعدہ سید رسول شاہ بعدہ شاہ نعمت اللہ بعدہ شاہ محمد حنیف بعدہ شاہ فدا حسین بعدہ
سید غوث علیشاہ رحمت اللہ علیہم اجمعین جب حضرت سیاحی کرتے ہوئے میرٹھ تشریف لائے
سرائے پختہ مین جو میرٹھ مین نامی اور عمدہ ہے قیام کیا جس مکان مین آپ وارد تھے ایک مسافر
اور بہی وسی مکان مین مقیم تھا بعد چندے وہ چلدیا اور جس دکاندار سے جنس خوردنی وغیرہ خریدتا
تھا اوسکی قیمت اوسکے ذمہ باقی رہ گئی دکاندار نے آپسے روپیہ طلب کیا اگرچہ آپکو کوئی وجہ ادا
کی لازم نہ تھی مگر بہمت کامل اوسکے ذمہ کا روپیہ ادا کرنا منظور فرمایا اور تین روز تک سورہ یس
کا ورد کیا بعنایت سرمدی جسقدر روپیہ دکاندار کا دینا تھا ادا ہوگیا پہر لالہ گلاب سنگھ رئیس میرٹھ
سے ملاقات ہوئی وہ آپ کو سراے سے اوٹھا لایے اور اپنے محلہ کی مسجد مین آپکو ٹھہرایا پہر لالہ گلاب سنگھ
کی لڑکی کو آپنے تعلیم فرمانا شروع کیا تین برس سلسلہ فیضیابی آپسے بذریعہ تعلیم فارسی جاری رہا
اسی عرصہ مین ایک شخص ہیرا رام نامی سی آپ کی ملاقات ہوئی اوسکی معرفت ایک شخص کو آپ نے
کوٹلے دیا بتیس روپیہ اوسکے ذمہ باقی رہ گئے اور وہ بلا ادائے زر قیمت چلدیا آپنے اپنی زر اجرت
تعلیم سے وہ روپیہ ادا کیا پہر لالہ بانکے رائے وکیل سی آپکو میر اعظم علیشاہ صاحب کا حال معلوم ہوا
میر صاحب لالہ مذکور کے مکان پر فروکش ہوا کرتے تھے اونکے مکان پر ایک روز میر صاحب رحمۃ اللہ
علیہ سے ملاقات ہوئی میرٹھ سے میر صاحب کے ساتھ بابری کو تشریف لیگئے وہان جاکر میر صاحب
سے بعیت کی چھ ماہ تک بابری مین قیام فرمایا اوسوقت مین اکیس برس کی عمر تھی پہر سونی پت میر
صاحب کے ساتھ تشریف لیگئے اور ایک سال وہان ہی پہر پیران کلیر کیطرف تشریف فرما ہوئے قبلۂ اعظم
وکعبۂ معظم جناب میر اعظم علیشاہ صاحب حضرت عبد الرزاق صاحب رحمۃ اللہ علیہ خلف رشید حضرت
غوث الثقلین رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد مین تھے میر صاحب نہایت باکمال صاحب ذوق وشوق و
حال عابد کامل عارف واصل تھے دل وجان سے حضور پر عنایت فرماتے تھے اور ہر وقت دلدہی

ودلداری مین مصروف رهتے تهے اگر دو چار روز کے لیے حضور کہین جاتے تو بار بار اقرار کراتے کہ زیادہ نہ ٹهرنا جلد چلے آنا اور اگر اتفاقاً حسب وعدہ حاضری مین دیر ہوتی تو خود مضطربانہ تشریف لیجاتے اور اپنے ہمراہ گهر لاتے یا اپنے فرزند کلان میان علی حسن کو بولانے کیواسطے بهیجدیتے اونکی مرضی یہہ بهی تهی کہ اپنی دختر عالی اختر سے قبلۂ قلندر مشرب کا نکاح کردیا جائیگا مگر چونکہ روز ازل کاتب تقدیر نے آپکے لوح پیشانی پر خط تجرید و تفرید کهیچدیا تها ہرگز منظور نکیا بلکہ حسب ایک ورحضرت شاہ صاحب نے زبان فیض ترجمان سے ارشاد فرمایا آپ نے تو بہ لطایف الحیل جواب دیا اور کوشش و سعی کرکے قصبہ جهنجهانہ مین اوسکی شادی کرادی اور ایکدفعہ میر صاحب نے میان علی حسن اپنی فرزند کے پاس آپکو دہلی مین بهیجا کہ وہ وہان پڑہتے تهے اور اونکا خط حضرت کے بولانے کو بحیلہ بیماری کے آیا تها جب آپ وہان گئے تو مولوی اسحاق صاحب نے آپکی دعوت کی اور میان علی حسن صاحب کو شادی سے اوٹهادیا اور پهر مولوی اسحاق صاحب نے مولوی یعقوب صاحب نے آپکو احکام شرعی اور فوائد نکاح سناکر شادی کرنیکی رغبت دلائی اور یہہ کہا کہ نکاح کرنے سے جو اولاد ہوتی ہے آگے کو نام چلتا ہے فرمایا کہ یہہ تو مین سب جانتا ہون مگر مجهکو خدا نے جس کام کے واسطے پیدا نہین کیا ہے

جس کام کے لیئے پیدا کیا ہے اوسمین لگا رکها ہے شعر

هر کسی را بهر کارے ساختند  میل او اندر دلش انداختند

ابتدا سے ذات ایزدی نے اپنا عشق اور محبت ایسا عطا فرمایا تها [illegible] اور مستغرق رہتے تهے اور ہزارون کوس اہل باطن کی تلاش مین [illegible] خیال نکاح کرنیکا نہین آیا اور سوائے طلب ذات کسی چیز کا شوق آپکو پیدا نہوا اشعار

مردی کہ براہ عشق جان فرساید  باید کہ بدون یار خود نگراید
عاشق برہ عشق چنان مے باید  کز دوزخ و از بہشت یادش ناید
اندر رہ عاشقی چنان باید مرد  کز دریا خشک آید و از دوزخ سرد
طالبان را از دو عالم کار نیست  در دل طالب بغیر از یار نیست

| | |
|---|---|
| ہر کہ را این عشق بازی در ازل آموختند | تا ابد در جان او شمع عشق افروختند |
| آن دلی را کز براے وصل او پرداختند | ہمچو بارش از دو عالم دیدگان بر دوختند |

ایک روز میر صاحب نے فرمایا کہ ہمارے پاس جو زمین اور باغ ہین اوس مین سے تم بھی کچھ لیلو جواب دیا کہ ہم تن تنہا توکل بخدا بادیہ گرد جہان نورد ہین کیا کرینگے اپنے فرزندون کو دیجیے ۵

| | |
|---|---|
| من نخواہم مال و جاہ و طمطراق | سوز خواہم درد خواہم اشتیاق |
| قناعت بہتر است از ہر دو عالم | قناعت کردہ توبہ یافت آدم |
| قناعت انبیا کردند پیشہ | ازان در وصل بودندی ہمیشہ |
| قناعت کردہ اند این جای مردان | تو از عین قناعت رخ مگردان |
| قناعت جوہریست از عالم عشق | کہ می خوانند او را آدم عشق |
| ز فقر است اے برادر این قناعت | قناعت کن کہ تا یابی سعادت |

بعد چندے خلعت خلافت سے مشرف فرمایا اور اپنی اولاد کو تبرکاً آپکے ہاتھ پر بیعت شرعی کرایا دن رات جب تک عالم حیات ظاہری مین رہے ہمیشہ خوش و خرم شاد رہے مولوی نیاز علی صاحب رئیس میرٹھ خادم میان حبیب اللہ شاہ صاحب نقشبندی حضرت کی نسبت یہ ارشاد فرماتے تھے اور میان علی حسن صاحب فرزند بزرگ میر صاحب سے بھی سنا گیا کہ قبلہ و کعبہ جناب میر اعظم علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ ہمنے ایک جال چڑیونکے پکڑنے کا پھیلا رکھا تھا اوسمین شاہ باز پھنس گیا ہے اگر ہمکو انکی طلب اور استعداد کا حال معلوم ہوتا تو ہم انکو بیعت نکرتے بلکہ ہم ان سے بیعت کرتے **فرد**

| | |
|---|---|
| ہر کہ صاحب ہمت آمد مرد شد | ہمچو خورشید از بلندی فرد شد |

ابتدائے بیعت سے تا تشریف آوری و قیام مقام پانی پت جو وقتاً فوقتاً سیاحی سے پھر کر باہری مین قیام فرماتے رہے وہ قریب تیرہ سال متفرق طور پر موضع باہری مین گذرے میر اعظم علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی عمر جب اٹھتر سال کی ہوئی تب آپ رحلت فرمائے عالم جاودانی ہو گئے

مزار پر انوار میر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا قصبہ سونی پت مین ہے کرامت ایکدفعہ میر صاحب
بابری سے سونی پت کو جاتے تھے اثنا راہ مین جب دریائے جمن پر پھونچے ملاحون نے کشتی
لگانے سے انکار کیا آپ اوسیوقت بلا کشتی معہ ہمراہیان اوتر گئے تا عبور دونو طرف پانی رکا رہا
اور بعد عبور کے بھی پھٹا رہا جب اپنے لنگر ٹیکر ماری تب پانی دریا کا باہم ملگیا شجرہ اونکی طریقہ
کا یہہ ہے اول جناب سرور کائنات مفخر موجودات محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم بعدہ حضرت
علی کرم اللہ وجہہ بعدہ حضرت خواجہ حسن بصری بعدہ خواجہ حبیب عجمی بعدہ حضرت داؤد بعدہ
حضرت معروف کرخی بعدہ حضرت خواجہ سری سقطی بعدہ حضرت شیخ جنید بعدہ حضرت ابوبکر شبلی بعدہ
حضرت عبد الواحد بعدہ حضرت ابوالفرح طرطوسی بعدہ حضرت ابوالحسن علی قرشی ہنکاری بعدہ
خواجہ ابوسعید مبارک مخزومی بعدہ قطب الافاق شیخ الشیوخ خلیفۃ اللہ غوث صمدانی محبوب سبحانی
حضرت شیخ عبد القادر جیلانی بعدہ حضرت عبد الرزاق بعدہ حضرت ابوصالح بعدہ حضرت شاہ احمد
بعدہ حضرت شہاب الدین بعدہ حضرت شمس الدین بعدہ حضرت علاو الدین بعدہ حضرت نور محمد
بعدہ حضرت محمود بعدہ حضرت عبد الجلال بعدہ حضرت بہادل شیر قلندر بعدہ حضرت شاہ معالی
عرف ابوالمعالی بعدہ حضرت سید مقیم محکم الدین بعدہ شاہ سید امیر بالا پیر بعدہ سید عبد اللطیف بری
بعدہ درویش محمد بعدہ حضرت احمد شاہ بعدہ حضرت عبد اللطیف دوم بعدہ حضرت برج شاہ بعدہ سید
اعظم علی شاہ بعدہ حضرت سید مولوی محمد غوث علیشاہ رحمت اللہ علیہم اجمعین۔ جب سید اعظم علیشاہ
صاحب رحمۃ اللہ کے طریقہ کے موافق قبلہ و کعبہ سیر سلوک و کیفیات سے بخوبی محظوظ ہو چکے ایک روز آپ
نے میر صاحب سے کہا کہ سید ناہا دینا اب فرمائیے کیا کرین کہ جوش شوق سے نعرۂ ہل من مزید بلند
ہے اور درد طلب سے جگر پاش پاش ہے

| من قماش فروش دل صدپارہ خویشم | لختی بردار از دل گذرد ہر کہ بہ پیشم |
|---|---|

جناب میر صاحب قبلہ نے بکمال الطاف ارشاد فرمایا کہ اب تم پھر میرٹھ جاؤ وہان میان حبیب اللہ
شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کشمیری نقشبندی رونق افروز ہین اونسے ملو اور استفادہ کرو حضرت

عاشقان ہرچند مشتاق جمال دلبرانند | دلبران بر عاشقان از عاشقان عاشق ترانند
حسن می نازد بعشق و عشق می نازد بحسن | آری آری این دو معنی معنی یکدیگرانند

**مولانا روم**

میل عاشق با دو صد طبل و نفیر | میل معشوقان بود مستر و ستیر

بارہا شاہ صاحب یہ بھی فرماتے تھے کہ مولوی صاحب کے بطون کو جہان تک ہمنے دیکھا اور سمجھا دریائے بے پایان پایا انتہا کا پتہ ہرگز نہ لگا ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء ایک سال حضرت اونکی خدمت مین رہے رات کو ہمیشہ شاہ صاحب رح اپنے پاس ہی رکھتے تھے جب سلوک نقشبندی طے ہو گیا تب اجازت خلافت دی بعد خلافت ایکروز آپ نے بکمال ادب و تعظیم جناب ممدوح کی خدمت مین عرض کیا کہ آپکی توجہ اور عنایت باطنی سے جو کچھ ہمپر گذرا اور مکشوف ہوا اوسکا شکر ادا نہین ہوسکتا مگر ذات باری جو بیچون اور بیچگون اور بیرنگ ہے اور جسکی طلب ہے اوسکا پتہ کچھ نہین لگا اشعار

بس بے رنگ است یار دلخواہ اے دل | قانع نشوی برنگ ناگاہ اے دل
اصل ہمہ رنگہا ازین بیرنگ است | من احسن صبغۃ صبغۃ اللہ اے دل
جان محو شد و ہیچ رویش نشناخت | دل در خون گشت و خاک کویش نشناخت
اے از سر ہر مو دو جہان کردہ پدید | کس در دو جہان یک سر مویت نشناخت
چہ نسبت خاک را با عالم پاک | کہ ادراک است عجز از درک ادراک

شاہ صاحب رح بہت خوش ہوئے اور فرمایا آفرین صد آفرین ہمارے پاس صدہا طالب آئے مگر اس سمجھ توجہ اور فہم و ادراک کا کوئی نہ آیا یہ جو کچھ تم کہتے ہو سب راست اور درست ہے ۵

نے عقل بدان حضرت جاوید رسد | نے روح بقدر وسع امید رسد
گرمی جنبد سایہ و گر استادہ است | ہرگونہ کہ ہست کی بخورشید رسد
بر وصف تو دست عقل دانا نرسد | و ادراک ضمیر جان بینا نرسد
عرشی کہ دو کون پرتو عظمت اوست | موری چہ عجب اگر بر آنجا نرسد

بعد اسکے جناب شاہ صاحب حضرت قبلہ کو شاہ ابو سعید صاحب رحمۃ اللہ علیہ دہلوی کی خدمت مین لیگئے جناب ممدوح نے توجہ سے مشرف فرمایا اور ارشاد کیا مصرعہ راہ بے انجام سالک بے خبر۔ آپ راہ مین کچھ کوئی سیر ہوا ہے اور نہ ہو جو کچھ ہمکو بزرگون سے پھونچا تھا ہمنے تمکو پھونچا دیا تمکو اگر طلب زیادہ ہے تو اور تلاش کرو مصرعہ متاع نیک ہر دکان کہ باشد۔ باقتضائے مقام مختصر احضرت حبیب اللہ شاہ صاحب رحمۃ اللہ کا کچھ حال بھی لکھا جاتا ہے حضرت سید حبیب اللہ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ابن سید عطا اللہ ابن سید عبد الوہاب سید حسینی باشندہ پرگنہ شاہ آباد علاقہ کشمیر جنت نظیر تھے شادی آپکی لاہور مین ہوئی تھی ایک پسر بسم اللہ شاہ اور ایک دختر آپکی تھی بعد پیدا ہونے پسر اور دختر کے جب غلبہ خدا جوئی زیادہ ہوا آپنے بیوی کو چھوڑ دیا اور لاہور سے بارادہ طلب حق شاہجہان آباد مین تشریف لائے اور حضرت ابو سعید صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے مشرف بیعت ہوئے اور بعد تکمیل و طی مراتب نقشبندیہ و حصول اجازت تعلیم و تلقین طالبان حق میرٹھ مین تشریف لائے اور پرانی منڈی مین قیام کیا سب سے اول شہر میرٹھ مین مولوی نیاز علی صاحب ولد شیخ محمد روشن صاحب رئیس میرٹھ کو بیعت فرمایا اور چھ مہینے تک مولوی نیاز علی صاحب کے مکان کے پاس جو مسجد واقع ہے بعد عصر وہان تشریف لیجاتے رہے اور مولوی صاحب کو توجہ و ارشاد سے مستفید فرماتے رہے توجہ آپ کی ایسی قوی الاثر تھی کہ جسوقت مولوی صاحب کو توجہ دیتے تھے فرش مسجد پر غلطان اور بیہوش ہتے تھے

| | |
|---|---|
| قطعہ ہو فنا ذات مین کہ تو نہ رہے | تیری ہستی کی رنگ و بو نہ رہے |
| اسقدر ڈوب اوس مین اے صابر | کہ بجز ہو کے غیر ہو نہ رہے |

بعد چندے فرمایا کہ پہلی حکم ایزدی ہمکو تمہارے مکان پر جانیکے لیئے تھا اب یون حکم ہوا ہے کہ تم ہمارے پاس آیا کرو اوس روز سے ہمیشہ مولوی صاحب حاضر خدمت بابرکت ہوتے رہے چند روز مین سرور ذوق و شوق کثیر پیدا ہوا اور انوار و جذبات و واردات و عروج و نزول و ظل و عکوس و موارد و مقامات و قبض و بسط کہ اس طریقہ کی لوازمات ہین بخوبی مشاہدہ ہونے لگے اور کیفیات و مقامات و لطایف خمسہ عالم امر کو جو بفوق العرش اور بلامکانی موصوف ہین مولوی صاحب نے بخوبی اپنی ذات

مین مشاہدہ فرمائے اور ظہور تاثیر ہر ایک مقام کا عمدہ حالت سے ہوا آخر یہان تک بیخودی کا غلبہ ہوا کہ جب مولوی صاحب نماز جمعہ کو مسجد مین جاتے تو امام نماز سے فارغ ہوتا اور مولوی صاحب سجدہ یا رکوع یا قیومہ مین رہ جاتے کئی مہینے تک جذبہ اور بیخودی کی شدت رہی شاہ صاحب کی خدمت مین بھی آنا جانا چھوٹ گیا

## غزل

نیستی ہستی ہے یارو اور ہستی کچھ نہین — بیخودی مستی ہے یارو اور مستی کچھ نہین
لامکان کی منزلت پاتا ہی کب کون و مکان — ہوگئے ویرانے کئے آگے ہے کی بستی کچھ نہین
کچھ نہین سب کچھ ہے یارو اور سب کچھ کچھ نہین — غیر اسکی معنی رمز الستی کچھ نہین

اسی عرصہ مین بغل مین ناسور پیدا ہوا اور وہ تکلیف ہوئی کہ مولوی صاحب دن بھر مین دو تین بار تلوار ہاتھ مین لیکر اپنا گلہ تراشنا چاہتے تہے اوسیوقت صورت شاہ صاحب رح کی سامنے ہوتی تہی متنبہ فرماتے تہے **کرامت** حق داد خان نامی ایک شخص باشندہ فرخ آباد و بتلاش معاش میرٹھ کی سرائے پختہ مین فروکش ہوا اور شاہ صاحب کی خدمت مین حاضر ہو کر مشرف بہ بیعت ہوا فیضان صحبت نے اوسپر ایسا غلبہ کیا کہ سب مال و اسباب اپنا فروخت کرکے تلاش معاش کا خیال مٹا کر خدمت مین ہی مدام کا رہنا قبول کیا

شعر آنانکہ شراب عاشقی نوش کنند — از ہرچہ بجز اوست فراموش کنند

**کرامت** شاہ صاحب رح نے بمقام سنبھل ایک مسجد بنا کر جب غسل خانہ کی بنیاد رکھی تو ایک پٹھان مانع ہوا کہ یہان غسل خانہ مت بناؤ حضرت نے اوسکو ہرچند سمجھایا کہ تیرا کچھ ہرج نہین ہے اور یہہ غسل خانہ واسطے راحت و آرام عوام کے بنتا ہے لیکن اوسنے نمانا آخر کار آپنے ناچار ہو کر فرمایا کہ لو اپنے ہاتھ سے اسکی اینٹھین اوکھاڑ کر دوسری جگہہ رکھدے جسوقت کہ اوسنے اینٹ اوکھاڑی آپ کو غصہ آیا اور فرمایا کہ خدا نے چاہا تو ہاتھ ندارد ہوجائے گا اوسی عرصہ مین نامبردہ سنبھل سے مرادآباد کو روانہ ہوا راہ مین چورون نے بضرب شمشیر اوسکا ہاتھ کاٹ ڈالا ایسا کاٹا کہ بالکل بدن سے علیحدہ ہوگیا اور غسل خانہ بدستور وہین بنا جہان آپ بنانا چاہتے تہے **کرامت** اچپل نامی ایک طوائف خوش الحان حسین پری پیکر میرٹھ کی منڈی مین رہتی تہی جہان شاہ صاحب رح کا قیام تہارات کو ہمیشہ

اوسکے یہان گانا ہوتا تہا ہرچند کہ شاہ صاحبؒ سماع سے محترز تہے مگر بعض وقت اوسکی خوش آوازی اور خوش الحانی آپکو پسند آتی تہی کسیدن توجہ دلی سے اوسپر ایسے مہربان ہوئے کہ اوسنے گانا بجانا سب ترک کیا اور اپنا پیشہ و شیوہ سب چھوڑا اور آپسے بیعت کر لی اور فیض صحبت سے اوسپر ایسا جذب غالب ہوا کہ سراپا برہنہ ہو کر پہرنے لگی پہر قصبہ کہاتولی مین جذب کی حالت مین اوس نے تادم زیست بسر کی اور وہین اوسنے انتقال کیا ٥

| | |
|---|---|
| بے عنایات حق و خاصان حق | گر ملک باشد سیاہ ہستش ورق |
| فضل ساعت کار صد سالہ کند | نار ابراہیم را لالہ کند |

اور سماۃ راجن اوسکی نائیکہ بہی اپنا پیشہ چھوڑ کر نماز گذار و تہجد و اشراق خوان ہوئی اور تادم عمر سوت کات کر اوسنے بسر کی اشعار

| | |
|---|---|
| ترک دنیا گیر تا سلطان شوی | ورنہ ہمچون چرخ سرگردان شوی |
| زہر دارد در درون دنیا چو مار | گرچہ بینی ظاہرش نقش و نگار |

جب اچپل طوائف اپنا پیشہ کرتی تہی اور فیض باطنی سے بہرہ یاب نہین ہوئی تہی جب کبہی قبلہ و کعبہ مرشدنا کو اوسکے گہر کیطرف اتفاق جانے کا ہوتا تو از راہ خوش طبعی یہہ بات کہا کرتے تہے کہ اگر آپکا ارادہ نکاح کرنے کا ہو تو مین حاضر ہون بعد ہونے جذب کے جب گہر چھوڑ کر کہاتولی مین جا رہی تب آپ ایک دفعہ اوسکی ملاقات کو گئے اور ایک دونا شیرینی کا اوسکے لیئے لے گئے اور از راہ ظرافت فرمایا کہ جب تم جو نکاح کرنے کیواسطے کہا کرتی تہی اب ہم موجود ہین کر لو اِسکو سنکر بولی کہ حضرت وہ باتین تو غفلت اور نابینائی کی تہین مجہے آپکے مراتب اور حالات باطنی کی تمیز نہ تہی معاف فرمائیے

| | |
|---|---|
| اہل دل را ذوق فہم دیگر است | کان ز فہم ہر دو عالم برتر است |

کرامت جب قبلہ حبیب اللہ شاہ صاحبؒ اول روز میرٹھ مین تشریف لائے تو بازار کیطرف قدم رنجہ فرمایا گوہر شاہ مجذوب جو بڑے کامل اکمل تہے یک سخت بڑ لگانے لگے کہ بڑے بہائی آئے بڑے بہائی آئے اشعار

اولیا را ہست قدرت از الٰہ ۔۔۔ تیر جستہ باز گردانند ز راہ
این وان از وہم خیزد مرد را ۔۔۔ مرد کو تا ہر بداند مرد را

حاضرین خدمت نے خیال کیا آج کون شخص تشریف لاتے ہین تہوڑی سی دیر مین گوہر شاہ متحیر ہو گئے اتنے مین شاہ صاحب بہی آ ہی پہونچے گوہر شاہ بغل گیر ہو کر ملے اور تہانہ دار شہر کو حکم دیا جلدی ایک لحاف ایک توشک ایک چارپائی بہائی کیواسطے لو پہونچا تہانہ دار نے اوسیوقت سب حاضر کیا اور جب تک شاہ صاحب میرٹھہ مین رہے شام کیوقت گوہر شاہ سے ملتے رہے ایکروز جو سید حبیب اللہ شاہ صاحب رحمت اللہ علیہ بازار سے تشریف لائے حضرت قدسی مرتبت بہی اونکے ہمراہ تہے جب گوہر شاہ صاحب کے قریب پہونچے گوہر شاہ نے بڑ لگانی شروع کی کہ بڑے بہائی آتے ہین اور تلو رسئے مرد اونکے ساتہہ ہین سب نے حیرت سے دیکہنا شروع کیا اخر سب سمجہہ گئے کہ تلو رسئے مرد مولانا صاحب سے مراد ہے کرامت ایک شخص دایم علی بن قایم علی نامی بیمار تہے اونکے بہائی الٰہی بخش جناب شاہ صاحب کو اپنے گہر لیگئے اور جناب مولوی نیاز علی صاحب بہی ہمراہ گئے مولوی صاحب سے آپنے فرمایا کہ مراقب ہو کر اس بیمار کا حال دیکہو مولوی صاحب نے دیکہکر کچہہ عرض کیا آپنے فرمایا مشیت ایزدی مین کسیکو دخل نہین اوسی دن اوسکا انتقال ہو گیا

**فرد**

رضا قضا شو دا ے عزیز من ہرگز ۔۔۔ تو خواہ فال ببین خواہ استخارہ ببین

مکاشفہ عیانی حضرت شاہ صاحب کو خوب تہا اور مزاج مین خاکساری و انکساری اسدرجہ بڑہی تہی کہ مریدون کے لئے کوے سے پانی خود کہینچتے تہے اور اکثر کام مریدون کے خود کر دیتے تہے جمعہ کے روز جب نماز جمعہ کو تشریف لیجاتے تو بعد نماز تمام نمازیون کی جوتیان سیدہی کرتے رہتے **اشعار**

بوریا از خاکساری مستحق سجدہ شد ۔۔۔ یا دمی باید گرفت افتادگی از بوریا
نیست اکسیر بعالم بہتر از افتادگی ۔۔۔ قطرۂ ناچیز گردد گوہر از افتادگی
خاکسارا نرا در آن درگاہ قرب دیگر است ۔۔۔ سجدہ گاہ خلق شد سجادہ از افتادگی
ہم مٹ گئے تو صورت ہستی نظر پڑی ۔۔۔ ویران جو آپ ہو گئے بستی نظر پڑی

| جون جون بلند ہم ہوئے پستی نظر پڑی | | دیکھا تو خاکساری ہی عالی مقام ہے |
|---|---|---|

میرٹھ مین بہت آدمی آپسے بیعت ہوئے بعد حضور کی بیعت کے شاہ صاحب سنبل تشریف لیگئے وہان بہت آدمی آپسے مرید ہوے ماہ شوال بارہ سو چہیاسٹھ ہجری مین آپکی طبیعت ناساز ہولی اور ایک دوست ہر روز آتے رہے ایکدن میر محمد علی نے جو آپکے مرید تھے عرض کیا کہ بارہ شوال کو میرا ارادہ چند وسی جانے کا ہے ارشاد ہوا کہ ابہی مت جاو ہماری شادی قریب ہی اوسکے بعد جہان دل چاہے جانا یہہ رمز محمد علی صاحب خوش طبعی کے نسمجھے آپنے ارشاد کیا کہ خوش مزاجی سے ہم نہین کہتے ہین سچ بات ہے اور اگر جاتے ہو تو اٹھارہ تک ضرور آجانا آخرکار میر محمد علی اونیس کو سنبہل آئے تو زیادہ طبیعت ناساز پائی آپنے فرمایا کہ ہماری شادی قریب آگئی ہے بائیس شوال سن بارہ سو چہیاسٹھ روز جمعہ جب رات تمام ہونے پر تہی آپ نے فرمایا کہ رات کسقدر رہے حاضرین خدمت نے عرض کیا کہ فجر ہونے کو ہے سنتے ہی واصل بحق ہوئے مصرعہ دوست کا دوست سے وصال ہوا اشعار

| آور دروسوے آن بے نام شہر | | اے خوش ان کو یابد از توفیق بہر |
|---|---|---|
| این وطن شہریست کانرا نام نیست | | این وطن مصر و عراق و شام نیست |
| مدح دنیا کی کند خیر الانام | | زانکہ از دنیا است این اوطان تمام |
| خو بغربت کردہ خاکت لب | | تو درین اوطان غریبی اے پسر |
| موطن اصلی خود را یاد کن | | رو تبابا از جسم و جان را شاد کن |
| وارہی از جسم روحانی شوی | | تا عزیز مصر ربانی شوے |

مولوی نیاز علیصاحب کو بوقت عصر ادسیر وز میرٹھ مین ایک صدا عالم غیب سے آئی کہ وہ دریائے رحمت جو جاری تھا اب بند ہوا بعد اوسکے میان محمد نور حضرت شاہ صاحب کے مرید سنبہل سے میرٹھ مین آئے انھون نے قصہ وصال بیان کیا آپکی رحلت کے بعد تہانہ دار تحصیلدار تمامی روسائے سنبل جمع ہوئی اور عنایت اللہ خان نامی ایک شخص نواب ریاست رامپور کے خانسامان نے مبلغ پانسو روپے اوس جلسہ مین رکھدئی اور باواز بلند کہا کہ شاہ صاحب کی ذمہ جس کسی کا قرض ہو وہ اسمین سے لیلے

ایک عورت نے بیان کیا کہ ایک اشرفی میری بطور امانت شاہ صاحب کے پاس تھی تلاش کے بعد وہ آپکے پٹیارہ مین سے نکلی اوسکو دی گئی اور پچیس روپیہ نقد نکلے وہ آپکی تجہیز اور تکفین مین صرف ہوئی اور اوس احاطہ مین جسکو بذات خود چند سال پہلے آپنے زمین خرید کر معہ چاہ پختہ و دالان و دروازہ کلان تیار کرایا تھا مدفون ہوئے شجرہ خاندان نقشبندیہ [1] محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم بعدہ [2] ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بعدہ [3] حضرت سلمان فارسی بعدہ [4] حضرت امام قاسم بعدہ [5] حضرت امام جعفر صادق بعدہ [6] حضرت بایزید بسطامی بعدہ [7] حضرت ابوالحسن خرقانی بعدہ [8] حضرت بوعلی فارمدی طوسی بعدہ [9] خواجہ یوسف ہمدانی بعدہ [10] عبدالخالق غجدوانی بعدہ [11] خواجہ عارف ریوگری بعدہ [12] خواجہ محمود فغنوی بعدہ [13] خواجہ علی رامتنی بعدہ [14] خواجہ بابا سماسی بعدہ [15] خواجہ میر کلال بعدہ [16] خواجہ بہاؤ الدین نقشبند بعدہ [17] خواجہ علاء الدین عطار بعدہ [18] خواجہ یعقوب چرخی بعدہ [19] خواجہ عبداللہ احرار بعدہ [20] خواجہ محمد زاہد بعدہ [21] خواجہ درویش محمد بعدہ [22] حضرت خواجگی امکنگی بعدہ [23] خواجہ باقی باللہ بعدہ [24] حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی بعدہ [25] خواجہ محمد معصوم بعدہ [26] حضرت سیف الدین بعدہ [27] سید نور محمد بعدہ [28] حضرت مرزا مظہر جان جانان بعدہ [29] حضرت شاہ غلام علی بعدہ [30] حضرت شاہ ابوسعید بعدہ [31] حضرت حبیب اللہ شاہ بعدہ [32] حضرت مولوی غوث علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہم اجمعین ✣

## ذکر فیضیابی و حصول اجازت طریقہ چشتیہ

بوڑیہ کے قریب حضرت قلندر صاحب کی چلہ کشی کا مکان ہے وہان حضرت امیر الدین شاہ صاحب چشتیہ خاندان کے ایک بزرگ رہتے تھے نہایت باکمال جہد و ریاضت مین بے مثال ذوق و شوق کے دریا مین غرق سید اعظم علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے آپنے اونکے اوصاف حمیدہ سنے اور ملاقات کی تمنا سے اونکی خدمت مین پہونچے واقعی اوسوقت مین ایکسو پچاس برس کی عمر شاہ صاحب کی تھی جیسا سنا تھا اوس سے زیادہ پایا کشف اونکا آئینہ کمال تھا کرامت اونکی شاہد حال تھی وجیہ نیکو شمائل خلیق خوش منظر آدمی حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد مین سے تھے اور اونکی ہی سلسلہ مین صاحب اجازت تھی کبھی کبھی جذب بھی ہوتا تھا ایکروز بکمال عنایت نظر باطن سے متوجہ ہوئے

اوس توجہ سے آپکا قلب آئینہ وار مجلی ہو گیا اور ہر طرف جلوہ ذات وصفات حق نظر آنے لگا خیال خودی اور ہستی دفعتاً مٹ گیا

## اشعار

جو شراب وحدت یار کا مجھے اوسنے جام پلا دیا — تو مین کیا کہون بس ایک اوس مین غم دو جہان کو بھلا دیا

نہ تو ہستی اپنی نظر پڑی نہ وجود غیر کی شمہ رہی — کہا دل نے سب مین وہی وہی جو خیال غیر تھا مٹا دیا

جسے ہستی سمجھے تھے اپنی ہم نظر آئی ہمکو وہ صرف عدم — رہا تن بدن ہی نہ ہم مین دم ہمین حق نے حق کا دکہا دیا

وہی انجمن وہی ساز ہے وہی آپ ساز نواز ہے — وہی راز دان وہی راز ہے جو دوئی کا پردہ اوٹھا دیا

وہی گل ہے اور وہی گلستان وہی بلبل اور وہی باغبان — سب اوسکی رنگ کی ہے عیان تجہی کہہ کہ تو نے سنا دیا

نہین اوسکی بن کوئی خوبرو سب اوسیکی ہین ہمہ گی سو بسو — نظر آگیا وہ ہی کو بکو جو دل آئینہ سا بنا دیا

وہی مہر مین وہی ماہ مین وہی جلوہ رونکی چاہ مین — وہی نور چشم سیاہ مین ہمین پردہ لے نے بتا دیا

پانسو کوس تک تمام عالم بے حجاب نظر آنے لگا

## شعر

صحبت روشن دلان دل را منور میکند — مغز را زانسان که بوی گل معطر میکند

## رباعی

یکدم چو رسی بصحبت اہل کمال — افزون شمر از عبادت یکصد سال

صحبت چہ قدر اثر پذیر است دریاب — از شمع شود شمع منور فی الحال

بعد توجہ کے فرمانے لگے کہ اللہ اکبر ذات ذو الجلال نے سید داتا تمکو کیا عالی ظرف بنایا ہے اگر میری اس توجہ کے مقابل ستون آہن ہوتا تو وہ بھی ہل جاتا تم دریا نوش ہو یا بلانوش پہر ایسے مہربان ہوئی کہ تمامی شغل اشغال اپنے طریقہ کی تعلیم فرمائی اور سلوک چشتیہ طی کرایا پہر شاہ صاحب نے ایک کشتہ اپنے ہاتھ کا بنایا ہوا نزلہ کیواسطے کہلایا اٹھارہ برس تک اوسکا اثر حضور کے وجود مین باقی رہا ایکبار عارضہ ہیضہ مین کہ عرب مین ہوا تھا اوسکا اثر زایل ہو گیا شاہ صاحبؒ کو ورد وظایف مین جیسا دخل تہا ایسا ہی عمل وغیرہ مین بھی معلومات تہی اور سوائے عمل کے اکثر دوائین بھی جانتے تہے مرغ کے گوشت کا شوق تہا ہمیشہ معتقدین قرب وجوار کے دیہات سے مرغ لاتے تہے ایکبار بنظر الطاف فرمانے

لگے ایک عزیمت ہمکو یاد ہے تم اوسکی زکوٰۃ دیلو نہایت عمدہ چیز ہے مگر گوشت وغیرہ ترک حیوانی لا بدے فقط دال مونگ اور نان گندم چلہ تک کہانا پڑیگا عرض کیا حضرت آپ تو ہر روز مرغ نوش جان فرماویںگے اور ہم دال مونگ پر بسر کریں بحد دشوار ہے دوسری عزیمت سے کوئی فایدہ راہ حق کے لئے اگر ممکن ہو تو اس پرہیز کا مضایقہ نہیں اور اگر فقط دنیا ہی کی کاربرآری کے واسطے ہے تو ہمارا اسلام ہے تب آپنے ہر روزہ ایکبار پڑہنے کی اجازت فرمائی کہ لے زکوٰۃ بھی اس سے کاربرآری خلایق ہو رہے گی اور عزیمت معہ ترکیب زکوٰۃ او طریق فواید عطا فرمائے تین سال تک شاہ صاحب کی خدمت میں رہے اور اس عرصہ مین پیران کلیر اور سہارنپور وغیرہ مین شاہ صاحب کے ہمراہ جانیکا اتفاق ہوا آخر درجہ شاہ صاحب بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر جانے والے تھے آپکا بھی قصد ہوا کہ اونکے ہمراہ چلین مگر سید اعظم علیشاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے بڑے صاحبزادہ میان علی حسن صاحب کو بھیجکر بلا لیا بوقت رخصت آپکی پاک پٹن شاہ صاحب نے طریقہ چشتیہ کی اجازت بیعت و خلافت و شجرہ عنایت فرمایا

**شجرہ خاندان چشتیہ** محمد[1] مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم بعدہ حضرت علی[2] کرم اللہ وجہہ بعدہ حضرت خواجہ حسن[3] البصری بعدہ حضرت عبدالواحد[4] بعدہ حضرت فضیل عیاض[5] بعدہ حضرت سلطان ابراہیم[6] ادہم بعدہ خواجہ حذیفہ المرعشی[7] بعدہ ہبیرۃ البصری[8] بعدہ ممشاد دینوری[9] بعدہ ابو اسحاق شامی چشتی[10] بعدہ خواجہ احمد چشتی[11] بعدہ حضرت محمد بزرگ چشتی[12] بعدہ خواجہ قطب الدین[13] بدال بعدہ حضرت[14] ابی یوسف بعدہ حضرت خواجہ مودود چشتی[15] بعدہ خواجہ حاجی شریف زندلی[16] بعدہ حضرت خواجہ عثمان[17] ہارونی بعدہ خواجہ معین الدین چشتی[18] بعدہ خواجہ قطب الدین بختیار اوشی کاکی[19] بعدہ حضرت خواجہ فرید الدین[20] گنج شکر بعدہ حضرت خواجہ یعقوب چشتی[21] بعدہ حضرت جوہر چشتی[22] بعدہ شیخ سلیم چشتی[23] بعدہ حضرت[24] شاہ فیض اللہ چشتی بعدہ شاہ مصطفی چشتی[25] بعدہ خواجہ غلام احمد چشتی[26] بعدہ غلام اولیا چشتی[27] بعدہ حضرت شاہ امیر الدین چشتی[28] بعدہ حضرت سید مولوی محمد غوث علیشاہ[29] رحمۃ اللہ علیہم اجمعین ؁

## پھلے گلزار کا
### دوسرا چمن

## خصایل و شمایل و اوقات شبانہ روزی و ریاضت و مجاہدہ و سیاحت کے بیان مین

بصورتیکہ تو ئی کمتر آفرید خدا
تراکشیدہ دوست از قلم کشید خدا

ز فرق تا بقدم ہر کجا کہ مے نگرم
کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا اینجاست

حضرت قبلہ و کعبہ شیر مرد فرد موحد یکتا عارف بے باک قلندر مشرب غریق بحر بے پایان توحید و عرفان مستغرق ذات مستغنی بالصفات محو جہد و ریاضت متبع شریعت و طریقت عابد شب زندہ دار گم شدہ یار جامع کمالات صوری و معنوی مظہر اسرار خفی و جلی مصدر فیوضات نامتناہی مخزن انوار الہی آئینہ تقدس صفات جوہر تنزیہہ ذات تہی فصاحت بلاغت متانت و رزانت لطافت و ظرافت خوش خوئی و خوش روئی و خوش کلامی آپکا حصہ خاص تہا ؎

روئی خوش و خوئی نکو چون دوست میدارد خدا
خرم کسے کو را بود خوئی خوش و روئے نکو

ہر کلام معجز نظام لطیفہ غیبی و عطیہ لاریبی تہا خلق و مدارات و عنایات عام کا ایک یہ تہا کہ ہر وقت یہ سنتا تہا ؏

من ندیدم در جہان جست و جو
ہیچ اہلیت بہ از خوئے نکو

ہر کہ در و سیرت نیکو بود
ادمی از ادمیان او بود

با خلق بخلق زندگانی می کن
نیکی ہمہ وقت تا توانی می کن

کار ہمہ کس برار از دست و زبان
وانگہ بنشین و کامرانی مے کن

خیر النّاس من ینفع النّاس ترک اور تجرید اور تفرید مین آپکا حال مطابق قول حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ تہا اَلعَافِیَۃُ فِی تَرکِ طَلَبِ العَافِیَۃِ وَالغِنَاءُ فِی تَرکِ الغِنَاءِ اَلدَّوَاءُ فِی تَرکِ الدَّوَاءِ کُلُّ الدَّوَاءِ فِی التَّسلِیمِ اِلَی الحَقِّ عَزَّ وَجَلَّ وَقَطعُ الاَسبَابِ وَ قَلعُ الاَربَابِ مِن حَیثُ قَلبِکَ ؎

یہ شعر اکثر ارشاد ہوتا تہا **شعر**

گذشتم از سر مطلب تمام شد مطلب
حجاب چہرۂ مقصود بود مطلب ہا

ظاہر آپکا اعراض سے مجرد اور باطن آپکا اغراض سے معرا تہا تمام افعال ظاہری اور باطنی آپکے

خالصاً للہ تھے طاعات و عبادات ظاہری و باطنی سے کوئی غرض یا عیوض اخروی یا دنیوی کی آرزو نہ تھی **شعر**

| | |
|---|---|
| عاشقان اول قدم برہر دو عالم میزنند | بعد ازان درکوی عشق از عاشقی دم میزنند |

ہر وقت اثار بشاشت اور فرحت و انوار ولایت بمصداق اذا راؤ ذکر اللہ آپکے چہرہ مبارک سے عالم بہار کی مانند جلوہ افروز تھے ایک ایک موی ریش مبارک پر نور اور شگفتہ رہتا تھا **رباعی**

| | |
|---|---|
| ان را کہ وقوف ست بر احوال جہان | شادی و غم و رنج بر و شد آسان |
| چون نیک و بد جہان بسر خواہد شد | خواہی ہمہ درد باش خواہی درمان |

**رباعی**

| | |
|---|---|
| روزی کہ ز تو گذشتہ شد یاد مکن | فردا کہ نیامدست فریاد مکن |
| از آمدہ و بگذشتہ خود یاد مکن | حالی خوش باش و عمر برباد مکن |

ایک بار منشی فضل رسول صاحب نے عرض کیا کہ بعض بزرگ مغموم ہوتے ہین کیا وجہ ہے فرمایا کہ اقسام بزرگون کے بہت ہین از ان جملہ بعض مغموم اور بعض شادان رہتے ہین اور بعض شادی و غم دونون سے ازاد ہوتے ہین **شعر**

| | |
|---|---|
| نہ شادی داد سامانی نہ غم آورد نقصانی | بہ پیش ہمت ما ہر کہ آمد بود مہمانی |
| غم نکیجے غم کا اور شادی نکیجے عیش کی | دولون حالت دیکھیئے موںھ سے نہ کچھ فرمائیے |

جو کوئی حسرت زدہ و اندوہ آگین حاضر خدمت ہوا حجرہ مین قدم رکھتے ہی غم و اندوہ بھولا شادان و فرحان واپس گیا کبھی کسی کو کسی بات سے مایوس نفرمایا ہمیشہ رحمت حق اور فضل الہی کا امیدوار بنایا اگر کوئی مایوسانہ کچھ کہہ اوٹھا تو ارشاد ہوتا **اشعار**

| | |
|---|---|
| نہ لاؤ کبھی یاس کی گفتگو | کہ آیا ہے قران مین لا تقنطو |
| ہین مشو نا امید خود را شاد کن | پیش آن فریاد رس فریاد کن |

کیسی ہی تکلیف جسمانی حالت حضر یا سفر مین ہوتی کبھی شاکی نہوتے جب کوئی دریافت کرتا فرماتے

بہت اچھی ہین زبان مبارک پر کبھی لفظ شکایت نہ آتا قسم کھانا شیوہ نہ تھا دروغ ہزل سے اجتناب تھا جو وعدہ کسی کے ساتھ فرماتے اوسکو کمال خیال سے وفا کرتے **بیت**

| | |
|---|---|
| امکن وعدہ اگر کردی وفا کن | طریق سید وفائی را رہا کن |

کسی پر لعنت ملامت نہ فرماتے نکسی کو کسی طرح کی ایذا پھونچانے پر نظر رکھتے **ع**

| | |
|---|---|
| بزرگ اوست کہ بر خاک ہمچو سایہ ابر | چنان رود کہ دل مور را نیازارد |

کسی کی حق مین کبھی بد دعا نکی کوئی کیسا ہی ہو اور کچھ کرے کسی پر الزام شرک وکفر ونفاق نہ لگایا منہیات ظاہری اور باطنی کے خواہش نہوئی کسی پر کسی طرحکا اپنا بار نہ رکھا کسی سے کسی طرحکا اپنے واسطے سوال نکیا **شعر**

| | |
|---|---|
| در دل بے ارزوراہ غم وتشویش نیست | درجہان بے نیازی ہیچکس درویش نیست |

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا قول ہے طامع مثل حروف طمع کی خالی ہے طمع راسہ حرف است ہمہ تہی نہ کسی امیر کے پاس جانے کی خواہش تھی نہ اونکے بلانے کی تمنا بہ نسبت امیرون کے غربا اور مساکین کے حال پر زیادہ توجہ اور التفات فرماتے تھے کیونکہ حدیث فَضْلُ الْفُقَرَاءِ عَلَى الْاَغْنِيَاءِ کَفَضْلِي عَلَى جَمِيْعِ خَلْقِ اللّٰہِ اکثر فرماتے تھے جو کوئی ہماری پاس آوے بسم اللہ اور جو نہ آوے الحمد للہ اور گاہ یون ارشاد ہوتا تھا کہ جو کوئی آوے بر چشم اور جو نہ آوے بر پشم نہ کسی کے آنے کی خوشی اور نہ جانے کا غم حضرت ابو علی دقاق کا قول ہے کہ امیرون کو فقیرون کی تواضع کرنا دیانت ہی اور فقیرونکو امیرون کی تواضع خیانت ہے تواضع مین یکتا تھے در جب تواضع کا ذکر آتا تھا تو اپنی نسبت یون ارشاد فرماتے تھے **بیت**

| | |
|---|---|
| تواضع زگردن فرازان نکوست | گدا گر تواضع کند خوی اوست |

سی دوسری سہی تواضع وخدمت کرانی منظور نہ تھی اگر کوئی چاہتا کہ مین آپکی خدمت کرون یا میرے مکان پر قیام فرمائے تو ارشاد ہوتا **رباعی**

| | |
|---|---|
| نشوم کشتہ در آن شہر کہ ماتم باشد | نخورم زخم در آن کوچہ کہ مرہم باشد |

خجل آن کشتہ کہ چون تیغ کشد غمزۂ دوست ❊ احتیاجی بدم عیسیٔ مریم باشد

رسومات دنیوی مین کسی کے شریک نہین ہوتے تھے مدح سے خوش تھے نہ ذم سے دلگیر اگر کوئی خادم یا معتقد کوئی غزل یا قصیدہ آپکی صفت وثنا مین لکھکر لاتا فرماتے کہ ہم اس لایق نہین ہین اور چونکہ آپکا نام نامی اجزائے اسم پاک حضرت غوث الاعظمؓ اور حضرت علیؑ سے مرکب تھا فرماتے تھے کہ حضرت غوث الاعظمؓ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی شان مین جو کچھ کہو زیبا ہے ہماری نسبت حسب ارشاد حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ لاتخف احدا ولاترج سوای خدای عزوجل کے کسی سے کچھ بیم وامید دل مین نہین رکھتے تھے بموجب وَکُلُّ الحَوائِجِ اِلَی اللّٰہِ وَاطلُبُوا مِنہُ سب کامون اور حاجتون کو سپرد خدا رکھتے تھے وَلَاتَثِق بِاَحَدٍ سِوَی اللّٰہِ نہ سوای خدا کے کسی پر اعتماد تھا

## بیت

دست خواہش چون صدف مکشا پیش خلق کیان ❊ ہر چہ میخواہد دولت از عالم بالا طلب
توکل نہ بود اندیشہ ماند ❊ چرا غم میخوری اے مرد سادہ

ایک روز منشی فضل رسول صاحب نے معاملہ باطنی مین کچھ عرض کیا فرمایا کہ ہم نے جس طرح اپنا معاملہ سپرد خدا کر رکھا ہے اسی طرح تو بھی خدا کے سپرد کر دے جو کچھ خدا کو کرنا ہوگا وہ آپ ہی ظہور مین آویگا مردم شناسی آپکی ذات پر ختم تھی حاضرین خدمت کی مدعا و مرام کا جواب بی عرض وگذارش نقول و روایات قصص وحکایات کے پردے مین تلمیح وکنایات کے پیرایہ مین ایسی توضیح اور تشریح کے ساتھ ہوتا تھا کہ ہر شخص کامیابی کے مزے سے خورسند اور تحقیق کے لطف سے خورم ہو جاتا تھا ہر بات سے طرح طرح کے معنی اور ہر لفظ سے انواع انواع کے رمز سامعین کی سمجھ مین آتے تھے

## بیت

کیجے رمزون سین مذکور نگار ❊ قصۂ اغیار سین ہو ذکر یار

ہر بیان خزینہ اسرار کا جوہر اور ہر تشریح دریائے رموز کا گوہر تھی باستانی کہانی حال کی نشانی اور استقبال کی رمز دانی تھی

## رباعی

اے لفظ خوش تو موج دریاے کمال ❊ عالم ز جواہر سخن مالا مال
یک لفظ تو با ہزار معنی دربر ❊ او بیت جوامع الکلم رست مثال

جو بیان موحدانہ قلندرانہ یا بیان حقایق و معارف تھا ہر کس و ناکس کے روبرو نہین فرماتے تھے جب کوئی خادم فہمیدہ سنجیدہ یا کوئی بزرگ اہل توحید و تفرید حاضر خدمت ہوتا تھا اوسوقت رمز و کنایہ و نقل و حکایات کے ذریعہ سے بنظر تعلیم و تلقین و بخیال ہدایت و ارشاد حقایق و دقایق ذات و صفات کا دریا بہاتے تھے اشعار

مگو اے جان حقیقت آشکارا — کہ ناگاہت کند حق پارہ پارہ
مگو اے جان زبان خود نگہدار — وگرنہ زود آویزند بردار
مگو اے جان ومی دل سوئی خود آر — زبان اندر دہان خود نگہدار

جب کوئی غیر وضع یا ابن الوقت ناآشنا پہونچا معًا گریز فرماکر اور طرف متوجہ ہو گئے — کلموا الناس علی قدر عقولہم اشعار

فکر نادان کی رسد در فکر شان — فکر ایشان مے دہد حق را نشان
سر حق را کی بداند مرد عام — خام کی پختہ شود خام است خام
لایق اسرار نے ہر بوالہوس — محرم راز خدا عشق است و بس
اسرار تو با زاہد و ملا نتوان گفت — با کور دلان نور تجلی نتوان گفت

جو آدمی جس قسم اور جس ظرف کا حاضر ہوا اوسنے اپنی لیاقت اور سمجھ کے موافق جواب پایا کبھی کسیکی دل مین کسی طرحکی شکایت نہ آئی کبھی کسی کے مخالف مزاج کوئی لفظ نفرمایا مقالات اسرار توحید کے بارہ مین طالبون کو ارشاد ہوتا تھا کہ دل سے سمجھنا اسکا فرض ہے مگر زبان سے کہنا کفر اشعار

در خموشی صد ہزاران سود دان — گفتگو دارد ہزار اینجا زیان
اے زبان ہم گنج بے پایان توئی — اے زبان ہم رنج بے درمان توئی

من سکت سلم و من سلم نجی مناظرہ مباحثہ مذہبی یا غیر مذہبی سے بالکل احتراز تھا بیت

حافظا گر وصل خواہی صلح کن باخاص و عام — با مسلمان اللہ اللہ با برہمن رام رام

ایکدفعہ مولوی عمار علی مجتہد اہل شیعہ حسب عادت بمقام پانی پت آپکی خدمت مین آئے اور ایک شخص

اور ہم مذہب ونکا اونکے ساتھ تہا اوسنے بنظر مباحثہ حضرت امام حسین علیہ السلام اور یزید کا قصہ شروع کیا آپنے سنتے ہی فرمایا وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ہمکو خدا تعالی نے اپنی اطاعت کے واسطے پیدا کیا ہے سو ہم اوسمین مصروف ہین ان جھگڑون کے لیئے ہمکو پیدا نہین کیا تب اوسکو مجتہد صاحب نے منع فرمایا وہ خاموش ہو رہا اہل مناظرہ بحث او مناظرہ کے تفکرات اور خیالات مین ایسے غلطان پیچان شبانہ روز رہتے ہین گویا اوسیکو خدا پرستی سمجھتے ہین اور عاشقان ذات ہر دم او ہر لحظہ جویان وخواہان ورود حال رہتے ہین قیل وقال کے بھنور جال مین نہین پھنستے بیت

| | |
|---|---|
| قال را بگذار مرد حال شو | پیش مرد کاملے پا مال شو |

العلم حجاب الاکبر اشعار

| | |
|---|---|
| پاے استدلالیان چوبین بود | پاے چوبین سخت بے تمکین بود |
| گر باستدلال کار دین بدے | فخر رازے راز دار دین بدے |
| جذبہ از حق باید استدلال چیست | حال مے باید درین رہ قال چیست |

عالمانہ وعظ کہنے کا ابتدا مین شوق تہا اب کبہی اتفاق ہوتا تہا فتوی وسند پر مہر و دستخط کبہی نفرمائے مسئلہ شرعی اگر کسی نے دریافت کیا بکمال انکسار ارشاد ہوا کہ مدت سے کتب دینیات کے دیکھنے کا اتفاق نہین ہوتا شاید کچھ غلطی ہوجائے علمائے وقت سے دریافت کرلو پھر ہمکو بھی سنا دینا بعض وقت خود بھی بتا دیتے تہے مگر یہی تاکید ہوتی تہی کہ اور کسی سے بھی تحقیق کرلینا کسیکی ظاہری یا باطنی حال پر کسی طرح اعتراض نہین فرماتے تہے تخلقوا باخلاق اللہ کوئی کسی ملت مذہب کا ہندو یا مسلمان یہود یا نصاری کا فر مومن مرد عورت آپکی خدمت مین آیا اوس ہی بکمال لطف و مرحمت پیش آئے اور جو کچھ خلا یا ملا مین اوسنے کہا بتوجہ خاطر سنا اور بلا اکراہ جواب باصواب دیا رباعی

| | |
|---|---|
| خاک آپ کو سمجھنا اکسیر ہے تو یہہ ہے | اخلاق سب سے کرنا تسخیر ہے تو یہہ ہے |
| سب کام اپنے کرنا تقدیر کے حوالہ | نزدیک عارفون کے تدبیر ہے تو یہہ ہے بیت |
| صاف دل باہمہ کس مونس و دمساز بود | در آئینہ بروئے ہمہ کس باز بود |

| | |
|---|---|
| ہمہ بیگانہ ام ہر چند با خلق آشنا باشم | چو نور دیدہ در یک خانہ از مردم جدا باشم |
| بحسن خلق دلہا را مسخر می توان کردن | باین عنبر دو عالم را معطر می توان کردن |

ہر کس و ناکس زن و مرد سے بے تکلف ملنا اور گفتگو کرنا کمال درجہ کے عارف اور موحد ہونے کی دلیل ہے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ اَشَدُّ الْاَشْیَاءِ عَلٰی مَنْ عَرَفَ اللّٰہَ تَعَالٰی اَلنُّطْقُ مَعَ الْخَلْقِ وَالْقُعُوْدُ مَعَھُمْ وَلِھٰذَا یَکُوْنُ اَلَفُ اَلَفُ عَارِفٍ وَالْمُتَکَلِّمُ فِیْھِمْ وَاحِدًا۔ طوائفان بازاری پیشہ ور آپ کی خدمت مین حاضر ہوتی تہین بے تکلف اون سے بہی گفتگو کرتے تہے بیت

| | |
|---|---|
| شاہ و گدا بدیدہ دریا دلان یکیست | پوشیدہ است پست و بلند زمین در آب |

حضرت مولانای روم علیہ الرحمت کا حال بہی ایساہی تہا **نقل** حضرت مولانای روم رحمت اللہ علیہ کے وقت مین ایک فاحشہ تہی نہایت حسینا اور جمیلہ ایک دن مولانا کا اوسکی طرف گذر ہوا وہ عورت دوڑی اور اوسنے سر اپنا آپکی پانؤن پر رکھدیا اور بہت کچھ تضرع اور انکسار کیا حضرت مولانا نے فرمایا رابعہ رابعہ رابعہ بعد اوسکے کنیزکین اوسکی آئین اور اونھون نے بہی سر اپنا قدم مبارک مولانا پر رکھ دیا فرمایا کہ زہے پہلوانان زہے پہلوانان اگر بارکشی کا تمہارا اٹھونا اسقدر نفوس امارہ کو کون مغلوب کرتا اور عفت زنان عفیفہ کی کہان پیدا ہوتی ایک شخص نے جب یہہ بات سنی تو کہا کہ ایسے بزرگ کو فحبات خرابات سے مشغول ہونا اور سرفرازی بخشنا نچاہیے مولانا نے فرمایا کہ یہہ مرتبہ یک رنگی مین ہے اگر تو مرد ہے تو تو بہی ایسا ہوجا اور دورنگی سے نکل آتا کہ ظاہر تیرا ہمرنگ باطن کے ہوجاے اور اگر ظاہر و باطن یکسان نہو تو باطل اور عاطل ہے آخر الامر وہ خاتون جمیلہ رابعہ دار تایب ہوئے اور کنیزکون کو آزاد کر دیا اور گھر کو لوٹا دیا اور نیک بختان آخرت سے ہوگئے فقط جس ملت مذہب کا آدمی آپکے سامنے آتا تہا اوسکے دل کو آپکے طرف خود بخود کشش ہوتی تہی ایک دفعہ آپ بمقام لکھنؤ ایک مسجد مین رونق افروز تہے ایک روز سلیمن صاحب بہادر رزیڈنٹ لکھنو کا اوس طرف گذر ہوا ایک امیر دور سے دیکھکر مسجد کے اندر چلا گیا اور صاحب سے نملا سلیمن صاحب نے بہی اوسکو دیکھ لیا مسجد کے قریب پہونچکر سواری سے اوترکر مسجد مین آیا حضرت قبلہ کو دیکھتے ہی سر پر سے

اپنی ٹوپی اوتار کر بکمال ادب و تعظیم سلام کیا اور باتین کرتا رہا پھر آپ کی دعوت کی اور تواضع بکرم سے پیش آیا علاوہ انسانون کے قوم اجنہ آپکے معتقد تھے جب کوئی قوم اجنہ مین سے آپکی خدمت مین حاضر ہوتا تھا یکایک اوسکو ہیبت اور عظمت کے مارے گفتگو کرنے کا حوصلہ نہوتا تھا ایک دفعہ ولی عہد شاہ اجنہ خدمت بابرکت مین حاضر ہوا دیر تک حاضر رہا مگر خوف کے باعث سے کچھ عرض نکر سکا جب آپ خود ہی بکمال نظر لطف وکرم سے اوسکی طرف متوجہ ہوئے تب اوسنے مدعاے دلی بیان عرض کیا خداتعالے کے فضل سے جب مدعای دلی اوسکا حاصل ہوگیا نہایت خوش اور شکرگذار ہوا بلکہ شاہ بھی مشکور ہوئے جانوران درندہ مثل شیر یا گرگ آپکی ہیبت مین ایسے دبجاتی تھی کہ ذرا کان نہین ہلاتے تھے جس زمانہ مین آپ امام صاحب رحمت اللہ علیہ کے مزار پر جو پیران کلیر کے جنگل مین واقع ہے رونق افروز تھے اون روزون مین وہان بڑا بن اور جنگل تھا میان علی حسن اعظم علیشاہ صاحبؒ کے صاحبزادے آپکی خدمت مین وہان تشریف لیگئے ایک دن آپنے فرمایا کہ اس جنگل مین ایک درخت رابے بیل کا پرانا مدت دراز کا ایک بیل کے درخت کے اوپر پھیلا ہوا ہے اور اوسمین تخم بہت لگتے ہین میان علی حسن آپکے ساتھ دیکھنے گئے اتفاقاً اوسکے نیچے شیر سوتا تھا اوسکے اوپر آپکا پانو پڑگیا وہ بیدار ہوا اور آپکی طرف اوسنے دیکھا آپنے بھی نظر قہر سے اوسکی طرف دیکھا شیر وہین بے حس وحرکت رہ گیا آپ اوس درخت کے تخم توڑ کر لے آئے

**بیت**

| | |
|---|---|
| ہرکہ ترسید از حق وتقوی گزید | ترسد از وی جن وانس وہرکہ دید |

مَنْ خَافَ اللّٰہَ خَافَہُ کُلُّ شَیْءٍ وَمَنْ خَافَ غَیْرَ اللّٰہِ خَوَّفَہُ اللّٰہُ عَنْ کُلِّ شَیْءٍ آواز آپکی بلند پر رعب تھی یادداشت اور ضبط حافظہ کی یہہ کیفیت تہی کہ سوائے علم تفسیر وقران وحدیث عربی وفارسی کتابون کے مقامات اور اشعار عربی وفارسی ہندی دوہرہ وکبت اور بھجن وغیرہ قریب ستر ہزار کے یاد تھی نقول وحکایات انبیاء علیہ السلام واولیائے علیہ الرحمت کی اسقدر یاد تھین کہ ہر وقت ہر موقع پر تمثیلاً فرمائی جاتی تھین

**بیت**

| | |
|---|---|
| خوشتران باشد کہ سر دلبران | گفتہ آید در حدیث دیگران |

سن تمیز سے تا دم آخر سفر اور حضر کے معاملات اور حالات و واردات بقید تاریخ و ماہ و سال کی بخوبی
یاد تھے ہزارہا قسم کے شغل اشغال ورد وظایف ذکر فکر ہر خاندان کے عمل تعویذ جنتر منتر زکوۃ کی ترکیبیں
صدہا ادویات زبانی یاد تھیں ہمیشہ یادداشت زبانی سے بتاتے رہتے تھے اثناء کلام مین موافق
موقع آیات حدیث اقوال بزرگان دین اشعار گہربار پڑھتے جاتے تھے ہندی عبارات اور دوہرہ
وغیرہ بڑی فصاحت اور بلاغت سے نہایت صحیح اور درست اوسی لہجے سے پڑھتے تھے کہ سامعین
زبان دان حضرت کو علم شاستر کا ایک بڑا پنڈت زبان دان جانتے تھے حاضرین خدمت بدل و
جان جو ارشاد ہوتا تھا سنتے رہتے مگر خوش تقریری اور خوش بیانی اور ہیبت اور رعب و عظمت سے
کسیکو یارائے دخل نہوتا تھا حاضر جوابی مین یکتائے روزگار تھے کیسا ہی فہیم آیا اوسنے معًا جواب
کافی پایا ہیبت اور عظمت آپکے وجود باجود مین بوجہ ظہور شان حیدری تھی جو خادم طالب
فہمیدہ اور مودب ہوتے تھے وہ گفتگوی پر موز اور بیان حقایق اور دقایق کو سنتے سنتے اوسکے
لطف اور اثر کیف مین محو ہو جاتے تھے اور مانند نقش دیوار ساکت اور خاموش بیٹھے رہتے تھے

زتہ دل گفتگوی اہل حق را گوش کن | خالی از سرچشمہ حیوان سبوی خود میار

در جبکا دل کلام معجز نظام کے اثر سے بے بہرہ ہوتا تھا وہ کبھی کچھ بول اوٹھتے تھے آپ ہنسکر ٹال دیتے تھے

شعر حلم سرمایۂ کمال بود | سبب عزت و جلال بود

ض آدمیون کا یہ حال تھا کہ انواع انواع کی باتین بارادہ عرض دل مین سوچکر جاتے تھے جس
ت خدمت مین پہونچتے تھے یک لخت سب بھول جاتے تھے اور گاہ ایسا ہی ہوتا تھا کہ بعض
ں بارادہ عرض خلا یا ملا مین جب حاضر ہوتا اور آپکو اوسکا سماعت فرمانا کسی حکمت سے منظور نہوتا
پ اوس سے دریافت فرماتے کہو کیا کہنا ہے اوسکی زبان سے کچھ برآمد نہین ہوتا تھا ایضاً
بعض حضرت غوث پاک کی خدمت مین کچھ عرض کرنے کے واسطے خلوت مین حاضر ہوا کئی روز
موقع تنہائی کا اوسکو نملا ایک دن بعد فراغت نماز عصر یا مغرب غوث پاکؓ تشریف لاتے تھے
ں بھی ساتھ تھا اپنے اوروں کو رخصت کر دیا اور اوس شخص سے فرمایا کہ تو جو تنہائی مین کچھ کہنا

چاہتا ہے اب تنہائی ہے کہ کیا کہتا ہے ہر چند پوچھا مگر اوسکے موتھ سے کچھ نہ نکلا بیت

| سوی درویشی تو منگر سست است | کار درویشی ورای فہم تست |
|---|---|

اگر کوئی شخص اظہار لیاقت ارشاد والا پر کچھہ اعتراض کرتا فرحت اور شادمانی سے اوسکو سماعت فرماتے تاکہ معترض کو اپنی خطا اور نادانی پر وہم نہو اور فرماتے اشعار

| ہر راہ روی سنگ زند عار نداریم | ما شاخ درختیم پر از میوۂ توحید |
|---|---|
| تیغ را برسر خنجر دبال ہما می بیند | مرد حق بین کہ بلا را ز خدا می بیند |
| ز عکس زشت نیفتد بروی آئینہ چین | نشود دل پاکان ز حرف غمگین |

والکاظمین الغیظ والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین اشعار

| کہ نہ راحت رسد ز خلق نہ رنج | گر گزندت رسد ز خلق مرنج |
|---|---|
| کہ دل ہر دو در تصرف اوست | از خدا دان خلاف دشمن و دوست |

محمد بن الفضل البلخی کا ارشاد ہے کہ علامت شقاوت کی تین چیزین ہین ایک تو یہ کہ علم ہو اور توفیق عمل کی نہو دوسرے اخلاص نہو تیسرے دولت صحبت دوستان خدا تعالی حاصل ہو اور طریقہ اکرام اور احترام اونکا بجا نہ لائے ہ

| پایۂ رفعت خرد ادب است | پایۂ دولت ابد ادب است |
|---|---|
| جز ادب نیست داب اہل کمال | جز ادب نیست در دل ابدال |

جن خادمونکو کمالات وعظمت کا حال ظاہر تہا اونپر ایسی ہیبت طاری ہتی تہی کہ کوئی گفتگو اور کلام بیباکانہ یا معترضانہ زبان پر نہ آتا تہا اور جنکا حال مثل نابینا یونکے تہا وہ جو چاہتے تہے گفتگو کرتے تہے ایکدن ایک شخص عرض پرداز ہوا کہ آپ فیض باطنی سے مجھے بہرہ یاب نہین فرماتے اور فیض رسانی مین بخل کرتے ہین اپنے کمال ظرافت اور خوش طبعی سے فرمایا کہ سو روپیہ ماہواری کی تمکو پنشن ملتی ہی ایک ماہ کی تنخواہ نذر کرو پہر دیکھو خدا تعالی کیا کرتا ہے وہ سو روپیہ کا نام سنتے ہی گم بخود ہوگئے

| زر رز طلبد سخن درنیست | شعر گر جان طلبد مضایقہ نیست |
|---|---|

تب فرمایا کہ خواہش حصول دولت سرمدی فقر رکھتے ہو جو بے بہا اور لازوال ہے اور دولت دنیا کی جسکی سامنے کچھ حقیقت نہین ہیچ در ہیچ اور فنا پذیر ہے قدر کرتے ہو اگر تم سو روپیہ دیتے اوسیوقت ہم اور کسی کے حوالہ کر دیتے برای نام بھی تمنے دینے کا اقرار نکیا ہمسے کہتے ہو کہ آپ بخل کرتے ہو ایضاً ایک دفعہ ایک شخص بہت سے پارچات پوشیدنی کا گٹھر لیکر خدمت مین حاضر ہوا اور کئی دن تک دربارہ تعلیم اور تلقین راہ فقر الواع الواع قسم کی باتین کرتا رہا کشادہ پیشانی سنتے رہے جب ایک دن اونے زیادہ اصرار کیا اور اپنے ہمت اور حوصلہ سے بڑھ کر گفتگو کرنے لگا تب فرمایا کہ جس طرح ہمنے اپنا وطن اور عزیز اقارب چھوڑ کر خانہ بدوشی اختیار کی ہے اسی طرح تو بھی اختیار کر پہلے تو کپڑون کی گٹھری کو آگ لگا دے اور اپنے تن من کو مار کر صحرا نشینی اختیار کر تب ہم تجکو راہ خدا کی تعلیم کرینگے چونکہ وہ طالب صادق خدائے تعالی نہ تھا ایک بوالھوس تھا کپڑون کو بچا سکا اور چلدیا پابندی شریعت کی یہہ کیفیت تھی کہ تمامی علمای دین متین اور بزرگان و اکابران طریقت جنسے آپ ملے اور جو آپکے وقت مین زیب مسند ارشاد و تلقین تھے آپکے مداح اور ثنا خوان رہے تمام عمر مین کسی فرد بشر نے کسی طرح کا اعتراض نکیا بلکہ اکابران دین کا دربارہ اتباع شریعت یہہ قول تھا کہ اسوقت مین صوفیاے کرام مین ایسا پابند شریعت غرا کوئی نہین ہے اشعار

| | |
|---|---|
| کسی کو در شریعت راسخ آید | حقیقت راہ خود بروی کشاید |
| چو گل خواہی شدن اندر طریقت | ز دست خود مہل جانان شریعت |
| شریعت را می مگذار از دست | کہ او راہست نماید تا شوی مست |
| شریعت رہ نمائی سالکان شد | نمود دید جملہ و اصلان شد |
| ز قول شرع مگذر یک زمان تو | ز حق بشنو مران شرع و بیان تو |
| ز قول شرع مگذر اندرین راہ | کہ تا شرعت کند ز احوال آگاہ |
| ز نور شرع یابی جان جانان | کہ بعد ہر غمی شادی ست سامان |
| حقیقت در شریعت می توان یافت | نہ در عین طبیعت می توان یافت |

از صراط المستقیم شرع پا بیرون منہ ۔ چون گسست از رشتہ سوزن زود خود را گم کند

باوجود واقفیت کسیکا عیب ظاہر نہ فرمایا پردہ پوشی نہایت پسند خاطر تھی نقل رسول علیہ السلام جب شب معراج سی واپس ہوئے اصحابؓ سے فرمایا کہ مجکو حضرت صمدیت سے یہہ خرقہ عطا ہوا ہے اور ارشاد ہوا ہے کہ جو میرے سوال کا جواب مناسب دے اوسکو یہہ خرقہ دینا چاہیے سب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ وہ سوال ارشاد ہو خاتم النبیینؐ نے اول حضرت ابوبکرؓ سے فرمایا کہ اگر تمکو خرقہ عطا ہو تو تم کیا کرو حضرت صدیق اکبرؓ نے عرض کیا کہ مین صدق کامل اور طاعت وافر مشغول رہون اور جو کچھ مال دنیا ہے سب خیرات کر دون پھر حضرت عمرؓ سے سوال کیا اپنے فرمایا کہ یہہ خرقہ مجکو عطا ہو تو عدل کرون اور مظلومون کو راحت پہونچاؤن پھر حضرت عثمانؓ سے سوال کیا اپنے فرمایا سخاوت تمام کرون اور باتفاق یکدیگر ہر کام انجام دون پھر حضرت علیؓ سے سوال کیا اپنے فرمایا کہ عیب پوشی بندگان خدا کرون تب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خرقہ کا عطا فرمانا اسی پر منحصر تھا خرقہ جناب ولایت مآب کو عطا فرمایا ربا

| | |
|---|---|
| راز کس اے صاحب بینش مکن زنہار فاش | صد زبان گر باشدت چون مردمک خاموش باش |
| کدام جامہ بہ از پردہ پوشی خلق است | بپوش چشم خود از عیب خلق عریان باش |
| آئینہ خود باش صفائی بہ ازین نیست | عیب ہمہ کس پوش قبای بہ ازین نیست |
| ز عیب کس نگفتن شد میسر کعبہ مطلب | خطا پوشی لباس وقت حرام است پنداری |

اگر کوئی خادم کسی فعل ناشایستہ خلاف شریعت کا مرتکب ہوتا اشارہ و کنایہ سے تادیب فرماتے تھے یا مین اوسکو تنبیہ کرتے مگر مقتضائے حلم و حیا و ستار العیوبی جلسہ مین زبان مبارک سے کچھ ارشاد نفرماتے یا تصرف باطنی اوسکی وجود مین ایسا تصرف فرماتے کہ وہ خود بخود اون حرکات کو چھوڑ دیتا حدیث

اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی عِبَادًا یَعرِفُونَ النَّاسَ بِالعَلَامَۃِ وَلَہٗ عِبَادٌ یَعرِفُونَ النَّاسَ بِالفِرَاسَۃِ وَلَہٗ عِبَادٌ لَہُم نُورٌ یَمشُونَ فِی النَّاسِ کَمَا یَمشِی الاَروَاحُ فِی الاَجسَادِ وَلَہٗ عِبَادٌ یَمشُونَ فِی النَّاسِ کَمَشیِ المَرَضِ فِی الاَعصَابِ اور جسکا حال از راہ باطن معلوم ہو جاتا تھا کہ یہہ اس حرکت سے باز آتا والا نہین ہے اوسکو زبان مبارک سے کچھ نہین فرماتے تھے ۔ شعر

اور جو کوئی کسی خادم کی بد اطواری کا حال آپکی خدمت مین عرض کرتا تو فرماتے کہ باپ کے سب بیٹے نیک اطوار اور نیک چلن نہین ہوتے جب کوئی خادم یا مرید یا شایق وابستہ یا نا دانستہ نزدیک یا دور سے آیا اوسکی مہمانداری اور تواضع و مدارات اس الطاف سے فرماے کہ شفقت پدری اور مادری یاد آئے

| | |
|---|---|
| راہ بسیارست مردم را بقرب حق ولی | راہ نزدیکش دل مردم بدست آوردنست |
| متواضع بزرگ دار بود | مظھر لطف کردگار بود |

جسکو مفلس سمجھا نقد و جنس سے مشرف اور دلشاد فرماکے رخصت کیا جب کسی نے عریضۂ خدمت مین بھیجا خواہ وہ آشنا ہو یا نا آشنا معًا جواب تحریر ہوا صدہا خطوط روزانہ آتے تھے شاہ وزیر امیر فقیر خادم و مرید آشنا و ناآشنا سب کو باستثناے منشی فضل رسول صاحب کے ایک القاب محب الفقرا دوست اہل اللہ لکھا جاتا تھا اور منشی فضل رسول صاحب کو بالقاب سعید الکونین مقبول دارین اکثر سرفراز فرماتے تھے جواب ہر خط کا بلا توقف لکھا جاتا تھا حاضرین خدمت جواب لکھتے تھے منجملہ حاضرین کے حافظ عبد القادر و قاضی عبد الحق صاحب باشندگان پانی پت بوجہ زیادہ حاضری بکثرت لکھتے تھے اسرار بطونی کے اخفا مین ایسے ضابط تھے کہ ہزارون طرح کے اسرار عرفان اور توحید الہی کے از راہ باطن منکشف ہوتے رہے مگر مطلق اونکو زبان پر نہین لاتے تھے ؎

| | |
|---|---|
| درراہ فقر بے زبانی اولی | در قصۂ عشق بے بیانی اولی |
| زان کس کہ نا اہل ذوق و اسرار بود | گفتن بطریق ترجمانی اولی |

اور اگر فرماتے تھے تو رمز و کنایہ او راشارات کے ساتھ فرماتے تھے کہ جسکو اسرار دان اور تیز فہم سمجھ سکتا تھا ہر شخص حضرت کے ارشادات رموز آگین مطالب کو نہین سمجھتا تھا ہمیشہ بتاکید فرمایا کرتے تھے کہ جس طالب پر چہ اسرار کھلے اوسکو ہرگز ظاہر کرنا نچاہیے ظاہر کرنا مضر ہے ۔۔ رباعی

| | |
|---|---|
| اے دل چو شراب معرفت کردی نوش | لب بر ہم نہ سر الٰہی مفروش |
| در ہر سخنے چو چشمہ کوہ مجوش | دریا گردی اگر نشینی خاموش |
| مصلحت ہست زبان زیر کام | تیغ پسندیدہ بود در نیام |

| | |
|---|---|
| وار درین طشت زبان را نگاه | تا سرت از طشت نگوید که اه |
| لب مکشا گرچه درو نوشهاست | کز پس دیوار بسے گوشهاست |

اخفاے اسرار مین آپکا پورا پورا عمل اس حدیث پر تھا حدیث مَنْ کَتَمَ سِرَّهٗ فَقَدْ حَصَلَ اَمْرُهٗ

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبر ہران کو سر نهفت | زود گردد با مراد خویش جفت |
| چون ترا خازن اسرار الہی کردند | سر نگهدار زہ اسرار نہان ہیچ مگو رباعی |
| بیرون در بخلق بر آئین خلق باش | کس را بسوے راز درونی نشان مدہ |
| صد سر درین ره از پے یک حرف میرود | خاموش باش ہان سر خود رائگان مدہ |

اکابران دین دو قسم کے ہوتے ہین ایک آداب دان دوسرے سوختہ جان مولانا روم فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| موسیا اداب دانان دیگر اند | سوختہ جان و روانان دیگر اند |

حضرت مولانا ے روم قدس اللہ سرہ نے بحالت ذوق فرمایا کہ حضرت کردگار جل شانہ نے ستر ہزار کلمات اسرار سرالانوار احمد مختار صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمائے اور فرمایا کہ پینتیس ہزار کا تمکو اختیار ہے جس سے چاہو اپنے یاران اخیار سے کہو اور پینتیس ہزار کو پوشیدہ رکھو کسی اخیار یا ابرار سے مت کہو رسول خدا علیہ السلام نے اصحاب کرام کو بعض اسرارات سے آگاہ فرمایا اور قریب دس ہزار اسرار کی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے کان مین کہی حضرت علی کرم اللہ وجہہ جب اون اسرارات سے مالامال ہوئے شورکنان اور نعرہ زنان جنگل کو تشریف لیجاتے اور سر مبارک کو چاہ کی طرف جہوکا کر آہ آہ کرتے اور معانی کہتے اور ہمیشہ اوس حال مین لَوْ کُشِفَ الْغِطَاءُ مَا ازْدَدْتُ یَقِیْنًا فرماتے ایک دن حضرت رسالت پناہ صلعم کے اخوان الصفا اور یاران باوفا سے ملاقات ہوئی اور وہ اسرار جو آپنے مخفی رکھے تھے اونسے سنے اور پوچھا کہ یہہ اسرار تمسے کسنے کہے اونھون نے جواب دیا کہ جسنے آپکو چھپانے کے واسطہ فرمایا اور بے واسطہ ملک مقرب اور نبی مرسل ہمکو آگاہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اونکی قرب اور قبولیت مین ایک سے ہزار چندان حیرت ہوگئی اور تواجد کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ للہ الحمد والمنت کہ حق تعالی نے ہمکو اور ایک اسرار کی اطلاع بخشی ہے کشف و کرامت پر کسی قسم کا ناز نتھا بلکہ اگر کوئی کسی بات کے

ملاحی کرتا تھا تو ٹال دیتے تھے باقر شاہ صاحب نامی ایک بزرگ نے موضع بابری مین اپنا حال باطن کا تمام آپکو سنایا اور آپ سے متوقع ہوئے کہ آپ بھی کچھ فرمائے ارشاد ہوا کہ کسیکو بخار مین ہذیان ہوجاتا ہے اور کسیکو سکوت ہم اپنا حال کہنا پسند نہین کرتے رباعی

| | |
|---|---|
| اے کہ تو ز سد ز خود پنہان دار | امید ہمہ بدر دبی در مان دار |
| وانگاہ ز جان آئینہ ساز مدام | وان آئینہ را در برابر جانان دار |
| کاملان ازبسکہ عالی رتبہ اند | حال خود اظہار زبان کمتر کنند |

تکلف اور تواضع سے اگر کوئی زیادہ پیش آتا تھا خوش نہوتی تھی سادگی اور بے تکلفی منظور خاطر تھی کسی کی خاطر و تواضع مین کسی طرح کا تکلف نہین فرماتے تھے ذوق کا شعر اکثر ایسے موقع پر یاد فرماتے تھے

| | |
|---|---|
| اے ذوق تکلف مین ہے تکلیف سراسر | آرام سے ہین وہ جو تکلف نہین کرتے |
| حیات خوش ممات خوش کسی راست | کہ دنیا را بدنیا دار بسپرد |
| تکلف گر نباشد خوش توان زیست | تعلق گر نباشد خوش توان مُرد |

بے تعلقی حد سے زیادہ تھی تعلق ناپسند تھا

| | |
|---|---|
| بے تعلق زیستن خوش زیستن | با تعلق زیستن نگر یستن |

دعوی و انانیت کی بات سے کبھی لب آشنا نہوئے اور کسر نفسی و فروتنی مزاج مین اسقدر تھی کہ کسی بات مین کسی بزرگ پر آپنے آپکو فضیلت نہین دیتی تھے اعظم علیشاہ صاحب ایک بزرگ نقشبندیہ بزرگ میرٹھ مین رہا کرتے تھے ایکدفعہ اونھون نے بمقام موضع بابری منشی فضل رسول صاحب کی معرفت پیغام خدمت مین بھیجا کہ آپ کے نام مین غین ہے اور میرے نام کے شروع مین الف ہے بحساب ابجد غین کے ہزار ہوتے ہین اور الف کا ایک آپکو خدا نے ہزار درجہ مجھسے زیادہ افضل و اعلی پیدا کیا ہے آپ میرے حال پر بھی نظر عنایت فرماوین جب پیغام منشی فضل رسول صاحب نے حضرت کی خدمت مین عرض کیا تو بجواب اوسکے آپنے یہہ رباعی پڑہی رباعی

| | |
|---|---|
| آثار تعینات چون یافت حکی | کثرت ہمہ وحدت است بے ہیچ شکی |

| | |
|---|---|
| چون سفر شد نہان از رقمت | بنگر کہ دہ و صد و ہزار ہست یکی |

کسی بزرگ پر اپنے آپ کو ترجیح نہ دیتے تھے کسی باتکو اپنی طرف منسوب فرماتے تھے بلکہ بعض اوقات جو کوئی شخص کسی بات کا مداح یا ثناخوان ہوتا تو یون فرما دیا کرتے تھے یہہ حضرت قلندر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا دربار ہے۔

رباعی

| | |
|---|---|
| بیشی طلبی ز ہیچکس بیش مباش | چون مرہم و موم باش و چون نیش مباش |
| خواہی کہ ز ہیچکس بتو بد نرسد | بدگوے بد آموز و بداندیش مباش |

ایکدفعہ ایک بزرگ بطلب دعا کے آپکی خدمت مین آئے اور بمقام پانی پت ایک بڑے عالم فاضل کے گھر ٹھہرے اور چند بار آپکی خدمت مین حاضر ہوکر مولوی صاحب سے جنکے گھر ٹھہرے تھے کہنے لگے کہ مین کئی دفعہ حضرت کی خدمت مین گیا اور وہ ایک دفعہ بھی یہان تشریف نہ لائے مین کیا اون سے کچھ کم ہون مولویصاحب نے یہہ بات سنکر جواب دیا کہ حضرت مین اور تو سب کچھ ہے مگر یہی اون مین نہین ہے جو آپنے فرمایا کسی خادم کی نسبت سوائے دوست اور آشنا کے مرید کا لفظ نفرمایا بلکہ جناب یا صاحب کے ساتھہ خادم و مرید کا نام لیتے تھے اور جس کسی بزرگ آدنی یا اعلی کا ذکر فرماتے تھے تو نہایت ادب اور تعظیم سے نام لیتے تھے حتی کہ عوام الناس کو بہی آدب سے یاد فرماتے تھے رباعی

| | |
|---|---|
| ادب بہتر از گنج قارون بود | فزون تر ز ملک فریدون بود |
| حافظا علم و ادب ورز کہ در مجلس شاہ | ہر کرا نیست ادب لایق صحبت نبود |

ظاہر و باطن کی مفاد کے واسطے خواہان دعا اور ہمت کے طالب جو آئے کامیاب و رشاد کام ہوئے اگر کسی نے کسی بات کو عرض کیا اوسکا جواب سوائے اسکے نہ تہا کہ جو سرکار کی مرضی و مشیت ہوگی اوسکا ظہور ہوگا لیکن ہوگا کا لفظ ظہور پذیر امورات کا رمز تہا اور فقط یہہ فرمانا کہ جیسی مرضی حق ہی ویساہی ہونیوالا ہے یہہ ناکامی طالب کی دلیل تھی ہونے والے کے لیئے انشاء اللہ ہوگا ہر حملہ مین ہوتا تھا اور نہ ہونے والی بات پر جو مرضی حق کی سوا زبان تک کچھہ نہ آتا تھا توکل اور قناعت مین تمام عمر بفرحت تمام بسر فرمائی جو کچھہ نقد جنس فتوحات غیبی سے آیا بے تامل تقسیم کردیا اپنے پاس کچھہ نہ رکھا

| | |
|---|---|
| هین توکل کن ملرزان پا و دست | رزق تو بر تو ز تو عاشق تر است |
| ور تو نستانی بیاید بر درت | ور تو بستانی دهد درد سرت |
| در نخواهی ور بخواهی رزق تو | پیش تو آید دوان از عشق تو |
| رزق از وی جو مجو از زید و عمر | مستی از وی جو مجو از بنگ و خمر |
| چون رزق تو آنچه عدل قسمت فرمود | یکذره نه کم شد و نخواهد افزود |
| آسوده ز هر چه هست می باید شد | وازاده ز هر چه نیست می باید بود |
| گر زمین را آسمان دوزی | ندهندت زیاده از روزی |

## دوهره

| | |
|---|---|
| آلس لنج پڑے جل ہیٹر اودم ہین نہ بیر جو یا ٭ | بس بہور ہیئے دلدر بہی اک بہوک دوجی پانی بہویا |
| ایسے کے پیٹ کو توہی بہرت ہے تہا چتر اور گرنجے دیوتا | بھور سی سانجہ سانجہ سے بھور ہمسا کیتہ نہ توسا دیوتا |

### ہدیہ اور تحفہ فرستادہ حق سمجھکر قبول فرماتے تھے شعر

| | |
|---|---|
| چیزیکہ بے سوال رسد دادہ خدا است | انرا تو رد مکن کہ فرستادہ خدا است |

اکثر حاضرین پر اوسکو تقسیم فرما دیتے تھے اگر کوئی چیز کسی ایسے شخص کو عطا فرمانی منظور ہوتی تھی جو اوسوقت موجود نہ ہوتا تھا اوسکو رکھ چھوڑتے تھے پھر اوسکو بوقت حاضری عطا فرماتے تھے اکثر از نذر ہدیہ کو خواہ اوسوقت خواہ بوقت دیگر کوئی شی بتلافی ہدیہ عطا ہوتے تھے یہی طریقہ حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کا تھا حضرت ابو اسحاق ابراہیم کا قول ہے مرد وہ ہے جو لے اور دے نیم مرد وہ ہے کہ دے اور نہ لے نامرد وہ ہے کہ نہ دے اور نہ لے اور حضرت شیخ فریدالدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ درویشی وہ ہے جو کچھ عالم فتوح وغیرہ سے حاصل ہو سب کو صرف کر دے اور راہ خدا میں دیدے درویشی یہہ نہیں ہے کہ لنگوٹہ باندہے یا چمڑہ بدن پر لپیٹے یا لقمہ کے واسطہ دربدر پھرے یا کسی کے آگے ہاتھ دراز کرے درویشی یہہ ہے کہ اپنی جگہہ سے جنبش نکرے اور جامہ لطیف پہنے اور خدا دے تو طعام عمدہ پکا درویشون کو کھلاوے ٥

| | |
|---|---|
| گر چو گل سلطنت تخت چمن سے طلبی | زر بدست اور واز کیسۂ صد چاک انداز |
| زنہار و بد نظر مرحمت دریغ مدار | حیات بخش گل و خار ہمچو باران باش |

اکثر ایسا ہوتا تہا کہ جسوقت کوئی ہدیہ کہین سے آیا اور حاضرین مجلس مین سے کسی نے اوسکو پسند فرمایا فوراً اوسکو عطا ہو گیا حتی کہ پارچہ پوشیدنی جب تیار ہوا جسوقت کسی نے اتنا کہا کہ بہت اچہا ہے اوسیوقت اوسکے حوالہ فرما دیا مخفی طور پر غربا اور مساکین اور بیوگان پردہ نشین کی خبر گیری زیادہ مرغوب تہی جو سایل علانیہ مانگتا اوسکو علانیہ بہی دیتے مگر کوئی نقد ہو دوسے کم ہوتا تہا اگر کسی نے ماہانہ یا سالانہ مقرر کرنا چاہا تو منظور نفرمایا سوائے خالق کے اور کسی کا بار احسان اوٹھانا پسند خاطر نہ تہا مولانا جامی قدس اللہ سرہ **اشعار**

| | |
|---|---|
| بدندان رخنہ در فولاد کردن | بناخن راہ خارا را بریدن |
| فرو رفتن بآتش دان نگون سار | بہ پلک دیدہ آتش پارہ چیدن |
| بفرق سر نہادن صد شتر بار | ز مشرق جانب مغرب دویدن |
| بسے بر جامے آسان تر نماید | ز بار منت دونان کشیدن |

لالہ بانکے رائے وکیل میرٹھ خادم الفقرا تہا اور میر اعظم علیشاہ رحمۃ اللہ علیہ کا اوسنے کچھ نقد بطور ششماہی یا سالانہ مقرر کر رکہا تہا جب میر صاحب کا انتقال ہوا اوسنے خدمت مین عرض کیا کہ جو کچھ مین میر صاحب کو دیا کرتا تہا وہ اب آپ کو دیا کرونگا آپنے فرمایا کہ میر صاحب عیال دار تہے اور ایک جگہہ قیام گزین تہے ہم زن و فرزند کچھ نہین رکھتے جہان جاتے ہین وہین ہمکو رزق ہماری مقدر کا ملجاتا ہے ہمکو مقرر کر کے لینا منظور نہین ہے جب خدائے پاک ہمکو بلا مقرر کئے دیتا ہے تو توکل چہوڑ کر دوسرے کے آسرے اور سہارے پر کیون ہین ایکروز ارشاد ہوا دنیا تین چیز کا نام ہے زن زمین زر سے حق تعالی نے ہمکو علیحدہ رکہا **شعر**

| | |
|---|---|
| خواہی کہ در جہان نرسد ہیچ کلفتے | الفت بکس مگیر کہ کلفت ز الفت است |

کسی عورت سے کبہی کسی طرح کا تعلق نہین ہوا ایک دفعہ لکہنؤ مین ایک مسجد مین آپ تشریف رکھتے تہے وہ

مسجد نواب کی طرف سے بنی تھی چند اچھوتی مسجد کو دیکھتے آئین ایک کنیز بولی اچھوتیان آتی ہین پردہ کرلو فرمایا کہ اگر وہ اچھوتی بیوی ہین تو ہم بھی اچھوتے میان ہین

**اشعار**

| | |
|---|---|
| مرد آزاد بگیتی نکند میل سہ چیز | تا ہمہ عمر ز آفات سلامت باشد |
| نکند زن اگرش دختر قیصر بدہد | وام نستاند اگر وعدہ قیامت باشد |
| نرود بر درِ ارباب کرم بہر طمع | فی المثل حاتم طائی بسخاوت باشد |

**دوھرہ**

| | |
|---|---|
| گن ہرو پل درب کو پریت کری سب کوئی | تلسی پریت سرائی انتی باہر ہوئے |
| کنک تجھو کامنی تجھو تجھو سبن کا نیھہ | مان بڑائی ایر کہا تلسی درلب کوئی |
| اورا خواہی ززن و فرزند ببر | مردانہ دراز خویش پیوند ببر |
| ہر چیز کہ ہست سد راہست ترا | پا بند چگونہ رہ روے بند ببر |

**نقل** ایک دفعہ راجہ راج گڈھ نے جو پہلے ہندو تھا پھر مسلمان ہوگیا ڈھائی ہزار روپیہ بطریق نذر خدمت مین بھیجا تو ہوئی تو بولا کہ آپ زمین خرید لیجئے کسینے کہا مکان بنا لیجئے اپنی اپنی رائے سب نے دی ارشاد ہوا ہمنے ساری عمر نکبھی مکان بنایا نہ بنا دین ع درویش ہر کجا کہ شب آمد سرای اوست

**رباعی**

| | |
|---|---|
| غرہ چہ شوی بمسکن و کاشانہ | ہر عمر کہ ہست حاصلش افسانہ |
| ہمخوابہ بادی و تو افروزی شمع | بر رہگذر سیل چہ سازی خانہ |

دتاترہ نے جو نامی فقیر ہندؤن مین ہوگیا ہے اوسنے منجملہ چوبیس گورون کے ایک گورو اپنا سانپ بنایا تھا سانپ اپنے واسطے گھر نہین بناتا جہان اوسکو بنا بنایا بھٹ ملجاتا ہے اوسمین گھس جاتا ہے ایسا ہی ہمنے بھی اپنا شیوہ رکھا ہے اور چیل کو بھی دتاترہ نے اپنا گورو بنایا تھا اوسکا خواص ہے کہ جب گوشت اوسکے پنجون مین ہوتا ہے اور کوے اوسکو دق کرتے ہین تو وہ اوسکو چھوڑ کر الگ جا بیٹھتی ہی اسی طرح ہم بھی اس روپیہ کو ہاتھ لگانا یا اپنے پاس رکھنا نہین چاہتے کوون کیطرح

لوگ ہمکو دق کرینگے چنانچہ اوس روپیہ کو ہاتھ نہ لگایا اور تقسیم کرادیا رنگین لباس کبھی نہ پہنا سفید پوشی پسند تھی اور لباس کی بارہ مین یون بھی فرمایا کرتے تھے کہ عمدہ یا غیر عمدہ لباس کا مقید ہونا نچاہیے رباعی

| | |
|---|---|
| در چشم محققان چہ زیبا و چہ زشت | منزل گہ عاشقان چہ دوزخ چہ بہشت |
| پوشیدن بیدلان چہ اطلس چہ پلاس | زیر سر عاشقان چہ بالین وچہ خشت |

ہر جگہ دعوت کہانیکو پسند نہین فرماتے تھے شاذونادر کبھی کسیکی دعوت قبول ہوتی تھی اشعار

| | |
|---|---|
| نان وحلوا چیست اے مرد فقیر | لا الطمع بودن ز سلطان و امیر |
| بر در سلطان مرد درویش مبین | گنج قارون گرد ہد سویش مبین |

علایق اور عوایق دنیوی سے بیغم اور ازاد تھے بموجب قول ابو بکر الدقی قدس سرہ علامت القرب الانقطاع عن کل شئی سوا الیہ ✣ رباعی ✣

| | |
|---|---|
| تا با خیال وصل تو ہم خانہ گشتہ ایم | از خویش و آشنا ہمہ بیگانہ گشتہ ایم |
| چون عقل خود پسند نشد محرم وصال | نان روز مندہ ازوی و دیوانہ گشتہ ایم |
| زیر بار اند درختان کہ تعلق دارند + | اے خوش آن سرو کہ از بار غم آزاد آمد |
| دنیا بمراد راندہ گیر آخر چہ + | وین نامۂ عمر خواندہ گیر آخر چہ |
| گیرم کہ بکام دل بماندی صد سال | صد سال وگر بماندہ گیر آخر چہ |

ایک بار باقرشاہ صاحب نے آپ سے عرض کیا کہ اس مدت العمر مین کسی عورت یا مرد یا شہر یا مکان یا باغ وغیرہ پر آپکی طبیعت بھی مایل ہوئی یا نہین فرمایا جب سے ہمنے ہوش پکڑا ہے تب سے سوائے ذات پاک حق کی ہمارا دل کسی پر نہین آیا جب تک جہان جی چاہا ہے جب چاہا چلدیے باقرشاہ صاحب نے کہا کہ یہی باعث آپکی سیاحی کا ہے اگر دل کہین پھنس جاتا تو وہین قیام ہوجاتا حضرت بایزید سے کسی نے پوچھا تھا کہ مردون کا کام کیا ہے تو فرمایا سوائے خدا تعالی کی کسی سے دلبستگی نکرنا اور حضرت ابو العباس سیاری کا قول ہے کہ ماسوائے حق کا دل مین خطرہ نہو اور خاطر مخلوقات کا دل مین گذر نہو شعر

آنانکه شراب عاشقی نوش کنند ۔۔۔ از هرچه بجز اوست فراموش کنند

صفات قیام پذیر نہین ہے اوسکو تغیر اور تبدل ہوتا رہتا ہے اور فنا پذیر ہے اشعار

پس باین خال وخط مشو مغرور ۔۔۔ باد ز آلایش رعونت دور
کین همه زیب و زینت صورست ۔۔۔ حال صورت زمان زمان دگرست
هرکه او دل درین صوریست بست ۔۔۔ بگذر از وی که همتش پست است
حسن معنی چو جاودان باید ۔۔۔ عشق آن اعتماد را شاید
حسن صورت محل تغیر است ۔۔۔ عارف از عشق آن گران گیر است

ایکدفعہ ایک بزرگ سدا سہاگ والے حجرہ کے دروازہ پر ایستادہ ہوکر دعا دینے لگے کہ خدا آپ کا سدا سہاگ قایم رکھے آپنے فرمایا کہ یہہ عورات کے واسطے ہی طالب مولی نذکر وہین پھر فرمایا کہ جب سے ہوش سنبھالا ایکبار بنارس مین کسیقدر راگ مجازی بود و چار روز آئی تھی سو وہ بھی ناگوار ہوئی

عشق هائے کز پے رنگے بود ۔۔۔ عشق نبود عاقبت ننگے بود
هرچه جز عشق خدائے احسن است ۔۔۔ گر شکر خوردن بود جان کندن است
عاشقان را شادمانی و غم اوست ۔۔۔ دست مزد و اجرت خدمت هم اوست

حقہ پان تماکو سب علتون سے احتراز تھا سوائے دو وقتہ طعام اور کوئی چیز مطبوع نہ تھی اوس مین بھی لذیذ عزیز کی قید نہ تھی کبھی کوئی چیز فرمایش کرکے نہین پکوائی جو مقدر نے کھلایا وہی کھالیا ؎

قناعت کن بنان خشک تا بے آرزو گردی ۔۔۔ که خواهش هائی الوان ست نعمتهائے الوان را

ایک روز طعام تناول فرما رہے تھے چٹائی پر قدرے گر پڑا اوسکو اوٹھا کر کھا لیا ایک شخص کج دلمیز اسباب کو دیکھکر کراہت پیدا ہوئی فرمایا کہ اگر ہم کوڑے مین تو کوڑے مین کوڑا ملگیا اور اگر ہم دریا مین تو دریا ناپاک نہین ہوسکتا حضرت بایزید رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے عارف وہ ہے کہ کوئی مشرب و سلوک تیرہ نکرے اور ہر کدورت اوس سے صاف ہو جائے وضع ظاہری مشایخانہ یا فقیرانہ تھی جبہ عمامہ کا شوق نہ تھا ؎

خورم دل آن کسی که معروف نشد ۔۔۔ در جبه و دراعه و در صوف نشد

| رباعی | |
|---|---|
| سیمرغ صفت بہ پشت پروازی کرد | در کنج خرابہ جہان کوف نشد |
| دلقت بچہ کار آید و تسبیح و مرقع | خود را زعملہائے نکوہیدہ بری دار |
| حاجت بکلاہ برکی داشتنت نیست | درویش صفت باش و کلاہ تتری دار |

سفر اور حضر میں رات کو سیکو اپنے پاس کہا شب کا کہانا ہمیشہ عشا کے بعد کہا یا تصنیف و تالیف کا کچھ شوق نہ تہا ایک بار منشی فضل رسول صاحب نے عرض کیا کہ قبلہ و کعبہ آپ بہی کوئی کتاب بنظر افادہ و یادگار تصنیف یا تالیف فرمائے ارشاد ہوا لکھنے والے بہت کچھ لکھ گئے ہین لکہی ہوئی بات کا لکھنا فضول ہے اور اگر کسی پر کوئی بات اور منکشف ہوا وسکا لکہنا سوائے مطعون کے کیا نتیجہ دیگا

**شعر** علم سینہ کو سفینہ مین لانا مناسب نہین

| | |
|---|---|
| بے نام و نشان رہنے دو بس نام یہی ہے | بیخود مجھے چھوڑ و میرا آرام یہی ہے |

ہزاروں طرح کے حالات بزرگان دین پر منکشف ہوتے ہین جو ایک پر منکشف ہوتے ہین وہ دوسرے پر نہین اور جو دوسرے پر وہ تیسرے پر نہین ہوتے اسی سبب سے بزرگان دین کے بیانات مختلف ہین اور ایک کا حال دوسرے کی فہم اور ادراک مین نہین آتا **نقل** جب حضرت خضر اور موسی علیہما السلام کا اتفاق صحبت ہوا ایک جانور آیا اور سمندر مین سے ایک قطرہ پانی کا چونچ مین لایا خضر علیہ السلام نے موسی علیہ السلام سے کہا کہ میرا اور تمہارا اور کل انبیا اور اولیا اور کل مخلوق کا علم علم الہی کے مقابل مین ایسا ہے جیسا سمندر مین سے یہہ جانور ایک قطرہ لایا ہے

| | |
|---|---|
| علمہا از بحر علمش قطرہ ایست | آن چو خورشید است و اینہا ذرہ ایست |
| گر کسے در علم صد لقمان بود | پیش علم کاملش نادان بود |

ایساہی حال ہر بزرگ کی بینائی اور شنوائی اور گویائی باطن کا ہے یکسان نہین **نقل** جب موسی علیہ السلام کو کوہ طور پر تجلی ہوئی بینائی دیدۂ ظاہری کی حضرت کی اسقدر تیز ہوگئی کہ چالیس کوس سے پائے مور چہ آپکو نظر آتے تھے جب دیدہ ظاہری کا یہہ حال تہا تو باطن کا کیا ٹھکانا ہے ایک روز ایک شخص خدمت مین حاضر تہا کچھ اشعار آپ پڑھ رہے تھے وہ لکھنے لگا اور کہنے لگا کہ مینے سب

کتابین اپنی تلف کردین مین بہہ اشعار ایک پارہ کاغذ پر لکھتا ہون ارشاد ہوا ۔ **شعر**

سینہ را از یاد حق گلزار کن  |  صد کتاب و صد ورق در نار کن

اس شعر کو سنتے ہی اوسنے وہ کاغذ چاک کرکے پھینکدیا اور ایک کتاب تصوف بہی جو اوسکے پاس تہی اوسکو بہی چاک کر ڈالا جب آپکو کتاب چاک کرنے کا حال معلوم ہوا فرمایا کہ اس شعر کا مطلب اوسکی سمجھ مین نہ آیا اول سینہ کو یاد حق سے گلزار کرنا چاہئے تہا اوسکے بعد اگر کتاب چاک کرتا تو مضایقہ نہ تہا ۔ پیر طریقت بننے اور مرید کرنے کا ابتدا سے شوق نہ تہا بلکہ یہہ خیال تہا کہ یاد معبود مین شبانہ روز مستغرق رہین یا ایسا حال وارد ہو کہ ادہر سے بیخبر اور ادہر سے باخبر ہوجاوین اور ہر طرف کا مطلق خیال نرہے

آنرا کہ از روز ازل سودای دلبر در سر است  |  دیوانہ گشتہ ہر زمان حیران و لال و ابتر است
وابستہ قید جنون وارستہ از عقل و فنون  |  فارغ شدہ از این و آن این سود و سودا دیگر است
عاشق کجا و فکر او سامان دنیا از کجا  |  چون فرد دیوان غم بر دست مجنون بر است
دارند پیوستہ حالت عشاق بر خاک درش  |  از موی ژولیدہ ازان بر فرق ایشان افسر است

جب تک حکم قطب ارشادی در پیر طریقت کا صادر نہوا تب تک فقط باعتبار اجازت ظاہری آپکو سلسلہ بیعت کا جاری فرمانا پسند نہوا ہر چند کہ جا بجا زن و مرد خواستگار بیعت کے ہوتے رہے مگر آپ انکار فرماتے رہے جب از طرف حق حکم ہدایت اور تعلیم و تلقین کا نافذ ہوا تب آپنے سلسلہ بیعت جاری فرمایا تحمل اور بردباری ثبات و استقامت آپکا حصہ تہا **نقل** فیضا نامی ایک نابینا آپکے حجرہ کے دروازہ کے قریب پیشاب کیا کرتا تہا کبہی اوسکو منع نفرمایا اور نہ کبہی اوس کے اس حرکت ناشایستہ سے رنجیدہ خاطر ہوئی بلکہ اوسکی خاطر اور تواضع کرتے رہے ایک دن پیر جی محمد یعقوب علی نے جو اوسکو پیشاب کرتے ہوئے دیکہا تو انکو اوسیوقت غصہ آیا اوسکو زجر و توبیخ کرنے لگے فرمایا کہ یہہ آنکھون سے معذور ہے خدا تعالی اسکو بینائی عطا فرماوی پیر جی کا غصہ فرو ہوگیا اوسی عرصہ مین ایک کحال آگیا اور آپ نے اوسکو روپیہ دیکر اوسکا علاج کرایا بینا ہوگیا **شعر**

نظر کردن بدرویشان بزرگی را بیفزاید  |  سلیمان با ہمہ حشمت نظرہا بود با مورش

خدا ترسی اور رحمدلی کی یہہ کیفیت تھی اپنی خواہش اور ارادہ سے کسی جانور چرند یا پرند کو اپنے واسطے ذبح نہین کراتے تھے اور نہ اپنے ہاتھ سے خود ذبح کرتے تھے ایک دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ مکان خوابگاہ مین ایک بچہ سگ بند ہوگیا آپ قفل لگا کر چلے گئے وہ گھبرا کر جو کوٹھی پر چڑہ کر کودا تو اوسکے دو پانون مین ایسی ضرب لگی کہ بیکار ہوگئی جب آپکو خبر ہوئی آپ نے اوسکے پانون کو باندھا اور علاج کیا وہ اچھا ہوا اور عرصہ تک زندہ رہا جب بمقام بابری تشریف رکھتے تھے طفلان صغیر سن کے لیے موسم گرما مین اپنے ہاتھ سے پانی کوئے سے کھینچکر لاتے اور بچون کو اپنے ہاتھ سے غسل دیتے ایک دفعہ میر اعظم علیشاہ صاحب نے فرمایا کہ یہہ آپ کیا کرتے ہین فرمایا کہ یہہ بھی ایک قدرت کا تماشا ہے **شعر**

| | |
|---|---|
| فروتنی است دلیل رسیدگان کمال | کہ چون سوار بمنزل رسد پیادہ شود |

ہر ایک شخص سے ایسے اخلاق سے پیش آتے تھے کہ جس سے ہر شخص کو ناز تھا کہ میرے سوا دوسرے پر مہربان نہین مگر یہان دلمین سوائے وحدہ لاشریک کے کسیکا دھیان نہ تھا **دوہرہ**

| | |
|---|---|
| جاکے جاسے لگن ہے واہی وا کا رام | روم روم مین بس رہیو نہین اورسی کام |

ایک دفعہ منشی فضل رسول صاحب نے عرض کیا کہ میرے دلمین ایک ایسی نفرت مخلوق کی طرف سے پیدا ہوئی ہے کہ کسی سے رلنے ملنے کو دل نہین چاہتا فرمایا کہ ہمارا بھی حال ایسا ہی ہے **رباعی**

| | |
|---|---|
| ز بس شکستہ دلم لب بخندہ وا نکنم | نمونہ جرس بید لم صدا نکنم |
| ز آشنائے مردم چنان گریزانم | کہ چشم بر رخ آئینہ نیز وا نکنم |

مگر بظاہر بہر قرینہ کے آدمی سے ملنا لابد ہے جس مرتبہ کا جو آدمی ہو اوس سے دل لیا کرو مگر عشق و محبت طالب کو خاص خدا ہی کے ساتھ رکھنا چاہیے **اشعار**

| | |
|---|---|
| درین کاشمیمین چو ریان بکس مکن پیوند | کہ ہر کسے کہ تہی دل بر آشنائی او |
| اگر مخالف طبع تو باشد او ضا عش | عذاب روح شود صحبت ریائی او |
| وگر موافق طبع تو باشد اخلاقش | مذاق مرگ دہد شربت جدائی او |

کیفیت سیر وجود و دیدۂ بینا ایسی تھی کہ جس کو ایک بار دیدۂ باطن سے دیکھ لیا اوسکی ابتدا اور انتہا کی

جیسی کچھہ تہی اوس سے ماہر ہوگئی ویسا ہی اوسکے ساتھہ برتاو رکھا جو دولت اور مال کا طالب تہا اوسکو زر و مال سے شاد کیا جو تحفہ تحایف کا خواہان تہا اونکو تحفہ تحایف سے مسرور فرمایا اور جو لوگ خاص طالب حق تھے اونکو راہ حق بتلایا اور از راہ باطن حاضر غایب ونیز توجہ اور التفات فرمائی لیکن اکثر اونکو دور رکھا تا کہ اونکے دل مین زیادہ محبت پیدا ہو زُرْ غِبًّا تَزْدَدْ حُبًّا۔ کیونکہ ہر وقت کی نزدیکی اور قربت رہنے سے محبت جاتی رہتی ہے اور ادب و تعظیم بہی دل مین کم ہوتا ہے اور جنکو خدمت سے دور رکھتے تھے اونکی نسبت فرمایا کرتے تھے

| | |
|---|---|
| دوران باخبر در حضور | ونزدیکان بے بصر دور |
| جلوۂ دیدار جانان روز و شب در خاطر است | گر بصورت غایب است الا بمعنی حاضر است |

حضرت سلطان نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ کا بہی یہی طریقہ تہا خادمان دور ماندگا نکی نسبت یون فرمایا کرتے مصرعہ بیرون زدرون بہ کہ درون بیرون ✤ راضی برضا اور شاکر بقضا تھے بقول غوث الثقلین مَنْ كَانَ فِي حَالَتٍ مِنَ الْاَحْوَالِ مَعَ مُلَازَمَتِ الشَّرْعِ وَلَمْ يَكُنْ مَا فَوْقَهَا وَلَا تَحْتَهَا وَلَا زَوَالُهَا وَلَا بَقَائُهَا فَقَدْ حَصَلَ لَهُ شَرْطُ الرِّضَاءِ وَالْمُوَافَقَتِ وَالْعُبُوْدِيَتِ۔

| | |
|---|---|
| بدرد وصاف ترا حکم نیست دم درکش | کہ انچہ ساقی ماریخت عین الطاف است |
| رباعی قومی بہ تمنائی زر و مال خوش اند | قومی بہ تماشائی خط و خال خوش اند |
| اینہا ہمہ اسباب خرابے دارد ✤ | خوش حال کسانیکہ بہمہ حال خوش اند |

استقامت کا یہہ حال تہا کہ جو شیوہ طریقہ ابتدا سے اختیار کیا یا جس کسی کے ساتہہ جو راہ و رسم رلت ملت جس طرح شروع کی حاضر غایب نزدیک و دور آخر تک اوسکو اوسی طرح نباہا ذکر شغل اور ورد وظایف جو بزرگان دین سے آپکو پہونچے اونکو بسر گرمی تمام سالہائے دراز تک کرتے رہے اور ترک نفرمایا ابتدا سے راہ توحید پر ایسے مستقل ہوئے کہ تا دم آخر اوسپر قایم اور پختہ رہے گو صد طرح کے بزرگون سے ملے مگر اوسمین سر مو فرق نہ آیا بلکہ روز بروز استقلال فزون ہوتا گیا استقامت براہ خدا مین عجب دولت ہے محمد بن الفضل البلخی کا قول ہے کہ وہ چیز کہ جسکے ہونے سے سب نیکیاں نیک

والے اور لینے والے دونون کم ہوتے ہین ایکدفعہ ایک بزرگ نے اِس بات پر بہت اصرار کیا کہ آپ مجھے توجہ دیجیئے آپ نے سمجھایا کہ میان راہ خدا مین جسکو ہونا کھونا کہتے ہین وہ فضل سے متعلق ہے توجہ سے کیا ہوگا اوسنے نمانا فرمایا کہ تم ہمکو یہ لکھدو کہ اگر متحمل نہوئے اور ہلاک ہوگئے تو ہمسے مواخذہ نہو تب وہ خاموش ہورہا فرماتے تھے کہ حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی توجہ ایسی تھی کہ جیسے وجود مین صور پھونکدے یا ایکدفعہ کی توجہ کافی ہوجاتی تھی اور حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کی توجہ ایسی قوی تھی کہ قبل از دینے توجہ کے چند ظروف گلی خام منگاکر اول اوسکے اوپر نظر ڈالتے تھے اوسکے بعد طالبون کی طرف توجہ اور التفات فرماتے تھے ایکدن موضع بابری مین بلنشی فضل رسول صاحب سے توجہ کا ذکر فرما رہی تھے ذکر کرتے کرتے اتفاقیہ زبان مبارک سی یہہ بات بھی نکل گئی کہ جیسے توجہ عام مشایخ دیتے ہین اِس قسم کی توجہ تو اگر سو دوسو آدمی ہون اونکو ذراسی دیر مین دیجاسکتی ہے جسوقت خاص اوقات مین عرفان ربانی اور دقایق وجدانی اور حقایق سبحانی کا دریا جوش مارتا تھا عام انسان اور خدام تو درکنار جاہل اور ناقص بھی ایسی کامیاب ہوتے تھے کہ اوس کیف کا لطف اور اوس لطف کا کیف اونکی طبیعت سی نہ جاتا تھا عالی ظرفی وو الاہمتی بلند حوصلگی ذی استعدادی کا یہہ حال تھا کہ باوجودیکہ بہت بزرگون سے آپکو فیض و فاید حاصل ہوا اور اکثر اولیا او انبیا سے کہ جو اِس جہان فانی سے رحلت فرمائے عالم جاودانی ہوگئے ہین فیضیاب ہوئے اور مجاہدہ اور ریاضت بھی بے حد مثل بعض بزرگان متقدمین کیا ہزارون کوس طلب فیض ات مین تنہا پیادہ پا پھر صدہا مزارات پر گئے ذکر شغل دعا ثنا طریقہ اسلام اور اہل ہنود کے کئے زمانہ طفلی سے تا دم آخر اسی مین مصروف اور مشغول رہے مگر ایسے سمندر نوش تھی اور ایسا آپکا ہاضمہ اِس راہ مین تھا کہ سب طرح کے سلوک اور فیضان سالک و مجذوب کو ہضم کرتے چلے گئے اور کسی طرحکا حال ظاہری مین تغیر واقع نہوا تمام عمر سلوک مین ہی رہے اگرچہ ظاہر اور باطن کا سب کچھہ کمال تھا اور سب کچھ دیکھا بھالا مگر اکثر یون فرماتی تھی رباعی

| | |
|---|---|
| انچہ دیدیم درین باغ ندیدن بہ بود | ہر گلی تازہ کہ چیدیم نچیدن بہ بود |
| ہر قباسے کہ خریدیم باوقات عزیز | بود اگر یوسف مصری نخریدن بہ بود |

جس طالب مین مادہ ذات پرستی و توحید نظر کامل سے معلوم فرماتے تھے اوسکو وقت بیعت ہے التوحید اسقاط الاضافات اور تطہیر القلب ماسوا اللہ سمجہاتے تھے اور اسم ذات اور نفی اثبات کے سوا کچھ تعلیم نکرتے تھے ارشاد ہوتا تھا کہ باتباع شریعت غرا از رذایل اعمال و اقوال سے بچو سلوک کو بجد و جہد و ریاضت و طاعت طے کرو رفتہ رفتہ خیالات ماسوی اللہ مٹا و تاکہ توحید حاصل ہو۔ **اشعار**

| | |
|---|---|
| دل صفا از صیقل توحید کن | ترک از پندار و از تقلید کن |
| ظاہر از افعال نیکو پاک دار | باطن از حق الیقین بے باک دار |

بعض کو ایات توحیدی پڑہوا کر ذکر شغل کی اجازت دیتے تھے جس طالب کو ناتوان اور ضعیف البدن دیکھتے تھے اوسکو فقط نظری فیوضات سے مشرف کرتے تھے چنانچہ محمد اسمعیل صاحب برادر خورد محمد عبد الحکیم صاحب جسوقت بیعت سے مشرف ہوئے بسبب ضعیف و ناتوانی انکو ذکر شغل کچھ آپنے تعلیم نکیا اور فیض نظری سے مشرف فرمایا نہ تصور اپنا کسی طالب توحید کو بتایا نہ کوئی ذوق انگیز شغل کی تعلیم فرمائی ہان جنکا مادہ قابل تصور پایا اونکو بتایا آپکی تعلیم باغبان تجربہ کار کے سے آبیاری تھی بعض کو بلا مجاہدہ و ریاضت سیر عالم ملکوت و جبروت اس آسانی سے کرائی کہ عقل تحسین کام کرتی اور جب کسیکو جذبات سکر کی صورت پیش آئی افاقیہ توجہ ایسی دی کہ معاً حالت درست ہوگئی اگر کسی طالب نے اپنی خواہش سے کچھ تعلیم چاہی اوسکو رمز و کنایہ سے اوسکی لیاقت جتا دی اگر سمجھ گیا بہتر ورنہ وہ پیش آیا جس سے پھر اوس کی تمنا نکرے اسکا عظمت اللہ خان نامی باشندہ میرٹھ پہلے طریقہ نقشبندیہ مین شاہ احمد سعید صاحب دہلوی سے مرید تھے اور مولوی نیاز علی صاحب کی خدمت مین بہی کبہی کبہی آتے تھے جب آپ کی خدمت مین پہونچے قادریہ سلسلہ مین مرید ہوئے پنج سورہ آپ نے پڑہنے کو بتایا اونہون نے التماس کیا کہ راہ توحید کی مجہے تعلیم فرمائی فرمایا استخارہ کرو استخارہ کیا تو معلوم ہوا مولوی نیاز علی صاحب کا انتقال ہوگیا اور حضرت قبلہ نفی اثبات تعلیم فرماتے ہین صبحکو یہہ خواب عرض کیا ارشاد ہوا کہ ۳۰ یا ۳۵ دفعہ نفی اثبات کر لیا کرو چندروز کرتے رہے جب اونھون نے اجازت سے زیادہ نفی اثبات کرنا شروع کیا خور و نوش مین فرق آگیا حالت بگڑنے لگی پہر خدمت مین آکے عرض کیا ارشاد ہوا مت کرو پھر کبہی نکر سکے دوسرے بزرگ کے مرید کو حتی الوسع

یکایک مرید نہین فرماتے تھے سالہا سال کے جمے ہوئے رنگ کا مٹانا اور دوسرا رنگ چھڑانا خالی از دقت
نہین ہوتا جب مشغولی حق سے فرصت ملے تب اس مین اپنی اوقات صرف کرے اگر کسی نے حد سے زیادہ
اصرار کیا اور مکلف ہوا تو آپنے ناچار ہو کر مرید کر لیا پھر جس رنگ کا ہوتا تھا اوسی طریقہ اور اوسی پیر توجہ
سے فیضیاب فرماتے رہتے تھے اور اوسی قسم کے ورد و وظایف شغل اشغال اوسکو تعلیم فرماتے تھے کثر
فیضیابان خاندان چشتیہ و نقشبندیہ خدمتمین مستفیض ہوئے کبھی اونکو سوائے اونکے طریق کی اور کوئی
تعلیم اپنے نفرمائی اور کسی خادم یا مرید کو سوائے دوست یا آشنا کے اپنا مرید نہین فرماتے تھے۔
ایک دفعہ منشی فضل رسول صاحب نے خدمت مین عرض کیا کہ آپکو خدائے تعالی نے بڑا جامع کمال اور عالی
ظرف اور ذی استعداد پیدا کیا کہ باوجود حصول کمالات گوناگون آپکے ظاہری حال مین کچھ فرق نہ آیا
فرمایا کہ جیسے ہمارے حال مین تغیر واقع نہین ہوا ہے انشاء اللہ تعالی ویسا ہی تیرا حال بھی رہیگا یعنے
تو بھی سلوک مین رہے گا پھر فرمایا کہ جیسے شراب پینے کا لطف اور کیف اور سرور اوس حالت مین پینے والے
کو ہوتا ہے کہ جب اوسکے ہوش و حواس قایم رہین ویسا ہی فقر کی راہ کا حال ہی جو شخص شراب ایسی پیتا
ہے کہ بالکل مدہوش اور بیخود ہو جاتا ہے اوسکو شراب نوشی کا کچھ لطف حاصل نہین ہوتا ہے اور تکمیل
بھی اس راہ کی حالت سلوک مین قرار واقعی ہوتی ہے اگر قبل از تکمیل کسی پر غلبہ حال ہو جائے تو اوسکی
تکمیل مین ایک گونہ نقص ہو جاتا ہے جن بزرگان پر بعد تکمیل کے غلبہ استغراق اور فنا کا ہوا ہے وہ کو
اس راہ مین یکتائے روزگار ہوئے ہین استغراق اور فنائے ذاتی جو مقصد اعلی اور انتہا اس راہ کا ہے
وہ آپکو حق نے ایسا عطا فرمایا تھا کہ شاذ و نادر کسیکو نصیب ہوا ہوگا یہہ موہبت الہی ہی خود اختیاری
نہین گفتگو اور کلام کرتے کرتے جسوقت موج فنا آتی تھی حس و حرکت اور گفتگو کلام سب موقوف ہو جاتا
تھا حاضران خدمت سب خاموش بیٹھے رہتے تھے جب بحر ناپیداکنار استغراق اور فنا سے مثل غواص
کے باہر آتے تھے پھر بدستور اچھی طرح ہوش و حواس کے ساتھ گفتگو اور کلام فرمانے لگتے تھے اور
حالت فنا اور استغراق برسون ہی آپ پر وارد تھی اور تادم آخر وارد رہی آیام بیماری مین بباعث
ضعف و نحافت اور بھی اوسکا زیادہ غلبہ ہو گیا تھا خواب بیداری آپ پر برابر تھی اس حالت مین جملہ

صفات سالک کی صفات حق مین محو ہو جاتی ہین جیسے عامۂ خلایق خواب مین سودای سود و زیان سے امن مین ہوتے ہین عارف کامل بیداری مین وسواس ماسوی اللہ سے فارغ ہوتا ہے

**اشعار**

عین این وادی فراموشی بود ۔ گنگی و کری و بیہوشی بود
صد ہزاران سایۂ جاوید تو ۔ گم شدہ بینی ز یک خورشید تو
سالکان پختہ و مردان مرد ۔ چون فرو رفتند در میدان درد
چون ہمہ در گام اول گم شدند ۔ گر جمادی و اگر آدم شدند
عود و ہیزم چون بآتش در شوند ۔ ہر دو بر یک جای خاکستر شوند
جامۂ از نیستی در پوش تو ۔ کاسۂ پر از وفا کن نوش تو
تا نگردی بیخبر از جسم و جان ۔ کے خبر یابی ز جانان یک زمان
تا کہ تو دم میزنی ہمدم نئے ۔ تا کہ موئی ماندۂ محرم نئے
گر تو خواہی تا بدین منزل رسی ۔ تا کہ موئے ماندۂ مشکل رسی
آنچہ کار تست مردانہ در آئے ۔ عقل بر ہم سوز مردانہ در آئے
قطرہ بودم گم شدم در بحر راز ۔ مے نیابم این زمان آن قطرہ باز
محو گشتم گم شدم ہیچم نماند ۔ ذرۂ در دل خم و پیچم نماند
نیست ہرگز گر نو ہست و گر کہن ۔ زان فنا بعد از بقا کس را سخن
ہمچنان کو خویش دور ست از نظر ۔ شرح او دور ست از وصف و خبر
زانکہ اسرار بقا بعد از فنا ۔ ان شناسد کو بود او را سزا
تا تو ہستی در وجود و در عدم ۔ کے توانی زد در آن منزل قدم
نیست شو تا ہست از پی در رسد ۔ تا تو ہستی ہست در تو کی رسد
زانکہ ہشیاری گناہ دیگر است ۔ راہ فانی گشتہ راہ دیگر است
چون بطوف خود بطوفی مرتدی ۔ چون بجانہ آمدی ہم باخودی

پیش هست او بباید نیست بود | چیست هستی پیش او کور و کبود
هست خود در هست آن هستی بباز | همچو مس در کیمیا اندر گداز
هر که او را هستی خود دور شد | منتهای کار او مسرور شد
سایه آئی و عاشقی بر آفتاب | شمس آید سایه لا گردد شتاب
همچنین جویائے درگاه خدا | چون خدا آید شود جوینده لا
گرچه آن وصلت بقا اندر بقاست | لیک ز اول آن بقا اندر فناست
چیست معراج فلک این نیستی | عاشقان را مذهب و دین نیستی
سر موتو قبل موتو این بود | کز پس مردن غنیمتها رسد
زندگی در مردن و در محنت است | آب حیوان در درون ظلمت است
آب دریا مرده را بر سر نهد | ور بود زنده ز دریا کے رهد
بے هشانرا می دهد حق هوشها | حلقه حلقه حلقها در گوشها

نسبت جذب بھی آپکو بزرگون سے پہونچی تھی گاہ گاہ اوسکا اثر بھی ہوتا تھا بباعث ضابط ہونے کے ہرایک کو اوس نسبت کے وارد ہونے کی تمیز نہین ہوتی تھی ایسی حالت مین خادم خاص کا خدمت مین حاضر رہنا پسند نہین فرماتے تھے اس حالت کی نظر سے اوسکو محفوظ رکھنا چاہتے تھے اس وجہ سے کہ اگر اتفاقاً ایسی حالت مین نظر طالب پر پڑ گئی اور وہ فیض نظری کا متحمل نہوا اور دفعتاً جذبہ غالب ہوگیا تو طالب خراب ہو جائیگا اور مرتبہ تکمیل کو نہ پہونچیگا اور راہ سلوک مین خلل پڑ جائیگا بوقت وصال بھی اسکا بہت لحاظ رکھا ایک نسبت جذبی خواجہ اویس قرنی رضی اللہ عنہ سے بھی آپکو تھی ابتدا مین مرتبہ فنا فی الرسول آپکو حاصل ہو چکا تھا مگر بباعث غلبہ فنا فی الذات زیادہ تر ذات کی طرف رجحان رہا اور جو کچھ معاملہ جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم اور خواجہ اویس قرنی رحمت اللہ علیہ عاشق صادق رسول مقبول کے ساتھ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور دیگر اصحاب کبار کے ساتھ اور نیز حصول فیضان روحی دیگر اکابران کا تھا وہ لایق تحریر اور تقریر نہین ہے فرمایا کرتے تھے کہ جو کچھ فیض فائض روحی

کسی نبی یا ولی سے حاصل ہو یا جو کچھ فیض و فائدہ ان بزرگون دین سے حاصل ہو جو بقید حیات ہین سبکو
حاصل کرے اور نچھوڑے مگر ذات ہی کی طرف لگا رہے اور سبکو منسوب بذات کرے آپ خطہ ہندوستان
مین قطب ارشاد تھے جو بزرگ سالک یا مجذوب نزدیک یا دور ہندوستان مین اہل باطن تھے از راہ باطن
سبکو آپکے قطب ارشاد ہونے کا علم تھا اور کمالات باطنی مین فرد الافراد اور توحید مین لاثانی یگانہ آفاق
عارف بیباک تھے اور منجملہ کمالات دیگر مرتبہ غوثیت یعنی جدا ہو جانا اعضا کا جو مشہور ہے یہہ بہی انکو
حاصل تھا ایک دفعہ ایک شخص نے اتفاقیہ بوقت شب اس حالت کو دیکھ لیا تھا اوسکو آپنے منع فرمایا
تھا اوسکے بعد جب تک وہ زندہ رہا رات کو جس وقت حجرہ کی طرف دیکھتا تھا اوسکو کچھ نظر نہین آتا تھا
گلزار کشف کرامت مین یہہ حال مفصل لکھا جائیگا خواجہ بہاری رحمت اللہ علیہ کی حال مین لکھا ہے
کہ خواجہ بہاری ایک دفعہ شیخ محمد فاضل کے گھر مین جا کر رہے اہلیہ محمد فاضل کا نہ آتش خواجہ بہاری
کے واسطہ لیگئی جب حجرہ کے دروازہ پر پھونچی دیکھا کہ خواجہ کے اعضا جدا جدا پڑے ہین کسی نے قتل کر
ڈالا ہے فریاد کرتی ہوئی شوہر کے پاس آئی اور حال بیان کیا شوہر نے جا کر جو دیکھا تو معلوم ہوا
کہ خواجہ صحیح اور سلامت مراقبہ مین مصروف ہین۔ مرتبہ طے الارض بہی آپ کو حاصل تھا ہزار دو
کوس کا سفر پیادہ پا تنہا طے کیا اور کچھ گران معلوم نہوا اوسکا یہی باعث تھا دہلی پانی پت سے چالیس
کوس ہے ایک دفعہ آپ جمعہ کی نماز کے واسطہ پانی پت سے دہلی عین بوقت نماز جمعہ تشریف لائے اور
نماز پڑہکر اوسیوقت پانی پت کو واپس تشریف لیگئے دہلی مین جنہون نے دیکھا متعجب اور متحیر رہ گئے
مرتبہ جسم اکتسابیہ بہی حاصل تھا چونکہ آپ عارف کامل مکمل تھے اور عبور آپ کا عالم بیرنگی مین تھا اور جسکا
عبور عالم بےرنگی مین ہوتا ہے وہ جس شکل اور صورت اور ہیئت مین متشکل ہونا چاہے ہو سکتا ہے
ایسا ہی آپکا حال تھا اور بنسبت حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر رحمت اللہ علیہ کی آپ فرمایا کرتے
تھے کہ قلندر صاحب جب چاہتے تھے شیر بن جایا کرتے تھے ایک دفعہ جو آپ شیر بنے اور حضرت خواجہ
شمس الدین ترک پانی پتی قدس اللہ سرہ کو خبر ہوئی تو آپنے فرمایا کہ شیر را بیشہ می باید اوس روز سے آپنے
شہر پانی پت کو چھوڑ دیا اور شہر سے باہر کچھ فاصلہ پر ایک جگہ جا رہے اور حضرت مولانائے روم رحمت اللہ

علیہ کو بہی یہہ مرتبہ حاصل تہا **نقل** ملکہ زمان بانوی جہان خاتون سلطان کرخم مولانائی روم رحمۃ اللہ
علیہ کے مرید تھے اور آپکی کمال محبت و عقیدت رکھتے تھے بمقتضای غلبہ شوق آپکی خدمت مین اونے
جانا چاہا مگر سلطان کے باعث سے حاضر نہو سکے ناچار ہوکر عین الدولہ کو جو مصوری مین کمال رکھتا
تھا مولانا صاحب کی خدمت مین تصویر کھینچنے کو روانہ کیا جب وہ مولانا صاحب کی خدمت مین
پہونچا ہنوز کچھ کہنے نہین پایا تھا اپنے فرمایا کہ مصلحت ہے اگر تجھسے ہو سکے وہ تصویر کشی مین
مشغول ہوا جب دوسری دفعہ اوسنے آپکی طرف دیکھا تو اور صورت نظر آئی غرض کہ جب آپکی
طرف دیکھتا جب ہی اور صورت نظر آتی بیس کاغذون پر بیس طرح کی تصویر اوسنے کھینچی آخر اوسنے
متحیر ہوکر نعرہ مارا اور بے ہوش ہوگیا جب ہوش آیا تو قلم کو توڑ ڈالا اور عاجزانہ سجدے کرنے لگا
حضرت مولانا صاحب نے بحالت وجد اور مستی کے یہہ شعر فرمائے **اشعار**

این چه بیرنگ و بے نشان که منم ‖ کے ببینی مرا چنانکه منم
گفتی اسرار در میان آمد ‖ کو میان اندرین میان که منم
کے شود این روان من ساکن ‖ اینچنین ساکن روان که منم

مکاشفہ ذاتی علم واگہی باطن الہام القا کشف اسرارات الہی و دیگر کمالات باطنی کا کچھ بیان نہین
ہوسکتا اور وہ حالات اور کمالات لایق تحریر ہی نہین ہین جب کبہی غلبہ حال ہوتا تھا اوسوقت
بیان حقایق اور دقایق اور رموزات توحید کا مثل شطحیات ہی زبان مبارک سے بے باکانہ ہوتا تھا
شطحیات اکثر بزرگون کی زبان سے بوقت ورود حالت سرزد ہوتے رہے ہین حضرت منصور سے انا الحق
اور حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے سُبْحَانِیْ مَا اَعْظَمَ شَانِیْ اور شیخ جنید سے لَیْسَ فِیْ جُبَّتِیْ سِوَی اللّٰہ
اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اَنَا اَخَذْتُ الْعَہْدَ عَلَی الْاَرْوَاحِ فِی الْاَزَلِ اَنَا الْمُنَادِیْ لَہُمْ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ اَنَا
مُخْرِجُ مَنْ فِی الْقُبُوْرِ اَنَا حَیٌّ لَا یَمُوْتُ اَنَا جَاوَزْتُ بِمُوْسٰی الْبَحْرَ وَاَغْرَقْتُ فِرْعَوْنَ وَجُنُوْدَہٗ اَنَا اَرْسَیْتُ
الْجِبَالَ الشَّامِخَاتِ وَفَجَّرْتُ الْعُیُوْنَ الْجَارِیَاتِ ۔ مگر اکثر اسرارات توحید سے بلحاظ ابتری یا کم فہمی یا تنگ
ظرفی بعض طالبان کے پہر گریز فرماجاتے تھے بقول مولانائے روم رحمۃ اللہ علیہ **بیت**

| | |
|---|---|
| شرح این را گفتی من از مری | ایک ترسم تا نہ لغزد خاطری |

اور فرماتے تھے کہ جیسے دوئی از راہ گوش جاگزین دلون مین ہوئی ہی اوسی طرح حالات اور کلمات توحید و وحدت سن سنکر خارج ہوگی

## رباعی

| | |
|---|---|
| من بندۂ آن کسم کہ شوقے دارد | بر گردن خود ز عشق طوقے دارد |
| تو لذت عشق و عاشقی کے دانی + | این بادہ کسے خورد کہ ذوقے دارد |

اس موقع پر بجناب باری التجا اور دعا کرتا ہون ۰۰ **اشعار**

| | |
|---|---|
| خداوندا دلی بخش این گدا را | کہ اندر وی نہ بینم جز خدا را |
| خداوندا چگویم من ازین نیز | توئی دانا و بینا بر ہمہ چیز |
| چہ داند پاکی تو خلق خاکے | ز ہر پاکی کہ ما دانیم پاکے |
| خدایا رحمت دریاے عام است | ازان یک قطرۂ مارا تمام است |
| چہ کم گردد ازان دریائے رحمت | کہ یک قطرہ کنی بر خلق قسمت |
| منم با صد ہزاران ناتوانی | تو دانی تا چہ میخواہی تو دانی |
| توئی مقصود جان جاودانی | خداوندا بمقصودم رسانی |
| توئی معنی و بیرون تو اسم است | توئی گنج و ہمہ عالم طلسم است |
| نکو گوئی نکو گفت است در ذات | کہ التوحید اسقاط الاضافات |
| نہ بینم من بجز تو چیز دیگر | تو ہستی و نباشد غیر دیگر |

ایک دن منشی فضل رسول صاحب نے عرض کیا کہ شیخ عطار صاحب رحمت اللہ علیہ نے اپنی تصنیفات مین تحریر فرمایا ہے کہ ہمکو موت حیات کا غم نہین ہے ہا خدا نے موت حیات سے آزاد کر دیا فرمایا کہ سچ فرمانا شیخ عطار صاحب رحمت اللہ علیہ کا درست اور بجا ہے خداوند کریم نے ہمارے اوپر بھی ایسا فضل فرمایا ہے ہمکو بھی کچھ غم نہین ہے ہا سلطان نظام الدین صاحب رحمت اللہ علیہ کی نقل فرمائی کہ ایک دفعہ ایک نے سلطان جی رحمت اللہ علیہ کی خدمت مین عرض کیا کہ انبیا اور اولیاء اللہ کے زندہ رہنے کی

نسبت جو روایات ہین کچھ صحیح اور درست ہین یا نہین اپنے فرمایا کہ بعد چھ ماہ کے ایک شخص برقع پوش تمکو ملیگا اوس سے تم سوال کرنا وہ تمکو اسکا جواب دیگا بعد چھ ماہ کے سلطان جی کا وصال ہوگیا بعد وصال کے ایک دن ایک شخص برقع پوش اوس سایل کو ملے وسکو ارشاد سلطان جی کا یاد آیا اور وہ سوال احیای انبیا اور اولیا کا اوس برقع پوش سے کیا اونھون نے اوسکے جواب مین برقع اوٹھاکر اپنا چہرہ مبارک دیکھلا دیا سلطان جی بذات خود تھے اوسکو دیکھتے ہی یقین کامل احیای انبیا اور اولیا کا ہوگیا شعر

| | |
|---|---|
| تو نے اپنا جلوہ دیکھانے کو جو نقاب مونھ سے اوٹھا دیا | وہین محو حیرت بیخودی مجھے آئینہ سا بنا دیا |

صاحب خزینۃ الاصفیا نے موسی پاک شہید قدس سرہ کے حال مین لکھا ہے کہ یہ قطب الآفاق حضرت غوث الثقلین محبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی رض کی اولاد مین سے تھے اور بحالت بیداری جناب ممدوح کی زیارت سے مشرف ہوتے تھے شیخ حسین لاہوری قدس سرہ کے حال مین لکھا ہے کہ شیخ حسین رح دن کو بیابان اور نیستان کنارہ دریای راوی مین رہتے تھے اور رات کو شیخ علی مخدوم گنج بخش صاحب رح ہجویری کے مزار پر ایک دن رات کو تنہا مزار پر حاضر تھے تمام مکان مزار کا پر انوار ہوگیا اور حضرت مخدوم صاحب خود نمودار ہوئی اور توجہ کامل شیخ حسین رح کی حال پر فرمائی اور وصل حق کیا اور شیخ حسین رح پر عرش سے فرش تک جو کچھ تھا منکشف ہوا اشعار

| | |
|---|---|
| ہر کسے زاندازہ روشن دلے | غیب را بیند بقدر صیقلے |
| ہر کہ صیقل بیش کرد او بیش دید | بیشتر اید برو صورت پدید |

شیخ میر المشہور بمیان میر بالا پیر قادری لاہوری رح کے حال مین لکھا ہے کہ جسوقت چاہتے تھے دیدار فیض آثار حضرت غوث الثقلین رض سے شرف یاب ہوتے تھے اور شاہ محمد غوث لاہوری گیلانی رح فرماتے ہین کہ جب مین تلاش حق لاہور پہونچا مقبرہ عالیہ میان میر لاہوری مین رہتا تھا ایک رات کو میان میر صاحب تشریف لائے اور توجہ مجھ پر فرماکر ایک شغل عطا فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ اس شغل مین مشغول رہو اور کسی پر ظاہر نکرنا اور صاحب اقتباس الانوار نے شیخ عبد القدوس گنگوہی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حال مین لکھا ہے کہ ایک طالب خدا جسپاہ مراتب طے کرچکا تو اوسکے دل مین تجلی ذات کی کیف کا شوق پیدا ہوا اور پیر اوسکے

بلخ کو چلے گئے تھے عبدالقدوس رحمت اللہ علیہ کے مزار پر رات کو روتا رہا دو شب تو یہہ آواز آتی رہی
کہ کیا بلخ دور ہے تیسرے دن ایک شخص گھوڑے پر سوار ہو کر آئے کہ ہم بلخ کو چلتے ہین تو بھی ساتھ چل
غرض منزل بمنزل وہ بزرگ ساتھ گئے جب بلخ تھوڑی دور رہ گیا تب طالب کو اثناء راہ مین چھوڑ
کر آپ آگے تشریف لے گئے اور وہان جا کر اوسکے پیر کو سمجھا یا کہ تم اونکو جا کر لے آؤ اور دو تین دن دعوت
کرنا اور پھر یہہ تعلیم کر دینا یہہ کہکر وہ بزرگ غایب ہو گئے چنانچہ پیر طالب کو آکر لے گئے فرمانے کے موافق دعوت
کی اور وہی تعلیم کر دی جو کچھ وہ بزرگ فرما گئے تھے اور یہہ بھی کہدیا کہ یہہ بزرگ جو تمہارے ساتھ آئے
تھے یہہ حضرت عبدالقدوس صاحب گنگوہی تہے اور حضرت خواجہ قطب الدین صاحب کاکی اوشی رحمت اللہ
علیہ کے حال مین لکھا ہے کہ حضرت سلطان المشایخ سلطان نظام الدین غیاث پور سے خواجہ قطب الدین
صاحب رحمت اللہ علیہ کے مزار پر جایا کرتے تھے ایکدن اونکے دلمین یہہ خیال آیا کہ میری آنے کی خبر خواجہ
صاحب کو ہوتی ہی یا نہین جب مزار پرانوار کے قریب پہونچے تو دیکھا کہ مزار کے چبوترہ پر خواجہ صاحب تشریف رکھتے ہین اور کہتے ہین

مرا زندہ پندار چون خویشتن    من آیم بجان گر تو آئی زتن ٭

اگرچہ باسباب ظاہر خاص و عام کے مرگ مین کچھہ تفاوت نہین معلوم ہوتا ہے یکسان نظر آتا ہے مگر بعالم باطنی
بڑا فرق ہی سید محمد گیسو دراز رسالہ عشقیہ مین فرماتے ہین کہ عام کی موت اور ہے اور خاص کی موت اور ہے
عام کی موت فصل ہے اور خاص کی وصل مرنا خاص کا عین زندگی ہی اور مرنا عام کا دوری اور مہجوری
اَلْمَوْتُ جِسْرٌ یُوْصِلُ الْحَبِیْبَ اِلَی الْحَبِیْبِ عاشق بیچارہ ہر دم مرتا ہے اور ہر موت سے حیات دیگر اور جان دیگر پاتا ہے

| کشتگان خنجر تسلیم را | ہر زمان از غیب جانی دیگر است |
|---|---|

اسکو وہی جانتا ہے جسپر گذری ہی سب مسافر ہین اور ہر مسافر کا ایک وطن ہے جب تک اپنے وطن کو مسافر
نہین پہونچتا اوسکو قرار نہین ہوتا عام کا وطن اور ہی اور خاص کا وطن اور صالحین کا وطن اور صدیقین کا
اور عابدون کا وطن اور عارفان کا اور موحد کا وطن دایرہ ہویت اور کنج نشین خانقاہ عدم اور نہنگان دریاے
محیط ہین جو اولیاء اللہ کہ مرتبہ فنا و بقا ذاتی کو پہونچکر اس وجود خاکی کو چھوڑتے ہین اونکا تصرف و بینائی
اور گویائی اور شنوائی جیسے بحالت حیات اس عالم مین تہی وجود خاکی کے بعد باقی رہتی ہے بلکہ اوس سے

بھی زیادہ برخلاف عوام کے کہ اونکو یہہ بات حاصل نہین ہوتی **اشعار**

| | |
|---|---|
| سوی مرگ ست خلق را آہنگ | دم زدن گام روز و شب فرسنگ |
| از ثری تا باوج عرش اثیر | ہمہ میرند شاہ میر و فقیر |
| ہستی حق زوال نہ پذیرد | انکہ مرگ آفرید کے میرد |
| جز دو رنگے نشد زمرگ ہلاک | ہر دیگر نگ را زمرگ چہ باک |
| نفخۂ صور بود مرد النست | ہرکہ زان نفخہ خورد مرد آلنست |
| شیر دنیا جو یدآبادی و برگ | شیر مولی جو ید آزادی و مرگ |

جیسے اولیائے کاملین کے سوا قوت وطاقت تصرف اور فیض رسانی کے وجود خاکی چھوڑنے کے بعد ہر ایک کو حاصل نہین ہوتی ہے ویسی ہی اس عالم مین سوائے اہل باطن کامل کے ہر شخص کو قوت دید شنید کی حاصل نہین ہوتی ہے

زبان در گام کش تا خامشانرا ہمزبان بینی　　بپوشان چشم تا پوشیدہ رویانرا عیان بینی

شیخ بقا ابن لطو رحمۃ اللہ علیہ سے نقل ہے فرماتے ہین کہ مین ایکروز مجلس مین حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے حاضر تہا اور وہ منبر پر وعظ فرما رہے تھے ناگاہ وعظ فرماتے فرماتے خاموش ہوگئے منبر پر سے اوترآئی پہر منبر پر تشریف لیگئے اور دوسرے پایہ پر بیٹھے اور دیکھا کہ پایہ اول کشادہ ہوا اور جہانتک نظر جاتی تہی فرش حضر نظر آتا تہا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم معہ اصحاب کے اوسجگہہ رونق افروز تھے اور حضرت حق سبحانہ تعالی نے حضرت غوث الاعظم کے دل پر تجلی کی کہ جسکے باعث سے وہ گرنے لگے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اونکو پکڑ لیا اور نگاہ رکہا بعد اوسکے غوث پاک خرد اور لاغر ہوگئے مانند عصفور کے پہر بالیدہ اور بزرگ ہوئی بصورت سہمناک اور ہمگین کے بعد اوسکے تمام میری نظرون سے چھپ گئے حاضرین نے مجھسے کیفیت رویت حضرت رسول مقبول صلعم اور اصحاب کی دریافت کی مینے کہا خدا تعالی نے انکو وہ قوت دی ہی کہ ارواح مطہرہ انکی متشکل ہوتے ہین اجساد وصفات اعیان کے ساتھ اور دیکھتے ہین انکو وہ لوگ جنکو خدا تعالی نے قوت رویت ارواح در صور و اجساد و صفات اعیان کے دی ہی بعد اوسکے باعث خرد و بزرگ ہونیکا پوچہا فرمایا تجلی اول اوس صفت کے ساتھ ہوئی تہی جسکی

بشر کو قوت متحمل ہونے کی نہین اگر رسول صلی اللہ علیہ وسلم نہ پکڑتے آپ گر پڑتے تجلی ثانی ساتھ صفت جلال کے تھی اس باعث سے غوث پاک گداخت ہوکر خورد ہوگئے تجلی ثالث ساتھ صفت جمال کے تھی اس باعث سی بزرگ اور بالیدہ ہوگئے ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْم شیخ بقا رحمۃ اللہ علیہ کو قوت رویت تھی اور دونکو نہ تھی جسکو خدا تعالی دیدہ بینا گوش شنوا عطا فرماتا ہے وہ دیکھتا ہی سنتا ہے دولت فقر جسکی نسبت سرور کائینات محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم نے الفقر فخری فرمایا ہے ایسے بے بہا ہے کہ تمامی روی زمین کی دولت و ثروت و حشمت و سلطنت اسکے مقابلہ مین ھیچ در ھیچ ہے بیت

| | |
|---|---|
| پیش ایشان صد جہان ہمچون خس است | یک اشارت مرد دانا را بس است |

پھر دولت بغیر صحبت خدمت محنت ادب تعظیم مردان خدا حاصل نہین ہوسکتی اشعار

| | |
|---|---|
| یاد است مرا این سخن از صاحب دردے | مردی نشوی تا نکنی خدمت مردی |
| ہر کہ خواہد ہم نشینی با خدا | گو نشین اندر حضور اولیا |
| از حضور اولیا گر بگسلی | تو ہلاکی زانکہ جزوی بے کلی |
| چون شوی دور از حضور اولیا | در حقیقت گشتۂ دور از خدا |
| اولیا اطفال حق اند اے پسر | در حضور و غیب آگہ با خبر |
| پیش خلقان خوار و زار و مستمند | پیش ما محفوظ و مقبول و پسند |
| ہان دہان این دلق پوشان مغند | صد ہزار اندر ہزار و یک تنند |
| اندرین وادی مرو بے این دلیل | لا احب الافلین گو چون خلیل |

ترک تعلقات ظاہری کراکے کسیکو جنگل یا تکیہ یا مسجد مین رہنے کی اجازت نہین دیتے تھے فرمایا کرتے تھے

| | |
|---|---|
| مے نگویم کہ از عالم جدا باش | بھر جائے کہ باشی با خدا باش |
| اے گدا ہر جا نشینی با خدا دیوانہ باش | خواہ در مسجد نشین و خواہ در بتخانہ باش |
| با خدا اگر بت تراشی کعبہ ات سنگ اورد | بے خدا اگر کعبہ سازی از تو بت ننگ آورد |

راست گو تے بے تکلف بے باک تھے **شعر** راست گویان در جہان پیدا کم اند
چون دغل بازان درین عالم پُر اند ۔ ہنود مین سے اگر کوئی بنظر استفادہ تعلیم آتا تھا اوس کو بھی تعلیم فرماتے تھے مگر اوسی پیرایہ مین رکھتے تھے ایک ہندو کو کمال عقیدہ اور محبت اور شوق پیدا ہوا کہنے لگا آپ مجھی مسلمان کر لین فرمایا گوشت کہانے اور ختنہ کرانے کو مسلمانی اور مومن ہونا سمجھتا ہے کسی مولوی کی پاس چلا جا وہ تجھے مسلمان کریگا اور جو دل سے خدا اور رسول پر ایمان اور یقین رکھتا ہے تو الاعمال بالنیات سمجھ لے

| نیت خیرت بصد گلہا شگفت | خواجہ الاعمال بالنیات گفت |
| --- | --- |
| اینچنین فرمود سلطان ازل | نیت مومن بود بہ از عمل |

حدیث اِنَّ اللّٰہَ لَا یَنْظُرُ اِلٰی صُوَرِکُمْ وَ اَعْمَالِکُمْ وَلٰکِنْ یَنْظُرُ اِلٰی قُلُوْبِکُمْ دِنیاتِکُم **شعر**

| ما درون را بنگریم و حال را | ما برون را ننگریم و قال را |
| --- | --- |

جسکو مسلمانی اور مومن ہونا کہتے ہین وہ باوجود سیاحی و جہان گردی و ریاضت و مجاہدہ کے ہمکو بھی ہنوز حاصل نہین ہوئی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اَلْمُوْمِنُ الْمُوْقِنُ الْعَارِفُ لَہٗ عَیْنَانِ ظَاہِرَتَانِ وَ عَیْنَانِ بَاطِنَتَانِ فَیَرٰی بِالْعَیْنَیْنِ الظَّاہِرَتَیْنِ مَا خَلَقَ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ فِی الْاَرْضِ وَیَرٰی بِالْعَیْنَیْنِ الْبَاطِنَتَیْنِ مَا خَلَقَ اللّٰہُ فِی السَّمٰوٰتِ ثُمَّ یَرْفَعُ الْحِجَابَ عَنْ قَلْبِہٖ فَیَرَیٰہُ بِلَا تَشْبِیْہٍ وَلَا تَکْیِیْفٍ فَیَصِیْرُ مُقَرَّبًا مَحْبُوْبًا وَالْمَحْبُوْبُ لَا یُکْتَمُ عَنْہُ شَیْئٌ اِنَّمَا یَرْفَعُ الْحُجُبُ عَنْ قَلْبِہٖ اِذَا تَعَرّٰی عَنِ الْخَلْقِ وَعَنِ النَّفْسِ وَالطَّبْعِ وَالْہَوٰی وَالشَّیْطَانِ وَاُلْقِیَ مَصَابِیْحُ کُنُوْزِ الْاَرْضِ مِنْ یَدِہٖ وَاسْتَوٰی عِنْدَہُ الْحَجَرُ وَالْمَدَرُ وَالذَّہَبُ کُنْ عَاقِلًا مَا اَقُوْلُ وَتَفَہَّمْ بِہٖ اِذَا صَحَّ تَوَکُّلُ الْمُوْمِنِ وَتَوْحِیْدُہٗ عَامَلَہُ الْحَقُّ عَزَّ وَجَلَّ عَمَلَہٗ بِاِبْرَاہِیْمَ عَلَیْہِ السَّلَامُ ۔ ایک بزرگ کا ارشاد ہے ما دون اللہ سے جسنے رستگاری پائی وہ مسلم ہے اور جو تمام مرادات اور مقصودات سے امن مین وہ مومن ہے فرمایا کرتے تھے گو ہمنے طریقہ توکل اختیار کیا یعنی واسطہ اوقات بسری کے کوئی طریقہ حصول معاش نہین رکھا مگر اس سے خوش نہین ہین ہمت والے وہی لوگ ہین جو اپنی قوت بازو سے پیدا کرلیتے ہین اور شیر کا خواص رکھتی ہین آپ بھی کہاتے ہین اور اونکو بھی کھلاتے ہین **اشعار**

نخور د شیر نیم خوردہ سگ
گر بسختی بمیرد اندر غار

تن بہ بیچارگی دگر سنگے
بنہ و دست پیش سفلہ مدار

ہر کہ نان از عمل خویش خورد
منت حاتم طائی نبرد

نقل ہی ایک جگہہ ایک روباہ بے دست و پا پڑی رہتی تھی ایک درویش نے اوسکو دیکھہ کر خیال کیا کہ اسکو کھانے کو کھان ہی اور کیونکر ملتا ہے اتنے مین ایک شیر آگیا اوسنے ایک گیدڑ کا شکار کیا اور اوسکو کھایا جو کچھہ بچ رہا اوسکو روباہ نے سیر ہو کر کھایا درویش دیکھکر ایک گوشہ مین بیٹھہ رہا کہ غیب سے ہمکو بھی روزی آوی گی چند روز مین بباعث گرسنگی جب لاغر ہو گیا اور بے صبر ہوا تب اوسکو آواز آئی کہ اے

کم ہمت تو لومڑی بنا شیر نہ بنا

## اشعار

چنان سعی کن کز تو ماند چو شیر
چو روباہ چہ باشی لوامانده سیر

چو شیران کرا گردن فربہ است
گر افتد چو روبہ سگ از وی بہ است

بچنگ آر و با دیگران نوش کن
نہ بر فضلہ دیگران گوش کن

چو مردان ببر رنج و راحت رسان
مخنث خورد دست رنج کسان

چو باز باش کہ صیدے کنی و لقمہ دہی
طفیل خوارہ مشو چون کلاغ بی پر و بال

باوجودیکہ تراکیب دست غیب بہت معلوم تھین اکسیر بنانا بھی جانتے تھے مگر کبھی اکسیر سے طلا یا نقرہ بنا کر اپنے صرف مین نہ لائے نہ کبھی دست غیب پر تکیہ کیا نقل اوائل عمر مین ایک بزرگ آپکے گھر آئے اور چند روز رہے ایکروز آپکو

قطعہ

اے کریمی کہ از خزانہ غیب
گبر و ترسا وظیفہ خور داری

دوستان را کجا کنی محروم
تو کہ با دشمنان نظر داری

کا پڑہنا دست غیب کے واسطے بتلایا آپنے کیا روپیہ روز آنے لگا جب یہہ حال والدہ صاحبہ کو معلوم ہوا اونکو بھی آپنے بتا دیا اونہون نے بھی کیا اونکو بھی روپیہ آنے لگا پھر والد نے کیا اونکو پانچ روپیہ آئے مگر والد صاحب نے فرمایا ہم پانچ روپیہ روز کے ملازم ہین اگر اسکو کرینگے سلسلہ نوکری کا جاتا رہیگا یہہ کہکر چھوڑ دیا جب دادا صاحب کو خبر ہوئی فرمایا کہ رات کو کریا کے اول سے تین اشعار پڑہکر اور مٹھی بند کر کے سو رہو موجب

ارشاد کے رات کو اوسکو پڑہا تو پانچ روپیہ آگئے بعد اسکے دادا صاحب نے خفا ہو کر فرمایا کہ حسن فقیر
نے تمکو یہہ عمل بتایا ہے وہ بڑا نادان تہا اوسکو چاہیے تہا کہ فقیری کی طرف لگاتا نہ کہ دنیا کی
طرف اور آیندہ کے واسطے منع فرمایا کہ اسکو چھوڑ دو توکل رکھو ہم بہی اسکو جانتے ہین مگر اسکے
ذریعہ سے اوقات بسر ہی کرنا گویا خدا کو چھوڑ کر دست غیب پر بہروسا رکھنا ہے اوس روز سے
آپنے اوسکو چھوڑ دیا ایکروز ایک شخص ساکن پاک پٹن نے خدمت مین عرض کیا آپکو اکسیر آتی ہے
یا نہین ازروے ایمان ارشاد فرمایئے فرمایا ہم ازروے ایمان کہتے ہین کہ آتی ہے مگر یہہ بہی ازروے
ایمان کہتے ہین کہ تم کو ہرگز نہین بتلانے کے کسب کرنا چاہیے بے کسب رہنا اچھا نہین زن فرزند
عیال اطفال کو چھوڑ کر تکیہ یا جنگل یا پہاڑ مین جا بیٹہنا آسان ہے مگر مردی کے خلاف ہے بہتر یہہ ہے
کہ زن و فرزند رکھے جیسے صحابہ کبار کا طریقہ تہا کہ وہ مرد فرد تھے عیال کے خبرگیران رہے یاد خدا
مین لگے رہے خواجہ سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے مرد آنست کہ در بازار نشیند و زن خواہد
و داد و ستد نماید و بازیکدم از یاد خدا تعالی غافل نماند

**بیت**

| در توکل جہد و کسب اولی تر است | زانکہ در سنت نبی مضمر است |
|---|---|

الکاسب حبیب اللہ ہر نسبت خانصاحب ساکن اترولی کی اس موقعہ پر تعریف فرماتے تھے کہ
ہمکو خانصاحب کا شیوہ اور طریقہ پسند ہے اپنے قوت بازو سے بلا منت غیری روپیہ پیدا کرتے ہین
آپ بہی کہاتے ہین اپنے خادمون عیال و اطفال کو بہی کہلاتے ہین طالبان راہ خدا سے اپنی خدمت
کسی طرح نہین کراتے بزرگان متقدمین کا بہی اکثر یہہ طریقہ رہا ہے کہ جو طالب راہ خداتعالی ہوتے
تھے اونکو خداتعالی کی راہ پر لگانا اپنے ذمہ فرض سمجہتے تھے اونسے اپنی خدمت نہین کراتے تہے
خادمون کو اجازت عام دے رکھی تہی کہ جو کوئی مرد خدا سالک مجذوب ہندو مسلمان ملے
اوس سے ملو اور جو کچہ فیض فائدہ حاصل ہو اوسکو حاصل کرو اپنے خادم کو کسی کے پاس جانے سے
ممانعت نہین فرماتے تھے ایک روز فرمایا خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا یہہ طریقہ تہا
کہ جنکو تعلیم اور اپنے فیض باطنی سے بہرہ یاب فرماتے تھے اوسکو اجازت عام دیکے [illegible]

مین بھیجتے تھے اسمین یہ حکمت تھی کہ طالب کو ابتدا مین اپنے حال کا علم نہین ہوتا جب اور بزرگون
کی خدمت مین جاتا تھا اور وہ اپنے دیدہ بینا سے دیکھکر فرماتے تھے کہ خوب تعلیم فرمایا ہے اور
اچھے جوہر سے ہین تو طالبونکی تشفی ہوتی تھی اور عقیدہ کامل اور پختہ ہوجاتا تھا جو خادم حضرت
کا کسی بزرگ کی خدمت مین جاتا تھا اونکی طرف کچھ رغبت اور مائل نہین ہوتا تھا اسمین بھی ایک
حکمت تھی کہ جو مرد خدا اہل ذات ہوتے ہین یعنی نسبت ذاتی رکھتے ہین اون سے جو طالب کما حقہ
فیض یاب ہوتا ہے اوسپر صحبت نسبت کسیکی غالب نہین آتی اگر ویسا ہی شیر مرد فرد اہل فرات سے ہو
تب تو اثر صحبت ہوتا ہے ورنہ نہین ہوتا چلہ بھی کسی سے نہین کراتے تھے ذکر شغل حبس دم
کے ساتھ کرنیکی تعلیم نہ فرماتے تھے

**قطعہ**

چو ہر ساعت از تو بجائی رود دل — بہ تنہائی اندر صفائی نہ بینی
ورت مال و جاہ است و زرع و تجارت — چو دل با خدا ہست خلوت نشینی

صدہا مرد و زن نے بیعت کی لیکن اپنی طرف سے کسیکو بیعت کرنیکی رغبت نہین دلائی جو شخص
اپنے ارادہ اور خواہش سے ملتجی ہوتا تھا اوسکو بیعت فرماتے تھے اور اونمین سے بعضونکو مہینون
اور برسون کے بعد اور بعض کو بلا توقف اوسیوقت لوگ دور سے اجازت حاضری خدمت بارادہ
بیعت بذریعہ نیاز نامجات طلب کرتے تھے اونکو یکایک اجازت نہین دیتے تھے اور جواب دیتے تھے کہ
اوس نواح مین جو کوئی مشائخ ہو اوس سے بیعت کرلو **نقل** ایکدفعہ ایک شخص نے ایک عریضہ
بطلب اجازت حاضری خدمت بھیجا جواباً تحریر فرمایا کہ جو جو کام دنیا کے مجھسے لینے کا ارادہ ہے اول
اونکی ایک فہرست بناکر بھیجدو اکثر عورات کو بھی بیعت فرمایا ہر خادمہ کو بلقب مائی جی یاد فرماتے
تھے جو عورت بارادہ بیعت حاضر خدمت ہوتے تھے بعض کو بیعت کرتے تھے بعض کو نہین کرتے تھے
اور جو زن شوہر دار بلا ہمراہی شوہر یا بلا اجازت شوہر بارادہ بیعت حاضر ہوتی تھی اوسکو ہرگز بیعت
نہین فرماتے تھے ایکدفعہ ایک طوائف بازاری ساکن میرٹھ بارادہ بیعت خدمت مین حاضر ہوئی فرمایا
مولوی ضامن علیصاحب طوائفونکو بیعت کیا کرتے ہین اونکے پاس چلی جاؤ عورات کو کوئی ورد وظیفہ

ایسا نہین تبلاتے تھے جسکے پڑھنے سے بے قابو اور بے اختیار ہو کر بے پردہ ہوجائے جو طالب لباس فقیرانہ یا وضع فقیرانہ بناکر خدمت مین جاتا تہا پسند نہین فرماتے تھے ایک روز ایک شخص پارچہ رنگین پہنکر حاضر ہوا آپنے یہہ نقل فرمائی سلیمان علیہ السلام کے وقت مین ایک شخص کفنی پہنے ہوئے نماز پڑھتا تہا آہوا وسکو کفنی پہنے ہوئے دیکھکر اوسکے پاس کو نکلا اوس شخص نے نماز کی نیت توڑکر اوسکے ایک لاٹھی ماری اوسکی ٹانگ زخمی ہوگئی حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت مین گیا اور فریاد کی سلیمان علیہ السلام نے تحقیقات کی قصور مارنے والے کا ثابت ہوا آپنے اوسکو سزا دینے کا ارادہ کیا تب ہرن نے یہہ عرض کی میری ٹانگ ٹوٹنی تہی ٹوٹ گئی آپ اوسکو اور کچھ سزا نہ دیجیے بجز اسکے کفنی کو اوترو ادیجئے اور اسکو سمجھا دیجیے کہ پہر اسکو نہ پہنے کفنی لباس مردہ کا ہے مین اسکو مردہ سمجھکر اسکے پاس گیا تھا ایسا نہوا اور کوئی میری طرح دہوکے مین آجائے **اشعار**

| | |
|---|---|
| پیش شیران دعوی شیری مکن چون روبہی | ناخوش است از زشت و لاغر لاف حسن فربہی |
| خوش نباشد با اسیری لاف امیری دم زدن | زشت باشد با گدائے لاف دعوی شہی |
| دعوی ناکردہ خود را از خودی خود بحق | خلق را دعوت بحق کردن بود از ابلہی |
| درویش از صفائی دل آمد گلیم پوش | این روشن است کز نما آئینہ دان کنند |

ایک روز ایک خادم عمامہ رنگین سر پر باندہکر روبرو گیا فرمایا ہم تو فقیر نہوئے اور جسکو فقیری کھتے ہین ابتک نصیب نہین ہوئی الحمد للہ تم فقیر ہوگئے۔ خادم بہت شرمندہ ہوا **اشعار**

| | |
|---|---|
| در قزاگند مرد باید بود | بر مخنث سلاح جنگ چہ سود |
| پارسا بین کہ خرقہ در بر کرد | جامۂ کعبہ را جل خر کرد |

**نقل** ایکدن ایک شخص گیروا کپڑے پہنکر حاضر ہوا فرمایا اگلے بزرگون کو یہہ نسخہ نہین سوجھا تہا ایک پیسہ کا گیرو لیا کپڑے رنگ لیے فقیر بنگئے اگر اگلے بزرگونکو یہہ نسخہ معلوم ہوتا سالہائے دراز تک ریاضت مجاہدہ نکرتے پیسہ کے گیرو سے فقیر بنجاتی بموجب ارشاد حضرت بابا شیخ فریدالدین گنجشکر رحمۃ اللہ علیہ کے لباس گلیم و صوف اوسکو پہننا رواہے جسکا ظاہر اور باطن صاف ہو اور کوئی کدورت دین دنیا کی ہو

| | |
|---|---|
| در دایرہ مردان نامرد نمی گنجد | در صحبت یا دردان بے درد نمی گنجد |
| در مدرسہ عاشق بے عشق نمی گنجد | در میکدہ وحدت جز مرد نمی گنجد |

جو صفات اولیا کی محمد بن اسلم رح نے بیان فرمائی عینہ بلکہ اوس سے زیادہ آپکے وجود با جود میں موجود تھے کسینے محمد بن اسلم سے دریافت کیا بما تعرف الاولیاء فی الخلق قال بکف لسانھم وحسن اخلاقھم وبشاشۃ وجوھھم وسخاوۃ انفسھم وقلۃ اعتراضھم وقبول عذر من المعتذر الیھم وتمام الشفقۃ علی جمیع الخلق بربرھم وفاجرھم ٭ رباعی

| | |
|---|---|
| ان کس کہ رئیس اولیا باشد | او محرم خاص کبریا باشد |
| خاک قدمش ز نور [illegible] | بر دیدہ خلق توتیا باشد |

حلیہ مبارک جسم قوی توانا ٭ قد طویل مناسب ٭ اعضا خوش ترکیب ٭ جامہ زیب فربہی موزون ٭ رنگ سرخ وسفیدی آمیز ٭ سر بزرگ ٭ پیشانی وسیع وفراخ ٭ ابرو کشادہ ٭ بینی دراز وباریک ٭ چشم اوسط حیرت آگین ٭ ریش متوسط [illegible] ٭ سینہ فراخ ٭ انگشت دراز ٭ زانو ساق کثرت نشست ذکر ومراقبہ سے سیاہی مایل بلکہ تحتہ سے زانو تک دونون پانون پر ایک خط چوڑا سیاہ کھچا ہوا ٭ [illegible] وجیہ چہرہ مبارک نورانی اشعار

| | |
|---|---|
| دفتر تمام گشت وبپایان رسید عمر | ماہمچنان در اول وصف تو ماندہ ایم |
| بکف چیزی ندارم تا نثار مقدمت سازم | کہ در راہت دل وجان قدر ومقداری نمی دارد |

## اوقات شبانہ روزی قطعہ

| | |
|---|---|
| اگر بآب ریاضت برآوری غسلی | ہمہ کدورت دل را صفا توانی کرد |
| ولیکن این صفت رہ روان چالاک است | تو نازنین زمانے کجا توانی کرد |

نماز جماعت سے پڑھتے تھے امامت کا شوق نہ تھا مبارز خان رح کی مسجد مین جمعہ کے دن جب کوئی نماز پڑھانے والا نہین ہوتا تھا بناچاری جمعہ کی نماز پڑھا دیتے تھے خطبہ جو حفظ یاد تھا وہی پڑہتے تھے بحالت بیماری وضعف وناتوانی جب اوٹھنے بیٹھنے کی طاقت نرہی لیٹے لیٹے اشارات سے نماز ادا کرتے رہے

| عاشقان جانبازاین رہ آمدند | وزدو عالم دست کوتہ آمدند |
|---|---|

سوائی نماز کے طاعت عبادت حجرہ مین کرتے تھے فرماتے تھے بھوجن اور بھجن اکیلنت اچھا ہوتاہے

| فساد طاعت بے پردہ افزونست از عصیان | نہان کن چون گناہ از چشم مردم طاعت خودرا |
|---|---|

نقل ایک دفعہ کمبل پوش نے جو ملامتیہ طریقہ کے تھے آپ سے از راہ ظرافت کہا کہ آپکا زمین کا سونگھنا اور وضو کا گلہڑانہ گیا فرمایا ہم ہزارون کوس پھرے اور سالک اور مجذوب سب سے ملے صدہا مزارات پر گئے کوئی ایسا نملا جو اسکو چھوڑا دیتا تم اگر ایسی قدرت طاقت رکھتے ہو کچھ ایسی عنایت فرماؤ غلبہ حال ہو جائے یہہ غم چھوٹ جائے کمبل پوش خاموش ہو رہے چھ برس کی عمر مین سورہ یسین یاد کی تھی نو برس کی عمر سے تہجد شروع کیا تھا روز و اسین تک ایسا نبھایا کہ کبھی ناغہ نکیا ابتدا میں تیس ہزار دفعہ اسم ذات کا ورد تھا اسی دفعہ سورہ یسین نفلونمین پڑھتے تھے صدہا طرح کے ذکر شغل جو بزرگون نے بتلائے ہمیشہ کرتے رہے سفر حضر مین کبھی بجز ذکر و فکر کوئی شوق نرہا جسقدر مجاہدہ زیادہ کرتے تھے اوسیقدر طلب اور زیادہ ہوتی چلی جاتی تھی تا دم آخر مجاہدہ اور طلب مین فرق نہ آیا غزل شمس تبریز

| | |
|---|---|
| بے جا شو و در وحدت در عین فنا جا کن | ہر سر کہ دوئی دارد در گردن ترسا کن |
| اندر قفس خاکی این طوطی قدسی را | زان پیش کہ ہر پرواز شکر شکر خا کن |
| اندر حیوان بنگر سر سوی زمین دارد | کر آدمی آخر سر جانب بالا کن |
| در مدرسہ ادم با حق چو شدی محرم | بر صدر ملک بنشین تدریس فلما کن |
| چون سلطنت الاخواہی تو بلا لاشو | جاروب بلا بستان فراشی اشیا کن |
| گر عزم سفر داری بر مرکب معنی رو | ور زانکہ کنی مسکن بر طارم خضرا کن |
| می باش چو مستسقی کو رانبود سیری | ہر چند شوی عالی تو میل باعلی کن |
| ہمسر تو وہم محرم ہمدم شو وہم ہمدم | مارا شو وہم باشو ہم بندگی ما کن |
| موسی خضر طینت شمس الحق تبریزی | چون یار عصا آردی تصدید بیضا کن |

جبتک مرہی مین قیام تھا پاس انفاس ذکر ارہ ذکر جاروب حبس دم شغل افتابی وغیرہ کرتے رہے

عشاکی نمازسے صبح تک چار زانو بیدار یکجا جلسہ بیٹھے رہتے تھے عشاکے وضو سے صبح کی نماز سالہا ادا
فرماتے تین تین دن کا روزہ رکھتے تھے روزانہ ایک گلاس آپ ورادھ پاو آرد کی روٹی پر بسر تھی عرصہ دراز
تک یہی مجاہدہ رہا اوس زمانہ مین نہایت درجہ کی جسم پر لاغری تھی طریقہ دہوتی یعنی علی الصباح
بارہ گرہ کا پارچہ ازراہ دہن نگلتے تھے اوسمین ایک ڈورا بندھا ہوتا تھا پھر عرصہ کے بعد اوسکو نکالتے تھے
چندروز بلغم آلود نکلا پھر خون آلود نکلا جب بالکل صاف برآمد ہونے لگا اسکا استعمال چھوڑ دیا صبح
کی نماز کے بعد کپالی یعنی روح دماغ مین چڑہالنے کا بھی طریقہ جاری رکھا چاشت کے وقت تک تنہا
خلوت مین بے حس وحرکت بیٹھے رہتے تھے میر اعظم علیشاہ صاحب رح نے سبکو منع فرمادیا تھا کہ چاشت
تک کوئی خلوت مین نجایا کرے ایک مرتبہ میر ناصر علی میر اعظم علیشاہ صاحب رح کے برادرزادہ چلے گئے آپکو بے
حس وحرکت پایا میر صاحب قبلہ سے آکر حال کہا آپ اونپر بہت خفا ہوئے اوس روز سے یہ عمل چھوڑ
دیا جب سے پانی پت مین رونق افروز ہوئے فجر کی سنت اول وقت ادا کرکے اکتالیس بار سورہ فاتحہ
بسم اللہ کا میم الحمد کے لام سے وصل کرکے ہر بار معہ تسمیہ اوسکے بعد سورہ اخلاص اونچاس بار معہ تسمیہ
دعاے سریانی ایکبار نود و نہ نام ایکبار پڑھکر مراقب بیٹھتے تھے

## اشعار

| | |
|---|---|
| گر مراقب باشی و بیدار تو | بینی ہردم پاسخ کردار تو |
| چون مراقب باشی وگیری رسن | حاجتت نیاید قیامت آمدن |

جماعت سے فرض ادا کرکے گیارہ بار آیت الکرسی گیارہ بار کلمہ توحید ستر بار اللھم اجرنی من النار یا مجیر سورہ
یسین یکبار سورہ دخان ایکبار لا الہ الا اللہ الملک الحق المبین سو بار سبحان اللہ وبحمدہ سبحان العظیم وبحمدہ
استغفر اللہ سو بار تسبیح فاطمہ بہ تعداد مقررہ دعاے مغنی ایکبار آیات سورہ روم فسبحان اللہ حین تمسون سے
تخرجون تک گیارہ بار قصیدہ بردہ ایکبار دعاے حزب البحر ایکبار نماز اشراق دو رکعت نماز استخارہ
دو رکعت پڑھکر سورہ یوسف ایکبار اسم یا ودود ہزار بار شکر النہار دو رکعت

## قطعہ

| | |
|---|---|
| بذکرش ہرچہ بینی در خروش است | ولے داند درین معنی کہ گوش است |
| نہ بلبل بر گلش تسبیح خوان است | کہ ہر خارے بہ تسبیحش زبان است |

بارہ رکعت نماز چاشت اوسکے بعد صلوۃ التسبیح بعدہ سو بار لاالہ الا ہو الحی القیوم اوسکے بعد ختم قادریہ یعنی جمعہ کو ہزار بار لاالہ الا اللہ الملک الحق المبین شنبہ کو ہزار بار ایاک نعبد و ایاک نستعین یکشنبہ کو ہزار بار یا حی یا قیوم دوشنبہ کو ہزار حسبی اللہ نعم الوکیل سہ شنبہ کو ہزار بار یا غفور یا رحیم چہارشنبہ کو ہزار بار لاحول ولاقوت الا باللہ العلی العظیم پنجشنبہ کو ہزار بار یا ذوالجلال والاکرام مناجات حضرت علی کرم اللہ وجہہ مناجات حضرت ابابکر صدیق رض ایک بار درود مستغاث پنج گنج طریقہ قادری بلا تعداد جسقدر ہوسکتا تھا پڑھکر حجرہ کھولتے تھے صلوۃ التسبیح کسی روز ناغہ بھی ہوجاتے تھے مگر اوراد کبھی قضا نہین ہوتی تھی **اشعار**

| | |
|---|---|
| بطاعت خوی کن چون انبیا تو | کہ از طاعت بیابی مرتقا تو |
| زطاعت جملہ مردان راز دیدند | جمال جان بطاعت باز دیدند |
| زطاعت انبیا اسرار دیدند | در آخر جملگی دیدار دیدند |
| ہر آن کو طاعت مولا کند او | چو مردان پشت بر دنیا کند او |

پھر مریدین و معتقدین و حاضرین جمع ہوتے تھے تا دوپہر جلسہ عام تھا اکثر مرد و عورت اطفال کو دم کرانے کے لئے لاتی تھین بعض پانی دم کراکے لیجاتے تھے نقش و تعویز بھی تقسیم ہوتے تھے صادر و وارد کا استفسار حال ہوتا تھا خطوط کے جواب لکھے جاتے تھے جو کوئی خط سفارشی کسی کے نام کا لکھوانا چاہتا تھا لکھوا دیتے تھے سایل کے سوال کو رد نہین فرماتے تھے دل شکنی کسی کی روا نہین رکھتے تھے نقل و حکایات و قایق و حقایق لطایف و ظرافت رمز و کنایت کا دریا بہتا تھا قریب دوپہر طعام تناول فرمانے کے لیئے دوسرے حجرہ مین تشریف لیجاتے تھے حاضرین کو اجازت رخصت ہوتی تھی تنہا دوسرے حجرہ مین طعام تناول فرماکر حجرہ قیامی مین قیلولہ فرماتے تھے ظہر کو اول وقت نماز پڑھکر سو بار حسبی اللہ نعم الوکیل سورہ انا فتحنا ایکبار درود شریف بقدر ممکن ایک یا دو سپارہ قرآن مجید کی تلاوت کرکے دس رکعت نفل پڑھتے تھے ہر رکعت مین بعد سورہ فاتحہ بعدہ سورہ اخلاص تین تین بار اوسکے بعد چار رکعت سنت عصر سورہ اخلاص سے بطور عروج نزول پھر

سورہ رحمان پڑھکر مبارز خان رحمت اللہ علیہ کی مسجد مین نماز عصر ادا فرماتے تھے بعد نماز عصر دس بار کلمہ توحید سو بار سبحان اللہ بحمدہ اسم ذات کی برزخ سے اور ایکبار یا تین بار سورہ عم یتسا ءلون اور سات بار یا گیارہ بار چہل اسما کا اخیری اسم یا غیاثی پھر استغفار پڑھتے ہوئے بکمال شان و وجاہت حجرہ مین آتے تھے تا مغرب جلسہ عام ہوتا تھا مغرب کی نماز جماعت سے قلندر صاحب کی مسجد مین پڑھکر ایکبار سجدہ مین نود نہ نام معہ اخر سورہ حشر گیارہ بار کلمہ توحید ستر بار اللھم اجرنی من النار یا مجیر دعای اللھم حرق قلبی الخ سات بار سورہ واقعہ یکبار مزمل تین بار پڑھکر دو رکعت ہدیہ رسول سورہ والضحی اور الم نشرح سے دو رکعت دوگانہ قادریہ سورہ اخلاص سے دو رکعت حفظ ایمانی سورہ سجدہ یکبار دعای سیفی ایکبار کبریت احمر ایکبار نماز اوابین کبھی بیس رکعت کبھی دس رکعت دو رکعت شکر اللیل سو بار ہو اللطیف الخبیر پھر نماز عشا جماعت سے پڑھکر مسجد سے حجرہ مین تشریف لاتے تھے اگر نماز مغرب کے بعد قلندر صاحب کے روضہ مین تشریف لیجاتے تو نوافل اوراد وہان پڑھکر عشا قلندر صاحب کی مسجد مین پڑھتے مغرب کے بعد سورہ یسین سورہ دخان سورہ محمد سورہ فتح سورہ مدثر اور کبھی سورہ ق کی منزل بھی پڑھ لیتے تھے اور مناجات ابا بکر صدیق رض و مناجات زین العابدین رض بھی اکثر پڑہے جاتے تھے عشا کے بعد آپکا ورد درود غوثیہ سو بار سورہ ملک ایکبار تھا اور قبل از وتر اللھم لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک تین بار اور تین بار سبحان اللہ المقدر لمن یشاء بقدرتہ فعال لما یرید پڑھتے تھے بعد عشا خدام کے لیئے خاص وقت تھا جو آپکے مرید و خادم دور و نزدیک سے حاضر ہوتے تھے اور جن پر نظر عنایت خاص طور پر تھی وہ اوسوقت کی کیفیت سے محظوظ ہوتے تھے تعلیم بھی اوسوقت کی خاص طرز اور خاص شان سے ہوتی تھی دریا ر رحمت ربانی بحر فیوضات جہد انی اوسوقت مین جوش و خروش اور مواجی پر ہوتا تھا جسنے اوسوقت کی صحبت ایکدن بھی پائی اوسکا بیڑا پار ہوا اور بحر بے پایان کے آب صافی سے سیراب بنا گیا ہ بحجی تک بہہ لطف رہتا تھا ؎

| | |
|---|---|
| تا رخندان باغ را خندان کنند | صحبت مردانت از مردان کنند |
| گر تو سنگ خارہ و مرمر شوی | چون بصاحب دل رسی گوہر شوی |

مہر پاکان درمیان جان نشان | دل مدہ الا بہ مہر دل خوشان
یار غائب جو کہ تا غائب شوی | یار مغلوبان مشو تو ای غوی
سایہ شاہان طلب ہر دم شتاب | تا شوی زان سایہ بہتر ز آفتاب

پھر حجرہ بند فرماتے تھے پھر دس رکعت نفل صلوۃ الحاجت سورہ اخلاص سے اور نوافل کے بعد یہ اشعار مولانا روم

اوست ہر ہر بادشہ را بادشاہ | حکم او را افعل اللہ ما یشاء
ہست سلطانی مسلم مر ورا | نیست کس را زہرۂ چون و چرا
ہیچکس در ملک او انباز نے | قول او را لحن نے آواز نے
تا قیامت گر بگویم این کلام | صد قیامت بگذرد وین ناتمام

پڑھتے ہوئے بستر پر استراحت فرماتے تھے جس وقت بارہ بجے نماز تہجد کے لیے اٹھتے اول وضو پھر تیمم کرتے کہ تیمم خاکساری کی دلیل ہے کبھی بارہ رکعت کبھی آٹھ کبھی چار نماز تہجد سورہ یسین سے کبھی مزمل سے کبھی الم نشرح سے کبھی سورہ یوسف سے کبھی اور ترکیبات سے جسکا بیان باب تعلیم مین مفصل لکھا جائیگا پڑھکر چار رکعت صلوۃ العاشقین دو رکعت صلوۃ الاسرار دو رکعت صلوۃ اولیا پڑھکر ذکر بطور طریقہ قادریہ نفی اثبات و اسم ذات و ذکر علوی و شش ضربی و حیدری جسکا بیان بعد ادخال طوالت سے نہین تا فجر کرتے رہتے تھے

اذکر اسم کار ہر اوباش نیست | از جعی بر پای ہر قلاش نیست

پھلے فجر کی نماز مبارز خان صاحب کی مسجد مین پڑھکر قلندر صاحب کے مقبرہ مین تشریف لے جاتے تھے اشراق چاشت عرصہ تک وہان پڑھتے رہے بعدہ حجرہ مین رہنا اختیار کیا تھا جمعہ کی نماز پھلے مسجد جامع مین اور نماز عیدین عیدگاہ مین ادا ہوتی تھی لیکن تھوڑی عرصہ سے مبارز خان صاحب کی مسجد مین اور کبھی قلندر صاحب کی مسجد مین پڑھنے لگے تھے ہر جمعہ کی نماز کے بعد سورہ کہف ایکبار سورہ طہ ایکبار سورہ سجدہ سورہ دخان سورہ یسین ہمیشہ ورد تھا شب برات کی شب مین سورہ یسین تین بار سورہ نور سورہ سجدہ سورہ دخان سورہ معارج ایک ایک بار کبھی ترک نہین فرمائی سو رکعت ہمیشہ شب برات کو سورہ اخلاص سے پڑھتے تھے اور دو رکعت سورہ نور کی رکوع اللہ نور السموت سے رمضان کی منہی عین شب قدر کی شبون

مین سورہ روم سورہ عنکبوت یکبار اور سورہ یسین گیارہ بار ورد تھا عاشورہ کے روز دس رکعت
چاشت کے بعد اول مین آخر سورہ بقر دوسری مین عم یتسآءلون تیسری مین سورہ والشمس تین بار
چوتھی مین سورہ واللیل تین بار پانچوین مین والضحیٰ تین بار چھٹی مین الم نشرح تین بار ساتوین مین سورہ کافرون
تین بار آٹھوین مین سورہ اخلاص تین بار نوین مین سورہ فلق تین بار دسوین مین سورہ ناس تین بار شب
عاشورہ کو تہجد کے بعد نماز ہدیہ الشہدا دو رکعت اول دوگانہ مین بعد فاتحہ انا انزلنا گیارہ بار اور اوس
کے بعد ہزار یا پانسو بار یہہ درود پڑھتے تھے اللھم صل علی سیدنا محمد و سیدنا الشجاع علی المرتضیٰ و الفاطمہ خیر النساء
و حسن و حسین مجتبیٰ بحر الانہار الکرم ہر ماہ نو کو دیکھ کر تین بار سورہ یسین پڑہنا اور نئے کپڑے پر تین بار
انا انزلنا دم کرنا شیوہ تھا جب سیاحی اور جہانگردی مین ایک مدت دراز صرف کرکے چندی بار ری و
چندے سونی پت مین قیام کرکے پانی پت تشریف لائے ایک حجرہ مین متصل حوض متعلقہ خانقاہ
حضرت قلندر صاحب ہی قیام فرمایا یہہ حجرہ قدیمی بنا ہوا ہی کوئی مکان جدید اپنے واسطہ نہین بنایا
ایک دن ایک شخص ایک چھپکلی کو جو حجرہ کے اندر دیوار پر تھے مارنے لگا فرمایا کہ مت مارو اس حجرہ
مین چھپکلی اور مچھر اور کیڑے مکوڑے سب ہتے ہین سبکے رہنے کا گھر ہے کچھ ہمارے ہی رہنے کا گھر
نہین ہی ہم بھی رہتے ہین وہ بھی ہین بروقت قیام پانی پت اول ہی روز سے حاجی فریدالدین صاحب
جو ایک نیک بخت اور نیک کردار آدمی تھی آپکی خدمت مین حاضر ہوی اور آپکی خدمتگذاری و خاطرداری
اور مدارات مین مصروف بجان و دل رہی کئی سال تک طعام دو وقتہ خدمت بابرکت مین اپنے گھر مین
پکوا کر حاضر کرتے رہے اور جو طالب دین یا دنیا کا نزدیک و دور سے خدمت مین حاضر ہوا اوسکی خدمت اور تواضع
بھی کرتے رہے حضور بھی اونکو تحفہ تحایف نقد و جنس سے خاطر خواہ شادکام فرماتے رہے جب حاجی صاحب
کا انتقال ہوگیا اور اونکے عیال و اطفال خورد سال رہگئے اور کوئی صورت اونکی ترتیب اور پرورش کی نہ تھی
آپنے ہر طرح نقد و جنس سے اونکی پرورش فرمائی کوئی لنگر خانہ یا باورچی خانہ اپنے واسطہ یا اور ونکے
لئے مقرر نہین فرمایا تھا آزادانہ بے تعلقانہ اوقات بسری فرمائی تھی بعد انتقال حاجی صاحب الحکیم خانہ
حکیم اشرف خان عرف موجو خان جو خادم اور مرید تھے مصر ہوی کہ طعام دو وقتہ مین پکا اون پذیرا فرمایا

اور دس ماہ تک وہ اس خدمت سے بہرہ اندوز ہوتے رہے ایک عرصہ تک گلذار شاہ بجا آوری
خدمات صادر و وارد مین بہرہ اندوز سعادت رہا بعد اسکے عبدالرحیم نامی ساکن پانی پت نے اس
خدمت کو اپنے ذمہ لیا اتفاقیہ بحالت جذب ایک وزاوسپر نظر پڑ گئی حال وارد ہوا حجرہ مبارک کے
سامنے ایک عرصہ تک کھڑا کھتا تھا تو ستار ہے تو غفار ہی عرصہ کے بعد یک لخت او سکو افاقہ ہوا تب
بجا آوری خدمت صادر و وارد پر پھر مامور ہوا بعد انتقال حاجی فریدالدین ادای خدمت اور تواضع صادر
وارد نزدیک و دور زن و مرد مین ازراہ عالی ہمتی و بلند حوصلگی و خوش اعتقادی جو خادمہ عفیفہ بی بی
شمس النساء صاحبہ دختر نیک اختر شیخ امیر علی مرحوم ساکن پانی پت نے برسوں نیکنامی دارین پائی وہ قابل
توصیف ہین جسقدر طالب و چار دس ہیں وزمرہ بلاد و امصار اور شہر و دیار سے حاضر ہوتے تھے اونکے
واسطہ بکمال شوق طعام دو وقتہ پکا کر حاضر کرتی تھین اور جو عورات مستورات پردہ نشین بارادہ یا ر
و بیعت یا کسی اور غرض مطلب کے واسطہ شہر ہائے دور سے حاضر ہوتی تہین اونکو اپنے مکان مین ٹھہراتے
اور ہر طرح اونکی خدمت مین بخوشی تمام مصروف رہتی تہین اور باوجود مصروفیت خدام اور اوخوانی مین
بھی جو تعلیم ہوئی تہی سرگرم رہین اور تا حال باستقلال تمام سرگرم ہین بمقتضای خلوص دلی رات کے
وقت بلاناغہ اپنی کنیز نیک شگن نامی کو حضرت کی مزاج پرسی کے لیے بھیجا کرتی تھین شہر پانی پت
مین اگرچہ علاوہ بی بی صاحبہ موصوفہ کے اور بھی خادمہ حضرت کی ہین مگر جیسی عابدہ عفیفہ عقیلہ فہمیہ
سلیقہ شعار عصمت و عفت دثار برگزیدہ و مقبولہ بارگاہ کبریائی بی بی محمدی صاحبہ دختر نیک اختر حافظ
مرید حسین صاحب ہین ایسی اور کوئی پانی پت مین نہین ہی یہ اولاد امجاد حضرت مخدوم جلال الدین رحمت
اللہ علیہ کبیر الاولیا سے ہین بی بی محمدی صاحبہ کو بڑا عقیدہ اور اخلاص ہے بجا آوری خدمات خدام
مین سرگرم رہتے ہین پارچہ ہای پوشیدنی حضور کمال شوق اور تمنائے دلی سے قطع اور دوخت کرتی
تھین شبانہ روز یاد بود الہی اور اورادخوانی مین مصروف رہتی ہین قران شریف دوازدہ ماہ اطفال خورد
سال کو پڑہاتی ہین اپنی والد ضعیف العمر اور والدہ نابینا کی خدمت مین مصروف رہتی ہین ان کی فہم اور
فراست اور قناعت اور ہمت کی کچھ تعریف نہین ہوسکتی حضور اپنی زبان مبارک سے فرمایا کرتے تھے کہ اگر

پھر مرید ہوئی ہمیشہ خدمت میں رکھتے تھے بہت استقلال و رسوخ رکھتے ہیں منجملہ حاضرین شبانہ روزی کے پیر جی محمد یعقوب علی صاحب
رئیس کرانہ و پانی پت ہیں پیر جی صاحب شریف اور خاندانی از طرف والد اولاد امجاد قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین
حضرت مخدوم جلال الدین کبیر الاولیا پانی پتی اور از طرف والدہ اولاد امجاد حضرت شیخ عبد الرزاق قادری
جھنجھانوی رحمت اللہ علیہ سے ہیں اور ہمشیرہ راحت النسا اہلخانہ پیر جی صاحب خادم حضرت قبلہ و کعبہ ہی عالم میاں جی
عرف کلن جو جد پیر جی صاحب تھے اونکی پوتی ہیں پیر جی صاحب ایسا خلیق مسکین مزاج کم گو خوش اعتقاد
نیک نہاد با ادب ہیں حضرت قبلہ کے ان پر بہت مہربانی عنایت تھی بمقتضائی صدق و اخلاص کے
پیر جی صاحب نے مع اہلخانہ پانی پت میں رہنا اختیار کر لیا تھا جو نقد یا جنس کسی زن بیوہ غریبہ
محتاجہ یا کسی مرد کو حضور بطریق مخفی عطا فرمانا چاہتے تھے اس ثواب عظیم میں پیر جی صاحب کو بھی شریک
فرماتے تھے یعنی انکی معرفت عطا فرماتے تھے اور یہ بھی ایک حکمت اور دانائی سے حسب مرضی حضرت کی اس طرح
پر پہونچاتے تھے کہ کسی کو خبر نہوتی تھی عادت اخفائے راز کی حضور کو بہت پسند تھی بنظر شفقت اور عنایت
اتمام و اہتمام کی اور اد و وظائف کے پیر جی صاحب کو اجازت دی ہے جو ادب تعظیم عقیدت حضرت کے ساتھ
بعالم حیات تھا ویسا ہی بعد وصال بھی پیر جی صاحب کو ہی اور جو کچھ کہ حضرت نے تعلیم فرمایا ہے اوسپر قائم
ہیں اور یہ بات زیادہ تر لائق یادگار ہے کہ جس طرح پیر جی صاحب بعالم حیات حضرت بی بی محمدی صاحبہ
کی اطاعت اور فرمانبرداری کرتے تھے بعد وصال بھی بدستور اونکی خدمت میں رہتے ہیں ورنہ بعد وصال
حضرت کی اونکو زندگی اپنی تلخ ہو جاتی پیر جی صاحب کی مروت اور وفاداری اور سلیقہ شعاری کا نمونہ ہے
کہ بعد وصال اونکی مروت میں کچھ فرق نہ آیا زندگی میں تو ہر شخص بلحاظ حضرت پرسان حال تھا بعد وصال
مثل پیر جی صاحب کوئی نہوا حضرت قبلہ و کعبہ بیسویں ماہ شعبان ۱۲۷۵ھ میں سونی پت سے بمقام پانی پت
بارادہ تشریف لیجانے کشمیر کے بغرض ملاقات حضرت احمد شاہ صاحب رح کے تشریف لائی تھے بوجہ رحلت فرما
ہو جانے شاہ صاحب کے ارادہ ملتوی ہو گیا اور پانی پت میں قیام فرمایا اٹھارہ برس سات ماہ چھ یوم پانی پت
میں رونق افروز رہی اپنی خوش خلقی خوش مزاجی فیض رسانی سے باشندگان پانی پت کو محظوظ اور شاد کام
رکھا ادنی اعلی زن و مرد سب یاد کرتے ہیں یہہ شہر پانی پت بہت پورانا شہر ہے بڑے بڑے اولیا کامل

مکمل عالم فاضل با عمل قاری خوش الحان ہزارہا حافظ قران یہان ہوئے مزارات بزرگان دین سالکان راہ یقین شہر ہذا مین بکثرت موجود مین جنکے قدم میمنت لزوم کے فیض اور برکت سے شہر پر برکت اور انوار ہو رہا ہی علاوہ انکے شہدا کی بہی قبرین بہت ہین بعض بزرگون کے مزار شہر کے اندر ہین اور بعض کے شہر سے باہر ہین

**مزارات مشہور** مزار حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر رحمت اللہ علیہ * مزار حضرت خواجہ شمس الدین شاہ ولایت رح * مزار حضرت مخدوم جلال الدین کبیر الاولیا رح * مزار امام ناصر الدین رح * مزار سید محمود رح مزار امیر دولاری رح * مزار اکبر علی شہید رح * مزار شاہ فاضل جی رح * مزار شیخ امان پانی پتی رح * مزار پیر و مرشد شیخ امان رح * مزار قاضی ثناء اللہ رح * مزار سلطان محمود معروف کجی ال والی رح * مزار سراج الدین مکی و استاد قلندر صاحب رح * مزار روشن علی شہید بر قلعہ رح * مزار عبد الرحمان گازرونی رح * مزار امام بدر الدین رح * مزار امام قاسم رحمت اللہ علیہ * *

اس شہر مین شرفائی نامی گرامی کی بہت خاندان ہین علی الخصوص اولاد امجاد حضرت خواجہ مخدوم جلال الدین کبیر الاولیا سے یہہ شہر پر ہے علم دینی اور قرآن شریف کے حفظ کرانے کا ایسا رواج ہے کہ تمامی قلمرو ہندوستان مین کسی شہر مین نہین معلوم ہوتا ہر قوم کے آدمی ادنی اعلی زن و مرد بکثرت سے قرآن شریف حفظ کرتے ہین ناظرہ خوانونکی تو کچھ شمار ہی نہین دین داری نماز روزہ کا چرچا بہت ہے باشندگان پانی پت قدیم سے فقیر دوست خوش اعتقاد ہین *

## اشعار تعریف و توصیف پانی پت من تصنیف عقیدت ہمشتمل شوکت علی ساکن تھانہ بھون المتخلص بشوکت خادم حضور

ای دل با اعتقاد و پاک باز
ہم توصیف ان زمین لب بر کشای
چرخ چون بود بلا گردان او
ذرہ اش غیرت دہ شمس و قمر

از رہ صدق و صفا و از نیاز
ہست ان جائی مزار اولیا
کرسی کرسیست ہر ایوان او
ہست فیض سرزمینش وقف عام

ہم جبین بر خاک پانی پت بسای
ہست ان دار القرار اولیا
چون نباشد خاک او کحل البصر
نور عرفان جو شد از خاکش تمام

مست فی مجذوبیت ہر نادان عیان
ای خوشا باغ وبهاران دیار
جان رشد انجا بود آب وگلے
خار چین شکِ یا چین بهشت
ہر گلش چشم وچراغ آگهیست
ورد سوسن حمد عالم آفرین
سنبل اندر وجد وصوفی مذهبی
آمده بر وحدتِ مطلق گوا
ہر گذشته رد نورزدان زمین
بل مقامِ عشق حاصل می کنند
کس ندیده فرد کامل اینچنین
بے تعلق از قیود این وآن
ہین کجائی شوکتا یاوه ملاف
ذره چون گوید ز نور آفتاب
ان طبیب جمله علتها بدی
درد پیشش برد ودرمانش نیافت
یعنی من ہستم با جن بے مایگی
اختلاج قلب وہم مختل مزاج
چون بدام عنکبوت افتد مگس
گاه جان با جسم زارم در ستیز
دست بر سر جمله مردان وزنان

ہر خرد ورسالکِ شیخ زمان
کثرتِ فقرا وحفاظش گران
گردِ کویش غازهٔ صاحبدلی
برگ وبارش حاصلِ حسن عمل
خار زارش خارپای گمرہیست
پُر ز شور ہوت گوشِ ہر گلی
قمری وصلصل قلندر مشربی
لاله را دل ہمچو عاشق داغدار
شد بدرویش منکشف نور یقین
این ہمه فیضان مولانائے ما
نے شنیده مرد کامل اینچنین
چرخ وحدت را درخشان آفتاب
تو چه دانی رازگفتن و انشگاف
تو منه بیہوده گامی پیش ازین
راز دان جمله ملتها بُدی
گو کہ ہم آمد محلّ گفتگو
زستان بوشان ان غوث علی
نے وقوف علم ونے ہوش عمل
می شناسد جان بیاری ہر نفس
بی رفیقی ہم نمی رفتم براه
عاملان وہم اطبای زمان

ای خوشا سیل وبهاران دیار
منزلت خواه آبرو جستجویان
غیر تقوایش نباشد کار وکشت
غنچه اش صدراز عرفان در بغل
نرگسش چون چشمِ عارف دوربین
میزند گلبانگ حق ہر بلبلی
سر فرانگشت شهادت کرده وا
تا کہ مست بیخودی لیل ونهار
نے فقط طیّ منازل می کنند
یعنی ان سلطان بے پروائے ما
شیخ وقت وسیّد وغوث زمان
عالمِ کثرت ز نورش فیض یاب
شپره چه نهد ظهور آفتاب
سرّ او را تو چه دانی پیش ازین
کیست کان سویش سراسیمه نشتافت
شمهٔ اینجا ز حالِ خود بگو
مبتلا بودم بدرد لا علاج
می زدم ہر لحظه بانگ الاجل
گاه دستم بر دل ودل بر گریز
گاه می گفتم که عمرم رفت آه
تا مرا شد بخت میمون رہنما

بر دران تاج دار اولیا
در وجود و بود خود باز آمدم
جز کراماتش بگو دیگر چہ بود
گو همین آمد نشان اولیا
قرب مولی ہست جولان گاہ شان
جسم شان گر منتقل شد از وجود
تو نمی دانی بل احیاء و لا

دست شیخ و در دست شان دادن ہمان
باز گردیدم پر از راز آمدم
اینچنین صورت نہ از صنعت بود
لیک دیگر ہست شان اولیا
میل شان ہر دم سوئی ذات قدیم
این خجالے ہست بر روی شہود
در نظر ما شیخ ما را شد وصال

یا کہ من بودم ہمان یا من ہمان
این تصرف بود شوکت ہر چہ بود
اولیا را خرقہ عادت بود
ہر زمان سوی حقیقت راہ شان
جسم اینجا ہست و روح انجا مقیم
یعنی ایشان مصون از فنا
ہست زندہ با حیات لازوال

یا رب بادا بہ توفیق و رسوخ | الیضا | خاتمہ بر جبان شیخ الشیوخ

## اشعار تعریف پانی پت من تصنیف لالہ امراو سنگھ اوج رئیس میرٹھ

شہر پانی پت ہے شہر دل پذیر
مہبط انوار حق خیر البلاد
کوچہ کوچہ رشک گلزار جنان
با ہمہ اعزاز و شان و احترام
ہر گلی کوچہ ہے گردون احترام
جسکی عظمت سے فلک جان بخش شاد
رشک گلشن ہر مکان خوش ادا
آسمان ہفتمین اوسکی زمین
ذکر حق مین دو جہان سے بے خبر
نہ نشاط حور کی ہے جستجو
ہے قلندر وش ہر اک طفل و جوان

بے مثال و بے عدیل و بے نظیر
کشور ہندوستان کا انتخاب
غیرت خلد برین ایک ایک مکان
موطن مردان حق اوسکی زمین
عاشقان ذات حق کا ہے مقام
خاک اوسکی سرمہ اکسیر ہے
خوش سواد و خوش طراز و خوش فضا
اوسکے باشندے ہوئی وحدت سے مست
فکر دنیا وی سے بے خوف و خطر
یاد خالق سے سدا دل شاد ہین
نور باطن [illegible]

پر فضا خورم ہوا مینو سواد
ذرہ ذرہ جسکا رشک آفتاب
ہند کی شہرون مین ہے خیر المقام
عز و جاہ و شان مین عرش برین
اولیا اللہ کا جائے قرار
ذرہ مین خورشید کی تنویر ہے
دلکشا خطہ ہے یا خلد برین
عاشق حق اور سرشار الست
[illegible] خلد کی ہے [illegible]
[illegible]
[illegible]

جام وحدت سے ہی مدہوش مدام
عالم و فاضل ہی یکتائے زمان
ہے فضا اوسکی فضائے لربا
کیون ہو یہہ شہر رحمت ممتلی
کیون ہون اثار رحمت اشکار
جلوہ گاہ شاہ شمس الدین ہے
ذی ہمم ذی مرتبت ذی بہرہ جاہ

جسکو دیکھو حافظ قران حق
ہوتے ہین کثرت سی اسمین بیگمان
ہر در و دیوار مین اثار نور
ہے یہان طیب مزار لوعی
جلوہ ارایان یہ ہین حضرت امام
رشک فردوس وارم تزئین ہے
اور صدہا اسمین ہین ہین شہید

واقف اسرار رمز نہ طبق ہو
ہے ہوا اوسکی ہوائے جان فزا
خاق و منظر سے عیان جلوات طور
یان قلندر کا وطن ہے اور مزار
جنکے قدمون سے بنا خیر المقام
محیط فیض جلال لیہ شیخ
جلوہ حق کی جبین حال وید

مرشدون سی پر ہے جب اسکی فضا | مرشد آباد اسکا کہنا ہے بجا

سب سے بہتر اسکا ہی یہہ احترام
مقتدای اصفیا فی ولجلال
سرور کونین کے نور نظر
نور چشم غوث پاک ذو الجلال
اوج کب تیری زبان مین ہے یہہ تاب
خاک پہ رکھا اپنا سر فرق نیاز
ال پانی پت کے صدقے کرونگا

ہین یہان پر مرشد عالی مقام
مخزن اسرار خاص کبریا
شیر حق کے گوشہ جان وجگر
حضرت غوث علی ذی کرم
تو کری توصیف شرق و آفتاب
کب تلک دل مین ہے تیری یہہ جوش
دو جہان مین کر مرے بیڑے کو پار

پیشوای اولیا ہی ذی کمال
معدن افضال و الطاف نجد
قرۃ العین ہے باکمال
شہر یار کور فیض اتم
کب تلک تو ہوگا مدحت طراز
بس ادب لازم ہے اے نادان خموش
فضل رحمت کا ہر اکدم ہو وفور

## ریاضت و مجاہدہ حصول فیضان بزرگان از راہ پیا حصہ و مصار رباعی

[illegible]
[illegible]

[illegible]
[illegible]

[illegible]
[illegible]

| نمبر | نام بزرگ | نام مقام | نمبر | نام بزرگ | نام مقام |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۶ | ایک بزرگ جو بعد وفات چالیس روز تک ملے | گلبرگہ حیدرآباد دکن | ۷۳ | حافظ جمال الدین صاحب | میرٹھ |
| ۵۷ | حافظ تاج محمد صاحب | مارہرہ | ۷۴ | اعظم علیشاہ صاحب نقشبندیہ | ایضاً |
| ۵۸ | مولوی غلام جیلانی صاحب | رام پور | ۷۵ | مولوی نیاز علی صاحب مرید حبیب اللہ شاہ صاحب | ″ |
| ۵۹ | بولن شاہ صاحب | مرادآباد | ۷۶ | نواب بنے میاں صاحب ساکن بریلی | ″ |
| ۶۰ | غلام علی شاہ صاحب | دہلی | ۷۷ | کمال شاہ صاحب ساکن موضع کمال پور | علاقہ میرٹھ |
| ۶۱ | شاہ ابوسعید صاحب | دہلی | ۷۸ | منصور شاہ صاحب | موضع بات نور قریب پہلاودہ |
| ۶۲ | فقیر ہندو وضع نام نامعلوم | بیت المقدس | ۷۹ | بہار میاں صاحب | سردہنہ |
| ۶۳ | فقیر کشتی والے | میرٹھ | ۸۰ | ڈوڈی شاہ صاحب | میرٹھ |
| ۶۴ | بخارا آنے والے بزرگ کامل اکمل نام نامعلوم | × | ۸۱ | ذوالفقار شاہ صاحب | میرٹھ |
| ۶۵ | مجذوب اسم نامعلوم | بمبئی | ۸۲ | بزرگ نام نامعلوم | سردہنہ مسجد |
| ۶۶ | میانجی نور محمد صاحب | جھنجانہ | ۸۳ | درویش اسم نامعلوم | مکان روشن شاہ میرٹھ |
| ۶۷ | گوہر شاہ صاحب مجذوب | میرٹھ | ۸۴ | پیرجی غلام مرتضیٰ صاحب | جھنجانہ |
| ۶۸ | قربان علیشاہ صاحب مجذوب | پہلاودہ | ۸۵ | شاہ جی یار علی صاحب | کرانہ |
| ۶۹ | فقیر بر چار دیواری مصر نام نامعلوم | مصر | ۸۶ | پیرجی غلام حسین صاحب پانی پتی | پیران کلیر |
| ۷۰ | مجذوب اسم نامعلوم | لاہور انارکلی | ۸۷ | شاہ ابوالبرکات صاحب چشتی نظامی | برہان پور |
| ۷۱ | مولوی رحمت اللہ فرخ آبادی | بمبئی | ۸۸ | کمبل پوش صاحب | دہلی |
| ۷۲ | حافظ جلال الدین صاحب | میرٹھ | ۸۹ | بابا جی | چولی جہیسر |

**نقل** جب مولوی فضل امام صاحب سے پٹیالہ مین آپ علم تحصیل کرتے تھے وہان جعفر شاہ نامی سالک مجذوب رہتے تھے ہمیشہ اونکی خدمت مین تشریف لے جاتے تھے ایک آپکا ہم سبق بھی ہمراہ جاتا تھا اگرچہ شاہ صاحب جذب کی حالت مین تھے طالب علم نے بےساختہ اپنی نادانی اور عدم شناسائی سے سوال سلطان الاذکار کیا اوسیوقت شاہ صاحب نے اوسکی طرف نظر ڈالی اور اوسکی زانو پر ہات مارا اور فرمایا جا اجازت ہے

تھوڑی دیر کے بعد عشا اوسکے بدن پر ظاہر ہوا اور پہر موسی لہو کی بوندیں ٹپکنی لگین طالب علم کا جسم از بسکہ … اشعار

| | |
|---|---|
| نمی گردد دل سرگشتہ ظرف کبریائی تو | شکوہ بحر کی در خلوت تنگ حباب آید |
| پنہان نگشت در دل صد چاک راز عشق | این خانۂ شکستہ ہوا را نگہ نداشت |

شاہ صاحب کی نگاہ کیا تھی ایک تیر جگر دوز تھی **شعر**

| | |
|---|---|
| نکل کر آیا جو راہ آنکھونکی دلمین بیٹھا خدنگ ہو کر | نگہ نہین حرف دلنشین تھا دہن کی تنگی سے تنگ ہو کر |

بصد دقت مکان تک آیا حکیمونکو دکھایا اسکی عقل عاجز ہوئی آخر جان بحق ہوا پر خون بند نہوا **شعر**

| | |
|---|---|
| عجب مزا ہے جو مرئی کسی کے سر چڑھ کر | کہا پتنگ نے یہ دار شمع پر چڑھ کر |

مولوی فضل امام صاحب کو خبر ہوئی طالب علم کا جنازہ شاہ صاحب کے پاس لے گئے عرض کیا حضرت جان سے تو بہہ گیا مگر اسکا خون تو بند ہو جائے فرمایا تا قیامت خون کا بند ہونا محال ہے آخر اوسکو دفن کیا پہر تو صاحب نے حضرت قبلہ کو منع فرمایا کہ آپ بھی بچا یا کیجئے لیکن آپ کا درد طلب بلا جوش اور آپکا ظرف دریا نوش تھا ہمیشہ جاتے رہے اتفاقًا شاہ غلام علی صاحب کے ایک خلیفہ تھے وہان پہونچے آپ کے ساتھ اونسے ملا اونھون نے بھی جعفر شاہ صاحب سے شکایت کی کہ میری لطایف جاری نہین ہوتے ایک سخت بولے چل بے چل بے یہ کہنا تھا اور لطایف کا جاری ہونا تھا حضرت قبلہ سمجھے کہ یہ بھی طالب علم کی طرح سے چلے **شعر** ۔ پہر آیا تو وہ نگار خونی ادھر کو سر گرم جنگ ہو کر ۔ کہ جسکے ہاتھون سے اوڑ گئے سر ہزارون مہندی کا رنگ ہو کر ۔ سفارش کی کہ حضرت اس پر عنایت فرمائے ایسا نہو کہ طالب علم کی طرح سے جان بحق ہو جائے تب جعفر شاہ صاحب نے ارشاد کیا کہ ہمسے کسی بات کی طلب نکیا کرو اور عصر کے وقت تم خود ہمیشہ آیا کرو تھوڑی دیر خاموش بیٹھکر چلے جایا کرو تا کہ فیضان صحبت کے متحمل ہو **شعر**

| | |
|---|---|
| سایہ شاہان طلب ہر دم شتاب | تا شوی زان سایہ بہتر ز آفتاب |

انکی نسبت آپ فرمایا کرتے تھے کہ ہم بہت مستفیض ہوئے اور یہ اعلی درجہ کے شخص تھے جو لوگ اپنے مادہ اور ظرف کی خلاف دفعتًا کسی بزرگ سے فیضیابی کے امیدوار ہوتے ہین یا یہ چاہتے ہین کہ دفعتًا انکشاف ہو جائے وہ دو صورتون مین نقصان پاتے ہین ۔ **اشعار**

در طلب صبرے بباید مرد را — صبر خود کے باشد اہل درد را
طالبان را صبرے باید بسے — طالب صابر نیفتد ہر کسے

جو طالب جد و جہد کامل طور پر نہیں کرتے اونکو تاب مشاہدہ و معاینہ نہیں ہوتی وہ تجلی دیدار کے مقابل کیا ٹھہر سکتی ہین اور جبتک رفتہ رفتہ واردات و انکشاف کی متحمل نہین ہے ہو یک لخت فیضیاب ہونا سراسر باعث ضرر ہے جیسا کہ کسی نے رباعی مین کہا ہے

من شمع جان گدازم تو صبح دل کشائے — سوزم گرت نہ بینم میرم جو رخ نمائے
نزدیک اینچنینم دور آنچنان کہ گفتم — نے تاب وصل دارم نہ طاقت جدائی

پس طالب شیخ کامل کی مرضی پر ہے اگر اوسکی وجود مین استعداد و طاقت دیکھیگا زیادہ مستفیض فرماویگا اور کچھہ کسی قسم کی دقت پیدا ہوگی اصلاح کریگا شعر سپردم بہ تو مایۂ خویش را ✦ تو دانی حساب کم و بیش را ✦ نقل ایکبار دہرہ دون کے پہاڑ کی سیر و سیاحت کرتے ہوئے سری نگر مین ایک ہندو درویش سے ملے وہ نہایت خاطر سے پیش آیا چند روز آپ نے وہان قیام کیا یہہ فقیر فن صنعت مین اوستاد تھا ایکدن اوسکے کسی چیلہ کو پدم ناگ سانپ نے کاٹا دوسرے چیلے نے اوسپر کونڈی دہکدی اور گروجی کو اطلاع دی فقیر نے ایک خشخاش کی برابر اکسیر اوس زہر خوردہ کے مونہہ مین ڈلوائی تھوڑی دیر مین زہر اوتر گیا پہر اوسے گھی پلوایا تھوڑی دیر مین ایک خون کا دست ہوا طبیعت صاف ہوگئی پہر سانپ پر وہ اکسیر ڈالی وہ ہلاک ہوگیا پہر کہا آپ بہی اکسیر کہا لیجئے آپ نے انکار فرمایا یہہ فقیر چارسو برس کا تہا ستر برس کے بعد کایا پلٹ کرتا تھا تھوڑی عرصہ کے بعد میر اعظم علیشاہ صاحب آپکو تلاش کرتے ہوئے وہان پہونچ گئے آپکو اپنے ہمراہ لے آئے میر صاحب کو اوس فقیر نے ستر روپیہ اور ایک بیل اکسیر کی نذر کی مگر میر صاحب نے وہ بیل دریا مین ڈلوادی ہر چند آپ نے سمجہایا کہ آپ عیالدار ہین مگر چونکہ میر صاحب خدادوست اور متوکل تہے سمجہے کہ اولاد آپکی تلاش مین پریشان ہو جائیگی اس درویش سے حضرت کو کچھہ فیضیاب باطنی نہین ہوا فقط ملاقات ہی سے محفوظ ہوئے اس نقل سننے کے بعد جناب منشی حفیظ الرسول صاحب نے حضرت کی خدمت مین عرض کیا کہ یا حضرت فن کیمیا مین تو کمال تہا بہون کا کیا حال ہے فرمایا سب باتین ہین جو تجہے سمرن کا کا نچا یعنی یاد بود مین خلل تہے نقل کیبار جناب ... حبیب العزیز ...

کے ارشاد کے موافق آپ میرٹھ سی مرزا غفور بیگ صاحب سے ملنے کو خورجہ کو روانہ ہوئے موضع کھر کھوہ مین
ایک لڑکا آپ سے ملا اور آپ سے کہنے لگا کہ آپکے پاس پانچ روپیہ اور ایک آنہ ہے حضور نے دریافت فرمایا تمکو
کیسے معلوم ہوا اور تم کون ہو کہان جاتے ہو لڑکے نے کہا ماں باپ کی خبر نہین کون تھے عالم طفلی مین مجکو
ٹھگ کہین سے لے آئے تھے مینے ٹھگون مین پرورش پائی ہے اور مجکو ایک منتر آتا ہے جسکی ہر طرح گرہن
مین زکوۃ دی جاتی ہے وہ عمل مین آجاتا ہے پھر ٹھگی خوب ہوتی ہے اگر آپ چاہین تو ہم اجازت دیدین
اور وہ یہہ منتر ہے ۷۸۶ اُدْ اُدْ اُمْرُ مَا اُمْرَ ہِیْ اَصْلاً اَصْلاً کَھْلاً کَھْلاً گِیْلْکھِیْچاً گِیْلْکھِیْچاً مَہِیْچاً
مَہِیْچاً گَرْسَا گَرْسَا سُوْہَا ھَنْسَا یَا بِلَبْ یَا بِلَبْ یَا بِلَبْ چھُو اگر کوئی موقع ہوا تو آپ کو
تماشا دکھلاؤنگا آخر دو نو خورجہ پھونچے اور مرزا صاحب سے ملے مرزا صاحب پر عصر سے مغرب تک ایسا ایک
حال طاری رہتا تھا کہ جو کوئی اوسوقت اونکی خدمت مین جاتا تھا اوسپر بھی ایک اثر صحبت موثر ہوتا تھا
ایکدن اوس لڑکے نے حضرت کو تماشا دکھانے کی نیت سے کنکری پڑھ کر مارین مرزا صاحب پر اوسکا منتر اثر
کر گیا بھوت سی ہو گئی اور جو بات وہ پوچھتا رہا سبکا جواب دیتے رہے لڑکے نے کہا مرزا صاحب مجکو اپنی
زوجہ کا سب زیور لا دو مرزا صاحب نے اوسیوقت سب لا دیا تب لڑکے نے کہا اب مرزا صاحب پر وہ اثر
کہ جو مین کہون وہ کرین خواہ کوئی ناپسند بات ہو حضرت قبلہ نے وہ زیور اوس سے لیکر گھر مین بھیجدیا اور خفا
ناراض ہوئین آپ نے اونکو کہلا بھیجا کہ مرزا صاحب نے اپنا کمال استغنا ظاہر کیا ہی ایک شخص نے آپ کا
امتحان لیا تھا اوسکا جواب دینے کو زیور منگایا تھا آپ خفا نہون غرض مرزا صاحب پر تین دن تک اوس
منتر کا اثر رہا مگر ایک مجذوب بھی وہان رہتے تھے حضرت نے فرمایا ان پر کچھ اثر ہوگا یا نہین لڑکے نے کہا
ان پر اثر ہونا محال ہے یہہ مستغرق ذات ہین کہنا تھا کہ مجذوب نے بڑ لگائی ابے ہم بھی کیا مرزا سمجھ لیئے
پھر آپ کو بھی اوس لڑکی نے اس عمل کے اجازت دی گو آپکو ایسی باتون سے کچھ شوق نہ تھا مگر جامع الکمال
کا مقتضا تھا کہ ہر قسم کی باتین جو کوئی اپنی خوشی سے بتا دیتا آپ پوچھ لیتے تھے اور انکار نہ فرماتے تھے +

**نقل** ایکبار حضور میرٹھ مین رونق افروز تھے ایک بزرگ میان روشن شاہ درویش میرٹھی کے پاس آکر
مقیم ہوئے اور عشا کے بعد روشن شاہ سے بولے کچھ کھاؤ گے منگا دین روشن شاہ نے کہا بازار بند ہے

کہانسے منگاؤ گے بولے اسکا غم نکرو اوسیوقت عالم غیب سے جو کہا نا روشن شاہ نے فرمایش کی موجود ہوا دونو نے سیر ہوکر کہایا پہر سو رہے تھوڑی دیر کے بعد جو دیکھا تو کمبل موجود ہے شاہ صاحب نے بیدار دیہر صبح کو دیکھا تو شاہ صاحب کمبل مین قایم ہین غرض ایسی ایسی صورتین اونسے اکثر ظاہر ہوئین ایکروز روشن شاہ کی ساتھہ بازار کو نکلے گذری کی مسجد کے سامنے کوئی شخص خوش آواز گاتا تھا خوش ہوئے اور وجد مین آکے ایک حسیت کی کوے مین جا رہے پہر جو حسیت کی باہر آئے نہ بدن تر ہوا نہ کپڑے بہیگے روشن شاہ کمال معتقد ہوئے تو وہ در پردہ سر دہنہ کو چلدی روشن شاہ کو ایک افسوس طاری ہوا اور ولولہ بڑہا کہ ان سے مرید ہونا چاہئے یہہ بہی خبر پاکر سر دہنہ کو چلدئے وہ بڈہولے پہونچے یہہ بڈہولے گئے وہ کرنال پہونچے غرض کرنال مین ملاقات ہوئی یہہ طالب ہوئے اونھون نے جواب صاف دیا کہ تم شاہ آباد کی طرف فلان شخص کے پاس جاؤ میری پاس تمہارا حصہ نہین ہے **شعر** این سعادت بزور بازو نیست ؎ تا نہ بخشد خدائے بخشندہ **نقل** دکن کے ملک مین ایک درویش سے مستفیض ہوئی سوائے فقیری کے اس بزرگ مین فن عمل و فن صنعت کا کمال تہا ایکروز ایک زمیندار نے آکر کہا کہ میری گاے گم ہوگئی کچھہ علاج بتائیے اونہون نے اپنی کف دست پر پندرہ کا نقش لکھا اور جسطرف کو اوسنے نشان دیا تہا کہ ایدہر موشی چگتی ہین ہات کیا وہ گائے ذرا سی دیر مین دوڑتی ہوئی وہین آگئی پہر پشت دست پر وہی نقش دوسری چال سے لکھا اور گائے کی طرف کیا اوسیوقت اولٹی بہاگ گئی اس پندرہ کے نقش کی زکوۃ کی ترکیب حضرت قبلہ نے اس بزرگ سے سیکھے چھہ مہینے مین یہہ زکوۃ دیجاتی ہے مگر چونکہ زکوۃ خالی از دقت نہین ہے ہر شخص کو اسکا عامل ہونا دشوار ہے اسواسطے اوسکا لکھنا فضول معلوم ہوتا ہے ایکروز اس درویش نے حضرت قبلہ کی تعریف شروع کی کہ تم بڑے مستغنی مزاج ہو کہ عرصہ تک ہمارے پاس رہے اور یہہ بہی جانتے ہو کہ ہم کو فن کیمیا مین دخل ہے اور ہم سے سوال نکیا آپ نے فرمایا **شعر**

**رباعی**

از مرگ میندیش و غم رزق مخور | کین ہر دو بوقت خویش ناچار رسد
در دہر ہر آنکہ نیم نانے دارد | وز بہر نشست آشیانے دارد
نے خادم کس بود نہ مخدوم کسے | گو شاد بزے کہ خوش جہانے دارد

کون و مکان بر بنگین قناعت است | مور مرا ملک سلیمان چہ حاجت است

نقل ایکبار بلاس پور علاقہ رام پور آپ شیدی میان سے ملے اور محظوظ ہوئے ایکروز وہ تالاب سے غسل کرکے آتے تھے آپکو نظر افتاد خیال آیا مصرعہ کہ آب حشمہ حیوان درون تاریکی است شیدی میان نے معاً جواب دیا شعر کالے گورے پہ کچھ نہین موقوف ٭ دل کے لگنے کا ڈہنگ اور ہی ہے تب آپنے فرمایا شعر کب لباس دنیوی مین چھپتے ہین روشن ضمیر ٭ جامہ فانوس مین بھی شعلہ عریان ہی رہا نقل بریلی مین آپ مولانا شاہ نیاز احمد صاحب رحمت اللہ علیہ سے ملے اور چند روز ٹھہرے شاہ صاحب نے ایکروز فرمایا ہمہ اوست کے بھی آپ قایل ہین یا نہین جواب دیا کہ ہم طالب ہین اور جسکی طلب ہے اوسکی انتہا ہے نہین جب مطلوب کی انتہا نہو تو طالب کیسے منتہی ہوجاے اور جب خود ہی مطلوب بن بیٹھے تو طلب کیسی شاہ صاحب مسرور ہوے اشعار

اولت از خویشتن باید بکلی دست شست | گر تو خواہی فقر را ہستی بغایت منتہی
ابتدائے نیست حق را پس تو چوئی مبتدی | انتہائی نیست حق را پس تو جوئی منتہی
ابتدائے انتہائے گر بود کان از تو است | وارہے از ہر دو گر یکبار از خود وارہے

اونکے ایک خلیفہ نے کچھ مکدر ہوکر آپ سے فرمایا کہ فلان حجرہ مین آئیے مین آپکو توجہ دونگا آپ ساتھ چلے گئے اور توجہ لی بعد توجہ کے آپنے فرمایا سبحان اللہ اسوقت تم شاہ نیاز احمد صاحب بن گئے خلیفہ بولے لاحول ولا مصرعہ چہ نسبت خاک را با عالم پاک ٭ تب آپنے فرمایا سبحان اللہ ہمہ اوست تو پسند اور فنا فی المرشد ناپسند نقل لکھنؤ مین مولانا عبد الرحمان صاحب سے ملے اور عرصہ تک مستفیض ہوکر خدمت رہے مولانا صاحب کی عادت تھی کہ جب کوئی آتا تو فرماتے آؤ معبود جب جاتا تو کہتے جاؤ معبود ایکبار حضرت قبلہ نے دریافت فرمایا کہ معبود تو ہم سمجھے مگر حضرت یہ آؤ جاؤ کیسی ہے اسکی رمز سمجھ مین نہین آتی فرمایا یہان تکلف نہین رہا ہے مولانا عبد الرحمان صاحب کی حضور قبلہ یہان تک تعریف فرمایا کرتے تھے کہ بایزید وقت انکو کہتے تھے اور یہ کرامت بھی آپکی اکثر ذکر کرتے تھے کہ آپ مسجد کی دیوار سے پشت لگائے بیٹھے تھے ایک شخص نے چند گولیان قرابین مین بھرین کہ آج مولوی صاحب کو مار ڈالونگا آپنے اوسکے آنے سے پہلے سب نمازیون سے کہدیا کہ بہت جلد چلے جاؤ سب جلدی اوسکے آنے ہی

قرابین ماری پانچ گولیان دیوار مین نشانہ ہوئین اور آپ پر آنچ نہ آئی اوسنے سمجھا کہ مولانا تمام ہوئے خوف سے بھاگ گیا آپ اوٹھکر چلے آئے اوسروز سے تمام لکھنؤ آپکا زیادہ تر معتقد ہوا اور خصوصاً شیعہ لوگ تو کمال ہی معتقد ہوئے ایکبار حضرت قبلہ کے سامنے ایک عامل نے آکر مولانا عبدالرحمان صاحب سے کہا کہ مین دعائے حیدری کا عامل ہون اور پتھر لاکر اوسپر تین بار دعا دم کی پتھر پارہ پارہ ہوگیا آپنے اوس پارہ ہائے پر نظر ڈالی تو پھر صحیح و سالم پتھر ہوگیا وہ عامل قدمون پر گرا اور مرید ہوا حضور قبلہ کو بھی مولانا صاحب سے بہت صحبت رہی اور فیض ہوا جس زمانہ مین جناب قبلہ لکھنؤ مین رونق افروز تھے اوسی زمانہ مین مولوی محمد اسمعیل صاحب بارادہ بحث مولوی عبدالرحمان صاحب کی خدمت مین حاضر ہوے تھے سامنے جاتے ہی محو ہوگئے اور مقر ہوے کہ یہہ بزرگ بسا صاحب حال ہین انکے کامل ہونے مین کچھ شک نہین **نقل** ایکبار نیپال سے آپ جب واپس آئے تو علی گڈھ مین محمد شاہ نامی ملامتی درویش سے ملے وہ ہمیشہ کالا مونھہ کرکے گدہے پر سوار ہوا کرتے تھے اور لڑکے پیچھے شور مچاتے تھے کہ بھڑوا ہے اتفاقاً جسروز حضور قبلہ تشریف لے گئے اوسروز بھی یہی ملامت کا بازار گرم تھا مکان پر نملے چونکہ آپ کو تحقیق و تدقیق اہل کمال کی مدنظر تھی آپ جستجو کرکے بازار مین جا ملے اور اون سے پوچھا کہ تم کسکے بھڑوے ہو اگر خدا کے ہو تو اوس سے ملا سکتے ہو یا نہین علی ہذا رسول کے ہو تو اسکا وعدہ فرماؤ اور اگر رنڈی کی ہو تو اسکا بھی کچھ مضایقہ نہین ہے وہ بھی سمجھدار آدمی تھا سمجھ گیا کہ حقیقت مین یہہ دعوی ہماری نادانی ہے۔ بولے ہمارے گھر چلئے وہان آپسے باتین ہونگی اور ہم تو جھوٹے بھی نہین سچ ہے خدا کا بھڑوا بننا مردون کا کام ہے بوالہوس کو اس دعوی سے کیا مطلب **اشعار**

ای نخود غرہ کین کرامات ست — وصفت خود کردہ کین مناجات ست
سخن نفس گفتہ این حال ست — غم تن خوردہ کین مقامات ست
بوالہوس پانو نہ رکھیو کبھی اس راہ کے بیچ — کوچہ عشق ہے یہہ رہگذر عام نہین
بے نہایت ہے کہ پایان نہین جسکا پایا — جس جگہ پہونچئے آغاز ہے انجام نہین

جو مرد ہوتے ہین وہ دعوی نہین کرتے اور شناسا اونکو ایک ہی نظر مین پہچان لیتے ہین **دوہرہ**

نین چھپائی نا چھپے پٹ گھونگٹ کی اوٹ چتر نار اور سور ما کرین لاکھ مین چوٹ

آپنے محمدی شاہ صاحب کو سمجھایا کہ میان خلاف شرع ہونا نہایت ناروا ہے جوہر دار تلوار اگر نیام سے نکلے تو مضایقہ نہین سو وہ بھی کسی وقت اور موقع پر اور تیغ بے جوہر کو سر بازار چمکانا مردونکا کام نہین اوسوقت محمدی شاہ نے وہ طریقہ ترک کیا **نقل** اگرہ سے چلکر ایکبار گوالیار رونق افروز ہوے اور لنگری حضرت سے جو وہان ایک بزرگ تھے ملے یہہ بزرگ مولوی حبیب اللہ شاہ رسولپوری کے پیر تھے بہت خاطر اور تواضع سے پیش آئے اور متوجہ ہوے آپ نے فرمایا **شعر** مردی کہ وجود او عدم باشد گو ✽ یکدم کہ موافق قدم باشد گو ✽ ہم آپکے مہمان تھے آپ نے ضربین الا اللہ کے لگاکر خواہ مخواہ پہلوانون کی سی زور آزمائی دکھائی لنگڑے میان خفا ہوکر بولے اگر ہم کچھ نہین ہین تو ہمارے بزرگ تو بڑے تھے آپنے فرمایا ✽ **شعر**

این ناقصان کہ فخر باجداد مے کنند ◻ چون سگ باستخوان دل خود شاد می کنند

اگر آپ بزرگزادہ ہین تو کوئی اور بھی شرافت سے محروم نہین ہے یہہ کہکر چلدیے **نقل** حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ ایکدفعہ حضرت سلطان العارفین بایزید بسطامی رحمت اللہ علیہ کے مزار پرانوار پر تشریف لیگئے آپکے دلمین ناگہان خیال آیا کہ سید کا مرتبہ سب سے بڑا ہے اس خیال کے آتے ہی غیب سے یہہ شعر مزار پر نمودار ہوا **شعر**

ہر کہ عاشق شد جمال ذات را ◻ اوست سید جملہ موجودات را

خیال حضرت غوثیت جاتا رہا پھر حضرت بایزید نے عالم روحانیت سے فرمایا یہہ میرا قصور نہین ہے بلکہ یہہ تعلیم اُنکو خاص ذات کی طرف سے ہوئی ہے آپ مجھسے ہر طرح بہتر اور افضل ہین وہ ہر ذات بہانت کو پوچھیگا نا کوئے ✽ ہر کو بھجے سو ہر کا ہوئے **شعر** بندۂ عشق شدی ترک نسب کن جامی ✽ کہ درین راہ فلان ابن فلان چیزی نیست ✽ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا **حدیث** یَا فَاطِمَۃُ لَا تَتَّکِلِیْ عَلٰی اَنَّکِ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰہِ اِعْمَلِیْ اِعْمَلِیْ لَا تَغُرَّنَّکِ اَنَّکِ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰہِ اور فرمایا کُلُّ تَقِیٍّ آلِیْ ـ قولہ تعالی فَاِذَا نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَیْنَہُمْ یَوْمَئِذٍ وَّلَا یَتَسَآءَلُوْنَ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِیْنُہٗ فَاُولٰٓئِکَ ہُمُ الْمُفْلِحُوْنَ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُہٗ فَاُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَہُمْ فِیْ جَہَنَّمَ خٰلِدُوْنَ اور فرمایا اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ ✽ مولانای جامی علیہ الرحمت

همچو این جاهلان جاه طلب
پسر افتاده در نسب داری
مادرش لولوی و پدر لالا
سازد واز آل مصطفی خودرا
ناکسان چون کنند دوی پاکان
چون بود نقد مصطفی و علی
میوهٔ بد مذاق تلخ سرشت
فتد از ناف آهوی مشکین
تا بیاید ز عام و خاص قبول
دم زند در قرابت طینی
بود بوطالب آن تهی ز طلب
نسبت دین نیافت با خویشان

که غلو کرده در علوی نسب
دهی پدر را ز ارازل قروی
او زند دم ز حیدر و زهرا
این چه گستاخی است و بی ادبی
نسب خویش نا چنین پاکان
مرغ مایل بدانهٔ تلبیس
چون بود حاصل از درخت بهشت
هذیان مسیلمهٔ کذاب
میکند خویش را ز آل رسول
نسبت جان و دل چه باشد سست
مر نبی را عم و علی را اب
هیچ سودی نداشت آن نسبش

پدر و مادر از نسب عاری
پسر امروز سید علوی
دارد از نسل مرتضی خودرا
می ندانم که یا نبی و ولی
مایهٔ زرق و قلبی و دغلی
چون بود زر آشیانهٔ تقدس
سگین چو نافه خریطهٔ سرگین
چون بود زاده حدیث و کتاب
چون ندارد قرابت دینی
نسبت آب و گل چه سود درست
خویش نزدیک بود با ایشان
شد مقر در سقر ابولهبش

پھر لنگڑی میان عذر معذرت کرنے لگے آپنے قیام نکیا ایک لوہارنے آپکو ٹھہرایا اوسکے پاس چند روز آپ مقیم رہے اوراوس لوہارنے ایک عزیمت بتائی جسکے ذریعہ سے حاضرات ہوسکتی ہے **نقل** جب راجگدھ سے آپ چلے ایک تکیہ مین ٹھہرے اوس تکیہ مین ایک لڑکا ہفت سالہ آنکھین سرخ گم صم مخمور مسکوت تھا آپکو دیکھتے ہی اوٹھا اور ایک جھوپڑی مین سے کچھ چنے لایا اور آپکے سامنے رکھے اور اشارہ کیا کہ شغل فرمائے تھوڑی دیر کے بعد ایک سقہ آیا معلوم ہوا کہ یہہ لڑکا اسکا ہے آپنے اوس لڑکے کا حال دریافت فرمایا اوسنے کہا اسکا حال نہ پوچھو بھیکہ نام ہے دو دو مہینے مین یہہ غذا کھاتا ہے طاقت اسکی بدستور رہتی ہے سکتہ کے عالم مین رہتا ہی اشارون سے کام لیتا ہے کسیوقت اتفاقی بولتا ہے کوئی مجنون بتاتا ہے کوئی آسیب زدہ کہتا ہے دوسرے دن آپ وہانسے چھاونی مئو کی طرف وا ہوئے اور اپنے والد بزرگوار کی خدمت مین چھہ مہینے رہے آپ بعد وہانسے پھر واپس ہوئی اوسی تکیہ مد

قیام کیا تکیہ ویران پایا لڑکے کا پتا نہ تہا اوسکے باپ کو تلاش کرکے آپ ملے معلوم ہوا کہ لڑکے نے رمضان سے ایک مہینا پہلے کہانا پینا ترک کیا گویا دو مہینے کا روزہ رکہا اور عید کی صبح کو نہا دہو کپڑے بدل کر عیدگاہ کو نماز کی نیت سے چلا اور سب خاندان کے آدمی اوسکے ہمراہ ہوئے تہوڑی دور تک سب کے ساتھ رہا بعد وا پسی ... تہی واپس آئے مگر باپ ساتھ رہا چلتے چلتے ایک صحراے لق و دق مین پہنچا ... سبزہ کی ... پر ... گذرتے تھے اور اوسکو سلام کرتے تھے آخر ایک جگہ ٹہر گیا تہوڑی دیر کے بعد ایک پیر مرد سفید ریش مقطع صورت روشن پیشانی کچھ کباب و مٹہائی اور ایک پیالہ دودہ کا لائے اور پوچہا کہ بہیک کا باپ تو ہے اوسنے کہا مین ہون وہ کباب وغیرہ اوسکی نذر کیے پھر تو ہر روز یہہ غذا عالم غیب سے اوسکے واسطے آتی رہی اور وہ کہاتا رہا چند روز کے بعد جب وطن یاد آیا اور اوس جنگل مین بہت دل گہبرایا تب اوسنے بہیک سے کہا کہ اب گہر کو چلو اوسنے جواب دیا کہ مجکو خدانے جس کام کے لیے پیدا کیا ہے اوس کام مین مصروف ہون تم اگر یہان رہو بے خوف و خطر کہانا کہاو عمر گذرا لو اگر وطن یاد آتا ہے تو بیخوف چلے جاو اشعار

عنان اختیار خویشتن دارم بدست او ۔ بدست دیگری افتادہ ام ناچار می گردم ۔ برنگ آسیا سنگ ست حال جسم زار من
می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست ۔ رشتہ در گردنم افگندہ دوست ۔ ہر رفتار کہ می خواہد ہمان رفتار می گردم

بہیک نے اوس پیر مرد سے جو کہانا لاتا تہا کہدیا کہ راہ بتا دو پیر مرد نے راہ بتا دیا کہ اسطرف کو چلے جاو جو درند ملے اوس سے کہنا کہ مین بہیک کا باپ ہون کوئی تمکو آزار نہ دیگا غرض چلا آیا جو درند ملا سر جہکا کر سلام کرتا تہا اور جہان رات کو مقیم ہوتا تہا درندے پاسبانی کرتے تھے اور پیر مرد کہانا پہونچاتے تھے چار مہینے کے بعد گہر پہونچا اور دن رات بہیک کے غم مین مبتلا تہا آپ فرماتے تھے کہ یہہ مرتبہ جو خدانے اس بہیک کو عطا کیا یہہ فطرتی تہا تعلیم یا فیضان صحبت سے نہ تہا رباعی

آنجا کہ عنایت الہی باشد ۔ فسق آخر کار پارسائی باشد ۔ وانجا کہ عتاب کبریائی باشد ۔ سجادہ نشین کلیسائی باشد

اس لڑکے کا حال جب آپنے مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب سے ذکر کیا مولانا صاحب نے فرمایا وہ قطب وقت اور ابدال تہا نقل ایکبار سفر مین ایک شخص آپ سے ملا اوسنے بیان کیا کہ مین

تیس برس ہوئے اپنے گھر سے بارادہ زیارت کعبہ چلا تھا حج کرکے جابجا زیارت کرتا ہوا موسی علیہ
السلام کے مزار پر پہونچا وہان کا جنگل بہت خوش آیا آٹھ برس تک وہان ٹھہرا اور جاروب کشی کرتا
رہا اتفاقاً ایک وطنی فقیر وہان پہونچا اوسنے پیام دیا کہ تمھاری زوجہ بہت پریشان ہے لڑکی جوان
ہوگئی گذارہ اوقات نہین ہوتا شادی کا فکر ہے ضرور خیال کرنا چاہیئے۔ رباعی

بہ بین آن بے حمیت را کہ ہرگز ۔ نخواہد دید روے نیک بختی ۔ کہ آسانی گزیند خویشتن را ۔ زن و فرزند بگذارد بسختی

مجکو اوس روز کمال ملال ہوا اوسی خیال مین سو گیا حضرت موسی علیہ السلام نے خواب مین جلوہ دکھایا فرمایا
ای شخص غم نکر فلان مقام پر پتھر کے نیچے پانسو ریال گڑے ہین بیجا اوٹھا لے اور گھر چلا جا اور شادی کر کے
واپس چلا آ ہم منتظر رہینگے جب آنکھ کھلی تو خیال بیجا دوسرے دن پھر یہی خواب دیکھا آخر اوس پتھر کو
اوٹھایا اور روپیہ نکالا وہان سے چلکر مدینہ آیا وہان خواب دیکھا کہ سرور کائنات ارشاد فرماتے ہین
کہ بہت جلد چلے جاؤ موسی علیہ السلام منتظر ہین پھر گھر آیا اور لڑکون کی شادی سے فراغت کی ایکدن
دیکھا کہ موسی علیہ السلام فرماتے ہین تو اب تک کیون نہین آیا مینے عرض کیا پیادہ پائی اور سفر
دراز کی دقت محال ہوتی ہے سب بیدار ہوا تو دیکھا کہ مزار پر موجود ہون اوس روز سے چھ مہینے
کے بعد گھر آنے کے نیت سے سوتا ہون صبحکو گھر پہونچ جاتا ہون آٹھوین دن پھر جانے کی نیت
سے سوتا ہون وہان پہونچ جاتا ہون میری حال پر موسی علیہ السلام کی بڑی عنایت ہے جب جاہتا ہون
گفتگو بھی ہوجاتی ہے ایکروز مینے یہہ بھی عرض کیا مجکو کچھ تعلیم فرمایئے سوا ارشاد ہوا کہ تو متحمل نہوگا ہان
بعد مرگ تجھ پر کچھ عنایت ہوگی اور خرچ بھی جو ضروری ہو اسے مزار سے ملجایا کرتا ہے حضرت قبلہ [illegible]
اس شخص کی نسبت فرماتے تھے کہ بہت اچھے فضل ایزدی تھا صاحب قسمت بلند تھا ۔ نقل ۔ سبحان [illegible]
شاہ صاحب کا انتقال ہوگیا آپ بابری سے چلدیے اور قادر گنج [illegible]
کنارے ایک جھوپڑی مین رتیا شاہ صاحب رہتے تھے چند خادم پاس رہتے تھے [illegible] یہان بھی
رتیا شاہ صاحب جنگل مین اوپلی چن رہے تھے آپ بھی اونکے شریک ہوگئے رتیا شاہ صاحب دیکھتے ہی [illegible]
خوب ہوا سیدما و شاہ تم آگئے ہم بھی منتظر تھے اب ہمارا وقت قریب آگیا [illegible] آپ [illegible]

رہے اور فیوضات بے پایان سے مستفیض ہوئے ایکروز ریتا شاہ نے آپکو نصف شب کے وقت حکم دیا
کہ سید ایک گھڑا پانی گنگا کی دہار سے لاؤ رات کا وقت تھا برسات کی فصل تھی لمامور معذور گئے
دریا موجی پر تھا دہار نظر نہ آئی ادہر ادہر دیکھا ناچار پانی مین قدم رکھا دریا قدرت ایزدی سے
پایاب معلوم ہوا دہار کی تلاش مین دوسرے کنارہ پر پہونچ گئے اور حیران ہوئے کہ یہ کیا کرشمہ قدرت
ہے کہ دریا اس جوش پر تھا پایاب ہے دہار کا نشان نہیں ملتا دوسرے کنارہ پر دیکھتے ہین تو ریتا شاہ
موجود ہین اور فرماتے ہین میان جہان سے جی چاہے بہر لو سب دہار ہی ہے بہر گھڑا بہر کر دونو باتین کرتے ہوئے
وہانسے چلدے جب قریب آئے تو شاہ صاحب پیشاب کے لئے بیٹھ گئے بہر جو اکر دیکھا تو اپنے مکان مین جیسے لیٹا
چھوڑ گئے تھے موجود ہین اور خادم سے کہہ رہے ہین کہ سید گھڑا لیکر گیا تھا خدا جانے کہان رہ گیا آپنے خادم
سے پوچھا کہ شاہ صاحب بھی ہمارے پیچھے گئے تھے اوسنے کہا قدم بھی نہین اوٹھایا جب خلوت ہوئی فرمایا یہ
ایک تماشا تمکو ہمنے دکھایا تھا پھر فرمایا کہ دس دن ہماری زندگی کے اور باقی ہین یہانسے چراغ علیشاہ کے پاس
سہتیل جاؤ پھر واجد علیشاہ سے زیدپور مین ملو یہ دونو بزرگ تمہارے منتظر ہین ہر چند کہ حضرت کا ارادہ حج کا نہ
تھا کیونکہ آپ پر فرض نہ تھا ایسی استطاعت نہ تھی مگر ریتا شاہ کے حکم سے نیت حج مصمم کے اور اول قادر گنج سے
چلکر سہتیل مین چراغ علیشاہ سے ملے وہ بھی بکمال بشارات سے پیش آئے اور فرمایا آؤ سید ہم بھی تمہارے
منتظر بیٹھے تھے تین مہینے سے کچھ زیادہ وہان آپنے قیام فرمایا اور اونکے فیضان صحبت سے بہرہ یاب تمام ہوئے
نقل حضرت چراغ علیشاہ صاحب کی خدمت مین ایک حجام رہتا تھا اوسکو حج کعبہ کا شوق دامنگیر ہوا
چند بار اوسنے عرض کیا کہ حضرت کوئی ایسی صورت کرا دیجے کہ میرا بیت اللہ جانا ہو جاوے آپنے کچھ جواب
نہ دیا ایک روز حجام خط بنا رہا تھا اور آپ اوسوقت نہایت خوش تھے حجام نے عرض کیا کہ میرے حج کے
جانے کی ابتک کوئی صورت پیدا نہوئی اسکا آپنے کچھ جواب نہ دیا اور فرمایا تیرے پاس آئینہ ہے اوسنے
کہا موجود ہے آئینہ اوس سے لیکر پہلے آپ دیکھا پھر اوسکو دیا کہ اب تو اسکو دیکھ حجام نے جسوقت آئینہ
دیکھا بیت اللہ اور دیگر مقامات متبرک معہ مدینہ منورہ نظر آئے حیران ہوکر بولا حضرت اسمین بیت اللہ دکھائی
دیتا ہے فرمایا خوب جی بھر کر زیارت کر لی کوئی مقام باقی نرہ جاوے جب وہ خوب دیکھ چکا اور اوسکی

ملتوی ہوگئی بیت اللہ جانے کا ارادہ فسخ ہوگیا اور وہان سے پہر میرٹھ تشریف لائے اور لالہ بانکے رای وکیل کے مکان پر جو خدا دوست اور درویش پرست آدمی تہے قیام کیا پہر میرٹھ سے چلکر آپ دہلی تشریف لیگئے اور چند مہینے میان فدا حسین شاہ صاحب کی خدمت مین مستفیض رہے اور ارادہ سفر حج ظاہر کیا میان فدا حسین شاہ صاحب نے فرمایا یہہ سفر سعادت اثر مبارک ہو جب حج سے فارغ ہوکر مدینہ منورہ مین پہونچو خاکسار کی طرف سے جناب مفخر موجودات سرور کائنات فخر العالم کے روضہ مطہر پر بعد سلام یہہ شعر عرض کرنا شعر یا حبیب الالہ خذ بیدی ٭ ما لعجزی سواک مستندی ٭ آپ نے فرمایا کہ بشرط یاد ضرور عرض کرونگا اتفاقا جب آپ بعد فراغت حج مدینہ منورہ مین تشریف لیگئے اور روضہ منورہ کے زیارت سے مشرف ہوئے تو میان فدا حسین شاہ صاحب کا پیام یاد نرہا خواب مین دیکہا کہ میان فدا حسین صاحب شکایت فرماتے ہین بیدار ہوتے ہی آپکو زیادہ خیال ہوا اور روضہ مبارک پر حاضر ہوی اور وہ پیام عرض کیا اور فیوضات سرمدی اور انعامات صمدی سے جو اندازہ تحریر سے باہر ہے فیضیاب اور کامیاب ہوئے **نقل** جب آپ بمبئی پہونچے معہ سید وزیر علی صاحب اپنے ہمراہی کی حکیم عبد اللہ شاہ صاحب سے ملاقی ہوئے حکیم صاحب کے ہان درویشون کا مجمع تہا آپکی طرف بسبب سفید پوشی کوئی مائل نہوا مگر سید وزیر علی چونکہ رنگین لباس تہے سب نے سمجہا کہ یہہ درویش ہین اونسے ایک شخص نے پوچہا آپکا پیر کون ہے فرمایا روپئے طریقہ کیا ہے فرمایا روپئے ایک نے پوچہا شجرہ کیا ہے سید وزیر علی نے ایک خط جیب سے نکال لکر رکہدیا سب ہنس پڑے کہ یہہ ظریف آدمی معلوم ہوتے ہین پہر حکیم عبد اللہ شاہ نے آپکو پہچانا اور بہت خاطر و تواضع سے پیش آئے جاتی مرتبہ بہی وہان مقیم رہے اور واپس آکر بہی اونکی پاس قیام ہوا جب بمبئی سے بارادہ بیت اللہ جہاز پر سوار ہوی ایک ناخدا سے آپنے پوچہا کہو صاحب کوئی مرد خدا بہی کبہی جہاز مین آپسے ملا ہے ناخدا نے کہا ہان میری باپ کے وقت مین ایک فقیر جہاز مین سوار تہے میرے باپ نے اونکو بزرگ سمجہکر اونکی خدمت کرنی شروع کی پانو دبا رہا تہا کہ پوچہنے لگے بمبئی کے بعد کون لنگرگاہ اویگا میری باپ نے لنگرگاہ کا نام لیا پہر دوسرا لنگرگاہ پوچہا اسیطرح سب لنگرگاہ پوچہتے پوچہتے جدہ کا نام آیا بولے جہاز تہام دو جدہ آگیا میرے باپ نے کہا حضرت اب تو بمبئی سے روانہ ہوے ہین ابہی جدہ کہان فرمایا دیکہو جدہ آگیا باہر نکلکر دیکہا تو بیشک جدہ کا لنگرگاہ تہا سب حیران ہوگئی اور وہ صاحب

تھا سب بہہ گئے پھر نصیرنے آئے ایک وہ مرد خدا دیکھے ایک آج آپ نظر آئی حضرت قبلہ نے فرمایا اوسکی تو ہمنے کرامت دیکھی
ہم مین کیا کمال ہے کہا ناخدا بولا آپ مرد خدا کو پوچھتے ہین جو مرد خدا ہوگا وہی مرد خدا کو دریافت کریگا **نقل**
جب بیت اللہ سے آپ روانہ ہوے اور عدن مین پھونچے تو شیخ ایدروس صاحب کی زیارت کے اور وہانسے چار دن
مین سفر کرکے زبید مین پھونچے حضرت اویس قرنی رحمت اللہ علیہ کے مزار پر پھونچے وہان جبہ شریف کی بھی زیارت
کی تھی اور یہ وہی جبہ تھا جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے
وصیت کی موافق حضرت اویس قرن کو لاکر پہنایا تھا آپ فرماتے تھے جسوقت ہمنے جبہ کی زیارت کی کمال شوق
سے ایسا مدہوش کیا کہ ہم نے سر پر جبہ شریف کو رکھ لیا جبہ کا سایہ تو کہان ہوتا ہمارا سایہ بھی اوسوقت معدوم ہوگیا
**نقل** جب آپ زبید مین پھونچے واحد علیشاہ سے ملے اور اونکی صحبت مین چندے بہرہ یاب ہوے واحد علیشاہ
صاحب نے آپکے حال پر بہت مہربانی فرمائی تھی کہ جب ہم واحد علیشاہ صاحب کے پاس تھے بیداری مین خواب کا سا عالم
رہتا تھا اور تمام دنیا ہیچ پوچ نظر آتی تھی استغراق واحد علیشاہ صاحب پر بہت غالب تھا ایکبار واحد علیشاہ صاحب نے
آپکو توجہ دی تو آپ پر ایسا استغراق وارد ہوا کہ نماز ظہر قضا ہوگئی فرماتے تھے کہ ہمنے بہت بزرگون سے توجہ لی ایسی
توجہ کسیکی زبردست نہین دیکھی واحد علیشاہ صاحب بہت زبردست درویش تھے اور انکی صحبت مین بھی تاثیر
تھی جو کوئی اونکے حجرہ مین آبیٹھتا تھا قوت گفتار قطعی جاتی رہتی تھی **شعر** چند اقومی کہ دید حق بود دیدار شان
محو باشند در شہود ذات حق آثار شان ٭ ایکروز واحد علیشاہ صاحب نے آپسے پوچھا کہ تمہارا اصل مطلب کیا ہے
فرمایا توحید ہے فرمایا ہمین بجز حیرانی و سرگردانی کے اور کچھہ نصیب نہین ہوتا آپنے کہا ہر چہ بادا باد ایکروز
آپنے مجنون کا مزار بھی دیکھا وہان آپکو یہہ شعر یاد آیا **شعر** قیس کا ماتم کرون مین یا کرون فرہاد کا ٭ دونو
ایک ہی کے ہجر مین کوہ و بیابان دیکھکر ٭ ایکروز زبید سے ملک خوارج کی طرف آپ چلے گئے ایک شیعہ میر جعفر علی نام
بھی آپکی ہمراہ تھے چلتے چلتے ایک گانو مین پھونچ گئے وہانکی مسجد کی امام نے آپکو خاطر و تواضع سے ٹھہرایا تین
دن مہمان رکھا اور بیان کیا کہ مین مولوی محبوب علی دہلوی کا شاگرد ہون تحصیل علم کرکے لکھنؤ چلا گیا شیعہ
مذہب اختیار کیا اس ملک مین خارجی مذہب پسند آگیا خارجی ہوگیا ہون آپنے ظرافت سے فرمایا لندن جاؤ تو کون
مذہب اختیار کرو وہ ہنس پڑا اور آپکی ساتھہ تھوڑی دور پہونچانے آیا اور وہ چلتے وقت کہہ گیا کہ مین آپکو پہچان

گیا ہون آپ سنتے ہین اس ملک مین اسطرح مسقط تک خاموش چلے جائے آخر آپ مسقط پہونچے وہانکے حاکم نے
آپکا مذہب دریافت کیا فرمایا سنت جماعت ہین آپکے ساتھ ایک آدمی کیا اور ایک مسجد مین ٹھہرایا اور جعفر علی
کو امام بارہ مین رہنے کا حکم دیا اور تین روز تک مہمانی کا حق ادا کیا مسقط سے چلکر بغداد شریف مین آپ تشریف
لائے چند روز وہان قیام کیا مزار حضرت غوث پاک کی زیارت اور فیوضات تمام سے مستفیض ہوے پھر نجف اشرف
پہونچے فیوضات جنات حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مشرف ہوئے پھر کوفہ پہونچے تنور طوفان نوح دیکھا آپ فرماتے
تھے کہ اوس تنور مین بدبو بہت تھی اور بہت عمق تنور کا تھا اپنی ڈوری باندھکر تہہ لٹکایا ہر چند پیمائش کی نیچے
چلے گئے اوسکی حد نہ پائی وہان سے چلکر کربلائے معلی پہونچے تمامی زیارت سے عموما اور حضرت سید الشہدا کی زیارت
خصوصا مستفیض ہوئے جناب امام علیہ السلام کا مزار دوہرا تھا ایک تہ خانہ مین دوسرا اوپر زیارت گاہ خلایق تھا
آپ تہ خانہ مین ایک بزرگ کے ساتھ گئے شمع کافوری ہمیشہ امام صاحب کے مزار پر روشن رہتی تھی ایک خیمہ بھی
وہان نصب پایا جہان اہل بیت کا خیمہ میدان کربلا مین نصب ہوا تھا حسرت و بیکسی کا اثر اجتک اوس میدان مین
قایم ہے پھر وہان سے واپس دوبارہ بغداد شریف آئے اور چار مہینے تک قیام کیا ایکروز اوس مقام پر بھی گئے
جہان منصور حلاج کو سولی دی گئی تھی وہان آپنے یہہ شعار پڑھے اشعار بعد از فنا بھی لے نہ گئے کوئے یار مین
کیا بار تھا صبا میری مشت غبار کا ٭ آوارگان عشق کا پوچھا جو مین نشان ٭ مشت غبار لیکے صبا نے اوڑا دیا
ایکدن حضرت معروف کرخی رحمت اللہ علیہ کے مزار کی زیارت کی خام مزار ہے مگر جہان زیارت کو آتا ہے سنی شیعہ
سب معتقد ہین آپ فرماتے تھے کہ جب دوسری بار ہم بغداد آئے ایک ہمارے ہمنام سید غوث علی کہ جو بنارس مین بھی
ہمسے ملے تھے بغداد مین ملے اونسے بھی ملاقات رہی ایک روز حسین علیشاہ صاحب سجادہ نشین نے ایک شجرہ دستخطی
اپنا دیا آپ نے فرمایا اگر آپکو کسی بزرگ سے یا حضرت غوث الثقلین سے سینہ بسینہ از راہ باطن کچھ پہونچا ہو وہ عنایت
فرماؤ اسبات کو سنکر بکمال حسرت و افسوس فرمایا کہ دولت سرمدی فقر ترکہ ورثہ دنیاوی نہین ہے جو اولاد کو بموجب
قاعدہ ارث کے پہونچتا چلا جاے مین حضرت کی اولاد مین ہون اور یہین پیدا ہوا اور پرورش پائی ساری عمر
حضرت کے مزار پر انوار پر گذر گئی ہے جو لوگ دور دور سے آتے ہین بقدر اپنی قسمت کے بہرہ یاب ہوکر چلے جاتے ہین اولاد
اور غیر اولاد پر کچھ حصر نہین ہے یہہ دولت خداداد ہے جسکو خدا چاہے عطا فرماوے ہمکو فائدہ باطن کا کسی سے کچھ نہین ہوا

البتہ ایک بزرگ نے اجازت قصیدہ بردہ کی تہی اور وہ ہمنے تین شخصون سے اوسی ترکیب کے موجب دریا کے کنارہ
پڑہوایا اوسکے پڑہنے سے دو لو غایب ہوگئے خدا جانے ابدال ہوکر کہین کو چلے گئے یا کیا ہوا اور ایک نے جو پڑہا
تو اوسپر کچھہ ظہور اثر تاثیر کا نہوا وہ ایک وزش کایت کرنے لگا ہمنے کہا کہ جو کچھہ ہمکو معلوم تہا تبلا دیا فیض فایدہ
ہونا نہونا خدا کے قبضہ قدرت مین ہے وہ اسکو سنکر مایوس ہوکر چلا تو اون وزون مین ایک بزرگ صاحب کمال
حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کے مزار پر رہتے تھے اونہون نے اوسکو بولایا اور چشم باطن سے اوسپر التفات فرماکر
رخصت کردیا اور ہمکو بولاکر سمجہایا کہ یہہ کیسا طریقہ تعلیم کا ہے کہ پہلے امیدوار کیا اور پہر نا امید کردیا صاحب سجادہ نشین
صاحب نے یہہ حال بیان فرمایا تو آپنے اونسے پوچہا کہ جیسے یہہ بزرگ تہے ویسا کبہی اور بہی کوئی بزرگ آیا تہا
تو اونہون نے فرمایا کہ یہہ بزرگ کسیکی تعظیم تکریم کو نہین اوٹہا کرتے تھے ایک دفعہ ایک بزرگ جو آئی تو اونکو دیکہکر
تعظیم کو اوٹھ کہڑے ہوئے وہ کہڑے کہڑے اونکی طرف دیکہتے رہے اور یہہ کہکر چلدئے کہ ہمنے یہہ سمجہا تہا کہ تم بڑے
شخص ہو کہ مزار پر رہتے ہو کسی لایق ہوگئے ہوگے مگر تم تو کسی لایق نہین ہوے یہہ کہکر چلے گئے پہر حسین علی شاہ نے قصیدہ
بردہ کی حضور کو اجازت دی اور چونکہ اسکی اجازت دینے کے واسطہ پانچ روپیہ نذرانہ لینے کا طریقہ تہا آپسے پانچ روپیہ
بہی اونہون نے لئے فقرای سنیاسی وغیرہ نے دربارہ توحید جو کچھہ تعلیم کیا تہا بخوبی اوسپر حضور کا دل نہین جما تہا
جب بغداد شریف مین پونچکر جواہر ملفوظات حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کے جو دربارہ بیان حقایق و
دقایق و انکشاف رموز توحید و عرفان مطالعہ مین آئے اوسکو پڑہتے ہی دل توحید پر جم گیا اور جو خیالات اور خطرات
دلمین تہے سب زایل ہوگئے واقعی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ نے دربارہ توحید وغیرہ ایسے عمدہ ملفوظات تحریر فرمائے
ہین کہ طالب راہ توحید کے واسطہ اونکا پڑہنا اور سمجہنا کافی ہی پہر کچھہ ضرورت اور کتابونکے دیکھنے کی نہین رہتی
کتاب ہذا مین اکثر جگہہ ارشادات حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کتاب جواہر ملفوظات سے نقل کئے گئے جیسے اہل
توحید ہونا حضرت کا ملفوظات مذکور اور اون اقوال سے جو درج کتاب ہذا مین ظاہر ہے ویسے ہی پابند شریعت
ہونا نقل ہذا سے جو شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار مین لکھی ہی بخوبی واضح اور لایح ہے *

**نقل** حضرت ضیاء الدین ابو نصر موسی رحمت اللہ علیہ فرماتے ہین کہ مینے اپنی والد ماجد شیخ محی الدین عبدالقادر
رضی اللہ عنہ سے سنا ہی کہ ایک بار عالم مسافرت مین ایک بیابان مین گذر ہوا کہ وہان پانی نایاب تہا چند روز

وہان قیام کیا پانی کی دقت ہی تشنگی کی غلبہ کے وقت حق سبحانہ تعالی نے ابر پیدا کیا وہ مجھ پر
سایہ گستر ہوا اور قطرات چند اوس سے گرے ایک گونہ تسکین ہوئی پھر ایک نور کی تجلی ہوئی کہ تمام افق
کو محیط ہوا اور اوس سے ایک صورت عجیب ظاہر ہوئی اور اوسنے ندا دی کہ ای عبدالقادر جو کچھ اورون
پر حرام تھا وہ تجھ پر حلال ہوا جو تو چاہی طلب کر اور جو تیرے دلمین آوے وہ کر ہمنے کہا کہ اعوذ باللہ من
الشیطان الرجیم۔ اے ملعون یہہ کیا گفتگو ہے یکایک وہ روشنائی تاریکی سے مبدل ہو گئی اور وہ
شکل دھوان بن گئی پھر ندا آئی کہ ای شیخ عبدالقادر تو نے اپنے علم کی بدولت مجھسے نجات پائی مینے تجھسے
پچھلے ستر آدمی کو اسی طرح گمراہ کر دیا ہے اور ایسا گمراہ کیا ہے کہ کوئی اپنے مقام پر قایم نہین رہا یہہ عجب علم
اور ہدایت ہی جو تجکو تیری پروردگار نے عطا فرمائی ہے تب ہمنے کہا۔ للہ الفضل والمنۃ ومنہ الہدایۃ
والنہایۃ حضرت کے کمالات باطنی احاطہ تحریر اور تقریر سے باہر ہین اونکا کچھ بیان نہین ہو سکتا شیخ
جمال العارفین ابو محمد بن عبداللہ البصری نی بوقت ملاقات خضر علیہ السلام سے کہا کہ کوئی حکایت عجیب
اولیاء اللہ کی بیان فرمائے خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک دفعہ بحر محیط کی کنارہ پر ہمارا گذر ہوا وہ ایسی جگہہ
تھی کہ آدمیون کا گذر نہوتا تھا ناگاہ وہان دیکھا کہ ایک مرد کمبل لپیٹے ہوئے سوتا ہے میرے دل مین یہہ
خیال آیا کہ کوئی ولی خدا ہے مینے کہا کہ اوٹھو اور عبادت کرو اوسنے کہا کہ اے ابو العباس تم جاؤ اور
اپنے کام مین مصروف ہو مینے پوچھا تجھے تمنے کس طرح پہچانا اونہون نے کہا کہ تم خضر ہو یا نہین مگر مجکو تمنے
پہچانا یا نہین کہ مین کون ہون مینے جناب باری مین التجا کی کہ یارب مین نقیب اولیا ہون مگر انکو مین نے
نہین پہچانا آواز آئی کہ اے ابو العباس تو نقیب اولیا ہے مگر اونکا کہ جو ہمکو دوست رکھتے ہین اور یہہ
اون طایفہ مین سے ہے کہ جنکو مین دوست رکھتا ہون تب اوس مرد نے کہا کہ ای ابو العباس تو نے
سن لیا اور یہہ مرد غایب ہو گیا جب وہان سے آگے ایک تودہ ریگ پر گیا جو نہایت بلند تھا اسکے
اوپر ایک نور دیکھا کہ جسپر نظر نہین ٹھہرتی تھی وہان دیکھا کہ ایک عورت گلیم پوش لیٹی ہے مینے چاہا
کہ پانو سے اوٹھاؤن آواز آئی کہ ادب سے رہو اونکے ساتھ جنکو ہم دوست رکھتے ہین بعد ایک ساعت کے
بیدار ہوئی اور کہا الحمد للہ الذی احیانی بعد ما اماتنی والیہ النشور والحمد للہ الذی انسنی واوحشنی عن

خُلقِ بعد اوسکے مجھسے کہا کہ ای ابوالعبّاس اگر منع کرنے سے پہلے باادب رہتا تو بہتر ہوتا مینے کہا یا اللہ علیک تو زوجہ اوس مرد کی ہی کہا ہان یہان ایک عورت ابدال سے مرگئی تھی خدا تعالی اوس کے غسل او تکفین کے واسطے مجھے یہان لایا تھا جب اوس سے فراغت ہوئی اوسکو اوٹھا کر آسمان کیطرف لیگئے مینے کہا کہ میرے واسطے دعا کرو کہا ای ابوالعباس دعا تمکو کرنی چاہئے جب پھر کہا تو کہا وفق اللہ نصیبک منہ مینے کہا کہ کچھہ اور زیادہ کرو تو کہا کہ اگر نظر سے غایب ہوجاؤن تو ملامت نکرنا پھر وہ بھی نظر سے غایب ہوگئے بعد اس نقل کے حضرت خضر علیہ السلام سے ابومحمد صاحب نے پوچھا کہ ایسے افراد کا کوئی سرگروہ بھی ہوتا ہے جو پھر اوسکی طرف رجوع رہین اونھون نے فرمایا کہ ہوتا ہے اور اس عہد مین شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ ان کے سرگروہ ہین اور وہ افراد سے ہین اور مقام فردانیت مقام انبساط او موانست ہی اور فرد کی کوئی مراد نہین ہوتی سواے خدا تعالی کے اشعار

از خدا خیر خدا نباید خواست
که خیر او ہر چه ہست و بقاست
ہر چه امر نخواستی بدعا
غم فوتش ترا شود فردا
پس چرا از کریم بے ہمتا
غم خود را طلب کنی بدعا
دولت باقی از خداے کریم
چون نخواہی که دایم است و قدیم
تا که آن را بود ہمیشه بقا
نه نشینی تو در غمش فردا

بغداد سے آپ سجادہ نشین صاحب کا خط ناخدا کے نام لیکر بصرہ پہونچے پندرہ روز ناخدا نے آپ کو ٹھرایا اور بصرہ کی خوب سیر کرائی حضرت حسن بصری اور حبیب عجمی کے مزارات کی زیارت کرائی حضرت حبیب عجمی کے کپڑے رنگنے کی دکان دیکھی مگر رابعہ بصری کا مزار نہ ملا پھر جہاز مین سوار ہوکر شہر سورت مین آئے گلشن شاہ صاحب کے پیر کے مزار کی زیارت کی نہایت پرتاثیر مزار پایا وہان سے بمبئی آئے اور حکیم عبداللہ شاہ کے مکان پر ٹھہرے بہار شاہ فقیر سے ملاقات کی یہہ فقیر بھی صاحب نسبت تھا بہار شاہ کے کہنے کے موافق ایک مجذوب کے پاس جو پورانے قلعہ مین تھا گئے کچھہ شیرینی نذر کی اوس مجذوب کی عادت تھی کہ جو کوئی جاتا اوسکو گالیان دیتا تھا آپکے ساتھہ بھی سخت کلامی سے پیش آیا آپنے اوسکی گردن پکڑلی اور کہا کہ ہمکو روسیاہ کر دیا بادشاہ بناسکتے ہو کہا نہین فرمایا پھر کیون گالیان دیتے ہو وہ خاموش ہو رہا اور شیرینی کھائی میان بہار شاہ نے آپکو سمجھایا کہ حضرت آم میٹھا اور نیم کڑوا اچھا ہوتا ہے دوسرے دن آپ پھر مجذوب

کے پاس گئی اور عذر معذرت آپنے کی پھر وہانسے چلکر دہلی آگئے اور چھہ مہینے زینت المساجد مین قیام کیا اور
بعد چھہ مہینے کے پھر شہزادہ مرزا منگو کی ہمراہ حج کو تشریف لے گئے منزل بمنزل لدہیانہ پہونچے وہان پر
محکم الدین شاہ ایک درویش کامل مشہور تھے اون سے آپ ملنے گئے آپنے نام پوچھا محکم الدین نے خدا فرمایا
سبحان اللہ پھر ہمتو آپ کو آسمان پر تلاش کرتے تھے تم زمین پر ہی مل گئے اونے آپسے نام پوچھا فرمایا تم کیسے
خدا ہو کہ مخلوق کا نام نہین جانتے تہوڑی دیر کے بعد وہ بولے تمہارا نام سید غوث علی ہے باپ کا نام سید
احمد علی دادا کا نام سید ظہور الحسن ہے اوسیوقت ایک شخص مرید ہونے آیا اوسے کہا پڑہ لا الہ الا اللہ محکم الدین
رسول اللہ آپنے فرمایا پس معلوم ہوا آپ رمالی خدا ہین زائچہ دیکھکر سب کچھ کرتے ہین پس خدا ہی بنے رہو
رسول مت بنو پہلے بھی فرعون نمرود شداد وغیرہ خدا بن لئے ہین وہان سے آپ لاہور ملتان ہوتے ہوئے
کرانچی سے جہاز پر سوار ہوکر بغداد کربلا و پھر نجف اشرف کی زیارت کرتے ہوئے مکہ پھونچے اور بعد حج پھر
مدینہ منورہ کی جا زیارت کی پھر مکہ سے بمبئی بمبئی سے دہلی مین آپھونچے اس سفر حج جہاز مین تین درویش
آپ کو ملے بظاہر وہ شکستہ حال تھے ناخدا نے اون پر چوری کی علت لگائی تب وہ خفا ہوکر دریا مین کود
پڑے بیک غرق ہوگیا اور دو پانی پر ایسے چلے گئے جیسے خشکی پر پیادہ ادمی چلتا ہے جب تک نظر آئے سب
دیکھتے رہے پھر غایب ہوگئے بیت اللہ مین آپسے دو نوں ملے مدینہ تک آپکا اور اونکا ساتھ رہا فرماتے تھے
کہ کامل تھے پھر چند روز کے بعد سیر و سیاحت کا شوق ہوا دہلی سے آپ چلدے اور چوبی مہیسر پہونچے **نقل**
ایکبار شمس آباد کے قریب جنگل مین ایک فقیر احمد شاہ صاحب تھے اونکے پاس آپ تشریف لے گئے ایک نہایت
کھنہ اور بہت بڑی مسجد بادشاہی وقتوں کی تھی اسی مین رہتے تھے وہ درویش آپ سے کہنے لگے یہان
شیر لگتا ہے یہان مت ٹھہرو ایسا نہو پھاڑ ڈالے آپ نے نمانا اور وہین قیام کیا درویش حجرہ بند کرکے
سو رہے آپ نماز پڑہ کر کچھ کھانا آپ کے پاس تہا کھا کر مسجد کی چھت پر چلے گئے وہان دیکھا تو ایک بڑا کالا
سانپ پڑا ہوا ہے وہانسے چلے آئے وضو کرکے تمام رات مسجد کے چبوترہ پر بیٹھے رہے صبح ہوئی پھر میان صاحب نکلے
پوچھا شیر تو نہین آیا فرمایا آپ شیر ہین یا ہم ہین یہ احمد شاہ گنڈہ تعویز بہت کیا کرتے تھے اور بہت مال
انکے پاس تہا پھر وہانسے چلدیے چند روز کے بعد سنا کہ شاہ صاحب مر گئے اور کئی مٹکے اشرفی کے نکلے سرکاری

خزانہ مین داخل ہوئے نقل ایکبار آپ قنوج پہونچے کسی تکیہ مین قیام کیا فقیر نظر نہ آیا ایک عورت ضعیفہ
جاروب کشی کرتی تھی اوس سے پوچھا کہ تکیہ کا فقیر کہان ہی عورت نے کہا حضرت اس تکیہ مین ایک فقیر
رہتا تہا مگر چار دن سے غایب ہے میرا لڑکا مدت سے گم ہوگیا تہا سب عمل تعویذ جب نہ چلے تو اس تکیہ
کے فقیر کے پاس آئی اور اوسکی مدت تک خدمت کی تکیہ کی جاروب کشی کی ایک دن اوسنے مہربان ہوکر
پوچھا کہ تو کیا چاہتی ہے مینے اپنا مطلب عرض کیا بولا مین تو اس قابل نہین ہون کہ تیرا لڑکا منگا دون
بات یہ ہے فلان جگہ مین ایک درخت ہے وہان اوسکے پاس جا مگر میرا نام نلینا اور وہ کیسا ہی انکار کرے تو نہ ہٹیو اور التجا کر
پہچو وہ بلا دیگا مین پہر وہان مین گئی اور اوسکے سر ہوئی اوسنے ہر چند انکار کیا مینے اصرار کیا تو اوسنے کہا
جسنے تجھے بھیجا ہے اوسکا نام بتا جب منگا دونگا مینے اپنی غرض سے تکیہ والے کا نام بتا دیا بہت خفا ہوا او
بولا ہم تو سمجھے تھے نالایق کچھ آدمی ہوگیا ہی آپ بھی برباد ہوا اور ہمین بھی برباد کیا یہ کہکر میرے سر پر
ہات رکھا اور فرمایا دیکھ کدہر ہے کیا دیکھتی ہون کہ میرا لڑکا گھوڑے پر سوار چلا آتا ہے اور ایک قافلے کے ساتھ
ہے مینے کہا یہہ رہا کہا ہات پکڑ لے مینے اوسکا ہات پکڑا اونہون نے میرے سر سے ہاتھ اوٹھا لیا لڑکا موجود
پایا مگر فقیر صاحب غائب ہوگئے جب تکیہ مین آئی تو تکیہ والا بھی ندارد ہوا دیکھا اب لڑکا گھر ہے اور مین
ہر روزہ شکریہ مین یہان جاروب کشی کرتی ہون اور اوس فقیر کے منتظر رہتی ہون ایکبار قنوج سے آتا جنگل
مین ایک مزار حاجی زندنی شریف کی نام سے مشہور ہے پر فضا مقام مین واقع ہے جہان درخت بہت ہین
آپ وہان گئے مجاورنے کہا رات کو یہان صاحب مزار کا حکم نہین ہے تم نہ ٹھہرو آپ نے فرمایا ہم اذن بھی [illegible]
لے لینگے آخر آپ وہان رہے اور اگلے دن آپ نے مجاور سے کہدیا کہ ہمکو رہنے کی اجازت ہوگئی ہے یہہ [illegible]
آپ کا معتقد ہوا چند روز کے بعد وہانسے آپ چلدیے بیت المعمور مین ایک کونجڑا آپ کے وطن کا ملا تھا او
اوسکی زبانی معلوم ہوا تہا کہ آپ کے والد بہت یاد فرماتی ہین اور اصرار زور رکھتے ہین کہ ایکبار دیدار دکھائین
آپ وطن تشریف لے گئے وہان جاکر معلوم ہوا کہ والد صاحب کے رحلت ہوگئی یہہ حال سنکر آپ گھر نگئے اور
ایک مسجد مین ٹھہری مسجد کے ملانے آپکے گھر خبر کی کہ مسافر ایک مسجد مین وارد ہے حیدر حسن آپکے چھوٹے بھائی
جو دوسری والدہ سے تھے بھائی جسکی عمر بارہ برس کی تھی کھانا لیکر آئی آپ نے سب نشان پتا انساب اجداد

کا پوچھا اوسنے والدہ سے جاکر قصہ بیان کیا وہ سنکر خاموش ہو رہین ایکروز آپ نے حجام کو بلایا حجامت
کرائی آپ کے سر مین ایک نشان جلیباپی تھا اوسنی پہچانا اور کہا یہ نشان تو میرے ہاتھ کا ہے معلوم ہوتا ہے
آپ ہی ہین یا کوئی اور ہین اور آپ سید احمد علی صاحب کے صاحبزادے معلوم ہوتے ہین اور آپ جسنے
اور آپکا نشان نکلا تھا غوث آپکا نام ہے آپ نے اوسکو ٹال دیا اور جب وطن سے چلکر وہان تشریف لائے
جہان دوسری والدہ رہتی تہین تو گہر مین نگئی اور مسجد مین ٹھہرے اتفاقاً آپنے مسجد مین اذان دی والدہ نے
نے آواز سنکر پہچانا کر بیٹون سے یہہ کہا کہ اس مسافر کی آواز تمہارے باپ کیسی آواز معلوم ہوتی ہے ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ یہہ تمہارے فلان بھائی ہین تم انکی دعوت کر آؤ چنانچہ ایک بھائی آپ کا بلا لائے
صبح کو آپ دعوت کھانے گئے والدہ دفعتاً سامنے آگئی اور زار زار رونے لگی کہ تمنے کیا غضب کیا
مسافرانہ ٹھہرے اور ہماری پاس آئے آپ نے فرمایا اب ہم تمہارے قابل نہ رہے کیا گھر مین آتے ایک دن
آپ سے والدہ نے دریافت کیا کہ تمکو بہت اسمین شاید کچھ خرچ کی دقت ہوئی تہی اور کسی سے لیکے پانچ
رجال تمکو دی اور پھر بہی کہدیا کہ آیندہ پہر تکلیف نہ ہوگی آپ نے فرمایا بیشک ایسا ہی ہوا ہے
نے کہا وہ تمہارے بھائی ابو الحسن تہے اونہون نے اوسیوقت مجھسے آکر یہہ قصہ سنایا
جب نانی صاحبہ کا گھر آیا آپ وہان تشریف لیگئے اور ایک مسجد مین ٹھہرے
نے آپکو نہ پہچانا آپنے بہی اونسے اپنا کچھ حال ظاہر نکیا نانی صاحبہ بیمار تہی آپکے ماموں آپکو مسافر سمجہکر
آپکے واسطے لائے تب ذکر بیماری کا آیا آپنے فرمایا کہ چلو ہمکو بہی ذرا دکھلاؤ اونہون نے اول
انکار کیا آپنے فرمایا کہ ضعیفہ ہین جیسے تمہاری والدہ ویسی ہی ہماری غرض کہ وہ آپکو لیگئے نانی
پہچان لیا اور اپنے فرزند سے فرمایا کہ یہہ مسافر نہین ہے یہہ تو تمہارا بھانجا ہے پہر تو آپکی بہت خاطر تواضع ماموں
صاحب نے کی اور ایک دفعہ آپ والد ماجد کی حیات مین وطن مین تشریف لیگئے تھے اور آپکی بلا نکاح بیٹھی
ہوئی تہی سب نے تقاضا کیا کہ تمہاری منسوبہ بیٹھی ہے کسی سے نکاح نہین کرتی تم نکاح کرلو آپنے انکار کیا اور
سید الحسن کے ساتھ شادی کرادی شعر خوشا آن کس کزو بر ہم ایاچون ہمی زہی خوشدل
نہ زر دارم نزن دارم و آپکی والدہ نے اپنے حصہ کی جائداد دینی آپ نے اوسے بہی انکار کیا اور

نان جوین و خرقهٔ پشمینه و آب شور | سی پاره کلام و حدیث پیمبری | هم نسخهٔ دو چار ز علمی که نافع است
در دین نه لغو بوعلی و ژاژ عنصری | تاریک کلبهٔ [illegible] آن | [illegible] فتنے نبرد شمع خاوری
با یک دو آشنا که نیرزد [illegible] | [illegible] | این آن سعادت است که حسرت برد بران
جویائے تخت قیصر و ملک سکندری | او [illegible]

نقل ایکبار میان حبیب اللہ شاہ صاحب کی وفات کے بعد آپ سنبھل [illegible] صاحب [illegible] نے پہچانا اور تمام سنبھل میں شہرت کردی کہ میاں [illegible] تمام اہل شہر جمع ہوئے اور دستاربندی کی تحریک کی اور وصیت شاہ صاحب [illegible] فرمایا تم دنیادار ہو یا فقیر سب نے کہا دنیادار آپنے فرمایا ہم کون ہیں سب نے کہا آپ فقیر ہیں فرمایا افسوس کی بات ہے فقیر دنیا داروں کے ہاتھ دستار بند ہوا وے سب خاموش ہو رہے پھر آپ وہان ایکسال چار یوم رہے ؀ اشعار ؀

چاہ شیخی ہمہ چاہ است عمیق | اندرین چاہ بسے گشتہ غریق
سالکانے کہ درین چاہ شدند | عاقبت غرق درین چاہ شدند
غافل از فقر و فقیرے ماندند | بستۂ شیخی و پیرے ماندند

نقل رامپور مین لین دروازہ میان حبیب اللہ شاہ صاحب رہتے تھے آپ اونکے پاس گئے اونہون نے دیکھتے ہی تپھر اوٹھایا اور آپکی طرف دوڑے آپنے فرمایا پتھر کیون مارتے ہو نہ ملو ہمتو تمہارے پیر اور دادا پیر سب سے مل لئے ہین تم نہ ملوگے تو کچھ غم نہین آخر وہ مہربان ہوئے آپ فرماتے تھے کہ بہت صاحب ذوق آدمی تھے ایک دن ایک شخص حبیب اللہ شاہ کے پاس آیا اور شکایت کرنے لگا کہ ہمنے کوئی فقیر نہ چھوڑا مکہ مدینہ بغداد اجمیر سب جگہہ گئے کچھ نہ پایا حبیب اللہ شاہ کو جذب آیا اور اوسکو سامنے بٹھا کر ایک نظر ڈالی قلب شق ہوگیا ہرن موسی خون ٹپکا تیسری دن مرگیا نقل رامپور مین ملا سبحان شاہ سے آپ ملے ملا سبحان شاہ موحد تھے اور انکی نسبت اور فیضان کا یہہ حال تھا کہ مشایخون مین سے اگر کوئی اونکے کوچہ مین نکلتا تھا تو کہتا تھا کہ خدا جانے یہہ فقیر کیسا بدعتی ہے جب اس کوچہ مین آتے ہین تاریکی چھا جاتی ہے دو دفعے آپ رامپور مین ہے اور ملا سبحان شاہ سے ملتے رہے نقل حیات المیر صاحب سے قلعہ تغلق آباد دہلی مین ملے حیات المیر صاحب غوث پاک کی اولاد ہین حضرت شیخ تاج الدین عبدالرزاق کے پانچ فرزند تھے شیخ

ابو صالح ابو القاسم عبد الرحیم شیخ ابو محمد اسمعیل شیخ ابو المحاسن فضل اللہ سید جمال اللہ ان سب مین سید جمال اللہ حسن و جمال مین غوث پاک سے مشابہ تھے اور غوث پاک کو انسے حد سے زیادہ محبت تھی حضرت کی دعا سے آپکو عمر دائمی نصیب ہوئے ہنوز زندہ ہین اور دیار سمرقند کی طرف قیام رکھتے ہین اور حیات میر عرف نام ہے اکثر اولیا کو ان سے فیض فائدہ ہوا ہے اور بہت اولیا اونسے مرید ہوئے ہین حضرت سید محکم الدین حجروی بھی انکے مرید ہین اور شاہ لطیف بری صاحب نے بھی انسے فیض و فائدہ پایا حضرت قبلہ کو بھی ان سے فیوضات تامہ نصیب ہوئے ہین اور بعض کہتے ہین کہ نواح بسطام مین رہتے ہین اور گاہ گاہ بسطام مین آتے ہین ایک شخص نے جو بوقت ملاقات دریافت کیا کہ آپکی عمر کسقدر دراز ہوگی تو فرمایا کہ تحقیق تو ہمکو معلوم نہین ہے مگر جد امجد حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ یون فرمایا تہا کہ اگر عیسی علیہ السلام سے ہمارا سلام کہدینا تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اونکے زمانہ تک زندہ رہونگا اور اونکی امانت سلام اونکی خدمتمین پہونچاونگا۔ **نقل** مصر کے قریب ایک مقام پر لب دریائے نیل ایک بزرگ رہتے تھے اونسے ملاقات ہوئی دو چار دن اون کی خدمتمین ٹہرے نہایت عنایت سے پیش آئے ایک روز فرمانے لگے کہ سید بادشاہ آج ہمکو بخار آویگا تم مستعد ہو رہو اوس سے جنگ ہوگی جہان تک ہوسکے ہمکو سنبہالنا تاکہ ہم مغلوب نہو جاوین عرض کیا کہ یہہ تماشا آجتک نہین دیکہا ہے ضرور دیکہنا ہے آخر جب ظہر کی نماز پڑہ چکے تب اونھون نے فرمایا لو بخار آگیا اور ایک بارگی زمین پر لوٹنے لگے حضور نے بزور اونکو پکڑا اونکے جسم مین اس قدر قوت طاقت تہی کہ ہر چند روکتے تھے مگر وہ نہ رکتے تھے اور دریا کی طرف غلطان غلطان جاتے تھے پھر بزور اونکے قیام گاہ کی طرف لاتے تھے بہت دیر تک یہی حال رہا پھر اونکو ہوش آیا اور اونھون نے فرمایا کہ بس بخار گیا ہم غالب ہے وہ مغلوب ہو گیا کل پھر آویگا کل کی جنگ مین اگر ہم منظفر و منصور ہوئے تو بچ گئے دوسرے دن اوس سے بھی زیادہ اون کی حالت ابتر ہوئی بعد مین ہوش آگیا پھر اچہے ہوگئے پھر ایک روز فرمایا لو صاحب اب ہمارا وقت آگیا تم ہمارا کفن دفن کرنا یہہ کہا تھوڑی دیر کے بعد حیات بحق ہوگئے اون سے بھی آپ کو فیض فائض ہوا فقط مولف

طالبان راہ خدا اور عاشقان ذات کبریا پر واضح ہو کہ حضرت قبلہ و کعبہ نے راہ خداطلبی اور خداجوئی مین جسقدر ریاضت اور مجاہدہ کیا ہے اور پچاس برس تک جابجا مردان خدا کی جستجو اور تلاش مین سیاحی کی ہے اور نیز جو کچھ حیرانی اور سرگردانی اس راہ مین اوٹھائی ہے وہ کما حقہ اس ہیچمدان سے کتابت مین نہین آسکتی اور جو کچھ کہ خداوند کریم نے ازراہ باطن فضل بیشمار آپکے اوپر فرمایا تھا اوسکا بھی بیان قرار واقعی نہین ہوا ہان جو کوئی صدق و اخلاق دلی سے اس راہ مین جد و جہد کریگا اوسکی محنت اور ریاضت رایگان نجائیگی اِنَّ اللہَ لا یُضِیعُ اَجرَ المُحسِنِین **اشعار**

مردی باید کہ در راہ طلب ... راہ پیماید ہمیشہ روز و شب
جان سپر سازد و بلاہاے ورا ... ہم وفا خواند جفاہاے ورا
سینہ بر تیر غمش سازد ہدف ... بہر ایثار سرش بگیرد جان بکف

اور حق تو یہہ ہے کہ جسپر وارث کو فضل فرمانا ہے ہے اپنی طلب اور توفیق ریاضت اور مجاہدہ دیتا ہے اور وہ دن رات اوسکی یاد لو دمین لگے رہتے ہین اور جسپر فضل فرمانا منظور نہین ہوتا نہ اوسکو طلب صادق دیتا ہے ورنہ توفیق طاعت و عبادت عطا فرماتا ہے **رباعی**

آن کس کہ اسیر و والہ یار بود ... در سلسلۂ عشق گرفتار بود
دل از غم یار بے قرارش باشد ... آرام دلش بذکر دلدار بود

# دوسرا گلزار تعلیم مین

## دوسرے گلزار کا پہلا چمن

### رباعی

| | |
|---|---|
| از نسخہ توحید سبق می گویم | مضمون سواد نہ ورق می گویم |
| بیگانۂ حق زیار ما آگہ نیست | حق شاہد حال ست کہ حق می گویم |

حضرت قبلہ وکعبہ رمز شناس اسرار احدیت نکتہ فہم رموز صمدیت برگزیدہ بارگاہ کبریای کیف یاب ولیائے تحت قبائی ہادی طریق تفرید رہ نمائے منازل تجرید آئینہ دیدار توحید تجلی طور جلوات دید مستغرق ذات تھے ابتدائے عمر سے بحر بے پایان توحید تنزیہ مین غرق رہے شب و روز اوقات شریف کو تکمیل توحید اور تحقیق تنزیہ مین صرف کیا فیضان صحبت و تعلیم پیران شریعت وطریقت رہ نمایان معرفت وحقیقت سے حظ وافی اوٹھایا جد وجہد ریاضت ومجاہدہ کا حق جو کچھ ادا کرنے کے لایق تھا ادا کیا خاندان قادریہ چشتیہ سہروردیہ نقشبندیہ مین اہل اسلام سے طریقہ سیناس مین ہنود سے استفادہ کیا سوائے اسکے ہر راہ روش ہر طریق وطرز کے جو اہل کمال ہائے اونسے خالی از استفادہ نرہے از روئے تحقیق وتجربہ وانکشاف توحید نے ایسا رگ رگ مین اثر کامل پیدا کیا تھا کہ ہر طریق کے ذکر وشغل مجاہدہ وریاضت مین اوقات صرف کی مگر عقائد وخیالات سوائے توحید کے اور طرف منتقل نہوے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ نے اپنے فرزند ارجمند شیخ عبدالوہاب رض کو بوقت وفات وصیت فرمایا تھا خُذِ التَّوحِیْدَ التَّوحِیْدَ التَّوحِیْدُ اِجْمَاعُ الْکُلِّ

### ابیات

| | |
|---|---|
| چشم حق بین بجز از حق نتواند دید ہیچ | باطل اندر نظر مردم باطل بین ست |
| بہر چہ می نگرم صورت تو می بینم | از انکہ در نظرم جلگی تو مے آئی |

بمقابلہ توحید کے آپ کے وجود باجود مین سب نسبتین اور حالتین ایسی تھین جیسے آفتاب کے مقابلہ مین ستارے جیسے ذات کے مقابلہ مین صفات جو لوگ صاحب ظرف عالی ورضا فہم کامل حد محبت بابرکت مین حاضر ہوے توحید سے مستفیض اور تعلیم توحید سے بہرہ یاب ہوے ہمیشہ ارشاد ہوتا تھا کہ حقیقت انسانی کا اس ہیکل جسمانی مین ظہور کرنا خالی از حکمت نہین ۵

تر ادر بوتہ گل بہر آن داد ند این مہلت ۔۔۔ کہ سیم ناقص خود را کنی کامل عیار اینجا

ہر بشر پر واجب ہی کہ اپنی اصل کی طرف رجوع کرے کُلُّ شَیْءٍ یَرْجِعُ اِلٰی اَصْلِہٖ ۵

ہر کسی کو دور ماند از اصل خویش ۔۔۔ باز جوید روزگار وصل خویش

اور جب تک وہم تعینات سے خلاصی نہین ہوتی اصل کی طرف رجوع ہونا محال ہی ہرزہ اور بیہودہ عمر کا صرف کرنا حسرت وندامت اُٹھانا ہی حضرت ابو الحسن نوری قدس سرہٗ فرماتے ہین مَنْ لَمْ یَعْرِفِ اللّٰہَ تَعَالٰی فِی الدُّنْیَا لَمْ یَعْرِفْہُ فِی الْاٰخِرَۃِ

رمز من کان ندا اعمی ۔۔۔ بشنوید ای خران کودن سار
ہر کہ اینجا ندید محروم ست ۔۔۔ در قیامت ز لذت دیدار
ہر کہ زشت ست ہمہ زشت ہمی خیزد ۔۔۔ کور از خواب محال ست کہ بینا خیزد

اللہ جل جلالہ نے جب انسان کو خلعت وَلَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ اٰدَمَ سے مشرف فرمایا اوسپر بھی واجب ہی کہ اُولٰئِکَ کَالْاَنْعَامِ بَلْ ھُمْ اَضَلُّ مین شامل نہو

تنہا نہ ہمین دیر و حرم خانۂ اوست ۔۔۔ این ارض و سما تمام کاشانۂ اوست
عالم ہمہ دیوانۂ افسانۂ اوست ۔۔۔ عاقل بود آن کسی کہ دیوانۂ اوست

انسان کو چاہیے کہ طلب مطلب مین ہمیشہ سرگرم رہے تلاش وجستجو مین سعی کما ینبغی کرے مَنْ طَلَبَ شَیْئًا وَجَدَ وَجَدَّ وَجَدَ جوینده یابنده جن ڈھونڈا اون پائیان اگرچہ حصول وصول فضل پر منحصر ہی مگر کوشش وجہد بھی ضرور ہی اَلسَّعْیُ مِنِّیْ وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ

گرچہ وصالش نہ بکوشش دہند ۔۔۔ آن قدر ای دل کہ توانی بکوش

طریق وصول دو صورت پر ہی ایک یہہ کہ حق سبحانہ تعالیٰ کسی ایسے فقیر سے ملائے جو ایک نظر کمال سے یا ایک ارشاد فیض بنیاد سے پردہ غفلت طالب کے دیدۂ دل سے دفع کرکے بے رنج ریاضت و شدت مجاہدہ جمال شاہ حقیقی سے مستفیض فرما دے اور خودی سے بیخود اور ہستی بے بود سے غافل کرکے غفلت اور پندار سے محترز بناکر فکر اور استغراق ذات مین محو کردے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ یا جذبہ الٰہی خود بخود دفعتًا اپنی طرف کھینچ لے جَذْبَةٌ مِنْ جَذَبَاتِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنْ عَمَلِ الثَّقَلَيْنِ یہ نادر ہے اَلنَّادِرُ كَالْمَعْدُوْمِ دوسری صورت یہ ہی کہ کسی کتاب مین مضمون معرفت دیکھے اور دل مین ولولہ شوق پیدا ہو پھر کسی درویش حق اندیش سے عقیدت بہم پہونچا کر طریق ریاضت و جد و جہد مین قدم رکھے اور منزل مقصود تک پہونچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ ہر کس بخیال ست حالش خوب است | | ہم اول کار و ہم مآلش خوب است | |

جب طالب اپنے آپ کو اطاعت مرشد مین ایسا رکھے جیسا مردہ غسال کے اختیار مین اور سر مو کسی بات مین دخل نہ دے اور شبانہ روز اطاعت اور فرمان برداری کو فرض سمجھے مرشد کو نائب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم خیال کرے موافق اتباع و اطاعت ریاضات شاقہ مجاہدات تام بجا لاوے بیشک جا پاوے

| | |
|---|---|
| آن زمان از ریا و عجب رہی | کہ شوی پیر را رہین و رہی |
| ہست در نفس دار و گیر بسے | کہ نماند بغیر پیر کسے |
| نفس افعی و پیر خضر شمار | کو رمے سازدش زمرد وار |

دوھرہ

| | |
|---|---|
| گورگوبند دونون کھڑے کسکے لاگے پانے | بلھاری گورا اپنے جو گوبند دیے بتائے |

مشاہدہ بغیر مجاہدہ کے محال ہی ارشاد حضرت خلیفۃ اللہ غوث الثقلین رضی اللہ عنہ اَلْمُجَاهَدَةُ بَحْرٌ مِنْ بِحَارِ الْمُشَاهَدَةِ وَحِيْتَانُهُ الْوَقِفُوْنَ فَمَنْ اَرَادَ الدُّخُوْلَ فِيْ بَحْرِ الْمُشَاهَدَةِ فَعَلَيْهِ بِاخْتِيَارِ الْمُجَاهَدَةِ وَلَا اَصْحَابُ الْمُجَاهَدَةِ يدانم و

اَلْمُشَاهَدَۃِ وَالْمُشَاهَدَۃُ بِدُوْنِ الْمُجَاهَدَۃِ مُحَالٌ جو طالب بغیر مجاہدہ کے مشاہدہ کا خواہان ہی نادان ہی وَالَّذِیْنَ جَاهَدُوْا فِیْنَا لَنَهْدِیَنَّهُمْ سُبُلَنَا گو صد ہا اندیشہ دنیا و آخرت الم و محنت کوفت و سوخت ناامیدی و امید قبض و بسط سب کچھ عاید ہو سالک راہ روی سے باز نہ آے اور طلب مطلوب مین سرگرم رہے

غیر او چون ہیچ در ہیچ آمدست ۔۔ اوست مقصود آن ہمہ ہیچ آمدست
چون بدانستی کہ ہست این جملہ ہیچ ۔۔ بھر ہیچی این ہمہ بر خود مپیچ
مرد او باش از ہمہ دل سرد شو ۔۔ راہ مردان را تو مردانہ برو
تا ز سر خویشتن آگہ شوی ۔۔ رہ روی دانی و مرد رہ شوی
صد بلا گر بیشت آید رو متاب ۔۔ کم ز ذرہ نیستی ہین بر شتاب
ذرہ را در سر ہواے آفتاب ۔۔ ای بہمت کم ز ذرہ رو بخواب

متاع دو جہانی کے شوق مین مبتلا نہو تا کہ فضل و موہبت ذات لطف دیکھاے **قطعہ**

بابا اگر یک دل و یک رو گردی ۔۔ از ہر چہ ورای اوست یکسو گردی
از قید وجود ہستی موہومت ۔۔ وارستہ شوی و واصل ہو گردی

سب راہون سے خوشتر سب طریقون سے بڑھکر توحید کا طریقہ ہی **رباعی**

در رہ توحید جان ایثار کن ۔۔ دیدہ را در باز رو دیدار کن
در جلال حق جمال حق ببین ۔۔ در صفات و ذات رب العالمین

اس راہ مین نہ منزل ہی نہ مقام نہ سکون ہی نہ قیام تا طمع ماسوا ورا اللہ و راہی

آن کس کہ بسوی بحر توحید شتافت ۔۔ تا محو نشد گوہر مقصود نیافت
گویند کہ موج و قطرہ و بحر یکیست ۔۔ کس ہیچو حباب این معمّا نشگافت
خواہی کہ ز توحید دولت گردد شاد ۔۔ باید کہ شوی ز بند ہستی آزاد
ہر چند حباب آشنای دریاست ۔۔ تا محو نشد گرہ ز کارش نکشاد

اور تعلیم استعداد ذاتی اور مادہ فطرتی طالب پر ہو طالب مختلف الاقسام اور متلون الاحوال ہوتے ہین
ع ہر گلی را رنگ و بوی دیگرست ٭ کسیکو مادہ وصول ذات ہوتا ہے کوئی محبوبی صفات
بعضی جامع ذات و صفات جیسے طبیب حاذق مریض کے پہلے مرض کو اسباب و علامات سے تشخیص
فرماتا ہی اور بعد شناسای تمام اوسکا علاج کرتا ہی ایسے ہی طالب کے مادہ فطرتی اور استعداد ازلی پر
شیخ نظر فرماکر حسب استعداد و لیاقت تعلیم فرماتا ہے جس طالب مین مادہ جامعیت ہی وہ لَيْسَ كَمِثْلِهِ
شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ کی ہدایت سے محظوظ ہی جس مین مادہ جامعیت نہین فقط لیس کمثلہ شیء سے
یا فقط ہو السمیع البصیر سے مستفیض ہے بعض بزرگ فرماتے ہین کاملین بھی قسم کے ہوتے ہین بعض مقام تنزیہہ مین بعض
مقام تشبیہہ مین بعضے جامع جو فقط تنزیہی ہین وہ فقط عیسے علیہ السلام کے قلب پر ہین اور جو فقط
تشبیہی ہین وہ موسی علیہ السلام کے قلب پر ہین اور جو جامع ہین وہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے
قلب پر ہین جو لوگ جامع تشبیہہ اور تنزیہہ ہین اونکو دوستی اور دشمنی اور نرمی اور سختی آسانی و دقت
سب یکرنگ ہی دوست و دشمن کے ہنر اور کمال پر برابر نظر رکھتے ہین کسیکو برا نہین جانتے سبکے
اندر قدرت کے تماشے دیکھتے ہین ۵

| | |
|---|---|
| عشق کثرت بر نتابد بیش او باشد یکے<br>ہیچ نہ نماید ز انجم در فروغ آفتاب | یوسف و گرگ و زلیخا و عزیز و جاہ و چاہ<br>ہمچنان کز غایت نزدیکی خورشید ماہ |
| کثرتی از وحدتے خود کرد پیدا ناگہان<br>باز ہر کثرت برد موج محیط وحدتش<br>این خرد و بزرگ و کہ و مہ یکسانند<br>امروز اگر بلند و پستی دارند<br>در طریقت کعبہ و بتخانہ و منزل یکیست<br>چند ہندو یا مسلمان کوزہ و یک کوزہ گر | تا کہ شد بر وحدت بی مثلیش کثرت گواہ<br>پاک شستہ از لوح ہستی رسم و اسم ماسواہ<br>در دست زمانہ ہمچو انگشتانند<br>فردا کہ بخاک اندہمہ یکسانند<br>گرچہ منزل دو بود مقصود ہر منزل یکیست<br>گرچہ کوزہ در شمار آید ولیکن گل یکیست |

اور شیخ کا حال عطار جیسا ہونا چاہیے یعنی جیسے ہر مرض کا مریض عطار کی دکان پر

جاتا ہی اور اپنے اپنے مرض کی دوا لیتا ہی اور شفا پاتا ہی ایسے ہی شیخ کا سینہ گنجینہ تعلیم اور مخزن اسرار فیوضات ہونا چاہی حضرت غوث الاعظم غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا تو ذکر ہی کیا ہی حضرت سید الطایفہ شیخ جنید بغدادی رح اور سلطان المشایخ سلطان نظام الدین بداونی رح بھی جامع الکمالاتی مین ممتاز زمانہ ہوئے طالبان صفات ہر وقت مین بکثرت ہوتے ہین اور طالبان ذات شاذ ونادر

## اشعار

| | |
|---|---|
| خلق جہان کہ خدمتِ دادار می کنند | ہستند بر سہ قسم کہ این کار می کنند |
| قومی شدند از پی جنت خدا پرست | این رسم وعادتیست کہ تجار می کنند |
| قومی دگر کنند پرستش زبیم او | وین کار بندگان ست کہ احرار می کنند |
| جمعی نظر ازین دو جہت قطع کردہ اند | بر کار ہر دو طایفہ انکار می کنند |
| چون غیر خویش مرکز ہستی نیافتند | بر گرد خویش دور چو پرکار می کنند |
| اینست راہ حق کہ سوم فرقہ می روند | سیر وسلوک راہ بہنجار می کنند |

راہ صفات مین طالب کا دل زیادہ لگتا ہی ذوق شوق سوز وگداز فراق کشف وکرامت انوار انواع رنگارنگ منزل مقام لازمہ صفات ہین اور صفات کی کیفیت مثل گلزار پر بہار جان فزا اور فرحت افزا ہی ذات مین بیرنگی بی صفتی بی چونی بی چگونی بی نشانی حیرانی سرگردانی کے سوا کچھ نہین راہ توحید مثل دشت ویران ومیدان ریگستان ہی بعض وقت زبان قدس ترجمان پر آتا تھا کہ ہم او جڑے دیار کے رہنے والے ہین غرض اس فرمانے سے یہ تھی کہ جس طرح اہل صفات ذوق شوق اور گریہ وزاری وبیقراری وسوز وگداز مین مبتلا رہتے ہین اہل توحید ان مراتب ودرحالات سے بے تعلق ہین ان کے نزدیک فراق ووصال یکسان ہی یہ ذات مین گم اور بے نشان ہوتے ہین

| | |
|---|---|
| وجودی ندارد بغیر از خدا | ہم او بود وباشد ہمیشہ بجا |
| بہر سو بباشد جمالش عیان | کسی نیست جز وی حقیقت بدان |

لَیْسَ فِی اللّٰہِ اِثْنَیْنِ اِلَّا ھُوَ حضرت محمد رویم قدس سرہ فرماتے ہین کہ اوسکی دوستی مین اپنی خواہشون کو فنا کرنا اور آثار بشریت کا محو کرنا توحید ہی

| | |
|---|---|
| تا نیست نگردی رہ ہستت ندہند | این مرتبہ با ہمت پستت ندہند |
| چون شمع قرار سوختن تا ندہی | سرشتہ روشنی بدستت ندہند |

گو ذوق شوق سوز گداز اس راہ مین اہل صفات کا سا نہین ہی مگر سالک کو جمعیت در جمعیت سرور در سرور راحت در راحت فرحت در فرحت سکر صحویت صحویت سکون آرام مکاشفہ ذاتی الہام القا علم الٰہی گونا گون تجلی ذاتی یک سوئی یک نگی یکتائی بی نشانی حاصل ہوتی ہی وہ اسرار مکشوف ہوتے ہین کہ تحریر اور تقریر کے لایق نہین **بیت**

| | |
|---|---|
| خورشید چو رخ نمود انجم برخاست | فریاد ز نور او ز مردم برخاست |

جو شخص بتائید افضال ایزدی اس طرف مائل ہوتا ہی پھر اور کسی جانب اوسکی طبیعت نہین جاتی

| | |
|---|---|
| **شعر** قدغن ہی کہ در تک کبھی کوئی آنپائے | اور آئے تو پھر کے کہین جانے نپائے |

ہان ہر طالب کے وجود مین مادہ توحید و تفرید نہین ہوتا جیسے ذہن حافظہ فہم ذکا عقل اور دولت ظاہر و باطن مخصوص ہی ایسے ہی مادہ توحید ہی **بیت**

| | |
|---|---|
| اسرار حقیقت را ہر دل نبود قابل | در نیست بہر دریا زر نیست بہر کاہی |

شیخ اپنے تصرف سے طالب کے بطون مین نور ذکر پیدا کرسکتا ہی تخم محبت طالب کی زمین استعداد مین بو سکتا ہی لیکن خاصیت استعداد وجود طالب مین دخل نہین کرسکتا حضرت ابوبکر واسطی فرماتے ہین توحید کی راہ کا سفر ہر وجود سے نہین ہو سکتا ہر شخص کو اوسکی ہمت نہین ہی جو شخص اپنی ہستی کا خیال رکھے اور اوسکی ذات کو بھی موجود جانے بے شک اپنے شرک کا خود گواہ ہی اور جو شخص اوسکی ذات کے خیال مین مستغرق ہو اور اپنے وجود کا بھی گمان کرے بے شک کفر پسند کرتا ہے اور جو اوسکی ذات کے مقابلہ مین اپنی ذات کو بھی موجود جانے کافر ہی اور جو اپنی ذات کو موجود سمجھے اور اوسکی ذات کی طلب بھی کرے نادان ہی جسنے آپ کو دیکھا اوسکو نہ دیکھا جسنے اسکو

دیکھا آپ کو نہ دیکھا حضرت ذوالنون مصری قدس سرہ کا ارشاد ہی کہ ایک راہ خرد ہی ایک بزرگ اگر راہ خرد کا طالب ہی تو ترک دنیا و گناہ و شہوت کر اور جو راہ بزرگ کا طالب ہی تو جو کچھ ماسوا حق ہی اسکو ترک کر **فرد**

| خیال ملک دو عالم بنیاد در دہ خیال | سری کہ نیست دمی خالی از خیال حبیب |
|---|---|

**نقل** حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی کی والد بزرگوار جب اقسام اقسام کی جد وجہد کر چکے حضرت شیخ امان پانی پتی رح کی خدمت مین عرض کیا کہ یا ہادی طریق خاص پر لگا اونھون نے ارشاد کیا کہ پہلے تم اپنا حال اور اپنے خیالات بیان کرو تاکہ تمھاری استعداد اور قابلیت معلوم ہووے عرض کیا کہ بعض وقت میرے دلمین یہ خیال پیدا ہوتا ہی کہ سارے جہان مین مین ہی محیط ہون ہر جز و کل مین سوا اپنے اور کچھ نظر نہین آتا شیخ نے فرمایا ہم تمھارے مادہ اور ظرف سے بخوبی آگاہ ہوگئے تمھارے وجود مین آفتاب توحید کی تجلی ہونے والی ہی اب سمجھو ایک راہ دو قدم ہی اور ایک ایک قدم ایک عدم ہی اور ایک وجود عدم تو عدم ہی اوسکا بیان اور تشریح کالعدم دوسرا وجود ہی یعنی خدا موجود اور غیر خدا جو کچھ ہے نابود و بے وجود **مصرعہ** بخدا غیر خدا در دو جہان چیزے نیست + یہ سمجھا کر سجود القلب یعنی فنافی الحق کی ترکیب اونکو بتلادی کہ اسکو کرتے رہو **نقل** شاہ بھیک رحمۃ اللہ علیہ نے جو شاہ کمال قادری سے فیضیاب تھے ایکبار یہ دوہا بابا ستیل داس کے پاس لکھ بھیجا **دوہرہ**

| چلتے چلتے جگ بھیو اور بھیک و او رور | خرچی بنڈری یک تھکی کیسے جا مین حضور |
|---|---|

بابا ستیل داس نے بدیہہ یہ جواب بھیجا

| جن ٹین تم جات ہو اون ٹیکن ہی دور<br>صنمارہ قلندر سنسر دار بمن نمائی | ست نام ستیل پوری جو سنمکہ رہی حضور<br>کہ در راز دور دیدم رہ و رسم آشنائی |
|---|---|

ہزاروں طالبون مین سے کوئی ایسا بلند ہمت ہوتا ہی جو راہ توحید مین قدم رکھ کر ریاضت و مجاہدہ کرتا ہی اور بموجب **حدیث** اُقْتُلُوْا اَنْفُسَکُمْ بِسَیْفِ الْمُجَاھِدَاتِ وَالْمُخَالِفَاتِ مخالفات

کو مٹا کر مردمیدان نامرادی بنتا ہی اور چراغ ہدایت دین و آئین سرور کائنات مفخر موجودات سلطان الاصفیا شہنشاہ انبیا سیدنا و مولانا احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی سے اس راہ مین بے دغدغہ چلتا ہی ؎

| | |
|---|---|
| برو کار خود کن سر خویش خار | کہ این گل نروید زہر ہیچ خار |
| درین بوتہ بسیار بگداختند | زہر آہن آئینہ کے ساختند |
| کجا ہر صدف لائق گوہر است | نہ ہر نافۂ مشک را در خور است |
| نہ ہر مرد کاؤس و کے مے شود | کہ ہر مرغ طاؤس کے مے شود |
| نزد بوے یوسف زہر پیرہن | کجا بار شہ یافت ہر پیرزن |

حضرت ابو الحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین سلوک مین ایک تماشا ہی جسکو جوانمرد بازار طریقت کہتے ہین اوس بازار مین طرح طرح کی صورتین اور نیرنگ ہین جب راہ چلنے والے وہان پہونچتے ہین رہ جاتے ہین اون صورتون کا نام کرامت ہی آخرت ہی بہشت ہی جہان طالب ہی ان کی طرف التفات کیا رہ گیا بہتر ہی کہ سبکو ترک کرے اور سر بسجدہ ہوکر ذات سے خلوت کا طالب بنے اور دریاے لطف سے پار ہوکر یگانگی تک پہونچے اور خودی کو فنا کرے مطلب پاے ؎

| | |
|---|---|
| ہر کس ز خدا دولت و دین مے طلبد | یا سیمبرے ماہ جبین مے طلبد |
| بیچارہ دلم ز آنہا این مے طلبد | خواہان وصال ست ہمین مے طلبد |

جب خیال آخرت سد راہ طالب ہی تو مبتلاے خواہشات دنیا کا کیا ٹھکانا ہی ؎

| | |
|---|---|
| ہم خدا خواہی و ہم دنیاے دون | این خیال ست و محال ست و جنون |
| پہلے پریت دیہہ سے توڑے | تا کے لیے جگت سے جوڑے |
| چھوڑے تین لوگ کا آسا | سبھی کرے بھرم پرگاشا |

بعض اوقات استقامت اور پختگی کی نسبت اشارت ہوتی تھی کہ انسان جس راہ مین ہو

پختہ ہوا الاستقامت فوق الکرامت **نقل** خلیفہ بغداد حضرت شبلی رحمتہ اللہ علیہ کا مرید تھا اوسنے عام حکم دیدیا تھا کہ اگر کسی مجرم کی نسبت ہم حکم دار دین اور ہمارے شیخ اوسکی رہائی چاہین تو ملازمان شاہی اور مقربان بارگاہی بلا ہماری اطلاع کے اور بغیر سوچے سمجھے اوس مجرم کو چھوڑ دین اور شیخ والا جاہ یگانہ کے ارشاد کے خلاف نکرین اتفاقاً ایک چور نے قتل کی سزا کا حکم پایا اور جلاد اوسکو مقتل کی طرف لیچلے راہ مین حضرت شبلی رحمتہ اللہ علیہ ملگئے آپنے اوسکو رہا فرمادیا اور اوسکو سمجھا دیا کہ آیندہ ایسی خطاے شرعی نکرنا چور نے بعد عرصہ قلیل کے پھر چوری کی پھر پکڑا گیا پھر حکم دار ہوا پھر آپنے رہا کر دیا اسی طرح چند بار یہی معاملہ پیش آیا جب ملازمان سیاست نے دیکھا کہ چور اپنی حرکت سے باز نہین آتا اور دریاے رحمت شیخ کا بھی جوش کم نہین ہوتا ناچار خفیہ خفیہ مقتل مین پہونچایا حضرت شیخ بھی جا پہونچے اور فرمایا ؏

| | |
|---|---|
| باز آ باز آ ہر آنچہ ہستی باز آ | گر کافر و گبر و بت پرستی باز آ |
| این درگہ ما درگہ نومیدی نیست | صد بار اگر توبہ شکستی باز آ |

الثانی التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ چور نے توبہ کی اور عفو تقصیر چاہا بعد چندے پھر چوری کی اور پھر پکڑا گیا ابکی مرتبہ جلادون نے شیخ کی بے خبری مین دار پر کھینچدیا تب حضرت شیخ اوسکی لاش پر تشریف لاے اور اوسکا قصہ سنکر فرمانے لگے آفرین شاباش پختگی اور استقلال اسیکو کہتے ہین بعضون نے لکھا ہی کہ آپنے اُسکی لاش کا طواف کیا اور فرمایا ؏

| | |
|---|---|
| طالب راہ راادب دادی | جان خود را درین طلب دادی |

جس طالب کا اختر طالع بلند اور بخت یاور ارجمند ہوتا ہی رہبری فضل کبریا سے بحر ناپیدا کنار توحید مین غواصی استقلال سے کرتا ہی اور از راہ ریاضت و مجاہدہ تزکیہ و تصفیہ و تجلیہ و تخلیہ کے گوہر مقصود سے دامن آرزو پر کر کے مکاشفہ ذات اور فنا ذات تک پہونچتا ہی ؏

| | |
|---|---|
| ہر دل کہ بدام غم او شاد بود | از ہر دو جہان فارغ و آزاد بود |

دیدم ہمہ جا صورت معنی ست یکے  —  این آئینہ ہر جاست خدا داد بود

اقسام فنا بہت ہین لیکن فناے ذات کے مقابلہ مین سب بیرنگ اور ہیچ ہین یہہ دولت عظمی اور نعمت کبری سواے طالب فنا ذات کے اور کسیکو حاصل نہین ہو سکتی قاعدہ ہی جو شخص جسپر عاشق ہوتا ہی اوسکا عشق جب غلبہ کرتا ہی فنا فی المعشوقی کی حالت ضرور عاشق پر وارد ہوتی ہی جب مجنون پر لیلی کے عشق نے علبہ بکمال اور اثر تام پیدا کیا اپنی ہستی کو بھول گیا انا لیلی اوسکی زبان سے ادا ہونے لگا مجنون ایک لبرزیبا کا فریفتہ تھا اوسکے بکمال عشق نے اوسکو لیلی بنا لیا عشق آلہی جس وجود پر اپنا رنگ لاتا ہی منصور کیطرح اوس سے انا الحق کہلاتا ہے

نظم

نحن اقرب گفت یعنی قطرہ و دریا یکیست  —  عاشق و معشوق و ساقی مستی و صہبا یکیست
ایکہ دور افتادۂ از خویش گرداری خبر  —  مشہد و مشہود و شاہد مولی و مولا یکیست
گرچہ عالم مظہر حسن خداے دو جہانست  —  اسم اعظم در میان جملۂ اسما یکیست
ہستی مطلق توی دیگر خیالے بیش نیست  —  زانکہ اندر نشۂ تو جملہ اشیا یکیست
حسن عالمگیر تو از بہر اظہار کمال  —  می نماید در ہزاران آئنہ اما یکیست
با ہمہ خوبان اگرچہ حسن تو ہمرہ بود  —  در حقیقت دلبر یکتاے بے ہمتا یکیست
این ہمہ آشوب و غوغا در جہان از عشق اوست  —  گشت معلوم این زمان سر فتنہ غوغا یکیست

انسان جسمانیت کے سبب کثیف ہی اور روحانیت کے وجہ سے لطیف جس طرف کو متوجہ ہوتا ہے وہ ہی رنگ ظہور پاتا ہے

انسان گہی جسم گاہ جان میگردد  —  گہ عین فرشتہ گاہ حیوان میگردد
از نسبت جامعیتے انسان ست  —  کو روے بہرچہ آورد آن میگردد

مولانا ے روم رح

از جمادی مردم و نامی شدم  —  وز نما مردم بحیوان برزدم

| | |
|---|---|
| مردم از حیوانی و آدم شدم | پس چہ ترسم کہ ز مردن کم شدم |
| حملۂ دیگر بمیرم از بشر | تا برآرم از ملائک بال و پر |
| وز ملک ہم بایدم این جستجو | کل شئ ھالک الا وجہہ |
| بازد یگر از ملک قربان شوم | آنچہ اندر وہم نا ید آن شوم |
| پس عدم گردم عدم چون ارغنون | گویدم کانا الیہ راجعون |
| چون اویس از خویش فانی گشتہ بود | آن زمینے آسمانے گشتہ بود |

شیخ کی طرف توجہ کامل سے فنافی الشیخ حضرت نبوی صلعم کی طرف ارادت تمام سے فنا فی الرسول مشغولی حق سے فنا فی اللہ ہوتے تھے کبھی ارشاد ہوتا تھا

| | |
|---|---|
| من و توحید تو ہیہات دلم مے لرزد | این قدر بس کہ حدیثے بزبان میرانم |
| ہمہ جا در ہمہ سو روی تو در جلوہ گریست | مصحف روے ترا از ہمہ سو می خوانم |

عالم کون و فساد کے ظہور سے پہلے سوائے ذات پاک بیچون و بے چگون کے اور کچھ نہ تھا وہی ذات مطلق ذات بحت اور لا ہوت اور بیرنگ کہلاتے رہے نہ زمین تھی نہ آسمان تھا نہ چاند نہ سورج نہ انسان نہ حیوان نہ فرشتہ نہ جن نہ بہشت نہ دوزخ نہ کفر نہ اسلام نہ عناصر جب ذات بیرنگ اور بے صفت اور بے نشان نے رنگہاے گوناگون اور شانہاے بوقلمون سے اپنے جمال کا جلوہ کیا اوس جلوہ کا نام عشق ہوا حدیث العشق ھو اللہ اول ما خلق اللہ عشقی

## صفت عشق

| | |
|---|---|
| پرتو مہر قدیم ست این ہمہ تابان عشق | جلوۂ نور کلیم ست آتش سوزان عشق |
| عشق شاہ و عشق ماہ و عشق راہ | بر سر خود عشق مے پوشد کلاہ |
| عشق عالم عشق آدم بالیقین | ہر چہ بینی در حقیقت عشق بین |
| عشق وہم و عشق فہم و عشق ہوش | عشق دست و عشق پا و عشق گوش |
| عشق صورت در جمال خود نمود | جملہ اشیا در حقیقت عشق بود |

چند گویم عشق این و عشق آن — ہرچہ بینی عشق عشق و عشق آن
حبذا روزے کہ پیش از روز و شب — فارغ از اندوہ و آزاد از طرب
متحد بودیم با شاہ وجود — حکم غیریت بہ کلے محو بود
بود اعیان جہان بے ضد و چون — زامتیاز علمی و عینی مصون
نے بلوح علم شان نقش ثبوت — نے زخوان فیض ہستی خوردہ قوت
نے زحق ممتاز نے از یکدگر — غرقہ دریاے وحدت سربسر
ناگہان در جنبش آمد بحر جود — جملہ را در خود ز خود با خود نمود
امتیاز علمی آمد درمیان — بے نشانے زان نشانہا شد عیان
واجب و ممکن ز ہم ممتاز شد — رسم و آئین دوئی آغاز شد
بعد ازان یک موج دیگر زان محیط — تا بساحل آمد ارواح بسیط
موج دیگر زد پدید آمد ازان — برزخ جامع میان جسم و جان
پیش آن کز زمرۂ اہل حق ست — نام آن برزخ مثال مطلق ست
موج دیگر بار در کار آمدہ — جسم و جسمانی پدیدار آمدہ
جسم ہم گشت ست طورے بعد طور — تا بنوعے آخرش افتادہ دور
نوع آخر آدم ست و آدمی — گشتہ محروم از مقام محرمی
بر مراتب سر بسر کردہ عبور — پایہ پایہ ز اصل خود افتادہ دور
گر نگردد باز مسکین زین سفر — نیست از وے ہیچکس مہجور تر

عشق جس طالب کے دل مین وارد ہوتا ہی ما سوا اللہ کو سوختہ کرتا ہی سواے محبت ذات کے کچھ اوسکے دل مین باقی نہین رہتا مصرعہ ہرجا کہ سلطان خیمہ زد غوغا نماند عام را جناب رسالت ماب صلعم فرماتے ہین اَلعِشقُ نَارٌ اِذَا وَقَعَ فِي القَلبِ يُحرِقُ غَيرَ اللهِ بَل يُحرِقُ ذِكرَ اللهِ وَذِكرَهُ يُحرِقُ اِسمَ اللهِ مردان راہ حق کا اسپر اتفاق ہی کہ

عشق انسان کو خدا تعالی تک رسائی نصیب کرتا ہی حضرت ابوالحسن خرقانی فرماتے ہین جو عاشق ہوا اوسنے خدا کو پایا اور آپ کو فراموش کیا

| | |
|---|---|
| عاشقان کشتگان معشوق اند | برنیاید ز کشتگان آواز |
| ای مرغ سحر عشق ز پروانه بیاموز | کان سوخته را جان شد و آواز نیامد |

عاشق کی زندگی ہی عشق کے ہونے سے اور طالب کی طلب بے عشق کے بے مزہ

| | |
|---|---|
| روزے دو که اندرین جہانم زنده | شرمم بادا اگر بجانم زنده |
| آن لحظه شوم زنده که پیشت میرم | وان دم میرم که بی تو مانم زنده |

جو طالب عشق سے بے نصیب ہے مجنون بے حاصل ہی اور دیوانہ خود بین و خود رای ہے

| | |
|---|---|
| سر بے عشق را باید بریدن | بدوش این بار را نتوان کشیدن |

عشق دو صورت پر ہی عشق کبیر عشق صغیر عشق صغیر بندون کا عشق ہی خدا تعالی کی ذات سے عشق کبیر خدا تعالی کا عشق ہی اپنے بندگان خاص الخاص کے ساتھ عشق ہی پیرایہ حصول ہی عشق ہی سرمایہ وصول لیکن بے آئینہ جمال محمد رسول اللہ تجلی آفتاب اللّٰہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کا دیدار محال ہے جب عشق مرتبہ انتہا کو پہونچ جاتا ہی وَجَّهْتُ وَجْهِيَ نقد وقت ہوتا ہے عارفان کامل جب جمال الوہیت کے عشق مین سرگرم ہوتے ہین شعاع جمال ذات الہی اونپر تجلی فرماتی ہی کہ اپنے پرتو مین اونکو محو کرلیتی ہی **فرد**

| | |
|---|---|
| چون آفتاب در رخ ہر ذرہ ظاہرم | از غایت ظہور عیانم پدید نیست |

اور جب اس مقام مین استقامت اونکو نصیب ہوتی ہی یعنی اپنے وجود کو پرتوہ جمال دیکھنے مین انا الحق اور سبحانی ما اعظم شانی کا ظہور ہوتا ہی ایکبار رسول مقبول صلعم نے جبریل علیہ السلام سے سوال کیا ای جبرئیل تمنے خدا تبارک و تعالی کا کبھی دیدار بھی کیا ہی جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا یا رسول اللہ ذات ذوالجلال مین اور مجھ مین ستر حجاب نور کے واسطہ ہوتے ہین گران حجابون مین سے ایک بھی اوٹھ جاے تو یقین ہی مین شعلہ جمال کی گرمی سے جلجاؤن

علی ہذا رفتہ رفتہ عارف حق کے سامنے سے یہ سب حجاب اوٹھتے جاتے ہین رفتہ رفتہ اوٹھنے
مین یہ حکمت ہی کہ طالب کی نگاہ پختہ ہوجاتی ہی حق یہ ہی کہ ذات آفتاب نوازندہ اور اوسکی شعاعین
اوسکی سوزندہ ہوتی ہین جب یہ مقام نصیب عارف ہوتا ہی زیست عاشق بے معشوق
محال ہوتی ہی اور بے جمال یار حیات وبال وصال کی حالت مین بھی بیقراری فراق جیسے
قائم رہتی ہی عجب عالم ہوتا ہی کہ جمال یار کی تجلی کا دیکھنا بھی محال اور نہ دیکھنا بھی محال نظم

غمگین باشم چو روے تو کم بینم — چون بینم روے تو بغم بنشینم
کس نیست بدینسان کہ من مسکینم — کز دیدن و نادیدن تو غمگینم
عاشقان را در فراق و در وصال — جام خون باید کشیدن مال مال
سوز وصل از سوز ہجران صعب تر — در میان قصہ موسے نگر
چونکہ ہنگام مناجات آمدے — پاے کوبان سوے میقات آمدے
در فراقش ذوق بنگر سابقا — در وصالش خر موسے صعقا
در فراقش دمبدم جوشش ببین — در وصال افتادہ مدہوشش ببین
در فراقش صبر خود کار دل است — در وصالش صبر کردن مشکل است
تاکہ پروانہ جدا از شمع بود — خاطر از سوز نہانی جمع بود
چونکہ با شمعش وصال آمد پدید — بین چہا بر جان آن مسکین رسید
سوختن خود را تا بہ گلے شمع شد — تفرقہ بگذاشت عین جمع شد
تا جمال شمع را افروختند — ہستی پروانہا را سوختند
در ظہور نور آن شمع طراز — حاصل پروانہ نورست و گداز

عشق وہ عالی نعمت ہی کہ محرمان ذات ہی اوسکے لطف سے واقف ہین غیر کو سواے
ملال کے کیا حاصل البتہ جو قابل عشق نہین قابل عرفان نہین جب ذات نیرنگ نے پیرایہ عشق مین
ظہور کیا کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ لِاُعْرَفَ کے مضمون

کی تجلی جلوہ افروز ہوی عشق ہی سے روح اعظم جسکو حقیقت محمدیہ اور روح کلی سرور کائنات صلعم کہتے ہین ظہور مین آئے اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ رُوْحِیْ

ہم رحمت عالمے زما ارسلناک ہم مایۂ آفرینشی از لولاک

روح محمدی کو ابوالارواح اور حضرت آدم کو ابوالاجساد کہتے ہین روح محمدی سے اور ارواح کا ظہور ہوا ہی حدیث اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْمُؤْمِنُوْنَ مِنْ نُوْرِیْ حضرت خضر علیہ السلام کا ارشاد ہے خَلَقَ اللّٰہُ تَعَالٰی نُوْرَ مُحَمَّدٍ مِنْ نُوْرِہٖ فَصَوَّرَہٗ وَصَدَّرَہٗ عَلٰی یَدِہٖ وَیَبْقٰی ذٰلِکَ النُّوْرُ بَیْنَ یَدَیِ اللّٰہِ مِائَۃَ اَلْفِ عَامٍ فَکَانَ یُلَاحِظُہٗ فِیْ کُلِّ یَوْمٍ وَلَیْلَۃٍ سَبْعِیْنَ اَلْفَ لَحْظَۃٍ وَنَظْرَۃٍ وَیَکْسُوْہُ فِیْ کُلِّ نَظْرَۃٍ نُوْرًا جَدِیْدًا وَکَرَامَۃً جَدِیْدَۃً ثُمَّ مِنْہَا الْمَوْجُوْدَاتُ کُلُّہَا

ز دریا موج گوناگون بر آمد ز بے چونی برنگ چون بر آمد
جو این دریاے بیچون موجزن شد حباب آسا بروگردون بر آمد
گہے در کسوت لیلی فرو شد گہے در صورت مجنون بر آمد
بمعنی ہیچ دیگرگون نگردید بصورت گرچہ دیگرگون بر آمد

اس آیت سے نور ذات کی کئی صورتین ظاہر ہین قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی نُوْرُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِہٖ کَمِشْکٰوۃٍ فِیْہَا مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِیْ زُجَاجَۃٍ اَلزُّجَاجَۃُ کَاَنَّہَا کَوْکَبٌ دُرِّیٌّ یُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ زَیْتُوْنَۃٍ لَّا شَرْقِیَّۃٍ وَّلَا غَرْبِیَّۃٍ یَّکَادُ زَیْتُہَا یُضِیْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْہُ نَارٌ نُوْرٌ عَلٰی نُوْرٍ یَہْدِی اللّٰہُ لِنُوْرِہٖ مَنْ یَّشَآءُ وَیَضْرِبُ اللّٰہُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ مشکات مصباح زجاجہ زیت و شجر بدن مشکات قلب زجاجہ روح مصباح زیت افاضہ شجر وجود واجب الوجود معنی دیگر شجر اسم جامع کہ جمع اسمائے الٰہیہ زیت تجلیات اسماسہ زیتون اعیان ثابتہ مصباح عقل اول مشکات نفس کلیہ دیگر عقل اوّل شجر روح زیت نفس مصباح

دل زجاجہ تن مشکات دیگر روح حیوانی کہ عبارت دل صنوبری سے ہی مشکات ہی روح نفسانی بجاے زجاجہ ہی قلب انسان مصباح ہی روح انسان زیت ہی روح محمدی بجاے شجرہ مبارکہ زیتونیۃ لاشرقیۃ ولا غربیہ جیسے شجر جامع شاخ وشگوفہ وبرگ وگل وثمر کی ایسی ہی روح محمدی جامع جمیع ارواح علوی وسفلی وانوار ارضی وسماوی ہی کہ اصل سبکی وہ ہی اور جملہ فروع اوسکی ہین یَهْدِی اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ یَّشَآءُ

| | |
|---|---|
| معمور ہو رہا ہی عالم مین نور تیرا | از ماہ تا بماہی سب ہی ظہور تیرا |
| جب جی مین یہ سماے جو کچھ کہ ہی سو تو ہی | پھر دل سے دور کب ہو قرب حضور تیرا |
| اسرار احمدی سے آگاہ ہو سو جانے | تو نور ہر بشر ہے ہر سنگ طور تیرا |
| وحدت کی ہین یہ جلوے نقش و نگار کثرت | گر سر معرفت کو پاوے شعور تیرا |

کبھی فرماتے تھے شیخ کامل کے ارشاد فیض بنیاد کے موافق جو کچھ ذکر شغل مراقبہ تصفیہ باطن کے لیے بتلاوے طالب کو کرنا چاہیے تاکہ ناسوت سے گذر کر ملکوت مین پہونچے اور فتوحات عالم ملکوت سے شادکام اور بہرہ ور ہو کر بقدر لطافت وصفای وآگاہی صورتہاے نیک اور پاکیزہ ولطیف مشاہدہ کر کے محظوظ ہو واضح ہو کہ عالم محسوسات ملک اور ملکوت ہی اور عالم معقولات عالم ارواح اور جبروت ہی اور جو کچھ کہ انکے سوا ہی وہ لاہوت ہی یعنی لاہوت ذات ہی اور جبروت اوسکی صفات ہی اور ملکوت اوسکا فعل اور ناسوت اوسکے فعل کا اثر ناسوت سے جبروت تک اقوال وافعال ہین الشریعت اقوالی والطریقت افعالی اور بعد جبروت کے جملہ حال ہی کہ الحقیقت احوالی والمعرفت سری شریعت گفتار ہی طریقت کردار ہی حقیقت احوال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اَلشَّرِیْعَۃُ کَالسَّفِیْنَۃِ وَالطَّرِیْقَۃُ کَالْبَحْرِ وَالْحَقِیْقَۃُ کَالصَّدَفِ وَالْمَعْرِفَۃُ فِیْهَا کَالدُّرِّ فَمَنْ اَرَادَ الدُّرَّ رَکِبَ فِی السَّفِیْنَۃِ ثُمَّ شَرَعَ فِی الْبَحْرِ ثُمَّ یَصِلُ اِلَی الدُّرِّ وَمَنْ تَرَکَ ہٰذَا التَّرْتِیْبَ لَمْ یَصِلِ الدُّرَّ ناسوت اور ملکوت کے درمیان شریعت ہی ملکوت اور جبروت

کے درمیان طریقت جبروت اور لاہوت کے درمیان حقیقت ۔ وہان گفتار نہ کرد اتین مرتبہ ناسوت مین ہی دل مرتبہ ملکوت مین روح مرتبہ جبروت مین اور سر مرتبہ لاہوت مین جب ناسوت کو تزکیہ نفس سے لے کیا ملکوت پر عروج ہوتا ہے اور ملکوت سے ساتھ تصفیہ دل کے ترقی کی تو جبروت مین رسائی ہوئی اور جبروت کی آزادی سے لاہوت کا وصال ہوتا ہی ذکر زبان ذکر ناسوتی ہی ذکر دل ذکر ملکوتی ذکر روح ذکر جبروتی ذکر سر ذکر لاہوتی ذکر زبان لا الہ الا اللہ ناسوتی ذکر دل اللہ اللہ ملکوتی ذکر روح ہو من ہو جبروتی ذکر انا لاہوتی آیندہ نہ عبارت نہ اشارت لاہوت جبروت پر محیط ہی جبروت ملکوت پر ملکوت ناسوت پر واللہ بکل شیء محیط لاہوت معنی ہے جبروت اوسکی صورت ہے جبروت معنی ہی اور ملکوت اوسکی صورت ہی ملکوت معنی ہی اور ناسوت اوسکی صورت جو ارادہ کہ لاہوت مین پیدا ہوتا ہی جبروت مین تجلی کرتا ہی ملکوت و ناسوت مین ظاہر ہو جاتا ہی لا تتحرک ذرۃ الا باذن اللہ لاہوت مثل تخم ہی جبروت و ملکوت و ناسوت شاخ و برگ و گل ہین پیش از ظہور تمام درخت تخم مین تھا اسم تھا نہ رسم تھی بعد ظہور تخم درخت سے جلوہ افروز ہوا پیش از ظہور خلق باطن حق مین تھی بعد از ظہور حق باطن خلق مین تجلی افروز ہوا و ان الی ربک المنتہی وصل الحبیب بالحبیب واقترن الطالب بالمطلوب ۔

شبی در خود نگہ کردم جمال کبریا دیدم
پس از خود چون برون رفتم ہمہ ملک بقا دیدم

مرا در عالم ناسوت چشم عقل بود آگہ
چو در لاہوت پیوستم چگویم تا چہا دیدم

محیطے یافتم کز وی یکی قطرہ است نفس کل
شدم در حضرتے انجا ہمہ شاہان گدا دیدم

تجلی کرد نور قدس اندر دیدۂ باطن
نظر در ہر چہ می کردم ہمہ عالم خدا دیدم

نمن لی اونہ ولی من خود او امن دو چون گویم
کہ در دین یکی گویان دو گفتن ناروا دیدم

انا الحق گفتنم آنخبا طفیلی شد ہمی گویم
ولی با ان ہمہ خود را طفیل مصطفی دیدم

مگو با من چہ دینداری خوشم با دین توحیدش
ہمین دین بر صواب آمد دیگر دینہا خطا دیدم

اور یاد رہے کہ جب تک طالب عالم ناسوت کی قید مین مبتلا ہی قلب کی کثافت اور غفلت سرمایہ پریشانی ہی عالم ملکوت کے لطائف نظر نہین آتے کرچہ کرچہ اشکال دیکھتا ہی صدا ہای مہیب سنتا ہی بے حظ بے حلاوت رہتا ہی اور طالب کو اس مقام مین مقیم ہونا یا اوسکے لطایف صورت پر فریفتہ ہو کر قیام کرنا اور کشف کرامت کے شاہد زیبا جمال کی ناز غمزون پر شیدا ہونا بہتر نہین ہی جو طالب زیادہ تر ملتفت ہوا یہین رہا نظم

| | |
|---|---|
| درین منزل بود کشف و کرامات | ولے باید گذشتن زین مقامات |
| ندا رسید بجا نہا کہ چند می پائید | بسوی خانۂ اصلی خویش باز آئید |
| چو قاف قربت ما زاد و بود اصل شماست | بکوہ قاف بپرید خوش چو عنقائید |
| سفر کنید ازین غربت و بخانہ روید | ازین فراق ملولیم عزم فرمائید |
| بغم فرو نروم باز سوے یار روم | بدان بہشت و گلستان لالہ زار روم |
| ز برگ ریز خزان فراق سیر شدم | بگلشن ابد و سیر پایدار روم |

نقل ایکبار مجنون سے لیلی نے پارہ گوشت طلب کیا مجنون نے دریافت کیا کہ کس جگہہ کا گوشت دون لیلی ہنسی اور بولی کہ ابھی بوے خامی موجود ہی اور کیف ناسوت نے پردہ غفلت نہین اوٹھنے دیا پھر مدت کے بعد گوشت طلب کیا تب مجنون نے عرض کیا کہ جہانسے درکار ہو کاٹ لو لیلی نے تبسم فرمایا اور سمجھی کہ مرتبہ عشق کی مدد سے سب بلا ردہی لطف ملکوت نے رنگ دیکھایا ہی استغنا طبیعت مجنون مین سمایا ہی جب اور زیادہ تر ترقی ہوی او اپنی ہستی سے بے خبر ہو کر انا لیلی کا زمزمہ لب پر آیا جبروتی شان نے یکائگی کے جلوے دکھاے پھر لیلی لیلی یاد رہا جب جلوہ لاہوتی نے ظہور کیا پھر محویت کلی اور فنای تام طاری ہوی پھر نہ لیلی لیلی یاد رہا نہ مجنون کہنے کا دھیان ایا اس مقام پر نہ خودی نہ بیخودی نہ ذکر نہ ذاکر نہ مذکور

| | |
|---|---|
| ہم تو مے تو ان ترا دیدن | بل توئی ناظر و توئی منظور |

مدتے این گمان همی بردم — کہ منم ذاکر و توئی مذکور
شد یقینم کنون کہ غیر تو نیست — ذاکر و ذکر و شاکر و مشکور

جبروت سے گذر کر عالم لاہوت کے لذایذ سے محظوظ ہوتا ہی یہ عالم ناسوت ملکوت جبروت سبکی اصل ہی اور سب پر محیط ہی اس عالم سے اور عوالم کو ایسی نسبت ہی جیسے دریا سے موج کو یا الفاظ کو معنی سے اس مقام پر تجلی ذات جسکو مکاشفہ ذاتی کہتے ہین نصیب ہوتا ہی

ما همه دریا و دریا عین ما بوده ولیک — مائے ما درمیان ما و دریا حائل است
چشم دریابین کسی وارد کہ غرق بحر شد — ورنہ نقش موج بیند ہر کہ او بر ساحل است
نیست کامل در دو عالم آنکہ دریا عین اوست — عین دریا ہر کہ شد میدانکہ مرد کامل است

جس وقت تجلی ذات ہوتی ہی ہر طرح سے اسرار توحید و یکتائی منکشف ہوتی ہین عالم جبروت سے گزر کر عالم لاہوت مین محو در محو اور فنا در فنا ہوتا ہی اور ہر سہ عالم مذکور کی طرف کچھ التفات نکرے الہامات غوثیہ مین ہے یاغوث الاعظم إِذَا أَرَدْتَ أَنْ تَدْخُلَ فِي حَرَمِي فَلَا تَلْتَفِتْ بِالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوتِ وَلَا بِالْجَبَرُوتِ لِأَنَّ الْمُلْكَ شَيْطَانُ الْعَالِمِ وَالْمَلَكُوتُ شَيْطَانُ الْعَارِفِ وَالْجَبَرُوتُ شَيْطَانُ الْوَاقِفِ فَمَنْ رَضِيَ بِوَاحِدٍ مِنْهَا فَهُوَ عِنْدِي مِنَ الْمَطْرُودِينَ اے غوث بزرگ جو تو چاہے حریم مین انا ئیں التفات نکر ملک و ملکوت اور جبروت کی طرف کیونکہ ملک تو شیطان عالم کا ہی اور ملکوت عارف کا شیطان ہی اور جبروت واقف کا شیطان ہی پس جو کوئی راضی ہو ساتھ کسی مرتبہ کے ان مراتب مین سے پس وہ ہمارے نزدیک محروموں اور بے نصیبوں مین سے ہی راہ سلوک مین چار منزل اور مقام ہین ملک عبارت عالم ظاہری ہی ہی اور ملکوت مراد عالم ملایک ہے اور جبروت مراد عالم ارواح سے ہی ملک اور ملکوت تو عالم حسی سے ہین اور جبروت عالم معقول سے ہے اور جو کچھ سوائے ان کے ہی وہ لاہوت ہی ملک و ملکوت دیدہ ظاہر سے نظر آتا ہی اور جبروت دیدہ باطن سے اور لاہوت بصارت ظاہری اور باطنی سے

باہر ہی اور فہم اور ادراک سے افزون لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْأَبْصَارَ اوسکی صفت ہی اس صورت مین ملک و ملکوت اور جبروت تینون حجاب ہین جب تک ان حجاب سے نگذرے لاہوت کو نہ پہونچے اور عالم ملک عالم کا شیطان اس وجہ سے ہی کہ جب عالم نعمت ظاہری پر مغرور ہوا اوسپر فخر کیا اور اس جہان کے عیش و تماشا پر راضی ہوا اور اوس جہان کو بھول گیا پس ملک اوسکا شیطان ہوگیا اور ملکوت عارف کا شیطان اس وجہ سے ہی کہ جب عارف تماشاے ملکوت سے محظوظ ہوا اور اوس جہان کی نعمتون اور اوسکے تماشے سے مغرور ہوا پس وہ منعم سے محجوب ہوگیا اسلیے ملکوت اوسکا شیطان ہوگیا اور جبروت واقف کا شیطان اس وجہ سے ہی کہ جب واقف تجلیات جبروتی اور تماشاے روحانی مین مقید ہوا اور اوسیکو اپنا مقصود جانا پس وہ جوار لایزالی سے محجوب ہوا اور جبروت اوسکا شیطان ہوگیا مثال اوسکی یہ ہی کہ ملک مثال شقدار رکنہ دار کے ہی اور ملکوت مثال دس بیس پرگنہ کے ہی اور جبروت مثال وزیر یا نائب بادشاہ یا حاکم کسی ملک کے ہی ان مین سے جو کوئی جس مرتبہ پر راضی ہوا اور اوسنے اوسپر فخر کیا وہی بادشاہ سے رہ گیا عالم مرتبہ سق داری مین ہی اور عارف مرتبہ امراے مین اور واقف مرتبہ وزیری مین اور موحد مرتبہ یگانگی مین اور شاہی مین ہوتا ہی نزدیک ارباب بصیرت کے جو کوئی مراتب پر راضی ہوا وہ گویا ایسا ہی کہ اوسنے درجہ اعلیٰ کو چھوڑ کر ادنیٰ کو اختیار کیا اور اور وہ قاصرون مین سے شمار کیا جاتا ہی

| | |
|---|---|
| چون عکس رخ دوست در آئینہ عیان شد | بر عکس رخ خویش نگارم نگران شد |
| شیرین لب و تا کہ بگفتار در آمد | عالم ہمہ پر ولولہ و شور و فغان شد |
| بر روے جہان سر در دانش چو گذر کرد | صد سرو روان بر لب ہر جوے روان شد |
| جائے ہمہ سم آمد و جائے ہمہ رسم | جائے ہمہ جسم آمد و جائے ہمہ جان شد |
| چون عزم تماشاے جہان کرد ز خلوت | آمد بہ تماشاے جہان عین جہان شد |

هر نقش که او خواست بدان نقش برآمد
پوشیده همان نقش بدان نقش عیان شد
اے مغربی آن یار که بے نام و نشان بود
از پردہ برون آمد و بے نام و نشان شد

اگرچہ ذات صفات سے اور صفات ذات سے جدا نہین ہی لیکن ذات ذات ہی صفات صفات ذات لایزال حی اور قائم ہی صفات زوال اور فنا پذیر عقل سلیم کب پسند کرتی ہے کہ زوالی اور فنا پذیر کے عشق مین عمر صرف ہوا در ابدی اور سرمدی دولت کو ہاتھ سے دیوے

دل بدو بند کو نخواہد مرد
آنکہ میرد بدو چہ دل بندی
عشق آن بگزین کہ جملہ انبیا
یافتند از عشق او کار و کیا

ز این و آن حجاب آمد ترا در راہ عشق اے دل
چو با دلدار پیوندی نہ این بینی نہ آن بینی
ز کثرت جان خورم را ہمہ اندوہ و غم زاید
بوحدت ای تا خود را ہمیشہ شادمان بینی
تن از دیدار جان مانع شود چشم جہان بین را
حجاب تن چو برداری جمال جان عیان بینی
سحاب تیرہ چون آید بمہر و مہ شود حائل
چو ابر از پیش برخیزد ز مہر و مہ نشان بینی

ظہور ذات کی کنہ اور حقیقت سے کماہی آگاہی محال ہی حضرت ابابکر صدیق رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اَلْعَجْزُ عَنْ دَرْكِ الْاِدْرَاكِ اِدْرَاكٌ یعنی معرفت اور ادراک وہ ہے کہ نہ عارف رہے نہ معرفت نہ معروف ہو

عشق و عاشق محو گردد زین مقام
خود ہمان معشوق ماند والسلام
مرتضی را آن یکے کردہ سوال
چیست توحید اے امام اہل حال
در جوابش گفت شاہ اولیا
ابن عم مصطفے اے شیر خدا
ہست توحید آنکہ ذات ذوالجلال
دانی ان را برتر از وہم و خیال
حق نباید در تفکر اے حکیم
فکر حادث کے رسد اندر قدیم
ہر چہ اندیشی پذیرائے فناست
آنچہ در اندیشہ ناید آن خداست

ہر شخص اپنی فہم و قیاس تک ... افسانہ سرائی کرتا ہی اور ہر ایک کے عقائد بھی انواع

انواع صورتون پر ہین کوئی توحید وجودی کا قائل ہی کوئی شہودی پر مائل ہی کوئی اتحادی بتاتا ہی کوئی حلولی جانتا ہی کوئی عینی سمجھتا ہی کوئی ظلی قرار دیتا ہی شیخ عطار ظہور ذات کو ظل ذات فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| او چو خورشید ست و ما چون سایہ ایم | ہمچو نور و سایۂ ہمسایہ ایم |

کوئی ہمہ اوست کا عقیدہ رکھتا ہی کوئی ہمہ از وست کو مانتا ہی اپنی اپنی فہم کی رسائی اور عقل کی تیزی ہی جیسا جو کوئی سمجھا اوسپر قائم ہوا مگر اسپر سب متفق ہین کہ وہ ذات واحد ہی لاشریک ہی یہ سب کچھ اوسی کی بے عدیل و بے نظیر ذات کے کرشمہ اور اوسیکے ظہور پر نور کی تجلی اور جلوہ نمائیان ہین

| | |
|---|---|
| مقصود کائنات چو یک ذات بیش نیست | اورا بہر لقب کہ بخوانی بخوان کہ ہست |
| تو گنج بیکرانہ و عالم طلسم تو | خلقی بدین طلسم گرفتار آمدہ |
| گاہے نمود چہرہ گہے گشتہ محتجب | گاہے چو گل شگفتہ گہے خار آمدہ |
| در ہر کہ ہست پرتو نور وجود تست | خود غیر تو کجاست پدیدار آمدہ |
| در ذات آفتاب بنا شد تعددی | آفاق گرچہ از وی پر انوار آمدہ |
| چندین ہزار خانہ و یک نور بیش نیست | لیک اختلاف از در و دیوار آمدہ |
| اصل آمدہ بغیر یکے نیست در شمار | گرچہ ز روے مرتبہ بسیار آمدہ |
| جز و احدار چہ ہست بہ تحقیق در عدد | اعداد بے شمار بتکرار آمدہ |
| یک بحر در حقیقت و امواج مختلف | وان موج ہم ز بحر گہر بار آمدہ |
| از یک شراب مست شدہ عالمی ولیک | مستیش ہست مختلف آثار آمدہ |
| این یک ز سرگذشتہ و جان دادہ بہر دوست | وان یک اسیر جبہ و دستار آمدہ |
| این یک ز عشق سوختہ پندار عقل را | وان یک ز عقل بستہ پندار آمدہ |
| وان یک درون صومعہ تسبیح خوان شدہ | وان یک بدیر والہ و زنار آمدہ |

| | |
|---|---|
| دراختلاف صورت اگر میکنی نظر | پیش تو یار ہست چہ اغیار آمدہ |
| روچشم دل بہ بندزدیدار این وآن | ونگہ بہ بین کہ کیست بجز یار آمدہ |

ایکبار ارشاد ہوا رمز اور نکات توحید بے رہنمای کامل اور مرشد واصل سمجھنی محال ہین ذات کے اسرار صفات کے انوار حقیقت کی رمز معرفت کی کنہ بے اسکے کہ عارف کامل مقتداے واصل گرم و سرد دیدہ سخت و نرم پسندیدہ تلخ و شیرین چشیدہ سمجھانے والا نہو دوسرے کی سمجھ مین کسطرح اسکتے ہین ہر مبتدی پر فرض ہے کہ پیر کامل فراز نشیب دیدہ مستقیم الحال قہر جلال سے آگاہ لطف جمال سے مطلع اَلْعُلَمَاءُ وَرَثَۃُ الْاَنْبِیَاءِ کا مصداق تمامی امراض وعلل باطن کی تشخیص مین صادق اَلْعُلَمَاءُ اُمَّتِیْ کَاَنْبِیَاءِ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ کا مفہوم کُوْنُوْا مَعَ الصَّادِقِیْنَ کا پیرو اَلشَّیْخُ فِیْ قَوْمِہٖ کَالنَّبِیِّ فِیْ اُمَّتِہٖ کے موافق تلاش کرے جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے اَلرَّفِیْقُ ثُمَّ الطَّرِیْقُ یعنی پہلے رہبر تلاش کر بعدہ قدم راہ مین رکھ اور جناب رسالتمآب کا یہ بھی ارشاد ہے مَنْ لَا شَیْخَ لَہٗ لَا دِیْنَ لَہٗ وَمَنْ لَا دِیْنَ لَہٗ لَا عِرْفَانَ لَہٗ وَمَنْ لَا جَذْبَ لَہٗ لَا اُنْسَ لَہٗ وَمَنْ لَا اُنْسَ لَہٗ لَا مَوْلٰی لَہٗ ایضاً مَنْ لَا شَیْخَ لَہٗ فَشَیْخُہُ الشَّیْطَانُ اور ہمنشینی اور مجالست فقرا کے فضائل ارشادات جناب رسالتمآب صلعم سے ظاہر ہین حدیث مَنْ سَرَّہٗ اَنْ یَّجْلِسَ مَعَ اللّٰہِ فَلْیَجْلِسْ مَعَ اَہْلِ التَّصَوُّفِ حدیث جَالِسُ الْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاکِیْنَ فِی الدُّنْیَا مَجَالِسُہُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ اِنَّ دَعْوَتَہُمْ فِی الدُّنْیَا مُسْتَجَابٌ وَفِی الْاٰخِرَۃِ یَدْخُلُوْنَ الْجَنَّۃَ قَبْلَ الْاَغْنِیَاءِ بِخَمْسِمِائَۃِ عَامٍ مِنْ سِنِیْنِ الدُّنْیَا بِلَا حِسَابٍ حدیث لَا تَطْعَنُوْا عَلٰی اَہْلِ التَّصَوُّفِ وَالْخِرَقِ فَاِنَّ اَخْلَاقَہُمْ اَخْلَاقُ الْاَنْبِیَاءِ وَلِبَاسَہُمْ لِبَاسُ الْاَنْبِیَاءِ حدیث حُبُّ الْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاکِیْنِ مِنْ اَخْلَاقِ الْمُرْسَلِیْنَ وَمُجَالَسَتُہُمْ مِنْ اَخْلَاقِ الْقَائِلِیْنَ وَالْفُقَرَاءِ

مِنۡهُمۡ مِنۡ اَخۡلَاقِ الۡمُنَافِقِيۡنَ بے پیرو مرشد رہنما کے طے ہونا سلوک کا خالی از دشواری نہین اور بغیر متابعت پیر کے خدارسی محال

| | |
|---|---|
| قطع این مرحلہ بے رہبری خضر مکن | ظلمات است بترس از خطر گمراہی |
| پیر را بگزین کہ بے پیر این سفر | ہست بس پر آفت و خوف و خطر |
| دست را مسپار جز در دست پیر | حق شدہ ست ان دست او را دستگیر |

جو طالب مطیع شیخ رہے ہر آفت اور دقت سے محفوظ منزل مقصود تک پہونچے اور مہالک جان گداز سے بسلامت و آسانی عبور کرے یَا اَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابۡتَغُوۡۤا اِلَیۡهِ الۡوَسِیۡلَةَ وَجَاهِدُوۡا فِیۡ سَبِیۡلِهٖ لَعَلَّکُمۡ تُفۡلِحُوۡنَ سالک کا مقامات روحانی پر گذر ہوتا ہی روح الایش آب و گل سے ازاد ہو جاتی ہی نور حق کی تجلی اوسکے قلب پر جلوہ کرتی ہی ید بیضا کی صفات اوس مین پیدا ہو جاتی ہین انا الحق اور سبحانی کے ذوق مین سرمست ہوتا ہی وصول و حصول کے لطف ظاہر ہوتے ہین عام لوگون کی عقل اور فہم اس رمز کو نہین سمجھ سکتی اگر ایسی حالت مین لطف شیخ کامل دستگیر نہین ہوتا یا شیخ ان مقامات کی نیک و بد نہین بتاتا اور سمجھاتا تو طالب کے ایمان کا ضرر اور نقصان کا سامان ہوتا ہی

| | |
|---|---|
| طفل راہی رو طلب کن پیر رہ بینے ز حق | تا زمام اختیار خود بدست او دہی |
| بعد ازین چون مغربی از راہ و رہبر فارغ آ | رہ رو رہ را بدور انداز گر مرد رہی |

اکثر طالب کو طے مقامات مین شبہات و خطرات و خیالات پیدا ہوتے ہین صدہا طرح کے خوابات نظر آتے ہین کہ شیطانی و رحمانی و نفسانی کی تمیز محال ہوتی ہی اور طالب کی فہم اور ادراک سے اون کا امتیاز دشوار ہوتا ہی ضرور ہی کہ شیخ کامل وقتاً فوقتاً ہر بات کو بتائے اور سمجھائے یہہ معاملات عالم غیب سے ظہور مین آتے ہین اور اون کے رمز کا سمجھنا سوائے آگاہان اسرار عالم غیب کے محال ہے

| | |
|---|---|
| تو چہ دانی زبان مرغان را | چون ندیدی شبی سلیمان را |

شیخ اسدی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہی شیخ وہ شخص ہی جو مریدون کو حضوری مین جمعیت عطا کرے غیبت مین نگہبانی کرے اخلاق کی تہذیب اوسکی بدولت نصیب ہو اوسکی نظر سے ادب کامل حاصل ہو باطن اوسکے فیوضات سے منور ہو اگر شیخ تائید یافتہ الطاف آلہی اور آگاہ اسرار نامتناہی ہوگا ہر مقام سے طالب کی ترقی وبہبودی کی شکل نظر آوے گی بادشاہان دنیا کے دربار اور بارگاہ مین اگر کوئی رسائی اور ملازمت کا تمنائی ہوتا ہی مقرب خاص سے اپنی نسبت خصوصیت بہم پہونچاتا ہی بدین وسیلہ رفتہ رفتہ شناسائی آگاہی رسم و ربط ہوتے ہوتے حضور شاہنشاہ تک اوس کے واسطہ سے پہونچ جاتا ہی آخر مقبول القول اور منظور نظر خاص ہوجاتا ہی اور بادشاہ اوسکے عدم استحقاق او کم خدمتی پر خیال نہین فرماتا بلکہ اوسکی سعی و قربت کے لحاظ سے اوسکی طرف ایسا متوجہ ہوتا ہی کہ اوسکو محل مقصود اور درجہ مطلوب پر پہونچا دیتا ہی اگر اپنی ذات کی سعی اور کوشش سے کوئی چاہے یہ صورت ناممکن ہی رباعی

| | |
|---|---|
| آن را کہ بود تمنی قرب و وصال | بے ہمت مرشدی خیالست خیال |
| تا پیر و مرشدے نگردی ہمہ عمر | واصل شدنت بحق محالست محال |

نیک و بد کا امتیاز نیکی سے راغب ہونا بدی سے محترز رہنا نفس امارہ سے بچنا اوسکی خواہشون کو روکنا ہم نشینان بد کی صحبت سے نفرت رکھنا کلام لایعنی سے پرہیز کرنا سب شیخ کی صحبت سے حاصل ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| نفس خود را کش جہانے زندہ کن | خواجہ کشتست او را بندہ کن |
| نفس کشتی باز رستی ز اعتذار | کس ترا دشمن نماند در دیار |
| مصرا بلہ مصر خر آید یقین | کین او مہرست مہرا وست کین |
| صحبت عامہ عذاب ست بالتمام | ور بہ پرہیزی صوابست والسلام |

| | |
|---|---|
| دل بیار آمد زگفتار صواب | ان چنانکه تشنہ را آمد باب |
| دست کورانہ بحبل اللہ بزن | جنز بامر و نہی یزدانی متن |
| چیست حبل اللہ رہا کردن ہوا | کین ہوا شد صرصری مرعاد را |
| خلق در زندان نشستہ از ہواست | رفتہ از مستوریان عار از ہواست |

یوسف بن الحسن نے حضرت ذوالنون مصری سے پوچھا کسکے ساتھ صحبت رکھون فرمایا اوسکے ساتھ جس مین مین اور تو نہو شیخ خرقانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| با کسی صحبت مدارا ے دیدہ ور | تو خدا گوئی وا و چیزے دگر |
| صیدلانی گفت صحبت با الہ | ای پسر میدار در بیگاہ وگاہ |
| ورنہ صحبت دار با آن کس مدام | کو ست صحبت دار حق در صبح وشام |

بعض کہتے ہین کہ ایک پیر اور دو پیر اور تین چار پیر بھی کرنے سے برائی نہین مگر اس مین ایک راز ہی اول تو طالب سوچ سمجھکر بیعت کرے اور کامل سے کرے اور پھر اوس سے بہتر کوئی نظر اوے تو اوسکی بھی استفادہ اور فیضیابی سے انکار نرکھے کیونکہ تربیت طالب کی مثل بیضہ کے ہی کہ وہ پر ہاے فیضان اور ارشاد مرشد کے تلے پرورش پاتا ہی بحالت پرورش اگر طالب کے دل مین شیخ کی طرف سے انکار یا عقیدہ مین فتور واقع ہوا تو بہت برا ہوا طالب صادق اگر لیاقت بلند پروازی کی رکھتا ہو شیخ کو چاہیے کہ جو کوئی اور شیخ اعلی مدارج اور مراتب کا ہوا وسکے پاس بھیجدے اور جو شیخ ایسا نکرے تو سمجھنا چاہیئے کہ اوسکو مرتبہ ارشاد بامر الٰہی حاصل نہین ہی بلکہ جاہ دنیا کے واسطہ شیخ بنا ہی اور جو شیخ کامل ہو اوسکی خدمت اور ملازمت کا از راہ بدعقیدتی اور انکار ترک کرنا بسا بیجا ہی اگر شیخ اس عالم سے انتقال کر جاے دوسرے شیخ کی خدمت مین بارادہ حصول فیضان جانے کا مضائقہ نہین ہی کیونکہ جب کاملین اس عالم سے سفر کر جاتے ہین دنیا کی طرف توجہ اور التفات نہین فرماتے اور علاج مرض باطنی کا بغیر مشافہ اور مخاطبہ کے نہین ہوسکتا اور جو بزرگ عالم برزخ مین

کسی خادم کو تربیت فرماتے ہین یہ خاص بات ہی تمام ایسے مرید اور طالب صادق کی
تربیت فرماتے ہین جو لیاقت گفت وشنید وہم کلامی کی رکھتا ہو تاکہ جو کچھ وہ تعلیم اور تربیت
فرماوین اوسکو بخوبی سمجھے اور اوسپر عمل کرے یہ لیاقت شاذونادر کسی کو حاصل ہوتی ہی اور
ایک صورت عالم رویائی ہی عالم رویا مین بھی ہر شخص کی طرف توجہ اور التفات نہین ہوتی
عالم رویائی بہی دو صورتین ہین ایک یہ ہی کہ کسی طالب کے دل مین کسی نبی یا ولی کا خیال
رہتا ہی اور بموجب اوسکے خیال کے خواب مین وہی نظر آوے تو کرشمہ ذات کہلاتا ہی ذات
باری بموجب اوسکے خیال کے اوسکو اسی شکل وصورت کے ساتھ جو طالب کے دل مین بسی ہوئی ہی
اپنا کرشمہ دکھلاتی ہی جس نبی یا ولی کی صورت خواب مین نظر آتی ہی اونکو اطلاع بھی نہین ہوتی
دوسری صورت یہ ہی کہ نبی یا ولی اپنے ارادہ اور قصد سے کسیکی خواب مین آوین البتہ اسکی خبر اونکو
ضرور ہوتی ہی اس صورت مین خواب مین آنا اون کا صحیح اور درست ہوتا ہی عالم حیات مین جو طالب
اپنے پیر کو اکثر خواب مین دیکھتے ہین اور اپنے گمان مین پیر کا خواب مین آنا واقعی اور اصلی جانتے
ہین اکثر واقعی نہین ہوتا بعض مرتبہ جو من مین بسی سو ہی سپنے مین دسی ہوتا ہی ادب شیخ اول
سب سے افضل ہی اور شیخ اول کی اجازت سے دوسرے شیخ کی خدمت مین اگر جاوے کچھ مضایقہ
نہین کیونکہ بعض لطایف وانکشاف وواردات اگر ایک شیخ کی خدمت مین حاصل نہو سکے
دوسرے کی تعلیم سے حاصل ہو جاوین تو کچھ عجب نہین لیکن یہ طریقہ کر لینا کہ آج اوسکی
خدمت مین ارادت بہم پہونچاوے کل دوسرے کے معتقد بنے یہ بالکل واہیات ہی ہرگز ایسا
نکرے پیر اول کی جب تک اجازت واشارت نہووے دوسرے پیر کی طرف جانا خلاف طریقت
ہی ایسا مرید مرتد طریقت کہلاتا ہی اور اس سے طالبون کی ترقی کی صورت نہین ہوتی
ہر بزرگ کی خدمت مین جانے اور ملنے سے یہ غرض نہ چاہیئے کہ جگہہ جگہہ بیعت کرے مدار
حصول فیضان باطن کا بیعت ظاہری پر نہین ہی جسکے واسطہ ہر جگہہ بیعت کرتا پھرے
فیض وفائدہ خیال خالص سے متعلق ہی جو شیخ کامل ہوتے ہین اپنے مرید کو اوسکی لیاقت

اور اوسکے ظرف کے موافق ہدایت فرماتے ہین اور اپنے ادراک کامل سے جو بات کسی دوسرے مین بہتر سمجھتے ہین اور جانتے ہین کہ ہمارے فلان مرید کے لیئے یہ نفع اوسکی صحبت سے منصور ہی او اوسکو وہان بھیجتے ہین اور رغبت دلاتے ہین حضرت علی ہجویری مصنف کشف المحجوب فرماتے ہین کہ مجھے اور شیخ ابو عثمان رح کو تین پیر سے تین مقام خدا کے فضل سے حاصل ہوئے مقام رجا یحیی معاذ سے اور مقام عزت صحبت شاہ شجاع رح سے اور مقام شفقت صحبت ابو حفص رح سے اور اسی موقع پر یہ بھی فرمایا ہی کہ مرید صادق کو چاہیے کہ صحبت مین پانچ چھہ یا زیادہ شیخ کے جاوے تاکہ ہر پیر کی صحبت سے اوسکو ایک ایک مقام کشف ہو فقط بعض ایسے مرد فرد ہوتے ہین کہ اپنے فیض لا انتہا سے اوسکو ایسا پُر اور مزین فرماتے ہین کہ اور کسیکو اوسکی تعلیم اور تلقین کرنے کی جگہہ باقی نہین چھوڑتے وہ فقط طالب کی جہل اور سید النفسی کے خیالات مٹانے کو اور بزرگون کی صحبت مین بھیجتے ہین بعض بزرگون نے مرید کی تین حالتین تجویز کی ہین چند روز خدمت خلق پر مائل رکھتے ہین پھر چند روز خدمت حق مین پھر چند روز مراعات دل مین اور اجازت دیتے ہین کہ دست بدعا اور زبان بسوال ہمیشہ وا رہی اور اجازت دیتے ہین کہ جو کچھہ خدا سے مانگتا ہی کبھی دعا سے شرم نکرے

| | |
|---|---|
| آنکہ ناخواستہ عطا بخشد | گر تو خواہش کنی چہا بخشد |
| بادشاہی ست او اگر خواہد | ہر دو عالم بیک گدا بخشد |

**نقل** ایکبار حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ایک کافر نے حالت جنگ مین شمشیر طلب کی آپنے اسیوقت اوسکو حوالے کی تب وس کافر نے عرض کیا یا مظہر العجائب اپنے ہتھیار کا دشمن کو دیڈالنا خلاف قانون مردانگی ہی آپنے فرمایا کہ سوال سایل کا بھی رد کرنا سخاوت کے قانون کے خلاف ہی جب مردان حق کی یہہ ہمت اور کریمی ہے تو شان لایزال کی کریمی و کرم کا شمار و حصر کون کرسکتا ہی بعضی اکابران طریقت نے لیاقت پیری اور استحقاق مرتبہ مقتدائی و مرشدی کو اس آیت سے استنباط کیا ہے

فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَا آتَيْنَاهُ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَعَلَّمْنَاهُ
مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا اور استحقاق مرشدی کے پانچ رکن قائم کیے ہین یعنی جب اللہ جل جلالہ
نے موسیٰ علیہ السلام کو خواجہ خضر علیہ السلام کی خدمت مین بھیجا اور حضرت کلیم علیہ السلام کو
خواجہ خضر کا مرید اور متعلم بنانا منظور فرمایا تو حضرت خضر کو پانچ مرتبہ سے یاد فرمایا اوّل
اختصاص عبدیت قرار دیا کہ عبدًا من عبادنا سے مستنبط ہوتا ہی دوسرا استعداد قبول حقائق
بے واسطہ کو ظاہر کیا آتیناہ رحمۃ سے تیسرے خصوصیت ورود رحمت خاص کو رحمۃ من عندنا
سے سمجھایا چوتھے شرف تعلیم علوم کو حضرت خداوندی سے بلا واسطہ سرمایہ مفاخرت ٹھہرایا
کہ علمناہ سے ظاہر ہی پانچوین حصول علم لدن کی عزت کو بیین کیا من لدنا علما سے یہ پانچ
مرتبہ جامع الکمالی کی دلیل ہی اور حصول تمامی درجات و مقامات کے واسطہ حجت قوی خدا
پاک جس شیخ پر فضل کامل فرماتا ہی وہ ان مراتب کا جامع ہوتا ہی جس وجود مین یہ سب باتین
موجود ہین وہ بیشک شیخی و مقتدائی کے قابل ہی اوّل مقام عبدیت ہی جو شخص وہم ماسوی اللہ
سے آزاد نہوگا عبد اللہ نہوگا اور عباد کے وصف سے موصوف نہ سمجھا جاوے گا دوسرا مقام استعداد
قبول حقایق بے واسطہ ہی حجاب عزت سے جب تک صفات البشریت سے قطعی پاک و صاف
نہوگا مستعد قبول حقایق بے واسطہ ہونا محال ہی اور سعادت آتیناہ رحمت کا حصول از قسم
اشکال تیسرا مقام حصول رحمت خاص عبدیت ہی جب تک تَخَلَّقُوْا بِاَخْلَاقِ اللّٰہِ سے
موصوف نہوگا تجلی صفات الوہیت سے محروم ہوگا اور عبدیت کے لطف سے بے بہرہ اور رحمت
من عبدنا کے مذاق سے ناکام چوتھا مقام تعلم علوم بے واسطہ ہی جب تک اپنی لوح دل کو
علوم عقلی اور سمعی و حسی کے نقش سے پاک نکریگا علمناہ کی تکریم سے مکرم نہوگا پانچوان مقام
خصوصیت علم لدن ہی جب تک کہ معرفت ذات و صفات و افعال حق کے لطائف و اسرار
نہ سمجھے گا مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا کی شرافت سے مشرف نہوگا عَرَفْتُ رَبِّیْ بِرَبِّیْ سرور کائنات
کا ارشاد اسکا شاہد ہی جب انسان شکم مادر سے پیدا ہوتا ہی اس جہان کو دیکھتا ہی اور جو کوئی

اپنی ذات سے دوبارہ پیدا ہوتا ہی یعنی اوصاف بشریت سے جدا ہو کر اوصاف ملکی اختیار کرتا ہی وہ لدن کو دیکھتا ہی حضرت عیسی علیہ السلام کا قول ہی لیس ملج ملکوت السموات والارض من لم یولد مرتین یعنی بادشاہی آسمان اور زمین مین وہ شخص نہین آسکتا جو دوبارہ نہین پیدا ہوتا مقتدائے اور شیخی جبہ وریش و دستار پر منحصر نہین کہ خلق جسکی شان و شکوہ سے عزت کرے بلکہ اولیائی تحت قبای لا یعرفھم غیری کا مصداق ہونا لابدی ہی حضرت حمید الدین ناگوری کا قول ہے

| | |
|---|---|
| آنکہ بجان زندہ بود نمیرد | وانکہ بجانان زندہ بود نمیرد |
| مردان ز ریش زندہ بجائے دگراند | مرغان ہواش ز آشیانے دگراند |
| منگر تو بدین چشم بدیشان کایشان | بیرون ز دو کون در جہانے دگراند |

حضرت عین القضات ہمدانی فرماتے ہین نشان پیر یہ ہی کہ مریدون کے ابتدا سے انتہا تک کے حال کو جانے جو اس مرتبہ بلوغ کو نہین پہونچا وہ مرید اور طالب ہی پیری کی لایق نہین ہی حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ پیر کو قوت ذاتی چاہیے جسکو قوت ذاتی حاصل نہو اوسکو شیخ نہ کہو جب تک شیخ ظاہر اور باطن مرید کا بچشم باطن نہ دیکھ سکے اوسکو مرید کرنا نہ چاہیئے جو کامل مکمل ہوتا ہی وہ مشرق اور مغرب اور نزدیک و دور مین خلق کی دستگیری اور امداد کرتا ہی اور امداد اکثر اہل رابطہ اور صاحب اخلاص کو کرتا ہی خواہ وہ مرید ہو یا نہو اور جو نسبت رابطہ کی نرکھتا ہو باوجودیکہ مرید ہو بے بہرہ رہتا ہی کسی بزرگ کا قول ہی

| | |
|---|---|
| گر در یمنی کہ بامنی پیش منی | گر پیش منی کہ بے منی در یمنی |

دل کا ساتھہ دل کے پیوستہ ہونا رابطہ کہلاتا ہی جیسا رابطہ ہوگا ویسا ہی فائدہ ہوگا جیسے ایک ندی یا نالہ کسی دریا سے جسقدر پیوستہ تر ہوگا اوسی قدر آب دریا سے اوسکو سیرابی ہوگی پیر کامل اجسام اکتسابی سے اہل رابطہ کو اکثر امداد پہونچاتے ہین اور منہیات سے باز

رکھتے ہین بدن مکتسب کو صورت مثالی بھی کہتے ہین کہ بدن مثل اس بدن کی شکل اور صورت اور گفت وشنید مین ہوتا ہی اور حاجت برآری اور کارروائی کرتا ہی اور مکتسب اوسکو اسلیے کہتے ہین کہ صفات ذمیمہ انسان جو بہیمی اور حیوانی ہین وہ اکسیر ریاضت اور مجاہدہ اور اتباع شریعت اور تربیت اور فیضان صحبت مرشد کامل مکمل سے صفات حمیدہ کے ساتھ مبدل ہو جاتے ہین مس جو مثل زر خالص ہو جاتا ہی یعنی جب نفس صفت امارگی اور لوامگی اور ملہمگی سے بالکل خلاصی پاکر صفت مطمئنگی حاصل کرتا ہی تب نفس برنگ دل اور دل برنگ روح بن جاتا ہی خواص روح اوس مین پیدا ہو جاتی ہین اور چونکہ روح بحکم اِنّی جاعِلٌ فی الارض ساتھ صفات ذوالجلال والجمال حق کے حق ہی روح کو قرب اور بعد زمانی اور مکانی اور عدم اور جہت نہین ہو پس قواے روحیہ سے پیر کامل کارسازی کرتا ہی اور اوس بدن مکتسبہ کی کچھ تعداد نہین ہی تعداد قلت اور کثرت کی بقدر استعداد تحصیل لطافت کے ہی

| | |
|---|---|
| گہ بخود باشیم وگاہے بے خودیم | گہ یکے باشیم وگاہے ہم صدیم |
| ہر یکے ما ہست در دین کارگر | گاہ اینجا گاہ در ملک دگر |
| این وشہا نیست بر جسم کثیف | ہست بر جسمے بغایت بس لطیف |

اگر کوئی کہے شیخ کی شناخت محال ہی فی الحقیقت محال ہی مگر بظاہر جو متبع شریعت مجاہد کامل لذات دنیاے فانی سے نفور ہوگا شیخ ہوگا اور ایک شناسائی شیخ یہ ہے

| | |
|---|---|
| با ہر کہ نشینی ونشد جمع دلت | وز تو نرہید زحمت آب وگلت |
| زنہار ازان قوم گریزان میباش | ورنہ فگند روح عزیزان بحلت |

معنی اس رباعی کے مولانا جامی علیہ الرحمت یون فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| آن بود او کہ چون بدو برسی | برہی از ہزار بوالہوسی |
| خاطرت را بجذب پنہانی | جمع سازد ز ہر پریشانی |

| | |
|---|---|
| برہاند ز رنج آب و گلت | برساند بسر جان و دلت |
| از زمین و زمان برون بردت | و ز مکین و مکان برون بردت |
| از مے عشق بیخودت سازد | و ز علائق مجردت سازد |
| دولت صحبت چنین پیرے | مس قلب تراست اکسیرے |
| تا شود ذره مس تو زان اکسیر | بگسل از خویش دامن او گیر |

اور تین علامت یہ بھی ہین نظم

| | |
|---|---|
| ۳ نشان بود وے را زخستگان بمعنی | کہ چو روے او بہ بینی دل تو بدو گراید |
| دویم آنکہ در مجالس سخنے کند بمعنے | ہمہ راز ہستی خود بحدیث مے سراید |
| سوم آن بود بمعنی و سے اخص عالم | کہ ز ہیچ عضو او را حرکات بد نیاید |

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین مِنْ جُمْلَةِ عَلَامَتِ الْوَلِی صَبْرُہٗ عَلٰی اَذِیَّتِ الْخَلْقِ وَالتَّجَاوُزْ شیخ ہونا سالک پر شایان ہی نہ مجذوب پر مجذوب شیخ ہونے کی لیاقت نہین رکھتا رہنمائی کے لایق یا فقط سالک یا مجذوب سالک یا سالک مجذوب ہوتا ہی کہ یہہ صراط مستقیم پر قائم رہتے ہین مگر مجذوب سالک ورہی مجذوب مطلق اور ہی جذبہ مراد کشش سے ہی اور سلوک مراد روش سے جسکو سلوک ساتھ جذبے ہوتا ہی اُسکو مجذوب سالک کہتے ہین اور جسکو جذب سلوک سے ہوتا ہی اوسکو سالک مجذوب کہتے ہین بعض سالک مجذوب کو مجذوب سالک پر فضیلت دیتے ہین اور بعض مجذوب سالک کو سالک مجذوب پر اور اس طریق کو اچھا جانتے ہین اور جملہ انبیا کو مجذوب سالک کہتے ہین کیونکہ اونکو جذبہ مقدم ہی اور جملہ اولیا اللہ کو سالک مجذوب بتاتے ہین کہ ان کو سلوک سے جذبہ ہوتا ہی

| | |
|---|---|
| با خود کہ براہ دوست سالک گردد | چون در رسد او بجذبہ سالک گردد |
| وآنکہ کہ بجذب دوست از خود برد | بر گوہر دل ز دوست سالک گردد |

مرید صادق جب جلوۂ تجلی شیخ اپنے آئینۂ دل مین دیکھتا ہی خود عاشق بنجاتا ہی اور قرار و

آرام جاتا رہتا ہی اشعار

| | |
|---|---|
| ای دل بہوس بسر کارے نرسی | تا غم نخوری بغمگسارے نرسی |
| تا خاک ترا کوزہ نسازند کلالان | ہرگز بلب لعل نگارے نرسی |

طلب ورجبت وجو مین سرگرم ہوتا ہی بیقراری اور شوق منشاء سعادت ازلی سے جبتک مرید جمال مرشد پر عاشق نہین ہوتا اور شیخ کی اطاعت تحت و تصرف مین پوری حالت سے نہین آتا فیض باب ابدی نہین ہوتا

| | |
|---|---|
| ای دل اگر رضاے دل بر باید | آن باید کرد و گفت کو فرماید |
| گر گوید خون گری مگو از چہ سبب | ور گوید جان بدہ مگو چون شاید |

اکابران طریقت کی اصطلاح مین مرید اوسکو کہتے ہین کہ جو کسی بزرگ سے استفادہ کرے اور اوسکی حرکات وسکنات کا پیرو اور متبع ہو وَالْمُرِیْدُ فِی مَذْھَبِ الشَّیْخِ جو پیر کے طریق پر چلے مرید پیر کا ہی اور جو طریق پیر ترک کرکے اپنی ارادت اور مرادات پر چلے وہ اپنی مرادات کا مرید ہی ارادت مین صدق اور اخلاص شرط ہی پیر مرید کو جس طرح ہدایت فرماوے اور جس راہ پر چلاوے اوس راہ پر بیدریغ بے تامل چلے اور کچھ چون وچرا نکرے بعض کا قول ہی کہ جسکے سر پر کوئی اکابر طریقت مقراض چلاوے وہ مرید ہی اور رانندہ مقراض مراد اور شیخ ہی حضرت بایزید فرماتے ہین جو مرید بروقت وقوع حالات و واردات وکیفیات کے نعرہ زنان اور شور کنان ہو وہ مانند حوض کے ہی اور جو خاموش ہو وہ مانند دریاے پُر دُر کے ہی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ مرید صادق وہ ہی جو اپنے دل مین حلاوت عدم کی پاوے اور نفی کرے اپنے نفس کو اور راضی ہو اوس پر جو مقدر مین لکھا گیا ہی حضرت ابوبکر واسطی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہی بزرگترین نسبت مرید کے لئے عبودیت کی نسبت ہی اور حضرت بوعلی دقاق کا ارشاد ہی کہ جو پیر کی مخالفت کی نیت کرے اوسکو طریقت حاصل نہین ہوتی اور اوسکا تعلق شیخ سے قطعًا قطع ہو جاتا ہی خواہ ایک مقام پر دونون ہون اور

جو شخص پیر کی صحبت مین ہے اور پیر کے اقوال پر اعتراض کرتا رہے گویا اوسنے صحبت پیر کا عہد توڑ دیا اوسکو توبہ کرنا واجب شیخ اسدی کا قول ہے مرید وہ شخص ہے جو فقرا کے ساتھ انس اور محبت سے برتاؤ رکھے اور صوفیہ کے ساتھ ادب و ارتباط سے پیش آوے اور مشایخ کی خدمت مین حق سعی بجا لاوے اور عارفون کے ساتھ تواضع ادا کرے اور خلق کے ساتھ خوش معاملگی رکھے اور ہر شیخ کے ساتھ نیک معاملہ اور انس اختیار کرے علما سے مشوش نہووے اور صاحب مقام توحید سے انکسار اور افتقار سے پیش آوے ایک بزرگ کا قول ہے مرید اوسکو کہتے ہین جو اپنے ارادہ سے علحدہ ہو کر پیر دستگیر کے ارادہ سے ملو اور پر رہے اور خودی اور غفلت کو قطعی طے کرے

| | |
|---|---|
| جان خود از نام پیر خود بدان | ما رمیت او رمیت خوش بخوان |
| آفتاب ست پیر تو خود ذرہ | پیر تو بحر ست ہان تو قطرہ |

**نقل** سات آدمی ہم سفر تھے راہ مین دریا واقع ہوا جب سب نے عبور کر لیا دیکھنے لگے سب آئے یا نہین ایک بولا کہ چھ ہین سب کو گنا اور ایک آپ کو اوسنے شمار نکیا اور دن کو افسوس ہوا دوسرے نے اپنے آپ کو فراموش کر کے پھر شمار کیئے ہم چھ ہوے غرض کہ اسی طرح سب شمار کرتے تھے اور اپنے آپ کو شمار سے خارج کرتے جاتے اور چھ شمار ہوتے تھے اتفاقاً ایک سوار وارد ہوا اوسنے سب کے تازیانہ لگا کر شمار کر دیئے تب تو سات پورے ہو گئے **مولف** دریا سے مراد ذات حق ہے اور دریا سے پار اوترنا مراد ظہور اور پیدایش عالم کون و فساد سے ہے اور سات مسافر سے مراد ظہور وحدت سے ہے کثرت مین اور سوار سے مراد شیخ کامل سے ہے یعنی انسان جب اس عالم مین پیدا ہوا ایسا محو تماشائے کثرت ہوا کہ اپنے آپ کو بالکل بھول گیا کہ مین کیا ہون اور کون ہون اور مین بھی کچھ ہون یا نہین جب شیخ کامل نے تازیانہ مارے یعنی ریاضت اور مجاہدہ کرایا تب غفلت اور فراموشی دور ہوئی اور ہر ایک نے اپنے آپ کو جانا اور پہچانا مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ کا

مضمون سمجھ مین آیا

| | |
|---|---|
| اے دل نفسے بیاد رحمان نشدی | وز کردۂ خویشتن پشیمان نشدی |
| صوفی و فقیہ و عالم و دانشمند | این جملہ شدے ویے مسلمان نشدی |
| اے دل بجوے عشق گدازی نمی کنی | اسباب جمع داری و کارے نمے کنی |
| میدان چنین فراخ تو گوی نمے زنی | بازی ظفر بدست شکارے نمے کنی |

بعض کے نزدیک مرید تین قسم کے ہوتے ہین اول مرید پناہ وہ شخص ہی جو شریعت پر ثابت قدم ہو اور کسی بزرگ سے بدل معتقد ہووے خواہ مرید ہو یا نہو مگر بہتر یہ ہی کہ سعی کرکے کسی سے بیعت کرلے اور سلسلہ مین داخل ہووے دوم مرید راہ مرید راہ وہ شخص ہی جو راہ سلوک کو اتباع شرع کے ساتھ کسی بزرگ کے فیوضات سے طے کرے خواہ بیعت ہووے یا نہووے اور اگر بیعت ہووے تو زیادہ بہتر ہی سوم مرید اللہ مرید اللہ وہ شخص ہی جو قطعی اپنے اختیار سے قطعیت کرکے متبع اتباع شیخ ہو اور اخلاق شیخ کی تحصیل مین یہان تک سعی کرے کہ تَخَلَّقُوا بِاَخْلَاقِ اللّٰہِ سے متحقق النسبت ہو جاوے اور روز بروز سلوک کے وصول مطلب سے کامیاب ہو مرید پناہ مقلد محض ہی مرید راہ مقلد استدلال ہی مرید اللہ مرید حقیقی ہی اور اوسکی مراد وصول اللہ ہی اور ان تین اقسام کے سوا ایک چوتھی قسم کا مرید ہوتا ہی اوسکو مرید خدائی کہتے ہین کہ بسبب جذب حقیقت جان و تن سے علحدہ ہوکر آپ کو محو الفنا کرے اور بقاء البقا مین باقی ہووے حضرت شمس التبریز کا قول ہی مرید صادق کی علامت یہہ ہی کہ غیر آدمی سے ہرگز اوسکی صحبت نہین ہوتی اگر اتفاقاً بیگانی صحبت کا اتفاق اونکو ہوتا ہی تو ایسا اوس صحبت مین بیٹھتا ہی جیسے منافق مسجد مین اور لڑکا مکتب مین اور قیدی قید خانہ مین ایک بزرگ کا قول ہی مرید صادق وہ شخص ہے کہ جسکے دل مین لذت عدم ہووے اور جسکی ذات سے رنج والم قطع ہوا ور نوشتہ تقدیر پر راضی ہو٭

| | |
|---|---|
| ہر کہ صادق گشت او صدیق شد | غیر صادق عاقبت زندیق شد |
| صادقان را دیدہ از صدق انور است | دید شان سوے سعادت رہبر است |
| صدق و اخلاص آمدہ دو بال مرد | ہر کہ شد دو بال باشد رہ نورد |

خداے پاک نے بندگان خاص کو جو باتباع رسول مقبول صلعم تمام کائنات سے دل برداشتہ ہین اور تجلیات جمال وجلال سے اپنی ہستی کو محو کر چکے ہین عجب عجب تاثیرات عطا فرمائی ہی اگر بیگانہ پر نگاہ ڈالین یگانہ بنالین دشمن کو دوست کر دکھائین عاصی کو مطیع کرین ادنی کو اعلائی عطا فرماوین کوی مقام اور کوی آبادی ان سے خالی نہین ہوتی مگر خلیفہ وسلطان عصر ایک ہی ہوتا ہی بعض کا قول ہی کہ تین سو پچاس اہل اللہ ہوتے ہین جنسے قیام عالم ہی بعض کہتے ہین زیادہ اسکا حال مفصل اگے لکھا جائیگا لیکن صاحب ولایت ہونا کسی ایک وجوہ پر ختم نہین ہوا ایکبار موسی علیہ السّلام کو یہہ خیال پیدا ہوا کہ ہم کلامی کی دولت سے سواے میرے شاید کوئی مشرف ہوا ہو حکم ہوا کہ فلان پتھر پر عصا مارو موسی علیہ السلام نے عصا ماری ایک صحراے وسیع نظر آیا کہ صدہزار موسی عطاے دست کلاہ برسر ارنی ارنی پکار رہے ہین رباعی

| | |
|---|---|
| طوریست کہ صد ہزار موسی دیدست | دیریست کہ صد ہزار عیسی دیدست |
| قصریست کہ صد ہزار قیصر بگذشت | طاقیست کہ صد ہزار کسری دیدست |

موسی علیہ السلام حیران ہوئے اور اپنے خیال سے باز آئے کاملان حق ہمیشہ الزَّاهِدُونَ فِي الدُّنيَا وَالرَّاغِبُونَ فِي الآخِرَةِ وَالرَّاضُونَ بِقَضَاءِ اللهِ وَقَدَرِهِ کے پابند رہتے ہین دم نہین مارتے ادب شان جلال و ناز حسن و جمال باجازت دم زدن نہین دیتا الحتصر بے شیخ کامل کوئی بات کسیکو اس راہ مین نہوئی نہوگی شیخ کامل یاوری طالب سے ہاتھ آتا ہی شیخ حقیقی اور اصلی ہزارون لاکھون مین سے ایک ہوتا ہی نقلی شیخ اکثر ہوتے ہین اور طالب بیچارہ غلبہ طلب مین

ہر سو حیران اور سرگردان پھرتا ہی اور ابتدا سے طلب مین نہ تو اوسکو تمیز ناقص کامل کی ہوتی ہی اور نہ ایسی بصیرت ہوتی ہی کہ جو نور اور ظلمت کو پہچانے اور نہ اوسکو تجربہ ہوتا ہی اگر کسی شیخ ناقص کے دام مین پھنس جاتا ہی مدت تک اوسکی اطاعت اور خدمت مین بسر کرتا ہی اور اوسکی تعلیم اور صحبت سے ترکیہ نفس تصفیہ دل تجلیہ روح کچھ نہین ہوتا نہ کسی طرح کے حالات یا واردات باطنی اوسپر وارد ہوتے ہین نہ کسی مقام یا مراتب کا انکشاف یا ظہور ہوتا ہے ایک مدت بے ذوقی اور بے شوقی کی حالت مین گذر جاتی ہی تب آخر الامر شیخ سے برگشتہ ہو جاتا ہے یا قطعی منکر اولیا بن جاتا ہی ایسے لوگون سے جو باطن مین لیاقت پیری نہین رکھتے محض دنیا کمانے کی یا اپنی شیخی جتانے کے واسطہ از راہ مکر و زور دام فریب مین طالبون کو پھانسکر خراب کرتے ہین خدا تعالی طالب کو بچاوے رباعی

| | |
|---|---|
| آن غول وشان کہ مے برند خلق ز راہ | از راہ برند و افگنند در تہ چاہ |
| آن شیخانند مقلد و حال تباہ | از شومی شرم شان عیاذٌ باللہ |

طالب کو ارادتمند ہونا ضروری ہی ارادت کے معنی ہین دل کا کسی چیز کی طرف متعلق ہونا اور اوسکی طلب مین مائل ہونا اور ایسا خیال دل مین پیدا ہونا کہ جسکے باعث سے کسی چیز کی جست و جو مین سرگرمی کرنی پڑے اور ارادت ایک صفت ہی خاص جو بلا کیف بندہ کے اندر پیدا ہوتی ہی اور اوسکے ساتھ بندہ جویاے خاص ہوتا ہی ارادت اصلی یہہ ہی کہ غرض و لوث سے پاک ہووے اور سواے حصول رضاے حضرت الوہیت کی کوئی بات نہووے

| | |
|---|---|
| تا بہشت و دوزخت در رہ بود | جان تو زین راز کے آگہ بود |
| چون برون آئی ازین ہر دو تمام | صبح این دولت برون آید ز شام |

شریعت مین جیسی بے نیت ہر طاعت بے لطف ہی ایسے ہی طریقت مین ہر حالت ارادت سے خالی بے مزہ ہی ارادت چند قسم پر ہی اوّل ارادت حصول دنیا یہہ آفت تمام اور مرض مہلک ہی جسکے دل پر یہہ خیال غالب ہوتا ہی وہ سعادت سے محروم رہتا ہے

ہر دل کہ درد مہر و محبت نسرشت | خواہ اہل سجادہ باش خواہ اہل کنشت
در دفتر عشق نام ہر کس کہ نوشت | آزاد ز دوزخ است فارغ ز بہشت

طفل کو دایہ بیمار کو طبیب تشنہ کو آب گرسنہ کو نان مرید کو پیر ضروری ہی بے پیر ہر طرح بے لطفی کا سامان ہی جیسے درخت بے آبیاری بالیدگی عمدہ نہین پاتا اور اگر بالیدہ ہوا بے ثمر رہتا ہی اور اگر ثمر بھی لایا تو بدمزگی اوس مین ضرور ہوگی ایسے ہی بیمار جب تک طبیب معالجہ نکرے اوّل تو شفا معلوم اور اگر شفا ہوئی بھی تو کوئی نکوئی دقت ضرور پیش آئے

بے پیر کے بلاغت اور ترقی مرید کی محالات سے **دوھرہ**

تن بھسم لگائی جٹا بڑھائی دودھادہاری کن پھر | بن کسبٹے کایا کھوج نپایا جنم جنم کہی بار مرے
بھون تیرتھ سے گنگ ہو بن بن گورنہین کا جہ سرے | گور کے بلہاری گن ہماری جن بھوسا گر پار کرے

اگر کوئی شخص صرف کتاب ہی سے مضامین سلوک کا استفادہ چاہے ایسا ہی جیسے مردہ کے پاس بیٹھنا اور مردہ سے حصول اور استفادہ معلوم **بیت**

حرف گو کاغذ سیاہ کند | کے دل تیرہ را چو ماہ کند

حق ہی متعلم کو عالم امت کو پیغمبر مرید کو پیر صادق الزم ہی بے پیر کے کچھ حاصل نہین ہوسکتا اگرچہ سعادت حصہ ازلی ہی اور کوئی پیر بے مشیت کے کچھ نہین کرسکتا لیکن یہ سبب بھی جاری ہی کہ بے پیر کچھ نہین ہوسکتا اور جب تک طالب مرتبہ فنا کو نہین پہونچتا تب تک پیر کی طالب کو حاجت ہوتی ہی بغیر فنا کے خواہشات و ارادت و بشریت زائل نہین ہوتی جب مرتبہ فنا اور بقا کو طالب پہونچا پھر غمسے آزادی ہی **فرد**

آن شد کہ بار منت ملاح بردمے | گوہر چو دست داد بدریا چہ حاجت است

گو بعد وصول فنا و بقا کی حاجت پیر نہین رہتی لیکن رعایت ادب و تعظیم و تکریم و ادائے حق نعمت ولی النعمتی و شکر گذاری پیر واجب و لازم ہے **شعر**

حافظ مرید جام میست اے صبا برو | از بندہ بندگی برسان شیخ جام را

فنا سے شناسائی و قرب حق حاصل ہوتا ہی فنا سے انواع انواع طرح کے اسرار اور علم حق کی طرف سے بذریعہ الہامات بغیر کسب تعلم اور فکر اور نظر کے مکشوف ہوتے ہین فانی دریائے انوار ذات مین ایسا غرق ہوجاتا ہی کہ پھر تاریکی طبیعتون کی اوسکو کچھ نقصان نہین پہونچا سکتی نہ اوسکو زائل کر سکتی ہی بصورت فنا طبیعت اکل وشرب کی طرف وجود قائم رہنے تک مائل رہتی ہی ؎

| بے بردین اینکہ کس ہرگز بدو پیوند نیست | | از پے پیوند او از خویشتن باید برید |
|---|---|---|

سعادت ازلی کا ظہور بے اقتدا اور اتباع نہین ہوسکتا جن لوگون کی تقدیر مین راہ راست تھا اتباع شریعت اور اطاعت انبیا سے مومن مخلص بنے اور راہ تصوف اور طریقت مین صحبت پیر سے فیضیاب ہوے اور جو کوئی اتباع رسالت اور شریعت سے خلاف ہوگیا ہی صاحب کمال ہو اوسکی صاحب کمالی آن واحد مین بدل جاتی ہی اور خسر الدنیا والاخرۃ ہوجاتا ہی ہر قسم کا کمال اور قرب رسائی سب تصدق سرور کائنات ہی جسنے باتباع شریعت غرا سیدھا سیدھا راستہ اختیار کیا اور موافق سنت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم راہ حق مین سرگرم رہا صاحب کمال ہوا اور قرب رسائی سب کچھ اوسنے پائی اور جو خلاف راہ رسول چلا ٹھوکر کھائی ؎

**نقل** ہی جب حضرت عبدالحق محدث دہلوی رحمت اللہ علیہ مدینہ منورہ مین حدیث ختم کر چکے حضرت سرور کائنات نے خواب مین ارشاد کیا کہ تم ہندوستان مین جاؤ اور علم حدیث کو شائع کرو تاکہ عام لوگ فیضیاب بہرہ ور ہون مگر یہ بات ضرور یاد رکھنا کہ درویشان بے نوا و گوشہ نشینان باخدا سے ملنا اپنا طریقہ رکھنا خاکساران ہند قابل ملاقات ہین اونکی صحبت سرمایہ مفاد ہوگی شیخ عبدالحق صاحب نے عرض کیا یا فخر بنی آدم محجوب بے حضوری آستان ملائک آشیان کیونکر چین پڑیگا اور کسطرح میری اوقات فراق حضور مین بسر ہوگی ارشاد ہوا کہ مراقب ہوکر رات کو ہر روز بیٹھا کرنا اوسوقت حضوری نصیب ہوا کریگی الغرض ہندوستان کو شیخ عبدالحق چلدیے اور جسوقت جہاز سے اوترے جابجا فقرا سے ملنا شروع کیا ایک مقام پر پہونچے جو قریب بمبئی کے تھا لوگون سے دریافت کیا کہ یہان کوئی فقیر ہی کسی نے نشان دیا کہ فلان

محلہ مین فلان طرف ایکدرویش باکمال رہتا ہے یہہ بکمال شوق ذوق اونکی خدمت مین
پہونچے فقیر بھی دیکھتے ہی بولا کہ آ بابا عبدالحق ہم تیرے مدت سے منتظر تھے آپ چپ بیٹھ گئے
فقیر نے تھوڑی دیر کے بعد جام و صراحی شراب نکالی اور ایک ساغر پیا دوسرا پیالہ شیخ عبدالحق
صاحب کو دینا چاہا یہہ پابند شریعت اور وابستہ سنت تھے انکار کیا اور بولے ہم تمھارے
فعل پر اعتراض نہین کرتے مگر خود حرام سمجھتے ہین فقیر نے اصرار کرنا شروع کیا اونھون نے
نمانا فقیر بولا بابا پچھتاوگے پی جاو یہہ نمانے اور چلدیے رات کو جب مراقب ہوے تو دیکھا کہ
جہان دربار حضرت سرور کائنات ہے اوسکے قریب وہ فقیر عصا ہات مین لیے کھڑا ہے ہر چند
شیخ جانے کا ارادہ کرتے ہین وہ دربار مین جانے نہین دیتا ناچار واپس ہوے صبح کو پھر اوس
فقیر کے پاس گئے پھر اوسنے جام شراب پیش کیا پھر انھون نے انکار کیا اور فرمایا خدا و
رسولؐ کے خلاف تیری خاطر سے مین کبھی نکرونگا فقیر نے کہا پی لو ورنہ پشیمانی اوٹھاوگے
رات کو پھر وہی معاملہ پیش آیا پھر فقیر نے دربار شاہنشاہ دو جہان مین جانے ندیا تیسرے دن
پھر فقیر سد راہ ہوگیا اور لٹھ لیکر حملہ آور ہوا کہ خبردار جو دربار کے جانیکا ارادہ کیا اوسیوقت
بے ساختہ شیخ عبدالحق صاحب کی زبان سے نکلا یا رسولؐ اللہ الغیاث اوسیوقت جناب
سرور کائناتؐ نے ایک صحابی سے متوجہ ہوکر فرمایا چار روز سے شیخ عبدالحق حاضر حضور ہی
نہین ہوتا کیا سبب ہے اور باہر سے کوئی آواز دیتا ہے خبر لاو کون ہے وہین صحابی نے شیخ
صاحب کو اور اوس فقیر کو دونو کو حاضر دربار کیا سرور کائنات نے سب قصہ سنکر فرمایا اُخرج
یا کلب صبح کو شیخ صاحب پھر فقیر کے حجرہ پر گئے حجرہ بند پایا اور دو چار مرید و معتقد دروازہ پر
منتظر بیٹھے پائے پوچھا کہ آج شاہ صاحب کیون نہین نکلے سب نے کہا معلوم نہین کیا سبب ہے
تب شیخ صاحب نے فرمایا کہ اوس حجرہ مین سے کوئی جانور بھی نکلا ہے یا نہین سب نے کہا کہ ہان
ایک کتا تو نکلکر گیا ہے شیخ صاحب نے فرمایا بس حجرہ کھولو اور دیکھو کہ آج فقیر ندارد ہے وہ کتا ہی آپکے
فقیر صاحب تھے شراب نوشی کی بدولت یہ نتیجہ اونھون نے پایا اور یہہ معاملہ ہمسے گزرا اب جا ہوا اونکی

کنڈی پر بیٹھے رہو چاہے اور کسی سے بیعت کرلو خلاف شریعت اور خلاف سنت نبوی ہوئیگا
یہہ نتیجہ ہے طالب راہ خدا کو متبع شریعت غرا ہونا نہایت ضروری ہے بغیر اتباع شریعت کے
اس راہ مین چلنا اور منزل مقصود کو پہونچنا بسا دشوار ہے ٭

| | |
|---|---|
| محال ست سعدی کہ راہ صفا | توان رفت جز در پے مصطفے |
| اے پسر مگذار راہ شرع را | اصل یابی گر بگیری فرع را |
| از شریعت گر نہی بیرون قدم | در ضلالت اوفتی از رنج و غم |
| ہر کہ در راہ ضلالت مے رود | از جہالت در بطالت مے رود |

خداتعالی فرماتا ہے قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ اتباع
کے خلاف ہونا بہت برا ہے

| | |
|---|---|
| ہزار بار توان کرد با خدا شوخی | ولیک دم نتزند پیش مصطفے گستاخ |

غیرت متقضی اسبات کی نہین ہے کہ اوسکے محبوب کی شان مین کوی گستاخی کرے اور
اوسکو کچھ سزا نہ ملے مصرعہ باخدا دیوانہ و با مصطفے ہشیار باش ٭

| | |
|---|---|
| اگر خوشنودی محمود خواہی | ایاز خاص را چاکر ہمی باش |

**نقل** حضرت امام جعفر صادق کے زمانہ مین ایک فقیر دیوانہ آیا اور اوسنے یہہ مشہور کیا کہ
جو کوی عورت میرے عضو تناسل کو پوجیگی اوسکے اولاد ہوگی بعض عورات جو اولاد کی بیاد
شایق اور آرزومند تھین پرستش کرنے لگین امام صاحب کو جب اسکی خبر ہوی آپنے اوسکو
شہر سے باہر نکلوا دیا رات کو خواب مین جناب سرور کائنات نے امام صاحب سے فرمایا کہ مہمان
کی خاطر کرنے چاہیئے تھی آپنے فقیر کو شہر سے نکال دیا دوسری سال وہ فقیر پھر آیا اور
اوسی طرح اوسنے پیشاب گاہ کی پرستش کا اشتہار دیا پھر امام صاحبنے شہر سے اوسکو نکلوا دیا
پھر رات کو خواب مین اسی طرح پیغمبر خدا نے فرمایا کہ مہمان کی خاطر کرنی چاہیئے آپ خاموش
ہو رہے تیسری سال پھر وہ فقیر آیا اور پھر اوسنے پرستش کا اشتہار دیا اور امام صاحبنے پھر

اوسکو نکال دیا اور یہہ خواب مین سرور کائنات نے اوسی طرح فرمایا جس طرح آگے فرمایا تھا
تب امام صاحب نے عرض کیا کہ یہہ فعل اس فقیر کا خلاف شریعت ہی اسلیے اسکو نکال دیا ہے
اور قلم دوات جناب رسالت مآب کے آگے رکھکر عرض کیا کہ احکام شرعی آپ کی جاری فرمای
ہوی ہین اگر آپکو یہہ فعل خلاف شرع فقیر کا پسند ہی تو احکام شریعت کو منسوخ فرما دیجیے تب
رسول مقبول نے فرمایا کہ آفرین شریعت پر ایسا ہی مستقل اور پابند رہنا چاہیے جیسے تم ہو
فقط خداے پاک و دنیا دار سے پیر بھی بچا وسے نظم

| | |
|---|---|
| اہل دنیا نتوانند بعقبی پرداخت | غیر مردار شکارے نبود کرگس را |
| دنیا مطلوب طالب دین نشود | شیداے آن شیفتہ این نشود |
| دنیا ہیچ ست و کار دنیا ہمہ ہیچ | ای ہیچ ز بہر ہیچ بر ہیچ مپیچ |

نقل ایک پیرزادہ کے مرید نے عرض کیا کہ مینے خواب مین یہہ دیکھا ہی آپ کا ہاتھ تو
شہد سے بھرا ہوا ہی اور میرا ہاتھ نجاست سے آلودہ ہی پیر جی صاحب نے بہت خوش ہوکر
فرمایا کہ یہہ بات درست ہی کیونکہ ہم فقیر اور تو دنیا دار دنیا بمنزلہ نجاست ہی اور فقیری بمنزلہ شہد

| | |
|---|---|
| دنیا پرست حسرت جاوید مے برد | درخاک ماندہ از دل قارون دفینہا |
| ہر کہ ہست از فقیر و پیر و مرید | وز زبان او ران پاک نفس |
| چون بدنیاے دون فرود آیند | بعسل در بماند ہمچون مگس |

مرید نے عرض کیا کہ ابھی خواب باقیماندہ سینیے آگے یہہ دیکھا کہ مین تو آپ کا ہاتھ
چاٹ رہا ہون اور آپ میرا ہاتھ چاٹتے ہین اسکو سنکر پیر جی صاحب خفا ہونے لگے
مرید نے عرض کیا کہ یہہ ناراض ہونے کی بات نہین ہے نظم

| | |
|---|---|
| زہد و تقوی نیست الا بہر خلق | صوفی گوی و پوشی کہنہ دلق |
| شانہ و مسواک و تسبیح و ریا | جبہ و دستار و قلب بے صفا |
| پیش و پس کردی مریدنا خلف | چون خرا ابلہ پئے آب و علف |

دام اندازی برای مرد و زن
مکر و تلبیس و ریا کاری بود
بر مصلی چون نشینی قبله رو
خادمان گویند آن شیخ زمان
شیخ مالاهوت باشد منزلش
آن خوشامد گوی چندین ابلهان
صوفی گوی نداری سینه صاف
شیخ میگوئی و تسبیحے بدست

خویش را گوی منم شیخ زمن
هر نفس شیطان ترا یاری بود
چشم پوشی دل بود جای گرد
چشم پوشیدست از خلق جہان
شد فنا و ذات بقا شد حاصلش
ره زنا نند ره زنانند ره زنان
از کرامت ہای خود شیخا ملاف
صد بتے داری نہان ای بت پرست

راہ حق کی تلقین ہر بوالہوس کا کام نہین ہی دین کے پیرایہ مین دنیا کا کمانا دارین مین اپنا مونھ کالا کرنا ہے

تا نگردی طالبان را دستگیر
ولا تا نیاری بزرگی بدست
تکیہ بر جای بزرگان نتوانند بگزاف

طالبان ہرگز نگیرند دست پیر
بجای بزرگان نباید نشست
مگر اسباب بزرگی ہمہ آمادہ کنی

جیسے دنیاداروں مین چار کمین ہوتے ہین نائی دھوبی سقا بھنگی ایسے ہی پیر دنیا پرست بھی ایک پانچوان کمین ہوتا ہی جو ظاہر اپنا بشابہ پیران طریقت آراستہ اور پیراستہ رکھتا ہی اور باطن مکر و زور سے بھرا ہوتا ہی اشعار

ظاہرت چون گور کافر پر حلل
از برون طعنہ زنی بر بایزید
در مخالف شد درونت با برون

واندرون قہر خدا عزوجل
وز درونت ننگ میدارد یزید
رفتہ باشی در جہنم سرنگون

پچھلے زمانہ مین طالبان راہ حق کا یہہ طریقہ تھا کہ اول علم دینی فقہ حدیث تفسیر تحصیل کرتے تھے بعد تحصیل علم ظاہری کی تحصیل علم باطنی کے لیے سالہاے دراز تک مجاہدہ اور

ریاضت مین مصروف رہتے تھے پھر بھی اپنے آپ کو ناکام تصور فرماتے تھے اور ہمیشہ کف افسوس ملتے رہتے تھے کہ ساری عمر ہماری خواب غفلت مین گذری اور ہمسے کچھ نہوا ؎

افسوس کہ عمر رفت و ہشیاری نیست
دردا کہ امید خویشتن داری نیست
اے ذوق کبھی تو نہ خوش اوقات ہوا
ایک دم نہ ترا صرف مناجات ہوا
تھا جبکہ جوان تھا جوان بدمست
جب پیر ہوا پیر خرابات ہوا

اب یہہ حال ہی کہ علم باطن تو کجا علم ظاہر بھی نہین سیکھتے دو چار نقلین جھوٹی سچی بزرگون کی یاد کرلین اور پیر بن بیٹھے

جاہل بدر مرشد بے معرفت چہ فیض
کورے کجا عصا کش کور دگر شود
پندے وہمت اگر بن داری گوش
از بہر خدا جامۂ تذویر مپوش
عقبیٰ ہمہ در رہست و دنیا یکدم
از بہر دمے ملک ابد را مفروش

ایک جاہل مرید نے اپنے جاہل پیر سے دریافت کیا حضرت اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ کے معنی کیا ہین اوسکو خلوت مین لیجا کر سمجھایا اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ اللہ میان کے یہان ایک بلا تھا مَلٰئِکَتِہٖ ملائی کھا جاتا تھا وَکُتُبِہٖ اوسکے پیچھے کتے لگا دیے وَرُسُلِہٖ اور رسی سے اوسکو باندھ دیا وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ اور اوسپر قیامت ہوگئی وَالْقَدْرِ خَیْرِہٖ وَشَرِّہٖ مِنَ اللّٰہِ تَعَالٰی اور اپنے کئے کی سزا پا گیا یہہ بڑے اسرار کی بات ہی خبردار کسی مولوی کے سامنے بیان نہ کرنا ورنہ منصور کی طرح پھانسی پاویگا **مولف** ایسی پیری مریدی سے خدا پناہ مین رکھے مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ ع

اے بسا ابلیس آدم روے ہست
پس بہر دستے نباید داد دست

**نقل** ہی ایک شخص اپنے آپ کو صوفی باکمال جانتے تھے پیر جی پیر جی کہلاتے تھے رنگین کپڑے سر پر عمامہ ہاتھہ مین تسبیح رکھتے تھے مگر علم باطن سے بالکل بے بہرہ تھے مریدون سے نذرانہ ششماہی سالانہ مقرر کر رکھا تھا اور ہر قسم کی کار خدمت خانہ داری کے اونسے کراتے تھے

ایک دن ایک مرید سے ذراسی بات پر خفا ہو کر کہدیا کہ جا تجھے ہمنے چودہ خانوادون سے خارج کر دیا
مرید نہایت مغموم اور پریشان خاطر ہو کر قبلہ و کعبہ کی خدمت مین حاضر ہوا آپنے پوچھا کہ آج
تم اوداس کیون ہو اوسنے عرض کیا کہ پیر جی نے خفا ہو کر چودہ خانوادون سے نکال دیا آپنے
فرمایا کہ تم پیر جی سے جاکر یہہ کہو کہ جب مین داخل تھا تب مجھے کیا فائدہ تھا اور جب مین خارج
ہو گیا تو کیا نقصان ہوا پھر ہم پندرھوین خانوادہ مین تمکو داخل کرلینگے جسوقت مرید نے پیر جی
سے جاکر یہہ بات کہی پیر جی سنتے ہی چونکنے ہوے اور سمجھ گئے کہ اسکو یہہ بات کی کہنے کی عقل اور
سمجھ نہین ہے ضرور حضرت نے اسکو سمجھائی ہے پیر جی آپکی خدمت مین حاضر ہوے اور کہنے لگے کہ
اگر اس طرحکی باتین مریدون کو اب سمجھاوینگے تو میرے سب مرید منحرف ہو جاوینگے آمدنی کی صورت
بند ہو جاویگی آپنے فرمایا کہ پیر جی غور کرو جب تم فیض فائدہ باطنی پہونچانی اور تعلیم تلقین کرنیکی
لیاقت نہین رکھتے اور تمہارے مریدی سے نہ دین کا فائدہ ہے نہ دنیا کا اور مرید تمہاری ہر طرح
خدمت اور اطاعت کرتے ہین تم جو ذراسی بات پر ناراض ہو کر انکو دھمکاتے ہو یہہ آدمیت سے
بعید ہے مولانا ے جامی قدس سرہ اشعار

حذر از صوفیان شہر و دیار
همہ نامرد مند مردم خوار

ہر چہ دادی بدست شان خوردند
ہر چہ آمد ز دست شان کردند

کار شان غیر خواب و خوردن نے
ہیچ شان فکر روز مردن نے

ذکر شان صرف بہر نقد و اس
فکر شان صرف در وجود معاش

ہر یکے کردہ منزلے دیگر
نام آن خانقاہ با لنگر

بہر نیل امانی و شہوات
کردہ میل ادانی و ادوات

فرشہائے لطیف افگندہ
غرفہائے نگون پراگندہ

این نہ صوفی گری نہ آزادیست
بلکہ کیدی گری و قوادیست

نقل حسن بافندہ درویش کامل مشہور تھا اکثر مردمان بخارا و سمرقند اوسکے معتقد تھے اور

اوسکو صاحب کشف اور کرامت جانتے تھے ایک کرامت اوسکی یہہ تھی کہ جو باتین پوشیدہ باہم
کرتے تھے جسوقت اوسکے سامنے آتی تھے وہ مشرح اونکو بیان کر دیتا تھا اور دوسری کرامت
اوسکی یہہ مشہور تھی کہ ایک مکان بند مین چالیس دانہ مویز کے اور قدرے آب لیکر چالیس روز تک
اوسکے اندر رہتا تھا اور پھر بدستور مویز لیکر باہر نکلتا تھا سید کمال الدین حسین خوارزمی رحمت
اللہ علیہ جو کامل بزرگ تھے خوارزم سے بخارا مین معہ اپنے خلفا اور مریدون کے تشریف لائے
خلفا آپکے جو متوجہ اور متجسس اوسکے حال کے ہوئے تو اونکو یہہ معلوم ہوا کہ یہہ اہل باطن نہین ہے
جن اسکے تابع ہین انکے ذریعہ سے حالات معلوم کر لیتا ہے بعد دریافت حال مذکورہ کے خادمان جناب
ممدوح نے اوسکو سمجھایا کہ تو جو چلہ کشی جنون کے تابع کرنیکو جو دشمن انسان ہین کرتا ہے اور لوگون کو
معتقد بناتا ہے محض اپنی عمر کو ضائع کرتا ہے یہہ کچھ فقیری نہین ہے اور نہ یہہ راہ حصول دولت فقر کا ہے
ان افعال کو چھوڑ دے اور اگر راہ خدا تعالی سیکھنا ہے ہماری پیر و مرشد کی خدمت مین جاکر
توبہ کر اور خدا تعالی کی راہ سیکھ یہہ کہنا اون کا اوسکے دل مین اثر کر گیا اور جس جگہ سید صاحب مقیم
تھے وہان کو چلا اثناء راہ مین جن اور شیاطین جو اوسکے تابع تھے اوسپر حملہ آور ہوئے اور کہنے لگے کہ ہم
تجکو مار ڈالینگے بخوف جان گھبرا کر دوڑا اور آپکی خدمت مین پہونچا اور قدمون پر سر رکھکر
یہہ کہا کہ ایک مدت سے جن میرے تابع ہین اور مین اونکے ذریعہ سے حالات غائبانہ دریافت کرکے بیان
کر دیتا ہون چلہ مین چالیس دانہ مویز کے اور قدرے پانی لیکر بیٹھتا ہون جس قسم کا طعام مین چاہتا
ہون یہہ مجھے لاکر کھلا دیتے ہین اور مویز کے دانے بدستور رہتے ہین اس حال کو دیکھکر صدہا آدمی میرے
معتقد ہین اور یہہ جن مجھسے کہتے تھے کہ ارواح انبیا اور اولیا ہین مجھے تمیز نہ تھی یہہ جن ہین یا ارواح
ہین اور جس بزرگ یا مشایخ سے مین ملا اوسپر اس جماعت کی ایسی ہیبت طاری ہوئی کہ وہ خود خائف
ہو گیا کسی کی سمجھ مین نہ آیا از راہ باطن معلوم ہوا کہ یہہ جن ہین اب آپکے خادمون سے ملاقات ہوئی
اونھون نے مجھے بتلایا کہ یہہ جن ہین آپکے خادم اہل اللہ ہین اونکی نصیحت سنکر مین آپکی خدمت مین حاضر
ہونے لگا جن میرے ہلاک کرنے پر آمادہ ہین اونکے خوف سے بھاگ کر حاضر ہوا ہون فرمایا کچھ اندیشہ نکر

تو حصن ولایت مین آگیا ہی جن اور شیاطین کو حصن نبوت اور ولایت مین دخل نہین ہے ایک عصا
اوسکو اپنی دی کہ کوئی جن یا شیطان حملہ کرے تو اوسکے یہہ عصا مارا اور جسوقت عصا اوسکو دی
تو اوسنے دیکھا کہ ہزار وجود آپ جیسے ہین اور ہر ایک کے ہاتھ مین ایک عصا ہی اور جنون کو
مارتے ہین **نقل** شہر لاہور مین ایک شخص صاحب کرامت مشہور تھا اوسکی بڑی کرامت یہہ مشہور تھی
کہ مردہ کو زندہ کرتا ہی ہزارون آدمی اوسکے معتقد اور مرید تھے ایک بزرگ کامل اہل باطن اوس
زمانہ مین لاہور مین رونق افروز تھے ایک وزاونکی خدمت مین یہ کرامتی گیا اور عرض کیا کہ آپ کچھ
اپنا کمال دکھائے اونھون نے فرمایا کہ مین غریب فقیر ہون کیا دکھلاؤن اوسنے کہا کہ آپ
کچھ نہین دکھلا سکتے تو میرا کمال دیکھو اونکو اپنے ہمراہ قبرستان مین لیگیا اور ایک قبر پر کھڑے ہو کر
کہا الٓمٓ قبر کے اندر سے آواز آئی والقرآن الحکیم اسبات کو سنکر بزرگ نے قبر کی طرف اشارہ کرکے
فرمایا کہ جو کچھ قبر کے اندر ہی باہر آجاوے معًا ایک طفل نوعمر اوسکے اندر سے نکلا بزرگ نے پوچھا
تو کون ہی اوسنے کہا کہ مین جن ہون مجھے اسنے مدت سے تابع کر رکھا ہی جس طرح یہ کہلواتا ہی
مین قبر کے اندر گھسکر کہدیتا ہون بزرگ نے اوسکو فرمایا ہمنے تجھے آزاد کیا تو چلا جا وہ چلا گیا
اور قبرستان کی طرف بزرگ نے متوجہ ہو کر فرمایا کہ یٰسٓ تب تمام قبرونکے اندر سے آواز آئی کہ
والقرآن الحکیم اس تصرف اور کمال کو بزرگ کے دیکھکر قدمون پر گر پڑا اور اپنی خطا اور قصور کا معترف
ہو کر تائب ہوا **نقل** لکھنؤ مین ایک بزرگ تھے اور اونکی یہہ بات مشہور تھی کہ بروقت بیعت کی جسکو
وہ شربت کا پیالہ پلاتے فورًا ایک بے خودی اور بے ہوشی اوسپر طاری ہو جاتی ہم بھی وہان
گئے اور موقع اور وقت دور شربت کا آیا اور ہمکو بھی پلانا چاہا ہمنے نہ پیا اور کہدیا کہ ہمکو نزلہ کا
خلل ہی مزاج کو موافق نہین ہی جب اون فقیر صاحب کے رازدار سے اصل حال شربت کا دریافت
کیا اوسنے کہا خوب ہوا جو آپنے نہ پیا اس مین بھنگ ملی ہوئی ہوتی ہے اوسکا اثر ہوتا ہے
پینے والا بے ہوش ہو جاتا ہی اسکا نام توجہ اور فیضان صحبت کا اثر کہلاتا ہی اور شربت
مین بھنگ پلانے کا نام کمال فقیری اور ورود حالات محویت اور بیخودی رکھ چھوڑا ہی

| | |
|---|---|
| این دغل بہر معیشت کردن ست | ہیچ حاصل سے پشیمان بودن ست |
| دام تزویرے برآمامہ دان | کاملان را سکے بود بازی ازان |
| پیر گشتی صد ہوس داری بدل | جاہلی چون خر فرومانی بہ گل |
| گر نداری ہمت مردان دین | جون زنان رو در پس پردہ نشین |
| ای مخنث نے تو مردی نے تو زن | مثل شیطان راہ مردان ہم مزن |
| دست نا قصوست شیطان ست و دیو | زانکہ اندر دام تکلیف ست و ریو |

نقل ایک شخص نے اپنے آپ کو پیر طریقت اور رہ نمای کامل مشہور کر رکھا تھا باوجودیکہ علم باطن کا جاہل مطلق تھا مگر مخلوق خداتعالی کو اپنی طرف رجوع کرنے پر غش تھا اور بہت سے نادان اوس سے مرید ہو چکے تھے اون کے باعث شہرت ہو گئی تھی پیران نمی پرند و مریدان مے پرانند والا معاملہ تھا اتفاقاً ایک طالب صادق آیا اور اوس نے کہا کہ مین آپ کی تعریف سنکر دور سے آیا ہون مجھے تعلیم فرمائیے پیر کور باطن نے اس بات کو سنکر کہا کہ تم پہلے اپنی لین بوت منڈواکر اور اپنا مونھ کالا کرکے ایک گدھے پر سوار ہو کر بازار مین پھرو تب تمکو تعلیم کرون گا طالب سچا اور پکا تھا بے تامل چار ابرو کا صفایا کرکے گدھے پر سوار ہو کر خوب بازار مین پھرا ادھر پھرا جب آیا تو کہا کہ جو کام مجھے کرنے کا تھا وہ تو مین کر چکا اب آپ اپنے کرنے کا کام کیجیے پیر جی صاحب اس بات کو سنکر سٹ پٹائے اور بغلین جھانکنے لگے ہمکو یہ حرکت ناشایشتہ دیکھکر غصہ آیا ہمنے کہا کہ اگر تم قدرت طاقت فیض رسانی کی نہین رکھتے تھے تو اسکا مونھ کالا کیون کرایا تھا بڑی حماقت اور نادانی کی بات تھی کہ کوئی نامرد ہو کر مردی اور جاہل ہو کر عالم ہونیکا دعوا کرے کم فہم ناقص العقلون کا مرید کرنا جسکو بھیڑ مونڈنا کہتے ہین بہت آسان ہی کیونکہ جیسے پیر باطن فقر و تصرف سے محض ناواقف ہوتا ہی ویسے ہی مرید بھی نہین جانتا کہ مقصود پیری مریدی سے کیا ہی جو لوگ بغیر حصول کمالات اور لیاقت باطنی کے مرید کرتے ہین وہ آپ بھی خراب ہوتے ہین اور دوسرون کو بھی خراب اور گمراہ کرتے ہین اس قسم کی پیری مریدی محض لغو ہی **بیت**

| | |
|---|---|
| شہد مین جیسے مگس ہم حرص کے پابند ہین | وای غفلت اس سیہ زندان مین کیا خورسند ہین |

**نقل** ایک مرتبہ ہمکو بارہی مین ایک درویش ملے کہ اپنے آپ کو خدا کہتے تھے میر اعظم علیشاہ صاحب کو اوسکے دعوی الوہیت سے نفرت ہوئی فرمانے لگے کفر ہی ہمنے اوس فقیر سے کہا کہ ہم مدت سے آپ کی تلاش اور جست وجو مین جنگل جنگل بیابان بیابان پریشان پھرے ہر ملک ور ہر دیار مین آپ کا سراغ لگایا کہین نشان نملا آئے کھانا تو کہا لیجیے اتفاقاً چنے کی روکھی روٹیان اوس وقت موجود تھین وہی پیش کین انھون نے نارضی سی کھائین کہنے لگے کہ خوب صاحب خوب کھانا کھلایا ہمنے عرض کیا کہ آپ رزاق ہین جیسا آپنے ہمکو دیا تھا وہی ہمنے آپ کی نذر کیا خاموش ہو رہے پھر ایک آیت سورہ نور کے ہمنے اونسے معنی دریافت کیے وہ بولے کہ ہم جاہل ہین تفسیر قران کیا جانین ہمنے کہا سبحان اللہ آپ خدا ہین اور اپنے کلام کے معنی نہین جانتے یہ کیا دعوی خدائی ہی کیا کہنے کو ہی خدا ہو وہ فقیر نہایت شرمایا اور اوسنے توبہ کی کہ پھر کبھی زبان سے یہہ بات نہ نکلے گی ایسے مدعیون سے مریدون کو کوئی نفع اور مفاد نہین ملسکتا جو کامل ہین اونسے سوا انکسار کے کچھ بیان نہین ہوتا اونکا قال اونکے حال کے موافق ہوتا ہے

**بیت**

| | |
|---|---|
| این مدعیان در طلبش بے خبرانند | ان راکہ خبر شد خبرش باز نیامد |

ابلیس باوجودیکہ راندۂ درگاہ الٰہی ہی اور اوسکو قدرت تصرفات بھی بہت کچھ حاصل مگر خدائی کا دعوی اوسنے کبھی کبھی نہین کیا **نقل** جب فرعون نے خدائی کا دعوا کیا ابلیس نے فرعون سے کہا کہ خدا کو پیغمبر بھی چاہیے مجھے تم اپنا پیغمبر بنالو فرعون نے منظور کر لیا ایکدن بباعث خشکسالی کے مخلوق نے فرعون سے بارش کی التجا کی فرعون نے ابلیس سے کہا ابلیس نے اپنی ذریات کو حکم دیا کہ پیشاب کرنا شروع کرو جب ابلیس کی ذریات نے ہر طرف پیشاب کیا تو بدبو پھیلی اور زراعت خراب ہونے لگی لوگون نے فرعون سے شکایت کی کہ یہہ کیسا مینھ برسا ہی باقیماندہ زراعت بھی تلف ہونے لگی فرعون نے ابلیس کو بلا کر تدبیر پوچھی ابلیس نے کہا جیسے تم خدا ویسا ہی مین تمھارا پیغمبر ہون اور یہی

بارش ہی شعر

وزیرے چنین شہریارے چنان ۔ جہان چون نگیرد قرار چنان

پھر ابلیس نے فرعون سے کہا کہ تم کیسے خدا ہو تمسے کچھ نہین ہو سکتا اور مجھسے خدائی کا کام لینا چاہتے ہو پھر ابلیس ایک انار درخت مین سے توڑ لایا اور اوسکے ٹکڑے کرکے فرعون کے آگے رکھے کہ تم خدا بن رہے ہو اس انار کو جیسا تھا ویسا توکرکے درخت مین لگادو فرعون خاموش ہوا شیطان نے اوسکو جوڑکر درخت مین لگادیا اور فرعون سے کہا غور کرو مجکو قدرت لطافت تصرفات کی کیسی ہی لیکن دعوی خدائی نہین کرتا جن بزرگون سے غلبہ ورود حال مین انا الحق یا سُبحانِی مَا اَعظَمَ شَانِی صادر ہوا اونپر کیسے کیسے قصے پیش آئے وا ہی وہ جو محض مقلد او راہل قال ہین خدائی تو درکنار انسان کامل ہونا ہی دشوار ہی خدا تعالی اگر طالب کو سمجھ کامل دے تو انسان کامل ہونیکی التجا کرے ایکدفعہ منشی فضل رسول صاحب نے خواب مین دیکھا کہ مین اَنَا رَبُّکُمُ الاَعلٰی کہہ رہا ہون ہمکو خواب سنایا ہمنے کہا فنا ہونا چاہیے بعد فنا کے جو کچھ ہو گا ظاہر ہو گا اشعار

| | |
|---|---|
| نمے باشد مخالف قول و فعل راستان باہم | کہ رفتار قلم باشد ز رفتار قلم پیدا |
| خوش آن سالک کہ گیرد پیش راہ بی نشانی را | رود بر آب تا نبود از و نقش قدم پیدا |
| نقد صوفی نہ ہمہ صافی بی غش باشد | اے بسا خرقہ کہ مستوجب آتش باشد |

موضع چکوری ضلع گجرات ملک پنجاب مین ایک مجذوب جنگو شاہ رہتے تھے واقع مین بڑے باکمال تھے رات دن گرمی جاڑا برسات مین میدان ہین رہتے تھے کوئی درخت یا مکان سر پر نہ تھا ایکدفعہ ہمارے اشارہ سے یعقوب خان اونکی خدمت مین گئے جسوقت یعقوب خان پہونچے تو وہ بڑ مارنے لگے کہ تو تو خود خدا بنا ہوا ہی یعقوب خان نے کہا مجھے کچھ خبر نہین ہی کون ہون پھر فرمایا جنھون نے بھیجا ہی اونکی ہی خدمت مین جاؤ یعقوب خان نے آکر حال سنایا ہمنے کہا تمنے جواب معقول ندیا تمکو کہنا چاہیے تھا کہ

مین خدا اور رسول ہونا نہین چاہتا انسان کامل ہونا چاہتا ہون **نقل** ایک بار کسی بزرگ نے قلندر صاحب رح کے پاس یہہ رباعی لکھ کر بھیجی **رباعی**

| | |
|---|---|
| ای راہ بر خلق مرا راہ نما | در مشکل این بیت جوابم فرما |
| گویند خدا بود و فلک ہیچ نبود | گر ہیچ نبود دست کجا بود خدا |

قلندر صاحب رح نے اوسکے جواب مین یہہ رباعی لکھ کر بھیجی **رباعی**

| | |
|---|---|
| در ملت و مذہب خبرے نیست مرا | میدان بہ یقین کہ لامکان ست خدا |
| خواہی کہ ترا کشف شود این معنیٰ | جان در تن خود بین کہ کجا دارد جا |

ایضاً ایک شخص نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے سوال کیا کہ آپ نے ذات بحت کو کیسے پہچانا فرمایا عَرَفتُ رَبِّی بِفَسخِ العَزائِم ایک روز ارشاد ہوا مرید کو مطیع پیر ہونا چاہیے اور پیر کو نگران مرید رہنا کمال کی بات ہی **نقل** ایک روز ایک مرید نے اپنے پیر سے پوچھا کہ مرید کا حق کیا ہی اور پیر کا حق کیا ہی اوس بزرگ نے فرمایا کہ دو چار دن مین بتاوینگے ایک روز حکم دیا کہ تم اس طرف کو جلد چلے جاو مرید اوسیوقت اجازت شیخ کا اتباع سرمایہ سعادت سمجھ کر بلا دریافت وجہ و سبب چلدیا **نظم**

| | |
|---|---|
| چون گرفتی پیر ہین تسلیم شو | ہمچو موسے زیر حکم خضر رو |
| ور مذہب طریقت خامی نشان کفر ست | آری طریق رندان چالاکی ست و چستی |

چلتے چلتے ایک شہر مین پہونچا وہان اتفاقاً ایک امیر سے ملاقی ہوا امیر نے پوچھا میان مسافر کہان سے آتے ہو کہان کا ارادہ ہی عرض کیا حضرت فلان شہر سے آتا ہون ادہر جانکو جاتا ہون اوسکا مجکو نشان و سراغ معلوم نہین میرے شیخ نے حکم دیا ہی کہ ادہر کو چلا جا بس مجھے چلنے سے کام ہی اس سے مطلب نہین کہ کہان جاتا ہون اور کہان بہیجا ہی جو کچھ عالم غیب سے ظہور پذیر ہوگا اوسکو سمجھ لونگا کہ اسی مقام سے شیخ کی بہیجنے کی مراد تھی وہ امیر ہنسا اور بولا کہ ہم بھی اوس بزرگ کے مرید ہین اور تمہارا بہیجنا فقط ہمسے ملانیکی غرض سے ہی آو ٹہیرو چند روز کے بعد ہم تمکو واپس بہیجینگے

| چو بے پیرسیدن ازین ره رفتنت مشکل | که دیوانند بس اینجا بگه بر شکل انسانی |
| --- | --- |

ایک عرصہ تک امیر نے ٹھہرایا خاطر و مدارات سے پیش آیا اور ایک ہزار روپیہ چلتے وقت دیکر رخصت کیا اور کہا اب جاؤ شیخ سے ملو یہہ مرید چلدیا اور راہ مین ایک شہر مین وارد ہوا وہان ایک جمیلہ حسینہ عورت سے اسکی آنکھ لڑگئی فریفتہ ہو گیا یہان تک کہ نوبت رسم اتحاد پہونچی سب روپیہ اوسکی نذر کیا جب مادہ فعل بد ہوا غیب سے ایک طمانچہ چہرہ پر لگا پھر ارادہ کیا پھر طمانچہ لگا اسیطرح کئی بار ہوا عورت عاقلہ تھی پوچھنے لگی خیر تو ہی یہہ کیا معاملہ ہی تم کون ہو کہانسے آئے ہو یہہ غیبی طمانچہ کیسا ہی اسنے کہا مین فلان شہر کا رہنے والا ہون فلان بزرگ کا مرید ہون اسطرح آیا تھا اور اس سامان سے جاتا تھا شاید یہہ طمانچہ تنبیہہ غیبی ہے کہ مجھکو فعل قبیح سے بچاتا ہی عورت نے کہا مین سمجھی تمھارا پیر بردست ہی وہ نہین چاہتا کہ میرا مرید آلودہ معاصی ہو چلو مینے بھی توبہ کی اور یہہ پیشہ چھوڑا مین بھی اونھین سے بیعت کرونگی اور بحکم خدا و رسول فعال بد سے توبہ کرکے تمسے نکاح کرونگی دونو چلدیئے اور شیخ کی خدمت مین پہونچ عورت مرید ہوی اور اوسکے نکاح مین موافق شریعت اطہر داخل ہوئی نظم

| نور بخش یقین و تلقین اوست | ہم جہان بان و ہم جہان بین اوست |
| --- | --- |
| ہر کہ آمد بدو و گوش آورد | خود نیامد کہ لطف اوش آورد |
| ہم ازو دان کہ جان سجود کند | کار ہم زآفتاب جود کند |

تب شیخ نے مرید سے کہا کہو سمجھ گئے کہ مرید کا حق کیا ہوتا ہی اور پیر کا حق کیا ہوتا ہی اوسنے کہا مین نہین سمجھا فرمایا مرید کا حق یہہ تھا کہ تو نے کچھ چون و چرا نکی اور ہمارے کہنے سے بلا تامل سفر اختیار کیا اور پیری کا حق یہہ تھا کہ تجکو وسوسہ شیطانی کی آفت سے جسطرح ہو سکا باز رکھا جو شیخ کامل ہوگا اپنے مرید صادق کا ہر طرح نگران حال اور غمخوار رہیگا اور جو مرید واثق ہوگا ارشاد شیخ مین کسی طرحکا تامل و چون و چرا نہوگا ہان شیخ متبع شریعت اور رہنمائے طریقت و حقیقت دانائے رموز معرفت ہونا چاہیے یہہ نہین کہ فقط مدعی ہوا اور طالبان راہ حق کو خواہ مخواہ

پریشانی مین ڈالے نظم

علم تحقیق از دل آگاه گیر — شارع شرع رسول الله گیر
سروری باید ترا گردن متاب — ذرّه شو تا بهره یابی ز آفتاب
بنده شو آزادهٔ این راه را — تا بیابی قرب این درگاه را
در طریقت ره بر دانا گزین — زانکه ره دورست و ره زن در کمین
رهبری باید بمعنی سربلند — از شریعت در طریقت بهره مند
اصل و فرع جزو کل آموخته — شمع فعل از نور علم افروخته
ظاهرش از علم کسبی با صفا — باطنش مرات دار مصطفی
پیر دریا و مریدان خس بود — مرد عاقل را اشارت بس بود
خود مرید راه مرد معنوی — همچو دُر ست و صدف گر بشنوی
هر که را دست عنایت برگرفت — روز اوّل دامن رهبر گرفت

نقل ایکدفعہ سلطان علاء الدین نے کچھ نذر حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر رحمت اللہ علیہ کی خدمت مین بھیجنی چاہی امراے سلطانی مین ہیبت و عظمت کا ایسا خیال تھا کوی جانیکو آمادہ نہوا آخر امیر خسرو کی تجویز ہوی جناب امیر خسرو صاحب نے حضرت سلطان المشایخ نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت طلب کی آپنے اجازت دی اور تاکیداً فرمایا جو کچھ قلندر صاحب فرماوین اوس مین کچھ چون و چرا اور اعتراض نکرنا جناب امیر خسرو قلندر صاحب کی خدمت مین جب پہونچے آپنے فرمایا کہ خسرو ہیری گو تمکو ہی کہتے ہین امیر خسرو نے اپنی کلاہ اوتار کر زمین پر رکھدی اور عرض کیا کہ بندہ ہی اِس لقب سے ملقب ہی پھر قلندر صاحب نے فرمایا آپنے ہیریون مین سے کچھ پڑھو تب امیر خسرو نے یہہ غزل پڑھی

ای که گوئی هیچ مشکل چون فراق یار نیست — گر امید وصل باشد همچنان دشوار نیست
چند گویندم برو زنار بند ای بت پرست — بر تن خسرو کدامی رگ که آن زنار نیست

قلندر صاحب نے خوش ہوکر فرمایا بہت اچھا کہتے ہو خوش ہوگی اور خوش جاؤگے پھر قلندر صاحب نے اپنی تصنیفات سے یہ غزل پڑھی غزل

| | |
|---|---|
| ویہیم خسروان بر مالنعل اشتر بست | خسرو کسی کہ حلقۂ تجرید در بر بست |
| سیمرغ وار روے نہفتہ بقاف عشق | کو عارفی کہ منظر او عرش اکبر ست |
| عقل کل ست علم لدنی بعارفان | این عقل و علم حسی و رسمی محقر ست |
| مائیم و کوی عشق و خرابات بیخودی | وین سم و سیرت است کہ خاص قلندر ست |
| بابو علی مگوے ز حرف قلندری | کز معرفت معلم قدسیش از بر ست |
| درس شرف نبود بالواح ابجدی | لوح جمال دوست مرا دور ابر ست |

امیر خسرو رونے لگے قلندر صاحب نے پوچھا کچھ سمجھے بھی ہو یا یون ہی روتے ہو کہا اسی واسطہ روتا ہون کہ یہہ کلام آپ کا میری سمجھ مین نہین آیا قلندر صاحب بہت خوش ہوے اور خوش ہوکر دولت باطن سے اونکو مالا مال کرنا چاہا اور کچھ ہاتھ بڑھا کر دیا اوسیوقت ایک ہاتھ غیب سے پیدا ہوا اور اوس نعمت کو لیگیا امیر خسرو جس مرتبہ اور جس حالت مین تھے ویسے ہی رہے جب حضرت سلطانجی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین حاضر ہوے اونھون نے فرمایا قلندر صاحب نے تو تمپر بہت عنایت فرمائی تھی سب کچھ دیا مگر تم اوسکے متحمل نہوتے اسلیے ہمنے لے لیا اور وہ ہاتھ جو غیب سے پیدا ہوا ہمارا تھا سچ ہے مردان کامل کی دستگیری ایسی ہی ہوتی ہے اور بعض مرید بھی ایسا فہیم اور عقیل ہوتا ہے کہ پیر اوسکو سب مریدون سے زیادہ عزیز رکھتا ہے نقل ایک بزرگ کے مرید بکثرت تھے منجملہ سب مریدون کے ایک مرید دور رہتا تھا کسی طرح کی خدمت ظاہری پیر کی نہین کرتا تھا مگر پیر کی عنایت اور شفقت دلی زیادہ تر اوسکی طرف تھی جو مرید شبانہ روز پیر کی خدمت مین حاضر رہتے تھے اونکو یہہ بات ناگوار معلوم ہوئی ایک دن سب نے فراہم ہوکر پیر سے شکایت کی کہ ہم رات دن آپ کی خدمت مین حاضر رہتے ہین اور آپکے ہر طرح مطیع اور فرمان بردار ہین اور فلان مرید آپ کا کچھ کام اور خدمت نہین کرتا

بلکہ ہمیشہ غیر حاضر رہتا ہی جیسے آپ اوسپر مہربان ہین ہمپر نہین اسکا کیا باعث ہی بزرگ نے بہت سی چھریان اور مرغ منگائے ایک ایک مرغ اور ایک ایک چھری سب کو دیکر یہہ کہا کہ اپنے مرغ کو ایسی جگہہ ذبح کرکے لاؤ جہان کوئی دیکھتا نہو کسی نے ویرانہ مین کسی نے گوشہ خانہ مین کسی نے تہہ خانہ مین کسی نے غار مین غرض ہر شخص نے اپنی دانست مین مرغ کو چھپاکر ذبح کیا مگر اوس مرید نے جسپر نظر عنایت زیادہ تھی اور جسکے سب بانی تھے ذبح نکیا زندہ مرغ بزرگ کی خدمت مین لے آیا ہر ایک مرید سے پیر نے ذبح کرنیکا حال دریافت کیا کہ کہان اور کس طرح ذبح کیا سب نے بیان کیا پھر اوس سے دریافت کیا کہ تو نے مرغ کو ذبح کیون نکیا اوسنے جواب دیا آپکا یہہ ارشاد تھا جہان کوئی ندیکھتا ہو وہان ذبح کرنا مجکو کوئی جگہہ ایسی نظر نہ آئی جہان خداے پاک حاضر ناظر نہو اسلیے ذبح نکیا جب یہہ جواب اوسنے دیا بزرگ نے سب مریدون کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا اب تم غور کرو کہ یہہ سمجھ اور عقل کسکو ہی گو تم خدمت اور اطاعت ہماری کرتے ہو مگر خدا تعالی نے جو عقل اور سمجھ اوسکو دی ہی وہ تمکو نہین دی اسلیئے ہم اسکی طرف زیادہ محجاب اور متوجہ ہین

| | |
|---|---|
| باب زمزم وکوثر سفید نتوان کرد | گلیم بخت کسی را کہ بافتند سیاہ |
| کار خویش از فہم خود گردد درست | ناقصان محروم از انبار وست |
| فہم دیگر فائدہ ندہد ترا | فہم تو در کار تو آید بجا |
| گر فلاطون مہربان شد بے گمان | تربیت نااہل کے گردد بدان |
| ہر کہ آمد از نہاد خود درست | مستحق از تربیت باشد نخست |

ایکبار فرمایا مرید کو با ادب ہونا بھی ضروری ہی کاملین کی گستاخی بہت بری ہی

| | |
|---|---|
| آدمی زاد اگر بے ادب ست آدم نیست | فرق در جنس بنی آدم و حیوان ادب ست |

کاملین کی زبان سے جو بات نکلتی ہی اوسکا ظہور خدا تعالی ویسا ہی کرتا ہی انکا لطف و غضب لطف و غضب خدا ہی هُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ الْعِبَادِ نقل شیخ مجد الدین رح خلیفہ نجم الدین رح

درویشون کی جماعت مین ایکدن بیٹھے تھے سکر اونپر غالب ہوا بولے مین بیضہ بط تھا کنارہ
دریا پر اور شیخ میر نجم الدین ایک مرغ تھا اوسنے مجھے تربیت کیا اور مین بیضہ سے برآمد ہوا اگرچہ مین
بیضہ بط تھا دریا مین چلا گیا اور شیخ دریا کے کنارہ پر رہا شیخ نجم الدین رح کو کشف ہوا معاً زبان
مبارک سے فرمایا کہ اوندریا مین مر شیخ مجد الدین رح نے جب سنا دوڑے اور شیخ سعد الدین حموی
کے پاس جا کر روئے اور کہا کہ جسدن حضرت شیخ نہایت خوش ہون مجھے خبر کرنا مین عذر گستاخی
کرونگا ایکدن بوقت سماع بہت خوش تھے شیخ سعد الدین نے مجد الدین کو خبر کی شیخ مجد الدین برہنہ
سر طشت آتش رکھکر کفش گاہ مین کھڑے ہوئے شیخ نے فرمایا کہ ایمان اور دین تیرا سلامت رہیگا
لیکن سر جائیگا اور دریا مین مریگا اور پھر ہمارا سر اور سرہائے سرداران ملک خوارزم بھی جاوینگے
اور عالم خراب ہوگا شیخ مجد الدین خوارزم مین وعظ کہا کرتے تھے سلطان محمد بادشاہ کی مادر
نہایت جمیلہ تھی شیخ مجد الدین کے وعظ مین حاضر ہوتی تھی گاہ گاہ زیارت کو بھی آتی تھی دشمنون نے
موقع پا کر رات کو بحالت مستی سلطان محمد کی خدمت مین عرض کیا کہ تیری مادر شیخ کے نکاح مین
آگئی ہی سلطان کو بہت رنج ہوا فرمایا شیخ کو دجلہ مین غرق کردو چنانچہ دجلہ مین ڈالدیا جب شیخ
نجم الدین کو خبر پہونچی متغیر ہوئے اور بولے إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ مجد الدین کو دریا مین ڈالدیا
اور وہ مرگیا دیر تک سر سجدہ مین رکھا پھر سر سجدہ سے اوٹھا کر فرمایا مینے خدا تعالی سے یہہ دعا مانگی ہی کہ
بعوض خونبہا کے مجد الدین ملک سلطان محمد سے لیلے اور دعا قبول ہوگئی بادشاہ سنکر بہت
پشیمان ہوا اور پیادہ پا شیخ کی خدمت مین آیا اور ایک طشت پر زر لایا اور شمشیر و کفن سر پر رکھا اور
سر برہنہ کیا اور جوتیون کی جگہ کھڑا ہوا اور کہا کہ اگر دیت چاہیئے زر موجود ہی اور قصاص چاہو تو
تلوار موجود ہی شیخ نے فرمایا كَانَ ذٰلِكَ فِي الْكِتَابِ مَسْطُورًا اوسکی دیت تیرا تمام ملک ہے
اور تیرا سر اور میرا سر اور بہت سی خلق کا سر سلطان محمد نا امید ہوکر واپس ہوا ؎

| | |
|---|---|
| نکتہا چون تیغ پولاد ست تیز | گر نداری تو سپر واپس گریز |
| پیش این الماس بے اسپر میا | کز بریدن تیغ را نبود حیا |

اوسی عرصہ مین چنگیز خان ہلاکو نے تاتار سے خروج کیا پہلے حضرت کا سر کاٹا پھر بادشاہ کا پھر ملک ایران و خراسان کو تاراج کیا نصف بغداد کو غارت کیا جب نیشاپور مین اوسکا لشکر پہونچا حضرت شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا پیالہ چوبی واژگون کہدیا تمام شہر لشکر کی نگاہ سے چھپ گیا فوج حیران ہوکر خیمہ گاہ پر چلی ای دوسرے دن پھر لشکر گیا پھر حیران اور سراسیمہ واپس آیا تیسرے دن خود چنگیز خان سوار ہوا شیخ فریدالدین نے پھر پیالہ لوٹنا چاہا کہ حضرت خضر علیہ السلام پہونچے اور مانع ہوئے کہ تقدیر ایزدی اور مشیئت الٰہی مین دخل دینا کب روا ہی آپکے بھی قتل کا حکم ہوچکا ہی شیخ عطار نے پوچھا کیا قصور ہوا فرمایا ؏

| یکے ابر دین یکے کاشتن | جہاندار واند جہان داشتن |
|---|---|

پیالہ نہ اولٹو سر جھکا دو شیخ عطار نے جب جانا کہ مرضی الٰہی یون ہی تب راضی برضا ہوکر پیالہ واژگون نکیا رباعی

| یک کار ازین دو کار مے باید کرد | سرمد گلہ اختصار مے باید کرد |
|---|---|
| یا جان برہش نثار مے باید کرد | یا تن برضاے دوست مے باید داد |

آخر قتل عام ہونے لگا شیخ عطار صاحب کی نوبت آئی سر جھکا دیا جب تلوار چلی آواز آئی این چہ شان جباری ست بعدہ آواز آنے لگی این چہ شان رحمانی ست

| مرا دیوانہ خود کن بہر رنگے کہ میدانی | ندارم ذوق رندی نی خیال پاکدامانی |
|---|---|

ایضاً حضرت جنید بغدادی فنون سپہ گری مین یکتاے روزگار تھے خاص کشتی مین نادر ادوار ایک شخص مسافرانہ وارد ہوا اور بادشاہ سے بولا مین تمہارے جنید پہلوان سے کشتی لڑنا چاہتا ہون بادشاہ نے سمجھایا کہ وہ قوی قوت گران ہمت آدمی ہی اوس سے کشتی کرنا تیرے دم اور تیری طاقت سے باہر ہی اوسنے نمانا اور کشتی لڑا جب باہم درکشتی ہونے لگی اوس پہلوان نے آہستہ سے کہا ای جنید مین سید ہون عزت سادات کا لحاظ ضرور رکھنا جنید سنتے ہی نقش زمین ہوگئے اور اوس پہلوان کا نام ہوگیا کہ فتحیاب ہوا بادشاہ نے دوبارہ سہ بارہ

لڑایا وہی صورت پیش آئی آخر اوسکو انعام دیا اور خلوت مین حضرت جنید سے پوچھا آج تمہاری قوت و طاقت کو کیا ہوا عرض کیا کہ عزت سادات کا خیال تھا اسلیے مین خود تین بار زمین پر چت رہا اوسی شب پیغمبر کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم خواب مین آفرین خوان پایا اور بشارت پائی کہ جیسی تو نے ہماری اولاد کی عزت کری تیری خداے پاک آبرو رکھیگا اس بشارت کے لطف سے ایسے مسرور ہوئے کہ صبحکو ملازمت شاہی چھوڑدی اور فقر اختیار کیا اور حضرت سری سقطی سے بیعت کی طالب جب با ادب ہے ہر طرح کا فیض فائدہ اوسکو کملا کی صحبت سے نصیب ہوتا ہے انبیا اور اولیا سب اوسپر مہربان ہوجاتے ہین ذات پاک خود مہربان ہوجاتی ہی

| | |
|---|---|
| حافظا علم و ادب ورز کہ در خدمت شاہ | ہر کہ را نیست ادب لایق خدمت نشود |
| خاک گشتہ خاک ابرو یہ گل | کہ بجز خاک نیست مظہر کل |
| ہر اسپر وانا سے فرخ شہاب | دو اندر ز فرمود بر روے آب |
| یکے آنکہ بر خویش خود بین مباش | دگر آنکہ بر غیر بد بین مباش |

جب طالب ادب اور تعظیم سے اطاعت تسلیم کرتا ہی ہر قسم کے فیض و فائدہ سے بہرہ یاب ہوتا ہی اور تمامی فیوضات سے بڑھکر اور بہتر اور نامی جہد و جہد کا نتیجہ اور ثمرہ اور جست و جو اور تلاش کا مدعا کے تمام توحید ہے

| | |
|---|---|
| سر توحید خدا بر لوح جان باید نوشت | رمز وحدت از سواد و یدگان باید نوشت |

جو اس دولت لازوال اور فضل بے ہمال سے مالامال ہوا اوسنے سب کچھ پا یا یہان بھی او وہان بھی شاہان عالی مقدار اور بخت بلندان فہمی وقار اوسکی خاک قدم پر رشک کرینگے اور وہ زیر سایہ رحمت اس جاہ و جلال اور شان و اجلال سے سر افتخار بلند کریگا نہ زبان اوسکی کیفیت ادا ہوسکتی ہی نہ قلم اوسکی تحریر مین قدم رکھ سکتا ہی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اِذَا تمّ التَّوحِیدُ الحُبُّ وَ تَوَکُّلُہُ وَ اِیمَانُہُ وَ اِیقَانُہُ وَمَعرِفتہ

| | |
|---|---|
| دولت بے زوال ہے توحید | کرم ذو الجلال ہے توحید |
| جو موحد بنا وہ فرد بنا | بلکہ مردون مین مرد فرد بنا |

| ہے موحد کی ذات حسن جمال | ہے موحد کی شان شان کمال |
|---|---|
| توحید طلب کہ مدعاے ازل ست | از کثرت خلق اختلاف ملل ست |
| ہر چند کہ بسیار بود یک عسل ست | در خانۂ زنبور کن اندیشہ کہ آن |

شیخ جنید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین توحید یہہ ہی کہ تمامی حرکات اور سکنات کو افعال حق سمجھے اور کسیکو اوس مین شریک نجانے حضرت ابو العباس کا ارشاد ہی توحید یہہ ہی کہ سواے حق کے دل مین کوئی خیال نہ آوے ایک بزرگ کا قول ہی التوحید فرض لا یقضی دینا حضرت یوسف بن حسن رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہی جو شخص توحید کے دریا مین گرا وہ ہمیشہ تشنہ ہی رہیگا ہرگز اوسکی تشنگی کم نہوگی اکابران طریقت اور رہ روان مسلک معرفت اور حقیقت نے اسکے اقسام اور انواع مین بہت کچھ لکھا ہی اور جہان تک جسکی فہم نے رسائی کی بیان مین کمی نہین کی بعض کا قول ہے توحید تین قسم کی ہی ایک توحید عامہ جسکو توحید شریعت کہتے ہین دوسری توحید خاص و توحید طریقت تیسری خاص الخاص و توحید معرفت وحقیقت توحید عالی بھی اسیکا نام ہی توحید عام مین جمہور خلائق شریک ہی ذات حق کی یکتائی و یگانگی کا سبکو اقرار ہی اس توحید کا حصول احکام شرعی کے اتباع پر منحصر ہی اور توحید خاص و خاص الخاص از روے فیوضات باطنی حاصل ہوتے ہین یہہ توحید انبیا علیہ السلام اور اولیاے کرام کا حصہ خاص ہی زبان سے لا الہ الا اللہ کہنا اور دل سے یکتائی حق پر اعتقاد رکھنا توحید عام ہی اور تجلیات ذات مطلق کا قلب سالک پر متجلی ہونا اور ذرہ و آفتاب مین بے امتیاز کمی بیشی نور حق نظر آنا اور نور ذات کی تجلیات کے سامنے ذرات وجود عالم کا معدوم ہونا اور ایک ذات کا نور پیش نظر رہنا توحید خاص ہی موحد کا بحر ناپیدا کنار توحید مین شناوری کرتے کرتے قعر دریاے ذات اقدس مین غوطہ مارنا اور محو در محو اور فنا در فنا ہوجانا اور کل کائنات کو مطلق ہستی خاص کے محو کرنا توحید خاص الخاص ہی **بیت**

| تو در و گم شو کہ توحید این بود | گم شدن گم کن کہ تفرید این بود |
|---|---|

اس مقام مین نہ اسم نہ رسم نہ وجود نہ عدم نہ عبارت نہ اشارت نہ عرش نہ فرش کل من

عَلَیْهَا فَانٍ وَیَبْقیٰ وَجْهُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کُلُّ شَیْءٍ هَالِکٌ اِلَّا وَجْهَهٗ انا الحق اور سبحانی ما اعظم شانی کا مظہر یہی مقام ہے بعضے انا کا بھی ہونا اس مقام مین مکروہ سمجھا ہے **نقل** جب منصور کے خاکستر سے صدائے انا الحق آنی لگی ایک عاشق وارد ہوئے اور بولے کہ جب حق ہے حق ہے تو انا کیسے

عاشقے آمد مگر چوبے بدست — بر سران مشت خاکستر نشست
پس زبان بکشاد ہمچون آتشی — بازہے شوریدہ خاکستر خوشی
وانکہ سے گفت بر گوئید راست — کانکہ می زد او انا الحق او کجاست
آنچہ گفتی آنچہ بشنیدی ہمہ — آنچہ دانستی تو ای دیدی ہمہ
ان ہمہ جز اول افسانہ نیست — محو شد جانت درین ویرانہ نیست
اصل باید اصل مستغنی و پاک — گر بود فرع تو گر نبود چہ باک
ہست خورشید حقیقی بر دوام — گو نہ ذرہ مان نہ سایہ والسلام

پھر اوسکے بعد آواز برآمد نہ ہوئی

آن شعلہ زد بغمزہ دلم را کباب کرد — مارا چہ کرد خانۂ خود را خراب کرد

توحید بے شرک یہی ہے لیکن یہہ ضرور ہے کہ مرتبۂ توحید کے حصول سے بندہ خدا نہین ہوتا بندہ بندہ ہے اور خدا خدا ہے اطلاق خدای بندہ پر روا نہین اور بندہ کو دعوی خدای بجا نہین **نقل** ایک دن ایک شخص ہمسے ایک بزرگ کی تعریف کرتے کرتے کہنے لگے کہ وہ تو خدا تھے ہمنے کہا اگر خدا تھے تو کوئی آسمان مین بھی اونھونے بنایا یا پورانے ہی خدا کی زمین پر رہے تو باہ تو باہ میان درجہ فقر و توحید جب حاصل ہوتا ہے بیشک نیستی محض ہوتی ہے پھر کچھہ باقی نہین رہتا مگر اللہ

سایہ و آفتاب یک چیز اند — ہست او واحد کثیر نما
چون یکے بود سایہ و خورشید — یا رب این کثرت از چہ شد پیدا
بگذر از سایہ زانکہ خورشید ست — آنچہ تو سایہ خوانیش ہر جا

شی واحد نگر کہ چون گردید
ہست یک عین این ہمہ اعیان
عین ہستی جملہ اشیا ہے
یک مسمی ست این ہمہ اسما

لیکن کوئی انا الحق کہے یا سبحانی پکارے خدا ہونا کسی کو روا نہین باوجود دلی ہونے اس مقام کے بھی کنہ حقیقت کو پہونچنا دشوار ہے

خیال کج مبر اینجا وبشناس
کس را پس پردہ قضا راہ نشد
ہر کس ز سر قیاس چیزے گفتند
ہران کو در خدا گم شد خدا نیست
وز سر خدا ہیچکس آگاہ نشد
معلوم نگشت و قصہ کوتاہ نشد

گو منصور نے انا کہا مگر حقیقت مین حق نہ بنا ایسے ہی کبیر نے یہ دوہا لکھا تھا دوہرہ

تن مٹکی من دہی سُرت بلوون ہار
ماکھن کبیر اکھا گئے چھاچھ پئی سنسار

اونکے فرزند کمال نے اسیوقت جواب دیا

مصری کا پربت بہیو اور چیونٹی نکسی آے
اون مکھ اپنا بھر لیو پربت کا کیا جاے

نقل مولوی عبدالرحمان رحمۃ اللہ علیہ لکھنوی نے جو بڑے کامل و مکمل تھے اور جنکا مزار بمقام لکھنؤ پنڈاین کی مسجد مین ہے ایک سالہ توحید وجودی مین تصنیف فرما کر جناب مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی کی خدمت مین بھیجا تھا آپنے اوسکو ملاحظہ فرما کر اوسپر اتنا لکھ دیا کہ جو کچھ دربارہ توحید تحریر فرمایا ہے سب درست ہے الا التعین کفر

آسان نبود بفہم فہمیدن او
دیوانہ دل و دیدہ بسے حیران ست
مشکل بدل و دیدہ بود دیدن او
دریافتن و دیدن و سنجیدن او

ہان بعض فقرا طال اللسان ہوتے ہین بعض کل اللسان جبطال اللسان ہین کچھ نہ کچھ اونکی زبان سے نکلتا ہے جو کل اللسان ہین کچھ نہین کہتے چپ بیٹھتے ہین

او خروشان چو بلبلان بہار
کم نگردد ز کاکلش یک مو
او خموش ہمچو طبلۂ عطار
کم نگردد ز خرقہ اش یکتار

اسرار حقیقت کے دریافت اور کُنہ ذات کی تحقیق مین انبیا و اولیا معترف بعجز ہین جو کچھ کسیکے وہم و فہم مین آیا اسیطرح آگے بیان کیا

| | |
|---|---|
| درک ذات بحث آمد بس محال | انبیا و اولیا زان گنگ و لال |
| ہرچہ پیشت بیش ازانت راہ نیست | غایت فہم تو شد اللہ نیست |

حضرت ابوبکر واسطے رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہین اگر کوئی کہے مینے جانا جہل ہے اگر کوئی کہے مینے پہچانا فضولی ہے اگر کہے نہ پہچانا مخذولی ہے توحید عبارت مین نہین آسکتی شنوای توحید کی راہ کی پورے محرم نہین دانای توحید کے تمام آگاہ نہین سب گمان و توہم و ظن ہین اور توحید عالم قدس مین ہے اور گفت او رشنود اور عبارت اور اشارت اور دید اور صورت اور خیال اور حس اور حیات اور چنین اور چنان سے پاک ہے یہہ سب باتین بشریت سے تعلق رکھتی ہین توحید کی شناخت لوث بشریت سے منزہ ہے

| | |
|---|---|
| جملہ معشوق ست عاشق پردۂ | زندہ معشوق ست عاشق مردۂ |

اور باللہ ہمہ اوست ثم باللہ ہمہ اوست کا ادراک بغیر حال کے محال ہے اور اکتفا کرنا ظاہر پر کفر اور ضلال ہے مولانا ے روم

| | |
|---|---|
| گر بگویم زان بلغزد پاے تو | ور نگویم ہیچ ازان ای واے تو |
| ذرہ ذرہ در دو گیتی وہم تست | انچہ دانی از خدا ان فہم تست |
| نیست آوازی کسے انجا کہ اوست | کے رسد عقل و خرد انجا کہ اوست |
| کہ خاصان درین رہ فرس راندہ اند | بلا احصی از تگ فرو ماندہ اند |
| درین ورطہ کشتی فرو شد ہزار | کہ پیدا نشد تختۂ بر کنار |
| بچین جچہ جاؤ سن کے سنے سو گڈ مڈ ہوے | بہتی ستر تا بچ رہے بوڑ نہ نکسا کوے |

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمَاتِ رَبِّي لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ أَنْ تَنْفَدَ كَلِمَاتُ رَبِّي وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهِ مَدَدًا

دور بینان بارگاه الست / پیش ازین پے نبرده اند که هست
ذات پاکش ز چونی و چندی / هستی ساده از نشان مندی
در مکین و مکان چه فوق و چه تحت / وحدت ساذج ست و هستی بحت
وحدتے گشته کثرتش طاری / در همه ساری از همه عاری
از حدود تعلقات برون / وز قیود تعینات مصون
نه بدام قیود صید شده / نه با طلاق نیز قید شده
هم مقید خود ست هم مطلق / گه ز باطل نموده گاه ز حق

ایکبار ایک شخص نے حضور اقدس سے سوال کیا کہ مولانائے روم اور شیخ عطار اور محی الدین عربی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کی توحید مین فرق کیا ہی ارشاد ہوا تین تشنہ لب مسافر ایک کوے پر پہونچے اور وہان ایک عورت پانی کھینچتی تھی ایک نے کہا مائی صاحبہ مجھے پانی پلا دو دوسری بولی میرے باپ کی جورو مین پیاسا ہون تیسرے نے کہا میرے باپ سے یون تون کرانے والی پانی پلا دے غرض مدعا اصلی سب کا پانی تھا بیان مین فرق رہا مولانائے روم کا بیان شوق انگیز عشق امیز اور شریعت کے لطائف و نکات سے مملو ہی شیخ عطار صاحب کا قول ذوق شوق سے منزلہا دور بیرنگی اور قلندری کی ادا ہر لفظ سے برستی ہی محی الدین عربی کا قول بے لاگ اور بے باکانہ ہی مطلب سب کا ایک ہی اور حقیقت مین سب راست ہی۔

راست گویان در جهان پیدا کم اند / چون دغل بازان درین عالم پر اند
درین زمانه باطل کسی که حق گوید / برائے خویش چو منصور ریسمان تابد

بزرگان دین نے جو کچھ فرمایا ہی راست ہے لیکن بزرگون کے کلام سمجھنے کو عقل سلیم چاہیے

از نکتهٔ توحید کسے را که خبر شد / بیرون ننهد راز دل خویش بهر کس
این دُر حقیقی ست که در بحر مجاز ست / وین گوهر یکتا نهی بر کف هر خس

سمجھو بعض کا قول ہی کہ توحید چار طرح پر ہی اول توحید شریعت و ظاہری یعنی اللہ تعالی کو قدیم ماننا اور حی اور سمیع اور بصیر سمجھنا دوم توحید طریقت یعنی کون و مکان کی تمامی اجزا مین نور واجب الوجود کو متجلی ماننا اور تمامی موجودات کو اوسکے مقابلہ مین معدوم خیال کرنا اور تمام ممکنات کو افعال حق اور صفات ممکنات کو صفات ذات اور وجود موجودات کو واجب الوجود جاننا اور غیر کو نفی کرنا سوم توحید حقیقت یعنی نفی غیر یہان تک کرنا کہ اپنی ہستی کا ادراک بھی نفی ہو جاوے اور تمامی تعینات کا وسوسہ مٹ جاوے اور سواے ذات کچھ باقی نرہے بکمال قرب وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ اوسکی ذات کی تجلی کو متجلی ماننا اور بمصداق اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اوسکے انوار سے تمامی ذرات کو منور خیال کرنا اور بمفہوم وَلِلّٰهِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى ہر اسم کے رنگ سے اوسکی ذات کی رمز سمجھنی اور بمقتضاے بِي يَسْمَعُ وَبِي يُبْصِرُ اعضاے خوارجی مین حس سمیع و بصیر کی کیفیات کو اوسکی ہی ذات کا اثر معلوم کرنا اور بمضمون يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَاءُ وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ہر فعل کو اوسیکی مرضی اور ہر فعل سے اوسیکی تجلی ارشاد کا ظہور ماننا اور بقول وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ ہر فرد موجودات مین جداگانہ عین حق کا دیدار کرنا سے

| | |
|---|---|
| چون محیط جملہ عالم ذات اوست | ذات پاک اوست اندر کل جا |
| ہست توحیدش بہر ذرہ عیان | در بحار و موج در ارض و سما |

مشاہدہ مدام مین ایسا مستغرق ہونا کہ رنج کا نشان رہے نہ راحت کا وہم باقی ہو حجاب ظلمت مٹ جائین کیفیات نورانی متجلی ہووین انکشاف کی ترقی پر ترقی نظر آئے شہود و مشاہدہ کی کیفیت سے لطف ملے ہستی سالک ایسی فنا ہو کہ حرکات سکنات سے محض بے خبر ہووے مشاہدہ کا دھیان رہے نہ شہود کی خبر باقی رہے بعض کہتے ہین توحید تین قسم پر ہی ظاہری باطنی حقیقی توحید ظاہری پابند اسلام ہونا ہی توحید باطنی ایمان کا ل حاصل کرنا ہی توحید حقیقی صاحب تقوی و عشق حق ہونا ہی بعض کہتے ہین توحید کے چار مراتب ہین ایمانی علمی حالی الٰہی ایمانی یہہ ہی کہ آیات واحادیث سے خدا کی یکتائی کا سچا اقرار کرے اور دل سے سچا یکتا مانے علمی یہہ ہی کہ از رو علم و یقین کے سمجھے کہ سواے ذات واحد کے اور کوئی نہین ہی تمامی ذات و صفات مین اوسیکی ذات و

صفات موجود میں **رباعی**

این ہستی موہوم حباب ست بہ بین
از دیدۂ باطن بنظر جلوہ گر ست
این بحر پر آشوب سراب ست بہ بین
عالم ہمہ آئینہ و آب ست بہ بین

حالی یہہ ہی کہ ذات واحد کی مشاہدہ مین ایسا محو اور مستغرق رہے کہ ہستی کا خیال عدم ہو جاے آلہی یہہ ہی کہ ازلی و ابدی جو کچھ ہی اوسیکی ذات سے ہی اپنی ذات کو اوس لایزال کی ذات مین ایسا محو پاے کہ سوا اوسکے اور کچھ خیال بھی باقی نہ رہے بعض کہتے ہین توحید چار قسم پر ہے وجودی شہودی عینی ظلی توحید وجودی یعنی وحدت وجود کا قائل ہونا توحید شہودی یعنی مشاہدہ ذات ہر چیز مین کرنا توحید عینی یعنی ہر شی کو عین ذات ماننا توحید ظلی یعنی ہر شی کو ظل نور ذات سمجھنا بعض کہتے ہین توحید تین قسم ہی توحید عوام توحید اہل سلوک توحید حالی توحید عوام یہہ ہی کہ باتباع شریعت غرا ذات حق کو واحد اور رسولونکو اوسکا دوست برحق سمجھے اور ذات آفریدگار کو الایش حدوث سے منزہ سمجھکر تمامی مخلوق کو حادث یقین کرے یہہ توحید اکتساب علوم اور صحبت علما سے حاصل ہوتی ہی توحید اہل سلوک اسکو توحید علمی بھی کہتے ہین یعنی فیض مرشد سے طالب کے تمامی خیالات مٹ جائین اور ہستی موہوم کو معدوم سمجھے اور ذات حق کو محیط جملہ اشیا جانے اور تمامی محسوسات کا خیال نیست و نابود معلوم ہووے توحید حالی یعنی طالب ہستی حق مین ایسا محو اور مستغرق ہووے کہ ماسوی اللہ اور اپنی ہستی کا اوسکو کچھ شعور و تمیز نرہے اور وقوعات ذاتی اوسکے وجود سے سرزد ہون در بارہ توحید جناب قطب الافاق شیخ المشایخ خلیفۃ اللہ غوث الثقلین محبوب سبحانی حضرت شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی رحمت اللہ علیہ نے ارشاد کیا ہی کہ جب موحد مقام توحید تک پہونچ گیا نہ موحد رہا نہ توحید نہ بے نیازی نہ خودی نہ خدا نہ بندہ نہ بندگی نہ ہستی نہ ذات نہ جبرائیل نہ قران نہ ولی نہ ولایت نہ صفت نہ موصوف نہ اسم نہ مسمی نہ اول

نہ آخر نہ ظاہر نہ باطن نہ بہشت نہ دوزخ نہ روشنی نہ تاریکی نہ نفی نہ اثبات نہ آسمان
نہ زمین نہ مقام نہ منزل نہ طالب نہ طلب عشق نہ عاشق نہ معشوق نہ آدم نہ ابلیس نہ کفر
نہ اسلام نہ مسلمان نہ مومن نہ ایمان نہ حلال نہ حرام نہ وجود نہ مقام نہ استقامت یہہ
وہ توحید ہی کہ زبان اسکے بیان سے قاصر ہو اور دل اوسکے ذکر سے اور آنکھ اوسکے دیکھنے
سے اور کان اوسکے سننے سے معرف بہ قصور ہی فی الواقع توحید ہی تو یہہ ہی اَلتَّوحِیدُ
تَرکُ التَّوحِیدِ فِی التَّوحِیدِ اللہ بس باقی ہوس یہہ ارشاد تقدس نہاد بہت درست
او بہت صحیح ہی لیکن غور طلب ہی اگر کوئی یہہ سمجھے طاعت عبادت ریاضت مجاہدہ محض
عبث اور ہیچ ہی اور کرنا نہ کرنا اسکا یکسان ہی فقط توحید کا اقرار زبانی کافی ہی یہہ بات نہین ہے
تمامی انبیا او اولیا کے خلاف ہی کوئی بےجد و مجاہدہ ترقی یاب نہین ہوا ابتدائے آفرینش سے
تا قیامت وَمَا خَلَقتُ الجِنَّ وَالاِنسَ اِلَّا لِیَعبُدُونَ کا غلغلہ بلند ہی اور حضرت
غوث الثقلین خود فرماتے ہین اَلدُّنیَا کُلُّہَا حُکمٌ وَالاٰخِرَۃُ کُلُّہَا قُدرَۃٌ
وَلَا تَترُکُ العَمَلَ فِی الدَّارِ الحِکمَۃِ وَلَا تَعجِز قَد رَتہُ فِی دَارِ القُدرَتِ
العَمَلُ فِی دَارِ حُکمِہٖ بِحُکمِہٖ وَلَا تَتَوَکَّل عَلٰی قُدرَتہِ القُدرَۃُ بِالقَدَرِ
حُجَّۃُ الکَسَالٰی اِنَّمَا یَکُونُ العُذرُ بِالقَدَرِ فِی غَیرِ الاَوَامِرِ وَالنَّوَاہِی
ہان یہہ بات ہی جب موحد مقام توحید مندرجہ بالا تک پہونچ جاتا ہی اور اس مین استقامت
کرتا ہی اس مرتبہ کی استقامت مین باب تعلیم او فیض رسانی بند ہوجاتا ہی اور جو اس
بحر ناپیدا کنار توحید مین غواصی کرکے باہر نکل آتا ہی اوس سے سلسلہ تعلیم اور فیض رسانی جاری
رہتا ہی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ اس مقام مین ٹھہرے نہین یعنی اس توحید کے
دریا مین حضرت غوث الاعظم ایسے غرق نہین ہوکے جو اوسی مین رہ گئے اور باہر نہ آے
اور ایسے بےخود اور مغلوب الحال نہین ہوے جو پھر ہوش نہ آیا اگر غوث الاعظم رضی اللہ عنہ
ایسے غرق بحر ناپیدا کنار ہوتے کہ باہر نہ آتے اور ہر وقت اسی مین مستغرق رہتے تو

سلسلہ تعلیم اور ہدایت مسدود ہو جاتا لاکھون آدمیون کو جو فیض فائدہ ہوا کیونکر ہوتا کسی بزرگ کا قول ہی تا خود را نفی نکنی توحید ثابت نگردد مصرعہ با خودی کفر و بے خودی دین ست صاحب سالہ نور وحدت کا قول ہی جب آپ کو ندیکھا اور اوسکو دیکھا دنیا اور آخرت ایک ہو گئی فنا اور بقا خیر و شر وجود و عدم کفر و اسلام موت و حیات طاعت و معصیت سب تمام ہو گئے خود نرہا تو پھر کچھ بھی نرہا شیخ شبلی رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے سوال کیا مَا التَّوْحِيدُ فَقَالَ وَيْحَكَ مَنْ اَجَابَ عَنِ التَّوْحِيدِ بِالْعِبَارَةِ فَهُوَ مُلْحِدٌ وَمَنْ اَشَارَ اِلَيْهِ فَهُوَ ثَنَوِيٌّ وَمَنْ اَوْمَىٰ اِلَيْهِ فَهُوَ عَابِدُ وَثَنٍ وَمَنْ نَطَقَ فِيهِ فَهُوَ غَافِلٌ وَمَنْ سَكَتَ عَنْهُ فَهُوَ جَاهِلٌ وَمَنْ وَهَمَ اَنَّهُ وَاصِلٌ فَلَيْسَ لَهُ حَاصِلٌ وَمَنْ رَاىٰ اَنَّهُ قَرِيبٌ فَهُوَ بَعِيدٌ وَمَنْ زَعَمَ اَنَّهُ وَاجِدٌ فَهُوَ وَاقِدٌ وَكُلُّ مَا مَيَّزْتُمُوهُ بِاَوْهَامِكُمْ وَاَدْرَكْتُمُوهُ بِعُقُولِكُمْ فِي اَتَمِّ مَعَانِيكُمْ فَهُوَ مَصْرُوفٌ وَمَرْدُودٌ اِلَيْكُمْ مُحْدَثٌ مَصْنُوعٌ مِثْلُكُمْ حضرت بایزید رحمۃ اللہ علیہ نے جب وصال کیا کسی شخص نے آپ کو خواب مین دیکھا عرض کیا کہ بایزید حق تعالی سے کیا معاملہ گزرا فرمایا جب مین اس دار ناپائدار کو چھوڑا سرکار والاجاہ سے ارشاد ہوا کہ بایزید کیا لاے عرض کیا خدایا توحید ارشاد ہوا لیکن تہ الین بھی یاد ہی شرمندگی اور خجالت پیش آئی اصل یہہ ہی کہ ایک رات مین نے دودھ پیا تھا شکم مین اتفاقا درد ہوا تھا میری زبان سے نکلا کہ دودھ نے درد کیا یہہ کلمہ خلاف توحید زبان سے نکلا ناگوار شہنشاہ احد ہوا اور اسیکا طعن ہوا جب ایسے کاملان راہ اور مقبولان بارگاہ پر ایک دودھ کی شکایت سے طعن ہوا ہم گم کردہ راہان بادیہ نادانی کا کیا ذکر ہی اور کیا دم ہی کہ دعوی توحید کرین اور اپنے آپ کو موحد سمجھین جب تک انسان علت وجود مین علیل ہی اور زحمت شہود مین مشغول ہی جانب دوست سے معزول ہی اَلتَّوْحِيدُ نِسْيَانُ التَّوْحِيدِ

| | |
|---|---|
| ای در تو عیانہا و بیانہا ہمہ ہیچ | پندار یقینہا و گمانہا ہمہ ہیچ |

جو طالب کامل مراتب کثرت موہوم صوری و معنوی سے عبور کرکے مقام توحید عیان پر پہونچا اور جسنے تمامی موجودات مین مشاہدہ حق کیا اور تمامی موجودات کو قایم بحق دیکھا وہ دوئی سے پاک ہوا؛

| | |
|---|---|
| چون روح در نظارہ فنا گشت این بگفت | نظارہ جمال خدا جز خدا نہ کرد |

رأیت ربی بربی جو کچھ وہ دیکھے گا حق دیکھے گا اور جو کچھ وہ سمجھے گا حق سمجھے گا حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہی اِذَا خَرَجَ الْخَلْقُ مِنْ قَلْبِ الْعَبْدِ وَ لَمْ یَبْقَ فِیْہِ سِوَی الْحَقِّ عَزَّ وَجَلَّ یُرَایِٔہ وَیُقَرِّبُہٗ کَمَا یَشَاءُ بَاطِنًا کَمَا اُرِیَ غَیْرَہٗ ظَاھِرًا یَرْیَہٗ کَمَا رَأَی نَبِیُّنَا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَفْسَہٗ وَیُقَرِّبُہٗ وَ یُحَدِّثُہٗ مَنَامًا وَ قَدْ یُحَادِثُ قَلْبُہٗ وَیُسِرُّ بِہٖ اِلَیْہِ یَقْظَتَہٗ بِغُمْضِ عَیْنَیْ وُجُوْدًا قَرَابَۃً بِعَیْنِہٖ عَمَّا ھُوَ عَلَیْہِ مِنْ حَیْثُ الظَّاھِرُ وَیُعْطِیْہِ مَعْنًا اٰخَرَ قُرَایَۃً بِقُرْبِہٖ یُرِیَ صِفَایَۃً یُرِیَ کَرَامَاتِہٖ وَفَضْلِہٖ وَ اِحْسَانِہٖ وَ لُطْفِہٖ یُرِیَ یَرَہٗ وَکَنَفَہٗ ایسے شہود والے کو ذو العین کہتے ہین کہ حق کو بظاہر دیکھے اور خلق کو باطن اور اوسکے نزدیک خلق مراتب حق مین داخل ہو اور حق ظاہر ہوا اور خلق باطن ہو

| | |
|---|---|
| در ہر چہ نظر کنم بہ تحقیق | جز نور رخ تو نیست منظور |
| در چشم یکے بجز یکے نیست | احول کہ دو دید ہست معذور |
| ہر بے سر و پا از سد دست بتو | خوش آنکہ ز خود برست و پیوست بتو |

انبیا علیہ السلام اور اولیاے علیہ الرحمت نے بے تعداد ریاضت اور بیشمار مجاہدے تمام عمر اسی آرزو مین گئے ہین اور اسی جستجو اور تلاش مین رہے ہین؛

| تاکہ اینجا قلب گردد حالہات | جد و جہد اینجا بباید سالہات |
|---|---|

شیخ جنید رحمہ اللہ علیہ پر بھی آخر وقت مین توحید منکشف ہوئی اور جناب غوث پاک رضی اللہ عنہ نے جو مرتبہ توحید بیان فرمایا ہی اعلی اور افضل اور توحید حالی ہی قالی نہین ہی اور قال حال مین بڑا تفاوت ہی نقل ایک روز شیخ شمس الدین تبریزی مولانا روم کے پاس گئے مولانا حوض کے کنارہ پر بیٹھے تھے طالب علمون کو سبق پڑھا رہی تھی اور چند کتابین اونکے آگے رکھی تھین شیخ نے پوچھا یہہ کیا ہی مولویصاحب نے جواب دیا کہ یہہ قیل وقال ہی شیخ نے سب کتابین حوض مین ڈالدین مولانا کو بہت تاسف ہوا اور کہا کہ یہہ آپنے کیا کیا بعض کتابین اُنمین ایسی تھین کہ اونکا ملنا دشوار ہی شیخ نے مولوی صاحب کو مضطرب دیکھکر پانی مین ہاتھ ڈالکر ایک ایک کتاب خشک نکالدی پانیکا مطلق اثر او نپر نہ تھا تب مولانا نے پوچھا یہہ کیا اسرار ہی شیخ نے فرمایا کہ یہہ حال ہی ؎

| بانگ بلبل نیست چون بانگ کلاغ | فرق از تحقیق تا تقلید کن |
|---|---|

اہل تحقیق کا قال مطابق حال ہوتا ہی اور اہل تقلید کا صرف قال ہی قال نقل شیخ الاسلام احمد النامقی الجامی کی خدمت مین ایک دن اکابر ہرات آئے اور توحید اور عرفان کی باتین کرنے لگے شیخ نے فرمایا کہ تم جو کچھ گفتگو توحید کرتے ہو از روے تقلید کرتے ہو نہ از روے تحقیق اسبات سے وہ لوگ نہایت ناراض ہوے اور کہنے لگے کہ ہم مین سے ہر ایک کو اثبات ہستی حق کے واسطہ ہزار ہزار دلیل یاد ہین اور تم ہمکو مقلد کہتے ہو شیخ نے فرمایا کہ گو ہر ایک کو ہزار ہزار دلیل حفظ ہین مگر مقلد سے تم زیادہ نہین ہوا سکو سنکر شیخ سے کہا کہ اسبات کے واسطہ کوئی دلیل چاہیے کہ ہم مقلد ہین محقق نہین ہین شیخ نے خادم کو فرمایا کہ تین دانہ مروارید کے اور ایک طشت حاضر کرو خادم نے دانہ اور طشت حاضر کیا شیخ نے اون لوگون سے پوچھا کہ اصل ان مروارید کی کیا ہی اونھون نے کہا کہ چند قطرہ باران نیسانی اسکی اصل ہی کہ جو صدف مین پڑکر قدرت کاملہ حق سے مروارید ہوگئے ہین شیخ الاسلام نے اون کو طشت مین ڈالدیا اور اون

لوگون سے کہا کہ تم مین جو کوئی اہل تحقیق ہو وہ بسم اللہ پڑھکر اس پر دم کرے تاکہ یہہ پانی ہوجاوین اونہون نے شیخ سے کہا پہلے تم پڑھو شیخ نے فرمایا کہ پہلے تم پڑھو جب میری نوبت آویگی مین بھی پڑھونگا ناچار اونھون نے نوبت بنوبت بسم اللہ اوس پر پڑھی کچھ نہوا بدستور مروارید بنے رہے جب نوبت شیخ کی آئی ایک حالت شیخ پر پیدا ہوئی اور شیخ نے بسم اللہ پڑھی ہر سہ مروارید پانی ہوکر طشت مین بھرنے لگے شیخ نے فرمایا کہ بحکم حق ساکت ہوجاؤ مروارید ناسفتہ منعقد ہوگئے اسکو دیکھ کر سب متحیر ہوے اور جو کچھ شیخ نے اونکی نسبت فرمایا تھا اوسکا اقرار کیا کہ بے شک ہم مقلد ہین محقق نہین ہین رباعی

| | |
|---|---|
| کے زرفتن رہ ز رفتن خواب بود | کے رفع عطش ز گفتن آب بود |
| کے از زاہد کشایش باب بود | کے پشت کسی گرم ز مہتاب بود |
| گفتگوے معرفت کم کن کہ اہل حال را | حجت ناطق بغیر از قیل و قال نیست |
| توان روز صاحب ز ارباب حالی | کہ سازی چو گفتار کردار خود ہا |

بے جد و جہد حصول توحید محال ہے اور از قسم اشکال غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین الدّواءُ فِی توحِیدِ اللّٰہِ بالقلبِ لا بِالّلسانِ اور یہہ بھی آپکا ارشاد ہے لا ینفعک توحید اللسان مع شرک القلب

| | |
|---|---|
| مغرور سخن مشو کہ توحید خدا ے | واحد دیدن بود نو احد گفتن |
| عشق عاشق محو گردد زین مقام | خود ہمان معشوق ماند والسلام |

اور غوث الاعظم رض فرماتے ہین التوحید والزھد لا یکونان علی الجبل واللسان التوحید فی القلب والزھد فی القلب والتقوی فی القلب والعلم بالحق عزوجل فی القلب ومحب اللہ فی القلب والقرب منہ تعالیٰ فی القلب جو طالب صادق اور فہیم ہین حصول توحید مین بدل و جان جہد و مجاہدہ مین اوقات صرف کرتے کرتے توحید سے شاد کام ہوتے ہین نہ ترک عبادت و دعوی

| | |
|---|---|
| در فضاے عشق جانان بوالہوس را نیست | ہر سر شایستۂ سنگ و سر دار نیست |
| سر مدغم عشق بوالہوس را ندہند | سوز دل پروانہ مگس را ندہند |
| عمرے باید کہ یار آید بہ کنار | این دولت سرمد ہمہ کس را ندہند |

حضرت غوث الثقلین کا ارشاد ہے کہ مجاہدہ راہ حق مین وہ ہے جو اجتناب کرے اہل فطرت سے اور غائب ہو فکر مین اور ملازم خشوع ہو ساتھ حسرت کے اور غرق ہو دریاے حقیقت مین اور خواہشات کو مارے اور دل کو زندہ کرے اور صاحب رضا و تسلیم ہو اور ایذا سے اپنے آپ کو دور رکھے اور شرم رکھے ملک اعلیٰ سے اور راحت کو ترک کرے ساتھ جد کے وَلَا یَنفَعُ اللّٰھُمَّ ذَالْجَدِّ مِنكَ الْجَدُّ اور رسالہ غوثیہ مین منقول ہے یاغوث الاعظم اَلْمُجَاھَدَۃُ بَحْرٌ مِنْ بِحَارِ الْمُشَاھَدَۃِ وَحِیطَانُ الْوَاقِفِیْنَ فَمَنْ اَرَادَ اللّٰہُ وُصُوْلَ فِی بَحْرِ الْمُشَاھَدَۃِ فَلَا سَبِیْلَ لَہٗ اِلَّا بِالْمُجَاھَدَۃِ وَالَّذِیْنَ جَاھَدُوْا فِیْنَا لَنَھْدِیَنَّھُمْ سُبُلَنَا یعنی جنھون نے جھکا دیا سر واسطہ رضاے ہماری کے پس تحقیق پایا اونھون نے راہ مشاہدہ کا مجاہدہ اور مشاہدہ کئی طرح پر ہے ایک مجاہدہ زاہدون کا ہے کہ نواہی سے اجتناب کھین اور قہاری اور جباری سے ڈرتے رہین اور تزکیہ نفس مین ہمیشہ مصروف رہین یہ ان کا ملاحظہ اور مشاہدہ ہے دوسرا مجاہدہ طالبون اور عارفون کا ہے کہ وہ ہمیشہ بیٹھے اور کھڑے اور پڑے خدا تعالیٰ کی یاد مین مصروف ہین اور ایک دم غافل نہون اور غفلت کو کفر حقیقی جانین

| | |
|---|---|
| ہر آنکو غافل از وے یک زمان ست | دران دم کافر ست اما نہان ست |

اور حق تعالیٰ کو حاضر ناظر جانین یہ ملاحظہ حضوری ان کا مشاہدہ ہے اور یہ تصفیہ دل کی کوشش مین رہتے ہین تیسرے مجاہدہ عاشقون کا اور والہون کا ہے یہ ہمیشہ بے قرار غیر دوست سے بیزار دل حظوظ اور لذائذ دنیا سے اور عقبیٰ سے نفور اَلْعِشْقُ نَارٌ اُوْقِدَتْ فِی الْقَلْبِ یُحْرِقُ مَا سِوَی الْمَحْبُوْبِ یہ تخلیہ روح مین مصروف رہتے ہین چوتھے مجاہدہ واقفون کا ہے

وہ تحریر اور تقریر مین نہین آسکتا یہہ دونون جہان اور اپنی خودی سے گذرے ہوے بحر مشاہدہ مین غرق ہوتے ہین اور بنگ زار حقیقت مین پڑکر بنگ ہو جاتے ہین اسم اور رسم غیران سے محو ہو جاتا ہی اگر اپنے آپ کو ڈھونڈین اوسکو پاوین اور اوسکو ڈہونڈین خود کو پاوین لیکن سب مجاہدہ اور مشاہدہ اورون کا انکے حیطان مین ہی فرمایا غوث الاعظم نے لا بد للطالبین من المجاهدة کما لا بد لهم من الصفای بغیر مجاہدہ کے حاصل نہین ہوتی اور جمال لایزال بغیر صفای کے دکھائی نہین دیتا

| | |
|---|---|
| سعدی حجاب نیست تو آئینہ صاف دار | زنگار خوردہ کے بنماید جمال دوست |
| از دل برون بکن غم دنیا و آخرت | یا خانہ جاے رخت بود یا خیال دوست |

جب تک طالب کثافت اور تیرگی کو مصقلہ مجاہدہ اور تابش ذکر اللہ سے دور نکرے اور تعلقات دینی اور دنیاوی کو رفع نہ کرے اور غبار پندار دوئی اور خودی کا اور خطرہ دل سے دور نکرے صفائی حاصل نہین ہوتی اور بغیر صفائی جمال نظر نہین آتا

| | |
|---|---|
| ایوان پس بلندست کا نجا | بہوس رسیدن نتوان |
| این شربت عاشقی ست خسرو | بجز خون جگر چشیدن نتوان |

جیسے طلب توحید فرض ہی ویسے ہی اخلاص عمل وغیرہ بھی فرض ہین حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین التوحيد فرض و طلب الحلال فرض و طلب ما لا بد منه من العلم فرض والاخلاص في العمل فرض و ترك العوض على العمل فرض حضرت قبلہ و کعبہ نے ایک کرامت نامہ بطور ہدایت اور تعلیم بنام منشی فضل رسول صاحب لکھا تھا وہ بجنسہ درج ہے **نقل کرامت نامہ حضرت بنام منشی فضل رسول صاحب** سعید دارین و مقبول کونین منشی فضل رسول صاحب سلامت بعد تحیات اسلامیہ وادعیہ موفورہ بہبود دارین و فلاح کونین مطالعہ باد کہ مراسلہ خیریت معاطفہ و محبت مکاشفہ وصول ابتہاج آوردہ بر مضمون مندرجہ آگہی دادہ بدریافت

خیریت مسرت گردید انچہ حال طبیعت خود و ملاقات درویش صاحب مجذوب قلمی ست
واضح باد کہ بطریق ما بلالحاظ این معنی کہ بظاہر از عبادات و ریاضات و اشغال و اوراد
فواید ظاہر و باطن محصول و مکشوف اند یانی مصروف بکار خود ماندن باید از ذوات تقدس صفات
ازجناب واہب العطیات امید قوی ست براے ہر امید وار کہ لا تتحرک ذرۃ الا
باذن اللہ اللہ تعالی باداے فرائض و وجوب و طریقہ مسنون راسخ دم و ثابت
قدم دار د کار بندہ بندگیست از خدا تعالی ان جستہ باشند و آن مجذوب ہرگاہ باز
تشریف آورند و ہیچک تعلیم فرمایند بگرند کہ الضاحب ہم انچہ طریقہ تعلیم خواہند فرمود
از راہ حق خواہند فرمود و ہر یک منحصر ندارند ہر کہ از ہنود یا مسلمان شغل راہ حق تعلیم کند
گذارند مصرعہ مشاع نیک ہر دکان کہ باشد

| | | | |
|---|---|---|---|
| انہا کہ بمیدان طلب تاختہ اند | | سینہ ہدف تیر بلا ساختہ اند | |
| ہر لحظہ ہزار بار از شعلہ شوق | | در بوتہ عشق یار بگداختہ اند | |

وَمَنْ أَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِي فَإِنَّ لَهُ مَعِيشَةً ضَنْكًا وَنَحْشُرُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَعْمَى

## ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| اندرین منزل بسے وا ماندہ اند | | ہر یکے در کار خود در ماندہ اند | |
| بعض بعضے قال را کردہ بیان | | از رہ تقلید ہم دادہ نشان | |
| بعض بعضے در پے پندار خویش | | روز و شب ماندند اندر کار خویش | |
| بعض بعضے در خیالات و ہوس | | بر نجاست جمع گشتہ چون مگس | |
| بعض بعضے گمرہ و کافر شدند | | در رہ توحید حق ابتر شدند | |
| بعض بعضے عاشق باغ و سرا | | بے خبر از بارگاہ کبریا | |
| بعض بعضے در رکوع و در سجود | | راہ مے جویند در دریاے جود | |
| بعض بعضے والہ و حیران شدند | | در طریق عشق سرگردان شدند | |

بعض بعضے عارفان انداز حضور — راہ حق رفتند بے مکر و غرور
بعض بعضے عاشقانہ سوختند — جبہ وصل حقیقی دوختند
صد ہزاران رہ درین منزل بود — ہر رہے را صد جہان حاصل بود
این نہ کاریست مردانہ درای — عقل در ہم سوز دیوانہ درای
بگذر از کون و مکان ای مرد دین — تا رسی در قرب رب العالمین
گر نمانی اندرین کون و فساد — ہمچو بندہ باشدت صد کیقباد
آتشے زن ہمچو مردان فرد کون — تا بسوز در رنگ ہاے لون لون

ایکبار ارشاد ہوا بعض کج فہم مقالات توحید کو سنکر یا کیسی کتاب مین دیکھکر پاس حفظ مراتب نہین کرتے مصرعہ گر حفظ مراتب نکنی زندیقی

صوفیان گویند در توحید دوست — غیر او موجود نے موجود اوست
لیک در ہر مرتبہ حکمے دگر — پیش ایشان ثابت است ای دیدہ ور
ہر مراتب است حکمے در وجود — باش در تمیز ان صاحب شہود
گر نہ حفظ مرتبت خواہی نمود — مے شوی زندیق و ملحد و دزود

اثبات توحید بغیر نفی ناممکن ہی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین التَّوحِیدُ یحرِقُ الشَّیاطِینَ الانس وَالجن لانہ الشَّیطَانُ نَارٌ وَنُورُ الموحدین کیفَ تَقُولُ لَا اِلٰہ الا اللہ وَفی قلبک اللہ کل شیٔ تعتمد عَلَیہِ وَتتق بِمَا دُونَ اللہ فَھُوَ صَنَمُکَ جناب رسالت مآب صلعم فرماتے ہین کُلُّ مَا شَغَلَکَ عَنِ اللہِ فَھُوَ صَنَمُکَ وَطَاغُوتُکَ اور یہہ بھی حضرت سالار انبیا کا ارشاد ہے وَمَا شَغَلَکَ عَنِ اللہ فَھُوَ صَنَمُکَ یعنی جس نے مشغول کیا اور باز رکھا خدا تعالی سے پس وہ تیرا بت ہی حضرت عبد الرزاق جھنجھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہی کہ جب تک تو اپنے آپ کو وحدت مین محو نکرے توحید کا نام مت لے

**بیت** دره منزل لیلی که خطرهاست درو — شرط اول قدم آنست که مجنون باشی
پوشیده مرقع انداین خامے چند — برگفته بطامات الف لامی چند

سخن وحدت آنکه از عامی — زان چه خیزد بغیر بدنامی
کار کن کار بگذر از گفتار — کاندرین راه کار دارد کار
کار اندر حصه مردان مرد — حصه ما گفت آمد نیست درد
من عجب دارم زجویان صفا — که گریزد وقت صیقل از جفا
بهر آنست آن ریاضت آن جفا — تا برارد کوره از نقره صفا

ایک شخص نے قبلہ وکعبہ سے سوال کیا کہ بعض فقیر جو نماز چھوڑ دیتے ہین کیا باعث ہی کیا نماز اونکو معاف ہوجاتی ہی آپنے حدیث قدسی فرمائی مَنْ اَرَادَ بِعِبَادَتٍ بَعْدَ الْوُصُولِ فَقَدْ اَشْرَكَ بِاللّٰہِ الْعَظِیْم اور حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا قول ہی العِبَادَۃُ بَعْدَ الْوُصُولِ شِرْكٌ مراد وصول سے خودی اور شعور خودی سے گذرتا ہی یعنی ذات حق مین ایسا محو در محو اور فنا در فنا اور گم در گم ہو کہ اصلا اوسکو اپنی خودی کی خبر اور شعور باقی نرہے اسی مقام اور حالت مین جناب سرور کائنات نے فرمایا ہی لِی مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِی فِیْہِ مَلَكٌ مُقَرَّبٌ وَلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ جب ایسی حالت طاری ہو تو پھر عبادت کون کرے اور جو کرتے ہین تو وہ عبادت مثل عوام الناس کے نہین ہوتی کیونکہ عام آدمی عبادت خودی کے ساتھ کرتے ہین اور خاصان خدا تعالی بے خودی اور وحدت اور یک رنگی کے ساتھ اور طاعت عبادت کرتے کرتے اونکو یہ مرتبہ بھی حاصل ہوتا ہی پھر بھی عبادت کو جاری رکھتے ہین اور ترک عبادت نہین کرتے سوا غلبہ حال کے اور سالکین نے قطعی ترک عبادت نہین کیا اگر بظاہر ترک کیا تو باطن مین مصروف بعبادت رہے بعد وصول کے عبادت اونکی مثل عبادت عوام نہین ہوتی پھر اونپر اعتراض کیا

کہ جناب رسول مقبول کیون پڑھتے تھے کیا وہ مرتبہ وصول کو نہین پہونچے تھے حضرت نے
ارشاد فرمایا ھذا الحبریان العادۃ مردان خدا کا معاملہ خدا پاک کے ساتھ ازراہ باطن عجیب
وغریب ہوتا ہی اور جسپر اسرارات الٰہی ازراہ باطن منکشف ہوتے ہین اونکو وہ ہی خوب
جانتے ہین ظاہر بینون کی سمجھ مین معاملات باطنی کا آنا دشوار ہی بعض ایسے بھی ہوتے ہین
کہ جو قدرت اور طاقت چند وجود ہوجانیکی رکھتے ہین اگر ایک جگہ ایک وجود سے نماز نہین پڑھتے
ہین تو دوسرے وجود سے دوسری جگہہ ادا کر لیتے ہین چنانچہ نقل قصب البیان موصلی رحمۃ اللہ علیہ
نماز نہین پڑھتے تھے حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کی خدمت مین عرض کیا گیا کہ قصب البیان
موصلی نماز نہین پڑھتے ہین آپنے فرمایا کہ چپ رہو مت کھو سر اونکا ہمیشہ خانہ کعبہ مین سجدہ مین رہتا ہے
اور قاضی موصل آپ کا منکر تھا ایک روز ایک کوچہ مین قاضی کو قصب البیان سامنے سے
آتے ہوئے نظر پڑے اوسکے دل مین خیال آیا کہ قصب البیان کو پکڑ کر حاکم کے پاس لے
جاؤن تاکہ وہ سزا دے ناگاہ قاضی نے دیکھا کہ ایک پہلوان چلا آتا ہی قصب البیان نہین ہے
جب کچھ اور آگے آیا تو دیکھا کہ ایک عرابی ہی جب یا وہ نزدیک پہونچا تو دیکھا کہ ایک فقیہ ہے
جب قاضی کے پاس پہونچے تو کہا اے قاضی کونسے قصب البیان کو حاکم کے پاس لیجائیگا اور
اوسکو سزا دلائیگا قاضی نے انکار سے توبہ کی اور مرید ہوگیا اسی طرح شیخ عبد اللہ یافعی رح
ناقل ہین کہ ایک فقیر نماز نہین پڑھتا تھا ایک روز ایک فقیہ نے ازراہ انکار اوس سے کہا کہ
اوٹھ اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھ فقیر اٹھا اور نماز کی تکبیر کہی اور ایک رکعت نماز پڑھی
فقیہ منکر اوسکے پہلو مین تھا جب دوسری رکعت کو اٹھا فقیہ نے جو نظر کی تو کوئی اور نظر
آیا وہ فقیر نہ تھا اور رکعت چہارم مین اوسکے سوا کوئی اور دیکھا جب سلام پھیرا تو
دیکھا کہ وہی فقیر ہی اپنی جگہہ پر بیٹھا ہی اور جو تین کس بحالت نماز دیکھے تھے اونکا مطلق
نشان نہین ہی فقیہ نے اوسکی طرف کو دیکھا وہ فقیر ہنسا اور کہا کہ اے فقیہ اون چارون
مین سے کسنے تیرے ساتھ نماز پڑھی۔ جن بزرگون کی روحانیت کو یہ قوت اور طاقت حاصل

ہوتی ہی کہ جس صورت یا شکل کے ساتھ ہونا چاہین یا اپنے وجود کے ساتھ متعدد ہون تو ہوسکتے ہین اور وہ ایک جگہ ایک وجود سے نماز نہ پڑہین دوسری جگہ دوسرے وجود سے پڑھ لیتے ہین

نقل اکبر بادشاہ کے زمانہ مین ایک بزرگ لاہور مین رہتے تھے ایک دفعہ اکبر شاہ اونکی ملاقات کو گیا آپ حجرہ کے اندر تھے اور خادم اونکا گوڈری مین سے جوئین پکڑ کر مار رہا تھا خادم اکبر کی سواری کو دیکھکر گھبرایا اور میان صاحب کے پاس حجرہ مین جاکر کہا کہ اکبر شاہ آتا ہی آپنے فرمایا کہ ہمسے یہہ جانا تھا کہ تونے موٹی جون ماری ہوگی جسکی خبر لیکر دوڑا ہی اکبر اتا ہی تو آنے دے کیا ہی جب اکبر اون بزرگ کی خدمت مین پہونچا بیٹھتے ہی یہہ سوال کیا کہ آپ نماز کیون نہین پڑھتے آپنے اکبر کو اسکا کچھ جواب ندیا اور اوسکے وزیر سے جو ہمراہ تھا یہہ سوال کیا کہ تیرے اس بادشاہ کا کیا نام ہی وہ جہان پناہ ظل اللہ کہکر خاموش ہورہا تین دفعہ آپنے پوچھا تینون دفعہ اوسنے یہی جواب دیا نام نہ لیا تب اوس بزرگ نے اکبر کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ تیرا وزیر تیرا نام نہین جانتا ہے جو نام نہین لیتا ہی نہین نام جانتا ہی لیکن تیری حضوری مین تیرا نام لینا بے ادبی اور گستاخی سمجھتا ہی اور غیبت مین تیرا نام سو دفعہ لیتا ہوگا ایسا ہی ہمارا معاملہ خداتعالی کے ساتھ ہی جیسا اس وقت تیرے وزیر کا معاملہ تیرے ساتھ ہی ایضاً مستان شاہ ساکن کھیڑہ ضلع مظفر نگر کی خدمت مین ایک حافظ قران خوش الحان جایا کرتے تھے شاہ صاحب اونکی قران خوانی سے بہت خوش ہوتے تھے حتی کہ جس امیر کے حافظ صاحب نوکر تھے اوس سے کہکر تنخواہ اونکی زیادہ کرادی تھی ایک روز حافظ صاحب شاہ صاحب کی خدمت مین حسب عادت معہودہ قران شریف پڑھنے لگے اوس وقت شاہ صاحب نہایت ناراض اور خفا ہوئے بہت سی گالیان دین ایک پتھر مارا حافظ جی کے ڈر کے مارے بھاگ گئے ایکدن وہ امیر جسکے حافظ جی نوکر تھے شاہ صاحب کی خدمت مین حاضر ہوئے عرض کیا کہ آپ تو قران خوانی سے حافظ جی کے بہت خوش رہتے تھے اون سے کیا قصور ہوا جو آپ ناراض ہوئے اور گالیان دین

فرمایا کہ قران فرمان بادشاہ دو جہان ہی فرمان کا پڑھنا اور سنا بادشاہ کی غیبت مین زیبا اور موزون معلوم ہوتا ہی نہ اسکی حضوری مین وہ وقت حضوری بادشاہ تھا اوس وقت فرمان کا پڑھنا ہکو ناگوار معلوم ہوا اسلیے ہکو غصہ آگیا ایضًا ایک بار حضرت شیخ شبلی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شیخ جنید رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے اللہ کہا شیخ جنید قدس سرہ خفا ہوے اور فرمایا کہ اگر خداے پاک غائب ہی تو غائب کا ذکر غیبت ہی اگر وہ حاضر ہی تو نام اوسکا لینا سوء ادبی ہی ایکبار فرمایا جو شخص اَلتَّوحِیدُ اِسقَاطُ الاِضَافَاتِ کی تحصیل اور تکمیل سے بہرہ ہوا وہی صوفی ہی اور صوفی مردانہ آور بے باک ہوتا ہی

| | |
|---|---|
| عاشق چو بدو رسید بے باک شود | کونین نبرد ہمنش خاک شود |
| وانگاہ بدور عالم محبوبش | بے واسطہ خطاب لولاک شود |

خوف و رجا سے اوسکی ذات مبرا ہی حضرت شمس الدین تبریزی رح فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| نشاید خوف غالب نے رجا را | میان ہردو باید بود مارا |

تمامی ممکنات مین اوسکا تصرف رنگ لاتا ہی اطاعت اور متابعت رسالت کرتا ہی مگر بعض وقت شطحیات اوس سے سرزد ہوتے ہین علم الٰہی کا ظہور ہر وقت اوسکے دل مین جلوہ کرتا ہی بیان کرنا نکرنا اوسکی مرضی پر موقوف ہی ہر وقت خوش دل و رشاد رہتا ہی خواب اور بیداری اوسکو یکرنگ ہوجاتی ہی اگر بظاہر سوتا ہی دیدہ دل بیدار رہتی ہین یادعباد کے طریقے بھی جاری رکھتا ہی محویت اور استغراق بھی اوسکا حصہ ہوتا ہی سواے حق اور کسی خیال مین رجوع نہین ہوتا

| | |
|---|---|
| سالہا باید کہ تا یک مرد صاحبدل شود | بایزید اندر خراسان یا اویس اندر قرن |

بعض کا قول ہی صوفی وہ ہی کہ جسکو کُلُّ شَیءٍ یَرجِعُ اِلٰی اَصلِہٖ وَالنِّھَایَتُ ھُوَالرُّجُوعِ اِلَی البِدَایَتِ حاصل ہو وے بعض کہتے ہین صوفی وہ لوگ ہین

جنہون نے سوائے خدا تعالی کے کسی چیز کو قبول نہین کیا اور خدا تعالی نے اونکو سب چیز سے برگزیدہ کیا شیخ جنید رح فرماتے ہین صوفی وہ ہی کہ دل اوسکا مانند دل ابراہیم ہو دوستی دنیا سے سلامت یافتہ ہو حکم خدا تعالی بجالانے والا ہو تسلیم اوسکی مانند تسلیم اسمعیل ہو اندوہ اوسکا مانند اندوہ داؤد علیہ السلام ہو فقر اوسکا مانند فقر عیسے علیہ السلام ہو صبر اوسکا مانند صبر ایوب ہو شوق اوسکا مانند شوق موسی علیہ السلام ہو بوقت مناجات کی اخلاص اوسکا مانند اخلاص محمد مصطفے احمد مجتبی صلی اللہ علیہ وسلم ہو مولانا ی جامی رحمتہ اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| ہر کہ حق دا د نور معرفتش | کاین بائن بود صفتش |
| جان بحق تن بغیر حق کاین | تن ز حق جان زغیر حق باین |
| ظاہر او بخلق پیوستہ | باطن او ز خلق بگسستہ |
| از درون آشنا وہم خانہ | وز برون در لباس بیگانہ |
| صوفی آن ہست کز کدر صافی ست | دم پاکش برنج دل شافی ست |
| آنکہ از خود صفای مطلق یافت | نور حق در صفای سرش تافت |
| نیست چون در صفای او جز حق | لغت صوفی سزست لم یخلق |
| صوفیان است آن صفا حاصل | نور را نیست جز صفا قابل |
| نور خور گرچہ در ہمہ صحراست | لیک ہر جا کہ آب قرص انجاست |
| آنکہ دم از صفای مطلق زد | برسر دار خوش انا الحق زد |

حضرت منصور حلاج فرماتے ہین اَلصُّوفِی مُشِیرٌ عَنِ اللهِ وَالْخَلْقُ اَشَارَہٗ اِلَی اللهِ خلق ہو الحق کہتی ہی صوفی انا الحق کہتا ہی صوفی صفای سے لقای حق مین گم ہی اَلصُّوفِی لَمْ یُخْلَقْ اَلصُّوفِی ھُوَ اللهُ شیخ جنید علیہ الرحمت کا قول ہے کہ اَلتَّصَوُّفُ وَھُوَ عَنْكَ یُمِیتُكَ الْحَقَّ وَیُحْیِیكَ حیات دو قسم کی ہے ایک حیات طبعی اور دوسری حقیقی حیات طبعی تسویہ طبائع سے ہی فَاِذَا سَوَّیْتُہٗ

وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنَ الرُّوْحِیْ اور حیات حقیقی تصفیہ دل سے ہوتی ہی قَلْبُ الْمُؤْمِنِ
حَیٌّ فِی الدَّارَیْنِ حیات جسد روح سے ہوتی ہی اور حیات قلب سبوح سے
اُولٰٓئِکَ کَتَبَ فِیْ قُلُوْبِھِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَھُمْ بِرُوْحٍ مِّنْہُ کسی
بزرگ کا قول ہی اَلصُّوْفِیْ مَقْھُوْرًا بِتَصَرُّفِ الرُّبُوْبِیَّۃِ وَمَسْتُوْرًا بِتَصَرُّفِ
الْعُبُوْدِیَّۃِ یہہ علامت فنا کی ہی حضرت سمنون کا قول ہی اَلتَّصَوُّفُ اَنْ لَّا یَمْلِکُ
شَیْئًا وَّلَا یَمْلِکُ شَیْءٌ صوفی جب تجلی حق کے ساتھہ ہالک ہو تو وہ نہ کسی کا
مملوک ہو نہ مالک ہو بعض کہتے ہین یُسَمَّی الصُّوْفِیْ صُوْفِیًّا لِاَنَّہٗ وَصَافٍ
عَنِ الْکَدُوْرَاتِ الْبَشَرِیَّۃِ وَمُتَّصِفٌ بِالْاَوْصَافِ الرُّبُوْبِیَّۃِ اور
بعض بوجہ لباس صوف کے اس نام کو صوفیا کے ساتھہ اضافت کرتے ہین کہ
یہہ دل روشن سے صوف پوش ہوتے ہین جیسے ائینہ نمد مین ہوتا ہی

درویش از صفای دل آمد گلیم پوش　　　　این روشن ست کز نمد ائینہ دان کنند

بعضے صوفیہ کو اصحاب صفہ سے منسوب کرتے ہین اصحاب صفہ فقرا تھے صحابہ سے
کہ مسجد قبا مین چالیس تن رہتے تھے انکا التفات نہ لقمہ کی طرف تھا نہ خرقہ کی
طرف یہہ چالیسون ایک تن کا حکم رکھتے تھے بعض صوفیہ کو صوفیہ اسلیے کہتے ہین
کہ ارواح ان کے ساتھہ انبیا علیہ السلام کی میثاق مین صف اول مین تھین بے واسطہ
اللہ سے اقتباس نور کرتی تھین ائینہ روح انکا دیگر ارواح سے زیادہ صاف تھا
اور ان مین اثر اوس نور کے کیف کا ایزاد ایک فرقہ صوفیہ ہی اور ایک متصوفیہ صوفیہ
اوسکو کہتے ہین کہ اوسکو کشف صفا اور حقیقت کا حاصل ہو اور متصوفیہ اوسکو
کہتے ہین کہ صفت صفا کے لایق ہون اور اس طائفہ کی صورت پر مائل ہون
اور حقیقت سے جاہل کسی نے حضرت امام حاتم سنجیانی سے پوچھا مَا مَعْنَی
الصُّوْفِیْہِ فَقَالَ لَیْسَ مَعَرَّ بِمَتَرٍ بِشَرَائِطِ الْعِلْمِ وَلٰکِنْ یَعْرِفُہٗ

فقیر مجرد کان مع اللہ بلا مکان ولا یمنعہ الحق من علم کل مکان وھو الصوفی یہ ایک لطیفہ ہی کہ کشف علوم الہی نامتناہی بجز صفا کے حاصل نہین ہوسکتا اور اس علم کو علم لدنی کہتے ہین کہ بے واسطہ تعلیم اور تعلم کی مدرسہ صفا سے صوفیہ کو حاصل ہوتا ہی وعلمناہ من لدنا علما علما کو علم ظاہری تعلیم اور تعلم سے حاصل ہوتا ہی صوفیہ پر تزکیہ اور تصفیہ اور صفا سے علم لدنی منکشف ہوتا ہی حضرت ابوالحسین نوری رحمتہ اللہ علیہ کا قول ہی صوفی وہ لوگ ہین جنکی ذات بشریت کی کدورت سے آزاد ہو اور جو نفس کی آفت سے بچ گئے اور جنھون نے ہواہوس سے خلاصی پائی اور اول صف اور اعلی درجہ مین داخل ہوے اور غیر حق سے قطع ہو گئے نہ کسی چیز کے مالک بنے نہ کسیکے مملوک رہے نہ کسی چیز کو اپنی قید مین رکھتے ہین نہ آپ کسی قید مین اسیر ہوتے ہین سوا ذات حق اور کچھ نہین چاہتے اور حضرت شیخ شبلی رحمتہ اللہ علیہ کا ارشاد ہی صوفی وہ ہی جو تمام مخلوق کو اپنا عیال سمجھے اور جو مخلوق سے قطع ہو کے اور خدا تعالی سے وصل رکھے صوفی خدا کے پاک کے لطف کے آغوش مین ایسا ہی جیسے اطفال کنار مادر مین دربارہ تصوف حضرت ابوالحسن نوری فرماتے ہین تصوف نہ رسم ہی نہ علم ہی بلکہ اخلاق ہی تخلقوا باخلاق اللہ ہونا رسم اور علم سے نہین ہوسکتا اخلاق سے ممکن ہی اور آزادی اور جوانمردی اور ترک تکلف کا نام تصوف ہی اور دنیا کی دشمنی اور مولی کی دوستی تصوف ہے حضرت شیخ جنید رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین تصوف دل کا خالی کرنا خلق کے خیال سے ہی اور اختلاف طبیعت سے جدا ہونا اور صفات بشریت کا مٹا دینا نفس کی خواہشات سے دور رہنا روحانی صفات سے موصوف ہونا حقیقی علوم کی طرف غلو کرنا جو بات کہ ہمیشہ کے لیے بہتر ہی اوسکو قبول کرنا اپنے جنس کے لوگون کو نصیحت کرنا اتباع شریعت نبوی پر باوفا ہونا حضرت ابوالحسن خضری فرماتے ہین تصوف دل کی صفائی کا نام ہی

کہ مخالف کدورتون سے ہمیشہ کے بیے صفائی ہوجاوی اور تفرقہ اور پریشانی کسی طرح نرہے
حضرت ممشاد دنیوری رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہی تصوف اسرار کی صفائی ہی اور ہر عمل مین رضای
جبار کا لحاظ رکھنا اور بے اختیاری سے خلق کے ساتھ صحبت رکھنا ہی حسین منصور کا قول ہی
فقیر وہ ہی جو ماسوی اللہ سے مستغنی اور اور اللہ کا ناظر ہی حضرت غوث پاک رضی اللہ عنہ کا قول ہی
فقیر وہ شخص ہی کہ صبر کرے طمع کو ترک کرے باادب ہو خلق اوسکا نیک ہو سر حق کو چھپاوے
خدا تعالی کی طرف مراقب رہے اوس سے ڈرے خلق سے حال پوشیدہ رکھے خدا تعالی
پر اعتماد کرے ہر حال مین تضرع اور زاری اور التجا بجناب باری کرے کتاب غوثیہ مین کلام
ربانی سے ہی قَالَ یَا غَوثَ الاعظم قُل لِاَصحَابِکَ وَاَحبَابِکَ فَقرُ الفَقرِ فَاِذَا
تَمَّ الفَقرُ فَلَا هُمْ اِلَّا اَنَا فقر اوسکو کہتے ہین کہ حور قصور پر نظر نرکھے حظوظ دنیاوی
اور نفسانی سے ہاتھ اوٹھاوی اور اپنے آپ کو اور ہستی اپنی کو نظر مین نہ لاوے
خود نیست ہو حق کے ساتھ ہست ہو اِذَا تَمَّ الفَقرُ فَهُوَ اللہ حضرت ابو الحسن
خرقانی فرماتے ہین فقیر وہ ہی جسکو دنیا و آخرت کی رغبت نہو دل مین کوی اندیشہ نہووے
کہنا نہ کہنا سُننا نہ سُننا حرکت سکون سب اوسکو برابر ہون پلاس پوشی و مرقع داری
و جوخواری فقیری نہین ہی راستی دل اس مین چاہیے ورنہ چارپایہ بھی پلاس پوش
جوخوار ہوتے ہین اور ایک دم باخدا ہونا تمام اعمال مخلوق آسمانی اور زمینی سے
بہتر ہے

پس از سی سال این معنی محقق شد بخاقانی
که یکدم باخدا بودن به از ملک سلیمانی

بادشاہی چہ متاع ست بروفخر کند
مرحبا سلطنت فقر که ملکیست فقیر

بیشہ فقر جائے شیر النست
شیر این بیشہ باش تا باشی

بیشہ مرد چیست نفی وجود
مرد این بیشہ باش تا باشی

حضرت ابو بکر واسطی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین مرد وہ شخص ہی کہ اگر تمام جہان اور مافیہا ترک کرین

آدمی اوسکی دل مین کسی قسم کا انتشار نہو اور مستقل رہے ع

| | |
|---|---|
| موحد چو در پاش ریزی زرش | چہ شمشیر ہندی نہی بر سرش |
| امید و ہراسش نباشد زکس | برین ست بنیاد توحید و بس |

مرد وہ ہی جو اپنے اوپر قہر کرنے مین کوشش کرے شیطان پر لعنت کرنا مرویت نہین ہے مرد کو شادی و غم نہین ہوتا سب اوسکے نزدیک برابر ہی جوانمردی ایک دریا ہے جس مین کئی چشمے جاری ہین ایک سخاوت دوسرا خلقت سے ساتھ محبت کے پیش آنا تیسرا مخلوق سے بے نیاز اور خالق سے نیازمند ہونا جوان مردون کا طعام اور شراب خدا تعالی کی محبت ہی ایسا ہر ایک صدی مین ایک آدمی اپنے ماکے شکم سے پیدا ہوتا ہی اور جسکے دل مین خدا تعالی کے سوا اور خیال ہی گو ہمہ تن طاعت کرتا ہی مردہ دل ہی اگر دل جل شانہ کی طرف رجوع ہی اور ہمہ تن دنیا حاصل ہی کچھ نقصان نہین جناب رسالت مآب صلعم کا ارشاد ہی قَلْبُ الْمُؤمِنِ حَاضِرَۃٌ مِنْ ذِکْرِالْحَیِّ حَیٌّ چاہی جامہ فاخر پہنے چاہے پلاس پہنے اگر دل حق کی طرف متوجہ نہین اور ہمہ تن فقیر بنے کچھ نہین ہے فقیر کو خلقت کی ساتھ مدارا سے رہنا چاہیے اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خدمت اور متابعت سے اور خداے پاک کے ساتھ پاکی سے حضرت ابو القاسم نصر آبادی رح فرماتے ہین کہ قران اور حدیث پر متبع ہوتا ہوا اور ہوس اور بدعت سے بچنا پیرون کی خدمت نگاہ رکھنا اور ادب کرنا اور اوسپر مداومت کرنا مخلوق سے علٰحدگی اختیار کرنا سب کامون سے بہتر کام ہی

| | |
|---|---|
| فارغ ز ہوا و حرص یکدم نشدی | از فکر مآل کار واز غم نشدی |
| ہر کاو خر ہی کہ نیست در فکر وجود | کمتر تو ز سگ شدی و آدم نشدی |

حضرت ابو الحسن خرقانی کا قول ہی کہ صحبت خدا تعالی سے بہتر ہی نہ مخلوق سی جب تک خدا تعالی بندہ کو مخلوق مین شامل رکھتا ہی اوسکے خیال خلق سے جدا نہین ہوتے

اور جب اپنی طرف لگاتا ہی مخلوق سے وہ خود جدا ہوجاتا ہی جو دل کہ خدا تعالی کی محبت کا بیمار ہی اوسکی شفا بھی وہ ذات پاک ہی ایکبار فرمایا اَلتَّوحِیدُ اِسقَاطُ الاِضَافَاتِ مَاسِوَا اللّٰہِ کا حصول بے فنا کے نہین ہوتا حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہٗ کا ارشاد ہی جس قدر خواہشات بندہ کی کم ہوتی ہین وجود بشریت نفی ہوتا ہی قرب خدا تعالی کی ساتھہ بڑھتا ہی

| | |
|---|---|
| قرب حق دوری تست از بود خویش | بے زبان خود نیابی سود خویش |

جسقدر نفی اختیار ہوتی ہی اوسی قدر حضرت الوہیت کے ساتھہ تدبیر اور تقدیر مین موافقت زیادہ ہوتی ہی مقام رضا نزدیک تر ہوتا ہی بندہ ہمیشہ بوجہ ترک اختیارات اور خواہشات کے اور محو کرنے صفات اور تعینات بشریت کے درجات قرب مین ترقی کرتا ہی اور جب وہ درجہ اعلی بے اختیاری کو پہونچتا ہی جذبات الوہیت سے مرتبہ فنافی اللہ اوسکو حاصل ہوتا ہی فنا دو قسم کی ہوتی ہی فنای صفات فنای ذات خدای پاک کی صفات ذاتیہ حیات علم ارادت قدرت سمع بصر کلام مشہور ہین جب سالک کے ساتون صفات خدا کی صفات مین محو اور فنا ہوجاوین اور سالک بجز دفانی اور بحق باقی ہووے تب فنائے صفات اور قرب نوافل کا حصول کہلاتا ہے اور فنائے ذات دفنا الفنا یہ ہی کہ فنا کا شعور بھی محو ہوجاوے اور اوسکی ذات مین سالک مستہلک اور فنا ہووے کُلُّ مَن عَلَیهَا فَانٍ وَیَبقٰی وَجهُ رَبِّكَ ذُو الجَلَالِ وَالاِکرَامِ کُلُّ شَیءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجهَهٗ لِمَنِ المُلكُ الیَومَ لِلّٰہِ الوَاحِدِ القَهَّارِ کُلَّ یَومٍ هُوَ فِی شَانٍ وَکَانَ اللّٰہُ لَم یَکُن مَعَهٗ شَیئًا اَلاٰنَ کَمَا کَانَ جلوہ گر ہو تب فنائے ذات اور قرب فرایض کہلاتا ہی

| | |
|---|---|
| مالک آمد ہیش وجہش ہست تا نیست | ہستی اندر نیستی خود طرفہ الیست |
| چیست معراج فلک این نیستی | عاشقانرا مذہب و دین نیستی |

| زندگی در مردن و در محنت است | آب حیوان در درون ظلمت است |
|---|---|

بعض کے نزدیک فنا تین قسم کی ہی فنا فی الافعال فنا فی الصفات فی الذات فنا فی الافعال یہہ ہی کہ سالک اپنی حرکات و سکنات اور افعال اور اقوال کو اپنی طرف قطعی منسوب نکرے اور نہ اور کسیکی طرف کرے اور سب کو افعال حق سمجھے اور مردہ کی طرح غسال کے ہاتھہ مین آپ کو اور تمام اہل عالم و عالم کو جانے اور اپنی اور دوسرکی طرف نسبت قولی و فعلی کو کفر و شرک سمجھے حضرت غوث الثقلین فرماتی ہین اذا تم قصد العبد و طلبہ للحق عز و جل کانت الاشیا کلہا مسخرہ لہ

| صیاد ازل کہ دانہ بر دام نہاد | مرغے بگرفت و عالمش نام نہاد |
|---|---|
| ہر نیک و بدی کہ در جہان میگذرد | خود مے کند و بہانہ بر عام نہاد |
| ناوک اندر کمان خود دارد | شاہدان را بہانہ بنہاد |

| صفت مین ہم مجبوروں پر یہہ تہمت ہی مختاری کی | چاہین سو وہ آپ کرین ہین ہمین بدنام کیا |
|---|---|

فنا فی الصفات یہہ ہی کہ اپنی صفات کو اور تمام عالم اور اہل عالم کی صفات کو صفات حق خیال کرے اور جو کچھہ اپنی طرف اور اور ونکی طرف علم اور ارادت اور مشیت اور قدرت سے منسوب کرتا تھا سب جانب حق منسوب کرے اور جو سوائے حق کسیکی طرف منسوب کرے اوسکو شرک اور کفر سمجھے رباعی

| اے در ہمہ شان ذات تو پاک از ہمہ شین | نے در حق تو کیف توان گفت نہ این |
|---|---|
| از روے تعقل ہمہ غیر ند صفات | با ذات تو از روے تحقق ہمہ عین |

فنا فی الذات یہہ ہی کہ اپنی ذات اور تمام عالم کی ذات کو ذات حق سمجھے اور خیال کرے کہ ذات حق نے طرح طرح کی شکلون اور صورتون مین تنزل کیا ہی

| ہر چہ بینی یار ہست اغیار نیست | غیر او جز وہم و جز پندار نیست |
|---|---|

| | |
|---|---|
| از خیال ہو معکم جلوہ ہاست | ایک ہر کس لایق دیدار نیست |

مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ اور عَرَفْتُ رَبِّیْ بِرَبِّیْ اسی مقام کے لیے جناب سرور کائنات صلعم نے ارشاد کیا ہی

| | |
|---|---|
| تا تو نی از خدا نیابی بو | خود نباشی خدانما ید رو |

مقصود اعظم خداشناسی اور وصول الی اللہ فنا ہی وارد ہونا فنا کا اختیاری نہین ہے موہبت الٰہی سے ہی بحالت وارد ہونے فنا کے بیخودی اور خودرفتگی طاری ہوتی ہی سو یہہ کئی قسم کی ہی اگر بیخودی اور از خود رفتگی لذت حضوری کے ساتھہ ہے اور تمام میل او توجہ اوراز خود رفتگی حق کے ساتھہ ہی اور جو کچھ گفت و شنود وغیرہ سے گذری یا اوسکا علم اوس سے منقطع نہین ہی اور قوت بازگشت بھی نہین رکھتا ہی اور وہ حال سیر ایسا تمام اور محیط ہو گیا ہی کہ تکلف کے ساتھہ بھی بخود نہین آسکتا تو اسکو استغراق کہتے ہین اور جو بیخودی اور از خود رفتگی ایسی ہی کہ تمیز احکام ظاہر اور باطن کی اوسکو نہین ہے تو اسکو سکر کہتے ہین اور جو بیخودی ایسی ہی کہ غیر حق سے بالکل غائب ہو گیا ہی اور ساتھہ حق کے حاضر ہی تو اسکو فنا کہتے ہین اگرچہ موہبت الٰہی سے ہی مگر اسکے حصول کی بزرگون نے ترکیبین بھی لکھی ہین حصول کی ترکیب یہہ ہی کہ پہلے تمام عالم کو ایک آئنہ فرض کرے اور جمال حق کا اوس مین عکس دیکھے اور اس تصور مین ایسا مشغول ہووے کہ ایک لحظہ اور ایکدم رفع نکرے ؎

| | |
|---|---|
| اے خنک جانی کہ در ہر آئنہ | دید روے یار خود در آئنہ |
| یار را مے بین کہ در ہر آئنہ | سوز و ساز اوست در ہر تن تنہ |

پھر اس سے ترقی کرے تمام عالم کو بصورتہاے مختلفہ اور شکلہاے متنوعہ حق سمجھے

| | |
|---|---|
| اے عزیز ترا بسوے تو سیر نے | خالی ز تو ہیچ مسجد و دیر نے |
| دیدم ہمہ طالبان و مطلوبان را | آن جملہ توئی و درمیان غیر نے |

پھر اس تصور مین مداومت و مواظبت کرے اور سعی بلیغ بہم پہونچاوے اپنی خودی کو نفی کرے اثبات حق کے تصور مین سعی بجالاوے اور تصور کرے کہ جو پہلے مین خیال کرتا تھا کہ مین ہون مین کچھ نہین اور کوی نہین جو ہی حق ہی

آن راکہ من می گفتمش اکنون ندیدانم چہ شد | بسیار دیر آجستمش اکنون ندیدانم چہ شد

جب یہہ تصور جم گیا سب شنیدہ اور دیدہ ایک ہوا اور حجاب شاہ

روزان بتو بودم و نمی دانستم | شب باتو غنودم و نمی دانستم
ظن بود مرا ہمین کہ من جملہ منم | من جملہ تو بودم و نمی دانستم
معشوق عیان بود و نمی دانستم | با من بمیان بود و نمی دانستم
گفتم بطلب مگر بجاے برسم | خود تفرقہ آن بود و نمی دانستم

مقصود اور مطلوب طالبان حق یہی ہی اور اوسیکا نام فنا فی اللہ ہی

رفت از میان خدا ماند خدا | الفقر اذا تم ہو اللہ انیست

بعضون نے فنا کو یون بیان کیا ہی کہ فنا مراد ہی نہایت سیر الی اللہ سے اور بقا مراد ہی بدایت سیر فی اللہ ہی سیر الی اللہ جب منتہی ہوتی ہی سالک وطن مالوف کی الفت اور حظوظ بشریت کی کیفیت سے قطعی علحدہ ہوجاتا ہی اور راہ طلب مین توجہ تام کرتا ہی اور بادیہ ہستی کو بقدم صدق یکبارگی ایسا طی کرتاہے کہ کعبہ وصال تک اوسکی رسائی نظر آتی ہے

بگذر ز خودی ز رفتہ نا ایمن شو | تا چند شوی خار گہی گلشن شو
با نفس ستمگار خصومت بر کن | گفتم بتوا ید وست بخود دشمن شو

وصول مراد فنا سے ہی اور واصل فانی کو کہتے ہین خدا رسی جسکو کہتے ہین وہ طی کرنا مسافت ظاہری کا نہین ہی جیسے ظاہر مین انسان ایک مسافت طے کرکے ایک جگہ سے دوسری جگہ جاتا ہی خدا ے عزوجل لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ ہی

مخلوقات سے کوئی چیز اوسکی مانند نہین ہی باوجودیکہ اوسکا تن بدن نہین ہی مگر وہ شنوا اور بینا ہے لیکن نہ آنکہ سے نہ کان سے

گویم بہر زبان و بہر گوش بشنوم | وین طرفہ ترکہ گوش و زبانم پدید نیست

اسی طرح قرب اور وصول مین بھی موصوف ہی نہ ساتھ مکان کے اور نہ تن کی قرب بلکہ ہونا دل کا ہی سب چیز سے اور آرام دل کا ہی ساتھ حق کے اور حقیقت قرب یہہ ہی کہ کوئی چیز دل مین وجود کے ساتھ محسوس کر سکے

ممکن نبود کہ یار آید بکنار | خود را ز خیال خلق و اندیشہ برآر
ہر چیز کہ غیر اوست در سینہ نشست | بسیار حجاب است میان تو و یار

خداتعالی بزرگ ہی اور پاک ہی پیدا کرنے والا کل مخلوقات کا ہی خدارسی ہی لوگ خوب جانتے ہین جنکو شناسای خدارسی کی حاصل ہو بعد وصول بحق کی سالک کی باطن مین ایک نسبت اور حالت ایسی پیدا ہوتی ہی کہ شناسای حق سے ہی اوسکی شناسائی ہوتی ہی باہر آنا خلق سے اور ارادت حق کے آثار وصول کی علامت ہی

از خودی ہر کہ برون رفت خدا پیدا کرد | شب ظلمت چو بدر جست صفا پیدا کرد
شیوہ خاک نشینی پیہ ثمر پا دارد | چون شکست آئنہ با خاک ضیا پیدا کرد
رہ نمای بجہان نیست بہ از نود رفتن | چون کسی رفت خود راہ نما پیدا کرد

واصل بحق ہونا ایک حالت ہی باطنی کہ اوسکو واصل ہی پہچان سکتا ہی اگرچہ صورت معنی ایک ہین مگر باطن مین ہر ایک کی تجلی دگرگون ہوتی ہی اور ہر مرسل اور نبی ولی کا خداتعالی کے ساتھ معاملہ راز و نیاز کا جدا ہی کہ اوس سے سوا اوسکو کوئی آگاہ نہین ہوتا

ای ترا با ہر دل راز دگر | ہر گدا را بر درت نازے دگر
در رباب عشق تار بیش نیست | ہست ہر جا نغمہ و سازے دگر

سیر فی اللہ یہہ ہی کہ فنائے صفات اور ذات یعنی فنائے مطلق کے بعد وجود حقانی ارزانی

وجود حقانی سے تخلقوا باخلاق اللہ کی صفت سے موصوف بنے اور تصرف و جذب حق سبحانہ باطن پر مستولی ہو تمامی وساوس سے باطن مبرا ہو فناء الفنا یہ ہی کہ وجود جسمانی بھی فنا ہو اور وجود روحانی بھی اور رویت جلال و کشف عظمت الوہیت و غلبات حال مین دنیا اور عقبی فراموش ہو جیسے عقل و نفس سے صاحب فناء الفنا پاک ہوتا ہی ایسی ہی خیال فنا اور فنا سے بھی مبرا ہو جاتا ہی زبان اہل فنا بزبان دیگر ناطق ہوتی ہی ع

| کس سے ندہد ز تو نشانے | | اینست نشان بے نشانی | |
|---|---|---|---|

جسکے وجود مین مادہ توحید اور طلب ذات ہوتا ہی اوسکے دل مین سوائے محبت ذات کے اور کسی کی محبت نہین ہوتی تا وقتیکہ انقطاع کلی تعلقات سے نہو منزل تک پہونچنا دشوار ہے

| تعلق حجاب ست و بی حاصلی | | چو پیوند ہا بگسلی واصلی | |
|---|---|---|---|

**نقل** ایک پیر اور ایک مرید باہم سفر کو چلے اثناء راہ مین ایک میدان وسیع خطرناک مین ایک دوراہہ آیا مرید کو زر کے ساتھ زیادہ محبت تھی اور اوسکے پاس کچھ روپیہ تھے اونکی وجہ سے دوراہہ پر کھڑا ہو کر دل مین سوچنے لگا کہ دونون راہ مین سے خدا جانے کونسی راہ امن و امان کی ہوگی جو لوٹ کھسوٹ سے بچونگا پیر کو چشم باطن سے معلوم ہو گیا کہ اسکے پاس روپیہ ہین اور بخوف تلف ہو جانے کے پھر راہ روی سے مجبور اور ناچار ہو رہا ہی فرمایا کہ جو کچھ تیری بغل مین ہی اسکو بغل سے نکالکر پھینک دے پھر جس طرف کو دل چاہے بے خوف اور بے اندیشہ چلا چل جو طالب خدا ہو کر زن و فرزند اور زر و زیور اور باغ و سرا وغیرہ کی الفت دل مین رکھتے ہین اونکی بے تعلقی معلوم مولانا جامی رح

| | همت مرد را قسمت اوست | | خیر ہر کس بقدر همت اوست |
|---|---|---|---|
| | تا ندانی کہ چیست همت مرد | | کے توانی شناخت قیمت مرد |
| | شرف جد سعادت اُمم واَب | | همت آن نیکے علو نسبت |

همت آن دگر صفات کمال | علم و عفت شجاعت و افضال
همت آن یکے زن و فرزند | همدم و آشنا و خویشاوند
همت آن یکے زر و زیور | تاج آراستہ بہ لعل و گہر
همت آن دگر سراچہ و باغ | مجلس امن و بزم گاہ فراغ
همت آن دگر دہ و کاریز | وانچہ با آن مناسب ہر چیز
آن یکے را ہوائے درس علوم | منطق و نحو و صرف و طب و نجوم
آن دگر را خیال کلک و دوات | جمع کردن برائے خط ادوات
بس کنم زانچہ زین شمار بود | کہ صحاب جمال یار بود
جلوہ گاہ جمال شان دنیی ست | جائے وزر و وبال شان عقبی ست
ہمہ از غیر قرب واہب فرد | مایہ لعنت اند موجب طرد
ہست قول نبی کہ دنیی دون | وانچہ جز ذکر ایزد بیچون
داخل اوست جملہ ملعونند | وز نظر گاہ قرب بیرونند
ہر کہ پیوند ساخت با ملعون | نیست او ہم ز حکم لعن برون
لعن حق چیست گویمت مشروح | مے کنم باب فہم آن مفتوح
لعن راندن بود ز ساحت قرب | محنت بعد بعد راحت قرب
ہر کہ یک دم جدا ز مقصود ست | او دران دم لعین و مطرود ست
قرب حق چیست از حق آگاہی | بعد او زین طریق گمراہی
تا نہ از جان و تن فنا باشی | مرد آن آگہی کجا باشی
آگہی ہست جاودان گنجے | گنج مے بایدت بکش رنجے

نقل شیخ عطار قدس سرہ عطاری کی دوکان کرتے تھے ایک دن ایک فقیر دوکان پر آیا اور کئی دفعہ اوسنے سوال کیا شیخ عطار اوسکی طرف متوجہ نہوئے فقیر نے

کہاکہ ای خواجہ تو د کان مین ایسا محو اور مستغرق ہی کہ مین نے کئی دفعہ سوال کیا تو متوجہ نہوا تو کیونکر مریگا شیخ عطار نے فرمایا کہ جسطرح تم مروگے اسیطرح مین مرونگا اوسنے کہاکہ ہان میری طرح مروگے درویش زمین پر لیٹ گیا اور کاسہ چوبی سر کے تلی رکھکر اور اللہ کہکر جان بحق ہوگیا شیخ عطار یہہ حال دیکھکر متغیر ہوگئے اور سمجھ گئے یہہ تعلقی کا باعث ہی جو دفعتًا مر گیا ہمارا دل د کان مین پھنسا ہوا ہی یہہ سمجھکر د کان کو چھوڑ دیا اور د کان عشق آلہی کی کھول دی **نقل** جب حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی بارہ برس کی عمر ہوئی ایک روز حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے دریافت فرمایا کہ جناب کے دل مین کس کس کی محبت ہی حضرت شاہ ولایت نے فرمایا کہ تمھاری پھر پوچھا کہ حضرت حسینؓ کی بھی ہی فرمایا بیشک پھر پوچھا جنابہ خاتونؓ جنت کی بھی فرمایا کہ درست پھر پوچھا جناب سالت مآب کی بھی فرمایا لابدی پھر پوچھا حق تعالی کی بھی فرمایا برحق تب عرض کیا بابا جان آپ کا دل گویا مہمان سرا ہی محبت تو دل مین ایک ہی کی سماسکتی حضرت شاہ ولایتؓ نے ہنسکر فرمایا درست ہی اور حضرت امامؓ ہمام کو سینہ سے لگایا اور ارشاد کیا خداے پاک نے ابھی سے ایسی عالی سمجھ عطا فرمائی ہی تو آیندہ کو ترقی ہوگی بعد اسکے حضرتؓ امام حسنؓ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے سوال کیا کہ خدا تعالی اگر یہہ اختیار دے کہ بقاء اولاد یا بقاے ایمان طلب کرو تو آپ دونون مین سے کیا مانگو حضرت نے فرمایا کہ بقاے ایمان تب امام حسنؓ نے عرض کیا کہ محبت تو آپ کو خدا ہی کے ساتھ ہی مگر مہربانی اور شفقت ہم پر بھی ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| | آب دریاش تا بہ سینہ بود | بچہ بط اگر چہ شبینہ بود | |

پھر حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت امام حسن علیہ السلام کو یہہ تعلیم فرمائی یَا وَلَدِیْ فَلَمَّا لِکَ یَلْفِیکَ وَدَ ائکَ وَدَوَائکَ فِیکَ وَلَاشَیٔ عَ خَارِجٌ مِنکَ اَنْتَ اُمُّ الْکِتَابِ یَا وَلَدِیْ اَنْتَ جِسْمٌ صَغِیرٌ وَ

فِيكَ عَالَمٌ أَكْبَرُ النَّاسُ وَيْنَامُ فَإِذَا مَاتُوا فَانْتَبِهُوا كُلُّ صِفَاتِكُمْ
وَأَنْتُمْ ذَاتٌ وَالْخَلْقُ بِنُورِ ذَاتِكُمْ ذَرَّاتُ الْجُمْلَةِ فِيكُمْ وَأَنْتُمْ
فِيهَا وَهُمْ لَكُمْ مِرَاتُ مُجِيبُ اللهِ فِي الدُّنْيَا عَلِيلُ تَطَاوَلَ
سُقْمُهُ فَدَوَاءُ وَهُوَاهُ كَذَا مَنْ كَانَ لِلْبَارِي مُحِبًّا يُهِيمُ
بِذِكْرِهِ حَتَّىٰ يَرَاهُ

| | |
|---|---|
| در حقیقت خود توئی ام الکتاب | خود ز خود آیات خود را باز یاب |
| صورت نقش الٰہی خود توئی | عارف اشیا کما ہی خود توئی |
| اینچہ مطلوب جہان شد در جہان | ہم توئی رو باز جو از خود نشان |
| ہم فلک ہم نہ فلک بشناختی | گر بکنہ خویشتن رہ یافتی |

لطائف کے بارہ مین ایکبار ارشاد ہوا کہ نفس و قلب و روح کو ایک لطیفہ سمجھو بلکہ تمام وجود کو ایک لطیفہ جانو

| | |
|---|---|
| نفس و قلب و روح جملہ ہم یکیست | من نمیدانم کرا اینہا شکیست |

لطائف ستہ کا بیان سب خاندانون مین ہی فقراء ہنود مین بھی انکے محل و مقامات وہی مقرر ہین جو اہل اسلام نے ہین صرف زبانی اصطلاح کا فرق ہی انسان کا قلب دریائے مواج ہی صدہا طرح کے خیالات و خطرات اسمین پیدا ہوتے ہین یا ایک ائینہ ہی اور خطرات و خیالات عکس آئینہ جیسا قلب ہی ویسے ہی خیالات و خطرات ہین قلب مظہر تجلیات حق ہی اسمین خیالات گوناگون متجلی ہوتے ہین معرفت حق بھی منحصر قلب پر ہی اور قلب کو ہجوم خطرات سے کبھی قرار نہین جب دریا مین کثرت ہوا سے موجین پیدا ہوتی ہین دریا کے اندر کوئی صورت دیکھنا چاہے تو نظر نہین آتے اور اگر ہوا بند ہو اور دریا موج زنی سے ساکن ہو تو بیشک صورت نظر آ جاتی ہی

| | |
|---|---|
| دل بے خطرہ مظہر ذات ست | بحر بے موج عین مرات ست |

دل بسے کہتے ہین بتلاؤ یہ گھر کسکا ہی
گر سمجھے ہو یہی خانۂ حق ہی تحقیق

رات دن شام وسحر اس مین گذر کسکا ہی
کیون نہین کہتے خدا ہم مین ہی ذکر کسکا ہی

جب طالب عبادت ظاہری کی کثرت سے تصفیہ دل اور اذکار و افکار و مشاہدہ و مراقبہ سے تصفیہ اور تجلیہ روح کرتا ہی تب اوسکو شناخت خطرات کبھی ہوتی ہی اور جانتا ہی کہ خطرات بھی تجلیات سے ہین غیر نہین ہین

جمال یار ندارد نقاب و پردہ ولے
غبار رہ بنشان تا نظر توانی کرد

خطرات ہر کس و ناکس کے قلب پر وارد ہوتے ہین پر اپنی اپنی استعداد و لیاقت اور شناخت ہی اولیا اللہ کے قلب پر تجلی حق متجلی ہوتی ہی استغراق اور محویت رنگ لاتی ہین اپنے علم سے بیخبر ہو جاتے ہین بلکہ اونکا علم علم ذات مین محو ہو کر علم ذات ہی ہو جاتا ہے

تیرا خیال جبسے مرے دل مین چھا گیا
مین تجھ مین گم ہوا ہون تو مجھ مین سما گیا

تین مین کا ذکر کچھ نرہا درمیان مین
دو ایک ہو وجود مین واحد کہا گیا

قلب دنیا دار مین خطرات غیر اور خیالات مال و منال و محبت دنیا و لذات نفسانی ظہور کرتے ہین اور قلب فساق و فجار اور کفار اور عام مخلوق مین فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا کا ظہور ہوتا ہی اور بجز شر و فساد و معصیت کے اور کوئی بات نہین ہوتی فَلَنْ تَرَى لَهُمْ اِلَّا عَمَلًا اِبًا اونکے ہی واسطہ ہی

یکے بوے مردار اندر دماغ
یکے را بدل جملہ حرص و ہوا
بدین نسبت اندای پسر خاص و عام

یکے بیقرار از تمناے باغ
یکے را جگر بر ہمہ سوز و داغ
یکے صوت بلبل دگر بانگ زاغ

انسان کی مایہ نجات چار چیز ہین دین عقل ورع ایمان اور مایہ ہلاکت چار چیز ہین حرص شہوت معصیت کفر حرص کا منشا دنیا ہی جسنے حرص کی دنیا کا ہوا دین گیا لَيْسَ لِلظَّالِمِيْنَ مَدَدًا لا شہوت کا منشا ہوا ہی شہوت پوچی عقل گئی ہوا کا ہوا اور اتبع

الهوىٰ فيضلك عن سبيل الله معصیت کا منشا نفس ہی معصیت کو رع گیا نفس کا ہوا ان النفس لامارة بالسوء جسنے کفر کیا ایمان گیا اور خطرات کی چار قسم ہین رحمانی شیطانی نفسانی ملکی شیطانی وہ ہین جو معصیت کی طرف رجوع کرین نفسانی وہ ہین جو مال و دولت کی توجہ دلائین ملکی وہ ہین جو عبادت کی طرف شوق دلائین رحمانی وہ ہین جو یاد و لبود حق پر مائل و راغب کرین

دل بود طعمه خور ز چار خطر — مرد باید که بگذرد ز چهار
گر بود خاطرت تو مائل حق — خطرهٔ آسمانیش پندار
ور بسوے عبادتت بکشد — خطرات ملایکس انگار
ور بیابیش در تردد جاه — که چنین وچنان برآرم کار
یا فلان را دهم کلاه و کمر — یا فلان را کنم سپه سالار
یا کنم حوض آسمان بردر — یا بکیوان برم سر دیوار
جان کمن این خطر ز شیطان ست — این خطر از درست مردم خوار
ور بود این تن تو مائل خور — مستی تن بدل بود بخمار
این کشاکش ز نفس بدکیش ست — شترت را بدست اوست مهار
از خطر ها اگر برون آئی — نه خزان ماند و نه فصل بهار
ور نگردد دل فرشته خویت — هیچگه مائل اندرین هر چهار
نام این منزل تو اوادنے — هست جاے شکیب جاے قرار

جو بات دل مین وارد ہوتی ہی دو طرح کی ہوتی ہی یا داعی الی الشر ہی یا داعی الی الخیر اگر داعی الی الشر ہی کہ اوسمین عقبی کی مضرت متصور ہی اوسکو وسوسہ کہتے ہین اگر داعی الی الخیر ہی کہ اوسمین عقبی کی منفعت متصور ہی اوسکو الہام کہتے ہین لیکن وہ الہام جو انبیا علیہ السلام اور اولیاے کاملین کو وقتاً فوقتاً از طرف حق ہوتے ہین وہ کئی طرح پر ہین اور جنکو

ہوتے ہین اوسکو وہ ہی خوب جانتے ہین اور جس دل مین شر کی استعداد ہی اوسکا نام خذلان ہی اور جس دل مین خیر کی استعداد ہی اوسکا نام توفیق ہی اَلْقَلْبُ بَیْنَ اَصْبَعَیْنِ مِنْ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ اور وسوسہ سے کوئی آدمی خالی نہین ہی اور یہہ ایمان کا نشان ہی ابوہریرہؓ سے روایت ہی کہ لوگون نے شکایت کی یا رسول اللہ نماز مین وسوسہ ستاتا ہی حکم ہوا ذٰلِکَ مَحْضُ الْاِیْمَانِ وسوسہ نفسانی کا علاج ذکر اللہ ہی اور عدم فکر ما سلوالا بذکر اللہ تطمئن القلوب ؎

| | |
|---|---|
| خوش آنکہ دولت زذکر پر نور شود | در پرتوہ آن نفس تو مقہور شود |
| اندیشہ کثرت زمیان دور شود | ذاکر ہمہ ذکر و ذکر مذکور شود |

خطرات شیطانی و نفسانی و ملکی کا مٹانا اور رحمانی کا قایم رکھنا راہ سلوک مین اکابران طریقت نے زیادہ اختیار کیا ہی اور اسکا نام بے خطرگی رکھا ہی لیکن اہل توحید کے نزدیک رحمانی و نفسانی کی جنگ و جدل اور اوسکی امتیاز و تمیز مین لگا رہنا خالی از وقت نہین انکا عمل وَالْقَدْرِ خَیْرِہٖ وَ شَرِّہٖ مِنَ اللّٰہِ تَعَالٰی پر ہوتا ہی

| | |
|---|---|
| ہر چہ آید در نظر از خیر و شر | جملہ ذات حق بود ای بیخبر |
| اوست در ارض و سما و لامکان | اوست در ہر ذرہ پیدا و نہان |

جیسا خطرہ ہو اوسکو از جانب حق سمجھے تاکہ رفتہ رفتہ دغدغہ امتیاز نفسانی و رحمانی مٹ جاے حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمت اللہ علیہ کا قول ہی کہ ہر خطرہ فرستادہ حق ہے خطرات کے وہم مین پڑنا یکسوی کا مخل ہی طالب کو چاہیے کہ حسب ہدایت و ارشاد مرشد اپنے کام مین بجان و دل مصروف ہووے اور اس سے غرض نہ رکھے کہ ہم پہلے کیا تھے اور اب کچھ ہوے یا نہین ہوے ہونا نہ ہونا فضل پر موقوف ہی

| | |
|---|---|
| تو بندگی چو گدایان بشرط مزد مکن | کہ خواجہ خود روش بندہ پروری داند |
| گر نشاید بدوست رہ بردن | شرط یاریست در طلب مردن |

| | |
|---|---|
| درین نانیم کہ رسد تن بوصل یا نرسد | ہمین کہ عمر شود صرف جستجو کافی ست |

مردانہ وار راہ حق کی طی کرنے مین ساعی اور بجان و دل مصروف رہنے ؀

| | |
|---|---|
| دست از طلب ندارم تا کام من بر آید | یا تن رسد بجانان یا جان ز تن بر آید |
| من نمیگویم سمندر باش یا پروانہ باش | چون بفکر سوختن افتادۂ مردانہ باش |
| سالکانرا جہد باید دائما | تا نماند در نظر غیر از خدا |

ایکبار فرمایا اکابران طریقت کی اصطلاح مین تزکیہ نفس کو سلوک کہتے ہین اور تزکیہ اخلاق ذمیمہ سے پاک ہونا اور اوصاف حمیدہ اور سیرت ملکی سے متصف ہوتا ہی اور لوامگی اور مطمئنگی تک پہونچنا سلوک نفس کو تزکیہ کہتے ہین اور سلوک دل کا نام تصفیہ ہی کہ ہموم اور غموم دنیاوی اور میل دنیا و ابناے دنیا و حرص و حب جاہ و مال و اندیشہاے لایعنی کی زنگار سے صاف ہووے اور صحبت اور پیروی گفتگوے عام سے اجتناب رکھے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اِنْ اَرَدْتَ وُسْعَۃَ الصَّدْرِ وَطِیْبَ الْقَلْبِ فَلَا تَسْمَعْ بِالْقَوْلِ الْخَلْقِ وَلَا یَلْتَفِتْ اِلٰی حَدِیْثِہِمْ اَمَا تَعْلَمُ اَنَّہُمْ مَا یَرْضَوْنَ عَنْ خَالِقِہِمْ فَکَیْفَ یَرْضَوْنَ عَنْکَ اِتَّبِعِ الْقَوْمَ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ غَیْرَ الْحَقِّ وَلَا یَسْمَعُوْنَ غَیْرَہٗ وَلَا یَبْصُرُوْنَ

| | |
|---|---|
| خواہی کہ دلت صاف شود چون آئینہ | دہ چیز برون کن از درون سینہ |
| حرص و حسد و بخل و حرام و غیبت | بغض و غضب و کبر و ریا و کینہ |
| دل منور کن ز انوار جلی | چند باشی کاسہ لیس بوعلی |

اور تخلیہ سر یعنی سلوک سر یہہ ہی کہ سر کو اندیشہاے ما سوا اللہ اور غوغاے غیر حق سے خواہ بہشت ہو خواہ نعماے بہشت خالی کرے اور پاسبانی سر مین شاغل رہے یعنی سر مین کوئی خطرۂ غیر آنے نہ دے اور اگر اتفاقی کوئی خطرہ آوی اوسکی نفی کرے

| | | |
|---|---|---|
| غیر حق را امید ہی رہ در حریم دل چرا | | میکشی ہر صفحۂ ہستی خط باطل چرا |

سلوک روح یعنی تجلیہ روح یہ ہی کہ مشاہدہ حق کے انوار اور ذوق وشوق محبت واسرار کے نور مین روح متجلی ہو وے ؀

| | | |
|---|---|---|
| چون روح در نظارہ فنا گشت واین بگفت | | نظارۂ جمال خدا جز خدا نکرد |

بعض کہتے ہین خصایل حیوانی وبشری کا بدلنا تخلقوا باخلاق اللہ سے موصوف ہونا ہی بعضون نے لکھا ہی کہ سلوک لغت عرب مین چلنا ہی خواہ سفر ظاہر ہو خواہ سفر باطن مگر اہل تصوف کے نزدیک سیر فی اللہ سے مراد ہی کیونکہ سیر فی اللہ مین منازل بہت ہین یا سلوک اقوال وافعال بد سے اقوال وافعال نیک کی طرف رجوع ہونا ہی اور اخلاق بد سے اخلاق نیک کی جانب میل کرنا اور اپنی ہستی سے گذر کر خدا کی ہستی کی طرف ہمہ تن مائل وراجع ہونا ہی

| | | |
|---|---|---|
| جلوۂ ذرات ہستی پر توہ دیدار اوست | | جا بجا آئینہ در پیش نظر داریم ما |
| ہستی ما اولین جوش حباب ہستی ست | | از مال کار خود آخر خبر داریم ما |

بعض کہتے ہین شریعت طریقت حقیقت کا حصول سلوک ہی اَلشَّرِیعَۃُ الاِتِّبَاعُ اَلطَّرِیقَۃُ الاِنْقِطَاعُ اَلْحَقِیقَۃُ الاِطِّلاعُ ایضاً اَلشَّرِیعَۃُ الاِنْقِیَادُ اَلطَّرِیقَۃُ الاِرْتِقَاءُ اَلْحَقِیقَۃُ الاِتِّحَادُ شریعت کمر بندی اطاعت حکم وفرمان برداری ہی طریقت اپنی ہستی سے استغنا اور دوست کی طلب مین رہنا ہی حقیقت جہد کر کے دوست سے ملنا شریعت غنا ہی طریقت فنا ہی حقیقت بقا ہی روش شریعت علم الیقین سے ہی اور کشش طریقت عین الیقین سے ہی اور یافت حقیقت حق الیقین سے حضرت شیخ شبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ علم الیقین وہ ہی جو پیغمبرون کی ہدایت سے معلوم ہو اور عین الیقین وہ ہی جو نور ہدایت سے بے واسطہ اسرار قلوب پر وارد ہو اور حق الیقین وہ ہی جو اس عالم مین سمجھ مین نہ آوے بعض کے نزدیک الیقین کی

تین مرتبہ ہین ایک علم الیقین اور وہ یہہ ہی کہ از روے دلیل کے کسی چیز پر یقین حاصل ہو لیکن معاینہ اور مشاہدہ واقع نہوا ہو جیسے کسی نی آتش کے روشنی کو دیکھا اور اوسکو وجود آتش کا یقین آگیا دوسری عین الیقین ہی وہ مشاہدہ اور معاینہ اوس چیز کا ہے جیسے جسم آتش کو اپنی آنکھ سے دیکھا یہہ یقین یقین اول پر فوق رکھتا ہی تیسرے حق الیقین وہ ہی کہ اوس چیز مین منہلک ومنہمک ہوگیا اور نظاہر عین اوسکا ہوگیا جیسے آہن ہمرنگ آتش ہوکر آتش نظر آتا ہی ؎

| تا نسوزی نیست آن حق الیقین | ہین یقین خواہی در آتش در نشین |
|---|---|

رونده شریعت دانندہ ہی اور رفندہ طریقت بینندہ اور دانندہ حقیقت چشندہ شریعت آموختن ہی اور طریقت سوختن حقیقت افروختن حضرت ذوالنون مصری کا قول ہی کہ علامت محبت خدا کی یہہ ہی کہ اخلاق اور افعال اور اوامر اور سنن مین متابعت جناب رسالت مآب کی کرے اور حضرت شیخ شبلی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین شریعت اوسکی پرستش ہی طریقت اوسکی جستجو ہی حقیقت اوسکا دیدار ہی کسی بزرگ کا قول ہی اول شریعت آموز پس درراہ طریقت سوز پس شمع حقیقت افروز و چشم زخود دوز اہل شریعت حق دان ہین اہل طریقت حق بین ہین اہل حقیقت حق باش ہین شریعت آئینہ ہی طریقت صفا ہی حقیقت ۔ عین جمال یعنی دیدار کے لیے آئینہ اور آئینہ کے لئیے صفائی اور صفائی کے لئیے دیدار ضروری ہی جب آئینہ شریعت صفای طریقت سے مجلی ہوا جمال حق حقیقت نے دکھلایا

| ہست عرفان فانی اندر ذوالجلال | یعنی آن شبلی امام اہل حال |
|---|---|
| گفت آن باشد شریعت ای غلام | باشی اندر طاعت رب الانام |
| دان طریقت آنکہ اندر روز و شب | دوست جوی بازنائی از طلب |
| شد حقیقت آنکہ می بینی خدای | اندران دیدن شوی از خود فنا |
| غرق اندر بحر بیچون و چگون | از درون بیرنگ و بی جنگ از برون |

| | |
|---|---|
| آن ولی خاص اندر انجمن | با ہمہ ہم بے ہمہ بے ما و من |
| روے باطن سوے حق دارد مدام | ظاہر اگر او ست مشغول انام |

حضرت ابو بکر واسطی قدس سرہ کا قول ہے کہ شرع توحید مانند چراغ کی ہو اور حق توحید مانند آفتاب کے جب آفتاب نقاب اپنی جمال جہان آراسے اٹھاتا ہے نور چراغ معدوم ہو جاتا ہے بعض کہتے ہین مقصود سالک اور مطلوب طالب چار باتین ہین اقوال نیک افعال نیک اخلاق نیک معارف جسنے ان چارون کا کمال حاصل کیا وہی صاحب کمال سلوک ہے الغرض درستی قلب لازمی ہے تاکہ سلوک طے ہوئے اور قلب ایسی چیز ہے کہ لَا یَسَعُنِیْ فِیْ اَرْضِیْ وَلَا سَمَائِیْ وَلٰکِنْ یَسَعُنِیْ فِیْ قَلْبِ عَبْدِیَ الْمُؤْمِنِ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ اَکْبَرُ مِنَ الْعَرْشِ وَاَوْسَعُ مِنَ الْکُرْسِیِّ اسکی شان مین وارد ہے جسوقت کہ قلب صلاح سے موصوف ہوا تمام تن موصوف صلاح ہو جاتا ہے

| | |
|---|---|
| آئینہ دل چون کنی صافی و پاک | نقشہا بینی برون از آب و خاک |
| خانہ آن دل کہ ماند بے ضیا | از شعاع آفتاب کبریا |
| تنگ تاریک ست چون جان جہود | بے نوا از ذوق سلطان ودود |

اور اگر قلب فساد سے مخصوص ہوا تمام جسم فساد سے مخصوص ہو جاتا ہے قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ فِیْ جَسَدِ اٰدَمَ مُضْغَۃً اِذَا صَلُحَتْ صَلُحَ بِہَا سَائِرُ الْجَسَدِ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ بِہَا سَائِرُ الْجَسَدِ وَہِیَ الْقَلْبُ قول حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ صَلَاحُ الْقَلْبِ بِالتَّقْوٰی وَالتَّوَکُّلِ عَلَی اللّٰہِ وَتَوْحِیْدٌ لَہٗ وَالْاِخْلَاصُ فِی الْاَعْمَالِ وَفَسَادُہٗ بِعَدَمِ ذَالِکَ وَاِذَا صَحَّ الْقَلْبُ صَارَ الذِّکْرُ فِیْ جَوَانِبِہٖ وَعَلٰی جُمْلَتِہٖ فَتَنَامُ عَیْنَاہُ وَقَلْبُہٗ ذَاکِرٌ وَرِثَ ذٰلِکَ عَنْ نَبِیِّہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

تصفیہ و تجلیہ نہین ہوتی اور تزکیہ بے مجاہدہ محال ہی اور مجاہدہ کم خوابی و شب بیداری پر منحصر ہی

شب زندہ دار باش کہ اصحاب فیض
بشب بسوز کہ سوز تو کارہا دارد
دعاے صبح و آہ شب کلید گنج مقصود ست
ہر گنج سعادت کہ خدا داد بحافظ
سرمایہ زندگی عبادت باشد

ولہاے شب بود ز سحرگاہ بیشتر
نیاز نیم شبی دفع صد بلا بکند
باین راہ و روش مے رو کہ با دلدار پیوندی
از یمن دعاہاے شب و ورد سحر بود
خوش آنکہ دولت مائل طاعت باشد

تا کہ خون گوشت کی قلت ہو اور نفس منکسر ہوے اندام و جوارح کی کاہلی طاعت اور عبادت مین گوشت و خون کی زیادتی سے ہوتی ہی مجاہدہ مین نوافل کی کثرت بہی اعلی چیز ہی جب تزکیہ نفس ہو گیا تب تصفیہ دل کرنا چاہیے تصفیہ دل بے پاس انفاس کے ہو نہین سکتا

پاس دار انفاس ای اہل خرد
تا ترا زین قافلہ منزل برد

یعنی ہر سانس پر طالب ذاکر رہے قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِکُلِّ شَیْءٍ مُصَقِّلَۃٌ وَّ مُصَقِّلَۃُ الْقَلْبِ ذِکْرُ اللّٰہِ ذکر دو قسم کا ہی ایک خفی اور ایک جلی ابتدا مین مبتدی کو ذکر جلی کرنا مناسب ہی اور ذکر جلی ذکر زبانی کو کہتے ہین جس قدر ذکر مین مواظبت ہوگی اسیقدر جلد تصفیہ ہوگا دن رات مین چوبیس ساعت ہین اور ہر ساعت مین ہزار سانس نکلتی ہین سبکو ذکر مین صرف کرے اور سمجھ لے کہ بر آمدن نفس کو زمان اور فرو رفتن نفس کو مکان صوفیہ کی اصطلاح مین بولتے ہین زمان و مکان دونون چوبیس ۲۴ ہزار کرے

روز و شب باشد بشغلے مشتغل
گرچہ ہر شغلے کہ باشد با حضور

تا نیابد فکر بد راہی بدل
رہ بمنزل دارد از نزدیک و دور

۱ حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ اِذَا ذَکَرْتَہٗ بِقَلْبِکَ فَاَنْتَ سَالِکٌ

فاذا ذکرہ تم سرہ ک فانت عارف دیگر و اذا دام القلب علی ذکر الحق عزو جل جاءت الیہ المعرفۃ والعلم والتوحید والتوکل والاعراض عما سواہ فی الجمل ایضا دوام الذکر سبب لدوام الخیر فی الدنیا والاخرۃ ایک بزرگ کا ارشاد ہی کہ جملہ اشغال واذکار و مراقبات اور توجہات اور طریق سلوک کہ جو مشایخون نے وضع کیا ہی واسطہ رفع دوئی کے ہی اور فاصل درمیان وحدت کے کہ حق ہی اور کثرت کے کہ خلق ہی بجز وہم اور خیال کے اور کچھ نہین ہے حقیقت مین وحدت ہی کہ بصورت کثرت دکھائی دیتی ہی اور ایک ہی کہ بہت سا نظر آتا ہی

| چیست دانی درمیان جان و جانان مغربی | برزخ جامع خط موہوم حد فاصل ست |
|---|---|

جیسے کہ نقطہ جوالہ بصورت دائرہ نظر آتا ہی یا جیسے قطرہ باران بشکل خط دکھائی دیتا ہی ایسے ہی وحدت کثرت اور کثرت عین وحدت ہی

| ز کثرت سوی وحدت شو ز وحدت سوی کثرت رو | ز راہ وحدت و کثرت توان دانستن اشیا را |
|---|---|

اگر برسون طاعت اور عبادت اور اذکار اور اشغال کرے اور وحدت سے غافل ہو تو وصل سے محروم ہی گو کیسے ہی احوال اور کیفیات عجیبہ اور غریبہ وارد ہون اور انوار اور واقعات رونما ہون تفرقہ اور جدائی اوسیوقت تک ہی جب تک سب کو ایک نہین جانتا اور ایک نہین دیکھتا حقیقت ذکر کی کیا ہی فانی ہونا ذاکر کا ہی ذکر مین اور ذکر کا مشاہدہ مذکور مین اور حقیقت ذکر یہہ ہی ہی کہ سب سے دل ذاکر کا برگشتہ ہو جاوے اور سوائے محبت الٰہی کے اور کسی کی طرف التفات نرہے طلب مین صادق ہو تا کہ جو چیز اوسکو ذکر سے باز رکھے اوس سے نفور اور گریزان رہے اور فائدہ کلی ذکر کا اوس صورت مین ہوتا ہی جو تلقین ذکر کی شیخ کامل صاحب تصرف سے ہوئی ہو ایک دن ایک شخص نے بحوالہ نام ایک بزرگ کے دربارہ اذکار اور اشغال ذکر کیا کہ فلان بزرگ یون فرماتے تھے کہ بعض بعض ذکر شغل جو طریقہ جوگیا کی کرتے ہین انکا کرنا

منع ہی فرمایا کہ کیا جو گیا خدائی کے احاطہ سے باہر ہین راہ توحید مین سب جائز ہین اور یہ جو اونھون نے فرمایا از راہ کفر و اسلام فرمایا ہی جو طالب خاص ذات ہوتے ہین وہ کفر و اسلام سے گزر جاتے ہین چنانچہ حضرت خواجہ اویس قرنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ اَنَّ الکُفرَ وَالاِیمَانُ مَقَامَانِ مِن وَرَاءِ العَرشِ حِجَابَانِ بَینَ اللّٰہ جب تک کفر اور ایمان رہیگا حجاب مین رہیگا بندہ کو عاشق ذات ہونا چاہیے اور جب عاشق ذات ہوگا تو کفر و ایمان دونون عاشق کے جویان ہونگے

| | |
|---|---|
| گر ترا گویند کز ایمان برآی | ور خطاب آید ترا کز جان برآی |
| تو ممان این را و آنرا بر فشان | ترک ایمان گیر و جان را بر فشان |
| منکرے گوید کہ این بس منکرست | عشق کو کز کفر و ایمان برترست |
| عشق را با کفر با ایمان چہ کار | عاشقان را لخط با جان چہ کار |
| عاشقان آتش درین خرمن زنند | ارہ بر فرق نہند و تن زنند |
| ہر کہ را در عشق محکم شد قدم | در گذشت از کفر و از اسلام ہم |
| چون ترا این کفر و این ایمان نماند | این تن تو گم شد و این جان نماند |

حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندرؒ

| | |
|---|---|
| کفر و ایمان ہر دو را در ہم بزن | بعد از ان دریاب این بینی بہ فن |

شیخ عطار قدس سرہ

| | |
|---|---|
| کفر کافر را و دین دیندار را | ذرہ دردی دل عطار را |
| قومے ز گزاف در غرور افتادند | رباعی قومے ز پی حور و قصور افتادند |
| معلوم شود چو پردہ ہا بردارند | کز کوی تو دور دور در افتادند |

طالب ذات خاص ذات سے غرض رکھتے ہین بہشت دوزخ سے کچھ سروکار اونکو نہین ہوتا سوائے عشق اور محبت ذات کی اونکے دل مین اور کچھ خیال کسی کا نہین ہوتا ؛

| | |
|---|---|
| در صومعہ و مدرسہ وہم دیر و کنشت | ترسندۂ دوزخ ست و جویاے بہشت |
| ان کس کہ ز اسرار خدا باخبر ست | زین تخم در اندرون دل ہیچ نکشت |

صلواۃ دائمی بھی مراد ذکر خفی سے ہی کہ جو علی الدوام ساتھ حضوری کے سالک کے دل پر جاری رہے اور بعد حصول شغل باطن کے اگر عمل جوارح بھی بحال رہین تو نور علی نور ہوا فَاذْکُرُونِی اَذْکُرْکُمْ جس طرح ذکر دو قسم کا ہے طاعت بھی دو قسم کی ہے طاعت ظاہر طاعت باطن طاعت ظاہر صوم صلواۃ کم خواری شب بیداری ہے

| | |
|---|---|
| شب زندہ دار باش کزین باغ دلفریب | آن غنچہ فیض برد کہ پیش از سحر شگفت |
| سر مکش حافظ ز آہ نیم شب | تا چو شمعت نور دل تابان کند |

مخلوق سے کم ملنا ہمیشہ ذکر مین رہنا طاعت باطن ہر وقت ذاکر رہنا ہر سانس فکر مین صرف کرنا ذکر خفی کے ساتھ تفکر مین مشغول ہونا تَفَکُّرُ سَاعَۃٍ خَیْرٌ مِنْ عِبَادَۃِ سِتِّیْنَ سَنَۃٍ ہے

| | |
|---|---|
| سانس سانس مین ہر گز خالی سانس کوی | ناجانون اوس سانس مین آخر سانس ہی ہوے |
| غافل ز احتیاط نفس یک نفس مباش | شاہد ہمین نفس نفس واپسین بود |

طالب مثل کوہ کن ہی اور حجابات غریب مثل کوہ کے ہین طالب صادق کو چاہیے کہ کوہ حجابات کو تیشہ شوق سے کاٹے اور نشتر نیستی اپنی رگ ہستی پر مارے اور بحر فنا مین غوطہ مار کر گوہر بقا حاصل کرے

| | |
|---|---|
| چندانکہ ز خود نیست ترم ہست ترم | ہر چند بلند پایہ تر پست ترم |
| زین طرفہ ترانکہ از شراب ہستی | ہر لحظہ کہ ہشیار ترم مست ترم |

حضرت شبلی قدس سرہ فرماتے ہین سب کرون سے بہتر مشاہدہ مین نسیان فکر ہی یعنی بھول جانا ذکر کا ہے

دل آزادہ با خدا باشد | ذکر نسیان ما سوا باشد

جب تجلیات حضرت تقدس قلب مین تجلی ہوتی ہین اور نفس بصفت دل ہوجاتا ہی اور دل مثل روح بن جاتا ہی تب یہہ حالت پیش آتی ہی

تن دل شد و دل جان شد و جان جانان شد | جانان متجلی ہوئی شان شد
زین سیر دگر نہایتے پیدا نیست | این قطرہ مگر چہ بحر بے پایان شد

دل مین جو خون غلیظ ہی بے ذکر خفی صاف و پاک نہین ہوتا دل مین دو در ہین اوپر کا در ذکر جلی سے کھلتا ہی نیچے کا ذکر خفی سے اور دل کے اندر سات پہلو ہین ہر پہلو مین ایک گوہر ہی گوہر اول ذکر ہی گوہر دوم محبت گوہر سوم عشق گوہر چہارم سر گوہر پنجم روح گوہر ششم معرفت گوہر ہفتم فقر گویا دل خزانہ ہی اور یہہ گوہر سب مال ہین اور خناس وسپر موکل ہی بشکل اژدہاے خرطوم دار اور اوسکی خرطوم مین خارہاے پر زہر ہین اون خارہاے پر زہر کے اثر سے خطرات و اوصاف ذمیمہ پیدا ہوتی ہین اکل حلال و کم خواری سے وہ خناس ضعیف ہوجاتا ہی اور اوسکی ضعیفی تصفیہ کا سامان ہی حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اَلصِّدِّيقُ بِتَرْكِ الْكَبَائِرِ وَالصَّغَائِرِ ثُمَّ تَقِيٌّ وَرِعٌ بِتَرْكِ الشَّهَوَاتِ ثُمَّ الْمُبَاحِ الْمُشْتَرَكِ وَيَطْلُبُ الْحَلَالَ الْمُطْلَقَ صدیق ہوتا ہی کبایر اور صغایر کے چھوڑنے سے اور ترقی کرنے اوسکی پرہیزگاری کی شہوت کے ترک کرنے سے اور مشترک جایز چیزون کے ترک کرنے سے اور حلال کی تلاش سے ذکر جلی سے حجاب قلب جو اوپر کی طرف ہین دفع ہوجاتے ہین ذکر خفی سے حجاب زیرین مٹ جاتے ہین يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيرًا مَنْ أَحَبَّ شَيْئًا فَأَكْثَرَ ذِكْرَهُ

نفس و دل و روح تا نہ گردد یکجا | واحد نشود بذکر ذاکر مذکور
باش ای زاہد مدام از تفرقہ دور | ہان تا نشوی بذکر ظاہر مغرور

شریعت طریقت حقیقت تین مراتب کا حصول نفس و قلب و روح پر ہی جب گوہر ذکر کا ظہور ہوتا ہی تو ہمہ تن ذاکر ذکر مین مصروف رہتا ہی اور جب گوہر عشق رنگ لاتا ہی تو ہر وقت شوق اور حیرانی اور بیخودی جوش کرتی ہی

فراز و شیب بیابان عشق دام بلاست ‏ کجاست شیر دلے کز بلا نہ پرہیزد

آہ من العشق و حالاتہ یحرق قلبی بحرارتہ ‏ ما نظر العین الی غیرکم اقسم باللہ و آیاتہ

جب گوہر محبت کا جوش ہوتا ہی طالب راضی برضا ہر حال مین رہتا ہی اور خدائے پاک بھی اوس سے راضی ہوتا ہی

از محبت تلخہا شیرین شود ‏ از محبت مسہا زرین شود

از محبت دردہا صافی شود ‏ از محبت دردہا شافی شود

از محبت مردہ زندہ میکنند ‏ از محبت شاہ بندہ میکنند

جب گوہر سر کا کیف ہوتا ہی ارادت الٰہی سے طرح طرح کی آگاہی نصیب ہوتی ہی گوہر روح کا یہ اثر ہی کہ کسی وقت خالی از یاد حق نہین ہوتا گوہر معرفت کی یہ تاثیر ہی کہ جو دیکھتا ہی از جانب حق دیکھتا ہی اور جو سنتا ہی از جانب حق سنتا ہی اور جو کہتا ہی از جانب حق کہتا ہی

ای عین لقا در چہ لقائے کہ نہ ‏ در جائے نئی کدام جائے کہ نہ

ای ذات تو از جا و جہت مستغنی ‏ آخر تو کجائی و کجائی کہ نہ

ہمسایہ و ہمنشین و ہمرہ ہمہ اوست ‏ در دلق گدا و اطلس شہ ہمہ اوست

در انجمن فرق و نہانخانہ جمع ‏ باللہ ہمہ اوست ثم باللہ ہمہ اوست

دوہرہ

الکہ و پر الکہ مت گھٹ گھٹ رہا سمائے ‏ بھانت بھانت بہانت ہین اس کن لکھو نجائے

ہیی ہندو ترک مین ہر رنگ رہا سمائے ‏ کیا دیر کیا مسجت مین وہ یک ایک ہی بھائے

اپا بھول آپ کو پایا ‏ بن بھولے کچھ ہات نہ آیا

گوہر فقر کی یہ حالت ہی کہ کل باتون سے مستغنی ہو جاتا ہی جو باتین کہ سالک و طالب کو دور

[illegible] انسان ہی حجاب کہلاتے ہیں اور ایک دوسرے سے ترقی کرنا طے کرنا ہی اصلی حجابات [illegible] حجاب ظلمانیہ معصیت ہیں ۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ [illegible] شیطان شود | تو حسود دولت نیکان شود |
| چون شدی [illegible] وبوے [illegible] | [illegible] گریز از تو دیو نابکار |

اصلی مقامات اقوال نیک افعال نیک اخلاق نیک اور معارف ہیں حجاب کا مٹانا طہارت ہی مقامات حاصل کرنا عبادت ہاں طالب کو راہ سلوک کی طے کرنے مین دو بات بہت ضروری ہین بغیر انکے سلوک طے نہین ہوسکتا اول صحبت پیر کامل ۔

| | |
|---|---|
| نیست اکسیرے بکار از صحبت کامل عیار | گفتہ ام حرفی کہ می باید بآب زر نوشت |
| ہرچہ حاصل گشت ہر کس از فیض صحبت است | آنچہ باشد در بساط از آب باشد خاک را |
| صحبت پاکان بنا شد بے اثر | رشتہ را ہموار گوہر کردہ است |
| صحبت اندر جوہر قابل کند تاثیر و بس | ورنہ شاخ گل ز بوے گل چرا محروم شد |
| صحبت اہل نظر دل را مصفا میکند | نور گردد توتیا در دیدہ چون جا میکند |

دوم جد و جہد ذکر و شغل و کم خواری و شب بیداری ۔

| | |
|---|---|
| گاہ در آغوش گل گہ در کنار آفتاب | شبنمے بنگر چہا از دیدہ بیدار یافت |
| تو مست خواب قدح ہا فیض در دل شب | تمام چشم کہ دستی شود بلند اینجا |

حضرت یحیی معاذ رازی فرماتے ہین بھوکا رہنا مریدون کے لیئے ریاضت و مجاہدہ ہی توبہ کرنے والون کی واسطہ تجربہ اور آزمایش زاہدون کے لیئے سیاست اور عارفون کے لیے مکرمت

| | |
|---|---|
| حس دنیا نردبان این جہان | حس عقبی نردبان آسمان |
| صحبت این حس بجوئید از طبیب | صحبت آن حس بجوئید از حبیب |
| صحبت این حس ز معموری تن | صحبت آن حس ز تخریب بدن |
| شاہ جان مر جسم را ویران کند | بعد ویرانیش آبادان کند |

| بدل کردہ خانمان و ملک و مال | ای خنک جانی کہ بہر عشق حال |
|---|---|

سالک کا حال درخت کی مثل ہی جب باغبان زمین کو نرم اور درست بناتا ہی اور خس و خاشاک سے پاک کرتا ہی اور وقت مناسب پر آبیاری کرتا ہی اور آفات سے اوسکی محافظت مین سعی بجالاتا ہی تب وہ چمن ایک ثمر پاتا ہی ایسے ہی سالک جب تمامی مجاہدات سے اپنے آپ کو درست کرتا ہی اور مرشد اوسکی تعلیم پوری پوری کرتا ہی تب طہارت اخلاق حسنہ علم و معرفت کشف انوار و اسرار ہوتا ہی ؎

در طلب زن دایما تو ہر دو دست ۔۔۔ کین طلب در راہ نیکو رہبرست

تو بہر حالے کہ می باشی طلب ۔۔۔ آب مے جو دایما ای خشک لب

آب کم جو تشنگی آور بدست ۔۔۔ تا بجوشد آب از بالا و پست

اندرین رہ می تراش و می خراش ۔۔۔ تا دم آخر دمے غافل مباش

لنگ و لوک و خفتہ شکل و بی ادب ۔۔۔ سوی او می خیز و او را مے طلب

یار غالب جو کہ تا غالب شوی ۔۔۔ یار مغلوبان مشو تو اے غوی

بعض طالب ایسے بلند نوش ہوتے ہین کہ دریا کے دریا نوش کر جاتے ہین اور تشنہ لب رہتے ہین اور جس قدر اور جس قسم کا فیض و فائدہ اونکو ہوتا ہی سب ہضم کر جاتے ہین بعض اوسکی برخلاف نقل حضرت شیخ منصور قدس سرہ کی ہمشیرہ جنگل مین جاکر روز عبادت کرتی تھی اور بوقت وہین ایک فرشتہ جام شراب محبت روز اوسکو لاکر پلاتا تھا اس حال کی حضرت منصور کو خبر ہوگئی ایک دن یہ بھی اوسکے پیچھے ہوے اور ایک جگہہ چھپ کر بیٹھ رہے حسب عادت ہمشیرہ ان کی آخر شب تک عبادت کرتی رہی بعد اوسکے فرشتہ قدح مے محبت لایا قدرے پی تھی اور قدرے باقی تھی کہ منصور فریاد کرتے پہونچے اور کہا کہ ای ہمشیرہ مجھے بھی دی جب منصور کو اونکی ہمشیرہ نے دیکھا افسوس کیا کہ میرا راز آج افشا ہوگیا منصور سے کہا کہ اسکا متحمل نہوگا الغرض منصور نے نمانا اور اوسکو پیا پیتے ہی انا الحق کہنے لگا تب ہمشیرہ منصور نے رو کر کہا کہ ای تنگ ظرف تو بھی

رسوا ہوا اور مجھے بھی رسوا کیا بعد اسکے منصور شہر مین آیا اور انا الحق کہنے کا وازہ بلند ہوا اور جا بجا اسکی شہرت ہوی تو منصور کو دار پر کھینچنے کی تجویز قرار پائی جب منصور کو دار پر کھینچا تو ہمشیرہ گئی اور کہا ای منصور مینے پہلے ہی کہدیا تھا کہ تجھسے تحمل نہوگا تو نے نمانا اور انجام کار کشف اسرار ہوا اور رسوائی ہوئی بعض آدمی کہنے لگے کہ منصور بڑا مرد تھا جسنے راہ خدا مین جان دیدی اسبات کو سنکر ہمشیرہ اوسکی ہنسی اور کہا کہ ای عاقلو اگر منصور مرد ہوتا تو ذرا سی شراب محبت پینے سے ایسا بیخود نہوتا اور پھر اپنا ذکر کیا کہ مین بیس برس سے ہر شب ایک قدح شراب محبت پیتی ہون اور کبھی بیخود نہین ہوتی بلکہ ہر روز اخرہل من مزید بلند کرتی ہون ؎

| | |
|---|---|
| من بادہ خورم ولیک مستی نکنم | لا الہ بقدم ورا از دستی نکنم |
| دانی غرضم زمے پرستی چہ بود | تا ہمچو تو خویشتن پرستی نکنم |
| مردان رہش میل بہستی نکنند | خودبینی و خویشتن پرستی نکنند |
| آن دم کہ شراب وصل بیخود بکف | خم خانہ تہی کنند و مستی نکنند |

نقل شیخ جلال الدین تبریزی اور خواجہ بہاؤالدین زکریا دونون باہم سیر و سیاحت کرتے پھرتے تھے جس شہر مین جاتے خواجہ بہاءالدین تو منزل پر پہونچتے ہی عبادت مین مصروف ہو جاتے اور شیخ جلال الدین مردان خدا کی تلاش مین شہر مین جا بجا پھرتے ایک دن پھرتے پھرتے شیخ عطار رحمت اللہ علیہ کے شہر میں پہونچے خواجہ بہاءالدین تو حسب عادت عبادت مین مصروف ہوگئے اور شیخ جلال شہر مین پھرنے لگے ناگاہ شیخ عطار صاحب کی خانقاہ مین پہونچے اونکو دیکھتے ہی محو انوار کمالات ایسے ہوے کہ ہوش و حواس کچھ نرہا جب قیام گاہ پر آئے خواجہ بہاؤالدین زکریا سے ذکر کیا آج ایک شہباز بلند پرواز ایسا مینے دیکھا کہ دیکھتے ہی اوسکے جمال با کمال سے بے خود ہوگیا خواجہ بہاءالدین نے پوچھا کہ اس وقت انوار کمالات مرشد کو تمنے یاد نہ کیا شیخ جلال الدین نے جواب دیا کہ مین ایسا محو تماشاے جمال ہوا کہ مجھے کچھ خبر نرہی شیخ بہاءالدین کو یہ بات ناگوار معلوم ہوئی اور اوسی دن سے

ترک صحبت یکدگر ہو گیا طالب ذی استعداد مثل مستسقی کے ہی کبھی سیر نہین ہوتا اور جب تک طالب پر انکشاف بطون نہین ہوتا تب تک انکشاف کے نہونے کی اسکو بے چینی اور بے قراری رہتی ہی اور جب انکشاف ہونا شروع ہوتا ہی تو تشنگی اس قدر ترقی پذیر ہوتی ہی کہ کسی طرح سیر نہین ہوتا اور عین وصل مین فراق سمجھتا ہی راہ ذات دریاے ناپیدا کنار ہی کوئی اس راہ مین سیر نہین ہوا اور جو کسی کا کسی چیز پر دل جم گیا اور سکون اور قرار ہو گیا یہ محض خیال ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| نیست آوازے کسے آنجا کہ اوست | | کے رسد عقل و خرد آنجا کہ اوست | |

یا کسی نے جان لیا کہ مین کامل ہو گیا تو وہ طلب سے باز رہا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نیست اندر جانت اے مغرور حال | | علتے بد تر ز پندار کمال | |

فَضَّلْنَا بَعْضَکُمْ عَلٰی بَعْضٍ نقل ایک بنیوا نے اپنے چیلے کو بھنگ پلائی جب نشہ ہوا پوچھا کیا حال ہی اوسنے کہا ڈھونڈ و کال ہی بنیوا نے کہا سب ہی ڈھونڈ و کال مین چلے گئے ہین تو بھی اسی مین چلا جا انسان مین علم اولین و آخرین سب کچھ ہین وَفِیْ اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| برون از خویشتن عمریست جستم<br>نگارا دیدہ اندر جست و جویت | | نمی دانستمت کاندر درونے<br>چہ مے گردد لو در عین عیونے | |

عرش اور فرش مین جو کچھ ہی وہ سب انسان مین ہی احادیث قدسی اَلْاِنْسَانُ سِرِّیْ وَاَنَا سِرُّہٗ وبگر اَلْاِنْسَانُ بُنْیَانُ رَبِّیْ دیگر صُوْرَۃُ الْاِنْسَانِ بُنْیَانُ رَبٍّ دیگر اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ لیکن جب تک بینائی حقیقی حاصل نہو تب تک یہ بات سمجھ مین نہین آتی کہ کیا ہی اور کیونکر ہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| گنجست درین خانہ کہ در کون نگنجد<br>فی الجملہ ہر آن کس کہ درین خانہ رہی یافت | | این خانہ واین خواجہ ہمہ فعل نہانست<br>سلطان زمین ست و سلیمان زمان ست | |

بہرہ یابی کے لیئے ہمت بلند ضرور ہی اضطراب و جلدی عبث ہی

| | |
|---|---|
| سالکان را انتظار اولی ترست | تا کہ ندہد گنج خود آسان ز دست |
| زانکہ ہر کو مفت یابد گنج و زر | خانہ و دکان نہد در رہگذر |

ایک مرتبہ فرمایا طالب کو فقیہ یا علامہ ہونا ضروری نہیں ہے شیخ جنید قدس سرہ کا ارشاد ہی مرید کو صرف اتنا سکھانا چاہیئے جسکی نماز مین حاجت ہوا ور جہانتک ہوسکے راستی اور نیک نفسی مین سعی کرائے تاکہ اورون کو نفع پہونچے خدائی اخلاق سے آراستہ ہونا اسکا نام ہے کہ ہمیشہ ہر ایک سے نیکی کی جاوے اور اوسکے عوض مین کسی طرح کی کسی سے آرزو نہو اور کسی پر کسی نیکی کا احسان نکیا جاوے

| | |
|---|---|
| در مذہب عشق اگر درستی | با خلق خدا مکن درشتی |
| اندوہ مرسان کہ باز جوشی | مخراش کزان سبب خروشی |
| چنان زی کہ اگر خاک رہ شوی کس را | غبار خاطر از رہ گذار ما نرسد |
| مباش در پی آزار و ہر چہ خواہی کن | کہ در شریعت ما غیر ازین گناہی نیست |

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ اِصْبِرْ عَلٰی اَذِیَّتِ الْخَلْقِ طَلَبًا لِرِضَی الْحَقِّ ایضًا اِصْبِرْ عَلٰی بَلَاءٍ اِبْتَلَیکَ بِہٖ بِاَنْوَاعِ الْبَلَایَا وَالْاٰفَاتِ وَالْمِحَنِ یُقْطَعِ عَنِ الْکُلِّ وَیَبْتَلِیْہِمُ الْبَلَایَا وَالْاٰفَاتِ وَالْمِحَنِ یُضَیِّقُ عَلَیْہِمُ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃُ وَمَا تَحْتَ الْعَرْشِ اِلَی الثَّرٰی ایضًا فَاِنَّ الْبَلَاءَ مَعَ الصَّبْرِ اَسَاسٌ لِکُلِّ خَیْرٍ اَسَاسُ النُّبُوَّتِ وَالرِّسَالَتِ وَالْوِلَایَتِ وَالْمَعْرِفَتِ وَالْمُحَبَّتِ اور طمع سے پرہیز کرائے کہ طمع ام الخبایث ہی

| | |
|---|---|
| این قوم کہ در دوستی سیم و زر اند | غافل ز خدا و دشمن یکدگر اند |
| ہر چند نصیب ہمہ پیوستہ جدا ست | در بخشش حق بہ یکدگر کینہ ور اند |

طالب بے غرضانہ سب سے ملے زبان سے حاضر غائب کسیکی نسبت کوئی کلمہ نقص کا

مدنا ہے اہل کی جستجو کرے ایکبار فرمایا محقق وہ شخص ہی جو حقیقت اشیا کما ینبغی پہچانے اور وہ پھر تمامی حقایق منکشف اور ظاہر ہون یہہ بات اوس شخص کو حاصل ہوتی ہی جو مراتب کشف الٰہی پر پہونچا ہو اور عین العیان سے جسنے مشاہدہ کیا ہو کہ تمامی اشیا کی حقیقت حق ہی اور سوا او سکے [illegible] کوئی وجود نہین ہی اور موجودیت ماسوا اللہ اضافت ہی

حق جان جہان ست جہان جملہ بدن    توحید ہمین ست دگرہا ہمہ فن
او جو جان ست و جہان چون کالبد    کالبد از جان پذیرد نیک و بد
حق با تو بہر نفس عیان میگذرد    سر تا بقدم اوست کرامے طلبی
چون با تو زبان زمان سخن میگوید    او با تو مدام تو کرامے طلبی
سب بھانت بھانت مین آپ ہی آیا    بھانت بھانت سبھی جگ چھایا

فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ بعض کے نزدیک محقق وہ ہی جسکو معرفت الٰہی بطریق کشف شہود حاصل ہو نہ راہ کثرت و برہان سے ہر طرح سے جو کچھ دریافت ہوتا ہی وجود مطلق ہی اور اور اوسکے سوا جو کچھ ہی معدوم ہی

روے تو ظاہر ست بعالم نہان کجاست    گر او نہان بود بجہان خود عیان کجاست
توئی کہ پردہ ز رخسار خود برافگندی    کہ تا جمال ترا بے حجاب می بینم
منم کہ بر سر دریاے بے نہایت تو    مثال ہر دو جہان چون حبابے بینم

اور معرفت حق دو طرح پر ہی ایک استدلالی دوسری وجدانی استدلالی وہ ہی کہ صانع کی صنعت دیکھنے سے حاصل ہو اور وجدانی یہہ ہی کہ ریاضت اور مجاہدات اور مداومت ذکر او فیض صحبت مرشد سے ذات سالک کی ملابسات وجود سے خالی ہو اور خودی اور دوئی سے خلاص پاوے اور اس حال کو پہونچے

آن را کہ فنا شیوہ و فقر آئین ست    نے کشف و یقین نہ معرفت نے دین ست
رفت او ز میان ہمین خدا ماند خدا    اَلْفَقْرُ اِذَا تَمَّ ھُوَ اللہ این ست

بعض کے نزدیک معرفت حق تین طرح پر ہی ایک معرفت توحید ہی یہہ عام مومنون کو ہی دوسری معرفت حجت اور بیان کی ہی یہہ حکما اور بلغا اور عُلما کو ہی تیسری صفات وحدانیت کی ہی یہہ اہل ولایت کو حاصل ہوتی ہی کیونکہ یہہ لوگ شاہد حق ہوتے ہین دلون سے اور حق تعالی انکو وہ باتین ظاہر کرتا ہی جو کسی پر ظاہر نہین کرتا اور حقیقت معرفت کے مطلع ہوتا ہی اسرار حق پر اور بقول حضرت احمد خضرویہ قدس سرہ حقیقت معرفت یہہ ہی کہ دوست رکھے خدا کو دل سے اور یاد کرے اوسکو زبان سے اور قطع ہمت کرے مادون حق سے عارف وہ ہی کہ دل اوسکا مانند چراغ کے قندیل مین روشن ہو شعاع اوسکی جملہ ملکوت کو روشن رکھے اور اوسکو تاریکی سے کچھ باک نہو بعض کے نزدیک عارف وہ ہی کہ آفتاب صفت ہو سب پر اوسکی روشنی پہونچے اور زمین کی طرح سب کا بار کھینچے اور آب صفت ہو کہ زندگی دلون کی اوس سے ہو اور آگ کی طرح سے ایک عالم اوس سے روشن ہو بعض کا قول ہی کہ عارف ہر ساعت خاشع تر ہو اور نزدیک تر ہو اور عارف کی ایک حالت نہین ہوتی عالم غیب سے ہر ساعت ایک حالت اوسپر وارد ہوتی ہی اور عارف نور آفتاب سے آفتاب کو دیکھتا ہی اور عارف کو تحیر سخت اور بیشتر ہوتا ہی کیونکہ جس قدر جو کوئی آفتاب سے نزدیک زیادہ ہوگا اوسکو آفتاب مین حیرت زیادہ ہوگی ؎

نزدیکان را بیش بود حیرانی — کاینشان بدانند سیاست سلطانی
جو کہ ہین اہل صفا اونکو تحیر ہی ضرور — چشم آئینہ کھلی رہتی ہی حیرانی مین

عارف بندہ ہوتا ہی بے علم اور بے عین اور بے خبر اور بے مشاہدہ اور بے کشف اور بی حجاب اور کلام عارف کلام حق ہوتا ہی نظر عارف کی نظر حق ہوتی ہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم بحوالہ حق فرماتے ہین جس بندہ کو مین اپنا دوست بناتا ہون اوسکے گوش اور آنکھ اور زبان اور ہاتھ مین ہوجاتا ہون زاہد پادشاہان آخرت ہوتے ہین عارف پادشاہان زاہد عارف سوائے وصال خدا کے کسی چیز سے خوش نہین ہوتا جو خدا کو خدا سے پہچانے زندہ

زندہ ہوتا ہی جو حق کو خودی سے پہچانے وہ فانی ہوتا ہی عارف جملہ حرکات سکنات خلق کی خدا کی طرف سے جانتا ہی

| | |
|---|---|
| از خدا دان خلاف دشمن و دوست | کہ دل ہر دو در تصرف اوست |

عارف اپنے وجود مین بلکہ ہر وجود مین ذات حق پاتا ہی

| | |
|---|---|
| یک وجود آمد و صد صورت ہزار | کثرت صورت ندارد اعتبار |
| جملہ یک ذات ست اما متصف | جملہ یک حرف ست عبارت مختلف |
| اے حسن ترا ہر دم صد جلوہ نقاب اندر | صد موج زند دریا ہر لحظہ حباب اندر |
| تو گشتہ نہان دریا چون آب بآب اندر | یا جلوہ نما از خون چون رنگ ماب اندر |

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اَلْاَدَبُ فِیْ حَقِّ الْعَارِفِ فَرِیْضَتُہٗ کَالتَّوْبَۃِ فِیْ حَقِّ الْعَاصِیْ وَہُوَا قْرَبُ الْخَلْقِ اِلَی الْخَالِقِ جب عارف کمال عرفان کو پہنچتا ہی حقائق اشیا کو اپنے مین مشاہدہ کرتا ہی اور اوازدیگر اشیا کو اپنے مین سنتا ہی اور گوش دل سے سنتا ہی نہ گوش سر سے جو کچھ کہ موہبت الٰہی سالک طریقت کے قلب پر جانب حق سے وارد ہوتی ہی جب وہ دائمی اور استقامی ہو گئی تو مقام الٰہی ہی اور جو چیز دل مین وارد ہوا اور وہ دائمی نہو تو اوسکو حال کہتے ہین جب تک ہستی سالک قایم ہوتی ہی شہود حق بے خلق نہین ہوتا اور جب مشاہدہ حق بے خلق ہوتا ہی یہی مرتبہ فنا ہی اور جب شہود خلق قائم بحق ہو یہہ مرتبہ جمع الجمع ہی اور یہی بقا ہی بقا حق ہے اور فنا ما دون حق ؎

| | |
|---|---|
| فرق چہ بود عین غیرا نگاشتن | جمع غیرش را عدم پنداشتن |
| صاحب تقید اہل فرق دان | کو ندید از حق درین عالم نشان |
| ہر کہ گوید نیست کلی ہیچ غیر | در یقین اوست مسجد عین دیر |
| صاحب جمع ست پیشش نیست فرق | جان او در بحر وحدت گشت غرق |

فرق جمع و جمع ست آنکہ حق بیند عیان ۔ در مرائی ہمہ فاش و نہان
صاحب این مرتبہ کامل بود ۔ زانکہ این ان ہر دو را شامل بود

ان باتون کا سمجھنا بے مرشد کے محال ہے

بھوے پنڈت پڑھ پڑھ پوتھی ۔ ست گور باج نہین سب تھوتھی
جہہ بدنا کی روپ نریکھا ۔ بن گور پاوے کون پریکھا
بن گور گیانی گت نہین تیری ۔ گور سیوے سن سکہہ بدھ میری
گور کی سیوا اپھل نجاوے ۔ گور سیوے سو ہر کو پاوے
جسنے پہنچی ہو گور و یکھا ۔ ان پایو وہ پور کہہ الیکھا

طالب کا کام راہ پر چلنا ہی ہونا نہونا اور منزل مقصود پر پہونچنا نہ پہونچنا مرضی حق پر موقوف ہی اور راہ سلوک مین جو فیض فائدہ بتدریج ہوتا ہی طالب اوسکا متحمل ہوتا جاتا ہی اور استعداد اور طلب اوسکی روز افزون رنگ لاتی ہی اور کسی طرح کا تغیر واقع نہین ہوتا اور جسکو دفعتًا کچھ حاصل ہوتا ہی اوسکا حال ابتر اور خراب ہو جاتا ہی **نقل** ایک بزرگ کی خدمت مین ایک طالب گیا اور اوسنے چاہا کہ یک لخت مجکو فیض یاب کرین اور ایک ہی نظر مین مجکو منزل مقصود تک پہونچا وین اوس بزرگ نے ایک تیل کا برتن میلا کچیلا چکٹا ہوا اوسکو دیا اور ارشاد کیا کہ اسکو جسطرح ہوسکے صاف کرکے لاؤ مگر یہہ بھی لحاظ رہے کہ صحیح و سلامت رہے اور ایک دوسرے طالب کو جو زیادہ تعجیل کا رنہ تھا ویسا ہی برتن صاف کرنیکو دیدیا جلد مزاج نے اوسیدن آگ کے ڈہیر مین وہ برتن رکھدیا اور نکالا تو پاش پاش تھا اور دوسرے نے چند روز تک کبھی نرم آنچ دی کبھی کہرچا صاف کیا کبھی پھر آنچ دی صحیح و سالم صاف کرکے دکھایا تب شیخ نے سمجھایا کہ دیکھو اضطرابی کا نتیجہ پاش پاش ہو جانا ہی اور تحمل و بردباری کا ثمرہ تصفیہ ہی سلامتی و صحت کے ساتھ ایسے ہی خواجہ باقی باللہ صاحب رحمت اللہ علیہ نے نانوائی کو جو قطعی راہ سلوک سے نابلد تھا اوسکے آرزو کے موافق توجہ اتحادی دی اور اوسکی

نظر کمال سے جو ہونا چاہیئے تھا ہو گیا مگر کم ظرفی کی وجہ سے اوس بار گران کا تحمل نہو سکا آخر جان بحق ہوا ؎

تیر نگاہے نشست مسکن خود جان گزاشت | طاقت مہمان نداشت خانہ بمہمان گزاشت

توجہ سالکان راہ اور رازدانان طریقت نے کئی صورت پر رکھی ہی بتدریج طالب کو اوس سے مستفیض کرتے ہین اور جب رفتہ رفتہ اوسکی عالی ظرفی اور استعداد کی ترقی ہوتی ہی تب توجہ اتحادی کا وقت آتا ہی شہر شیخ بہی تعلیم اتحادی کی لیاقت نہین رکھتا مشہور توجہ کے اقسام چار ہین اوّل انعکاسی انعکاسی توجہ کی یہہ صورت ہی جیسے کوئی شخص خوب عطر لگا کر مجلس مین آوے اور اوس عطر کی بو سے تمام مجلس نشینون کا دماغ معطر ہو جاوے یہہ قسم توجہ کی ادنٰی درجہ کی ہی اسکا اثر اوسوقت تک رہتا ہی جب تک توجہ کی صحبت طالب کو حاصل ہوتی ہی پھر کچھ نہین دوسری القائی جیسے ایک شخص نے کوزہ مین تیل بھرا اور دوسرے کے پاس آگ تھی اوسنے اوسے روشن کردیا چراغ تیار ہو گیا یہہ توجہ البتہ کچھ قیام رکھتی ہی صحبت شیخ کے بعد اسکا اثر رہتا ہے لیکن جب کوئی صدمہ پہونچتا ہی جیسے آندھی یا مینھ تو چراغ گل ہو جاتا ہی ایسے ہی افعال ناقصہ اس توجہ کے اثر کو مٹا دیتے ہین تیسرے اصلاحی اس توجہ کی ایسی حالت ہی جیسے دریا سے یا کنوے سے پانی لیکر کسی خزانہ مین جمع کرین اور خزانہ کی راہ سے حوض مین لیجاوین اور خزانہ و حوض کا راہ خس و خاشاک سے صاف رکھین اور حوض مین سے فوارہ مین پہونچاوین تا کہ فوارہ جوش و خروش سے چھوٹنے لگے یہہ توجہ پہلی دونو قسم سے اعلی درجہ کی ہی کہ نفس کی اصلاح بطون کی صفائی اس سے ہو جاتی ہی لیکن خزانہ کی استعداد اور راہ کی مسافت کی مقدار سے فیضان ہوتا ہی دریا اور کنوے کی مقدار سے فیضان نہین ہوتا اگر خزانہ مین کوئی آفت یا نقصان آیا تو بیشک کچھ نقصان کی صورت ہوتی ہی ورنہ نہین چوتھی اتحادی وہ یہہ ہی کہ شیخ اپنی روح کو طالب کی روح سے ایسا ملاوے کہ شیخ کی روح کا کمال طالب کی روح مین پورا اثر کر جاوے یہ توجہ سب اقسام سے زیادہ تر ہی کیونکہ جو شیخ کی روح مین

کمال تھا وہی طالب کی روح مین سماجاتا ہی اور طالب کو بار بار توجہ لینے کی ضرورت اور حاجت باقی نہین رہتی اور جیسے اور توجہ مین شیخ لطایف ستہ سے یعنی قلب یا روح وغیرہ سے التفات طالب کی طرف فرماتا ہی اس توجہ مین سارے وجود سے لینے طالب کی طرف متوجہ ہوجاتا ہی اسی واسطہ صورت اور شکل ظاہری بھی طالب کی مثل صورت شیخ کے ہوجاتی ہی جس طرح کرم بھنجھن ہاری کرم کو اپنے پاس رکھکر بھین بھین کرتی ہی اور کرم مذکورہ کی پر وغیرہ پیدا ہوکر بالکل بشکل بھنجھن ہاری ہوجاتا ہی اسی طرح طالب بشکل شیخ ہوجاتا ہی

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ہے یاری جب گورسے کری | خودی صوت کی سرتی ہری |
| ۲ | بزنکار جند رسیو مگن بھیو اس مانہہ | آین سا اورن کرے جو کہ پکڑی بانہہ |
| ۱ | کیچ پرپور من ہری کچھو را اکھو ہیان | بھنگری ہوگی سنجری تو تو پاوی بھگوان |
| ۴ | مین نہ ہون رہے گور میرا | آپ سا ٹھاکر کینا چیرا |
| ۵ | جس گھر ٹھاکر تینو تا نی | پھیل جاسے سب رنگین بانی |
| ۶ | جس تن باج رہے بسیرا | مینا طوطے کرے نہ پھیرا |

اسکے لایق شیخ بھی کم اور طالب بھی کم بہر ہیچ بتدریج فیضان کا حصول سرمایہ سود ہی اور دفعتًا مستفیض ہونا سرمایہ ضرر

## نقل

ایک شاہزادہ بام محل پر سیر کرتا تھا ناگاہ اوسکی خالہ کی بیٹی بالاخانہ پر بہمہ شان وجاہ وجمال دلاویز جلوہ افروز تھی دیکھتے ہی غش کر گیا اور ہوش وحواس رخصت ہوے

| | | |
|---|---|---|
| ہوش جاتا رہا نگاہ کے ساتھ | | صبر رخصت ہوا اک آہ کے ساتھ |
| تھی نظر یا کہ جیکی آفت تھی | | ایک نظر ہی وداع طاقت تھی |

غلامون نے اوٹھایا لخلخہ سنگھایا کچھ افاقہ ہوا تو حال پوچھا طبیب آے معالجہ ہوے مگر دردِ دل کی داد بجز وصال ناممکن سب کچھ کیا شفا معدوم ہے

| | | |
|---|---|---|
| مریض عشق پر رحمت خدا کی | | مرض بڑہتا گیا جون جون دوا کی |

کسی رازدار نے راز عشق پادشاہ کو سنایا پادشاہ نے سنتے ہی پیام وصال دیکر شادی کی تجویز کی دانایان تجربہ کار نے صلاح دی کہ فی الحال شادی ہونا مناسب نہین بلکہ بیک وصال سے شادی مرگ نہو جاوے دو مکان تجویز کراے دونون کو ایک ایک ہنے کو ملا کبھی وہ بام پر جلوہ افروز ہوتی اور یہ تماشاے جمال سے شادمان ہوتا کبھی یہ بچشم وخم سوار ہوتا تو وہ جھروکون سے دیکھ کر دل ٹھنڈا کرتی اسی طرح ایک مدت گذری جب دیدار کا تحمل ہو گیا پھر وصال سے کامیاب ہوے طالب جب رفتہ رفتہ ورود حالات وواردات وانوار وتجلیات ذات وصفات کا متحمل ہو جاتا ہے تب لطف وصال اور کیف وصل کا امیدوار دکامیاب ہوتا ہے ۔

زرہر پر چت لگاوے ۔ آپ کہووے تب ہر کو پاوے
زہر لو ہاری انگن وے ۔ سیج پیا کی چھر سکہ سے لے
سیس کاٹ کے آگے دھرے ۔ سو ہی سیج پیا کے چہڑی
لا الہ کر آپ گنواوے ۔ الا اللہ کہہ پر گہٹ پاوے
لا الہ پر کرے بیانا ۔ الا اللہ پر مارے تھانا
جیت مہرے امرت پھل کھاوے ۔ چیرے سے بٹھا کر ہو جاوے

جد وجہد کرتے کرتے جب ہستی طالب مٹ گئی دوئی جاتی رہی خیال غیر بیا ور ہا سوا کے بھی جاتا رہا

وا دو ہی اور نا ہین دوجا ۔ آپ ہی تیرتھ آپ ہی پوجا
آپ ہی ٹھاکر آپ ہی چیلا ۔ آپ گورو پھر آپ ہی میلا
آپ پنچھی پھر آپ پہیرو ۔ آپ مرگ پھر آپ اہیڑو
آپ مرے پھر آپ ہی مارے ۔ آپ ڈہاہ پھر آپ سنوارے

جب ہستی موہوم طالب ہستی حق کے ساتھ قایم ہو جاتی ہی ہزارون طرح کے اسرار باطنی منکشف ہوتے ہین ہزارون طرح کے علوم حاصل ہوتے ہین ؎

جہان تیرہ ست ورہ مشکل جنیبت اعنان درکش ۔ زبانی زخت ہستی رابخلوت گاہ جان درکش

چو خاص الخاص جان گشتی ز صورتہای بیرون نہ — ہزاران شربت معنی بیکدم رائگان درکش
چو مست حکمتش گشتی فلک را خیمہ برہم زن — ستون عرش و رجنبان طناب آسمان درکش
طریقش بی قدم میر و جمالش بی نظر مے بین — حدیثش بی زبان ہو گوش الیش بیدہان درکش

جو کچھ طالب کی ترقی رفتہ رفتہ اور بتدریج ہوتی رہتی ہی اوسکی طالب کو تمیز نہیں ہوتی ہان شیخ کامل اپنی بصارت کاملہ سے جانتا ہی کہ اب یہ ترقی ہوئی اور اب یہ ہونی والا ہی اکثر طالبون کو اپنی عدم اطلاع ترقی کا تاسف ہوتا ہی یہہ بھی طلب کی خلاف ہی

مکن ز غصہ شکایت کہ در طریق ادب — براحتی نرسید آنکہ زحمتے نکشید

سید محمد امیر پنجہ کش دہلوی جو خط نستعلیق کی خوش نویسی مین اپنی وقت کے یاقوت رقم تھی ہمیشہ جو شاگرد اون کے یہان حاضر ہوتا اول روز اوس سے کچھ لکھوا کر اپنے پاس رکھتے اور جب کچھ عرصہ گذرتا تو اوسکو وہ دکھلاتے یا کوئی اگر اپنی خوشنویسی کی ترقی نہونے کی شکایت کرتا تو اوسکا پہلا لکھا ہوا دکھا دیتے تھے تا کہ اوسکو اپنی ترقی و افزونی کی کیفیت کھل جاے راہ طریقت ایسا راہ نہین کہ اسکے لیے کوئی نوشتہ لکھا کر رکھا جاے بیشک جب وقت آتا ہی انکشاف ہونے لگتا ہی بعض طالبون کا حال ایسا ہوتا ہی جیسے ایک فقیر سونٹھ لیئے پھرتا تھا جہان جاتا یہہ کہتا کہ اسپر طلائی خول چڑھا دو ایک بزرگ نے فرمایا کہ خول چڑھانے والے تو ہین مگر ایسا کون ہی کہ جو پہلے ہی خول بنوا رکھے اور آتے ہی چڑھا دے یعنی معًا دفعتًا طالب کو فیض یاب کر دے طالب کو صبر درکار ہی

صبر گر تلخست لیکن عاقبت — میوہ شیرین دہد پر منفعت
مشکلے نیست کہ آسان نشود — مرد باید کہ ہراسان نشود
در طلب صبرے بباید مرد را — صبر خود کے باشد اہل درد را

شیخان با صفا و باکمال کو بعض طالبون کا حال روز اول بعض کا کچھ عرصہ کے بعد انکشاف باطنی سے معلوم ہو جاتا ہی حکمتًا ظاہر نہین فرماتے حضرت مخدوم جلال الدین رحمۃ اللہ علیہ

پانی پتی نے حضرت شیخ عبدالحق ردولوی رحمت اللہ علیہ کو بیعت کرتے ہی خرقہ خلافت عطا فرمایا کیونکہ مخدوم صاحب پر منکشف ہوچکا تھا کہ یہہ جامع الکمال ہونگے پر برسون کے بعد دریاے رحمت جوش کریگا اوس کمال کے ظہور اور مدت کے بارہ مین کچھہ آپ نے اونسے نہ فرمایا اور جسوقت شیخ عبدالحق رحمت اللہ علیہ آئے حکمتًا خادم سے فرمایا کہ عمدہ طعام پکاؤ اور دستارخوان بچھاؤ اور تکلفات او منہیات بھی اوسپر رکھو کہ ایک مہمان عزیز آنیوالا ہی اور چند راس اسپ مزین برین زر و مکلل بزیور جواہر در خانقاہ پر موجود کرو جب یہ سامان مہیا ہوگیا شیخ رحمت اللہ علیہ آپہونچے گھوڑونکو دیکھتے ہی سوچے کہ جسکے دروازہ پر یہ سامان دولت و ثروت ہی وہان محبت الٰہی اور دولت طریق کی رہنمائی کیا ہوگی جب اندر پہونچے اور منہیات کو رکھا پایا دیکھتے ہی واپس چلدئے تمام دن راہ چلے شام کو قریب ایک شہر کے پہونچ دریافت کیا اس معمورہ کا کیا نام ہی لوگون نے کہا پانی پت ہی سمجھے کہ راہ غلط ہوا اور تمام دن عبث برباد ہوا رات کو بیرون شہر قیام کیا صبح کو پھر چلدیے شام کو پھر پانی پت کے دروازہ پر موجود پایا

| آئی کہان سے گردش پرکار پاؤن مین | | پھر پھر کے دائرہ ہی مین رکھتا ہون مین قدم |
|---|---|---|

تیسرے دن پھر صبحدم چلدیے جب جانب صحرا کچھہ دور پہونچے دیکھا کہ ایک درخت پر ایک جوان حسین سر پر کلاہ رعنائی کج رکھے ہوئے بیٹھا ہی اوس سے دریافت کیا کہ مین راہ بھول گیا ہون کسطرف کو جاؤن یہان سے آبادی کس طرف ہی اوسنے جواب دیا کہ تونے راہ شیخ جلال الدین کے دروازہ سے گم کیا ہی دیکھ وہ دو شخص سبزپوش جو آتے ہین اون سے دریافت کرو وہ راست بتاوینگے اونکے قریب پہونچے دیکھا دو بزرگ سبزپوش آتے ہین پوچھا کہ حضرت راہ راست کدھر ہی دونون نے جوابدیا راہ راست تونے شیخ جلال الدین کے دروازہ پر گم کردیا تب شیخ رحمت اللہ علیہ سوچے اور سمجھے کہ یہہ راہ بتانے والے ہدایت غیبی سے ہین پھر باعتقاد درست پانی پت کو چلے آئے ۵

| ست گورجا کو مارک لادے | واکا انت واکوہی پاوے |
|---|---|
| تب جا کھیلے پریم پیارا | دیا کرے جب گورو ہمارا |
| پریم پیارا جب گور کھووے | گورمون سے جب کچھ بولے |
| دال دوی کی من سے ہری | ورشت دیا کی جب گورکرے |

دلمین سوچے کاش مخدوم صاحب اپنی کلاہ سر سے اوتار کر اور خواجہ شمس الدین ترک رحمت اللہ علیہ کے مزار سے مس کر کے مجھے اوڑھائین اور نان و حلوا کھانیکو عطا فرمائین شام ہونے تک درخانقاہ تک پہونچے معلوم ہوا کہ حضرت شیخ روضۂ خواجہ بزرگ رحمت اللہ علیہ مین رونق افروز ہین بکمال اشتیاق وہان پہونچے اور قدم بوس ہوے مخدوم صاحب نے اوسیوقت نان و حلوا لیکر پہونچا وہ اونکو عطا کیا اور تین بار حق حق حق زبان معجز بیان سے فرمایا شیخ عبدالحق نے بھی تین بار حق حق حق کہا پھر مخدوم صاحب نے بیعت کیا اور خرقہ خلافت دیکر رخصت کر دیا اسکے بعد شیخ عبدالحق رحمت اللہ علیہ سالہاے دراز تک جہد و ریاضت مین صرف کر کے جوش و خروش طلب مین جا بجا پھرتے رہے آخر ایک قبر کھود کر چھ ماہ تک مراقبہ میت اوسمین کیا تب باب مقصود وا ہوا۔ بمقتضاے طلب طالب کو ہر دم بیقراری رہتی ہے گاہ ناامیدی رنگ لاتی ہی کبھی ہراس ناکامی ہوتا ہی۔ ہر حال مین طالب پر ثابت قدم رہی ہمت کو ہاتھ سے نہ دے **نقل** حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کا ایک مرید تھا چالیس برس تک رات کو نہ سویا اور بہت سے چلے کیے چالیس برس تک پاسبانی حجرہ دل کی ایک روز اوسنے حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمتمین گلہ کیا کہ جو کچھ بقدر ہمت مجھسے ہوسکا ریاضت اور مجاہدہ کیا مگر عالم غیب سے کچھ مجھ پر مکشوف نہوا مجھکو اپنی بے نصیبی کا غم ہی اور اسبات کا اندیشہ ہی کہ عمر باقیماندہ بھی اسی طرح نگذر جائے آپ طبیب غمناکان ہین اسکی کوئی تدبیر بتلاے حضرت ذوالنون رحمت اللہ علیہ نے فرمایا کہ آج تم خوب سیر ہوکر کھاؤ اور تمام رات سوؤ اور نماز عشا کی مت پڑہو تاکہ دوست اگر لطف سے نہین آتا تو عتاب سے آجائیگا

| | |
|---|---|
| چون دررہ دین نیا مدی دردستم<br>امروز نہ کافر نہ مسلمانم من | برخاستم و بکافری بنشستم<br>دانی چو نم چنانکہ ہستم ہستم |

طالب نے خوب سیر ہوکر کھایا مگر نماز بالکل ترک نہ کی سنت ترک کردی اور فرض پڑھے اور
سورہا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب مین دیکھا آپنے فرمایا کہ دوست تیرا سلام پہونچا تاہی اور
فرماتا ہی کہ مخنث اور نامرد ہی وہ شخص کہ ہماری درگاہ مین آوے اور جلدی سیر ہوجاے اصل
اس راہ مین استقامت ہی اور ترک ملالت خداے پاک فرماتا ہی کہ چالیس برسکی جو مراد تیری ہی
وہ تو ہم پوری کیے دیتے ہین مگر ہمارا سلام اوس راہ زن مدعی سے کہیو یعنی ذوالنون سے کہ
ای مدعی دروغ زن اگر تجھکو رسوای شہر نکرون تو تیرا خداوند نہین مرید بیدار ہوا اور رونے
لگا اور حضرت ذوالنون کی خدمتمین حاضر ہوکر حال بیان کیا جب ذوالنون نے سنا کہ
خداے پاک نے اوسکو سلام بہیجا ہی اور مدعی دروغ زن کہا ہی مارے خوشی کے ہاے ہاے
کرکے رونے لگے اگر کوئی اس نقل کو پڑھکر یہہ گمان کرے کہ حضرت ذوالنون مصری نے
کسطرح سے نماز پڑھنے کو منع فرمادیا تھا اور رات بھر سونے کو کہدیا تھا حضرت ذوالنون
مصری طبیب حاذق راہ خدا تھے اور مرض کو طالب کے خوب پہچانتے تھے اور جو طبیب
حاذق ہوتا ہی کبھی مریض کا علاج زہر سے کرتا ہی جسکا کھانا اورون کے نزدیک مضر معلوم
ہوتا ہی حضرت کو از راہ باطن معلوم ہوگیا تھا کہ کشود کار طالب کا اس راہ سے ہی اسلیے اوسکو
ترک نماز کے واسطے فرمایا تھا اور یہہ بھی جانتے تھے کہ بالکل نماز کو ترک نہین کریگا جیسے
حق تعالی نے حضرت خلیل علیہ السلام کو پسر کی قربانی کیواسطے فرمایا تھا اور خداے پاک کو
علم تھا کہ پسر قربانی نہین ہوگا بعض باتین طریقت مین ایسی ہوتی ہین کہ جو شریعت کی رو سے
درست معلوم نہین ہوتی شیخ عطار صاحب رحمۃ اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| در شریعت بود ہر انچہ حلال | در طریقت ہمان بود مردار |

جسوقت خادم نے حال مذکورہ بالا ذوالنون کی خدمتمین عرض کیا تھا تو آپنے یہہ بھی فرمایا تھا

کہ اگر تم فرض بھی ترک کر دیتے تو اور بھی زیادہ لطف ہوتا اور پھر دیکھتے کہ حق کی طرف سے اور کیا بشیر آتا

| | |
|---|---|
| سالہا خون خورد نافہ تا مگر | بوے مشکے در مشام او رسید |
| شیشہ خود را بران بگداخت تا | قطرہ از مے بکام او رسید |
| گویند سنگ لعل شود در مقام صبر | ارے شود و لیک بخون جگر شود |
| روزے اگر غمی رسدت تنگدل مباش | رو شکر کن مباد کہ از بد بتر شود |
| اے دل صبور باش بخور غم کہ عاقبت | این شام صبح گردد وا این شب سحر شود |

دولت فقر ایسی دولت نہین ہی کہ ہر بوالہوس کو حاصل ہو جاے حدیث اَلْفَقْرُ خَزَانَتُہٗ مِنْ خَزَائِنِ اللّٰہِ قِیْلَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَا الْفَقْرُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَرَامَتُہٗ مِنْ کَرَامَتِ اللّٰہِ تَعَالٰی ثُمَّ قِیْلَ مَا الْفَقْرُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ شَیْءٌ لَا یُعْطِیْہِ اِلَّا نَبِیًّا مُرْسَلًا وَعَبْدًا کَرِیْمًا طالبان خدا کو غور کرنا چاہیے کہ فقر کیسی دولت عظمی ہی حصول فیض و استفادہ عقیدت پر منحصر ہی طالب کے حق مین اعتقاد بہت عمدہ فیض رسانی کی بات ہی

| | |
|---|---|
| آنکہ مردان را رساند بر مراد | اعتقاد ست اعتقاد ست اعتقاد |

**نقل** جب باوا صاحب رحمۃ اللہ علیہ خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین بارادہ بیعت حاضر ہوے خواجہ صاحب کو ایک درخت خشک سے کمر لگائی دیکھکر تعجب کیا کہ ایسے باکمال کی کمر لگی اور درخت خشک رہے معًا درخت سبز ہو گیا پھر خشک ہو گیا خواجہ صاحب نے فرمایا خشک کی سر سبزی مطلوب ہی تو خواجہ قطب الدین کے پاس جاؤ وہین تمہارا حصہ ہی یہ دہلی آئی اور خواجہ صاحب کو کم عمر دیکھکر سوچے کہ یہ لڑکا ہی خواجہ صاحب ایک حجرہ مین گئے اور پیر بنکر باہر آئے باوا صاحب بیعت ہوے اور وضو کرانیکی خدمت پر مامور ہوے ایک روز موسم سرما مین پانی گرم کرنیکے لیے آگ کی ضرورت ہوئی ڈھونڈتے ڈھونڈتے ایک پیرزال کے مکان پر پہونچے اوسنے کہا ایک آنکھ نکال دو آگ دے دے باوا صاحب نے بلا تامل آنکھ نکالکر دیدی اور آگ لاکر

پانی گرم کیا وضو کرایا پٹی بندھی ہوئی تھی خواجہ صاحب نے پوچھا کیا ہوا بولے آنکھ آئی ہی خواجہ صاحب نے فرمایا آئی ہی تو سوائی ہی پٹی کھولدو اوسیوقت پٹی کھولدی آنکھ پہلے سے بڑی اچھی موجود پائی اسیواسطے آپ کی اولاد مین ایک آنکھ بڑی ہوتی ہی ظاہر ہی کہ جیسے خواجہ صاحب کمالات اور تصرفات باطنی مین غایت درجہ کا کمال رکھتے تھے ویسے ہی باوا صاحب عقیدت اور ارادت اور صدق اور اخلاص مین کامل اور پختہ تھے جیسے باوا صاحب بے دریغ اپنا جان و دل خواجہ صاحب پر فدا کرتے تھے ویسے ہی خواجہ صاحب بھی بدل و جان مہربان ہوکر باران رحمت الٰہی کی طرح فیوضات باطنی کا مینہ برساتے تھے مرد کامل کے ساتھ جسکو عقیدہ صادق ہوگا فیض و فائدہ سے محروم نرہیگا اگر شیخ مرد فرد کامل ہی اور طالب عقیدہ صادق نہین رکھتا ہی یا شیخ ناقص ہی اور طالب عقیدہ صادق رکھتا ہی تو دونون صورتون مین فیض فائدہ کا ہونا معلوم طالب کو پیر کامل بہم پہونچا کر اپنا جان و مال اوسپر فدا کرنا چاہیے مولونا جامی رح

| | | | |
|---|---|---|---|
| پیر چون یافتی از و مگسل | | ورنہ یکدم ز جست و جو مگسل | |
| دربدر کو بکو بجو او را | | ہر کجا یافتی بجو او را | |
| چون از و بوے حدیث عشق آید | | گر شوی خاک پاے او شاید | |
| بر در او مقیم و قایم باش | | تا بود جان بجان ملازم باش | |
| حرف خود بر تراش روز بروز | | سبق فقر و درس عشق آموز | |
| تا کہ آید ز فر دولت او | | نسبت جذب و عشق بر تو فرو | |

مرید اور طالب صادق کی حالت اس آیت کے مطابق ہونی چاہیے حَتّٰی اِذَا ضَاقَتْ عَلَیْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَیْهِمْ اَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوْا اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَیْهِ مطلب یہہ ہی کہ جو لوگ بندہ خاص حق ہین باوجود تکالیف بے تعداد اور پریشانی بیحد کے سواے ذات حق کے اور کسیکی طرف رجوع نہین کرتے اور کسی کا خیال دل مین نہین لاتے ایسا ہی مرید کو چاہیے کہ گو شیخ کیسی ہی وقت اور وحشت مین رکھے اور آسایش اور آرام کو

لی دے مرید سب شیخ کی فعل وقول کو مناسب اور بہتر سمجھکر ہمہ تن اوسکی طرف رجوع رہے اور
اوسیکا مطیع بنا رہے عقیدت اور ارادت مرید کی طرف سے ہی اور دستگیری اور اعانت شیخ
کی طرف سے بعض طالب صادق اور راسخ الاعتقاد ایسی ہوتی ہین کہ محبت شیخ کی اونکی دلمین روز
افزون ہوتی جاتی ہی اور یہانتک محبت رنگ لاتی ہی کہ جذب محبت طالب سے شیخ کے دلکو جانب
کی طرف کشش ہو جاتی ہی **نقل** حضرت خواجہ یوسف ہمدانی ساٹھ سال تک تعلیم اور تلقین
فرماتے رہے سواے روز جمعہ کی زاویہ عزلت سے کبھی باہر نہین آتے تھے ایک روز خلاف
عادت خود بخود اونکے دل مین ارادہ باہر نکلنے کا پیدا ہوا ایک مرکب پر سوار ہوے اور اوسکی باگ
ڈہیلی چھوڑ دی کہ جسطرف کو خدا چاہے لیجاے مرکب شہر سے باہر نکلا ایک مسجد جو جنگل اور
ویرانہ مین تھی وہان لے پہونچا خواجہ صاحب نے مرکب سے اوترکر دیکھا کہ ایک شخص بہیئت
سرنگون کیے بیٹھا ہی بعد ایک ساعت کے اوسنے سر اوپر کو اوٹھایا اور یہہ کہا کہ یا ابو یوسف مجھے
ایک مسئلہ مین کچھہ مشکل واقع ہی اور اوسکو بیان کیا تحقیق کے بعد خواجہ ابو یوسف نے
فرمایا کہ اے فرزند جسوقت کوی مسئلہ مشکل پوچھنا ہو تم شہر مین آجایا کرو اور پوچھہ لیا کرو اور مجھے تکلیف
مت دو اس بات کو سنکر اوس بزرگ نے شیخ کی طرف دیکھا اور یہہ کہا جسوقت مجھے کوی مشکل
واقع ہوتی ہی ہر سنگ میرے واسطہ یوسف ہو جاتا ہی

زاری و نیاز و عجز مے خواہد عشق
کس را بتوان بزور یار خود کرد

جب شیخ اس عالم سے رحلت فرماے عالم جاودانی ہوتا ہی تو بھی طالب صادق کا عقیدہ اور
محبت شیخ کے ساتھہ بدستور قائم رہتا ہی

ہرگز مہر تو از لوح دل و جان نرود
ہرگز از یاد من آن سرو خرامان نرود

اینچنان مہر توام در دل و جان جاے گرفت
کہ گرم سر برود مہر تو از جان نرود

باد باد آنکہ سر کوے توام منزل بود
دیدہ را روشنی از فیض درت حاصل بود

باد باد آنکہ نہایت نظرے با ما بود
رقم مہر تو بر چہرہ ما پیدا بود

ایسا طالب محروم نہین رہتا بعد وصال شیخ کے عقیدت اور محبت شیخ کی کطالب کے دل مین مثل زمانہ حیات قائم نہین رہتی بعد وصال شیخ نظرون سے غائب ہوجاتا ہے اور شیخ کا معائنہ اور مشاہدہ طالب کو نہین ہوتا ہے کہ از دیدہ دور از دل دور کا معاملہ ظہور پذیر ہوتا ہے ایسے طالب کو شیخ سے بعد وصال کچھ فائدہ نہین ہوتا جب طالب کے دل مین وہ عقیدہ اور محبت جو زمانہ حیات مین تھا نرہا تو شیخ بدرجہ اولا اوسکی طرف ملتفت نہین ہوتا اور بعض مردان کامل ایسے ہوتے ہین کہ جب کسی طالب کو اپنا کرنا چاہتے ہین تو ایسا دست شفقت سے اوسکو پکڑتے ہین کہ تا دم زیست وہ نہین چھوٹ سکتا بلکہ بعد چھوڑنے اس وجود خاکی کے بھی شیخ اوسکو نہین چھوڑتا

| | | |
|---|---|---|
| اولیاء اللہ ہین گرچہ لا یموت | طالبونکے حق مین ہین پرچ بھوت | |

مطلب اس شعر کا یہی ہے کہ جس طالب کے ساتھ شیخ کو محبت ہوتی ہے اور شیخ اوسکو اپنا کر لیتا ہے تو جیسی نظر عنایت شیخ کی طالب پر بعالم حیات تھی اوس سے زیادہ بعد وصال ہوتی ہے نقل ایک طالب کے دل مین یہ خیال جم گیا کہ مرشد ایسا کرنا چاہیے جو قوم سے شریف ہو علم مین کامل طریقت مین اکمل ہو مدتون تک تلاش کیا بہمہ صفت موصوف کوئی نہ ملا کسی نے اوسکو کہا کہ جسکا پیر کوئی نہین ہوتا اوسکا پیر شیطان ہوتا ہے اس بات کو سنکر فکر ہوا۔

| | |
|---|---|
| ڈھونڈت ڈھونڈت مین پھری بیدا ملا نکوی | دارو تو ہر نام ہے پچ تو نرمل ہوے |

آخر یہ ٹھہرائے کہ آج در شہر سے اول جو شخص آئے بعقیدت تمام اوسکو مرشد بنا لیجیے یہ سوچکر در شہر پر جا بیٹھا اتفاقاً ایک چور آنکلا طالب نے اوس سے اپنا ارادہ ظاہر کیا اوسنے ہنسکر کہا ای شخص

| | |
|---|---|
| صلاح کار کجا و من خراب کجا | بہ بین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا |

مین چور ہون میرا پیشہ چوری ہی رہنمای اور ہدایت میرا کام نہین مین خود پابند ضلالت ہون طالب نے نمانا جب چور ناچار ہوا تو اوسنے ٹالنے کی نیت سے کہا اچھا فلان پہاڑ پر چلا جا اور دو رکعت نماز پڑھ اور سجدہ مین سر رکھکر دعا مانگ تا وقتیکہ الہام نہووے سر نہ اوٹھانا جب حضور کی طرف سے کچھ حکم ہو اوس کو بجالانا ارادت اور عقیدت تو قایم ہو ہی چکی تھی طالب

حسب ارشاد مرشد پہاڑ پر پہونچا نماز پڑھی سجدہ کیا کئی روز سر بسجدہ رہکر منتظر الہام ہوا دریاے رحمت جوش مین آیا جھٹ خضر علیہ السّلام کو اشارت ہوئی تشریف لاے اور تعلیم کرنے پر آمادہ ہوکر بولے ای شخص چور سے کیا تعلیم چاہتا ہے آج ہم تجھکو تعلیم کرتے ہین تب اُس نے کہا حضرت پہلے سے آپ تشریف نہ لاے جب مینے اسے پیر بنایا عقیدت نے رنگ دکھایا ؎

| | |
|---|---|
| باید طلب اندر رہ دلدار درست | اخلاص درست صبر ناچار درست |
| ہمت در کار باید اے یار درست | زین چار درست می شود کار درست |

تب یہہ دن نصیب ہوا اب مجھے سوا اپنے پیر کے دوسرے سے فیض یابی کی امید رکھنا منظور نہین آخر بحکم ایزدی خضر علیہ السّلام نے اوس چور کی پہلے تعلیم کو پھر چور نے اوسکو تعلیم کی پیر مرید کے قدمون پر سر رکھتا تھا وہ پیر کے پاؤن پر سر مرید کہتا تھا کہ مجھے یہہ دولت تیری باعث نصیب ہوی مرید کہتا تھا کہ مین آپسے بہرہ یاب ہوا

| | |
|---|---|
| پوتھی سنب تھوتھی بھئی پنڈت بھیا نکوی | ڈھائی انچھر پریم کے پڑھے سو پنڈت ہوی |
| ست گور پورے مل گئے کھولدکھاے نین | جگت جھوٹا دیکھن لاگا دی ہر یکے سین |
| ای دل ز مسند حرم کبریا مرو | یعنی ز آستانہ اہل صفا مرو |
| اکسیر دولت از در شاہان دین طلب | بہر قراضہ بدر ہر گدا مرو |
| درگاہ اہل عشق سر کوی کبریاست | در کوی کبریا تو بہ مکر و ریا مرو |
| کحل الجواہر از دل اہل نظر بجو | بیہودہ ہر طرف زپی توتیا مرو |

جیسے طالب صادق جویاے پیر کامل مکمل رہتا ہی ویسے ہی پیر کامل بھی طالب صادق کا متلاشی رہتا ہی اور جیسے الفت محبت دلی طالب کو ساتھ شیخ کی ہوتی ہی ویسے ہی شیخ کو بھی طالب کے ساتھ ہوتی ہے

| | |
|---|---|
| میل معشوقان نہانست و ستیر | میل عاشق با دو صد طبل و نفیر |

نقل حضرت سلطان ولد سے منقول ہی کہ حضرت مولاناے شمس الدین تبریزی ہمیشہ جناب

باری جل شانہ کی حضور مین تضرع وابتہال عرض کرتے تھے کہ خدایا اپنے مستوران جمال عزت سے مجھے کسی کو دکھلا الہام ہوا کہ تم جو اسبات کے واسطہ زیادہ الحاح اور شغف کرتے ہو اسکا شکرانہ کیا دوگی عرض کیا کہ اپنا سر دونگا جب وصال جمال باکمال حضرت مولانائے روم رحمت اللہ علیہ کا آپکو حاصل ہوا اور اونکی ملاقات اور صحبت سے بہت محظوظ ہوے ایک مدت تک باہم نرد عشق کھیلتے رہے ایک رات دونون صاحب خلوت مین بیٹھے ہوے تھے ناگاہ ایک شخص نے باہر سے اشارہ کیا حضرت شمس الدین نے فرمایا کہ مجھے مارنے کو بلاتے ہین بعد توقف بسیار کے مولائے روم نے فرمایا اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ مصلحت یہی ہے سات آدمی گھات لگے ہوے تھے جس وقت حضرت شمس التبریز صاحب باہر تشریف لیگئے آپ کو چھریاں مارین حضرت نے ایسا نعرہ مارا کہ وہ سب بیہوش ہوگئے اور جب ہوش مین آئے تو سواے چند قطرہ خون کے کچھ نہ دیکھا جب یہ خبر مولانائے روم کو پہونچی فرمایا یَفْعَلُ اللّٰهُ مَا یَشَاءُ وَیَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ ہمارا اس مین کیا دخل ہے اُنھون نے خدا تعالی سے قول و قرار کیا تھا ہماری ملاقات کے شکرانہ مین سر دیا کیا تھا قضاے الٰہی سے حکمت جَفَّ الْقَلَمُ کے ظہور مین آئے وَکَانَ ذٰلِکَ فِی الْکِتَابِ مَسْطُوْرًا بعد اسکے مولانائے روم نے شور عظیم کیا اور وجد فرمایا اور سماع شروع کیا قاتل تھوڑے سے زمانہ مین سب مرگئے علاء الدین خلف ناخلف مولانا بھی جو قاتلون مین شریک تھا مرگیا حضرت مولانا اسکے جنازہ پر تشریف نہ لیگئے اور حضرت سلطان ولد کا قول ہے کہ جیسے حضرت موسی علیہ السلام باوجود قوت نبوت جویاے خضر علیہ السلام تھے ایسے ہی حضرت مولانائے روم باوجود چندین مقامات و کرامات طالب حضرت شمس الدین تبریزی تھے حضرت شمس الدین تبریزی بھی بہمہ جوہ اونکے عاشق تھے عقیدت اصل اصول اور سرمایہ حصول ہے کوئی بات خلاف عقل و نقل پیر مرشد کی طرف سے دیکھی جاتے بھی طالب کو معترض ہونا عقیدت سے محروم ہونا ہے۔

| | |
|---|---|
| دولت اندر خدمت مردان اوست | ہر گدا و بادشہ قربان اوست |

خوی شان گیرای برادر خوی شان ۔ دایما میگرد گرد کوی شان
هر که گرد کوی شان گردید یافت ۔ هر دو عالم همچو مهر و بدر تافت
خوی شان علم و ادب را مظهر ست ۔ روی شان روشن ز مهر انور ست
هر که با ایشان نشیند یکدمی ۔ روز فزوا او کجا دارد غمی
صد هزاران همچو من قربان شان ۔ هر چه گویم کم بود در شان شان

**نقل** دو شخص بارادہ بیعت حضرت شیخ شبلی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین حاضر ہوئے آپنے دونون سے ارشاد فرمایا پڑھو لا الہ الا اللہ شبلی الرسول اللہ ایک نے جسکو خداے پاک نے عقیدت راسخ اور ارادت واثق عطا فرمای تھی معًا پڑھ دیا دوسرا سوچنے لگا کہ یہ خلاف آئین شریعت ہی غرض حضرت شیخ شبلی نے پہلے کو مرید کرلیا اور دوسرے کو رخصت کر دیا مشایخان کبار نے تصور کا طریقہ جو طالبون کو بتانا اور کرانا اس راہ مین عمدہ طریق سے قرار دیا ہی اوس سے یہی غرض ہی کہ تصور شیخ کرتے کرتے شیخ کے ساتھ طالب کو ایک محبت صادق پیدا ہو جاتی ہی اور فنا فی الشیخ حاصل ہوتی ہے

به بین در صورت خوبان کمال حسن معنی را ۔ تصور نیست بے صورت ظہور حق تعالی را
همه اسرار ربانی تو دایم بین درین صورت ۔ که ممکن نیست بے صورت تجلی رب اعلی را
به بین بر عارض خوبان جمال پاک مولی را ۔ که در صورت توان دیدن کمال حسن معنی را
جمال معنی ذاتش تجلی کرد بر صورت ۔ که نتوان دید بے صورت جمال حسن معنی را

تصور شیخ سے طالب کو نزدیک و دور فیض روحی حاصل ہوتا ہی اور تمامی اخلاق و خصائل و شمائل ظاہری اور کمالات باطنی شیخ کے اوسمین ظہور کرتے ہین علی ہذا اسکے بعد فنا فی الرسول اور اوسکے بعد فنا فی الٰہی ہے

تا تو در نیستی کله ننهی ۔ روی را در بقا بره ننهی
تا ترا بود با تو در ذات ست ۔ کعبه با طاعت خرابات ست

ورنہ ذات تو بود تو . دورست | بتکدہ از تو بیت معمور ست
تو تو ہی مہر و کین ازان آمد | تو تو ہی کفر و دین ازان آمد
عیب خواہی خودی زرہ بردار | عیب را با سرائے غیب چہ کار
اہل فنا کو نام ہستی کے ننگ ہے | لوح مزار بھی مری چھاتی پہ سنگ ہے
آپا سیٹ آپ کو پاوے | ایسا گیان سمجھ نہین آوے
کبیرا جب ہم تھی ہر نہ تھی اب ہر ہین ہم ناہم | سکل اندہیرا مٹ گیو ہر آسے بر ڑے ماہنہ
پلادے جام مے اس طرح ساقی | فنا ہون مین رہے اللہ باقی

ایکبار ارشاد ہوا بے تصور شیخ کے ساتھ محبت قلبی اور بے تصور رسالت پناہی حضور رسالت پناہی کے ساتھ عشق و محبت پیدا ہونا چاہیے

برمسند فقر اگر تو بینی شاہی | زاسرار حقیقت بہ یقین آگاہی
گر نقش کنی بلوح دل صورت او | زان نقش بہ نقشبند یابی راہی

جسکو اسصورت سے شیخ سے یا سرور عالم سے الفت ہو گی اوس طالب پر کمالات ظاہری و باطنی کا ظہور بہت جلد ہوگا اور تصورات کے ساتھ الفت پیدا کرنی دور دراز راہ ہی عمرے باید تا پختہ شود خامے اور اس تعلیم مین ایک دقت بھی ہی یعنی اکثر طالب فنا فی الشیخ مین ایسے رہ جاتے ہین کہ فنا فی الرسول تک پہونچنا دشوار ہو جاتا ہی اور فنا فی اللہ تو چیزے دیگر اور اگر جد و جہد کر کے فنا فی الرسول تک پہونچا تو وہین مقام کیا آگے چلنا محال بعض بزرگونکا مقولہ ہی کہ جس طالب کو فنا فی الرسول نصیب ہو گئی اوسکو کچھ آیندہ ضرورت باقی نرہی جناب سرور کائنات فنا فی اللہ مین فنا فی الرسول مین ہر طالب کو فنا فی اللہ حاصل ہو جاتی ہے

جبکہ احمد سے ہی بس وصل خدا | کیون نہین ہوتا دلا ان پر فدا
مصقلہ ہے دل کا حب مصطفےٰ | بے محبت کے نہو دل پر جلا
جس کو حب مصطفےٰ حاصل نہین | بالیقین وہ ہی لعین وہ ہی لعین

ایکبار ارشاد ہوا کہ مقصود اصلی فنا فی اللہ اور بقا باللہ ہے ابتدا ہی سے طالب اسکا ہونا اچھا ہے

راہ احمد بود توحید اے پسر ۔۔ از رہ توحید حق شو باخبر

اعمال اشغال اذکار و افکار طاعت و عبادت سبکا ثمرہ و نتیجہ یہی ہے کہ طالب کی طبیعت مقصود اصلی اور مدعائے کامل کیطرف آوے اور وہ توحید اور فنا ہے

گفت پیرے کاندرین رہ کاملست ۔۔ نیستی راہست و ہستی منزلست
چون فنا گردی فنا را در فنا ۔۔ در بقا در رسیدی در بقا

وردو وظایف داخل اعمال ہین یا ید و یا تصور اشغال ہے اسم ذات اور نفی اثبات جلی ہو یا خفی ہو ذکر ہے فاعل مطلق کی بقا ذات و صفات اور مصنوعات کی اصل کے بارہ مین غور کرنا تفکر ہے اعمال سے طالب کی طبیعت کو اصلاح اور درستی نصیب ہوتی ہے رغبت اور شوق بڑھتا ہے افعال ناقصہ سے اوسکی بدولت احتراز اور اتقا نصیب ہوتا ہے صوم و صلوٰۃ کا پابند رہتا ہے لیکن سلوک کا طے ہونا اعمال سے عمر نوح چاہتا ہے چیونٹی کی چال چلنا اسیکا نام ہے اور ذکر فکر خاص پاس انفاس طالب کی رہروی کو دریا کی موج کیطرح دم بدم ترقی نصیب کرتا ہے خصوصا طالب توحید کے حق مین اکسیر اعظم ہے

بہترین قولہا ذکر آمدہ ۔۔ لیک آن ذکرے کہ با فکر آمدہ
ذکر بے فکرت چو مرغ بے پرست ۔۔ مرغ بے پر را حیاتے دیگرست
مرغ با پر مے پرد بالا مکان ۔۔ مرغ بے پر بند باشد در مکان
گرچہ ذکر از قولہا عالی ترست ۔۔ ذکر با فکر ار بود بس نادرست
لیک فکر اینست در ہر بود شی ۔۔ مغز را در پوست بیند بوے وے
در ہمہ اجزا بشان کل بکل ۔۔ بے بیان جز بے نشان مانند چو گل
ہر فکر کہ جز ذکر خدا وسوسہ ست ۔۔ شرمے ز خدا بدار این وسوسہ چند

اور اصل اصول و مقصد اعلی ذکر فکر کرنیسے تطہیر القلب با سوی اللہ ہے اگر کشف و کرامت اور تصرفات ہر قسم کے حاصل ہو جائین اور تطہیر القلب حاصل نہو سب ہیچ مین اور اگر یہ حاصل نہو اور تطہیر القلب حاصل ہووے

تو سبحان اللہ وبحمدہ اسکے کیا کہنے ہین طہارت چند طرح پر ہی کفر کی طہارت ایمان گناہ کی طہارت توبہ ہی نفاق کی طہارت اخلاص ہی جنابت کی طہارت غسل حدث کی طہارت وضو دل کی طہارت ذکر ہی اس سے کشف وکرامت وتصرفات وتطہیر القلب یہ جملہ حاصل ہوتی ہین اور اگر دونون حاصل ہون تو نور علی نور ہی **نقل** بیت اللہ مین ایک حبشی ملامیہ درویش تھے ظاہری طریقہ اونکا خلاف شریعت تھا مگر صاحب کمال تھے جس زمانہ مین ہم بیت اللہ مین تھے اون کے ...... پاس آمد ورفت تھی ایک روز ہم نے مولوی محمد یعقوب صاحب سے اونکی تعریف کی مولوی صاحب مشتاق ہوکر ہمارے ساتھ اونکے پاس گئے اور توجہ کے مستدعی ہوے چشتی صاحب نے فرمایا کہ مولانا آپ کی ہمت نہین ہی جو میری نظر توجہ کی برداشت کر سکو چندی آؤ جاؤ تو مضائقہ نہین دیکھا ... خاندان نقشبندیہ مین فیضیاب تھی کمال متعجب ہوکہ یہ کیا بات ہی ہم اور ... لایق کیون نہین اصرار کرنے لگے تب شاہ صاحب نے ایک پتھر کی چٹان منگائی اور ... نگاہ ڈالی اسیوقت پاش پاش ہوگئی مولوی صاحب گھبرائے اور بولے کہ واقعی ... وطاقت نہین جو ایسی نظر کی گرما گرمی تاثیر کی برداشت کرے ہم نے کہا ہم ... آپ کی نگاہ جب پتھر پر اسقدر اثر کرتی ہی تو انسانکو کیونکر نہ کندن بنا وینگے مگر یہ ... ماسوی اللہ بھی آپ کو حاصل ہی یا نہین شاہ صاحب نے فرمایا ہرگز نہین تب ہمنے کہا ... جو مقصود اصلی اور مدعا سے خداجوی کا ہی حاصل نہین ہوا تو اس توجہ سے پتھر کیا ... تطہیر القلب بے توحید کے ممکن نہین ؎

| | |
|---|---|
| غیر حق ہر ذرہ کان مقصود تست | تیغ لا برکش کہ آن معبود تست |
| ہر کہ او غواص این دریا شود | بادشاہ ملک لا یبلی شود |
| گم شد از خود ہر کہ حق را باز یافت | سر او را ہر دو عالم بر نتافت |
| کار کن کار بگذر از گفتار | کہ بجز کار حل نشد اسرار |

| توا و نشوی وے اگر جہد کنی | جاے برسی کز تو بوے برخیزد |
| --- | --- |
| توحید نہ کار آب و خاک ست | کان در دل صاف و جان پاک ست |

ایکبار فرمایا اگر حصول تیسیر منظور طالب ہے تو کسی عالم و فاضل اور ذی اتقا سے بیعت کرے اور اگر ذوق و شوق کا مادہ طلب ہی تو مشائخ زمانہ مین بہت موجود ہین اور اگر خالص طالب حق ہی تو مردان خدا سے جہان خالی نہین ڈہونڈہی تلاش کرے جہان توفیق آلٰہی رہبری کرے چلا جاے ہم آزاد مشرب قلندر روش آدمی ہین ہم سے کوی بیعت کر کے کیا حظ اوٹھا ئیگا ایک بار ایک شخص نے سوال کیا کہ جیسے اہل کمال مرد خدا زمانہ پاستان مین ہوتے تھے اب بھی ہوتی ہین یا نہین ارشاد ہوا کیون نہین ہوتے اب بھی ایک سے ایک اعلی پیدا ہوتا ہی یہ وہ سلسلہ ہی کہ تا قیامت جاری ہیگا کوئی وقت مردان حق سے خالی نہین ہوتا البتہ کثرت قلت کا فرق ہی مخنت جسکا سلسلہ توالد و تناسل قطعی مسدود ہی اون سے دنیا خالی نہین ہتی مردان حق سے کیونکر خالی رہیگی مگر جوینده یابنده ہی ع

| سایۂ حق بر سر بندہ بود | عاقبت جوینده یابنده بود |
| --- | --- |
| بانگ مے آید کہ اے طالب بیا | جود محتاج گدایان چون گدا |
| ہر کجا دردے دوا انجا رود | ہر کجا فقرے نوا انجا رود |
| پس بہر دوری ولی قایم ست | تا قیامت آزمایش دایم ست |

ایک شخص نے ایکبار عرض کیا کہ میری دانست مین دنیا مین کوی مرد فرد نہین ہی آپ نے فرمایا اگر آجکل باشندہ ہندوستان کوی یہہ بات کہے کہ دنیا مین کوی مسلمان بادشاہ نہین دیکھا مگر روم وایران کے رہنے والے اس بات کو جھوٹ سمجھینگے اور تسلیم نکرینگے اسلیے کہ اونھون نے بچشم خود مسلمان بادشاہ دیکھا ہی ایسا ہی حال ہی جن لوگون نے مردان حق نہین دیکھے اونکے نزدیک دنیا خالی ہی اور جنکو فضل ایزدی سے بہرہ یاب ملاقات کاملین کیا ہی اونکے نزدیک جہان پر ہی اور حقیقت مین جہان کاملین سے کسی وقت خالی نہین مگر لوگ پہچانتے نہین حدیث لَا یَزَالُ طَائِفَةٌ مِنْ اُمَّتِی عَلَی الْخَیْرِ وَالْحَقِّ حَتّٰی تَقُوْمَ السَّاعَۃُ ایضًا لَا یَزَالُ فِیْ اُمَّتِیْ اَرْبَعُوْنَ عَلٰی خُلُقِ اِبْرَاهِیْم

ایکبار فرمایا جو لوگ ابتدا سے سلسلہ توحید کے مزہ چش ہوتے ہین اونکی ہی طبیعت راہ توحید پر چلتی ہی ورنہ ایک ایسی وحشت اور خیال اور تلون پیدا ہوتا ہی کہ پریشان ہو جاتے ہین ؎

باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست — در باغ لالہ روید و در شورہ بوم خس
بر ہمہ عالم ہمی تابد سہیل — جاے اینان می کند جاے ادیم

ایکبار سلوک کے طریقہ کے بارہ مین خاندان چشت کے مجاہدہ کی تعریف فرمای ہی

رو ریاضت کش ارت مانند باز — ورنہ راہ جہیم رامے ساز
رنج بر دار تا شوی بے رنج — رنج مارست خفتہ بر سر گنج

تمثیل ریاضت اور مجاہدہ کی یہ ہی

کرہ را کہ شد سہ سال تمام — رائضش در کند بزیر لگام
کرہ را بر لگام رام کند — نام او اسپ خوش خرام کند
بار دیگر ملوک را شاید — بزروز یورشش بیار آید
چون بیاید ریاضتے در خور — باشد آن کرہ از خرے کمتر
تلسی رن مین جہوجہنا گھڑی ایک کا کام — نت اوٹھ من سی جہوجہنا تن کہا ہی سنگرام

اس خاندان عالیہ والون نے پندرہ مراتب مقرر کیے ہین بعضون نے اس سے زیادہ اور پانچوان مرتبہ کشف وکرامت کا منجملہ پندرہ مراتب کے لکہے ہی اور بعد تزکیہ وتصفیہ آخر مین مردان کامل ایک توجہ خاص دیتے ہین جسکو کان مین پہوکنا مشہور کرتے ہین اوسکی ایسے مثال ہی جیسے تیل بتی چراغ موجود ہو اور آگ سے روشن کر دیا مگر اس توجہ کے واسطہ مرشد کو کمال طالب کو ظرف ضروری ہی حضرت شیخ فرید الدین مسعود شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ کو خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رح نے یہ توجہ دی تہی باوا صاحب اوسیوقت بیخود ہو گئے اور باوا صاحب نے سلطان نظام الدین رح کو اس توجہ سے فیضیاب فرمایا مگر سلطانجی بیخود نہوے سلطان جی رح صاحب بڑے عالی ظرف تہے جو اوسکو ہضم کر گئے تہے اور باوا صاحب نے تین دفعہ توجہ فرمای تاہم بیخود نہوے اور الہام ہوا کہ اگر سو بار تم پہوکوگی تاہم بیخود نہوںگے

کاملون کا طریقہ توجہ کا اس قسم کا ہی کہ جیسے مرغی بیضہ کو سیتی ہی جب بیضہ کے اندر اعضا درست ہوکر جان پڑجاتی ہی مرغی چونچ مار کر بیضہ کو توڑ ڈالتی ہی بچہ باہر نکل آتا ہی اسیطرح مردان کامل بوقت بیعت اور تعلیم تخم ریزی فیض باطنی کی طالب کے وجود مین کردیتے ہین اور طریقہ ریاضت اور مجاہدہ کا اوسکو تعلیم دیتے ہین جب ریاضت کرتے کرتے تزکیہ اور تصفیہ اور تجلیہ ہوجاتا ہی اور شیخ کامل چشم باطن سے دیکھ لیتا ہی کہ اب تصفیہ کامل ہوچکا تب چراغ کی طرح اوسکے بطون کو روشن کردیتا ہی ایک ہی توجہ کا التفات ہونا کافی ہوجاتا ہی اور اگر قبل از تصفیہ کے ایسا کیا جاے تو طالب متحمل نہین ہوسکتا طریقہ قادریہ چشتیہ کی طالبون سے مجاہدہ اور ریاضت کراتے ہین اور مجاہدہ کرتے کرتے جو بات وجود مین پیدا ہوتی ہی پختہ اور بے زوال ہوتی ہی ہر رگ و پے مین اوسکا اثر طاری ہوتا ہی اور ان دونون خاندانون مین تصور مقام قلب کر شغل کرتے ہین اور دونون طریقون کی اکابرین کا قول ہی کہ جب قلب روشن ہوگیا تو اوسکی روشنی سے تمام وجود روشن ہوجاتا ہی قلب بمنزلہ بادشاہی اور دیگر لطایف بمنزلہ رعایا بادشاہ کے تابع ہونے سے رعایا خود تابع ہوجاتی ہی

| | |
|---|---|
| دل سریر حضرت سلطان بود | قلب انسان خانہ رحمان بود |
| دل محیط سایر ہفت آسمان | سیر دل از این جہان تا آنجہان |
| امر حق ہر چہ قبول دل شود | بے قبول دل ہمون باطل بود |
| دل چہ باشد مخزن اسرار حق | جلوہ جان بر سر بازار حق |
| دل امین بارگاہ محرمی ست | دل اساس بارگاہ آدمی ست |
| دل پذیرفت انچہ عالم برنتافت | دل بدانست انچہ عقل اندر نیافت |
| بلبل جانش بباغ حق نشست | شاہ باز معرفت اورا بدست |
| لیک روحانی و جسمانی درو | وصف شیطانی و رحمانی درو |
| زورق روح ست در آب حیات | سیر او در فقر دریاے صفات |
| روے دل چون صیقلی شد بیگمان | عکس انوار ازل بینی عیان |

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین

فَالسِّرُّ هُوَ الْمَلِكُ وَالْقَلْبُ وَزِيرُهُ وَالنَّفْسُ وَ
سر بادشاہ ہے اور قلب اوسکا وزیر نفس

وَاللِّسَانُ وَالْجَوَارِحُ خَدَمٌ بَيْنَ اَيْدِيْهِمَا
زبان اور تمام اعضا خادم ہین اونکے یعنی دونون ہاتھون کے درمیان یعنی سر اور قلب کے ہاتھون مین خادم ہین

اور یہہ بھی ارشاد ہے

اَلذِّكْرُ ذِكْرُ الْقَلْبِ وَالسِّرِّ ثُمَّ
ذکر ذکر قلب کا اور سر کا پھر

ذِكْرُ اللِّسَانِ اور حدیث قدسی ہے
ذکر زبان کا

جَعَلْتُ فِي النَّفْسِ طَرِيْقَ الرَّاغِبِيْنَ وَجَعَلْتُ فِي الْقَلْبِ طَرِيْقَ
کیا مینے بیچ نفس کے رستہ راغبین کا اور کیا مینے دل مین رستہ

الزَّاهِدِيْنَ وَجَعَلْتُ فِي الرُّوْحِ طَرِيْقَ الْعَارِفِيْنَ
زاہدین کا اور کیا مینے روح مین رستہ عارفین کا

| | |
|---|---|
| شریعت راہ تن آرد بطاعت | طریقت راہ دل شد باقناعت |
| حقیقت راہ دان سر نہانست | درونش از دل بیرون جہانست |

اور خاندان نقشبندیہ مین لطائف ستہ سی ذکر شغل کرتے ہین اور اس طریقہ کے بزرگون کا یہہ قول ہی کہ پہلے رعایا کو تابع کرنا چاہیے رعایا کے تابع ہونیسے بادشاہ بھی تابع ہوجاتا ہی لطائف ستہ سب خاندانون مین ہین الا دوایر کا طریقہ جیسے حضرت مجدد صاحب رحمہ کے سلسلہ مین رائج ہے اورون مین نہین ہے

خاندان نقشبندیہ مین پیر مرید کے ساتھ نہایت محنت کرتا ہی یعنی ہمہ تن اپنی توجہ سے مرید کی طبیعت کو اصلاح پر لاتا ہی سب کچھ پیرون کی توجہ سے اُن کے مریدون کے وجود مین فیض و برکت پیدا ہو جاتی ہی -
نسبت دو قسم کی ہوتی ہی صفاتی ذاتی نسبت صفاتی کا قیام کسب پر موقوف ہی اور اوسکا وصول بھی کسب سے ہوتا ہی نسبت ذاتی قائم بالذات ہی اوسکا حصول فضل پر اور قیام و دوام کو ایکبار جناب مولوی شیخ نیاز علی صاحب رح رئیس میرٹھ نے جو طریقہ نقشبندیہ مین جناب تقدس مآب حضرت حبیب اللہ شاہ صاحب رح کے مرید اور حضرت قبلہ و کعبہ کے پیر بھائی تھے حضرت کی خدمت مین ایک خط لکھا ہو لا حضرت قبلہ جو ذاکر شاغل ہی اور داخل سلسلہ طریقت سی سنا ہی کہ اوسکا خاتمہ بخیر ہی لیکن جائے افسوس ہی کہ مجھ مین اب کسی قسم کا سرور اور کیف باقی نہین رہا اور شاہ صاحب قبلہ رح فرمایا کرتے تھے کہ تیرے وجود مین تین نسبتون کا اثر ہی ایک محمدیہ جناب مخبر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسری علوی حضرت مظہر العجائب اسد اللہ الغالب علی کرم اللہ وجہہ کا تیسری غوثیہ جناب خلیفۃ اللہ قطب العالم سید محی الدین عبد القادر جیلانی رحمت اللہ علیہ کا اب فرمایے وہ نسبتین کہان گئین اور بے کیفی کیون ہوئی حضور نے در جواب اوس خط کے ارقام فرمایا۔ مولانا صاحب نسبتین صفاتی سب کسبی ہوتی ہین جب تک کسب کی مزاولت ہی سب نسبتین حاضر او موجود رہین جب کسب موقوف ہوا سب ضعیف ہو گئین نسبت ذاتی وجود بشر مین ہمیشہ موجود رہتی ہی خواہ کوئی کسب کرے یا نکرے مگر نسبت ذاتی کا قیام کسیکو رنج کے ساتھ ہوتا ہی کسیکو خوشی کے ساتھ اور رنج و راحت ہماری سمجھ کے موافق ہی آپ شکر کیجیے نسبت ذاتی کا غلبہ ہو گیا اور صفاتی نسبتین اوسنے چھپا دین جو بات اور جو نسبت کہ اندنون آپکو حاصل ہی یہی خاتمہ بخیر کا نشان ہی ایکبار فرمایا شیخ عطار صاحب نے جو منطق الطیر مین وادی مقرر کیے ہین تعلیم اور صوفی کی ہی طلب عشق۔ معرفت۔ استغنا۔ توحید۔ حیرت۔ فقر و فنا اور کسی نے بہ طریقہ بیان نہین کیا مولانائے روم رحمت اللہ علیہ ؎

| | |
|---|---|
| ہفت بحر عشق را عطار دید | من ہنوز اندر خم یک کوچہ ام |

طالبان راہ سے کوئی ایسا شاہباز بلند پرواز ہوتا ہی کہ جسکا عبور ان مقامات پر ہوئے ورنہ کوئی عشق مین

اور کوئی کسی اور مقام میں رہ جاتا ہی جس مقام کا جسپر غلبہ ہوگیا وہین اوسنے قیام کیا شیخ عطار صاحب رحمۃ اللہ علیہ بڑے عالی ظرف اور کامل الطلب تھے کہ انکا عبور سب مقامات سے ہوا اور کسی مقام کے دریاکے موج زنی مین مغلوب ہوکر نہ رہے زہے قسمت اوس شخص کی کہ اس راہ دشوار گزار و بیچا پیچ سے نکلکر اور سب سے عبور کر کے مقام فقر و فنا تک پہونچے اور بقا و وصل حاصل کرے ؎

سالہا بودند مردان انتظار — تا یکے را وصل شد از صد ہزار
در ریاضت نفس خود را سوختند — دیدہ از نفس بہایم دوختند
جملہ مردان از خود فانی شدند — در بقاے حق ز حق باقی شدند
اندرین رہ کاملی باید شگرف — تا شود غواص ذات بحر ژرف
صد ہزاران خلق حیران ماندہ اند — اندرین رہ زار و گریان ماندہ اند

طالبون کی کیفیت رنگارنگ ہی ؎

قومے بجد و جہد نہادند وصل دوست — قومے دگر حوالہ بتقدیر مے کنند
سر مدا گرش وفاست خود مے آید — در آمدنش روا است خود مے آید
بیہودہ چرا درپے او مے گردی — بنشین اگر او خدا است خود مے آید

کبھی ارشاد ہوتا تھا جو لوگ طالب حق ہین اور طلب صادق ہی اونکو صبر و قرار کب آتا ہی جد و جہد کرتے ہین اور فضل کے امیدوار رہتے ہین ہزارہا اولیاے کامل ہوے جد و جہد سے خالی کوئی نہین ہا اشعار

عمرہا خواہان آن دولت شدند — سالہا مشتاق آن دولت شدند
تا کسی را در این رہ شد نصیب — شد بجز بی ہمچو خورشید حسیب
یک نفس بے یاد او نگذاشتند — خوش علم بر نہ فلک افراشتند
یاد حق مردان حق را زیور است — جسم شان خوش حقہ پر گوہر است
گر تو در یاد خدا باشی مدام — مے شوی اے جان من مرد تمام
آفتابے ہست پنہان زیر ابر — مگذر از ابر و نما رخ ہمچو بدر

شاذ و نادر کوئی ایسا بھی ہوا ہی کہ جو بلا جہد فیضیاب ہوا بعض ایسے ہوے کہ یک لخت فیضیاب ہوے اور اونمین اوس فیوضات کا اثر باقی رہا ورنہ اکثر فیضایابان بے مجاہدہ کیحالت مین فرق آگیا **نقل** ایک سالدار ایک بزرگ کی خدمت مین جایا کرتے تھے ایک وزر سالدار نے عرض کیا کہ میرے حال پر بھی عنایت فرمائے بزرگ نے جو چشم باطن سے اوسکی طرف دیکھا دیکھتے ہی دفعتًا ایسی صفائی اور بینائی اوسکی وجود مین پیدا ہوگئی کہ ہزارون کوس کا حال اوسپر عیان ہونے لگا سب کاروبار چھوڑکر اونکی پاس بیٹھ رہا جب اوسکے زن و فرزند اور عزیز اقارب کو خبر ہوئی سب جمع ہوکر بزرگ کی خدمت مین آئے اور بدرجہ غایت واویلا کی کہ ہماری سبکی اوقات بسری اسکی نوکری سے ہوتی ہی جب زیادہ تنگ اور دق کیا تو بزرگ نے اوس کیفیت کو جذب کرلیا اور فرمایا کہ جا بے جا چلا جا رسالدار چلا گیا مگر تمام عمر اوسکے دل سے اوس دولت بے بہا کے جاتے رہنے کا قلق نگیا ایک دفعہ اوسکا ایک عزیز بفاصلہ دو سو کوس کے تھا اوسکا انتقال ہوگیا از راہ کشف اوسکو معلوم ہوگیا کہ وہ مرگیا جب وسنے اوسکے مرگ کا ذکر کیا تو لوگون نے کہا کہ تمکو تو ابھی وہ بات حاصل ہی تم کیون افسوس کیا کرتے ہو اوسنے کہا کہ جیسے شیشی مین گلاب بھر کرکے اوسکو نکال لیتے ہین اور بعد نکالنے کے شیشی مین خوشبو اوسکی آتی ہی ایسا ہی میرا حال ہی فقط بعض موقع پر زن و فرزند بھی ہارج حصول فیضان راہ خدا تعالی ہوجاتے ہین **شعر**

در راہ خدا کہ رہ زنانند
این راہ زنان ہمین زنانند

**نقل** کشمیر میں ایک شخص ایک بزرگ کے پاس نان و کباب پکا کرکے گیا بزرگ کو نان و کباب سے زیادہ شوق تھا کہا کر بنظر التفات لطوبی اوسپر مہربان ہوے اوسکے قلب کو آئینہ مجلی بنا دیا پانسو پانسو کوس نظر اوٹھاتی ہی سب کچھ نظر آتا تھا کوئی حجاب نرہا جب یہہ بات اوسمین پیدا ہوگئی تو ایک بہار پر جا بیٹھا بیس ۲۰ سال تک یہہ حالت قائم رہی بعد اسکے یک لخت چراغ سا گل ہوگیا وجہ یہہ تھی کہ اوس شخص نے نہ اول مجاہدہ کیا تھا نہ بعد اس فیض و فائدہ کے کچھ مجاہدہ کیا نہ اوس بزرگ کی صحبت مین رہا فقط نگاہ پر بھروسا کرکے بیٹھ رہا کامل کی نظر تھی کہ بیس ۲۰ برس تک اوسکا اثر رہا باقی خیریت رہے قسمت اوس شخص کی جو جہد و ریاضت کے طریقہ سے بہرہ یاب فضل اور کشود یاب مقصود ہو وے ۹

بد وجہد اینجا بباید سالہا — تا کہ اینجا قلب گردد حالہا

ذکر مولے دولتے باشد عظیم — نے بدست آید ز گنج مال و سیم

ہر کہ حق را خواست حق او را بخواست — شوق مولے بہترین کیمیاست

ہر کسے کو مائل یاد خداست — خاک راہش طوطیای چشم ماست

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ہر طالب صادق پر ضرور ایک روز فضل فرماتا ہی خواہ جلدی خواہ بدیر

سے باید بود مردے باید بود — سر تا بقدم بدرد مے باید بود

دایم سبقے ز عشق مے باید خواند — در کوچہ دوست گرد مے باید بود

ایک بزرگ زبان صدق بیان سے سنا گیا کہ جسطرح کہار بلا بوجہ کے رستہ بآسانی طی نہین کرسکتا اور تیز نہین چلسکتا ایسے ہی طالب کا حال ہی کہ بلا جد وجہد کامل سے سلوک طی نہین ہوتا ہی اور بغیر ذکر و شغل کے قلب مردہ کھلتا ہی جناب غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہین مَوْتُ الْقُلُوْبِ اَلْغَفْلَۃُ عَنِ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ وَعَنْ ذِکْرِہٖ ٭ نقل ایکبار ہم سنبھل سے مرادآباد کو جاتے تھے چند کہار ملے کہ اونکے پاس کوئی بوجہ نہ تھا ہمسے بولے میاں صاحب اپنا اسباب وغیرہ ہمکو دیدو تاکہ ہم بھنگہ مین رکھ لین ہمنے انکار کردیا لَا تَزِرُ وَازِرَۃٌ وِّزْرَ اُخْرٰی ناچار اونھون نے دو چار پتھر رستہ سے اوٹھالیئے اور اپنے بھنگہ مین رکھ لیے اور بہ تیز رفتاری چلدیے ہم سمجھ گئے کہ بیشک یہہ عادی اسی بات کے تھے ایسے ہی جو طالب جد وجہد کے عادی ہوجاتے ہین اونکو بے جہد کے لطف نہین آسکتا

در رہ حق درگذر از خانمان — تا بیابی خانہ دار الامان

اندرین معنی بکن کوشش چنان — تا ز چشم تو توئی گردد نہان

عارفانہ جہد کن در کار دل — تا بیابی قربت دلدار دل

سالکان را جہد باید دائما — تا نماند در نظر غیر از خدا

انبیا و اولیا این کردہ اند — نخل حق در باغ دل پروردہ اند

جهد را یک اثرے خاص بود — داند آن کو کہ باخلاص بود
جهد جاہد کہ پے حق باشد — ہر حجابے کہ بود شق باشد
جهد کن جهد زہستی بگذر — از خود یہا بدرستی بگذر
جهد کن تا حالت الا نہ شود — منزلت سر کما کا نہ بود
جهد کن تا صحبت روح ای دلی — غالب آید بردولت ازگیدلی
اگر میکشی بار رفیلان درآے — وگرنہ محبان جواشتر درآے
گر آہنگ این بحر داری درست — بکام نہنگ ست گام سخت
گل باغ جوی ز بن خار گیر — سر گنج داری ز دم مار گیر
چو پروانہ آنکس کہ سوز زندہ نیست — بر فر شمع معنی فرو زندہ نیست

عوام الناس کا وجود روح پر غالب رہتا ہی اور روح مغلوب ہوتی ہی اور خاصان خدا جو ریاضت و مجاہدہ کرتے ہین مجاہدہ کرتے کرتے روح اونکی وجود پر غالب ہو جاتی ہی اور وجود مغلوب ہو جاتا ہی اور روح کے غالب ہونے سے وجود بھی ایسا لطیف ہو جاتا ہی اگر اونکی کمر مین کمر بند ڈالکر نکالو تو نکل جاتا ہی جب ولی اس مقام پر پہونچتا ہی تو نعرہ ارواحنا اجسادنا کا بلند کرتا ہی بعض اس سے نزول کرتے ہین اور بعض اس مقام پر قرار پکڑ جاتے ہین جیسے الیاس علیہ السلام اس مقام مین مستقر ہین کہ جسم کے ساتھ زندہ ہین اور صفت روحانیت رکھتے ہین سالک بلیغ جہانتک ہوسکے تعلقات سے پاک ہوکر سعی کرے بے رنج گنج کا حاصل ہونا محال ہی اور کنج کوئی سوا توحید کے نہین

درین رہ مرد را تجرید و تفرید — بباید تا کشاید کار توحید
نخستین مرد را تجرید باید — ز دون حق بدل تفرید باید

**نقل** حضرت بایزید بسطامی رحمت اللہ علیہ کے پاس کوئی آیا اور اوسنے کہا فلان شی کی مجلو حساب کے سمجھنے کی ضرورت ہی ذرا آپ گن کر سمجھا دیجیے جسقدر اعداد بہ کثرت اوسنے بیان کئے آپنے سب کا مجموعہ ایک بتایا اوسنے عرض کیا یہ کیا حساب ہی آپنے فرمایا مجکو سوا ایک کے کچھ نہین آتا ۵

| | |
|---|---|
| در ہر چہ نظر کنی بہ تحقیق | جز نور رخ تو نیست منظور |
| در چشم یقین بجز یکے نیست | احول کہ دو دید ہست معذور |

روح کو کارخانہ محبت سے دو صفت عطا ہوئی ہین ایک بندگی دوسری ازادی بندگی حقیقت فقر ہی اور آزادی حقیقت تصوف جسکو یہہ دونو حال نہین ہین دو صفوتات سے محروم ہے بندگی معرفت نفس ہے اور بے معرفت نفس فقر سے آگاہی محال آزادی معرفت حق ہی بے معرفت تصوف کیا ہے ان دونو کے یگانگی و یکتائی کا حصول دشوار

| | |
|---|---|
| چون تو در نفس خود زبون باشی | عارف کردگار چون باشی |

عارف حق وہی ہی کہ دنیا کی گرد اوسکے گرد نہ آوے اور مایہ عافیت اوسکا سرمایہ نہو ۵

| | |
|---|---|
| ما روے ترا قبلہ جان ساختہ ایم | ہر نطع غمت ہر دو جہان باختہ ایم |
| در اصل سمند ما چنان دور دوست | کز کون و مکان بیشتر ک تاختہ ایم |

نقل ایک آزاد مشرب قلندر صورت کسی شہر مین گشت کررہے تھے ناگاہ اونکی نگاہ ایک مکان کے بام پر رساہوے ایک حور طلعت زیبا منظر پری دیدار کو دیکھا کہ لب بام جلوہ افروز ہی دیکھتے ہی دل مضطرب ہوا نگاہ چار ہوتی ہی ہوش و حواس مین خلل آیا ہمت ناچار ہوی صبر نے الوداع کیا گھبراکر بیٹھ گیا اور سر زانو پر رکھکر سوچا کہ عاشقان ذات کو ایک ذرا سی صنعت پر ایسا مشغوف ہونا اور اپنے قابو سے جاتا رہنا خلاف طلب و عشق ذات ہی طالب ذات کو ہمہ تن اپنے معشوق حقیقی کی طرف متوجہ رہنا چاہیے ۵

| | |
|---|---|
| نہ بادم تا بہر کوے درآیم | نہ ابرم تا بہر سوے درآیم |
| نہ آن مرغم کہ گردم صید ہر دام | نہ آن بحرم کہ گیرم با خس آرام |
| نہ آن خاکم کہ افتم زیر پاسے | نہ آن آبم کہ روآرم بہر جاسے |
| توہی مقصود گر مشغول غیرم | توہی معبود گر نزدیک دیرم |

اسی خیال مین تھا کہ نالہ و بکا کی صدا اوس مکان سے بلند ہوی اور ایک شخص خبر لایا کہ اس

مکان مین ایک بت چہاردہ سالہ دشمن ایمان عالم تھی مرگ مفاجات نے اوسکو ہلاک کیا اور اوسکا ماہ حسن خسوف مین آیا درویش ہنسا اور بولا ؎

| | |
|---|---|
| بس نیرنگ ست یار و لخواہ ایدل<br>اصل ہمہ رنگ ہا ازان بیرنگ ست | قانع نشوی برنگ ناگاہ ایدل<br>من احسن صبغۃ صبغۃ اللہ ایدل |

سچ ہی عشق حقیقی جس دل کے اندر پرتو افگن ہوتا ہی اوسمین کسیکے عشق اور محبت کی کچھ گنجایش نہین رہتی جب بیرنگی رنگ کھاوے تب سب جھگڑا جھانٹا جاوے ؎

| | |
|---|---|
| عشق تو نظر بہر گہ افگند<br>دل خانہ صبر اساس میکرد<br>آن مرغ کہ از تو دانہ یافت<br>بلبل چو نسیم گل بیابد | از نیک و بدش بر مد پیوند<br>ان قاعدہ را غم تو بر کند<br>دشوار شود اسیر بر بند<br>در سایہ خار نیست خورسند |

عاشقان ذات سوائے ذات اور کسیکے طالب نہین ہوتے اگر اتفاقاً کوئی وسوسہ یا خدشہ کبھی طبیعت مین آیا ہی تو اوسیوقت رفع ہو جاتا ہی اور ذکر مدام اور فکر تمام کے سوا کوئی اونکا محرم اور ہمراز نہین ہوتا

| | |
|---|---|
| بوالعجب صورتیست صورت عشق<br>عشق را بوحنیفہ درس نگفت<br>مالک از کان عشق بیخبر ست | چار مصحف از و یک آیت نیست<br>شافعی را درو روایت نیست<br>حنبلی را درو حکایت نیست |

دیوانگان عشق اور پروانگان شمع بے تعداد ہین مگر شرف یابان جمال اور سیراب لبان وصال بہت کم

مرغیکہ درین بحر گذر دار دکو وان قطرہ کہ از قعر خبر دار دکو

حدیث اِذَا عَرَفْتَ ظَاهِرَ الْعِشْقِ فَعَلَيْكَ بِالْفَنَاءِ عَنِ الْعِشْقِ كَانَ الْعِشْقُ حِجَابًا بَيْنَ الْعَاشِقِ وَالْمَعْشُوقِ ؎

| | |
|---|---|
| نہان اندر نہان اندر جمالش<br>توئی عاشق بظاہر در طریقت | بگوش دل کند فہم کمالش<br>توئی معشوق باطن در حقیقت |

نہان در خویش ہیند آشکارا — شود عاشق بروے خود نگارا
چو عاشق گشت و اندر وی معشوق — نداند او نشان جز کوے معشوق

ایک شخص نے جناب قبلہ و کعبہ سے موتوا قبل ان تموتوا کے معنی دریافت کیے ارشاد ہوا کہ حقیقت اور ماہیت اس حالت کی بدون حصول حالت بی حالت کہ انسان ظلوم و جہول پر منکشف نہین ہو سکتی معنی اس رمز کے ظاہر ہین مگر بے حصول حالت کے اسکا سمجھ مین آنا محالات سے ہی اگر نابینا کے سامنے سرخ سبز زرد رنگونکی کوئی بیان کرے سوا نام کے وہ نابینا کیا سن سکتا ہی اور کیا سمجھ سکتا ہی بہوت فی الحقیقت حیات ہی موت نہین ہی ؎

بہر آن گفت آن رسول خوش پیام — رمز موتو قبل موتوا اے کرام
مرگ آن کان اتفاق امت ست — کاب حیوان درون ظلمت ست
نے چنان مرگ کہ در گوری روی — مرگ تبدیلی کہ در نوری روی
مردہ شو تا یخرج الحی الصمد — زندہ زین مردہ بیرون آورد
چون بمردی تو ز اوصاف بشر — بحر اسرارت نہد بر فرق سر
آب دریا مردہ را بر سر نہد — در بود زندہ ز دریا کے رہد
محو می باید نہ نحو اینجا بدان — گر تو محوی بیخطر در آب ران
بے حساب ماہدان ای ذو لباب — مرگ را بگزین و بردار این حجاب
غیر مردن نیست فرہنگے دگر — در نگیرد با خدا اے حیلہ گر
سر موتو قبل موتوا این بود — کز پس مردن غنیمت ہا رسد

انتقال اور غیر انتقال روح کا فرق ہی ظاہری موت مین انتقال روح ہوتا ہی اور باطنی موت مین انتقال روح نہین ہوتا باطنی موت کی مثال ایسی ہی جیسے کوئی خواب مین خواب دیکھے اور یاد رکھے ظاہری موت مین یہ بات حاصل نہین ہوتی اور اوسکا حصول بمدد ادراک اور انکشاف جہد و فقر پر موقوف ہی ؎

بمیر از خویش تا یابی رہائی — کہ پیوند تو آمد این جدائی

| | |
|---|---|
| پاک شو از خویش ہمہ خاک شو | تا کہ ز خاک تو بروید گیاہ |
| ور چو گیا خشک شوی خوش بسوز | تا کہ ز سوز تو فروزد گیاہ |
| ور شوی از سوز تو خاکستری | باشد خاکستر تو کیمیا |
| ہم مٹ گئے تو صورت ہستی نظر پڑی | ویران جو آپ ہو گئے ہستی نظر پڑی |
| دیکھا تو خاکساری ہی عالیمقام ہے | جون جون بلند ہم ہوئے پستی نظر پڑی |

استقلال اور مواظبت ذکر و فکر ضروری ہی جب راہ رو صادق باستقلال تمام و جد و جہد مالا کلام اپنی کام مین لگا رہتا ہی تو ایکدن باغ وصال اور جام حصول سے ضرور شاد کام ہوتا ہی لیکن بے تقدیر کچھ نہین ہوتا ایکبار ایک شخص کو حضرت قبلہ و کعبہ نے ایک ورد کسی مدعا کے لیے تعلیم فرمایا اوسنے چند روز کے بعد شکایت کی کہ ابھی تک کوئی ظہور نہین ہوا آپنے فرمایا **نقل** حضرت موسی علیہ السلام کوہ طور کو تشریف لیے جاتے تھے راہ مین اونکو تین شخص ملے ایک لڑکا اور دو اسکے ماں اور باپ اونھون نے حضرت موسی علیہ السلام سے استدعا کی کہ یا نبی اللہ ہماری طرف سے جناب باری مین یہہ عرض کرنا جسقدر ہماری قسمت کا زرق ہی ایک دفعہ ہمکو سب دیدے تا کہ ایکبار ہم سیر ہو جاوین اب تنگدستی کے ہاتھ سے نہایت تنگ آ گئے ہین موسی علیہ السلام نے وعدہ کیا اور کوہ طور پر جا کر عرض و معروض کی بعد اونکا پیام پیش کیا حکم ہوا یا موسی جیسا اونکی تقدیر مین روز ازل لکھا گیا اوسکا ظہور ہو رہا ہی اونسے کہو کہ نوشتۂ ازل پر صابر و صامت رہین موسی علیہ السلام نے پھر عرض کیا کہ یا رب العزت کچھ تو اونکے واسطے ہونا چاہیئے حکم ہوا اچھا ایک ایک دعا اونکی جو جو مانگیں مستجاب ہوگی اونسے کہدو کہ اپنی حسرت دل نکالین حضرت کلیم اللہ نے پھر مژدہ ان تمنائیون کو جا کر سنایا عورت نے پہلے دعا مانگی کہ خدایا مجکو کمال حسن و جمال عطا کر اوسیوقت ماہ دو ہفتہ بن گئی ایک امیر شکار کھیلتا ہوا اوسطرف آنکلا دیکھتے ہی غش کر گیا اور زبردستی اوسکو اپنے ہمراہ لے گیا جب شوہر نے دیکھا کہ مفت عورت گئی اوسنے دعا مانگی خدایا میری عورت ایسی بد صورت ہو جاے کہ جسکے سبب امیر اوسکو نکال دیوے اور اوسکی عصمت مین فرق نہ آوے اوسیوقت عورت بد ہیبت ہو گئی اور امیر نے گھر پر پہونچکر جو دیکھا تو خادمون سے کہا کہ اسکو جہان سے لائے ہو

وہین پہونچا و جب ہان عورت آپہونچی تو اوسکی بدصورتی سے بیٹا مغموم ہوا اوسنے دعا کی کہ خدایا جیسی میری مان تھی ویسی ہی ہو جاوے اسوقت حالت اصلی مین آگئی العرض موسی علیہ السلام کی سفارش بھی مقبول سرکار ہوی اور اونکی دعائین بھی مستجاب ہین مگر سرکاری مرضی مین کچھ فرق نہ آیا ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| گر زمین را باسمان دوزی | | ندہندت زیادہ از روزی | |
| لاکھ سیانپت کو بڑھ کر دیکھو سب کو سے | | ان ہونی ہونی نہین ہونی ہوی سو ہوے | |

طالب مستقل مزاج اور سختہ کار کم ہوتے ہین کہ اول سے آخر تک برابر جد و جہد کرتے ہین ورنہ اکثر ایسے ہوتے ہین کہ چند روز کچھ ذکر و شغل کیا اگر اونکی مرضی کے موافق کچھ ظہور ذوق و شوق وغیر کا ہوا تب تو آیندہ کو بھی کرتے رہے ورنہ چھوڑ دیا بعض ایسے ہوتے ہین کہ جیسے سنگ و آہن مین آگ پیدا ہوتی ہے اسیطرح آتش شوق اونکی اندر پیدا ہوی اور بجھ گئی

| | |
|---|---|
| اے بسا آتشے کہ ناگہ جسیت | پرورش چون نیافت زود نشست |
| شررے راکہ جست زاہن و سنگ | بے فروزینہ مشکل ست درنگ |
| ورفروربہ چون بدو یابد | بہرہ از لقائے خود یابد |
| ورتو باینہمہ اش دہی پیوند | شعلہ گرددلقدر ہمہ بلند |
| تا بجد یکہ عالم افروزد | ہرچہ یابد ز خشک و تر سوزد |
| گرد انسان ز نا نہ او روز | کہ نماند نشانہ وش معتدور |
| ہچنین جذبہ کز درون خیزد | بگریبان جان در آویزد |
| گرچہ باشد ضعیف و زود زوال | یابد از تربیت جمال و کمال |

ایکبار حضرت قبلہ نے مولوی قلندر علی رئیس پانی پت کو یا بدیع العجائب بالخیر پڑھنے کو بتایا اور یہ قید لگادی کہ جب تک مدعا پورا ہووے اوسکو پڑھتے رہو عورت سے پرہیز رکھنا چند روز کے بعد اونھون نے بے پرہیزی شروع کردی اور پھر عدم حصول مدعا کی شکایت حضور سے کی آپنے پوچھا کہ مولویصاحب تمام عمر آپ کو نماز روزہ و کلمہ کے ادا کرنے مین گذری اسکا کیا ظہور آپنے دیکھا ہی مولویصاحب نے

عرض کیا ابھی تو کچھ ظہور نہیں ہوا فرمایا افسوس کا مقام ہے جسکو کرتے ہوئے ایک عمر تمام ہوئی اوسکی ناکامی کا غم نہیں اور ایک وظیفہ کی ناکامی سے باوجود قطعی قید و پرہیز کے غم ہے سمجھنا چاہیئے مرد کا کام عورت سے جماع کرنا ہی نہ حمل رکھ دینا اور حمل کا رہنا اور نہ رہنا خدا تعالیٰ کے قبضہ قدرت میں ہے ہمارا کام بتا دینا تھا سو ہمنے تمکو بتلا دیا اثر ہونا یا نہونا ہمارے قبضہ میں نہیں اگر باستقلال و مواظبت چندے صبر کروگے جو ظہور ہونا ہے ہوگا حق پر توکل اور بھروسا رکھنا چاہیے ؏

| | |
|---|---|
| خدا ہرچہ خواہد کند بندہ باش | رضا پیش گیر و سر افگندہ باش |
| از لطف تو ہیچ خستہ بے برگ نماند | وز جوے تو ہیچ تشنہ بی آب رفت |
| چون برق شد از غم تو ہر دم نفسم | بے نعرہ چون رعد ندید ست کسم |
| سرگشتہ چو ابر میروم گرد جہان | باشد کہ بدریاے وصالت برسم |
| از لطف تو ہیچ بندہ نومید نہ شد | مقبول تو خبر قبول جاوید نشد |
| لطفت بکدام ذرہ پیوست دمے | کان ذرہ بہ از ہزار خورشید نشد |

ایکبار ارشاد ہوا کہ طالب دو قسم کے ہمارے پاس آتے ہیں ایک طالب طریق دوسرے طالب حق جو طالب حق ہیں اونکو استقلال لازمی ہے۔ ایکبار عوام میں سے ایک شخص نے اسرار دریافت کرنا چاہا فرمایا ؏

| | |
|---|---|
| اسرار حقیقت نشود حل بہ سوال | نے نیز بدر باختن نعمت و مال |
| تا جان نکنی خون نخوری پنجہ سال | از قال ترا رہ نہ نمایند بحال |
| حدیث از مطرب و مے گو ز راز دہر کمتر جو | کہ کس نکشود و نکشاید بحکمت این معما را |

راز و اسرار کا اظہار خلاف طریقت ہے سینہ کے باسینہ میں رکھنی بہتر ہے اگر از راہ باطن کوئی بات کسی پر منکشف ہو تو ہمسے بھی اوسکا بیان کرنا نہ چاہیے شیخ سے زیادہ کوئی طالب کے واسطے غمخوار اور رازدان نہیں ہوتا مگر اسرار الٰہی اگر شیخ سے در پردہ رکھنی چاہئیں تو مناسب ہے ؏

| | |
|---|---|
| جملہ علت بگوے راز مگو | وانچہ نشنیدہ تو باز مگو |
| راز در دل چو مرغ دانہ بود | راز بر دل چو دود خانہ بود |

| زانکہ باشد قوی ضعیف آواز | باقوی گوے از بگوے راز |
|---|---|
| وین مرکب راہ وار میران و مگو | از دفتر عشق حرف میخوان و مگو |
| مے بین و مکن ظاہر و میدان و مگو | خواہی کہ دل و دیدہ سلامت ببری |

اسرارات الٰہی گوناگون منکشف ہوتے ہین اور مختلف ہوتے ہین جو ایک پر مکشوف ہوتے ہین وہ دوسرے پر نہین ہوتی اسرارات آلٰہی مین یہان تک فرق وتفاوت ہوتا ہی کہ جو مرید کا معاملہ خدا سے ہوتا ہی اوسکی خبر پیر کو بھی اکثر اوقات نہین ہوتی باوجودیکہ مرید پیر سے تربیت اور تعلیم پاتا ہی اور بعد طی سلوک مرتبہ وصول کو پہونچتا ہی اور ایسا ہی پیر کے ساتھ خدا کا معاملہ راز ونیاز کا ہوتا ہی کہ اوسکی خبر مرید کو نہین ہوتی غرض کہ کشف رموز اور اسرارات کا اچھا نہین ہی ۔ ع

| کہ بسے صف ز احقان انیجاست | لب بہ بند از بیان کشف رموز |
|---|---|
| عاقلان راکفایت از ایماست | پیش نااہل کشف کردن سر |

طالب دو قسم کے ہین ایک ایسے عالی حوصلہ اور عالی ظرف ہین کہ جو کچھ اونکو فیض وفائدہ کسی بزرگ سے ہوتا ہی یا اونکے وجود مین حالات وارادات ظاہر ہوتے ہین سب کو ہضم کر جاتے ہین اور جو اسرار الٰہی اونپر منکشف ہوتے ہین اوسکو زبان پر نہین لاتے اور جو تنگ ظرف ہین ذرا سا فیض فائدہ کسی بزرگ سے جہان اونکو ہوا یا کوئی اسرار اونپر کھلا جامہ سے باہر ہوجاتے ہین جیسے تابہ آہنی گرم پر جسوقت چند قطرہ آب پڑتے ہین تو چڑچڑ کی آواز آنے لگتی ہی اور اوسکو افشا کرتے ہین ہر طرح سے ضبط کرنا اور چھپانا راز کا بہتر ہی اور حضرت خواجہ قطب الدین فرماتے ہین کہ بعض اولیا اللہ جو اسرار کو ظاہر کرتے ہین وہ تجلیات شوق مین از راہ سکر گفتے ہین اور بعض کامل حال ایسے ہوتے ہین کہ وہ اسرار دوست کو ظاہر نہین کرتے اور نیز فرمایا کہ کئی سال تک ہم خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین آے کبھی اسرار دوست کا اونکی زبان پر نہ آیا کامل حال وہی لوگ ہوتے ہین کہ ابتدا مین سر دوست کو کشف نکرین تاکہ اور اسرار سے واقف ہون ۔ ع

| در کوے اختیار بدست زبان مدہ | در بارگاہ حضرت سلطان سخن مگو |
|---|---|

| | |
|---|---|
| از دل بپرس هر چه بگوید همان بگو | تا مشورت بدل نکنی دل بهان بده |
| دل هم اگر ز بادهٔ توحید مست شد | هشیار باش و رکف دل همعنان مده |
| بیرون در بخلق برآئین خلق باش | کس را بسوے راز درونی نشان مده |
| صد سر درین رہ از پی یک حرف می رود | خاموش باش هان سر خود رایگان مده |

دن رات یاد و بود و ذوق سوق حق مین بسر کرو بے خوف دوزخ اور بلا تمنائے بهشت طاعت عبادت خالص طور پر کرو

| | |
|---|---|
| هر آن کو غافل از حق یکزمان ست | در آن دم کافر ست اما نهان ست |
| نزد اہل دل بود دین کاستن | بر عبادت مزد از حق خواستن |
| رو حدیث ما عبدناک ای فقیر | از کلام شاه مردان یاد گیر |
| چشم با جر عمل از کوری ست | طاعت از بهر طمع مزدوری ست |

نہ سوائے ذات حق کسیکی طرف توجہ کرو نہ کسیکے دل مین اپنی محبت رکھو جو کچھ مانگنا ہو اوس سے مانگو ہر کام مین ہر معاملہ مین اوس پر بھروسا صادق کرو طاعت عبادت مین خلوص مد نظر رکھو

| | |
|---|---|
| مقصود دل عاشق شیدا همه او دان | مقصود تن وامق و عذرا همه او دان |
| بینائی هر دیدهٔ بینا همه او بین | زیبائی هر چهرهٔ زیبا همه او دان |
| یاری دہ محنت زده مشناس بجز او را | فریادرس بیکس و تنها همه او دان |
| در سینه هر غم زده ظاهر همه او بین | در دیدهٔ هر دل شده پیدا همه او دان |
| هر چیز که دانی همه او دان که همه اوست | یا هیچ مدان هر دو جهان با همه او دان |
| مخلص می باش حق گزاری اینست | نیکی می ورز خیر جاری این ست |
| جز حق مپرست و بر کسے دیده مبند | تفسیر کلام رستگاری اینست |

اور از راه جد و جهد توحید پر استقلال اور استقامت اور یک سوئی حاصل کرو

| | |
|---|---|
| آنانکه ره عالم توحید ندیدند | بیهوش سوے عالم توحید دویدند |

| | | | |
|---|---|---|---|
| در عشق چو دیدند ہمہ معنی اثبات | | اثبات نماندند ہمہ نفی گزیدند | |

ایکبار فرمایا کہ ہمارے والد ماجد سید احمد علی صاحب رحمت اللہ علیہ نے نصیحت فرمائی اگر جان جاتی ہو اور مال کے ڈنڈ لینے سے بچ جاے تو مال کوی چیز نہیں وہی ڈالے اور جان کو بچاے اور اگر ابرو جاتی ہو اور جان و مال دونوکی صرف کرنے سے ابرو بچ جاے تو آبرو کا بچانا ضروری ہی دونوکو صرف کرے اور آبرو کو بچاے اور قایم رکھے اور اگر جان اور مال اور ابرو سب مٹ جاے او خدا کا وصال نصیب ہو تو سبکو خدا کے حصول پر تصدق کرے ۵

دھن دے جیکو راکھیے جی دے رکھیے لاج
جیو لاج دھن دیتجیے ایک پریت کی کاج
سالکانے کہ قدم در رہ جانانہ زوند
پشت پا بر فلک از ہمت مردانہ زوند
نقد جان کردن نثار یار دشوار است و بس
کے وہ ہر شمع چون پروانہ جان زاہر مگس
جان چہ باشد پیش جانان صد ہزار
جان بے جانان کجا آید بکار
اہل ہمت جان و تن در باختند
سالہا با سوختن در ساختند
زندہ دل باید درین رہ صد ہزار
تا کند در ہر نفس صد جان نثار

اور جہان رہو ہر حال مین اور ہر لباس مین با خدا رہو ۵

نمی گویم کہ از عالم جدا باش
بہر جاے کہ باشی با خدا باش
ای گدا ہر جا نشینی باخدا دیوانہ باش
خواہ در مسجد نشین و خواہ در بتخانہ باش

اور اگر ذکر شغل کے کرنے سے طبیعت تنگ آے اور ذوق شوق حق قلب مین نہو تب بھی کیے جاؤ چکی چلاے جاؤ کچھ نہ کچھ دال دلیا ہوی رہیگا ۵

رام نام لیت رہو جب لگ گھٹ مین پران
کبھی تو دین دیال کے بھنک پڑیگی کان
فریاد مے تو ان کرد گر درد و سر نہ باشد
خواب عدم تو ان رفت گر نوحہ گر نہ باشد
ما و تو ای پری وش در کیش ہم تمامیم
گر از تو بہتری نیست از ما بتر نہ باشد

جو طالب حق فقیر مجذوب یا سالک پابند شریعت یا آزاد ملے سب ملو سب سے فیض و فایدہ کے ملتجی رہو

قال اور حال کسیکی اعتراض نہ کر و خدمت جو کچھ ہو سکے کرو سب کے ساتھ ادب و تعظیم سے پیش آؤ

نقل ایک بزرگ کی عادت تھی کہ جب فقیر کی وضع ظاہری خلاف شرع دیکھتے اوسکی نسبت صلب کرنے لگتے ایکدفعہ چند فقیر لنگوٹ پوش ملے ایک شخص ونمین ایسا بھی تھا کہ جسکے سر پر کلاہ رکھی بزرگ مذکور اونکو خلاف شرع دیکھکر ناراض ہونے لگے ہمنے سمجھایا کہ آپ کیون ناراض ہوتے ہین مخلوق خدا رنگا رنگ ہے اگر وہ خلاف شرع ہین تو اپنے واسطے ہین بقول حافظ ؎

| | |
|---|---|
| من اگر نیکم و گر بد تو برو خودرا باش | کہ گناہ دگرے بر تو نخواہند نوشت |

لیکن اوس بزرگ نے نمانا اور حسب عادت نسبت سلب کرنیکا ارادہ کیا جو فقیر اونمین کلاہ پوش تھا معاجست کرکے اونکے آگے آیا اور یہ شعر پڑھا

| | |
|---|---|
| خاکساران جہان را بحقارت منگر | تو چہ دانی کہ درین گرد سواری باشد |

اس شعر کے پڑھتے ہی اوس بزرگ کا حال ابتر ہوگیا اور وہ فقیر چلدیے جب ہوش آیا تو کہنے لگے کہ وہ فقیر صاحب کہان ہین ہمنے کہا مسافر تھے چلے گئے اور ہم آپ کو اسیواسطے کہتے تھے کہ کسیکے حال سے معترض ہونا نہین چاہیئے وہ بزرگ بولے کہ حضرت اب مجھے لعنت ملامت نفرمایے اور اونکو تلاش کرا دیجیے غرضکہ تلاش کرتے کرتے سرا مین ملگئے اون بزرگ نے اوس فقیر کلاہ پوش کی بہت منت سماجت کی اور آیندہ کو اس حرکت سے توبہ کی تب وہ اونکے حال پر مہربان ہوئے اور حال اونکا اصلاح اور درستی پر آگیا ؎

| | |
|---|---|
| مردان رہش زندہ بجانے دگرند<br>منگر تو بدین چشم بدیشان کایشان | مرغان ہوائش ز آشیانے دگرند<br>بیرون ز دو کون در جہانے دگرند |

مصرع چیزے بدہ درویش را چیزے مگو درویش را

| | |
|---|---|
| ہر بیشہ گمان مبر کہ خالیست<br>در مذہب عشق گر درستی<br>وندہ مرسان کہ باز جوشی | شاید کہ پلنگ خفتہ باشد<br>با خلق جہان مکن درشتی<br>مخراش کزان بسے خروشی |

منشی فضل رسول صاحب جب کبھی ارادہ کسی جگہ کے جانیکا کرتے تھے ارشاد ہوتا تھا ؎

| گفت حق اندر سفر ہر جا روی | باید اول طالب مردے شوی |
|---|---|

جو بزرگ تمکو جس قسم کا ملے اور جو کچھ تمکو فیض و فایدہ ازراہ توجہ یا نظر یا القا حاصل ہو حاصل کرو اور اوسکو مت چھوڑو مجذوبون سے بہی بے خوف ملو ایک مجذوب مسکین شاہ نامی بڑے صاحب کمال اور اہل حال تھے اور اونکو فیض روحی حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ہوا تہا وہ منشی فضل رسول صاحب سے بکثرت ملتے تھے ایک روز اونہون نے منشی فضل رسول صاحب کے ساتھ کہانا کہاتے وقت ایک لقمہ ایک اچہوت نوجوان کو کہلا دیا اوسکے کہانے سے ایسا حال پیدا ہوا کہ رات دن گلی کوچون مین دیوانہ وار پہرتا تہا اور سبحانی ما اعظم شانی کہتا تھا اور ایکدن ایک شخص نور دین نے شکایت کی کہ مین بہت بزرگون سے ملا مجھے کشف نہوا اوسیوقت آپ نے اوسکو گتا چوسنے کو اپنا جہوٹا دیا معًا اوس کے چوستے ہی کشف ہوگیا اور دور دور کے شہرونکا حال بے حجاب اوسکو نظر آنے لگا ایک حیرت سے اُسکو ہوگئی کبہی آنکہین کھولتا کبہی بند کرتا کبہی کہتا کہ خواب ہے یا بیداری جب شاہ صاحب نے دیکہا کہ اسکو حیرت ہوگئی ہے اور اسکا حال ابتر ہوجائیگا تب آپ نے اوسکے سینہ کیطرف جو ہاتھ کیا تو وہ کشف جاتا رہا جب منشی فضل رسول صاحب نے اونکا حال حضرت کی خدمت مین عرض کیا آپ نے تحریر فرمایا کہ تم اونسے بے خوف اور بے اندیشہ ملو تمھاری حال مین اونکی صحبت اور فیضان سے کچھ تغیر نہوگا چنانچہ منشی فضل رسول صاحب اونسے ملتے رہے اور اونہون نے اون کا نام شیر شاہ رکہا تہا چونکہ نسبت حضرت کی ذاتی تہی جو طالب نسبت باطنی حضرت سے مستفیض ہوجاتا تہا اوسپر پہر کوئی نسبت سالک یا مجذوب کی غالب نہین آتی تہی اور نہ وہ طالب پہر کسی بزرگ کیطرف رجوع ہوتا تہا اور نہ کسی پر اوسکا عقیدہ آتا تہا ایکبار ایک شخص آپ کی خدمت مین بارادہ بیعت گیا بہرام شاہ نام تھا عمر ساٹھ برس کی تہی ضعیفی کے عالم مین ولولہ یاد حق نے اوسکے دل مین جوش مارا اور حضور اقدس کی خدمت مین حاضر ہوا آپ نے مقام پوچھا اور فرمایا کہ پہلے جناب مولانا نیاز علی صاحب پیر بہٹی نقشبندی خلیفہ حضرت شاہ حبیب اللہ صاحب سے ملنا پہر خلیفہ جلال الدین و جمال الدین مریدان مولوی شاہ نیاز احمد

صاحب بریلوی چشتی سے اور اعظم علی شاہ صاحب نقشبندی سے ملنا اور اونسے بہی اپنے واسطے کچھ عرض کرنا جیسے تعلیم و تلقین فرماوین اوسکو قبول کر کے جہد و جہد مین شاغل ہونا خداوند کریم فضل فرماوینگے جب بہرام شاہ میرٹھ آئے سب صاحبون سے ملے سب نے اپنا اپنا انکسار ظاہر کیا اور یہی راے دی کہ حضرت قبلہ ہم سب سے بہتر اور افضل ہین تم سواے اونکے کسیکے طالب مت بنو وہ دوبارہ حاضر ہوا اور سب اپنا حال عرض کیا تب آپ نے فرمایا کہ چندے پیران کلیر مین حضرت علی احمد صاحب صابر رحمت اللہ علیہ کے مزار پر جاروب کشی کرو اور رہو جیسا وہان سے ارشاد ہو وہ کرنا بہرام شاہ پیران کلیر مین ایک عرصہ تک جاروب کشی مین مشغول رہا ایک روز عالم خواب مین اوسکو اشارت ہوئی کہ پندرہ دن بیت اللہ کی جاروب کشی کرو مدعاے دل حاصل ہوگا اس خواب کو دیکھتے ہی موضع بابری مین حاضر ہوا اور عرض کیا قبلہ مین ضعیف و ناتوان بیکس و ناچار ہون نہ مال نہ دولت کہانسے یہ مقدرت لاؤن کہ بیت اللہ جاؤن مدت سے زار و خوار پہرتا ہون آپ ادہر اودہر پہراتے ہین اب تو درد دل کی دوا جلدی ہونی چاہیئے ؎

| | |
|---|---|
| درد دلم از شمار دفتر بگذشت | دین قصہ بہر محل و محضر بگذشت |
| اگر کار یک خس بسامان شود | ز دریاے رحمت چہ نقصان شود |
| دم نقدم فراغے بخش زین درد | غم فرداو دے تا کہ توان خورد |
| بکار اندر دلم تخم سعادت | بکن بنیاد رسم و بیخ عادت |
| توان صیدے کہ عالم دانہ تست | ہمہ معلوم و علم افسانہ تست |
| عجائب قصہ و مشکل حدیثے | کہ عقل از زیرکی دیوانہ تست |

آپنے فرمایا کہہرا و مت اس خواب کی تعبیر نہایت عمدہ ہے بیت اللہ قلب سے مراد ہے اور جاروب کشی اسکی کلمہ لا الہ الا اللہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| تا بجاروب لا نہ روبی راہ | نہ رسی در سراے الا اللہ |
| باش تا تا گہ بر افتد این نقاب | بگسلد نہ خیمہ را از ہم طناب |

| | |
|---|---|
| این رواق شش جہت را پنج در | با چہار ارکان او گردو خراب |
| من کیم تا نسبتم باشد بدوست | او و من و من او بناشم جملہ اوست |
| او و من افسانہ آب و گل ست | گر تو از مغز آگہی بگذر ز پوست |
| طالب آفت ست و ارادت وبال | وجودت حجاب ست و وجدان محال |
| تمنائے قرب و خیال حضور | غرورے ست نفسانی ای دور دور |

یہ کہکر آپ نے نفی و اثبات کی تعلیم فرمائی چند روز کے بعد اونپر ایسا حال وارد ہوا کہ کئی سال تک مجذوبانہ حالت مین پھرتا رہا جہان جاتا تھا ہر بزرگ سے ملتا تھا ہر بزرگ سے حضرت کی ثنا و صفت کرتا تھا خوش ہوتا تھا چونکہ بہرام شاہ نے آپ کے ارشاد کے موافق کام کیا چند روز مین کامیاب ہوا

| | |
|---|---|
| سررشتۂ دولت ای برادر بکف آر | وین عمر گرامی بخسارت مگذار |
| دائم ہمہ جا با ہمہ کس در ہمہ کار | مے دار نہفتہ چشم دل جانب یار |

ورنہ عالم ضعیفی مین بہرہ یابی یکایک دشوار تھی

| | |
|---|---|
| درکہن سالی نفس را راست نتوان ساختن | راست ناید با کمان حلقہ تیر انداختن |

ایضاً یعقوب خان نامے ایک پٹھان نوجوان ابتدای عمر سے طالب درویشان تھے حضرت بابرکت کی خدمت مین بھی ہمیشہ حاضر ہوتے تھے اور ہمیشہ آپ انکو جابجا بزرگون کے پاس بھیجتے تھے مگر خود بیعت نہین فرماتے تھے جب وہ اتروِلی مین حضرت عبدالصمد عرف رنست خانصاحب کے پاس پہونچے اور توفیق الٰہی نے اونکے دلمین اونکے مرید ہونے کا ولولہ بخشا مرید ہوے بوقت بیعت رنست خانصاحب نے دریافت کیا کہ ابتدا کے طالب ہو یا انتہا کے یعقوب خان نے عرض کیا کہ ہم طالب انتہا کے ہین اور مرید ہوکر آپ کی خدمت مین آے حضور نے دریافت کیا کہ کیون صاحب مرید ہوگئے عرض کیا حضرت ہو گیا اور یہہ گفتگو ہوئی آپ نے فرمایا کہ تمنے جو یہ کہا کہ مین انتہا کا طالب ہون یہ کہنا تمھارا فضول تھا تمکو یہ کہنا چاہیے تھا کہ مردہ بدست زندہ طالب کو بہ پیر کامل

کے سامنے ایسا ہونا چاہیے جیسے مردہ غسال کے سامنے پیر کامل مرید کے حالات درونی و بیرونی سے خوب واقف اور آگاہ ہوتے ہین اشعار

| | |
|---|---|
| شیخ نورانی زرہ آگہ کند | با سخن ہم نور را ہمرہ کند |
| مرد دون ہمت چہ داند ہر زاز | کار ایشان نیست جز صوم و نماز |
| قال عارف را ممی فہمی تو نیز | حال عارف را کجا داری تمیز |

شیخ جو فرماتے ہین از راہ باطن کے فرماتے ہین انکا ارشاد کوی خالی از حکمت نہین ہوتا اشعار

| | |
|---|---|
| در درون دل در آید چون خیال | پیش او مکشوف باشد سر حال |
| آنکہ واقف گشت بر اسرار ہو | سر مخلوقات چہ بود پیش او |
| راز عشقت گر بداند ہر کسے از من بدان | من نمیگویم و لیکن چہرہ پیدا مے کند |
| آتش دل را نہان میدارم اما پیش خلق | آب چشمم میرود پیوستہ رسوا مے کند |

خاصان حق کے مقابلہ مین عام مخلوق مثل نابینا کے ہی عام لوگونکو اپنی نیک و بد کی اطلاع نہین ہوتی ابتدا انتہا نہین سمجھتے آغاز و انجام کی اطلاع سے محروم ہوتے ہین شعر

| | |
|---|---|
| باد و دیدہ اول و آخر بہ بین | ہین مباش اعور چو ابلیس لعین |

اور خاصان حق مین سے اگر کوئی ذات کی نسبت کچھ فرماتا ہی اوسکو معما اور چیستان جانتے ہین اوسکا حل انکو دشوار ہی اور اوسکے فہم کی رسائی محال ہوتی ہی نقل چند نابینا ایک گانو مین رہتے تھے اتفاقا اوس گانو مین کوئی ہاتھی آگیا سب نے اتفاق کیا چلو ہاتھی کو دیکھین اکٹھے ہوکر گئے اور سب نے ٹٹولنا شروع کیا کسیکا ہات اوسکے کان پر پہونچا وہ سمجھا کہ یہی ہاتھی ہی کسی نے سونڈ ٹٹولی تو سمجھ گیا کہ یہی ہاتھی ہی کسی نے پانو دیکھے دیکھکر آخر سب واپس آئے جب لوگون نے اونسے دریافت کیا ہاتی کیسا تھا ایک نے کہا ہاتی ایسا ہوتا ہی جیسے چھاج ہوتا ہی یہ وہ تھے جنہون نے کان دیکھے تھے دوسرے نے کہا یہ غلط ہاتی ایسا ہوتا ہی جیسے ستون یہ وہ تھے جنھون نے سونڈ کو ٹٹولا تھا تیسرے نے کہا نہین نہین ہاتی ایسا ہوتا ہی جیسے دیوار یہ وہ تھے جنہون نے

پانوچہوے تہے غرض سب نے اپنی اپنی سمجھہ مین جو سمجھا تہا وہ بیان کیا لیکن اصلی حالت اور ماہیت سے سب ممتاز رہا دور تہے اشعار

| | |
|---|---|
| گرچہ نابینا کند تحقیق شے | کے شود تحقیق نادیدست وے |
| فہم ناکس کے رسد در ذات حق | بے بصر را فیل باشد ہمچو لق |
| پیش نابینا چہ بالا وچہ پست | مرد بینا مے شناسد ہرچہ ہست |
| آنکہ نادیدہ دلیل آرد ہزار | آنکہ مے بیند ہمی باشد قرار |
| پیش چشمش ہرچہ آید ہست حق | نزد نادان مقلد ہست دق |

بے سمجھہ اور نادان کا حال نابیناؤن کی مانند اور مطلب اصلی اور مقصود تمام جس کا نام ہے وہ اندہون کا سا ہاتی ہے کہ ٹٹولا سب نے مگر سمجھہ اور شناسائی مین کسیکی نہ آیا ۵

| | |
|---|---|
| آن محقق ہرچہ میگوید حق ست | آن مقلد ہرچہ میگوید دق ست |
| اہل بر باشند استدلالیان | آنچہ ظاہر ست باطن ہمچنان |
| پای استدلالیان چوبین بود | پائے چوبین سخت بے تمکین بود |

ایک طالب کو حضرت قبلہ نے ارشاد کیا کہ ہم تمکو ابہی بیعت نہین کرتے چندے تم میرٹھ مین مولانا نیاز علی صاحب کی خدمت مین حاضر رہو پہر دیکہا جاویگا وہ مولوی صاحب کی خدمت مین میرٹھ آیا مولوی صاحب پر غلبہ فیوضات بطونی نے ایسا جوش کیا تہا کہ انوار فیوضات کی تاب وطاقت قطعاً نہین رہی تہی جسوقت اونکے سامنے کوئی ذکر مذکرہ سبحانہ جل شانہ کا کرتا تہا بیقرار ہوجاتے تہے اور جیسے محروری مزاج آدمی حدت آفتاب مین مضطر و بدحواس ہوتا ہی یہ کیفیت طاری ہوتی تہی اور ذکر شغل ویاد لودلسانی اور نماز سے بہی تکلیف ہوتی تہی اسلئے عرصہ سے نماز بہی ترک ہوگئی تہی لیکن از راہ باطن ذات کو اپنا قبلہ سمجھکر اوسکی طرف متوجہ رہتے تہے قبلی ہی کئے ہین نمازیونکا قبلہ کعبہ ہی بے گناہونکا قبلہ بیت المعمور ہی کروبیون کا قبلہ کرسی ہی مقربون کا قبلہ عرش ہی اور عارفون کا قبلہ ذات احدیت ہی

اور جذب کی حالت کبھی کبھی رنگ لاتی تھی چالیس برس تک عارضہ اسہال رہا کیلوس رقیق پانی کیطرح و نرات مین پانچ چھ مرتبہ گرتا تھا پہلے بارہ برس بغل مین ناسور بہتا رہا جب وہ بند ہوا تو اسہال شروع ہو گئی قوت و طاقت جسمی قطعًا نہین رہی تھی گوشت پوست سب تمام ہو گیا تھا ایک مجموعہ استخوانی چند تھے چلنا پہرنا بلا عصا محال تھا بلکہ بلا سواری محال تھا اوس طالب کے دل مین خیال آیا اور کراہت ہوئی کہ جو شخص نماز نہ پڑہے روزہ نرکہے ہاتہ مین نقش بستر ہو گو قلبی عبادت کرتا ہو مگر اوسکی صحبت سے کیا نفع ہو گا اور کس لئے جناب قبلہ و کعبہ نے مجھے آپ کی پاس بھیجا بد عقیدتی پیش آئی کراہت نے رنگ بٹھایا بے کہے بے سنے میرٹھ سے چلدیا اور حاضر خدمت حضور قبلہ ہوا اور سب کیفیت عرض کی آپنے سنکر حکم دیا کہ اچھا تم اب لاہور مین جاؤ وہان انار کلی کے بازار مین ایک بزرگ رہتے ہین اونسے ملو اونکی خدمت مین استفادہ کرو پہر جیسا ہو گا دیکہا جاویگا چونکہ ولولہ شوق طالب کا غالب تہا سر مو ارشاد سے نپہرا اور بعد طی سفر لاہور پہونچا اور اون بزرگ سے ملا وہ ایک مجذوب تھے دیکھتے ہی ٹہلا اوٹھے لبے مین ہی نماز نہین پڑھتا روزہ نہین رکھتا شریعت کا پابند نہین تلا نہین مولوی نہین برہنہ رہتا ہون ستر عورت نہین کرتا مجھسے اور تعلیم سے کیا نسبت مولوی غوث علی رح شیر ہے بادشاہ ہے بادشاہ کو چھوڑ کر یہان کیون آیا طالب نے لجاجت و سماجت سے عرض کیا کہ حضرت نے مجکو آپ کی ہی خدمت مین بھیجا ہے گو آپ ظاہر مجذوب ہین مگر میرے لئے عقیدت سرمایہ مفاد ہی ہو گی فرمایا کشمیر چلا جا فلان مقام پر تجکو ایک بزرگ ملین گے اونسے ملنا جو کچھ وہ کہین اوسکی تعمیل کرنا جو تیری قسمت مین ہی ظہور کریگا ناچار طالب یکدو روز کے بعد کشمیر کو چلدیا اور طی مراحل و منازل کے بعد اوس بزرگ تک پہونچا دیکھتے ہی بولے لو بھم آئے نمازیون کے عاشق اری میان مین ہی نماز روزہ سے محروم ہون نماز روزہ کے مقید مولانا سید غوث علیشاہ بادشاہ ہین اونکی ہی خدمت مین جا اونسے ہی مل زمین و آسمان طی کرنے سے کچھ نفع نہین ناچار طالب پھر پانی پت حاضر ہوا اور اپنی سر دردی اور پریشانی کا افسانہ سنا کر عذر تقصیر چاہنے لگا آپنے فرمایا تمھارے دلمین مولوی نیاز علی

صاحب کی طرف سے بدعقیدتی آئی تھی یہ خلاف طریقت ہے اونسے جاکر پہلے معاف کراؤ پھر یہان آؤ ہم تمکو تعلیم کرینگے شعر

| گر بسنجی رنج بینی گنج گنج | کار پاکان با دغل بازان سنج |
|---|---|

آخر طالب پھر میرٹھ آیا اور اپنا قصور معاف کرکے خط سفارشی حضرت کی خدمت مین لیگیا اور مرید ہوا تب آپنے ارشاد کیا کہ درویش کبھی رنگ مین ہو اوسکو برا نہ جاننا چاہیے اشعار

| پارسا دان و نیک مرد انگار | ہر کہ را جامہ پارسا بینی |
|---|---|
| محتسب را درون خانہ چہ کار | ور ندانی کہ در نہانش چیست |
| بنگر اندر عزم و در آہنگ او | منگر اندر نقش و اندر رنگ او |
| چون نشان یابی بجد می کن طواف | قصد ہر درویش می کن از گزاف |
| گنج می پندار اندر ہر وجود | چون ترا این چشم باطن بین نبود |
| زیر ہر سنگی یکے فرہنگ بین | گر ترا بازست آن دیدہ یقین |

ایکبار میر عباس علی صاحب ساکن لودھیانہ نے منشی فضل رسول صاحب کی معرفت حضور قبلہ سے دریافت کیا کہ بزرگان طریقت کی شناخت کیا ہی فرمایا کہ خدا کا معاملہ ہر بزرگ کے ساتھ جداگانہ ہی ایک صورت پر سبکے ساتھ نہین ہی کسیکو تو دین دنیا اور مال و منال سب کچھ عطا فرماتا ہی اور کسیکو صرف دین کی دولت دیتا ہی دولت دنیا سے بالکل محروم رکھتا ہی رباعی

| ہر گدا را بر درت نازے دگر | اے ترا با ہر دلے رازے دگر |
|---|---|
| ہست ہر جا نغمہ و سازے دگر | در رباب عشق تاری بیش نیست |

کمالات باطنی کے بھی اقسام بہت ہین ہر شخص نے اپنے حوصلہ اور ہمت اور فہم اور ادراک کے موافق ایک چیز کو کمال سمجھ رکھا ہی جیسے ظاہری علوم کا حال ہی کہ کوئی عربی اور کوئی فارسی اور کوئی انگریزی اور کوی شاستر پڑھتا ہی کوی فقہ حدیث اچھی جانتا ہی کوی ریاضی قران کوئی منطق دان ہوتا ہی ایسا ہی علم باطن کے کمالات کا حال ہی جیسے تحصیل علم لطون کی

راہ مختلف ہین ویسے ہی کمالات بھی مختلف ہین سایل اپنی دانست مین جس چیز کو کمال سمجھتا ہو
اگر اوسکو بیان کرے تو ہم اوسکی شناخت اور غیر شناخت بیان کرین اور اگر ہے کوئی پوچھے کہ
اس راہ کا کمال کیا ہی تو ہمارے نزدیک شناسائی اور قرب حق کو کمال کہتے ہین او رقرب حق
کی شناسائی نہین ہو سکتی کوئی کیا جانے کہ از راہ باطن خدا کا معاملہ کسکے ساتھ کیا ہے
**نقل** حضرت مجدد الف ثانی امام ربانی کے زمانہ مین ایک بزرگ مسجد مین آئے جہان مجدد صاحب
نماز پڑھنے کو جایا کرتے تھے صبح کی نماز کے وقت جب مجدد صاحب مسجد مین گئے اون بزرگ کو
سوتے پایا آپنے یہ خیال کیا کہ یہ بزرگ نماز پڑھکر سو رہے ہونگے اونکو نہ اوٹھایا پھر نماز ظہر اور
عصر کیوقت بھی اوسی طرح سوتے پایا اوس وقت بھی حضرت نے اس خیال سے بیدار نہ کیا کہ نماز
پڑھ لی ہوگی جب مغرب کا وقت آیا اور اوسوقت بھی اونکو سوتے پایا تب آپنے اونکو بیدار کیا کہ تم
تمام دن سوتے رہے اور تین وقت کی نماز تمھاری قضا ہوگئی اوسوقت اوس بزرگ نے وضو کیا
اول وقت صبح کی نماز کی نیت باندھی تو صبح کا وقت ہوگیا پھر ظہر کی نیت باندھی پھر عصر کی
پھر مغرب کی غرضیکہ جسوقت کی نیت باندھی وہی وقت ہوگیا اور اوسیوقت کی نماز پڑھ لی
جب یہ صورت امام صاحب نے دیکھی تب سمجھے کہ بڑے صاحب کمال ہین ورنہ پہلے امام صاحب کچھ
نہ سمجھے تھے کہ کون ہین اور کیسے ہین ایسیطرح ایک بزرگ ایک حجام سے ایک درخت کے نیچے حجامت
کرا رہے تھے اور بڑے صاحب باطن تھے اونکے دل مین یہ خیال آیا کاش سونے چاندی کا درخت
ہو جاتا تو ہم اس حجام کو دیدالتے حجام بھی صاحب باطن اور اہل صفا تھا اوسکو از راہ کشف باطن
معلوم ہوگیا اور اوسنے کہا کہ واہ حضرت مین تو جانتا تھا کہ آپ کو بطون کا کمال حاصل ہوگا توجہ
کامل حق کی طرف ہوگی آپ تو ابھی سونے چاندی بنانے مین مصروف ہین جب اوسنے یہ بات کہی
تب حجام کے کامل ہونیکا آپ کو یقین ہوا جب انسانونکی شناسائی محال ہی تو خاص ذات حق کی شناسائی
اور کنہ ذات کا دریافت ہونا سخت محال ہی مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ دعوی شناخت وفہم کنہ ذات درست نہین ہے
جب سالار انبیا و پیشوا تمامی اولیا مَا عَرَفْنَاكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ فرمائین تو اسکے اور کسیکی کیا مجال ہے

| | |
|---|---|
| کس نداز د از حقیقت آگہی | جملہ ہمے میرند با دست تہی |
| تو ان در بلاغت بسبحان رسید | نہ در کنہ بیچون سبحان رسید |

اور بزرگ مشایخ ہر زمانہ مین ہوتے ہین لیکن مرد فرد راہ خدا جنکو کہتے ہین وہ خال خال ہوتے ہین حضرت شاہ شرف یحیی منیری سے کسی نے سوال کیا کہ اسوقت مین مرد خدا کون ہے آپنے فرمایا کہ مرد دیوانہ پانی پتی ہی سایل نے عرض کیا کہ حضرت ہر شہر مین اولیا ہین کیا فقط دیوانہ پانی پتی ہی اوسوقت مین ہین آپنے فرمایا کہ شیخ مشایخ سب ہین مگر تم مرد کو پوچھتے ہو مرد فقط بو علی شاہ قلندر پانی پتی ہین مرد کو مرد ہی پہچانتا ہی اشعار

| | |
|---|---|
| حال مردان راچہ دانی بے اثر | حال مرد از مرد پرس ای بے خبر |
| نزد ایشان صد جہان ہیچون خس ست | یک شارت مرد دانا را بس ست |
| نیست ایشان احیات و نی ممات | ہست الا ان کما کان یک صفات |
| پیش ایشان مومن و کافر یکے | در دل ایشان فی یقین و نی شکے |
| نیک و بد در راہ او یکسان بود | خود چہ عشق آمد نا ین ذآن بود |

ایسے ہی ادراک نسبت و فیضان خاندان یا ادراک ورود حالات و واردات مثل سکر و محویت و صحویت و ذوق و شوق وغیرہ اولیا کے ہر شخص کو نہین ہوتی البتہ کاملین کو از راہ باطن ادراک حالات مذکورہ بالا کا ہوتا ہی کسی کو کم کسی کو زیادہ حضرت مجدد صاحب رحمت اللہ علیہ سے ایک طالب نے ناکامی کی شکایت کی آپنے تحریر فرمایا کہ ہم دور سے بچشم باطن دیکھ رہے ہین کہ تجہپر فنا وارد ہی اور علاوہ اسکے ایک بات یہ بھی ہی جو بزرگ عالی رتبہ صاحب کشف اور صاحب الہام اور صاحب لقا ہوتا ہی از طرف حق جیسے اور صد ہا طرح کی باتون کا جو گذشتہ اور آیندہ ہوتے ہین اوسکا علم ہوتا ہی ویسے ہی کاملین کے مراتب اور کمالات کا علم نزدیک اور دور سے طرف حق ہو جاتا ہی چنانچہ حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر رحمت اللہ علیہ فرماتے ہین شعر

| | |
|---|---|
| اولیا را مے شناسد اولیا | دزد را ہم دزد داند بیریا |

بعض بزرگ اس قسم کے ہوتے ہین کہ اونکو مرتبہ وجود اکتسابی حاصل ہوتا ہی اور آن واحد مین دوسری
جگھہ نظر آجاتی ہین اور یہ بھی ہوتا ہی کہ اپنی جیسی صورت ہاے کثیر مین نمایان ہوجاتی ہین اور بعضونکو
جب صفائی وجود کی کامل ہوتی ہی تو آپ ہی اپنی صورتین بے شمار جابجا دیکھتے ہین اور اوسوقت
اونکو ایک حیرت ہوتی ہی اور کہتے ہین کہ مین یہ ہون یا وہ ہون نقل ایک روز پیغمبر خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے جبرئیل علیہ السلام سے دریافت کیا کہ وحی کہانسے آتی ہی جبرئیل علیہ السلام نے عرض
کیا یا رسول اللہ سدرۃ المنتہی سے آگے میری سائی نہین فقط ندا سنتا ہون ارشاد ہوا یا اخی
جبرئیل آج تم ندا کے موافق پرواز کرنا جبرئیل علیہ السلام نے ایسا ہی کیا کیا دیکھا کہ جناب
سرور کائنات ندا کر رہے ہین پھر جبرئیل علیہ السلام آسمان سے زمین کی طرف متوجہ ہوے اور
وہان آئے جہان سے اجازت لیکے گئے تھے دیکھا کہ رسول مقبول اپنی جگھہ پر تشریف رکھتے ہین
اب یہ کوئی نہ سمجھے کہ رسول مقبول خدائی کرتے تھے بلکہ کمال حقیقت محمدیہ تھا کہ آن واحد
مین وہان بھی موجود تھے اور یہان بھی تھے ایسے ہی بطفیل رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم
اولیا اللہ کو بھی طرح طرح کے کمال حاصل ہوتے ہین نقل ایک روز شیخ بہاء الدین سہروردی عین
القضات ہمدانی رحمۃ اللہ کے کشف وکرامات وکمالات کی تعریف کرتے کرتے فرمانے لگے کہ ایک
دفعہ عین القضات کی بیس جگہہ دعوت ہوی ایک وقت مین بیس جگہہ جاکر کھانا کھایا اور خانقاہ
مین درویشون کے ساتھ بھی تناول فرمایا اس حال کو سنکر ایک درویش کے دل مین یہ خطرہ پیدا ہوا
کہ ایک تن واحد سے کس طرح بیس جگہہ جاکر کھانا کھایا ہوگا شیخ بہاء الدین نے نور باطن سے اوسکے
خطرہ پر آگاہ ہوکر بعد نماز مغرب کے حجرہ کے اندر جاکر باواز بلند اوس درویش کو بلایا جب وہ درویش
حجرہ مین گیا تو دیکھا کہ شیخ ایک تن سے پانچ تن ہوکر چارون گوشہ مین حجرہ کے موجود ہی اور حجرہ
کے بیچ مین بھی تشریف رکھتے ہین درویش اس حال کو دیکھکر حیران رہ گیا اور جان گیا کہ یہ میرے خطرہ
کا جواب ہی اور وہ پانچون صورتین درویش کے ساتھ متکلم ہوئین اور کہا کہ درویشونکو ایسی قوت
حاصل ہوتی ہی کہ ایک وقت مین سو جگہہ موجود ہوسکتے ہین اور اپنے گھر مین بھی موجود رہین اور

فیض و فایدہ بطون کا بھی انواع انواع صورت سے ہوتا ہی کوئی کسبی سے کوئی نظری سے کوئی
روحی سے کوئی اور صورت سے پر جس راہ سے خداوند کریم کو منظور ہوتا ہی اوسی راہ سے بہرہ یاب فرماتے ہیں
طَرِیقُ اللّٰہِ بِعَدَدِ اَنفَاسِ المَخلُوقَات

| | دوار کا ملہ عبادت گاہ ہین | آپکے ملنے کی لاکھون راہ ہین | |
|---|---|---|---|

جناب قبلہ و کعبہ سید اعظم علی شاہ صاحب یکبار اجمیر شریف تشریف لیگئے تھے ایک سقہ سے
آپسے ملاقات ہوئی جذامیون کی سی اوسکی حالت تھی و نیز اضطراب و انتشار مین اوسکی
اوقات گذرتی تھی آپنے اوس سے پریشانی کیوجہ دریافت کی اوسنے بیان کیا نقل کہ مین
ایکبار جناب خواجہ خواجگان ذو المجد و العلا حضرت معین الحق و الدین سنجری رحمتہ اللہ علیہ
کی زیارت سے مشرف ہوا آپنے بکمال الطاف بزرگانہ فرمایا کیا تمنا رکھتا ہی مین نے عرض کیا
درد کا خواستگار ہون ارشاد ہوا یہ ہمارے اختیار سے باہر بات ہی خداے پاک کے قبضہ کی بات
ہی اور مجکو جناب سرور کائنات کی طرف رجوع کرایا اور شرف حضوری مجلس نبوی سی مشرف
کیا دربار نبوی سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرف اشارت ہوئی کہ یہ تمھاری سپردہی وہانسے
بھی یہی ارشاد ہوا کہ تو درد کی لیاقت نہین رکھتا مین نے اصرار کیا آخر عنایت کا دریا جوش مین
آیا اور حالت درد مجھ پر وارد ہوئی اب کیا بیان کرون کہ میری کیا کیفیت ہی کسیوقت اضطراب
اور التہاب سے نجات نہین اور ظاہری جسم کی یہ حالت ہی جو آپکے سامنے ہے حضرت سید
اعظم علیشاہ صاحب فرماتے تھے کہ کوہ کے سامنے کاہ کی کچھ اصل نہین اگرچہ درد کی حالت نصیب
ہوئی مگر لطف زیست نرہا اسلئے طالب کو اپنی مرضی کے موافق اصرار اچھا نہین ہی جو کچھ مبداء
فیاض سے پہونچے وہی خوب ہے

| | آرزو میخواہ لیک اندازہ خواہ | برنتابد کوہ را یک برگ کاہ | |
|---|---|---|---|
| | کے بود در راہ عشق آسودگی | سربسر درد ست خون پالودگی | |
| | تا نہ سازی بر خود آسایش حرام | کے توانی زد براہ عشق گام | |

درد ایک ایسی نعمت عظمیٰ اور دولت کبریٰ ہو کہ بڑے بڑے اکابران دین ساری ساری عمر اس تمنا مین بجناب باری جبین سائی کرتے رہے ہزارون لاکھون مین سے کسیکو یہ دولت نصیب ہوئی ہو شیخ عطار صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین ؎

| | |
|---|---|
| کفر کافر را و دین دیندار را | ذرهٔ دردت دل عطار را |

سیدنا و مولانا باوا شیخ فریدالدین گنج شکر جسپر زیادہ مہربان ہوتی تھی اوسکو یہ دعا دیتی تھی کہ خدا تجکو درد نصیب کرے اس درد و سوز محبت کی قدر عاشقان خدا ہی خوب جانتے ہین اور کوئی کیا جانے رباعی

| | |
|---|---|
| سرمد غم عشق دردمندان دانند | نے خوش منشان خود پسندان دانند |
| از نقش توان کسوے بے نقش شدن | وین نقش غریب نقشبندان دانند |
| از سوز محبت چہ خبر اہل ہوس را | این آتش عشق ست کہ سوزد ہمہ کس را |
| عنقا نشود دام بہر بوالہوسی | با منصب پروانہ چہ کارست مگس را |

نقل دہلی مین ایک رنڈی اپنے آشنا کے ساتھ ہم بستر تھی ایک فقیر نے نصف شب کو اوسکے مکان کے نیچے اگر صدا کی کوئی ہو کہ ہمین پانی پلادے رنڈی نے اوٹھکر اوسکو پانی پلایا فقیر نے پانی پیا اور تھوڑا سا پانی بچا ہوا رنڈی کو دیا کہ لو بی صاحب تم پیاؤ رنڈی نے پی لیا اوسپر ایک حالت طاری ہوئی کہ سب گھر بار چھوڑ کر دہلی سے باہر جا رہی ؎

| | |
|---|---|
| فضل ساعت کار صدساله کند | نار ابراہیم را لاله کند |
| ساعتے مومن کند زندیق را | ساعتے کافر کند صدیق را |

عورت جو بحالت راحت اور عیش و عشرت اپنے یار کے پاس سے پانی پلانے کو اٹھی یہ اوٹھنا ہی اوسکا مقبول اور پسند ہو گیا

| | |
|---|---|
| زہدت بچہ کار آید گر راندۂ درگاہی | فسقت چہ زیان دارد گر نیک سرانجامی |
| بیچارہ توفیق اندہم صالح و ہم طالع | سرگشتہ تقدیر اندہم عارف و ہم عامی |

جب اوسپر ایسا فضل ہوا و فتنا دولت سرمدی سے مالا مال کر دیا سجدات شکر بجا لاے اور یاد وبود مین محو اور مستغرق ہوگئے ؛

| | |
|---|---|
| للہ الحمد کافرید مرا | کز ہزاران گنہ گزید مرا |
| بندہ عیب دار کس نخرد | او بصد عیب ہا خرید مرا |

آخر کاملہ مشہور ہوئی ایک طالب وسوقت مین ایک بزرگ کی خدمت مین آیا جایا کرتے تھے اوس بزرگ نے فرمایا اگر کچھ ہونا چاہتے ہو اوس رنڈی کے پاس جاؤ وہ چند روز جاتا رہا رنڈی نے اوس طالب سے کہدیا کہ تم ہمارے پاس بدستک آیا کرو مگر لوگون سے مشہور کرو کہ میری اس رنڈی سے آشنائی ہی اور بعد چند روز کے اوسکو تکمیل کے رتبہ پر پہونچا کر رخصت کر دیا ؏

| | |
|---|---|
| سالک نہ رسد بمدد پیر بجائے | بے زور کمان زہ نہ پر د تیر بجائے |

جس زمانہ مین ہم مولانا شاہ عبد العزیز صاحب کی خدمت مین آتے جاتے تھے اس عورت سے بھی ملتے تھے **ایضاً** ایک جولاہہ کا لڑکا تانا بانا کر رہا تھا ایک بزرگ آے اور آتے ہی اپنے سر کی ٹوپی اوتار کر اوسکے سر پر رکھدی اور کہا ہمارا آخری وقت ہی ہماری تجہیز و تکفین کر دینا یہ کہکر جان بحق ہوے لڑکے نے اونکو دفن کیا اور خود ترک تعلق کر کے بیٹھ رہا ؏

| | |
|---|---|
| لنگسکی زیر لنگسکی بالا | نے غم وزد نے غم کالا |
| کرک بوریا و پوستگی | دلکی پر زدرد دوستگی |
| این قدر بس بود جماسے را | عاشق رند لاوبالی را |
| آہن کہ بہ پارس آشنا شد | فی الحال بصورت طلا شد |

ایضاً ایک شخص عبد القادر نام ایک سالہ مین نوکر تھا اور ایک بزرگ سے مرید بھی تھا اوسکو ذکر شغل کرتے کرتے جب زیادہ عرصہ ہوگیا اور کچھ ظہور اور انکشاف نہوا تو پیر سے اوسنے شکایت کی کہ افسوس اجتک مجکو کچھ حاصل نہوا پیر نے ایک استخارہ بتایا کہ اوسکو پڑھکر سو رہو تو نہونے نہونے کا حال عالم غیب سے منکشف ہوگا جب عبد القادر نے استخارہ کیا خواب مین دیکھا کہ ایک شیر غرین نے

اوسکا شکم چاک کیا اور تمام خون ورودہ وغیرہ جو کچھ شکم مین تھا کھالیا صبحکو یہ خواب پیر سے آکر بیان کیا پیر نے یہ تعبیر دی کہ عنقریب کسی شیر مرد سے تمکو فائدہ وفیض نصیب ہوگا مگر ہم نہین کہہ سکتے کہ وہ کون بزرگ ہونگے جنسے فائدہ ہوگا خیر عبدالقادر متوقع ہوکر خاموش ہو رہے اتفاقا چند روز کے بعد وہ رسالہ پانی پت کی راہ سے کہین کو جانے لگا ایک شب کے لیئے پانی پت مین قیام ہوا اسکے دل مین آیا کہ آج قلندر صاحب رحمت اللہ علیہ کے مزار پر فاتحہ ضرور پڑھنا چاہیے یہ سوچکر مزار پر گیا فاتحہ پڑھا چونکہ رات زیادہ ہوگئی تھی اور واپس ہوکر رسالہ مین پہونچنا خالی از دقت نہ تھا رات کو وہین قیام کیا نصف شب کے قریب خود بخود مزار شریف کا دروازہ کھلا اور ایک بزرگ دودھ کا پیالہ ہاتھ مین لیئے ہوے تشریف لائے اور آواز دی اے عبدالقادر پی لے یہ سمجھ گیا کہ قلندر صاحب ہین جلد پیالہ پی گیا اوسیوقت حالت طاری ہوئی

| | | | |
|---|---|---|---|
| سے صرف وحدت کسی نوش کرد | کہ دنیا وعقبی فراموش کرد | | |

صبح کو مزار کے جاروب کش نے جو اوسکو پرکیف دیکھا پہچان گیا کہ فیضیاب جام سرمدی ہوا رشک کی آگ الگ وٹھی کہنے لگا بارہ برس سے ہمنے جاروب کشی کی ہمکو کبھی یہہ کیف نصیب نہوا اور آے شخص تجکو ایک شب مین مالا مال ابدی کردیا عبدالقادر لولا اوٹھا کہ داتا دے اور بھنڈاری کا پیٹ پھٹے یہ کہنا تھا کہ اوسکا شکم پھٹ گیا اور ہلاک ہوا اوسیوقت قلندر صاحب پھر ظاہر ہوے اور ارشاد کیا بڑی نادانی کی بات ہی کہ ہماری جاروب کش پر تمنے وار کیا اب وہ زبان نہین ہی کہ جو چاہا کہدیا اور کچھ اثر نہوا ذرا خاموشی چاہیے اسنے عرض کیا کہ حضرت آپ کی شمشیر دی ہوئی تھی اب اسکا تجربہ ہوگیا آیندہ ایسی غلطی نہوگی

| | |
|---|---|
| یا رب کہ تراز خود رہاند دگرست | کا رسے کہ زتو ہیچ نماند دگرست |
| ما منکر راہ مسجد و کعبہ نایم | راہے کہ بمقصود رساند دگرست |

جب بعد انقضاے مدت دراز کے مدعاے دل حاصل ہوا اور کشش ربانی اور جذبہ حقانی نے حق کی طرف کھینچ گیا جمیع عیال و اطفال عزیز و قریب فرزند چھوڑ کر اور سب سے متنفر اور بیزار

| | |
|---|---|
| از بند وجود خود کہ چون وا گشتیم | جستیم ز ہر دو کون و یکتا گشتیم |
| بیزار ز امہات و آبا گشتیم | در دو پسر این ندا کہ بابا گشتیم |
| آن کس کہ ترا شناخت جان را چہ کند | فرزند و عیال و خانمان را چہ کند |
| دیوانہ کنی ہر دو جہان را بخشی | دیوانہ تو ہر دو جہان را چہ کند |

عبد القادر طالب صادق تھا بو الہوس نہ تھا باوجود ریاضت و مجاہدہ عرصہ دراز کی طلب خدا مین استقلال سکے ساتھ مصروف رہا انجام کار منزل مقصود کو پہونچ گیا ؎

| | |
|---|---|
| ای دل بہوس بسر کاری نرسی | تا غم نخوری بغمگساری نرسی |
| تا خاک ترا کوزہ نسازند کلالان | ہرگز بلب لعل نگارے نرسی |
| تا ہمچو حنا سودہ نگردی تہہ سنگ | ہرگز بکف پای نگارے نرسی |
| پیش صاحب نظران ملک سلیمان باد است | بلکہ آنست سلیمان کہ ز ملک آزاد است |

پھر وہ جاروب کش قلندر صاحب کے مقبرہ مین دفن ہوا ایضاً نقل شاہجہانپور مین ایک کوٹھی پر ایک بزرگ رہتے تھے ایک سپاہی اونکو ہمیشہ برا کہا کرتا تھا اور تنگ کرتا تھا اتفاقاً بزرگ بیمار ہو گئے دست آنے لگے سپاہی نے خدمت شروع کی اور اپنا قصور بھی معاف کرایا جب وقت آخری قریب آیا بزرگ نے صندوق مین سے ایک صدری ایک تہ بند ایک کلاہ سپاہی کو دی اور کہا کہ ہمارے پیر نے یہ تین چیز ہمکو دی تھین تمکو ہم دیتے ہین یہ کہکر وہ بزرگ جان بحق ہو گئے بعد تجہیز و تکفین کے سپاہی نے غسل کیا کے اون پارچون کو زیب تن کیا جو حالت اوس پر تھی وہی اوسپر طاری ہو گئی اور اونکی بجای اوس کوٹھی پر رہنے لگا

| | |
|---|---|
| صد شکر کہ از یار ترحم دیدم | احسان و کرم بحال خود فہمیدم |
| نخلے کہ نشانند ثمرے نخشند | آخر گلے از باغ محبت چیدم |

ساری عمر تو سپاہی کی خواب غفلت مین بسر ہوئی اور ہر بزرگ کی بے ادبی اور گستاخی کرتا رہا انجام کار جب بحالت بیماری اپنی حرکات ناشایستہ سے تائب ہو کر معترف خطا اور قصور

ہوکر ملتجی عفو تقصیرات ہوا بزرگ کو رحم آگیا اور انعام الٰہی سے بہرہ یاب ہوگیا **اشعار**

| | |
|---|---|
| گر ہمی خواہی حیات عیش و خوش | گاو نفس خویش را اول بکش |
| در جوانی کن نثار دوست جان | رو عوان بین ذالک الجوان |
| پیر چون گشتی گران جانی مکن | گو سفند پیر قربانی مکن |

**نقل** ایک بزرگ اپنے خادم پر بہت مہربان تھے اور ہمیشہ اوسکو فیض رسانی کا امیدوار رکھتے تھے جب ونکا وقت وصال آیا وہ خادم سفر مین تھا ایک سگ جو آپکے دروازہ پر پڑا رہتا تھا اوسکو آپنے نظر فیض سے مملو کردیا اور انتقال کر گئے بعد وفات وہ سگ آپکے مزار پر محویت کے عالم مین بیٹھ رہا جب وہ خادم سفر سے آیا کمال حسرت زدہ ہوا پھر کچھ کرشمہ قدرت سے سوچ سمجھا اوسنے کھانا پکوایا اور کتے کے سامنے رکھا جب کتا کھا چکا اور کچھ اوسنے چھوڑ دیا وہ اس خادم نے کھالیا معًا ایک حال طاری ہوا اور جو کچھ فیوضات اوس کتے کے وجود مین تھا وہ سب اوسکی طرف ایل ہوگیا۔ گاہ ایسا ہوتا ہی کہ انکار اور اعتراض بھی باعث حصول فیضان ہوجاتا ہی **نقل** شیخ عبد القدوس گنگوہی رحمت اللہ علیہ کے ساکنان تھانیسر مرید تھے آپ جب وہان جاتے تو اون کے گھر ٹھہرتے اور شیخ جلال الدین تھانیسری بڑے عالم باعمل اور متشرع تھے ایکبار عبد القدوس صاحب حسب عادت وہان تشریف لیگئے تو شیخ جلال الدین نے آپکی تشریف آوری کی خبر سنکر آپکے خادمون سے کہا کہ تمھارا پیر سماع سنتا ہی اور رقص کرتا ہی اور یہ بدعات قبیحہ سے ہی ہم اونسے اسکا سبب پوچھنا چاہتے ہین اب تم اونکے پاس جاتے ہو اوس پیر تخنیا سے ہمارا سلام کہدینا خادمون نے حاضر خدمت ہوکر یہ سلام و پیام دیا آپنے فرمایا کہ اگر پھر ملاقات ہو ہماری طرف سے بعد سلام کہدینا کہ پیر تخنیا جس طرح اپنا چاہتا ہی ویسے ہی او کو بھی نچا دیتا ہی غرض حضرت عبد القدوس کو ایکدن بلا آئی کہ تم مدرسہ مین جاکر جلال الدین کو اپنے حلقہ ارادت مین داخل کرو آپ مدرسہ مین جاکر ایک گوشہ مین بیٹھ رہے شیخ جلال الدین نے درس سے فارغ ہوکر آپسے دریافت کیا کہ آپ کون ہین فرمایا کہ وہی پیر تخنیا ہون اور ایک نظر قوی باطن سے شیخ جلال الدین کی طرف ایسا دیکھا کہ اوسیوقت ظلمت کثرت

کی اونکے آئینۂ دل سے زائل ہوگئی اور جمال وحدت حقیقی رونما ہوگیا اوسیوقت آپنے بیعت کرلی اینے
نفی و اثبات کی تعلیم کردی اوسکو جنگل مین جاکر کرنے لگے کاملون اور ناقصون کے سماع اور رقص مین
بڑا تفاوت ہے ناقصان کورباطن تقلید کرتے ہین اور عوام الناس ظاہر مین حالات او کمالات باطنی سے
بالکل بے بہرہ ہین کاملین کا سماع اور رقص مثل ناقصون کے تصور کرکے اونپر طعن اور اعتراض کرتی ہین
یہ بھی بیجا ہے مولانائے جامی رحمۃ اللہ علیہ اشعار

| | |
|---|---|
| رقص ناقص بسوے نقص بود | جنبش کاملان نہ رقص بود |
| گرچہ ہر دو زیک صدا و ندا | بہوائے سماع جستہ زپا |
| آن یکے بر فلک کشیدہ روے | وان دگر رفتہ تا بہ تحت ثری |
| ان یکے سودہ سر بچرخ برین | وان دگر رخت بردہ زیر زمین |
| چند مسکین نشستہ پہلوے باز | چون ازانجا دہند شان پرواز |
| باز سازد زقصر شہ خانہ | چغد پرد بہ کنج ویرانہ |
| میل ہر کس بسوی مسکن اوست | روے ہر مرغ در نشیمن اوست |

شیخ جلال الدین نے ایکدفعہ بحالت درد فراق و دوری یہ شعر عبد القدوس رحمۃ اللہ علیہ
کی خدمت مین لکھکر بھیجا **شعر**

| | |
|---|---|
| کرکا نیہ اور لکھن گُگا اور روہم روہم تھرلائے | سدھ آوت جات چھاتی پھٹی پاتی لکھی نجاے |

حضرت نے اوسکے جواب مین تحریر فرمایا **ع**

| | |
|---|---|
| پنتیم پتیان جب لکھون کہ جو تم ہو بدیس | تر مہرن من مہن نین مہ ن تن کو کہا سندیس |

**نقل** میان کلن شاہ صاحب عرف کمل پوش حضرت مرزا مظہر جانجانان رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے
بیت اللہ حج کرنے گئے تھے جب زیارت کعبہ سے واپس ہوا در بمبئی آے وہان ایک مسجد مین ایک
بزرگ رہتے تھے اونکے کمال کی کسیکو اطلاع نہ تھی مگر وہ خضر وقت تھے کلن شاہ اونسے ملاقات کوگئے
اتفاقاً محرم کی ساتوین تاریخ تھی اور اوسی دن ایک مغل نے حضرت مرزا صاحب کو دہلی مین مقتول

کی ضرب سے زخمی کیا تھا وہ بزرگ بولے میان کلن شاہ آج تمھارے پیر زخمی ہوگئے کلن شاہ کو
ملال ہوا اور دریافت کیا حضرت معاملہ کیا ہی خاموش ہو رہے دسوین تاریخ کو جو کلن شاہ
اونسے ملنے گئے فرمایا کہ آج تمھارے پیر کا انتقال ہوگیا کلن شاہ رونے لگے اوس بزرگ نے
فرمایا میان روتے کیون ہو خداے پاک موجود اور قائم ہی اگر خدا تعالی کو یہ دولت فقر
تمھارے نصیب مین مد نظر ہی تو خدا تعالی اوسیکو ملادینگے اگر تم جنازہ کی نماز مین شریک ہوتا چاہتے
ہو تو ہم ابھی تمکو وہان پہونچا دین کلن شاہ نے کہا ضرور ہمت فرماے اوسیوقت اوس بزرگ نے
کلن شاہ کے سر پر ہاتھ رکھا وہ دہلی پہونچ گئے جب جنازہ سے فراغت ہوچکی پھر کلن شاہ نے
اپنے آپ کو بمبئی مین موجود دیکھا یا سمجھ گئے کہ یہ بزرگ اکمل الکملا مین سے ہین جب کلن شاہ بمبئی سے
واپس چلے گئے تب پھر ملاقات کو گئے اوس بزرگ نے ارشاد کیا اگر ہمسا ہونا چاہتے ہو تو ایک
برس ہماری خدمت مین رہو اور اگر مرزا صاحب جیسا ہونا چاہتے ہو تو ہم ایکدم مین کر دین
اور اگر قلندر رہونا چاہتے ہو تو انشا اللہ تعالی دہلی تک پہونچتے پہونچتے ہو جاوگے اوران
تینون باتون مین سے جونسی تم قبول کر لوگے اور تمپر اوسکا ظہور ہوگا تو اوس مین کچھ کمی بیشی
نہوگی کلن شاہ نے عرض کیا کہ آپ قلندری کی مجھے تعلیم کر دیجئے ٹھہرنا اور یہان رہنا مجکو
گوارا نہین اونھون نے اوسیوقت تعلیم فرمایا اور رخصت کیا

| | |
|---|---|
| ہین کہ اسرافیل وقت اند اولیا | مردہ را ازایشان حیات ست و نما |
| یک زمانہ صحبت با اولیا | بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا |
| ست گورا ایسا چاہیے جو صقلی گرسا ہو | جنم جنم کے مورچے پل مین ڈ ہوے دہو |
| ست گور میرا سور ما کرے سید کی چوٹ | گولا مارے پریم کا ڈھے بھرم کا کوٹ |

حضرت مرزا مظہر جان جانان صاحب کے وصال کا حال یہ ہی کہ میرزا صاحب بارہا فرماتے تھے
کہ ہماری اور تو سب آرزوی دینی اور دنیوی پوری ہوگئی ہین الا درجۂ شہادت کی تمنا
باقی ہی خدا تعالی کوئی ایسی صورت پیدا کرین جو درجۂ شہادت حاصل ہو دعا آپکی قبول ہوئی

اورجب ایام شہادت قریب پہونچے سب یارون کو لکھ بھیجا کہ اب وقت الوداع قریب ہی اور حاضرین خدمت کو بھی مطلع کردیا آخرکار شب چہارشنبہ ساتوین محرم ۱۱۹۵ھ کو تہوڑی رات گذری تھی چند آدمی دروازہ خانقاہ پر آئے خادم نے عرض کیا کہ زیارت کے واسطے چند آدمی حاضر ہین ارشاد ہوا آنے دو تین آدمی اندر آئے ایک اون مین مغل زادہ تھا آپ خلاق کریمانہ سے اپنی جگہہ سے اوٹھکر اونکے سامنے کھڑی ہوگئے مغل زادہ نے پوچھا کہ مرزا مظہر جان جانان تم ہی ہو آپنے فرمایا کہ مین ہی ہون اوس مغل نے طمانچہ کوئی کہ بھرا ہوا آپکے مارا گولی پہلو سے چپ پر قریب قلب کے لگی آپ زمین پر گر پڑے اور قاتل فرار ہوگئے جراح علاج کو آئے آپنے فرمایا شفا خدا تعالی کی قبضہ مین ہی جو لوگ مرتکب اس حرکت کے ہوئے ہین مینے اون کو اپنا خون بخشدیا تیسرے دن جمعہ کے روز بعد نماز اللہ اللہ کہتے ہوئے بوقت شام جان بحق ہوگئے دہلی تک پہونچی تہو پہونچی میان کلن شاہ پر ایسا غلبہ ہوا کہ جس وقت خانقاہ مین میان غلام علیشاہ صاحب کی پہونچے قاضی ثناء اللہ صاحب اور مولوی نعیم اللہ صاحب خلفاے راشدین مرزا صاحب نے انکو دیکھا متحیر ہوگئے اور بولے خدایا یہ جوہر دفعتًا انکے وجود مین کسنے بھردیے اور مشفق ہوکر انکی نسبت کو سلب کرنے لگے چونکہ کلن شاہ صاحب پر نسبت قوی نے زور کیا تہا اور اوس بزرگ کے ارشاد کا بھی ظہور ہوا کہ بوقت تعلیم اونھون نے فرمایا تہا کہ جو بات تم اس وقت قبول کرلوگے پھر اوس مین کچھ خلل نہوگا

سب پیران کی نسبت غالب آئی دوہرہ

| | |
|---|---|
| ان سنتن کے وارتی جنکے پورن مہنت | بھگت بیج پلٹی نہین جو جگ جائے انت |
| بج او تم پر کرت نے کہا کر سکے کو سنگ | بھک چندن لاگے نہین جو لپٹی رہی بھونگ |

تب خلفا نے ان کو خانقاہ سے باہر نکال دیا کہ مبادا ان کی صحبت سے بھی ایسے ہی بدحواس ہوجاوین آخر کوٹ پوتلے مین کلن شاہ جا رہی یہ بزرگ خضر وقت تھے

| | |
|---|---|
| بھر این گفتہ اند دانایان فن | میہمان محسنان باید شدن |

ناقصان تیرہ درون خام کاران طالب نیا دون کیساہی اپنے آپ کو کامل سمجھین از خدا رسانی

کا دعوی کرین مگر کاملین کے مرتبہ کو ہرگز نہین پہونچ سکتے ناقص کی تعلیم ناقص اور کامل کی کامل ہوتی ہے مولانائے جامی علیہ الرحمت فرماتے ہین

درون تیرہ از میل زخارف ۔ زبان بکشائے از جنس معارف
معارف گرچہ موباریک باشد ۔ چہ حاصل زان چو دل تاریک باشد
مکن با صوفیان خام یاری ۔ کہ باشد کار خامان خام کاری
طریق پختہ کاری راندانند ۔ بخامی میوہ باغت ستانند
ز اصل خویش آن میوہ بریدہ ۔ بماند تا قیامت نارسیدہ
ز کار خام کس سودے ندارد ۔ چو حلو خام باشد علت آرد
منہ دست تہی از سیم و زرزر ۔ بجز در دست پیر پیر پرور
اگر بے پیر کارے پیش گیرد ۔ ہلاکت را ز بہر خویش گیرد
تا نیفتد بر تو مردی را نظر ۔ از وجود خویش کے یابی خبر
تو اے بے پیر تا پیرت نباشد ۔ ہوائے معصیت دل میخراشد

پیران کامل بحکم حق ہدایت مخلوق پر مامور ہوتے ہین طالبان صادق کو جو کچھ وہ تعلیم و تلقین براہ فرماتے ہین بحکم حق فرماتے ہین ایکن طور اوس تعلیم کا ازراہ انکشاف باطن ضرور ہوتا ہے اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیعُ اَجْرَ عَمَلِ عَامِلٍ مِّنْکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی بَعْضُکُمْ مِّنْ بَعْضٍ حسب اشارت حضرت علی احمد صابر رحمت اللہ علیہ ونکی خدمت مین گئے اور چندے رہے ایک شخص نے ایک مکان کلن شاہ صاحب رحمت اللہ علیہ کے واسطے بنوایا جب بنکر تیار ہوا آپ نے پوچھا کسکا مکان ہے اوسنے عرض کیا حضرت آپکا ہے حکم دیا کہ اسے ابھی گرادو گرادیا گیا پھر اوسنے بنوایا پھر اسیطرح پوچھا اوسنے عرض کیا قبلہ آپکا ہے حکم ہوا گرادو تیسری دفعہ پھر بنوایا پوچھا کسکا مکان ہے اوسنے کہا خدا کا آپ خاموش ہو رہے میان کلن شاہ صاحب کی ہستی ہستی حق مین ایسی محو اور نابود ہوگئی

تھی کہ ظاہر و باطن بجز حق کے اور کچھ پیش نظر نہ تھا

| | |
|---|---|
| مردے کہ وجود او عدم باشد کو | یکدم کہ موافق قدم باشد کو |
| از عشق بنام جملہ خورسند شدند | ان دل کہ درو نشان غم باشد کو |
| تا عکس ہستی تو نماید در آئینہ | معبود تو خیال تو باشد ہر آئینہ |

جب تک مکان کا بنانے والا یہ کہتا رہا کہ مکان آپ کا ہی تب تک آپنے اُسکو ڈھوایا اگر آپ چاہتے تو مکان کو بھی اپنا سمجھکر اوسکو قایم رکھتے اونکی نظر مین خدا ہی خدا تھا جب خدا کا نام لیا خاموش ہو رہے ہے اشعار

| | |
|---|---|
| تا بے خبر از وجود اصلی | اے خام طمع نہ مرد وصلی |
| زین حرف نشان مپرس تا تو | در دام ہوا اسیر غفلی |
| طبع تو مخالف ست زان روے | کاشفتۂ این چہار فصلی |

ایک عورت میٹھے چاول پکاکر لائی آپنے خوش ہوکر کھاے اور فرمایا جا مای تیرے گھر مین فلانی طرف سنو روپیہ دبے ہے ہین اوسنے اوس جگھہ کو کھودا اور روپیہ نکال لیا ایک اور عورت نے اسکو سنکر میٹھے چاول پکاے اور لے گئی آپنے نہ کھاے انکار کیا جب وسنے اصرار کیا تب فرمایا سو روپیہ کہان سے لاؤن منگوان چاولون کے قیمت دو ن ایکبار ہم نے اون سے پوچھا کہ کہ حضرت آپکی عمر کتنی ہی فرمایا دو سال کی پوچھا کہ ذات کیا ہی فرمایا گوڑ واہی بعد دو سال کے انتقال ہو گیا نقل ایک خادم مولانا شاہ نیاز احمد صاحب رحمت اللہ علیہ بریلوی کا میان کلن شاہ صاحب کی خدمت مین گیا اور ملا آپنے فرمایا اپنے پیر سے کہدینا تمپر عنقریب حال وارد ہو ہونے والا ہی اوسنے جاکر شاہ صاحب کو اطلاع دی آپنے پوچھا یہ بھی بتایا ہی کب تک وارد ہو گا خادم نے کہا حضرت یہ تو نہین فرمایا تب شاہ صاحب نے اوسکو واپس بھیجا اور دریافت کیا کب تک ہو گا تب آپنے فرمایا دو سال کے بعد چنانچہ ایسا ہی ہوا رباعی

| | |
|---|---|
| از منصب عشق سر فرازم کردند | در منت خلق بے نیازم کردند |

| چون شمع درین بزم گدازم کردند | از سوختگی محرم رازم کردند |
|---|---|

چونکہ مولوی نیاز احمدؒ صاحب کو جان بازی اور جان گدازی کرتے کرتے برس گذر گئے تھے اور طالب صادق اور عاشق واثق خدا کے تھے اور جو کوئی راہ خدا مین صدق و صفا اور خلوص باطن سے بے ریو و ریا ثابت قدم رہتا ہی ضرور ایک دن افضال الٰہی سے کامیاب ہوتا ہی واسطے رفع اضطراب و حصول اطمینان کے خداتعالےٰ نے از راہ رحیمی اور کریمی مولانا صاحب کے حال پر رحم فرماکر اپنے ایک دوست کے واسطے سے اول مژدہ فرحت افزا اونکے کانون تک پہونچا دیا بعد اوسکے اوسکا ظہور فرما دیا اور اونکی جد و جہد کو رائیگان جانے ندیا بار بار فرمایا کرتے تھے کہ تم بروی لگاؤ یعنی مرید کرو المختصر طرح طرح سے فیضرسانی بطون کا طریقہ خداوند تعالی نے مقرر کیا ہی بعضونکو جد و جہد و ریاضت سے منزل مقصود نصیب ہوتی ہی بعضونکو بلا مجاہدہ و ریاضت دارین کے فایدے ملجاتے ہین بعضونکو ایسی صورت سی ملتی ہی کہ عقل سے باہر ہی دوہرہ

| ایکن کو دیت ہی پھر اسکے ایکن کو مانگی ندیت سے | ایکن کو بیٹھے دیت ہی ایکن کو دیت نہ لیت ہے |
|---|---|

میرٹھ مین ایک بزرگ محمدی شاہ صاحب وارد ہوئے بڑے صاحب کمال تھے پانسو کوس تک کا مکاشفہ اونکو تھا اتفاقاً ایک طائف اونکی معتقد ہوی عرصہ تک اونکی خدمت مین آتی رہی ہوتے ہوتے رسم محبت پیدا ہوگئی قدرت ایزدی سے کچھ ایسی رسم بڑھی کہ نوبت حرکت ناشایستہ بھی آئی جنکی ترکیبین خطا سے ہووین اور نسیان سے ا کس طرح خالی رہین وہ سہو اور عصیان سے
اَلْاِنسَانُ مُرَکَّبٌ مِنَ الْخَطَاءِ وَالنِّسْیَان قطعہ

| صد سال در آتشم اگر محل بود | آن آتش سوزندہ مرا سہل بود |
|---|---|
| با مردم نا اہل نہادم صحبت | کز مرگ بتر صحبت نا اہل بود |

تقدیر ربی اور مشیت ایزدی سے ہر بشر ناچار ہی یہ بھی ایک تقدیری معاملہ تھا اور خدا کو اپنی نیرنگی کا تماشا دیکھلانا تھا دکھا دیا

| جہاں نافسونست و نیرنگ رنگ | ہمہ کار و کردار تو سر بسر |
|---|---|

| | |
|---|---|
| ہمن ست آئین دوستان تو | کہ گاہے دہی زہر گاہے شکر |
| خطا گفتی استغفر اللہ خطاست | جہان را چہ جرم ست ای بے خبر |
| قضا اینچنین اقتضا مے کند | ز تقدیر دارندۂ داد گر |

جب تک سالک مرتبہ فنا فی اللہ اور بقا باللہ کو نہین پہونچتا تب تک طرح خوف تنزل رہتا ہی جب مرتبہ مذکورہ کو پہونچ جاتا ہی خوف تنزل نہین رہتا کیونکہ بعد فنا اور بقا کے داخل مقام حفظ وامان ہو جاتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| فانی ز خود و بدوست باقی | این طرفہ کہ نیستند و ہستند |

اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ اگر یہ مرتبہ حاصل ہوتا تو یہ تنزل نہوتا جسوقت امر ناشدنی ہوا اوسیوقت مرتبہ فقر اوس طوائف کو حاصل ہو گیا شاہ صاحب کورے کھڑے رہگئے سخت گھبراے توبہ و استغفار سب کچھ کیا کچھ نہوا ناچار اودھر او دہر بزرگون سے ملنا اور اپنا درد دل کہنا شروع کیا کسینے کچھ علاج نہ بتایا مولانا شاہ نیاز احمد بریلوی نے سمجھایا کہ تم اپنے مرشد کے مزار پر جاؤ شاید کچھ کشود کار ہووے ناچار یہ کلکتہ گئے کلکتہ مین اونکے مرشد کا مزار تھا عرصہ قریب ہی اونکو وصال کئے ہوئے ہوا تھا چندے وہان قیام کیا آخر ایک روز مبداء فیاض سے بہ توسل مرشد وہی بات پھر نصیب ہوئی رباعی

| | |
|---|---|
| ای آنکہ ترا لطف و عطاے زیبد | ما را گنہ و سہو و خطاے زیبد |
| من با تو نگویم کہ بمن نیکی کن | با من ہمہ آن کن کہ ترا مے زیبد |

پھر میرٹھ آئے اور مولانا نیاز علیہ صاحب سے اور ہمسے ملے انسان کی عقل اس نازک معاملہ مین کچھ دخل نہین کر سکتی کجا درویشی و کجا حرکات ناشائستہ اور کجا فتوح و کشود و انکشاف جب خداے پاک کو فضل فرمانا ہوتا ہی دم کے دم مین کسی طرح فضل فرما دیتے ہین اور اونکو اگر منظور نہین ہے تو تمام عمر کوئی سر مارے کچھ نہین ہو سکتا شعر

| | |
|---|---|
| نہ بزور و نہ بزاری نہ بزر مے آید | خود بخود آن بت عیار بہ بر مے آید |

ایضاً حضرت میانمیر لاہوری رحمت اللہ علیہ کی ملاقات کا اکبر بادشاہ کو کمال شوق ہوا جابجا تلاش کرنا شروع کیا آپ نہ ملے آخر کار ایکدن خود بخود شاہی محل کے نیچے جا موجود ہوے بادشاہ کو اطلاع ہوئی حکم ہوا جس طرح ممکن ہو آپکو دربار مین لاؤ سب نے اصرار کیا حضور شاہ والا پایگاہ یاد فرماتے ہین دربار مین چلیے سعادت یاب فرمائیے نہ گئے اور بولے کہ ہم کہین نہین جاتے اگر پہونچنے کا تمکو بلانا منظور ہے کمند ڈال کر کھینچ لو آخر کار کمند سے قلعہ کے اوپر بادشاہ نے بلایا اور بعد سلام و نیاز کے التماس کیا کہ خداتعالی آپسے کیونکر ملا اور کس طرح آپ کو نصیب ہوا فرمایا پوچھنے کی کیا ضرورت ہی خود سمجھ لو ہم تمسے بے بلاے خود آملے یا تمکو ہمسے ملنا تھا تمنے کمند ڈال کر کھینچ لیا راہ کو کچھ نہ دیکھا جب اونکو کسی پر فضل فرمانا ہوتا ہی اسیطرح خود متوجہ بعطا و رحمت ہو جاتے ہین خود اپنی طرف جسکو چاہے کھینچ لیتے ہین اشعار

| | |
|---|---|
| جب لاگے برسن کے چاؤ | پچھوا دیکھین نہ پروا باؤ |
| جود مے جوید گدایان ضعاف | ہمچو خوبان کائینہ جویند صاف |
| روے خوبان ز آئینہ زیبا بود | روے احسان از گدا پیدا بود |
| بانگ مے آید کہ اے طالب بیا | جود محتاج گدایان چون گدا |
| پس گدا آئینہ جود حق اند | وانکہ با حق اند نور مطلق اند |

منشی فضل رسول صاحب نے ایکبار ارادہ کیا کہ نوکری چھوڑدون اس خیال کے آتے ہی میر قادر علی برادرزادہ میر اعظم علیشاہ صاحب پیر و مرشد حضرت نے رات کو یہ خواب دیکھا کہ ایک ندی رواں ہے اور اوسکے کنارہ پر ایک بزرگ ہین اونھون نے چند مچھلیان ندی مین سے نہایت خوبصورت پکڑکے قادر علی کو دیکر یہ فرمایا کہ تم منشی فضل رسول کو دیدو اسی عرصہ مین حضرت قبلہ بھی تشریف لاے آپنے بھی یہی فرمایا کہ یہ مچھلیان منشی فضل رسول کے واسطے ہین اور جنھون نے دی ہین یہ خضر علیہ السلام ہین اور یہ بھی کہدو کہ گھبراو مت میر قادر علی نے حضرت کی خدمت مین حاضر ہوکر خواب عرض کیا حضرت قبلہ نے فرمایا کہ ہماری طرف سے منشی فضل رسول سے کہدینا کہ خداتعالی کا

معاملہ ہر شخص کے ساتھ مین جدا ہی دیکھو عیسی علیہ السلام کے ساتھ مین یہ معاملہ تھا کہ فقر و فاقہ سے
زندگی بسر ہوتی تھی حتی کہ ایک دفعہ عیسی علیہ السلام نے جنگل مین ایک خشت اپنے سر کے تلے رکھ لی
تو شیطان آیا اور اوسنے کہا کہ آپ میرے ملک مین بھی دخل دینے لگے آپنے فرمایا کہ کس طرح شیطان نے
کہا کہ یہ خشت جو سر کے تلے رکھی ہی آپکی نہین ہی آپنے اوسیوقت نکال کر پھینک دی تب شیطان نے
کہا کہ اب آرام سے استراحت فرمائیے اور سلیمان علیہ السلام کو خدا نے سب طرح کا ساز سامان
ثروت دین و دنیا دے رکھا تھا اور نبی دونون تھے اس بات کو سمجھ لو بقول حضرت سرمد رباعی

| | |
|---|---|
| آنکس کہ ترا تاج جہان بانی داد | مارا ہمہ اسباب پریشانی داد |
| پوشاند لباس ہر کہ را عیبی دید | بے عیبان را لباس عریانی داد |

خدا کو دین و دنیا دونون عطا فرمانی منظور ہین اس خواب کی تعبیر یہی ہی جب تک منظور خدا ہے
تب تک نوکری کیئے جاؤ نوکری تمھارے حق مین مضر نہین ہی اور راہ فقر مین جو ہونا ہونا ہی
وہ نوکری اور غیر نوکری پر منحصر نہین ہی خدا کی یاد و بود مین لگے رہو ایکدن ایک شخص نے عرض
کیا جب ولیا اللہ انتقال کر جاتے ہین پھر بھی اون سے فیض و فایدہ کسیکو ہوتا ہی یا نہین فرمایا
خواجہ عالم کا ارشاد ہی حدیث اَلْمُؤْمِنُ حَیٌّ فِی الدَّارَیْنِ حدیث اَلَا اِنَّ اولیاءَ اللہ
لَا یَمُوْتُوْنَ بَلْ یَنْتَقِلُوْنَ مِنْ دَارٍ اِلٰی دَارٍ

| | |
|---|---|
| بنا شد مرگ ہرگز اولیا را | نہ ہر یک صفیا و اتقیا را |
| ز داری تا بداری نقل باشد | ز شغل کار دنیا عزل باشد |

حدیث اَلْقَبْرُ رَوْضَۃٌ مِّنْ رِیَاضِ الْجَنَّۃِ قولہ تعالی شانہ وَلَا تَحْسَبَنَّ
الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْیَاءٌ عِنْدَ رَبِّھِمْ

| | |
|---|---|
| اے کہ ازین تنگ قفس مے پری | رخت ببالاے فلک مے بری |
| زندگی تازہ بہ بین بعد ازین | چند ازین زندگی سرسری |
| جامہ این جسم غلامانہ بود | گیر کنون پیرہن مہتری |

| | | | |
|---|---|---|---|
| در عوض دلق تن خار بیخ | | بافتہ انداز صفت مشتری | |
| مرگ حیات ست و حیات ست مرگ | | عکس نماید نظر کافری | |

نقل ایکدفعہ ایک خادم خواجہ ابوالعلی قدس سرہ کا خواجہ معین الدین چشتی رحمتہ اللہ علیہ کے عرس مین جانے لگا خواجہ ابوالعلی صاحب نے وقت روانگی کے اوس سے کہا اجمیر مین فلان جگہہ تم کو ایک بزرگ ملین گے اون سے ہمارا اسلام کہنا اور کہنا کہ آپ مخلوق خدا کو کیون خراب کرتے ہین خادم مذکور جبوقت اجمیر شریف مین پہونچکر بزرگ سے ملا پیام عرض کیا اونھون نے فرمایا آیندہ سال کو خدا تعالی آپ کی اہلخانہ کو بھی یہان لاویگا اوسکو تم روک لینا تاخرابی نہو خادم بعد واپسی جواب لایا جب عرس کا موقع آیا خواجہ صاحب کی بیوی نے کہا مین اجمیر شریف کو جاؤنگی ہرچند اوسکو منع کیا اور سمجھایا اوسنے نمانا ناچار خواجہ صاحب بھی ہمراہ ہو لیئے جب اجمیر شریف مین پہونچے خواجہ معین الدین رحمہ سے ملے آپنے فرمایا تمنے جو یہہ کہلاکر بھیجا تھا کہ مخلوق خدا کو کیون خراب کرتے ہو کیا مخلوق خدا میرے قبضہ و اختیار مین ہی مین مقلب القلوب نہین ہون مقلب القلوب وہ خود ہے یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَاءُ وَیَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اوست مرہر بادشاہ را بادشا | | حکم اورا یفعل اللہ مایشا | |

جسکو یہان بھیجنا منظور ہوتا ہی اوسکا دل اس طرف کو رجوع کردیتا ہی بغیر حکم لَا تَتَحَرَّکُ ذَرَّۃٌ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰہِ بعد اسکے خواجہ بزرگ نے فرمایا بیوی کو رخصت فرمائے آپ یہان ٹھہر جایے خواجہ ابوالعلی صاحب نے بیوی کو رخصت کیا آپ وہان رہ گئے خواجہ بزرگ نے فرمایا اب آپکے طریقہ کی توجہ دیکر فیض فایدہ پہونچایا جاوے یا اپنے طریقہ سے خواجہ صاحب نے کہا کہ حضرت میرے ہی طریقہ کی توجہ دیجیے خواجہ بزرگ نے اول تو طریقہ نقشبندیہ کے فیض سے کامیاب فرمایا کہ کچھ تھوڑی سی چاشنی ہمارے طریقہ کی بھی چکتی جاؤ چنانچہ طریقہ چشتیہ سے بھی اونکو بہرہ یاب فرمایا نقل جب ہم پیران کلیر مین رہتے تھے حضرت علی احمد صابر رحمت علیہ کے مزار پرانوار پر ایک بزرگ سید محمد محسن چشتی سید گنگا پار کی طرف کے باشندہ رہتے تھے اونھون نے

[illegible] شہر [illegible] آزاد وضع قلندر مشرب آدمی تھے فیض یافتہ حضرت علی احمد
صابر [illegible] آنے لگے صرف ایک تہبند اونکے پاس تھا اور کچھ نہ تھا
وہ ناپاک ہوگیا ہمسے کہا ہمارا ارادہ غسل کرنے کا ہی اور تہبند ناپاک ہوگیا ہی ہمنے چادر انگوٹھی
اسکو باندھا تہبند اونکا دھویا پانی غسل کے واسطے لادیا جب غسل کر چکے لیٹ گئے اور ایک
ایک حواس کے جانیکا حال بیان کرنے لگے ہمنے پوچھا ابھی قوت ناطقہ تو باقی ہی کہا ہاں فرمایا کچھ
بیان تو کرو یہ کیا گورکھ دہندا ہی سنکر ہنس پڑے اور السلام علیکم کہکر جان بحق ہوگئے بڑا فکر ہوا
کہ جانوران درندہ اس جنگل میں بکثرت ہین اگر نعش کو چھوڑ کر کہین جاوین کوئی درندہ اسکو خراب کریگا
اس سوچ اور فکر مین تھے کہ وہ یکایک پھر اوٹھ کھڑے ہوے ہمنے لاٹھی سنبھالی کہ کوئی جن بھوت
اس مین آگیا بولے کہ میان لاٹھی مت مارو مین وہی کافرشاہ ہون جن بھوت نہین ہون
تمھارے متفکر اور متردد ہونے کی وجہ سے رات بھر کے واسطے پھر چلا آیا ہون جاؤ آپ نماز مغرب
اور عشا پڑھ لو حقہ بھر کر ہمین دو جب نماز سے ہم فارغ ہوکر آئے تمام رات باتین کرتے رہے ہمنے
پوچھا کہ تم اوس عالم مین ہو آئے کچھ حال تو وہان کا بیان کرو کیا ہی کہنے لگے جب وہان آؤگے دیکھ لینا

| | |
|---|---|
| روزی کہ جزاء ہر صفت خواہد بود | قدر تو بقدر معرفت خواہد بود |
| در حسن صفت کوش کہ در روز جزا | حشر تو بصورت صفت خواہد بود |

جب صبح ہونے لگی کہا فلان فلان آدمی آتے ہین آپ اور وہ ملکر ہمارے نعش کو دفن کر دینا اور مین
اب جاتا ہون السلام کہکر چل دیئے وجود خاکی بیجان رہ گیا جب کچھ دن چڑھا تین چار آدمی
آئے بالاتفاق اونکی نعش کو ہمنے دفن کر دیا ایک ترکیب نماز کی اونھون نے بتلائی تھی اوسنے
ہمکو فیض و فائدہ ہوا عالم فضا اور لطیف کو چھوڑ کر جسم کثیف مین دوبارہ آنا اونکا ہمکو پسند نہ آیا
ایسا ہی مخدوم شیخ اخی راجگیری قدس سرہ کے حال مین لکھا ہی کہ دسوین شوال [illegible] ہجری
مین انکا انتقال ہوا جب غسل و تکفین پہنایا ایک پیرزن جو اونکے گھر مین رہتی تھی رو کر کہنے لگی
کہ مخدوم شیخ اخی ولی کامل تھا مگر سہ شنبہ کے دن مرا ہی یہ دن نحس ہی کاشکے اس دن نہ مرتا

مخدوم اخی نے فوراً سر کفن سے نکالا اور فرمایا کہ اگر تیرے نزدیک آج کا دن نحس ہے تو ہم آج نہین مرتے کل کو مرینگے اگلے دن چہارشنبہ کو انتقال کر گئے ؎

فضاے کبریائی در کنی پرواز ہر ساعت ... جمال حق عیان بینی دران وجنات روحانی
سلام اندر سلام آید کلام اندر کلام آید ... عیان اندر عیان بینی ہمہ اسرار پنہانی
نہ انجا ورد نے درمان نہ انجا ملک نی فرمان ... نہ انجا نقد نی وجدان نہ انجا رنج و آسانی
نشانت بے نشان گردد فنا اندر فنا گردد ... نماند ذرۂ در تو رسی در روے با سانی"
بملک لم یزل بینی جمال پادشاہی را ... کہ باشد کمترین ملکش ہمہ ملک سلیمانی

نقل جب ہم دکن مین گلکنڈہ پہونچے ہمنے سنا کہ فلان مقام پر ایک بزرگ رہتے ہین ایک مسجد کے حجرہ مین اونکا قیام ہی جسوقت ہم گئے تپاک سے ملے مگر وقت اونکا آخری تھا اونکا حال دیکھکر افسوس آیا ہم اتنی دور سے ملنے کو آئے اور یہ اب جان بحق ہونیکو تیار ہین اونسے کہا کہ ہم مسافت طی کرکے آپ کی خدمت مین پہونچے مگر صحبت نصیب ہونیکا موقع نہ ملا جب اُنھون نے افسردہ خاطر پایا فرمایا کہ تم کچھ افسوس نکرو آپسے ہم بعد وفات ملا کرینگے خوش ہوکر عرض کیا کہ زہے قسمت جو آپ بعد وفات ہمکو فیضیاب فرماوین آخر سمجھا دیا کہ جب عشا کی نماز پڑھ چکو منتظر بیٹھے رہنا ہم تمھارے پاس ضرور آوینگے اور ہر روز اسیوقت ہم تمسے ملا کرینگے اور پھر جان بحق ہوگئے حسب دستور تجہیز تکفین کرکے اونکی نعش کو دفن کر دیا جب سب آدمی چلے گئے ہم عشا سے فارغ ہوکر منتظر رہے کہ دیکھیے وعدہ سچا ہوتا ہی یا نہین تھوڑی دیر کے بعد آکر کھٹکا کیا دروازہ کھولدیا اندر آئے بیٹھے رہے اور ہر طرح کی بات چیت کرتے رہے اور چالیس دن تک مستفیض فرماتے رہے بعد چالیس دن کے فرمایا کہ اب تمھاری خاطر ہوچکی کل تم چلے جاؤ چنانچہ ہم وہانسے چلدیے ؎

درین محنت کدہ تا کے چو دیوان میکنی منزل ... چو میگردی درین ویرانہ چون غول بیابانی
علم بالای گردون زن چو مرغ روح ہر ساعت ... کہ چون از دام تن رستی شدی تو مرغ روحانی

نقل بمقام سندیلہ ایک مولوی صاحب ایک پٹھان کو پڑھایا کرتے تھے اتفاقاً مولوی صاحب بیمار ہوگئے

جب صورت صحت نظر نہ آئی اور بیماری ٹھہرنے لگی شاگرد کو کمال ملال ہوا مولوی صاحب نے شاگرد کو مغموم دیکھکر فرمایا کہ تم کچھ رنج و غم مت کرو اگر ہمارا انتقال ہوگیا تو انشاء اللہ تعالیٰ ہم تمسے ملا کرینگے انجام کار مولوی صاحب وفات پا گئے اور بعد وفات کے شاگرد نے اونکو دیکھا کہ اپنی تجہیز و تکفین مین آپ بھی شریک ہین اور بعد اوسکے روز شاگرد کے پاس بطور خفیہ آتے رہتے تھے اور فرمایا کسی جگہ کچھ شبہ تمکو ہو تو ہمسے پوچھ لیا کرو بعد چند روز کے ایکدن نا بدان مین سے بدبو آئی فرمایا بس ہم اب نہین اوینگے چنانچہ اوس روز سے آنا چھوڑ دیا نقل ایضاً مولانا روم علیہ الرحمۃ نے وقت آخر آخری مجلس مین اپنے اصحاب کو وصیت فرمائی کہ میرے مرنے سے غمناک نہونا کیونکہ منصور رحمۃ اللہ علیہ کے نور نے ایک سو پچاس سال کے بعد شیخ فریدالدین عطار کی روح پر تجلی کی اور مرشد شیخ عطار صاحب نے ایسے ہی جس حالت مین تم مجکو یاد کروگے مین تمھارا معاون اور مددگار ہونگا اور جس لباس مین ہونگا تمھارا ساتھ دونگا اور یاد رکھو کہ ہمارے دنیا مین دو تعلق ہین ایک بدن کے ساتھ دوسرا تمھارے ساتھ جب عنایت خدا تعالیٰ سے مین فرد مجرد ہونگا تو تجرید تفرید رنگ دکھاویگی اوسوقت مین تمھارا ہی تعلق ہوگا حضرت ابوالحارث کا قول ہے کہ مینے حضرت ذوالنون مصری کی شہرت سنی اور چند مسئلہ کی دریافت کرنیکے واسطہ اونکی خدمت کا ارادہ کیا جب مصر مین پہونچا معلوم ہوا کہ ذوالنون مصری نے رحلت کی مین اونکی قبر پر گیا اور مینے نماز پڑھی اور قبر پر بیٹھا مجکو غنودگی آگئی اوسی حالت مین مینے حضرت ذوالنون کو دیکھا اور جو کچھ میرے سوال تھے سب اونھون نے حل کردیئے اور سبکے جواب شافی دیئے

| حاصل آید مر ترا این فتح باب | گر شوی تو واقف اسرار غیب |
|---|---|

نقل حضرت عبدالقدوس گنگوہی رح کے حال مین لکھا ہے حضرت شیخ احمد عبدالحق ردولوی رح نے وصال سے پچاس برس کے بعد حضرت عبدالقدوس رح کو فیض روحانیت تکمیل کی لذت سے محظوظ فرمایا اخبار الاخیار مین سید ابراہیم بن عبدالقادر الچشتی القادری مرید شیخ بہاء الدین قادری شطاری کے حال مین لکھا ہے کہ بواسطہ شیخ نظام الدین قدس سرہ سے خرقہ پایا ہے شیخ

ابو سعید قبلوی رح سے نقل ہی حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ کی مجلس مین بار ہا پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم
اور دیگر پیغمبران صلوات اللہ علیہم کو دیکھا ملایک بھی گروہ در گروہ مجلس مین حاضر ہوتے تھے مردان
غیب اور جنون کو بھی دیکھا ہی خواجہ خضر علیہ السّلام بھی مجلس مین بہت آتے تھے اور فرماتی تھی
کہ جو صلاح چاہے وہ اس مجلس مین حاضر ہو نقل ایکدن حضرت غوث الثقلین شیخ محی الدین
عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کرسی پر بیٹھکر وعظ فرما رہے تھے اور قریب دس ہزار آدمی کے
وعظ مین حاضر تھے شیخ علی بن ہیستی کرسی کے پایہ کے پاس بیٹھے ہوے تھے ناگاہ شیخ علی ہیتی
بیخود ہو گئے غوث پاک نے سب حاضرین کو فرمایا کہ خاموش ہوجاؤ سب خاموش ہوگئے اور ایسی خاموش
ہوی کہ سوای انفاس کے اور کچھ آواز نہین آتی تھی اور غوث پاک کرسی سے اوترکر شیخ علی کے آگے
باادب کھڑے ہوگئے اور اوسکی طرف دیکھتے رہے جب شیخ علی بیدار ہوے تب غوث پاک نے اونسے فرمایا
کہ دیکھا تمنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اونھون نے کہا نعم پھر فرمایا غوث پاک نے کہ اسیواسطے مین
باادب کھڑا ہوگیا تھا پھر فرمایا کہ کیا وصیت کی تمکو آن حضرت صلعم نے کہا کہ آپ کی مجلس کی ملازمت
کیواسطے فرمایا ہی پھر شیخ علی نے کہا کہ جو کچھ مین نے خواب مین دیکھا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ
نے بیداری مین دیکھا اور اوس روز چھ آدمی مردان راہ سے رحلت کرگئے ایضًا نقل ایک وقت
مخدوم سید عبدالقادر ثانی بن سید محمد غوث حسینی جلبی اوچی قدس سرہ صبح کی نماز کے لیئے اوٹھے
جب وضو سے فارغ ہوچکے گھر کے آدمیونکو آواز دی کہ سب بیدار ہوجاؤ اور سعادت کونین حاصل کرو
جب تک سب بیدار ہو دین وہ کیفیت ہوچکی جب مردمان خانہ آپ کی خدمت مین پہونچے آپنے
فرمایا کہ اسوقت مجکو سید عالم نے عالم بیداری مین اپنے جمال باکمال سے مشرف فرمایا مین
چاہتا تھا کہ تم بھی اس نعمت عظمی اور عطیہ دارین یعنی دولت دیدار سے مشرف ہوجاؤ مگر تم حاضر
نہو سکے اور وہ کیفیت تمام ہوگئی ایضًا نقل حضرت سید موسی پاک شہید کے حالات مین
لکھا ہی کہ بارہا حضرت شاہ رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے
شرف رویت سے خواب بیداری مین مشرف ہوے اور شرف بیعت سے بھی مشرف ہوے اور فیضیاب ہو

ایضاً شاہ نعمان چشتی برہان پوری قدس سرہ لکھتے ہین کہ ایکدن تمام اولیاء اللہ بحضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم حاضر تھے مین نے عرض کیا کہ مقام قلعہ اسیر شاہ نعمان کو عطا ہووے یا شاہ محمود کو حکم ہوا کہ شاہ نعمان کو ہمنے عطا فرمایا اور شاہ محمود کے لیئے حکم ہوا کہ اپنا مصلا وہان سے اوٹھا لے اور شاہ نعمان نے قلعہ اسیر مین مقام کیا ایضاً خواجہ سید آدم بنوری قدس سرہ ایکدن معہ اپنے دوستون کے حلقہ کیئے بیٹھے تھے کہ روحانیت شاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہور فرمایا اور دونون ہاتھ کھول کر مصافحہ کیا اور ارشاد کیا کہ یا شیخ جو تیرے متوسلوں مین سے تجھسے مصافحہ کریگا گویا مجھسے ہی مصافحہ کیا اور جسنے تجھسے مصافحہ کیا وہ مغفور ہی پھر شیخ نے تمام مریدون کو جمع کرکے سب سے مصافحہ کیا تاکہ کوئی محروم نہ رہے اور مکہ و مدینہ مین بھی چندبار مصافحہ کیا حاجی بندال خادم شیخ آدم کہتا ہی کہ ایکبار مین بیمار ہوگیا مین نے شیخ آدم کو معہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بالین پر دیکھا اور دیکھا کہ فرماتے ہین حاجی بندال خاطر جمع رکھو تونے صحت پائی اوسیدن مجھکو صحت ہوگئی ایضاً شیخ بلخاری مجددی لاہوری کے حال مین ہے کہ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اور حضرت فاطمہ الزہرا نے انکو بخطاب فرزندی مشرف فرمایا اور شرف بیعت و ماموری خدمات سے معزز فرمایا ایضاً شیخ سعدی مجددی اپنے حال مین لکھتے ہین کہ ایکبار بیماری کی حالت مین سوتا تھا کچھ جاگتا تھا رات کا وقت تھا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو مین نے دیکھا کہ معہ صدیق اکبر و عمر فاروق رضوان اللہ عنہم و سیدۃ النسا فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا تخت نورانی پر جلوہ افروز ظاہر ہوے مین سبکے سامنے دست بستہ بیٹھ گیا ناگاہ غیب سے قلم و کاغذ ظاہر ہوا حضرت سید عالم نے حضرت صدیق سے مخاطب ہوکر فرمایا یا ابوبکر صدیق سعدی بلخاری مجددی کی عمر تمام ہو چکی یہ فرزند معنوی حضرت فاطمہ زہرا کا ہے اب از سر نو پچاس برس کی عمر اسکو ہمنے عطا کی اس کاغذ پر لکھو پھر تھوڑا سا سکوت فرما کر ارشاد کیا کہ پانچ سال اور زیادہ کردو کہ پچپن سال دنیا مین رہے اور طالبان حق کی ہدایت مین مشغول رہے ابھی یہ واقعہ تمام نہوا تھا اور مین وسی بیہوشی مین بستر پر پڑا ہوا تھا کہ حضرت شیخ بزرگوار میرے اعادت کو تشریف لاے اور شیخ حامد اپنے خادم سے فرمانے لگے کہ آج شاہ رسالت نے سعدی کو پچپن سال کی عمر عطا فرمائی ورنہ اسکی عمر تمام ہو چکی تھی اپنے شیخ کی آواز سنکر مین اوٹھ بیٹھا

اور قدمون پر گرا اوسیوقت سے تندرست ہوا ایضًا
شیخ بہاالدین ذکریا ملتانی قریشی الاسدی قدس سرہ کے حالین لکہا ہے ایک رات شیخ نے
اپنے آپ کو ایک مکان پرنور مین دیکہا کہ جناب شاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم اوس مکان مین
تخت پر جلوہ افروز ہین اور آپ کے پیر روشن ضمیر شیخ شہاب الدین سہروردی بجانب دست راست
جناب رسالت ماب دست بستہ کہڑے ہین اور اوس مکان مین ایک رسی بندہی ہوئی ہے
اوس رسی پر چند خرقہ لٹکتے ہین تہوڑی دیر کے بعد خاتم الانبیا نے شیخ بہاالدین کو بلایا شیخ
شہاب الدین نے اپنے ہات سے بہاالدین کا ہاتہہ پکڑکر روبروے سرور عالم حاضر کیا
سرور عالم نے ارشاد کیا اے شیخ ان خرقون سے ایک خرقہ لاؤ اور بہاالدین کو پہناؤ شیخ
الشیوخ نے خرقہ لاکر حسب ارشاد پہنا دیا جب واقعہ عالم خواب مین دیکہا صبحدم بامیدواری
تمام شوق کی ترقی ہوئی چاشت کے بعد شیخ الشیوخ نے اپنے مکان پر انکو بلایا گئے دیکہا کہ
شیخ شہاب الدین ایک تخت پر تشریف فرما ہین اور وہ تخت وہی تخت ہے جسپر رات کو
جناب خاتم الانبیا کو بیٹھے دیکھا تہا اور رسی بہی بندہی ہوئی ہے اور خرقہ بہی پڑے ہین
شیخ الشیوخ اوٹھے اور وہی خرقہ جسکو خواب مین دیکہا تہا لائے اور اونکو پہنایا اور فرمایا یا
بہاالدین یہہ خرقہ جسکو جناب شاہ رسالت عطا فرماتے ہین اوسی کو ملتا ہے فقط ہم واسطہ
ہین بے اجازت کسی کو نہین دیسکتے اور جو کچہہ معاملہ تہا وہ تمنے خواب مین سب کچہہ دیکہہ لیا بعض
خدام نے رشک کہا یا کہ یہہ ہندی چند روز مین مشرف بخلافت ہوا باوجودیکہ سالہا سال سے
شیخ کی خدمت مین حاضر ہین اور ابہی تک محروم ہین شیخ الشیوخ نے صفای باطن سے اونکے
خطرہ پر اطلاع پائی اور فرمایا کچہہ غم نکرو تم ہیزم تر رکہتے تہے اور بہاالدین ہیزم خشک رکہتا تہا
ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ایضًا سید
جلال الدین نے باتفاق سادات عظام مدینہ مین روضہ عالیہ کے سامنے جاکر کہا السلام علیک
یا والدی روضہ سے آواز آئی وعلیک السلام یا ولدی وقرۃ عینی وسراج کل امتی انت منی

وعن اہل سنی اس آواز کو سنکر تمامی سادات آپکی شرافت کے قایل ہوے ایضاً شیخ سعد الدین حموی قدس سرہ کے حال مین لکھا ہی کہ ایک دن شیخ صدر الدین قزنیوی اور شیخ سعد الدین سماع کی مجلس مین تھے جب شیخ سعد الدین پر کیفیت طاری ہوئی اپنا مونھہ خانقاہ کیطرف کرکے آنکھ بند کرلی اور تھوڑی دیر ادب سے کھڑے رہے بعدہ آواز دی کہ صدر الدین یہان آؤ جب صدر الدین آگئے آنکھ کھولی اور بولے کہ اسوقت جناب شاہ رسالت خانقاہ مین تشریف لاے تھے مین نے حضرت کی زیارت کی اور سوچا کہ محبوب کردگار کے جمال سے یہ آنکھین مشرف ہوئی ہین انکو صدر الدین کی صورت پر کھولنا چاہیئے ایضاً شیخ بدیع الدین مدار قدس سرہ کے حال مین لکھا ہی کہ یہ بھی روحانی فیوضات سرور کائنات سے مشرف ہوے ہین اور شیخ ابو القاسم کرکانی و شیخ ابو الحسن خرقانی و شیخ نظام الدین گنجوی نے بھی اسیطرح فیض پایا ہی یہ سب اویسی ہین ایضاً مولانا جلال الدین لورانی قدس سرہ نے ایک بزرگ سے بھی بعیت نہین کی روح پر فتوح شاہ رسالت سے مستفیض و مستفید ہوے اور فرماتے رہے کہ جب مجکو کوئی مشکل ہوتی ہی بیواسطہ غیری جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم حل فرماتے ہین ایضاً ایک شخص باشندہ اہالی بناج نے جناب سرور کائنات کو خواب مین دیکھا کہ مسجد مین تشریف رکھتے ہین اور طبق بزرگ خرما سے پرا اونکے سامنے رکھا ہی مین نے جاکر سلام کیا تھوڑے سے خرما عطا فرماے جب مین نے شمار کیئے سترہ تھے مین سمجھ گیا کہ سترہ سال اور میری زندگی رہیگی بعد چند روز کے حضرت امام علی بن موسی رضا رضی اللہ عنہ بناج مین تشریف لائے اور اوسی مسجد مین جس مین رسول مقبول کو مین نے عالم خواب مین دیکھا تھا ٹھرے مین بھی گیا دیکھا اونکے سامنے طبق پرا از خرما رکھا ہی اور جس جگہ پر شاہ رسالت کو بیٹھے دیکھا تھا وہین وہ بھی بیٹھے ہین سلام کیا اور یہ کہا کہ مجکو چند خرما عطا فرماے شمار جو کیئے سترہ تھے مین نے عرض کیا کہ حضرت کچھہ اور عطا فرمائے تب اونھون نے فرمایا کہ شاہ رسالت سے زیادہ ہم نہین دے سکتے خواجہ رئیس نام یک شخص نے

جو حضرت خواجہ قطب الدین بختار اوشی کاکی کا مرید تھا خواب دیکھا کہ دروازہ روضۂ منورہ سید کائنات کے اندر جانے کا ارادہ کرتا ہون عبداللہ مسعود نامے ایک شخص اندر سے نکلا اور بولا کہ رسول مقبول فرماتے ہین کہ ابھی تجکو ہمارے دیدار کی لیاقت نہین ہی جا اور ہمارا اسلام خواجہ قطب الدین سے کہہ اور یہ پیام دے کہ ہر رو رات کو تمہارا تحفہ ہمارے پاس پہونچتا تھا کیا سبب ہوا کہ تین دن سے وہ تحفہ نہین پہونچا خیر تو ہی خواجہ رئیس بیدار ہو تے ہی با دیدہ پر آب خواجہ صاحب کی خدمت مین گئے اور خواب سنایا خواجہ صاحب نے اوسیوقت وضو کیا اور تین ہزار بار درود پڑھا وجہ یہہ تھی کہ خواجہ صاحب نے نکاح نیا کیا تھا اور تین رات اوس عروس نوکی وجہ سے ہزار بار روزانہ درود کا جو ورد تھا موقوف ہو گیا تھا اور وہ عروس باعث عدم ابلاغ تحفہ درود ہوئی خواجہ صاحب نے درود پڑھکر عروس کو بھی طلاق دیدی ایضاً ایک شخص مدینہ منورہ مین ریاضت و مجاہدہ بی تعدا کرتا تھا اوسکو جناب سرور کائنات کیطرف سے اشارت ہوئی کہ حافظ محمد عابد کی خدمت مین جا اور تربیت سے مستفید ہو جب وہ آپ کی خدمتمین آیا آپ نے اوسکا جد و جہد اوسط درجہ پر قرار دیا اوسنے ترک نکیا اور اوسی طرح مجاہدہ کرتا رہا پھر اشارت ہوئی کہ جلیسے حافظ محمد عابد تعلیم کرین وہ کرو آخر اوسنے مانا اور مقامات عالیہ تک پہونچا ایضاً بہا ءالدین ذکریا ملتانی نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب مین دیکھا کہ آپ فرماتے ہین میر حسنی میرا فرزند قافلہ مین ہی اوسکو قافلہ سے علحدہ کرو اور راہ حق بتاؤ علی الصباح حضرت بہاءالدین ذکریا قافلہ مین پہونچے اور آواز دی کہ میر حسنی تم مین کون ہی لوگون نے کہا فلان ہے شیخ اونکو اپنے ہمراہ لائے اور تربیت مین مشغول ہوئے عارف کرک میر حسینی سہروردی قدس سرہ صاحب مقامات عالی ہوئے ایضاً سید عبداللہ سلیمان سادات متقدمین اور عمدہ مشائخ روزگار سے ہین انھون نے فیض بطونی سرور کائنات سے پایا کتاب دلایل الخیرات لکھی اور عالم خواب مین قبولیت کتاب سے مشرف ہوے اور بکمال فنافی الرسولی مین شہرہ روزگار رہین ایضاً مخدوم سلطان شیخ حمزہ کشمیری قدس سرہ کے حالین لکھا کہ اونھون نے روح نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے مرتبہ بابا

| بسلامت روی و باز آئی | بسفر رفتنت مبارکباد |
|---|---|

ہر شخص کو یہ بات حاصل نہین ہوسکتی ہے اولیا اللہ کے مریدون اور خادمون کا بھی حال ایسا ہی ہے جسکو عشق و محبت کامل اور صادق کہتے ہین وہ شیخ کے ساتھ مین ہزارون مین سے ایک دو کو ہوتی ہے صدق دو طرح پر ہے ایک خدا کے ساتھ دوسرا شیخ کے ساتھ جو صدق شیخ کے ساتھ ہو بقول حضرت شیخ شرف الدین

| ہر چہ او کرد کردۂ حق دان | ہر چہ او گفت راز مطلق دان |
|---|---|

ہووے صادق ہے جسوقت حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر رحمت اللہ علیہ نے حضرت شیخ علی احمد صابر رحمت اللہ علیہ کو بیعت کیا بیعت کرتے ہی بمقتضاے غلبہ محبت اور عشق ایسی حالت فنافی الشیخ کی مخدوم صاحب پر طاری ہوئی کہ باوا صاحب کا طواف کرتے تھے اور یہ شعر بار بار پڑھتے تھے

| شوق بسیارست من دیوانہ ام دیوانہ ام | قبلہ گویم یا پیغمبر یا خدا یا مصحف است |
|---|---|

اور خادم منع کرنے لگے کہ کیون ایسے کلمات زبان سے نکالتے ہو اور طواف کرتے ہو باوا صاحب نے فرمایا تم انکو کچھہ مت کہو یہ غلبہ عشق مین کہہ رہے ہین اس حال مین انکو کہنا روا ہے اگر تم کہو تو تمکو کہنا نا روا ہے غلبہ عشق کی حالت مین عاشق سے جو کچھ سرزد ہو اوسپر اعتراض کرنا نہین چاہیے لا یؤخذ اللہ بما صدر من العشاق

| لی مع اللہ وقت مردان ست | عشق برتر ز عقل و از جان ست |
|---|---|
| عشق در ویست بادشاہی سوز | عقل مرد یست خواجگی آموز |
| دوزخ از بیم اوسپر گیرد | آہ عاشق چو راہ بر گیرد |
| کفر و دین ہر دو پردۂ در اوست | پیش آنکس کہ عشق رہبر اوست |
| در رہ عشق طاق ہاے بلند | ہر چہ در کائنات جزو کل اند |
| چون گذشتی تراچہ پل چہ درہ | پل بود ہر دو سوے آب سرہ |

| | |
|---|---|
| عاشقی کام شیر مردان ست | نہ بدعوی ست بل بہ برہان ست |
| بالغ عقل ہا بسے یابی | بالغ عشق کم کسے یابی |

اسیطرح سلطان نظام الدین رحمت اللہ علیہ ایک عرصہ تک غلبہ محبت کیحالت مین اسم مبارک باوا صاحب رحمت اللہ علیہ کا ورد زبان رکھتے تھے یعنی فرید فرید فرماتے رہتے تھے اور اکثر اشعار مدح بھی جناب باوا صاحب کی شان مین پڑھتے تھے

| | |
|---|---|
| ہر چہ بر قطع محبت راہ یافت | ہمچو فرزین دست بوس شاہ یافت |
| مایہ داری کین گہر را معدنست | آب حیوانش بزیر دامن ست |
| آن سعادت ہر کہ را در بر گرفت | خاک پایش را فلک بر سر گرفت |
| چون محبت تیغ وحدۃ بر کشد | سر نہ بیند ہر کہ آنجا سر کشد |
| خود محبت فارغ از ما ومنست | ہر کہ او را دوست خود را دشمن ست |
| ہر کہ را تیغ محبت سر برید | در فضای قرب او اولی رسید |
| از محبت ہر در محبوب شو | بے طلب دلوانہ مطلوب شو |

ایک دن ایک شخص نے شکایت کی کمترین نے بعض فقرا کی صحبت کا کچھ اثر نہ دیکھا شاید پہلے ہی ما نہ مین ایسے باکمال تھے کہ جنکی صحبت کا اثر عام کو فیضیاب کرتا تھا یا ہم لوگون مین شاید ایسا مادہ ہی مشیت آلہی نے نہین رکھا جو استفادہ فقرا سے محروم ہین آپنے تبسم فرماکر ارشاد کیا **نقل** موضع بابری مین ایک کتے کو ہڑک اوٹھی اور جنون جیسی حالت طاری ہوی مالک نے اوسکو ایک نیم کے درخت سے باندھدیا جب وسکو ہوش آتا تھا درخت پر مونہہ مارتا تھا تیسری دن اوسی حالت مین کتا مرگیا اور چند روز کے بعد وہ درخت بھی قطعی خشک ہوگیا اوسکی درخت کی لکڑیان جس کسی نے جلائین اور جسکو اوسکا دہوان لگا اوسکو بھی ہڑک اوٹھی جب باولے کتے کی ہڑک نے درخت مین ایسی تاثیر کی کہ اوسکا دہوان ہی جنون خیز ہوگیا کیا فقرا مین خداوند جل وعلا نے ایسی بھی تاثیر عطا نہین فرمائی جو کسیکو مستفید وفیض

ہونے سے قطعاً محرومی ہو مگر اصل یہ ہی کہ اثر تاثیر کا ظہور مادہ و استعداد طالب پر ہی جسکے وجود مین مادہ استفاضہ و استفادہ ہوتا ہی لاریب وہ فیضیاب ہوتا ہی

فایدہ کیا کرے صحبت جو نہو استعداد
ہیچ صیقل نکو نداند کرد
سگ بدریاے ہفتگانہ بشوے
چون بود اصل جوہری قابل
خر عیسے اگر بمکہ رود
تو مستحق نظر شو کمال و قابل فیض

باغ مین جاکے کبھی زاغ خوش الحان نہوا
آہنے را کہ بد گہر باشد
چونکہ تر شد پلید تر باشد
تربیت را درو اثر باشد
چون بیاید ہنوز خر باشد
کہ منقطع نشود فیض ہرگز از فیاض

نیک صحبت کا اثر نیک اور بد صحبت کا اثر بد ہوتا ہی۔ الصحبت تاثیر۔

صحبت صالح ترا صالح کند
صحبت طالع ترا طالع کند۔

صحبت فقرا کا فیض و فائدہ سبحان اللہ بارک اللہ عجیب نفع خیز اور فائدہ مند ہی جسکو خدای جہان آفرین بلند اقبال اور خوش طالع پیدا کرتا ہی اوسکے دل مین فقرا کی صحبت کا خیال ڈالتا ہی سو مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّجْلِسَ مَعَ اللّٰہِ فَیَجْلِسَ مَعَ الْفُقَرَاءِ

گلے خوش بوے در حمام روزے
بدو گفتم کہ مشکی یا عبیری
بگفتا من گلے ناچیز بودم
جمال ہمنشین در من اثر کرد
زمن جان پدر این پند بپذیر
کہ قطرہ تا صدف را در نیابد
نہ سنگ از تربیت لعل ست و یاقوت
اگر تاثیر صحبت نیست ایدون

رسید از دست محبوبے بدستم
کہ از بوے دلاویز تو مستم
ولیکن مدتے با گل نشستم
وگرنہ من ہمان خاکم کہ ہستم
برو فتراک صاحب دولتے گیر
نگردد گوہر روشن نتابد
چنان اطلس شود از تربیت توت
نیاید ہیچ مرغ از بیضہ بیرون

پیر اکمل کمل جو کسیکو تعلیم فرماتا ہی اوسکی تعلیم ضائع نہین جاتی کبھی نہ کبھی اوسکی تاثیر ظاہر ہوتی ہی۔

گر طالب صادقی ز نایاب منال ‏‏ پیدا گردد

این عقد کہ بستہ است ہمت بخیال ‏‏ ہم وا گردد
گر آبلہ افتا بپاے طلبت ‏‏ زنہار رہا ایست
شاید کہ ازین بیضہ برآید پر و بال ‏‏ عنقا گردد

درویشان باکمال کی نظر الطاف اور نگاہ رحمت سرمایہ ظہور فضل ذوالجلال ہی جب خدا پاک کسی پر مہربان ہوتا ہی اکابران طریقت و معرفت بھی اوسکے حال پر التفات فرماتے ہین اور ایک ادنی اونکی نظر عاطفت صدہا وبال سے نجات دیتی ہی نقل لکھنو مین ایک عورت عاجزہ ضعیفہ تھی اور سواے ایک فرزند کے کوئی اوسکا غمخوار اور خبرگیر نہ تھا اتفاقًا اوسکا بیٹا کسی بلاے ناگہانی مین پھنس گیا اور نواب کے عتاب سے اسیر زندان ہوا بحالت بیقراری و غم زدگی ہر جا طرف اپنے درد کی دوا کی جویان ہوئی اور کوئی اوسکا دادرس نملا ایکروز شب کو بکمال خضوع و خشوع عاکی

تو گفتی ہر ان کس کہ در رنج و تاب ‏‏ دعاے کند من کنم مستجاب

خدایا بادشاہا کریما رحیما اس بیکس ضعیفہ کا سوا تیرے کون دستگیر اور چارہ ساز ہی تو ہی اپنی کرم سے ایسی شکل کر کہ میرا فرزند قید سے نجات پاوے چونکہ رحمت ایزدی اور رحمت سرمدی چارہ ساز بیکسان اور تیمارنا چاران ہی اوسکا تیر دعا ہدف اجابت سے قرین ہوا

بترس از آہ مظلومان کہ ہنگام دعا کردن ‏‏ اجابت از در حق بہر استقبال مے آید

ایک شخص نے اتفاقًا اوس ضعیفہ سے کہا اے عورت گومتی کے کنارے پر ایک درویش جامع کمال رہتے ہین اگرچہ بظاہر اونکی وضع رندانہ قلندرانہ ہی مگر حقیقت مین مرد فرد مقبول بارگاہ صمدی ہین تو اونکی خدمت مین اگر عرض حال کریگی تو یقین ہی کہ تیرا مدعاے دلی بہت جلد حاصل ہووے اور تیرے درد و حسرت کا علاج ہو جاوے

روی مقصود کہ شاہان جہان می طلبند ‏‏ مظہرش آئینہ طلعت درویشان است

| حافظ انجا با دب باش کہ سلطان ملک | | ہمہ در بندگی حضرت درویشان است |
|---|---|---|

عورت اوسیوقت با عتقاد تمام اوس درویش کی خدمت مین دوڑی گئی اور جا کر اپنا حال پراختلال عرض کیا فقیر صاحب کبھی سنتے ہی اوسکی حالت زار پر رحم آگیا اور ایک ٹھیکری لیکر اوراوسپر کچھ لکھکر فرمایا کہ اسکو کیطرح اوس اسیر کے پاس پہونچا دے اگر وہ اپنے سر مین رکھیے تو یقین ہے کہ اس بلائے جان آزار سے نجات پاوے عورت نے محافظان زندان سے ملکر وہ ٹھیکری اوسکے پاس پہونچائی اور اوس بلاکشیدہ نے اوسکو اپنے سر پر رکھا اوسیوقت والئے لکھنو کو سخت اضطراب پیدا ہوا اور اسقدر التہاب نے صورت دکھائی کہ معًا اوس اسیر کو بلایا اور رہا کیا - جب نواب لکھنو اوسکو چھوڑ چکے تب وہ اضطراب موقوف ہوا سمجھ گئے کہ کسے اہل کمال کا کرشمہ تہا اوسکو بلا کر تسلی و دلاسا کرکے فرمایا کہ کہ اب ہم تمکو چھوڑ چکے اب کچھ تو خوف و وہم نکر مگر یہہ صاف صاف کہدے کہ تو نے کوئی عمل پڑہا یا کسی بزرگ سے دعا کرائی جسکی تاثیر نے مجکو مضطرب کیا اور تجکو نجات دلائی وہ بیچارہ خاموش حیرت زدہ کچھ نہ کہہ سکا نواب نے اوسکی ماکو بلا کر حقیقت حال دریافت کے تب اوس ضعیفہ نے بزرگ صاحب کمال کی عنایت اور اپنی پریشانی مین مسرت کا ظہور سب کہہ سنایا نواب ایکروز اوس بزرگ کی خدمت مین گیا اور اونسے مودب یہہ عرض کی کہ حضرت اگر اسی طرح آپ ٹھیکریان لکھکر رحمت فرماوینگی تو میری حکومت کا کام کیسے چلے گا فقیر صاحب نے فرمایا بابا اب جو ہوا سو ہوا آیندہ خیال رہیگا پھر نواب کے دلمین یہہ بات آئی کہ سبحان اللہ فقیری عجب دولت ہے یہہ نوابی و اسایش سلطنت اسکی سامنے کوئی چیز نہین جسطرح ہوسکے فقیری حاصل کیجیے دولاکھ روپیہ کا اشتہار جاری کیا کہ جو کوئی ہمکو اصل حق بتاوے اور کمالات فقیری سے من و عن آگاہ کرے ہم اوسکو دولاکھ روپیہ دینگے گویا نواب صاحب نے فقیری کو بازاری سودا سمجھا دولت دنیا کو اعلیٰ اور دولت فقر کو ادنی جانکر دولاکھ کا اشتہار دیا تاکہ اسکے لالچ مین کوئی ہمکو فیضیاب کرے ۔

| | |
|---|---|
| دیدۂ تنگ کند فخر بدنیای خسیس | خس و خاشاک شمر ر ارگ گردن باشد |
| جہان بگشتم و آفاق سر بسر دیدم | نمردمم اگر از مردمی اثر دیدم |
| درین رواق زبر جد بخانہ خور سید | نگاشتہ سخن خوش باب رز دیدم |
| کہ ای بدولت دہ روزہ گشتہ مغرور | مباش غرہ کہ از تو بزرگ تر دیدم |
| شہی کہ تاج مرصع صباح بر سر داشت | نماز شام ورا خشت زیر سر دیدم |
| زحادثات جہانم ہمین پسند آمد | کہ خوب و زشت و بدو نیک درگذر دیدم |

ایک مرد خدا صاحب کمال نے جب اشتہار کی شہرت سنی ایک خادم سے فرمایا نواب صاحب سے پیام دو فقیری ایسی چیز نہین ہے جو زر دیا زر سے حاصل ہووے یہہ دو لاکھ روپیہ کا اشتہار عبث ہے۔

| | |
|---|---|
| سکندر را نہ بخشید آبی | بزور و زر میسر نیست این کار |

عاشقان حق اور شیفتگان برحق معشوق فروش نہین ہوتی جو دو لاکھ روپیہ پر پھسل جاوین اور لالچ مین آئین

| | |
|---|---|
| آنانکہ ہر دو کون بیک جو نمی خرند | ایشان دم از محبت دنیا کجا زنند |

فقیری جان گدازی اور سر بازی سے حاصل ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| جناب عشق را درگہ بسی بالاتر از عقل است | کسی این آستان بوسد کہ جان در آستین دارد |
| بخواری منگر ای منعم ضعیفان و فقیران را | کہ صدر مسند عزت فقیر رہ نشین دارد |

فقیری وہ دولت سرمدی ہے اور نعمت اور حشمت لایزالی ہے کہ سلطنت ہفت اقلیم اسکے سامنے ہیچ در ہیچ ہے اگر دولت دارین بھی دیکر یہہ دولت فقر ہاتھ آجاوے تو لبا غنیمت ہے

| | |
|---|---|
| خار غم تو بصد گلستان ندہم | خاک قدمت باب حیوان ندہم |
| دردی کہ مرا از غم تو حاصل شد | آن درد بصد ہزار درمان ندہم |
| در عشق تو نیم ذرہ سرگردانی | خوشتر ز ہزار منصب سلطانی |

| زان می آیم دیر در بر سیدا نی | تا بیشترم زیر وزبر گردانی | |
|---|---|---|

حدیث حرمت الفقیر المومن عند الله اعظم من سبع سموات وسبع ارضین والجبال وما بینهن والملائکة المقربین ایضا الفقر فخری وبه افتخر وافتخر بالنبوت والولایت وافتخر بالفقر
جن لوگون پر رحمت ازلی اور فیض لم یزلی ہے اونہون نے دولت فقر کی قدر جانی ہے اور
اور جن پر محبت اکابران طریقت نے اثر کیا ہے وہی اہل فقر اور فقیر کی منزلت پہانتے
ہین نقل دہلی مین ایک درویش آزاد وضع شب و روز طاعت حق مین مصروف تھے اور
اپنا مال و دولت جو کچھ ترکہ آبائی واجداد سے پہونچا سب راہ خدا پر واقف کر دیا تہا فقط
ایک کنیز کو اپنی خدمت کے لئے رکھ لیا تھا وہ کنیز باتمیز رات دن اونکی خدمت و رضا جوئی
مین مصروف تھے جب اوس بزرگ نے ارادہ زیارت بیت اللہ اور ہجرت کا قصد مصمم کیا
تو کنیز کو آزاد کرنا چاہا کنیز نے دست لبتہ عرض کیا کہ حضرت یا تو اپنے ساتھ لے چلو خدمت
مین حاضر ہون یا میری واسطہ کوئی ایسی تجویز نکالو کہ جس سے میری زندگی بعشرت بسر ہو
اور زندگی کا بسر ہونا آرام کے ساتھ جب ممکن ہے جب تم جیسا کوئی آدمی مجکو ملے اور
مین اوسکی خدمت مین رہون اور اگر تم سا نہوگا تو بیشک زیست محال ہوجاوے گی بزرگ
نے وعدہ فرمایا کہ بہت اچھا چلتے وقت ہم تمکو ایک بزرگ سے ملا دینگے اور اون کے
پاس تمکو چھوڑ دینگے جب کعبہ کو چلنے لگے تو سلطان نظام الدین رحمت اللہ علیہ کے اوسکو
سپرد کیا اور حضرت سلطان جی سے اوسکی سفارش کی کہ یہہ باوفا کنیز ہے اسکو آپ بھی
بنہایت خوش رکھین کنیز نے اوسیوقت اقرار کیا کہ اپنے آقا کی صفات آپ مین پاونگی
تو بیشک آپ کی خدمت مین بجان و دل مصروف رہونگی ورنہ چالیس دن کے بعد مجکو
اختیار ہوگا جہان چاہون چلی جاؤن وہ بزرگ تو چلدیے اور چالیس دن قریب اختتام
کے آئے اوس روز کنیز نہایت رنجیدہ خاطر اور مغموم ہوکر بولی کہ حضرت اب میرا اسلام
ہے جس بات کے لئے مینے آپ کی خدمت مین رہنا قبول کیا تہا وہ حاصل ہوئی اور

ناکامی ہی ناکامی پیش آتی ہی مجکو اجازت دیجئے جہان میرا جی چاہے چلی جاؤن سلطان جی نے
فرمایا وہ کونسی بات ہی جسکی نہ حاصل ہونے سے تو مغموم ہی بیان کر کنیز نے کہا کہ میرے آقا
مین چار خصلت تھین جس شخص مین وہ چارون خصائل ہونگے اوسکے پاس مجکو رہنا گوارا ہی
ورنہ کیسا ہی صاحب کمال ہو مجکو منظور نہین اور مین نے سنا ہی کہ یہ چار خصلت ولیا ہی کامل
مین ہوتی ہین سلطان جی نے ارشاد کیا آج رات کو ہمارے ساتھ رہ اگر وہ خصائل ہم مین
ہون تو بلاشک تو یہان رہنا ورنہ ہم تجکو نہ روکینگے جہان جی چاہی چلی جانا شام کیوقت بازار
کیطرف تشریف لیچلے اور کنیز کو اشارہ کیا کہ تو پیچھے پیچھے چلی آ جسوقت بازار مین پہونچے تمام اہل
بازار نے کہنا شروع کیا یہہ بادشاہ کے پیر تمام سلطنت کا مال مفت اوڑاتے ہین خوب
بادشاہ کو مطیع کیا ہی خلقت رجوع ہی بادشاہ تابع ہی ایسے ہی لوگون نے سلطنت مین کیف
اوٹھاے ہین مال کے لیئے فقیر بن بیٹھے ہین کسی نے کچھ طعن کیا کسی نے کچھ گفتگو نکالی غرض
جب وہ نکل گئے کنیز سے پوچھا کہو کوئی بات ہی کنیز نے کہا بیشک ایک بات کا پتا لگا ہی
آگے بڑھکر کمربند بغلین سے اپنے ہات کے بنائے ہوئے نکالے اور فروخت کیئے نصف اوسکی
قیمت سے فقرا کو دیا اور نصف کی روٹی خرید کر گھر لاے پھر پوچھا کہو کیا دیکھا کنیز نے کہا
سچ ہی دوسری صفت بھی ہی پھر اپنے حجرہ کا دروازہ بند کیا اور خدام کو رخصت کیا اور کنیز کو
اجازت دی کہ تھوڑی دیر کے بعد تو دروازہ کھول کر اندر آجانا جب خادم سب چلے گئے
تو کنیز نے دروازہ کھولا دیکھا کہ آپ نماز پڑھتے ہین صبح تک نوافل مین بسر ہوگئی جب صبح کی
نماز سے فارغ ہوئے تو آپنے خرقہ اوتار کر اپنی کمر کھولی اور کنیز سے کہا کہ ذرا ایک کپڑا لیکر
کمر کو صاف کردے کنیز نے جو دیکھا کہ زخم مین سے کچھ ریم نکل کر جم گئی ہی غور کیا تو معلوم ہوا
کہ ناسور ہی تب کنیز پکار اوٹھی کہ واللہ اب چارون صفات کا امتحان ہوگیا بیشک آپ
سلطان الاولیا اور مقبول کبریا ہین مین نے بزرگان طریقت سے سنا ہی کہ جسکو دنیادار
نادان برا کہین اور معتقدین اچھا سمجھین اور جو اپنے کسب سے پیدا کرے اور شب بیدار ہو دوسرے

اور ہمیشہ کسی مرض مین مبتلا ہو وہ خاص الخواص مقبولون سے ہوتا ہی اسی چار صفت سے مین اپنے آقا کی عاشق زار تھی اور آپ مین بھی انہین چار صفتون کی تلاش کرتی تھی آج میرا اطمینان ہوگیا اب تا دم عمر مجکو تفکر تو ہم نہوگا المختصر صحبت فقرا بھی شناسائی اور تمیز کامل عطا فرماتی ہی اگرچہ مدار دنیا و دین کے کامون کا مقدر پر ہی اور فقیر تقدیر الٰہی کو نہین میٹ سکتے۔ اللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَادَّ لِمَا قَضَیْتَ وَلَا مُبَدِّلَ لِمَا حَکَمْتَ لیکن پیر باخبر اور رہنما جو فقیر ہوتے ہین اونکی تدبیر بھی موافق تقدیر ہوتی ہی اور طالب کو اپنے علم اور آگاہی سے تقدیر کے درجہ تک پہونچا دیتے ہین اور ہزارون دین دنیا کے معاملات آفریدگار عالم اونکے واسطہ سے کرتا کراتا ہی اور دعا اگرچہ خدا تعالی سب کی قبول فرماتا ہی مگر دوستان خدا کی دعا کو ایک اثر خاص اوسنے عطا فرمایا ہی۔

| | |
|---|---|
| کان دعای شیخ نے چون ہر دعاست | فانیست او گفت او گفت خداست |

نقل ایک امیر کے دو لڑکے اور ایک دختر تھی ایک درویش اوس امیر کے پاس آتے جاتے تھے اور اوسپر مہربان تھے ایک وزعلم باطن سے معلوم ہوا کہ ایک لڑکے کے پاس ہمیشہ گھوڑا رہیگا۔ اور دوسرا لڑکا چرمی مار ہوگا اور لڑکی ہمیشہ نیا خاوند کیا کریگی متاسف ہوکر اوس شہر سے کسی طرف کو چلدیے قدرت ایزدی سے وہ امیر تباہ ہوگیا۔

| | |
|---|---|
| بدنیا دل نہ بند و ہر کہ مردست | کہ دنیا سر بسر اندوہ و دردست |
| برو بارے بگورستان نظر کن | کہ این دنیا حریصان را چہ کردست |
| عروج اوج بنائے عالم امکان نہو | اس بلندی کی نصیبون مین ہی پستی ایکدن |

ایک لڑکا سوار و نین نوکر ہوگیا دوسرا چرمی مار بنگیا لڑکی ہمیشہ فحش کرنے لگی۔ ایک عرصہ کے بعد وہ درویش پھر اوس شہر مین آئے اور اوس لڑکے سے ملے جو سوار و نین نوکر تھا۔ اوس سے تقاضا کیا کہ نوکری چھوڑدے اور گھوڑا بیچڈال کچھ اوسنے تامل کیا پھر سمجھا کہ صاحب کمال آدمی ہین انکے کہنے سے انکار نہ چاہیئے

گردگاران کند که او خواہد ؎ حلم بر کردگار نتوان کرد

چٹ نوکری چھوڑ دی گھوڑا بیچڈالا اور خدا نے ایک گھوڑا اوسکو دیدیا اونکو معلوم ہوچکا تھا کہ ایک گھوڑا ضرور اسکے پاس ہیگا پس گھوڑون کی سوداگری کرنے لگا ہمیشہ بیچتا تھا اور خریدتا تھا اخر دولت مند ہوگیا پھر دوسرے بیٹے کے پاس گئے اوس سے کہا جب تک تیرے جال مین بازنہ آوے جال مت کھیچا کر اوسنے بھی مان لیا

سر ارادت ما آستان حضرت دوست ؎ کہ ہر چہ بر سر ما می رود ارادت اوست
رضا قضا نشود ای عزیز من ہرگز ؎ تو خواہ فال بہ بین خواہ استخارہ کن

باز ہر روز اوسکے بھی جال مین آنے لگے اور بکنے لگے وہ بھی مالا مال ہوگیا کیونکہ یہ بطون سے معلوم کرچکے تھے کہ چڑی مار ہوگا تو لازم ہوا کہ کوئی جانور ہو ضرور ملیگا پھر دختر کے پاس گئے اوس سے کہا جب تک سو روپیہ کا دینے والا نہ آوے اوس سے بات نکرنا عورت نے کہا ہمیشہ روپیہ دو روپیہ والے آتے ہین ایسی میری قسمت کہان ہی جو ایسے مالدار میرے پاس آوین درویش نے کہا ہرگز ہرگز سوا سے سو روپیہ والے کے کسی سے گفتگو نکرنا اخر سو روپیہ والا اوسکا بھی خواہان کوئی آ ہی پہونچا

مرو زانی را خدا از رسمے و ہد ؎ محبہ زن را ہر شبے نر میدہد
بے مگس ہرگز نماند عنکبوت ؎ رزق را روزی رسان پرمیدہد

تب فقیر صاحب نے فرمایا جب تقدیر مین ہر روز نیا خاوند ہی تو کوئی نہ کوئی سو روپیہ والا ضرور آویگا عورت نے کہا آپ بزرگ ہین کوئی ایسی دعا فرمائیے کہ اس بلا سے مجکو نجات ہووے فرمایا مین تقدیر شکن نہین ہون جو کچھ تیرے مقدر مین ہی اوسپر قانع رہ

کیا فائدہ فکر بیش و کم سے ہوگا ؎ ہم کیا ہین جو کوئی کام ہمسے ہوگا
جو کچھ کہ ہوا ہوا کرم سے تیرے ؎ جو کچھ ہوگا تیری کرم سے ہوگا
بیا کہ ہاتف میخانہ دوش با من گفت ؎ کہ در مقام رضا باش واز قضا مگریز

سو درویش تقدیر شکنی کا تو مادہ رکھتے نہین مگر فائدہ پہونچنا جسکی مقدر مین ہوتا ہی انکی توسل ہی سے ہوجاتا ہی

چہ ممکن نیست رفتن بے دلیلے | بباید مصطفے را جبرئیلے

نقل ہم ایکبار دکن کے ملک مین ایک مقام پر پہونچے وہان بیرون شہر ایک تکیہ تھا اور وہان ایکدرویش اوس تکیہ مین قیام گزین تھا مگر ہر وقت نشہ پینے والونکی مانند جھومتا رہتا تھا اور مدہوشانہ حالت سے تمام دن اور رات بسر کرتا تھا اوس سے دریافت کیا کہ شاہ صاحب وہ کیا نشہ ہی جسکو آپنے پیا ہی اور جسکے سبب سے یہ ہر وقت کیف ہی فقیر پہلے تو خاموش ہو رہا جب اصرار کیا تو بولا کہ میان ہم شباب کے عالم مین سوار دکن مین نوکر تھے ایکبار ہمارا رسالہ اس تکیہ کے پاس اکر ٹھہرا اور ہم آگ کے واسطے اس تکیہ مین آئے یہان ایک فقیر بھنگ نوش رہتا تھا جب ہم آگ لیکر چلے تو اوسنے ہمسے کہا بابا ٹھہرو ٹھنڈائی تیار ہی تھوڑی تم بھی پی لو میرے موںھ سے بے اختیار نکلا کہ ایسی بھنگ ہمکو درکار نہین جسکا نشہ گھڑی دو گھڑی کے بعد زایل ہوجاوے اگر ایسی پلاؤ کہ تمام عمر وہ کیف قایم رہے تو بسم اللہ حاضر ہین فقیر نے ہنسکر کہا اگر تمھارا دل یہی چاہتا ہی تو داتا ایسی ہی پلا دینگے اور ایک ساغر بھر کر ہمارے حوالہ کیا ہمنے بھی انکار مناسب نہ سمجھا پی لیا اید ہر حلق سے پانی اوترا اور نشہ نے جوش کیا وہ بیخودی جو اوسوقت سے پیدا ہوئی ہی اوسوقت تک کہ بیس برس سے زیادہ ہوے ایک لمحہ کم نہین ہوتی وہ درویش چند روز کے بعد جان بحق ہوے ہین اونکی بعد جانشین ہون میری یہ کیفیت ہی جو تمنے سنی اور سوا اسکے مین کچھ نہین جانتا

ارے او مے کدہ کے جانے والو | یہہ کہیو کوئی اوس پیر مغان کو
شراب شوق کا کم ہو گیا کیف | پلا ایسی کہ بھولین دو جہان کو

کاملین کا فیض زوال پذیر نہین ہوتا جو امور کسبی ہین وہ نکرنے سے کمی کے ساتھ ہوجاتی ہین او معرفت الٰہی لازوال ہی جسکو یہ حاصل ہوجاتی ہی پھر کسیطرح اوسکو زوال نہین ہوتا دیکھو دنیا کا بڑا کمال کیمیاگری ہی جس سے سونا چاندی بنتا ہی یہہ کمال تا دم زیست رہتا ہی جہان انسان مر گیا یہ بھی دنیا ہی مین رہگیا کمال معرفت الٰہی ایسا کمال اور ایسی دولت لازوال ہی نہ زندگی مین کسی طرح زایل ہو نہ بعد مرگ ابلیس لعین جو راندہ درگاہ الٰہی ہی جو مراتبات اوسکو قبل از نافرمانی

حاصل تھے بوجہہ نافرمانی زایل ہوگئے مگر عرفان اور شناسائی ذات جو اوسکو حاصل ہو چکی تھی اوسمین کچھ فرق نہین آیا مثلاً کوئی شخص علم عربی یا فارسی پڑھکر کسی عہدہ پر مامور ہو جاے اور پھر وہ اُس عہدہ اور مرتبہ سے معزول کیا جاے تو جو علم اوسنے عربی یا فارسی پڑھ لیا ہی وہ بدستور اوسکو حاصل رہیگا عہدہ کی معزولی سے علم زایل نہین ہوگا یا مثلاً کوئی شخص الحمد اور قل ہو اللہ حفظ کرے اور پھر کوئی حرکت ناشایستہ کرے وہ اوسکی یاد سے نہین جائیگا **شعر**

| عاقبت بینی تو ہم روے کسے | چون نشینی بر سر کوے کسے |
|---|---|

اور یہ جو مشہور کرتے ہین کہ ایک درویش دوسرے درویش کی نعمت باطنی چھین لیتا ہی دولت سرمدی فقر کا جو کمال ریاضت مجاہدے سے حاصل ہوتا ہی زایل نہین ہوتا مشہور ہی کہ حضرت سلطان نظام الدین رحمتہ اللہ علیہ کی نعمت حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر پانی پتی نے سلب کر لی تھی یہ غلط شہرت ہی حضرت سلطان نظام الدین رحمتہ اللہ علیہ بڑے صاحب کمال تھے اور اونکو مرتبہ محبوبی حاصل تھا اور قلندر صاحب مرتبہ عاشقی مین ممتاز تھے تونگری دنیا و دولت فقر کے مقابلہ مین ہیچ او پوچ ہی حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین حدیث لعن اللہ من اکرم الغنی بغناءہ ولعن اللہ من اھان الفقیر لفقرہ ولا یفعل ھذا الا منافق ومن اکرم الغنی لغناءہ واھان الفقیر لفقرہ سمی لہ فی السموات عدو اللہ وعدو الانبیاء ولا یستجاب لہ دعوۃ ولا یقضی لہ حاجۃ حدیث مثل الفقراء مع الاغنیاء لمثل العصی بید الاعمی سرکار کا معاملہ نازک ہی کسیکے دل مین کچھ ڈالدیا کسیکے دماغ مین کچھ جمادیا فرعون سے انا ربکم الاعلی کہلایا موسی علیہ السلام کو اوس لڑایا کبھی موسی علیہ السلام کو فتح و نصرت سے شاد کیا کبھی فرعون کی دعا مستجاب کرکے اوسکے ناز و غرور کو بڑھایا **شعر**

| مس بفقرہ بندہ آن کیمیا | کفر و ایمان عاشق آن کبریا |
|---|---|

حضرت آدم کا ابلیس سے نوح علیہ السلام کا قوم سے ابراہیم علیہ السلام کا نمرود سے موسی

علیہ السلام کا فرعون سے حضرت عیسے کا یہود سے سرور کائنات کا قریش سے معاملہ قابل عبرت ہے

| نہ در موسی اثر گزنت سودے رسد | نہ ز فرعونت زیان بودے رسد |
|---|---|

آخر کار نہ یہہ رہا نہ وہ رہا

| | |
|---|---|
| سر ایست در حقوق محبت برائے ما | عشاق ازدو دیدہ کشند ابتلاے ما |
| با نوح راز طوفان گشتہ کردہ ایم | موسیٰ بغیب یافتہ قوت عصاے ما |
| انگشتر سلیمان بادیو دادہ ایم | یعقوب خود نگاہ کند در فضاے ما |
| گاہے در افگنیم بآتش خلیل را | قربان کند اگرچہ پسر در رضاے ما |
| گہ ارہ را تبارک سر زکریا کنیم | یحیی کشیم و دم نزند در قضاے ما |
| دندان مصطفٰے را ابد دوست بشکنیم | ایوب صابر آمدہ از کرم ہاے ما |
| گہ جامشی ز ہر بحلق حسن کنیم | گہ تیغ بر حسین کشد کربلاے ما |
| بیگانہ راچہ کار بود در بلاے غم | آن را رسد کہ خاص بود آشناے ما |
| فرعون را ندادیم ابد دوست درد سر | زیرا کہ او نداشت سر درد ہاے ما |
| شداد را بہ نعمت چندان ساندہ ایم | ہشتم بہشت او ر داند سراے ما |
| ما پرزریم دشمن ما مے کشیم دوست | کس را مجال نیست بچون و چراے ما |
| حافظ ہمیشہ نالہ کند در بلاے غم | باشد کہ خود علاج کند درد ہاے ما |

کائنات ایک پتلیون کا سانگ ہی اپنے اپنے وقت پر سبکا ظہور ہوتا ہی اور پھر سب معدوم ہو جاتے ہین ؏

| مالعبت کانیم و فلک لعبت باز | رباعی | از روی حقیقت ست نہ از روی مجاز |
|---|---|---|
| یک چند درین سراچہ بازی کردیم | | رفتیم بصندوق عدم یک یک باز |

اونکی ذات کو ثبات ہی اور سب معدوم ہین ہم ہماری ہونیسے اونکی افزائش نہ معدومی سے کمی اشعار

| حق ز ایجاد جہان افزون نشد | اینچہ اول آن نبود اکنون نہ شد |
|---|---|
| در اثر افزون شدہ در ذات نے | ذات را افزونی و آفات نے |

ذات کے نیرنگ نے کاملین کو آئینہ وش حیران کیا ہی کسی نے سبحانی کہا کسی نے انا زبان سے نکالا کسی نے

| | |
|---|---|
| رحمان ورحیم ورحمت اللہ مائیم | شیطان رجیم لعنت اللہ مائیم |
| ہر نیک وبدے کہ درجہان میگذرد | باللہ مائیم ثم باللہ مائیم |

پکارا کسی نے

| | |
|---|---|
| لَا اٰدَمَ فِی الْکَوْنَیْنِ وَلَا اِبْلِیْسُ | لَا مُلْکُ سُلَیْمَانَ وَلَا بِلْقِیْسُ |
| فَالْکُلُّ عِبَارَۃٌ وَاَنْتَ الْمَعْنیٰ | یَا مَنْ ہُوَ لِلْقُلُوْبِ مِقْنَاطِیْسُ |

کا نعرہ مارا عین القضات ہمدانی رحمت اللہ علیہ نے فرمایا رباعی

| | |
|---|---|
| اندر دو جہان کافر و مشرک مائیم | زیرا کہ بت و شاہد و دلبر مائیم |
| با گوہر اصل ہیچ نامد در خور | آن گوہر اصل را چو در خور مائیم |

کوئی ذات کے اسرارات اور رموزات سے من وعن واقف نہوا کسی کی کچھہ مین نہ آیا رباعی

| | |
|---|---|
| بے نمودی و نمودے داری | در لبس غیب شہودے داری |
| اوّل و آخر ما جملہ زنیست | اے عدم طرفہ وجودے داری |

بہر نہج اتباع شریعت غرا و سلوک طریقت اطہر سے وہ وکیفیت جو حد بیان و احاطہ تحریر سے باہر ہین اور لذت یاب شان فضل و رحمت ہوے کشف و کرامت سے شہرتین پائین اور وصول و حصول کی کیفیتین اوٹھائین منجملہ مراتب و منازل مرتبہ کشف و کرامت بھی آئینہ انعامات ذات ہی بقدر استعداد و لیاقت ہر رہرو کو اس راہ کی عطائے کشف و کرامت سے معزز فرمایا کرامت اولیا قران اور حدیث سے ثابت ہی اس مین شک لانا خلاف شریعت ہی

| | |
|---|---|
| از ازل ہر کہ بے خبر آمد | گنگ و بے سمع بے بصر آمد |
| چشم حق بین او نبود جلی | نہ نبی سے شناشد او نہ ولی |
| او نہ اعجاز انبیا بیند | نکرامات اولیا بیند |
| ہمہ اوقات ہست ابوجہلی | نسبت ہر زمانہ نا اہلی |

| | |
|---|---|
| که ز جهلش همیشه در انکار | چون خران مانده در ته هر بار |
| نکرامات بندگان خفاش | ز مقامات واندان او باش |
| ای برادر بچشم صدق نگر | مکن از دیدهٔ عنا و نظر |
| که ازان چشم بر ملا بینی | رتبهٔ حال اولیا بینی |
| از کرامات شان شوی آگاه | بهره یابی ز حال شان ناگاه |

مگر کرامت سے بندہ خدا نہین ہوجاتا بندہ کو بندہ جاننا چاہئے اور خدا کو خدا کرامتین اولیاے کرام سے جو صادر
ہوتی ہین یہ قرب نوافل کا نتیجہ ہی اور قرب نوافل کہتے ہین سالک کے صفات بشریت کے دور ہونیکو اور صفات
حق تعالی کے ظاہر ہونیکو سالک پر یعنی مردہ کو زندہ کرے یا زندہ کو مارے بحکم الٰہی اور دیکھنے اور سننے تمام جسم
نہ فقط چشم و گوش سے اور جو مسموعات کہ دور ہون انکو سنے اور جو مرتبات کہ ظلمت مین ہون انکو دیکھے اور علی القیاس
اور صفات بھی اونکی سوا ہون غرض صفات سالک کا صفات حق مین فنا ہونا بھی یہی ہی اور اسیکو ثمرہ قرب نوافل کہتے
ہین اور صفات بشریت کا دور ہونا زوال حقیقی سے مراد نہین بلکہ تبدیل صفات سے مراد ہی یعنی بدلنا صفات بشریت
کا ربوبیت مین یا پوشیدہ ہونا تعینات کا وجود حق مین یہ غرض نہین کہ تعینات قطعی مٹ جائین اور طریقہ فنا مراقبہ
خلق و حق ہی یا مراقبہ وحدت وجود و مراقبہ خلق یہ ہی کہ جس چیز مین جو اونچی اور چگونگی اور تعین اور تقید پاوے یقین
کرے کہ یہہ سب مع حیات علم قدرت ارادہ سمع بصر کلام وغیرہ ظل ہی اعیان ثابتہ کی اور وجود حق کی ساتھ
موجود ہوتی ہی اگر اس مراقبہ کی مداومت کریگا تو قریب ہی کہ اعیان ثابتہ تمامی خلائق کی حقیقت ہی او سپر منکشف
ہونگے اور حقایق کونیہ یعنی عرش و کرسی و لوح و قلم اور ساتون آسمان اور زمین اور ستارے اور فرشتہ
اور عالم ارواح و عالم مثال تمام معاینہ ہونگے اس کشف کو کشف کونی کہتے ہین طریقہ مراقبہ حق یہ ہی کہ
کہ ہر زمان اور ہر مکان مین جس چیز کو ظاہری یا باطنی حواسون سے پاوے معتقد ہووے کہ یہ تمام وجود حق ہی کہ
کہ اسمائے جلال و جمال کے اظہار کیواسطے شکل و صورت کے ساتھ ظاہر ہوا ہی جب اس مراقبہ کی مداومت ہوگی
تو البتہ ہستی حق کہ نہایت لطیف ہی اور جسکی نسبت لطافت نظر نہین آتی ملحوظ و معاینہ ہوگی اس کشف کو
کشف الٰہی کہینگی جب یہ حال ہوگا تو مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا رَاَیْتُ اللّٰہَ فِیْہِ کا مضمون صادق آجائیگا اور مراقبہ

وحدت وجود یہ ہی کہ عین معنی کلمہ طیبہ کی بلا شرط وضو یعنی باوضو اور بے وضو دونو حالت مین اور بلا خصوصیت کسی وقت کے اور بلا ملاحظہ دخول و خروج دم کے اور بلا رعایت الفاظ کلمہ کے کھاتے پیتے کھڑی ہستی چلتے بیٹھتے جاگتے سوتے حرکت قرار ظاہر و باطن مین نگاہ رکھی اور خودی کی اصل برکندہ کرے اور خودی یہ ہی کہ اپنی ہستی موہوم کو ثابت کرے اور نفی خودی عین معنی لا الہ ہین پھر ثابت کرے وجود مطلق اور ہستی بحت کو عین معنی الا اللہ ہین ان مراقبات مین جب ہر طبیعت رجوع ہوگی منزل مقصود پر پہونچیگا محروم نہ رہیگا اور خیال رکھنا چاہیے کہ خدا مین جو صفات ہین وہ مستقل ہین اور بندہ مین جو صفات ہین وہ غیر مستقل ہین اور خدا کی صفات کے ظل ہین اگر ایسی صفات ولی مین مستقل سمجھے جاوین تو شرعًا کفر ہی خاصان خدا مین یہ صفات صفات حق کا ظل اور عنایت حق ہین اور کثرت ذکر فکر سے شوق اور محویت اور حالت سکر پیدا ہوتی ہی اور اور بعد سکر کے صحو ہوتا ہے پروانہ شمع پر عاشق ہوتا ہی لیکن جب تک پروانہ کی نظر طلوع نور پر رہتی ہی اور فروغ نور کی خبر ہوتی ہی تب تک پروانہ محبت مین شمع کی خام قرار دیا جاتا ہی اور عشق مین ناتمام اور جب بمقتضای فرط محبت و جوش عشق کی شمع کے لمعہ نور مین سوختہ ہو کر ہمرنگ اور ہم صفت آتش بنجاتا ہی اور صفت وحدت پیدا کرتا ہی تو آتش کے آتش کو کچھ پروا نہین رہتی ایسی صورت اور حالت مین پروانہ پروانہ نہین رہتا ہمہ تن شمع ہوجاتا ہی

| | |
|---|---|
| در حقیقت دگرے نیست خدائیم ہمہ | لیکن از گردش یک نقطہ جدائیم ہمہ |
| قطرہ بگریست کہ از بحر جدائیم ہمہ | بحر بر قطرہ بخندید کہ مائیم ہمہ |
| روز و خورشید صفت عین ضیائیم ہمہ | چون توان گفت کہ از خویش جدائیم ہمہ |
| گفتن ما و شما نیست بتوحید روا | ما چو ظاہر ز شمائیم شمائیم ہمہ |

نقل ایکدن لیلی مجنون کے پاس گئی اور کہا کہ مجنون آنکھ کھولکر دیکھ چونکہ مجنون عشق مین ایسا محو ہوگیا تھا کہ نہ مجنون کا غم رہا تھا نہ لیلی کا خیال مجنون نے کہا اَلَیۡکَ عَنِّی فَاِنَّ حُبَّکِ شَغَلَنِی عَنۡکِ یہ حالت عجب حالت ہی کہ محب محبوب کو محبت مین بھول جای یگانگی مین دوئی نہ سمای وَاذۡکُرۡ رَّبَّکَ اِذَا نَسِیۡتَ اے نَسِیۡتَ نَفۡسَکَ اسی سے مملو ہی اس مقام مین عاشق پر عجب ایک حالت بے کیف اور بے وصف پیدا ہوتی ہی

کہ جسکو صوفیہ صافیہ صحو اور سکر کہتے ہین اشعار

در آمد بت مست در دیدہ یکسر ۔۔۔ دو عالم شدہ از جمالش منور
سر زلف را تاب دادہ ز مستی ۔۔۔ ازان تاب بے تاب کردہ مہ و خور
جمالش شراب و رخش گشت ساقی ۔۔۔ دہانش صراحی لبش گشت ساغر
چنان کردہ بیخود مرا بادۂ او ۔۔۔ کہ از دست رفتم نہ پا ماند نہ سر
در آن بیخودی دلبر از در در آمد ۔۔۔ مرا جست و بگرفت چون غنچہ در بر
دو چشمم چو از عشق او باز گشتہ ۔۔۔ بعالم ندیدم مگر حسن دلبر
بہر رخ کہ کردم نظر باز دیدم ۔۔۔ کہ ہر ذرۂ بود خورشید انور
ندا کردہ در گوش دل ہاتف جان ۔۔۔ کہ معشوق و عاشق توئی نیست دیگر
چہ گویم دوئی نیست در سر وحدت ۔۔۔ قلندر خدا دان خدا دان قلندر
فعولن فعولن فعولن فعول ۔۔۔ نہ مسعود ماند و نہ دیوار نہ در

صحو اور سکر کی دو حالت ہین صحو بی سکر کے بے زینت ہی اور سکر بے صحو کے بے لذت صحو کی دو قسم ہین ایک صحو عقل کے ساتھ ہوتا ہی اور بے عشق ہوتا ہی یہ صحو عام ہوتا ہی اور ایک صحو ساتھ حفظ کی ہوتا ہی اور یہ عقل سے باہر ہی صاحب عقل اس صحو سی محض ناواقف ہوتے ہین او صحو بحفظ اسی کہتی ہین کہ حالت سکر و صحت مین اسرار محبت کا افشا نکرے ایک سکر معشوق کی خیال سے ہوتا ہی اور ایک معشوق کے جمال سے جو سکر خیال معشوق سے ہوتا ہی اوسکو جمال معشوق سے افاقہ ہو جاتا ہی اور جو سکر جمال معشوق سی ہوتا ہی اسکو افاقہ محال ہی

چو بادہ از کف ساقی تہی نمیگردد ۔۔۔ کجا دماغ لطیفم ز مستی آید باز

جسکو ایسا سکر ہوتا ہی وہ صحو نہونیکا شاکر رہتا ہی لیکن لذت سکر کی اوراک کیواسطہ قدرے صحو کا ہونا نیک ہوتا ہی اور اس صحو کو مزین بسکر اور سکر موید بصحو کہتی ہین سکر اوّل استغراق محبت سے ہوتا ہی خیال محبوب کے ساتھ اور سکر دوم استہلاک محبت سے ہوتا ہی جمال محبوب کے ساتھ سکر اوّل بدایت احوال مین ہوتا ہی اور سکر دوم نہایت احوال مین حضرت شیخ ہجویری علی ہجویری رحمتہ اللہ علیہ جو صاحب صحو تھی اور شیخ آپکی مذہب جنیدی

لکھتے تھے فرماتی ہین کہ ہماری شیخ دربارہ صحو اور سکر کے فرماتی تھی کہ سکر بازیگاہ کودکان ہی اور صحو فناگاہ مردان کمال حال صاحب سکر صحو ہوتا ہی سکر کسیکو راحت کی ساتھ کسیکو تکلیف و زحمت کے ساتھ بعض کو غلبہ سکر مین تکلیف و زحمت کچھ معلوم نہین ہوتی بعض کو معلوم ہوتی ہی ایکدفعہ حضرت یحیی معاذ رازی رضی اللہ عنہ نے حضرت بایزید سلطان العارفین رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ مَن سَکِرَ مَن کثرت الذی کہ ماشرب مِن کاس مُحَبَّتٍ خواجہ بایزید رحمت اللہ علیہ نے اوسکے جواب مین تحریر فرمایا کہ یہان ایک مرد ہی پر درد کہ دریا ہاے محبت نوش کر گیا ہی اور نوش بر نوش کا جویا اور متلاشی ہی اور نعرۂ ہل من مزید بلند کھتا ہی ؎

| | |
|---|---|
| از بادہ عشق ہر کہ بیخود نبود | در حضرت معشوق بجز رو نبودا |
| در سکر می عشق جز این صحو سے نیست | کاید خود او دلبر و او خود نبود |

مراقبہ سے ہی مکاشفہ حاصل ہوتا ہی جب تجلیات سالک کے قلب پر وارد ہوتی ہین اگر سالک کے نظر مین خیال اجسام ہوتا ہی تو تجلیات کو مانند جسم دیکھتا ہی جیسا موسیٰ علیہ السلام کو نور مانند آتش درخت پر نظر آیا اور اوسنے درخت سے ان یا مُوسیٰ اِنِّی اَنَا اللہ سنا شعر

| | |
|---|---|
| چون گفت شجر انی انا اللہ بہ تحقیق | پس در ہمہ موجود نگر جلوہ ہمانست |

اور اگر بالکل نظر شاغل مین اجسام نہون اور اجسام اوسکی بطون سے محو ہو جاوین اور نور محض شاغل کو نظر اوے اور اوسکی وارد ہونے سے شاغل ایسا محو ہو کہ شاغل کی نظر مین کوی جہت نرہی تو اس مرتبہ کو مرتبہ معاینہ کہتے ہین شہد اللہ انہ لا الہ الا ھُو اور اگر اجسام اور جہت نظر شاغل مین آوی تو مرتبہ مشاہدہ ہی ہو الظاہر ھُوَ البَاطِنُ وَہُوَ بِکُلِّ شَیٍٔ عَلِیمٌ حضرت ابوسعید خراز فرماتے ہین جب مشاہدہ نصیب ہوتا ہی بندہ اور خدا کی درمیان حجاب نہین ہٹتا اور سر مین اور وہم مین بندہ کی خدا کے سوا کچھ باقی نہین رہ سکتا جب بندہ کو صفائی قلب حاصل ہوتی ہی دیکھتا ہی اوس سے وہ شی جو عالم غیب مین ہوتے ہین اور دیکھتا ہی جلال اور عظمت حق تعالی کی طالب کو چاہیے مراقبہ مین افعال و صفات اور ہستی اپنی کو افعال و صفات و ہستی حق تصور کرے تاکہ جلدی قابلیت حاصل ہو جب فنا الفنا حاصل ہوئی تجلی جمال شاغل پر وارد ہوگی کہ لازمہ فنا کا بقا ہی پس دیدہ ظاہر سے اوس نور کا مشاہدہ کرے اَللہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ نور آفتاب حقیقی سے آسمان اور زمین

اور کوہ بیابان اور جملہ اجسام روشن ہین اور وہی نور ہے سب کچھ نظر آتا ہی اگر آفتاب نہو تمام جہان تاریک ہوجاے اور تاریکی مین آنکھون سے کسیکے کچھ نظر نہین آتا پس دیکھنا اور جاننا نور آفتاب سے تعلق رکھتا ہی ظاہر اور باطن مین وہی نور ہی جیسے کہ بو ہی گل مین اور آواز تار مین شاغل کو چاہیئے کہ آفتاب کے نور تمام موجودات کو ہستی محض تصور کرے جب یہ تصور قلب پر قایم ہووی تب انکشاف ہوتا ہے اسکو مکاشفہ کہتے ہین پھر سالک اپنے ہستی کو تمام اشیا مین پاتا ہی بلکہ تمام اشیا کو حق جانتا ہی اور سیجز ہستی حق کی اور کچھ نہین پاتا ہے

| | |
|---|---|
| آشکارا شد بہر نقش بدیع | خود نہان در آشکارا جملہ اوست |
| موج و دریا یکست دریا موج | زود مے یاب کین سخن در یاب |
| چشم کژ دیدہ راست کے بیند | زانکہ احول ندیدہ ہرگز راست |
| ہر سنگ کہ بینی بنظر طور تجلی ست | ای بے بصر آن کعبہ و بتخانہ کدام ست |
| ہر ذرہ کہ بینی ہمہ خورشید صفات | ہر قطرہ کہ یابی ہمہ دریای روان ست |
| ہمدوش ہو گیا جو کوئی اُس صنم کے ساتھ | پھر کام کیا رہا ہے دیر و حرم کے ساتھ |

جب حجاب خودی درمیان سے مرتفع ہوتا ہی دیدار جمال حق دیکھتا ہی اور تعینات اور تقیدات اسباب وسکی نظر سے مرتفع ہوجاتی ہین اور خود بخود معائنہ ہوتا ہی اور ذات حق کو تعدد اور کثرت سے منزہ پاتا ہی اور خود صفات بشریت سے گذر کر بصفات تقدس متصف بنجاتا ہی آیت رایت ربی بربی صادق آتا ہی اور یحبہم یحبونہ کی کیفیت سے لطف پاتا ہی رباعی

| | |
|---|---|
| تا چند حدیث جسم العاد و جہات | تا کی سخن معدن و حیوان و نبات |
| یک ذات فقط بود محقق نہ ذوات | این کثرت وہمی ز شئون ست و صفات |

ایک روز در بارہ مکاشفہ ذاتی اور کونی اور الہام وغیرہ جناب منشی فضل رسول صاحب نے فرمایا کہ از روے وحی کی جو کچھ انبیا علیہ السلام کو علم ہوتا ہی اوس مین خطا کو دخل نہین اور مکاشفہ ذاتی ہزارون اور لاکھون مین سے کسیکو ہوتا ہی مکاشفہ ذاتی مین حضرت بایزید علیہ الرحمت کامل تھے اونکو مکاشفہ ذاتی کمال درجہ کا تھا بیت

| | |
|---|---|
| تمام کار ضروری حضور آگاہی ست | بجز دوست خبر این ہر چہ ہست گمراہی ست |

لیکن گو علم الٰہی سوائے وحی کی کسی طرح پر ہوا اوسکے اظہار مین سکوت اور خاموشی اولی ہے شعر حافظ

| | |
|---|---|
| بدرد عشق بساز و خموش شو حافظ | رموز عشق مکن فاش پیش اہل عقول |

موسی علیہ السلام کو حکم ہوا کہ امسال بارش نہین ہوگی خشک سالی ہوگی اپنی امت سے کہدو موسی علیہ السلام نے کہدیا اور پھر مینہہ برسا جناب باری مین موسی علیہ السلام نے عرض کیا خدایا حکم تو یہ ہوا تھا کہ بارش نہین ہوگی اور پھر بارش ہوئی حکم ہوا کہ اے موسی ایک ہرنی کا بچہ پیاسا تھا ہمکو اوسپر رحم آگیا اسلئے مینہہ برسایا اور ایسے ہی جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم ہوا کہ اُحد کی جنگ مین فتح ہوگی اور پھر وہان دندان مبارک شہید ہوے سو حکم ہوا کہ ہمنے یہ حکم دیا تھا کہ ابھی چلی جاؤ غرض وہ احکم الحاکمین ہین اونکے حکم مین دم مارنے کی جگہ نہین ہے اور ہر طرح اونکو اختیار ہے جو چاہین کرین ایسی صورت مین خاموش رہنا اولی ہے ایکدفعہ راجہ الور بیمار ہوا اور ایک ہلکارہ راجہ صاحب کا میان فدا حسین صاحب رسول شاہی کی خدمت مین بطلب دعاء صحت آیا آپنے فرمایا کہ امید صحت کی نہین ہے راجہ مرجائیگا راجہ نہ مرا اور زندہ رہا راجہ کو کمال ملال شاہ صاحب کے فرمانیکا ہوا اور جب تک وہ زندہ رہا خفا اور ناراض رہا نیک و بد کیطرف خیال کرکے بات منھہ سے نکالنی چاہیے اَن یُکَلِّمَہُ اللّٰہُ وَحْیاً اَوْ مِنْ وَّرَاءِ حِجَابٍ کلام معنوی کی چند درجہ ہین وحی الہام اجتہاد وسوسہ وحی یقین کامل ہے الہام یقین ناقص ہے اجتہاد ظن و گمان کامل ہے وسوسہ ظن ناقص اجتہاد وسوسہ الہام کے درمیان ہے اور اجتہاد مین ہمیشہ احتمال خطا ہے المجتہد یخطی و یصیب اگر نور الہام جلوہ افروز ہوتا ہے خواب ہے اور اگر ظلمت وسوسہ سایہ افگن ہوتی ہے خطا ہے الہام اجتہاد اور وحی کی درمیان ہے اگرچہ خطا کا اسمین دخل نہین ہے مگر یقین مین نقصان ہے وحی کمال ہے ظن و خلاف کا اسمین قطعی دخل نہین ہے اور کدورت کو اوسکی صفائی سے تعلق نہین ہوتا پس اجتہاد علم الیقین و کشف کا اثر ہے اور وحی کشف و حق الیقین کی حقیقت ہے وسوسہ حدت نفس ہے یا یون سمجھو اجتہاد قلب کی قوت ہے الہام روح کا اثر ہے وحی سرکاری حکم ہے اور یہ تجلی کلام ہے حق کیطرف سے سر کے ساتھ اور سر سے روح کے ساتھ اور روح سے قلب کے ساتھ اور قلب سے نفس کے ساتھ جب روح سے قلب مین پہونچتا ہے اجتہاد ہوتا ہے اور جب حدت نفس ہوتی ہے وسوسہ ہوتا ہے صوفیہ نے خطرات بھی چار قسم پر رکھے ہین کہ جنکا بیان اوپر ہو چکا ہے رحمانی

ملکی نفسانی شیطانی رحمانی وحی کے اثر سے ہوتے ہین ملکی الہام کے اثر سے ہوتے ہین نفسانی اجتہاد کے اثر سے
شیطانی وسواس کے اثر سے اور خطرہ نزول کلام بے کیف سے مراد ہی اگر بواسطہ نفس خطرہ کا نزول ہی ہوا ہے
اور اگر بواسطہ شیطان ہوتا ہی وسوسہ اور اگر بے واسطہ جانب حق سے قلب پے ظاہر ہوا خاطر حق کہتے ہین کہ
وحی کے اثر سے ہوتا ہی اور واسطہ ملکی سے ہوتا ہی تو الہام کہلاتا ہی حقیقت مین ایک شراب ہے اور ساغر بہت ہین ع

بادہ یکے آمد و بسیار جام　　شخص یکے آمد و بسیار نام

ایضاً خطرہ خطاب ہی جو ضمیر پر وارد ہوتا ہی اگر ملک کی جانب سے ہے الہام ہی اور اگر شیطان کی جانب سے ہی
وسواس ہے اور اگر نفس کیطرف سے ہی ہواجس ہے اور حق سبحانہ تعالی کیطرف سے ہی تو خاطر حق ہی الہام کی علامت
یہ ہی کہ جس بات پر انسان کو علم نہو اور ظاہر نہو اوسکا علم و ظہور ہو وسواس کی علامت یہ ہی کہ جب شیطان
ایک کام مین ذلت دیوی اور انسان اوس سے نفرت کرے پھر بعد چندے وہی ذلت کی بات پسند خاطر ہووے کہتے ہین
اور ہواجس یہ ہین کہ اپنی خواہش کی پیروی انسان بہتر سمجھی اور اگر اوس سے باز رکھنے والے منع کرین پھر اوسیطرف
عود کرے تاکہ اپنی حسب مراد افعال مین مبتلا ہووے اور خاطر حق کی علامت یہ ہی کہ اوسمین کچھ تردد نہین ہوتا
بلکہ اوسمین بداہت یقین و علم ہوتا ہی ایضاً جو بات کہ مومن کے دل مین پیدا ہوتی ہی نجم حکمت ہی پھر قمر علم پھر شمس
معرفت نجم حکمت کی روشنی مین دنیا کیطرف نظر کرتا ہی اور قمر علم کی روشنی مین آخرت کیطرف دیکھتا ہی اور شمس
معرفت کی روشنی مین مولی کیطرف نگاہ کرتا ہی نفس مطمئنہ نجم ہی اور قلب سلیم قمر ہی اور سر صافی شمس ہے جو شخص حق
عز و جل کا طالب ہوتا ہی حقیقت مین اوسکا قلب آئینہ ہوتا ہی کہ جسمین عجائبات دنیا و آخرت دکھائی دیتے ہین
انسان کو قوانین سرمدی کی حفاظت بہتر ہی قوانین حیات فانی کی حفاظت سے ہزار ہا درجہ و حدت فکرت کا
نتیجہ ہی اور فکرت کی کثرت حضور قلب کی علامت ہے اور حضور قلب اللہ تعالی کے حصول توفیق کی علامت ہے
اور حصول توفیق حضرت تقدس کیطرف دلیل و راہبر ہی سالک کو چاہیئے ہمیشہ نفس کے مجاہدہ مین مشغول
ہووے ہر کار مین خلاف نفس کرنا جہاد اکبر اور جہاد دوامی ہی تاکہ علایق ظلمانی و عوایق جسمانی سے نجات ہووے
اور کشف معائنہ و مشاہدہ نصیب ہووے شریک جہاد ہونا جہاد اصغر ہی اور نفس کشی جہاد اکبر در بارہ مجاہدہ
و نفس کشی ارشاد جناب رسالتمآب صلعم ہی رجعنا من الجہاد الاصغر الی الجہاد الاکبر قال بایزید بسطامی

رَأَیتُ رَبِّی فِی المَنَامِ فَقُلتُ لَہٗ کَیفَ طَرِیقُ اِلَیکَ فَقَالَ دَعْ نَفسَکَ وَتَعَالَ فَانسَلَختُ مِنہَا کَمَا تَنسَلِخُ الحَیَّۃُ مِن جِلدِھَا اور شیخ بقای کا قول ہی جسنے اپنا دل شہوات نفسانی سے روک لیا آرام عافیت اوسکو نصیب ہے اور جسنے اواب اہل مذہب پر استقامت نکی اوسکو دعوی مقامات کرنا لاحاصل ہی اوسکو مقام بزرگان میسر نہین ہوتا اور جو شخص خداتعالی سے مدد دیجاہی اپنے آپکو ہلاک کری اشعار

از خورش‌ہا اندک اندک باز بُر — کین غذاے خر بود نے آن حر
تا غذاے اصل را قابل شوی — لقمہ ہاے نور را قابل شوی
عکس آن نورست کین نان نان شدست — فیض آن جان ست کین جان جان شدست
چون خوری یکبار از ماکول نور — خاک ریزی بر سر نان تنور
نیست غیر نور آدم را خورش — از خرے آن جان نیابد پرورش

نقل ایکدن ایک خادم نے حضرت عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے شاہ ولایت دہلی کا حال دریافت کیا کہ اسوقت کون صاحب ولایت ہی حضرت نے اوسکی شکل وصورت کا پتا بتلا کر فرمایا کہ فلان وقت فلان بازار مین لکڑیان فروخت کیا کرتا ہی خادم نے دہلی مین پہونچکر بموجب پتہ کے دیکھا کہ ایک شخص نے ایک سپاہی کے ہاتھ بالعوض چار ٹکہ اور چار کوڑیونکی گٹہا فروخت کیا چار کوڑیونپر باہم تکرار ہوا سپاہی نے شاہ ولایت کو مار اپیٹا جب چار ٹکی لیکر گھر مین گئے تو بیوی بہی چار کوڑیونکے نہ لانے سے خفا ہوئی اور مارا یہ جملہ حال خادم مذکور دیکھتا رہا تب شاہ ولایت سے پوچھا کہ خداتعالی نے آپکو مرتبہ تو بڑا عطا فرمایا ہی اور حال آپکا یہ ہی یہ کیا ماجرا ہی جواب دیا کہ یہ مرتبہ ہمکو اسی نیک بخت کی جفا سے ملا ہی ہر روز جو قیمت کہدیتی ہی بموجب اوسکی فروخت کرتا ہون جب اوسمین کمی ہوتی ہی یہی حال کرتی ہی جو تمنے دیکھا ہی جتنے انبیا علیہ السلام اور اولیای کرام ہوگئے ہین سبنے شیوہ خاکساری اور صبر اور تحمل و بردباری و غمخواری و جفاکشی اختیار کیا ہی اور شبانہ روز اسی مین سرگرم اور ساعی رہے ہین

در شکست خویش شو از عزت افزون بایدت — بر سر خوبان دہندش جا چو گل از پا شکست
کمال مردی و مردانگیست خود شکنی — ببوس دست کسے را کہ این صنم شکند
منزلت خواہی مدارا کن کہ در فوارہ آب — اوج گیرد آن قدر کز خود تنزل میکند

نقل بوعلی سینا حضرت خواجہ ابو الحسن خرقانی رحمت اللہ علیہ کے کمال کے تحقیق کے لیئے خرقان مین آیا اور شیخ کے گھر جا کر پوچھا شیخ کی زوجہ نے کہا کہ اوس زندیق کذاب کو کیا کرو گے اور اسی قسم کی بہت سی باتین نسبت خواجہ صاحب کے کہین بوعلی سینا کے دل مین یہ خیال آیا کہ جنکی زن منکر ہون کا حال کیا ہوگا ع

| | | | |
|---|---|---|---|
| بآدم زن بہ شیطان طوق لعنت | | سپرزند از رہ تکریم و تذلیل | |
| ولیکن در گرانی طوق آدم | | گران تر آمد از طوق عزازیل | |
| آتش بہ گلستان رگ گل سوری بہ | رباعی | زن زشت و وفا و از زن حوری بہ | |
| شیرے کہ شکار سے نکند روبہ بہ | | عمرے کہ بہ تلخی گذرد کوتہ بہ | |

بوعلی سینا بارادہ ملاقات جنگل کو گیا دیکھا کہ انبار لکڑیونکا شیر پر لدا ہوا ہی اور خواجہ صاحب اوسکی ساتھ چلے آتے ہین یہ حال دیکھکر بوعلی سینا بیخود ہوگیا اور دریافت کیا کہ یا شیخ یہ کیا حال ہی آپنے فرمایا کہ جب تک ہمنے بار گرگ یعنی زن کا نہ اوٹھایا تب تک شیر نے ہمارا بار نہ اوٹھایا شعر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر کہ مردانہ در تن او نفس گبر | | مرد را فرمان برد خورشید و ابر | |

ایکبار ارشاد ہوا اکابران طریقت فرماتی ہین جب حالت اشغال و اذکار و مراقبہ و مشاہدہ مین انوار ہائے گوناگون نمودار ہوتی ہین سرخی و سفیدی و زردی و سبزی آمیختہ دکھائی دیتے ہین یہ سب رنگ عناصری ہین فقط نور سیاہ پرتو سویدائے دل ہی کہ مظہر قدسی الٰہی ہی شعر

| | | | |
|---|---|---|---|
| سیاہی گر بدانی نور ذات ست | | بتاریکی درو آب حیات ست | |

اگر نور سفید زردی آمیز لامع ہووے وہ شاغل کا نور ہی کہ زردی خاک کی ہوتی ہی اور سفیدی روح کی اور روح سفید اور خالص بیرنگ ہوتی ہی اور اگر نور بیجہت تجلی کرے اور دل شاغل مین طلب حق کو ترقی دے یقین جاننا چاہئے کہ وہ نور از جانب حق جل و علی ہی مگر یہ اوس سالک کو ہوتا ہی جسکو خیال جہات نہین ہوتا اور فنائیت کا کیف پایا ہوتا ہی اور اگر تجلی شمع و چراغ کی مانند منکشف ہووے وہ نور ولایت شیخ ہی اور اگر نور مثل برق متجلی ہووے معلوم کرنا چاہیئے طہارت و عبادت کی برکت کا ظہور ہی اور اگر نور مثل ستارہ ہائے خورد و بزرگ یا صورت ماہ ناقص و کامل ظاہر ہووے وہ نور قلب ہے کہ سالک کی صفائی کی مقدار کے موافق ظاہر ہوتا ہی اور بعض وقت روح کا نور

آفتاب کی صورت پر تجلی کرتا ہی اور نور روح کی جہت ہوتا ہی تعلق بدن کے سبب سے رنگ ظاہر ہوتے ہین اور جب تجلیات ذات مقدس متجلی ہوتی ہی اوسمین خودی کی فنای مطلق اور کل کائنات کی فنا حاصل ہوتی ہی **رباعی**

در کون و مکان نیست عیان جز یک نور | ظاہر شدہ آن نور با نواع ظہور
حق نور تنوع ظہورش عالم | توحید ہمین ست دگر وہم غرور

ظہور ذات بحت کو تجلی اور نفس اور امر کے نام سے منسوب کیا ہی انوار و تجلیات کی ظہور کیحالت مین مرید کو صحبت پیر ضروری ہی ورنہ خوف کا مقام ہی بعض کہتے ہین مشاہدہ تجلی ذات ہی مکاشفہ تجلی صفات اور مرد کو دو تجلی حاصل ہوتی ہین تجلی جمال و اذا تجلی اللہ اسمین ہیبت اور حیرت پیش آتی ہی اور عظمت اور قدرت کبریائی سے خضوع اور خشوع پیدا ہوتا ہی اور دعوی قدرت اور بزرگی اور تکبر زائل ہوجاتا ہی قُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اور عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ صادق آتا ہی اگر ذات ساتھ صفات جمال کے متجلی ہو راحت اور لطف اور رحمت سے اس صورت مین سرور اور انس پیدا ہو بعد اسکی تجلی ذات ہی کہ مستجمع جمیع صفات ہی اور علامت اور خاصیت اوسکی یہ ہی کہ جو کچھ بقیہ ظلمت وجود سالک ہو وہ سب رفع ہوجاتا ہی اور اس صورت مین ذات و صفات و افعال اور آثار خلق کی سب اوسپر پوشیدہ ہوجاتے ہین اور بعد فنا وجود کی ساتھ بقای مطلق کے واصل ہوکر ساتھ نور ازلی کی ذات ازلی کا مشاہدہ کرتا ہی اور اس شہود تجلی ذات کو مشاہدہ کہتے ہین بعض کہتے ہین تجلی تین قسم پر ہی تجلی افعالی تجلی صفاتی تجلی ذاتی یہ سب تجلیات اوس شخص پر جلوہ گر ہوتی ہین جو طالب حق بے واسطہ ہوتا ہی اور اوسکی نظر غیر پر نہین ہوتی جو شخص بے واسطہ طالب حق ہوتا ہی اول اوسکو تجلی افعالی دکھائی دیتی ہی تجلی افعالی یہ ہی کہ جو فعل و حرکت کہ موجودات سے وقوع مین آتی ہین اوسکا متحرک سوا حق کے کسیکو نہ جانے جب اسحالت پر پہونچتا ہی لا تتحرک ذرۃ الا باذن اللہ کا کشف ہوتا ہی اوسکی بعد تجلی صفاتی ہی تجلی صفاتی یہ ہی کہ کل موجودات کو سالک کی نظر مین صفت حق دکھائی دی اور صفت موصوف سے جدا نہین ہوتی صفت اور موصوف لازم و ملزوم ہین جیسے سایہ و درخت کہ درخت بے سایہ اور سایہ بے درخت نہین ہوتا پھر تجلی ذاتی ہی جب تجلی ذات ہوتی ہی کوئی مجذوب بنجاتا ہی کوئی نعرہ سبحانی ما اعظم شانی بلند کرتا ہی کہین انا کا شور ہوتا ہی مگر یہ نقص ہی کمال عارف یہ ہی کہ عبدیت پر ثابت رہی اور معبودیت کا وہم نہ اوسے **اشعار**

| | |
|---|---|
| رفت ز مسعود بک جمله صفات البشر | چونکه همون ذات بود باز همون ذات شدا |
| ما را همین بس ست که در خلعت وجود | فخر دو عالمیم و گدای بر آمدیم |

در بارہ محبت ذاتی و صفاتی و افعالی و آثاری کی مولانا جامی قدس سرہ فرماتے ہین اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا بود عشق منتشی از ذات | یا بود منبعث ز حسن صفات | یا ز افعال یا ز آثارش | می شمر منحصر درین چارش |
| عشق ذاتی بود که باشد دل | سوی حق خالی از غرض مایل | باز باید ز خویشتن طلبی | که نباشد ز معنیش سببی |
| کشش خیزد از درون جان | که عبارات ازان کششش نتوان | هم عبارات ازان بود کوتاه | هم اشارت ازان بود گمراه |
| گر بپرسی که کیست محبوبت | زین تگ و پو چیست مطلوبت | خوابت از چشم اشکبار که برد | صبرت از جان بیقرار که برد |
| رو برد داشت جان آگاهت | چون قبادی ز ره که ز راهت | هر چه بر خاطرش بود ظاهر | باشد از حسب حال او قاصر |
| هر چه بیند بمعنی صفتی | گردد او را سبیل معرفتی | صد هزار آینه ست در نظرش | که بفضل خدای آرد برش |
| هر چه بردارد از رخ کشف صفات | بی خبر باشد از تجلی ذات | وان دگر جمله یک آئینه دید | که خدا را دران معاینه دید |
| دید یک ذات در حدود جهات | متجلی شده بجمله صفات | هر کرا دیده ست بر صورت | بیند آئینه محو در صورت |
| چشم عارف که تیزبین باشد | در شهود جهان چنین باشد | بیند اندر جهان همه یک ذات | جلوه گر گشته با شیون صفات |
| هیچو آئینه وصف ذات جهان | باشد از پیش چشم او پنهان | از جهان جز خدا نه بیند هیچ | غیر حق هیچ جا نه بیند هیچ |

اور یہ جو قول حضرت محی الدین رحمۃ اللہ علیہ کا ہی اَلکَشفُ حَیضُ الرِّجَالِ وَالکَرَامَۃُ نِفَاسُ الرِّجَالِ بعض اسکے معنی بیان کرتے ہین کہ کشف و کرامت ہیچ پوچ بات ہی اور کشف و کرامت کے ہونے سے طالب غرور و عجب کا پابند ہو جاتا ہی اور یاد بود حق سے رہ جاتا ہی یہ معنی قابل پسند عام طور پر نہین ہین اگر کوئی شاذ و نادر کشف و کرامت سے مغرور ہو کر مدعائے اصلی سے باز رہی خیر اسکے معنی اصلی یہ ہین کہ بموجب قاعدہ حکمت شریعت حیض کے بعد جب عورت و مرد یکجا ہوتے ہین تو خالق جہان آفرین فضل فرماتا ہی گویا حیض پھول ہی اور حمل پھل ہی اسطرح طالب کے لئے کرامت پھل ہی اور کشف پھول ہی ہان طالبان حق کو سیر نہ کرکے اپنی جد و جہد سے باز رہنا چاہیے اسکو بھی ایک منزل سمجھکر آیندہ قدم بڑھانا چاہئے

| | |
|---|---|
| هر کشف بران چهره نقابی دگرست | هر بحر درین راه سرابی دگرست |
| از رفع حجاب خویش مغرور مباش | کین رفع حجاب هم حجابی دگرست |

ایکروز ایک طالب نے حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطی کی معنی دریافت کئی ارشاد ہوا علما دین ہر نماز
کو صلوٰۃ وسطی کہتی ہین اور اکثر نماز عصر پر اتفاق رکھتی ہین مگر فقرا کی نزدیک وسطی قلب سے مراد ہی اور قلب ایک نور ہی
انوار لطائف ربانی سی کہ تعلق قالب جسمانی سی رکھتا ہی فقط پارہ گوشت کو ہی نہین کہتی ہین اور قلب نتیجہ از دواج
روح و نفس سے روح بمنزلہ پدر ہی اور نفس بمنزلہ مادر اگر خاصیت روح رنگ لائے تو تعلق غیر اللہ قطع ہوا اور مردان
کامل مکمل مین صدر نشین ہوا اور اگر خاصیت نفس نے زور کیا تو منجملہ زنان ناقص العقل و مکار قرار پایا اکابر نے لکھا ہے
قلب کے تین مقام قائم کئی ہین ایک زیر پستان چپ اسکو قلب صنوبری کہتی ہین اور وہ انسان و حیوان مین عام ہی دوسرا
ام الدماغ مین اسکو قلب مدوری کہتی ہین وہ سبز رنگ ہے اسکی طرف متوجہ ہونے سے خطرات مٹ جاتی ہین تیسرا نشست گاہ کی
مقام پر ہی اسکو قلب نیلوفری کہتی ہین یہ افعال حمیدہ اور افعال ذمیمہ دونوکی قابل ہی قلب المؤمنین بین اصبعین
من اصابع الرحمن یعنی قلب جلال اور جمال کے درمیان ہی کہ مضغہ کے اندر قلب ہے اور بعض کہتی ہین کہ مضغہ کے
اندر ایک خال سیاہ ہی جسکو سویدا کہتی ہین وہ قلب ہے بعض کہتی ہین ایک نور روحانی ہی حضرت رضی اللہ عنہ فرماتے ہین
اِذا صحّ قلبُ العبدِ آمنہُ الولایۃَ والنیابۃَ وعرض علیہِ جمیعَ ما فی الخزاینِ وتشرفُ الارضُ والسماءُ ومن فیہا المکانۃ من الملکِ وبصفاءِ باطنہِ وسرّہِ ونورِ قلبہِ کان
ہُوَ الفاعلُ علی الحقیقۃِ فلہم لا یرجعون الیہِ فی جمیعِ امورِہم وتنزلون حوائجہم
تنزلون التوحیدَ لہ فی جمیعِ احوالہم ایضاً القلبُ کالبرِ فی نفسِ البنیۃِ کالدرّۃِ فی
حقّۃٍ کمالٍ فی خزانۃٍ فالاعتبارُ ما لظاہرِ لا یا تفسیرِ بالدرّۃِ لا بالحقّۃِ وبا
لمال لا بالخزانۃِ انسان کو اللہ تعالی نے اشرف المخلوقات پیدا کیا ہی درجہ نبوت اور ولایت جو
تمامی مدارج اور مقامات مین شریف ترین ہے انسانکو عطا فرمایا ہی الانسان سرّی وانا سرّہٗ الانسان
بنیان الرب کا شعر گنجے کہ طلسم اوست عالم ✠ ذاتے کہ صفات اوست آدم
روح کا ظہور جلال و جمال دو صفات سی ہی اسی سبب سے انسان نے رتبہ خلافت سے سرفرازی پائی ہی جبکہ انسان
منتخب مخلوقات اور مجمع روحانی و جسمانی ہی تو جو کچھ تمام عالم مین موجود ہی انسان کے وجود مین بھی سب کچھ ہی
یعنی آسمان اور زمین لوح اور قلم اور عرش اور بہشت جو کچھ خدا عز وجل نے پیدا کیا ہی سب انسان کے بطون

مین ہویدا ہی اور جو کچھ عالم الوہیت مین ہی عکس اُسکا جان مین پیدا کیا ہی لیکن جب تک بینائی نہو تب تک سمجھ مین نہین آتا کہ کیا ہی اور کیونکر ہی اور راہ خدا تعالی آسمان یا زمین یا عرش و بہشت مین نہین ہی راہ حق تعالی باطن انسان مین ہی وَفِی اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ طالب اُسکو اپنے بطون مین ڈھونڈتی ہین

وجود تو شہریست پر نیک و بد — تو سلطان و دستور دانا خرد
ہمانا کہ دونان گردن فراز — درین شہر گیرند سودا و آز
رضا و ورع نیکنامان حر — ہوا و ہوس رہزن و کیسہ بر
چو سلطان عنایت کند با بدان — کجا ماند آسایش بخردان
ترا شہوت و حرص و کین و حسد — چو خون در رگانند و جان در جسد
گرین دشمنان تربیت یافتند — سر از حکم و رای تو بر تافتند
ہوا و ہوس را نماند ستیز — چو بینند سر پنجۂ عقل تیز
نہ بینی کہ شب دزد او باش و حس — نگردند جائے کہ گردد عسس
رئیسی کہ دشمن سیاست نکرد — ہم از دست دشمن ریاست نبرد
نخواہم درین نوع گفتن بسے — کہ حرفی بس ار کار بندد کسی

انسان وہی ہی کہ جو سالک راہ حق ہو اور تطہیر القلب ما سوی اللہ کا طالب بنکر منزل مقصود پر پہونچے اشعار

گرد در ہر مظہری نوعی ظہور — گاہ ظلمت می نماید گاہ نور
گہ کثیف محض گردد گہ لطیف — می نماید گہ وضیع و گہ شریف
گر تو بر خیزی ز ما و من دمے — ہر دو عالم پر ز خود بینی ہمے
این تعین شد حجاب روے دوست — چونکہ بر خیزد تعین جملہ اوست

من عرف نفسہ فقد عرف ربہ ای بالعبودیۃ والربوبیۃ ای بالوجوب والامکان ای بالعجز والقدرۃ ای بالقدم والحدوث

انکس کہ خاک ما را گل کرد و خانہ ساخت — خود در میان در آمد و ما را بہانہ ساخت

انسان کو اپنی قدر و قیمت کا پہچاننا دشوار ہی آپ ہی اپنی قدر و منزلت نہین جان سکتا تا وقتیکہ کسی دل کی صحبت اُسکو شناسائی کا طرز و طریق نہ بتائی اور جب تک اُسکی دیدۂ بصیرت جہان مین نہ بنی تب تک کیا سمجھے مین کہان ہون اور کیسا ہون

افسوس ز احوال خود آگاہ نہ — بدخواہ خودی و نی ہوا خواہ نہ
بیہوشی ز غفلت خماری دارد — ہشیار ز صہباے سحر گاہ نہ

نقل ایک جوہری مرتے وقت اپنی عورت کو وصیت کر کے مرا کہ میرے پاس تین عمدہ پتھر تھے وہ فلان مقام پر محفوظ ہین ایک اُنمین سے نہایت درجہ کا قیمتی ہی اور دو اوسط درجہ کے مول کے ہین جب میرا لڑکا جسکو کم سن چھوڑتا ہون ہوشیار ہو جاوے یہ پتھر اُسکو دینا اور اونکو فروخت کرا کے اُسکی معاش کا سامان کرنا لیکن یہہ ضروری ہی کہ کسی جوہری سے شناخت کرا کے انکی فروخت مین سعی کرنا عورت نے خاوند کے مرنے کے بعد جب

لڑکا ہوشیار ہوا وہ پتھر اوسکو دکھلای اور ایک جوہری کے پاس اُسکو بھیجا اور اپنا مدعای دلی ظاہر کیا جوہری نہایت تجربہ کار اور جہان دیدہ آدمی تھا اوسنی وہ پتھر واپس کیے اور لڑکے سے کہا چندے روز تم ہماری دوکان پر نوکر رہو پھر یہ پتھر بیچکر معاش کا بندوبست کرنا لڑکے نے ایسا ہی کیا جب چند روز گذر گئے لڑکا خود جواہرات کے نقص و کمال کو پہچاننے لگا اور جوہری بھی جان گیا کہ اب یہ مبصر ہو گیا تب لڑکے سے ایک روز وہ پتھر منگا کر پوچھا کہ تمہارے جواہر کس کس قیمت کے ہین لڑکے نے بتا دیا کہ ایک اعلیٰ درجہ کا ہے اور دو اوسط درجہ کے ہین جوہری خوش ہوا اور لڑکے کو سمجھایا کہ اگر اوسوقت ہم تمکو قیمت ان جواہرات کی بتاتے تو تمکو یقین واثق نہوتا جب خدا تعالیٰ نے خود تم مین جوہر بصری کا عطا کر دیا اب کچھ غم نہین ایسی ہی انسان جب تک شیخ کامل کی صحبت کے فیضان سے مبصر نہین بنتا اپنا اور دوسرے کا نقص و کمال نہین پہچانتا

## اشعار

قیمت ہر کار داند عاقل ست — قیمت خود را نداند غافل ست

ہر چہ مے بینی بدانی از نظر — گر بدانی قدر خود را ای پسر

خود شناسی در جہان عرفان بود — عارف خود عارف سبحان بود

طلب عجب چیز ہے جب انسان تمام و کمال طلب مین اپنی اوقات کو صرف کرتا ہے تو اوسکا ثمرہ بھی کما حقہ پاتا ہے جو طالبان دنیا ہین انکو سوائے غفلت اور عیش کے کسی چیز کی طلب نہین اور جو طالب آخرت ہین طاعت و عبادت بنظر ثواب امید بہشت کرتے ہین وہ کامیاب ثواب و کیف لذات بہشت ہین حضرت لقمان حکیم کا قول ہے اَلدُّنْیَا بَحْرٌ وَالْاِیْمَانُ سَفِیْنَۃٌ وَالْمَلَّاحُ الطَّاعَاتُ وَالسَّاحِلُ الْاٰخِرَۃُ حدیث شریف تَرْکُ الدُّنْیَا رَاْسُ کُلِّ عِبَادَۃٍ وَحُبُّ الدُّنْیَا رَاْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ جو طالبان حق ہین انکو سوائے ذات حق کے آرزوی بہشت نہ غم دوزخ نہ کسی ثواب کے طالب نہ عذاب سے خائف فقط عشق ذات مین مستغرق اور محو رضائے مولا مین مسرور اور مشیت حق کے جام کے نشہ مین بیہوش رہتے ہین ؎

کار دنیا سر بسر دون ست دون — عاقبت اندیشیانی برون

دین و دنیا ہم فرید بے شکے — ثمرہ ہر دو یکے باشد یکے

مرد دنیا دار خود محزون بود — مرد دینی عاقبت مجنون بود

| | |
|---|---|
| کار دین خیزد ز سودای جوان | گر تو مرد عاقلی بگذر از آن |
| ور مزاج شان خلل پیدا شود | عقل اینها زین سبب شیدا شود |
| بندها بگسل برو مردانه باش | هم قلندر مشرب و دیوانه باش |

ذات بحت کا طالب ہونا مردان مرد کا کام ہی سچ ہی طالب الدنیا مخنث و طالب العقبی مؤنث و طالب المولی مذکر مصرعہ چون از و گشتی ہمہ چیز از تو گشت یہہ جو طالب ذات ہی اوسکو نہ حور کی خواہش نہ قصور کی آرزو نہ ثمرات جنت کی طلب نہ لذات کوثر و سلسبیل کی تمنا شعر

| | |
|---|---|
| باغ بہشت و سایہ طوبی و قصر حور | با خاک کوی دوست برابر نمی کنم |

حضرت بایزید رحمت اللہ علیہ فرماتے ہین المؤمن العارف لا یطلب من اللہ عز و جل لا دنیا و لا آخرت و انما یطلب من مولاہ مولاہ ۵

| | |
|---|---|
| جنت ارباب دل رخسار جانان دیدنست | در چنین جنت که گفتم سلسبیل و حور نیست |
| تو کتابی در تو مستورست علی ہرچہ ہست | چیست آن کو در کتاب و لوح تو مستور نیست |

کہ ان اللہ جنۃ و لیس فیہا حور و لا قصور نقل بنی اسرائیل مین ایک عابد تھا اوس نے بہت عبادت کی ناگاہ جبرئیل نے لوح محفوظ مین دیکھا کہ اوسکا نام جریدہ اشقیا مین مرقوم ہی سخت حیرت ہوئی عرض کیا کہ الٰہی یہ عبادت اور یہ اجر اشعار

| | |
|---|---|
| یکی را بال بشکستی و خواندی | یکی را بال و پر دادی و راندی |
| سپردی در جہان بی نیازی | ارادہ را عنان کارسازی |
| نہ از حکم تو شاید سر کشیدن | نہ رفتن سوی تو بی تو رسیدن |

حکم ہوا ای جبرئیل جا اوسکو اوسکی حال زار پر آگاہ کر جبرئیل آئے دیکھا کہ عابد با وجود تن ضعیف اور بدن نحیف شعلہ شوق مین دل سوختہ ہی اور آتش محبت مین سینہ افروختہ قندیل وار محراب طاعت مین کھڑا ہی اور سجادہ مانند خاک تواضع مین افتادہ ہی شعر

| | |
|---|---|
| گشتہ زبس سجدہ پنہانیش | خاک زمین صندل پیشانیش |

فرمایا اے عابد یہ ساری مشقت بیجا ہے کہ تیرا نام منجملہ زمرہ اشقیا ہے عابد یہ خبر سنکر گل کی طرح خندان اور بلبل کی مانند نغمہ خوان ہوا کہ الحمد للہ جبرئیل نے کہا اے پیر فقیر اور فقیر سیر اس خبر دل سوز کا محل انا للہ کلمہ تعزیت ہے نہ الحمد للہ کلمہ تہنیت ہے

شعر

| ترا خار چنین بر دل چرا چون سوسن آزادی | ترا خار چنین در پا چرا چون غنچہ خندانی |
|---|---|

عابد نے کہا اے خوش کلام تجکو اس تقریر سے کیا کام مین بندہ ہون بندگی کا گرفتار وہ مالک ہے پرستندگی کا سزاوار مجکو ہر کار بار مین اوسکی رضامندی درکار ہے الحمد للہ اگر مین بہشت کے لایق نہین ہون دوزخ کا سزاوار تو ہون ۔ دریں وہم بہر بہانہ کہ کند جبرئیل بادیدہ گریان و دل بریان الیس آئے بحکم الٰہی لوح محفوظ کو پھر ملاحظہ کیا دیکھا کہ وہیں یمحو اللہ ما یشاء و یثبت نے اوسکے نام کو جرایدِ سعدا مین ثبت کر رکھا تھا جبرئیل کو حیرت آئی کہ وہ محرومی اور مشومی اور یہ محرمی اور ہمدمی کہان سے جلوہ فرما ہوئے فرمان آیا کہ اے امین یہ حیرت کا مقام نہین ہے جب وہ راضی برضا اور خوشنود بہ قضا ہوکر کلمہ الحمد زبان پر لایا سعدا مین مقام پایا ۔

| اینچنین کز لطف خود بیگانہ را رہ میدہد | آشنایان را کجا داغ عنا بر دل نہد |
|---|---|

نقل ایکبار خلیفہ ہارون رشید نے جشن شاہانہ کیا اور اوس بزم فرحت فزا مین ہر قسم کی اشیا زیبا اور البس و خور و نوش جمع کین اور حکم دیا کہ جسکو ان اشیا قیمتی و خوش اسلوب سے جو شے پسند خاطر ہو وہ بلا تکلف لیجاوے الغرض تمامی حاضرین بزم سے جو چیز جسکو پسند آئے اوسنے اوٹھالی ایک کنیز زیبا جمال لیلی خصال شیرین مقال بھی اوس بزم مین موجود تھی اوسنے خلیفہ سے اجازت لی کہ جب حکم عام ہے کہ جسکا جی چاہے جو چیز لے مین بھی جو چاہون سو لون حکم ہوا بیشک جو تجکو پسند آوے لے کنیز نے خلیفہ کو ہاتھ لگایا کہ مینے آپکو لیا خلیفہ نے حکم فرمایا کہ اب سلطنت تیری ہوگئی تو واقعی بڑی ہمت والی ہے کہ تو نے سب چیزونکو چھوڑا ہمکو لینا اختیار کیا ۔

| نہ ہر زن زنست و نہ ہر مرد مرد | خدا پنج انگشت یکسان نہ کرد |
|---|---|

ایسی ہی صفات کے طالب ہزارون ہوتے ہین طالب ذات کوئی ہوتا ہے اور طالب ذات بجت ہونا مردان کامل کا شیوہ ہے

| مرد مستغنی ست از مردان مرد | بی نیاز از ہر دو عالم مرد فرد | نزد ایشان صد جہان یکمشت خاک | کہ نباشد خاک انسانِ پاک |
|---|---|---|---|
| فقر لا یحتاج باشد از خدا | فقر حق ست نے ز خود بی اعتنا | گفت سر فقر از فخر من ست | فقر ظاہر نیست فقر باطن ست |

دو دل را نیست ره اینجا یکے شو — دوئی بگذار از انجا و یکے رو

جب تک طالب سب طرف سے منھ موڑ کر خاص طالب ذات نہ ہوگا فقر کا حاصل ہونا مشکل ہی **نقل** کبیر کے حال مین لکھا ہی کہ ایک دن تانا بانا کر رہے تھے کسی نے پوچھا میان کبیر کیا کرتے ہو بولے ادہر سے توڑتا ہون ادہر جوڑتا ہون پھر اوسنے پوچھا کہ سر پر کیا ہی کہا کوچ سبحان اللہ کیا جواب دیا ہی واقع مین جب تک ادہر سے توڑنا نہین نصیب ہوتا ادہر جوڑنا کہان ہو سکتا ہی اور جب تک کوچ سر پر نہو تو ادہر سے توڑنا اور ادہر جوڑنا ناممکن ہی **دوہرہ**

پہلی پریت دیہ سے توڑی — جا کے لیے جگت سے جوڑی
چہوڑی تین لوک کی آسا — ہجی کرے برہم پر گا سا
ترک دنیا خلق را در بندگی باشد ضرور — آور ندا ز دست در وقت وضو خاتم برون

**نقل** ایک ہندو رسالدار نہایت فضول خرچ تھا جب نہایت محتاج ہو گیا اور قرض وبال جان بنا تو نواب لکہنؤ کے دربار مین پہونچا اور عرض کیا کہ مین اسیر ہون حضور مجکو اس بلا سے نجات دلائیے اور مسلمان کیجیے اس طریقہ کا مجکو اعتقاد کامل ہو گیا ہی اب اپنی عمر یاد بود حق مین صرف کرونگا نواب لکہنؤ نے اوسکا قرض اپنے خزانہ سے ادا کیا اور بہ نیت خیر اوسکو مسلمان کر لیا مگر رسالدار دیوالی دسہرہ محرم شب برات سب کچھ کرتا رہا اور ہر مذہب وملت کی طریقہ برتتا رہا اور ہر مذہب والونکے اکابرونکو نذر و نیت سے مانتا رہا کسی شخص نے نواب کو خبر دی کہ مختلف العقیدت آدمی ہی اسکا اعتقاد کسی طریقہ پر راسخ نہین **شعر**

غلام ہمت دردی کشان یکرنگم — نان گروہ کہ ازرق لباس و دل سیہ اند

نوابنے اوسکو بلایا اور دریافت کیا کہ یہ کیا حماقت ہی یک در گیر محکم گیر **شعر**

دو رنگی چہوڑ دے یک رنگ ہو رہ — سراسر موم بن یا سنگ ہو رہ

رسالدار نے عرض کیا حضور نجات خاتمہ بخیر پر منحصر ہی مین کیونکر یقین کرون کہ اس فلان طریقہ مین خاتمہ بخیر ہو جاویگا اس خیالات سے ہر ایک مشرب و مذہب کے پیروی کرتا ہون کہ اگر وقت آخر ایک کام نہ آیا دوسرا کام آویگا نواب سمجھ گیا کہ یہ ارادت و اتفاق اور عقیدت راسخ نہین رکھتا اوسکو اپنی ہان سے نکال دیا سو جو لوگ سب سے توڑکر ایک طرف سوائے ذات بحت کے طالب نہین ہین وہ پریشانی و سرگردانی سے کبھی نجات و امان نہین پاتے

حضرت شیخ ابو حفص حداد فرماتے ہین ای اخی ایک دروازہ پکڑ تاکہ سب دروازہ تجھ پر کھل جاوین رباعی

| | |
|---|---|
| ای طالب ذات از چہ رو در بدری | جویای خدا چرا از خود بے خبری |
| عین ہمہ و جملگی عین تو اند | اینست حقیقت ار بجو دنگری |

جب توحید کے جاننے کے بارہ مین خدا و رسول کے احکامات مواتر موجود ہین ضرور ہی کہ طالب صادق کچھ چون وچرا نکرے اور راہ راست وحدت و توحید پر ثابت قدم رہے اشعار

| | |
|---|---|
| دل کہ بتوحید خدا زندہ شد | تا بہ آید زندہ و پایندہ شد |
| خواہی کہ دلت محرم اسرار آید | بے خود شو و لائق این کار آید |
| برکش ز برون دو جہان دائرہ | در دایرہ شو تا چہ پدیدار آید |
| غیر را گر در دلت جاے بود | عشق تو بود ہرزہ سوداے بود |

نقل ایکبار سلطان محمود غزنوی نے ایک جام بیبہا مجلس مین رکھکر تمام حاضرین دربار سے ارشاد فرمایا کہ اس جام کو توڑ کر ہمارے پاس لاؤ کسینے اوس بیش بہا جام کو توڑنیکا قصد نکیا مگر ایاز نے بلاتامل توڑ کر لا رکھا بادشاہ نے پوچھا کہ اوروں نے ہمت نکی اور تونے یہ قیمتی جام دفعتًا توڑ ڈالا اشعار

| | |
|---|---|
| گفت فرمان بردن این شہ مرا | برتر از ماہی بود تا ماہ مرا |
| تو بسوے جام افگندی نگاہ | من نسیم جز بندۂ فرمان شاہ |

طالب کو اپنی طاعت و عبادت پر ناز بھی نکرنا چاہیے ہان جسطرح ممکن ہو یاد بود مین لگا رہے اور اوسکی فضل و کرم پر بھروسا رکھے کار بعنایت ست باقی بہانہ

| | |
|---|---|
| چون حسن عاقبت نہ برندی و زاہدیست | آن بہ کہ کار خود بعنایت رہا کند |
| بارے خیال دوست زپیش نظر مشوی | چون بر وصال یار نداریم اختیار |

ذات بی نیاز طاعت و عبادت کی پروا نہین رکھتی شان بے نیازی سے ہر وقت ڈرتا رہنا چاہیے شعر

| | |
|---|---|
| کس نمیداند درین بحر عمیق | سنگریزہ قدر دارد یا عقیق |
| ای عاشق بیچارہ او باش طلب | ای وعدہ کہ کردہ ست فرداش طلب |

| | |
|---|---|
| درغم اگرش نیابی درشادی جوئی | سرگشتہ ہی گرد بہر جاش طلب |
| بہوش باش کہ ہنگام باد استغنا | ہزار خرمن طاعت بہ نیم جو ندہند |
| جناب عشق بلندست ہمتی حافظ | کہ عاشقان رہ بی ہمتان بخود ندہند |

نقل ایکبار فرعون کے مکان مین سے ایک بیش قیمتی چیز جاتی رہی تمام خدام کو حکم ہوا کہ جو کوئی تلاش کرکے اس چیز کو بہم پہونچا ویگا مستحق انعام ہوگا ایک غلام کو وہ چیز مل گئی شاد و بشاش بامید انعام حاضر ہوا اور جنکو نہ ملی تھی سب افسردہ حالت سے حاضر ہوئے فرعون نے ہامان کو حکم دیا کہ ناامیدونکو انعام دو اور ازادکردو اور جو وہ شئے ڈھونڈ کر لایا ہی اوسکو سب سے پیچھے انعام اور آزادی ملی تب اوس غلام نے عرض کیا کہ یہ تقدیم و تاخیر کس حکمت سے ہی فرعون نے حکم دیا کہ غلامی کے رتبہ مین سب برابر ہین اور جستجو مین سرگرمی سبکی برابر ہی اور حکم کے ماننے مین اور تلاش کرنے مین کسی نے کوتاہی نہین کی اور شئی گمشدہ کثیر سے نہ تھی جو سبکو ملجاتی فقط ایک تھی ایک کو مل گئی اگر تو اسپر نازان ہی تو ہمکو اسکی کچھ پرواہ نہین ہے اور یہ کہکر اوس چیز کو توڑ ڈالا جب فرعون کی یہ ہمت ہی تو شان ذوالجلالی سے ناامید ہونا ازعقل و بعید از خردمندی ہی

**شعر**

| | |
|---|---|
| ناامیدم مکن از سابقہ روز ازل | تو چہ دانی کہ پس پردہ کہ خوبست کہ زشت |

طاعت و عبادت مین عابد کا نفع ہی معبود کو کیا پرواہ ہی

**اشعار**

| | |
|---|---|
| شرف مرد بجودست و کرامت بسجود | ہر کہ این ہر دو ندارد عدمش بہ زوجود |
| بی دم یاد ش نباشی یک نفس | بندۂ خدمت گزارش باش و بس |
| ہر یک نفس کہ می رود از عمر گوہر ست | کان را خراج ملک دو عالم بود بہا |
| مپسند کاین خزانہ دہی رایگان بباد | انگہ روی بخاک تہیدست و بے نوا |

اگرچہ عبادت انواع انواع اور اقسام اقسام پر ہی لیکن افضل الذکر لا الہ الا اللہ افضل العبادت تلاوت قرآن افضل الایمان التوحید افضل السلوک لقاء اللہ ذکر نفی و اثبات قلب کے لیئے مصقلہ ہی و لکل شئی مصقلہ و مصقلہ القلب لا الہ الا اللہ کمال نفی اس سے حاصل ہوتا ہی بشرطیکہ صفائی سینہ کے ساتھ کرے ع

| | |
|---|---|
| اگر ورد تو لا الہ الا اللہ ست | بی سینہ صاف کی بآن سو راہ ست |

صراف زر قلب تو کے بستاند ۔۔۔ ہر چند برو سکۂ نام شاہ ست

کمال نفی یہ ہی کہ جس وقت لا کہی معہ مکان و شئی خود غایب ہو جاوی اور جب الا اللہ زبان پر آوی سب موجود ہو وی **نقل** ہمارے دوست مولوی محبوب علی صاحب حج بیت اللہ سے مشرف ہو کر جب بمبئی مین آئے ایک مسجد مین تہجد کے لیئے تشریف لے گئے تھے ایک موذن کو وہان دیکھا کہ جب اذان دی لا الہ کہتے ہی غائب ہوا اور الا اللہ پر حاضر اونکو کمال تعجب ہوا اور خاموش واپس چلے آئے راستہ مین ایک فقیر رند مشرب لنگوٹ باندہے ہوے ایک قحبہ کے دروازہ پر بیٹھے ہوے دیکھی وہ مولویصاحب کو سر راہ جاتی دیکھکر بولی کہ آپکو موذن کی نفی و اثبات سے بڑا تعجب ہوا کل کو ہم تمکو نفی و اثبات کا لطف سمجھاوینگی دوسرے دن وہ فقیر مسجد مین آیا اور غسل کرکے اور مولویصاحب کی چادر باندھکر نفی و اثبات کرنے لگا جب لا الہ کہتا تھا فقیر معہ مولویصاحب و مسجد نفی ہو جاتا تھا اور مولویصاحب کا علم بھی مفقود ہو جاتا تھا اور جب الا اللہ کہتا سب کچھ بدستور موجود ہوتا تھا دس بارہ ضرب لگاکر اور مولویصاحب کو تماشا دکھاکر چلدیا اور کہہ گیا کہ مولویصاحب فقیری اس کام سے بھی بالا تر ہی پھر مولویصاحب نے دیکھا کہ وہی فقیر نفی و اثبات والا رنڈیون کے ہان جوتیان کھاتا ہی اور انکی ہی لقمہ اوڑاتا ہی مولویصاحب نے پوچھا کہ باین کمال یہ کیا حال ہی اوسنے کہا یہ راز ہی مولویصاحب خاموش ہو رہی **اشعار**

باز درون پردہ ز رندان مست پرس ۔۔۔ کاین حال نیست صوفی عالی مقام را

در عشق نماز بے رکوع ست و سجود ۔۔۔ یکسانست در و مومن و ترسا و جہود

چون قبلہ بجز جمال معشوق نبود ۔۔۔ عشق آمد و محو کرد ہر قبلہ کہ بود

نماز عاشقان ترک وجود ست ۔۔۔ نماز زاہدان سجدہ سجود ست

**نقل** رنجیت سنگہ کیوقت مین ایک بزرگ لاہور مین رہتے تھی نفی و اثبات کا اونکو یہ کمال تھا کہ جسوقت لا کہتے تھی خود معہ مکان کے نفی ہو جاتی تھی اور جب الا اللہ کہتے تھی اثبات ہو جاتی تھی ہم بھی اونکی تعریف سنکر لاہور آئے مگر قبل از پہونچنے کی اونکا انتقال ہو گیا فقیر عزیز الدین راجہ رنجیت سنگہ کے وزیر نی ہمکو ٹھہرایا اور ایکدن یہ کہا کہ آپکی عمر ابھی تھوڑی ہی یہ بزرگ اس مرتبہ کی تھی کہ فی زمانناً جو مشائخ دہلی مین مشہور ہین اگر وہ یہان آتی تو یہ انکی طرف توجہ نفرماتی منشی فضل رسول صاحب نے ایکروز عرض کیا کہ مرشدنا دنیا یہ نفی اثبات کا کمال جسکو

حاصل ہوا اوسکو ذات بیچونی کا بھی کچھ پتا ملتا ہی یا نہیں ارشاد ہوا میاں ذات سرکار بیچون و چگون کے نشان ہی اوسکا پتا اس نفی و اثبات مین بھی نہیں ہے

| | |
|---|---|
| اے عقل بدان حضرت جاوید رسد | نے روح بقدر وسع امید رسد |
| گرمی جنبد بلیہ وگر استاد دست | ہرگونہ کہ ہست کے بخورشید رسد |
| اندیشہ در اسرار آلہی نرسد | در ذات وصفات حق کما ہی نرسد |
| علمی کہ تناہی صفت ذات اوست | در ذات مبرا ز تناہی نہ رسد |
| ادراک بطون حق ویکتائی او | ممکن نبود ز عقل و دانائی او |
| آن بہ کہ زمرات مراتب بینی | تفصیل تنوعات و پیدائی او |

نقل بایزید رحمۃ اللہ علیہ کو جنگل مین ایک تصویر ملی اوسپر لکھا تھا خسر الدنیا والاخرۃ جو کوئی اوسکو دیکھتا ٹھوکر مارتا اور لاحول پڑہتا حضرت بایزید نے اوسکو تعظیم سے اوٹھایا اور بوسہ دیا اور فرمایا کہ کسی بڑے مرد حق کا نسخہ ہی جو دنیا اور دین دونون ترک کرکے مرد حق بنا اور خسر الدنیا اور آخرت کے قابل ہوا

| | |
|---|---|
| برگزیدہ زیان ہر دو سرائے | تا بود سود ش از میان خدائے |
| ای خوش آن کس کہ شد پی این سود | بزیان کاری جہان خوشنود |
| از دو عالم ہمین خدا طلبید | دو جہان داد و یک خدائے خرید |
| ہرچہ بود ش ز جنس دینی و دین | باخت در عشق حق خلیل آئین |

ایک دفعہ آپنے ایک خادم کو نفی و اثبات کی تعلیم کی چونکہ نفی و اثبات کو ہمیشہ بزرگان دین کرتے رہے ہین اور افضل الذکر لا الہ الا اللہ سب کے نزدیک ہی طالب کم فہم تھا نفی و اثبات کی عمدگی اور اوسکی فضیلت اوسکے ذہن مین نہ آئی آپکی خدمت مین عرض کیا کہ حضرت مجھکو کوئی شی عمدہ اور زیادہ سودمند بتلائی فرمایا نقل حضرت عیسے علیہ السلام سے ایک شخص اس بات کا خواستگار ہوا کہ آپ مجھے مردہ زندہ کرنیکا اسم اعظم بتلائیے چونکہ وہ شخص سمجھ کامل نہین رکھتا تھا آپنے فرمایا کہ تو اس لایق نہین ہی جب اوسنے زیادہ اصرار کیا آپنے اوسکو بتلا دیا مگر منع فرما دیا کہ کسی مردہ پر اسکو عمل مین نہ لانا اوسنے اپنی حماقت اور نادانی سے حضرت

عیسی علیہ السلام کے فرمانے پر عمل نکیا اور ایک جگہ ہڈیون پر اوسکو پڑھا وہ شیر کے استخوان تھی شیر زندہ ہو گیا اور اوسکو پھاڑ کر کھایا عیسی علیہ السلام نی یہ حال دیکھکر شیر سے پھاڑ ڈالنی کا باعث پوچھا اوسنے جواب دیا کہ اسنے مجھی تو زندہ کیا مگر میرے واسطے رزق پیدا نکیا اگر مین اسکو نہ پھاڑ کر کھاتا تو اور کیا کرتا **رباعی**

| | |
|---|---|
| اسرار می و جام بکس روشن نیست | این راز بہر مردہ دلی گفتن نیست |
| زاہد بخدا کہ از خدا بے خبری | سر رشتہ این بدست ہر کودن نیست |
| صوفی ار بادہ باندازہ خورد نوشین باد | ورنہ اندیشہ این کار فراموشین باد |

طالب کو اپنی رائے کا دخل دینا مناسب نہین **شعر**

| | |
|---|---|
| بے نقیبے کے توانم راہ رفت | خود نباید رفت رہ بے راہبر |

ایک دفعہ منشی فضل رسول صاحب خدمت مین حاضر تھی ایک شخص مجنون جیسا آیا آپنے فرمایا کہ دیکھو صاحب فلان بزرگ نے اَنْتَ الْهَادِیْ اَنْتَ الْحَقُّ لَیْسَ الْهَادِیْ اِلَّا هُوَ اسکے حوصلہ اور ظرف سے زاید اسکو بتلا دیا اوسکی پڑھنی سی اسکو خبط ہو گیا ہی نہ دین کی کام کا رہا اور نہ دنیا کی کام کا رہا ایسی ذکر و شغل بتلانیکا کیا فائدہ ہوا ایضاً ایک شخص اپنی پیٹ پر گودڑ لپیٹے ہوئی خدمت مین آیا اور عرض کیا کہ حضرت میرا پیٹ پھٹ گیا ہی آتین نظر آتی ہین آپ علاج بتائیے ورنہ مین مر جاونگا آپنے فرمایا شاید تم ذکر ارہ کرتی ہو اوسنے کہا کہ درست ہی تب ارشاد ہوا کہ اپنے مرشد کے پاس جاؤ اوسنے عرض کیا اسقدر طاقت نہین ہی آپنے فرمایا یہ شعر ہر وقت پڑھو **شعر**

| | |
|---|---|
| تہی دستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل | کہ خضر از آب حیوان تشنہ می آرد سکندر را |

تین دن مین اوسکو آرام ہو گیا پھر ارشاد ہوا کہ اب اپنے پیر کی پاس جاؤ قدر نعمت ست بعد زوال تمھاری سمجھ مین آجاویگا جو طالب بینائی کی ساتھ راہ طلب مین چلتے ہین صاحب دراک ہوتے ہین جو نابینائی سی سلوک طی کرتی ہین صاحب جہل ہوتے ہین جو صاحب دراک ہین وہ تمام کیفیت مقامات و منازل سے واقف ہوتے ہین اور جو جو دقتین اور مشکلین راہ مین اونکو واقع ہوتی ہین اور جو جو خطرناک و ہولناک معاملات اور راحت و آرام و وقت و تکلیف پیش آتی ہین سبکو بنظر غور و باستقلال تمام دیکھتی جاتی ہین ایسا تجربہ کار واقف حال اورونکو بھی

اپنی واقفیت اور آگاہی سے راہ بتلا سکتا ہی اور طالب کہ نابینا ہوتا ہی اوسکو کیفیت راہ سی کچھ واقفیت
اور آگاہی نہین ہوتی اگرچہ منزل مقصود تک بدستگیری رہنما پہونچ جاتا ہی لیکن اوروں کو راہ بتانا اوسکا
کام نہین اور نہ کسیکو کیفیات اور حالات سلوک سے اطلاع و آگاہی دیسکتا ہی فرضاً بیت اللہ کو ایک بینا
اور ایک نابینا دونو جائین حج سی دونو مشرف ہو جاوینگے مگر راہ کی حالات اور دریاؤن کی مواجی و طغیانی
بینا ہی دیکھیگا - ایک شخص قوم سی پٹھان فقیر دوست تھے ہر صادر و وارد کی حتی الامکان خاطر مدارات مین
کمی نکرتی تھی اتفاقاً ایک کیمیاگر اونکی ہان مہمان آیا اور چھہ مہینے تک اونکی مکان پر ٹھہرا سب برابر خانصاحب نے
اپنی مقدور کے موافق اوسکی خاطر و رعایت کی تو وہ مہربان ہو کر ایک روز بولا مجھکو کیمیا بنانی آتی ہی اور مین
فن صنعت سی بخوبی واقف ہون تمکو اگر آرزو ہو سیکھ لو پٹھان نے کہا خدا کی فضل سے مجکو سب کچھ حاصل
ہی اور مین نے تمھاری خدمت خدا کی واسطے کی ہی اکسیر کی تمنا مین نہین کی ہی مین اسکو سیکھکر خدا کا بہروسہ
نہین چھوڑتا تب وہ کیمیاگر نے کہا اچھا اگر کیمیا نہین سیکھتے تو چالیس دن ایک دوا کھالو اسکا نفع و
فائدہ لطف دیگا آخر پٹھان نے کیمیاگر کے کہنے سی چالیس دن دوا کھائی جب دوا کھا چکا کیمیاگر چلدیا اور
چلتے وقت کہہ گیا کہ تمنی کیمیا نہ سیکھی مگر ہم تمکو کیمیا بنا چلی یہ کہکر چلدیا چند روز کے بعد گردش فلکی سے
پٹھان محتاج ہوگیا اور یہان تک افلاس نے جوش کیا کہ خانگی اسباب بھی بیچنے لگا ایک دیگچی مسی بازار مین
فروخت کرنے گیا گرمی کا موسم تھا آفتاب کی حدت نے زمین کو کرہ نار بنایا تھا گھبرا کر پٹھان ایک درخت کے
سایہ مین بیٹھ گیا اور سوچنی لگا اگر قسمت اچھی ہوتی تو کیمیاگر سے کیمیا سیکھ لیتے آج کام آتی افسوس بڑی
غلطی کی پھر سوچا کہ کیمیاگر نے کہا تھا ہم تمکو کیمیا بنا چلے ہین ذرا تجربہ کرین پسینا عرق بدن لیکر دیگچی پر ملا
اور اوسکو آگ مین جاکر رکھا خدا کی قدرت اچھی دن آ پہونچی کیمیا کی اثر سے عرق تن نے اکسیر کا خاصہ دکھلایا
دیگچی کندن ہوگئی سخت حیران ہوا اور سوچا کہ اگر فن صنعت ہم بھی سیکھتے اور اوسکی آغاز اور انجام کی
ترکیب و ترتیب سے واقف ہوتی تو کسیکو سکھا دیتے بتاتے سلسلہ فیض جاری رہتا اور یا بینائی کامل
ہوتی تو اسقدر مدت تک کیون افلاس و محتاجی کی آفت مین مبتلا رہکر مارا مارا پھرتا پس اگر طالب
نشیب و فراز سلوک سے خود دیکھنا پوری آگاہی والا ہی تو اورونکو بھی اطلاع دیسکتا ہی اور اگر نابینا محض ہے

تو نہ اورون کو اون سے نفع پہونچ سکتا ہی نہ خود اپنی حالت سے اوسکو آگاہی ہو سکتی ہی ؎

جملہ اشراف اند در ذات و صفات　　طالب ذات اند آنہم عین ذات
صحبت شان خاک را اکسیر کرد　　لطف شان در ہر دلے تاثیر کرد
مردہ را آب حیوان می دہند　　دل ہر پژمردہ را جان مے دہند
سبز مے سازند چوب خشک را　　بوی می بخشند رنگ اشک را
خوی شان علم و ادب را مظہر ست　　روی شان روشن ز مہر انور ست
ملک شان از قوم مسکینان بود　　ہر دو عالم شایق ایشان بود
ہر کہ با ایشان نشیند یکدمی　　روز فردا او کجا دارد غمے
آنچہ در صد سال عمرش بر نیافت　　صحبت شان ہمچو خورشیدے بتافت

نقل حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین ایک عورت اپنی شوہر پر عاشق تھی مگر شوہر اوس سے بیزار تھا اودہر جوش و خروش محبت رات دن قیامت انگیز اودہر افسردگی و کم توجہی کی کثرت عورت ناچار ہو گئی کہ خدایا کیا کرون جو یہ نامہربان مہربان ہنی آخر مدت کے بعد معلوم ہوا کہ مدینہ منورہ مین ایک عورت فن سحر مین کامل ہی جو شخص اپنے مدعای دلکی تدبیر اوس سے چاہتا ہی بتلاتی ہی یہ شوہر کی عاشق زار اوس ساحرہ کی پاس پہونچی اور اپنی درد دل کی دوا کی ملتجی ہوئی ساحرہ نے اوسکو امیدوار کیا کہ ہم تجہکو سلطان الساحرین کی خدمت مین لیجلینگی اور تیرے زخم دلی پر مرہم لگائینگی آخر ایک رات کو دونو متفق ہوکر باہر شہر سے نکلین دو جانور سیاہ رنگ گدہی کی برابر اوس ساحرہ کی خدمت کے لئے موجود تھی ایک پر وہ سوار ہوئی دوسرے پر دوسری عورت کو سوار کرایا بس سوار ہوتے ہی وہ جانور ملک عراق مین چاہ بابل کی کنارہ دونو کولی پہونچے ہاروت ماروت اوس چاہ مین آویختہ ہین ساحرہ کوہی کے اندر پہونچی یہ دوسری کنارہ پر حاضر رہی ساحرہ نے اس عاشقہ کی سفارش کی دونو سلطان الساحرین سیدہی ہو بیٹھی اور اس عورت کو بلاکر اونھون نے حکم دیا کہ اول تو اہل اسلام کو جادو کا فن سیکھنا اچھا نہین ہی اور اگر ایسی ہی مدار حصول کار ہی تو جاؤ فلان تنور مین پہلی پیشاب کرو پھر یہان آؤ عورت گئی اور

تین نصیحتین کرکے روانہ کیا اوّل یہ نصیحت کی کہ پہلی منزل مین ایک بڑا شہر آویگا وہان تم قیام نکرنا کھانا
کھاکر کہین جنگل مین جا رہنا دوسری یہ نصیحت کی کہ جب وس مقروض کے گھر پہونچو روپیہ اپنا لیکر کسی اور
جگہہ سوائے اوسکی گھر کے رات کو رہنا اوس مکان پر شب باش نہونا تیسری یہ نصیحت کی کہ اگر کوئی واقف راہ
اور تجربہ کار آدمی تمکو راہ مین ملے اور ہماری نصیحت کے خلاف تمسے کچھہ کہے تو تم اوسکی ارشاد کو قبول کرنا حضرت
لقمان کے فرزند نے باپ کی نصیحتونکو بدل قبول کرکے راہ طی کرنا شروع کیا جب تھوڑا سا راہ طی کیا ایک پیر مرد
با وضع بزرگ صورت اوسکو ملے اور دریافت کرنے لگے میان مسافر کہان جاتی ہو کیا مدعا ہی کسلئے سفر اختیار
کیا لڑکے نے سب کیفیت بیان کردی وہ پیر مرد بھی ساتھہ ساتھہ اوسکے راہ قطع کرتے رہے جب شام کو
منزل پر پہونچے تو بولے میان لڑکے آج اس درخت کے نیچے قیام کرینگے لڑکے نے کہا میری باپ نے مجکو منع فرمایا تھا
کہ اس منزل پر قیام نکرنا مگر مین آپکے کہنے سے انکار بھی خلاف نصیحت جانتا ہون خیر ٹھہرتا ہون آخر
دونو ٹھہر گئے آدھی رات کے وقت ایک مار سیاہ درخت سے اوترا لڑکا تو خواب آسایش مین بیہوش تھا پیر مرد
نے اوسکو مارا اور اپنے سر کے نیچے رکھدیا صبح کو جب لڑکا بیدار ہوا سوچا کہ والد صاحب نے خدا جانے مجکو اس منزل
پر قیام کرنے سے کیون منع کیا تھا اوسکا نتیجہ نہ کھلا پیر مرد نے نور باطن سے اوسکا خیال سمجھکر سپر اوٹھائی اور
سانپ دکھایا اور سب قصہ بیان کیا اور یہ نصیحت کی کہ اس سانپ کا سر اپنے ساتھہ کاٹکر لیچلو۔ داشتہ آید بکار۔
اگرچہ باشد سر مار۔ پھر وہان سے چلدیے اور شام کو ایک شہر مین پہونچے اور پیر مرد کی حکم کی موافق دونو شہر سے باہر
ٹھہر گئے۔ اوس شہر کا دستور تھا کہ جو جوان مسافر کہین سے دروازہ شہر مین آیا اوسیوقت اوسکو پکڑکر ایوان شاہی
مین لیجاتی تھے اور بادشاہ کی دختر سے اوسکی شادی ہوتی تھی صبحکو وہ مسافر شاہ کی محل سے مردہ نکلتا تھا
پیر مرد نے فرمایا کہ جب تمہاری دختر سے شادی کردین اور تم رات کو اوسکی پاس جاؤ یہ سانپ کا سر آگ پر
جلاکر پہلے اوسکو دھونی دینا پھر اوس سے ہم بستر ہونا شان الہی جب لڑکا پکڑا گیا اور ایوان شاہی مین دختر کے
پاس انکو بارادہ ہم بستری پہونچا پہلی ہی اوسنے اوس سانپ کے سر کی شاہزادی کو دھونی دی اوسکو کچھ
مرض جسم اس قسم کا تھا کہ سر مار ہی اوسکا علاج ہوا صبحکو زندہ و سلامت محل سے باہر نکلا اور پیر مرد و ساتھ ملا
پیر مرد اوسکو ہمراہ لیکر چلدیے اور اوسدن شام کو مقروض کے مکان پر پہونچے اور اوس سے حساب کرکے اپنا زر

| | |
|---|---|
| ہرچہ خواہد کند ز منع و عطا | نیست کس را مجال چون و چرا |
| شاہی کہ دو کون بندۂ او ست | درجملہ خدا چیز او خدا نیست |
| از غیر خدا کسی نیست | چون شرک بذات او روا نیست |

اگر خدا تعالی کو فضل فرمانا ہی تو وہ آپ ہی فضل فرماوینگے اور چلتی وقت یہ بھی فرمایا کہ اثناء راہ مین بمقام جالندہر ایک رفیق ہمارا منشی فضل رسول رہتا ہی اوس سے بھی ملتے جانا جالندہر مین پہونچکر اون سے بھی ملی اونھون نے بھی اونکی خدمت مین یہی عرض کیا کہ آپکے حق مین یہی بہتر ہی حضرت شاہ نے آپکو ارشاد فرمایا ہے

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبر کہ چون کوبی دری | عاقبت آید ازو بیرون سری |
| رام نام لیت رہو جب لگ گھٹ مین پران | کبھی تو دین دیال کی بھنک پڑے گی کان |

پھر وہ بزرگ کان نمک کیطرف چلے گئے اور وہان جاکر ایک حجرہ مین بیٹھ رہے جاتی وقت اثناء راہ مین بمقام رتڑ چھتڑ میر امام علیشاہ صاحب کیخدمت مین گئے جسوقت حضرت شاہ کو وہان جانیکی خبر ہوئی آپنے فرمایا کہ میر احمد علی کا مزاج آزادانہ ہی اور شاہ صاحب کا مزاج شاہانہ اگرچہ دونون آفتاب و ماہتاب ہین مگر بسر انا صحبت باہمی کا معلوم چنانچہ دو تین روز سے زیادہ قیام میر صاحب کا رتڑ چھتڑ مین نہین ہوا

**نقل** حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ ایکروز مسجد مین وقت افروز تھے ایک شخص نے عرض کیا کیا وعظ و پند شہر مین ہی اثر کرتا ہی یا کچھ صحرا نشینون پر بھی اسکی تاثیر ہو سکتی ہی فرمایا خیر ہی اوسنے عرض کیا ایک شراب نوشون کا مجمع شہر سے باہر رات دن فسق و فجور مین مبتلا ہی اگر آپ اونکو تعلیم فرماوین اور راہ راست پر لاوین تو بہت بہتر ہو اوسیوقت حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ بیرون شہر کو چلدیے اور شراب نوشون کی جلسہ مین پہونچے شراب نوش اونکو دیکھکر بھاگنے لگے آپنے تسلی اور دلاسا سے کہا میان ہم تمکو کچھ سزا دینے نہین آئے بلکہ ہم بھی تمہارے ہم مشرب ہین شہر مین جہان کے لحاظ سے کھا پی نہین سکتی آج شہر سے باہر اسی غرض سے آئے ہین کہ تم ہمکو بھی پلاؤ اور آپ بھی پیو شراب نوش خوش ہو گئے مگر سب پشیمان ہو کر کہنے لگے یا شیخ اگر ہم آپ کو ہم مشرب جانتے تو ہمیشہ آپ کو پلایا کرتے افسوس آج

ایسی وقت آپ تشریف لائے کہ شراب ایک جرعہ بھی باقی نہین ہے آپنے فرمایا تمکو کوئی ایسی بات نہین آتی ہی کہ شراب خود بخود موجود ہو جاوے سبنے کہا یہ کمال ہم مین کہان ہین آپنے فرمایا آؤ مین تمکو یہ کمال سکھاؤن سب کو غسل کرایا اور سبکو اجازت دی کہ دو دو رکعت نماز پڑھو پھر بتاونگا جب وہ نماز مین مشغول ہوئے دعا کی کہ خدایا ہمت مردان مدد خدا مشہور ہے مینے تمھارے دروازہ پر لا کر انکو کھڑا تو کر دیا اب ہدایت تمھارے اختیار ہے یُضِلُّ مَنْ یَّشَاءُ وَیَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ آپ کی دعا کے اثر سے وہ سب کامل ہو گئے **شعر**

| | از ہزاران کوشش و طاعت پرست | | ذرہ سایۂ عنایت بہتر ست | |
|---|---|---|---|---|

طالب پر جب خدا کا فضل فرمانا چاہتا ہی ویسا ہی سامان کر دیتا ہی **اشعار**

| | جادہ شان وا نگذاری بقدم ایشان را | | پی بمنزل رسد از خاک نشینان امید | |
|---|---|---|---|---|
| | دو جہان را بغرض تماشا چہ دیدہ اند | | چون می توان ز ترک طلب کام دل گرفت | |
| | کہ در این رہ بنا شد کار بے اجر | | دلا در عاشقی ثابت قدم باش | |
| | بطور عشق ترا ذوق ہی او ہو کافی ست | | اگر جواب نیاید غمین مباش حزین | |

**نقل** ایکبار فرمایا طالب کو اتباع رائے شیخ ضروری ہے **نقل** ایک شخص کسی فقیر کے پاس گئے اور چاہا کہ مجھے مرید کر لو شیخ نے اپنے پاس سے چار ٹکے پیسے دئے اور فرمایا کہ آج کسی رنڈی کی جاؤ اور پھر وہان سے واپس ہو کر ہماری پاس آؤ ہم مرید کر لینگے طالب پابند شریعت تھا سمجھا کہ شیخ خلاف شریعت ہے ہرگز ایسا کام اچھا نہین ہے انکو اتفاقاً اپنی زوجہ سے ہم بستر ہوا نطفہ قرار پایا دختر پیدا ہوئی جوان ہوتی ہی فاحشہ ہو گئی بدنامی کا سامان طیار ہوا اوس فقیر کو بھی اطلاع ہوئی اونے کہلا بھیجا کہ ہمنے تمکو سمجھا دیا تھا نطفہ ناقص کی تاثیر ظہور پزیر ہو گئی کہ تمام جہان مین تمکو مونھ دکھانیکو جگہہ نہ ہی شیخ کو از راہ باطن اسبات کا علم ہو چکا تھا کہ اسکی نطفہ سے فاحشہ ہونیوالی ہے **اشعار**

| | کہین بود سر نوشتے دیوان قطر تم | | عیبم مکن برندی و بدنامی ای فقیہ | |
|---|---|---|---|---|
| | خدا را در دل ہر بندہ راز ست | | کہ چندین پردہ ہا از بہر ساز ست | |

ازین روید گل و خار اندرین باغ | که هم طاوس در کارست هم زاغ
اگر بینی بد و نیکی مزن دم | که هم ابلیس سے باید هم آدم
چو سودش زیانست و شادیش غم | مگو این چرا بیش و آن از چه کم

بعض موقع پر بزرگان طریقت طالب کی تنبیہ اور تہدید کیواسطے بعض باتین ایسی فرماتی ہین کہ ظاہرین مکروہ معلوم ہوتی ہین **نقل** ایک شخص ایک بزرگ کیخدمت مین آیا اور یہ شعر حافظ شیراز کا پڑھکر اسکی معنی دریافت کیے **شعر**

بمے سجادہ رنگین کن گرت پیر مغان گوید | کہ سالک بے خبر نبود ز راہ و رسم منزلہا

آپنے اوسکو ایک روپیہ یا آنہ دی اور کہا کہ فلان عورت کے پاس جا تجھے اسکی معنی اور مطلب معلوم ہو جائیگا یہ بموجب فرمانے بزرگ کے گیا اور روپیہ دیکر چلا آیا اگلے دن آپنے پھر اوسکو ایک روپیہ دیا وہ پھر دیکر چلا آیا اور اوسکے پاس نہ رہا جب تیسرا دن ہوا تب اس عورت نے کہا کہ تم روز بے مطلب روپیہ دیجاتے ہو یہ کیا بات ہے اوسنے کہا کہ فلان بزرگ کے حکم کی تعمیل کرتا ہون ورنہ فعل بد کو میرا دل نہین چاہتا عورت رونے لگی اور کہنے لگی کہ آجتک تو خدانے مجھے بھی اس فعل سے محفوظ رکھا ہے اور اپنا تمام حال اوسکو سنایا کہ فلان جگہ کی رہنے والی ہون جب وہ جگہ تباہ ہوئی مین بھی تباہ اور خراب ہوکر یہان آگئی جب اوسنے اپنے والدین اور شوہر کا نام لیا اوسنے اوسکو پہچان لیا وہ اسکی اہلیہ تھی بعد دریافت حال مذکورہ کے جب بزرگ کیخدمت مین حاضر ہوا آپنے فرمایا کہ شعر کے معنی سمجھ مین آگئی اگرچہ ظاہرا یہہ ارشاد بزرگ مذموم تھا مگر باطن مین بہت نیک تھا اوسکی بیوی کو فعل بد سے بچانا اور اوسکے ساتھ ملا دینا منظور تھا **نقل** مولانا جامی رحمت اللہ علیہ جب خواجہ عبد اللہ احرار قدس سرہ کیخدمت مین گئے تو آپنے دریافت فرمایا کہ تم کسی پر کبھی عاشق بھی ہوئے ہو یا نہین مولوی صاحب نے کہا کہ نہین خواجہ صاحب نے فرمایا کہ اول کسی پر عاشق ہونا چاہیے پھر ہمارے پاس آئیو مولوی صاحب کو یہ بات ناگوار معلوم ہوئی اور ناراض ہوکر چلے اثناء راہ مین سلطان الحسن شاہ خراسان کا بیٹا انکو ملا اوسکو دیکھتے ہی عاشق ہو گئے اور اوسکی نوکری کر لی اوسکی خاص سواری کی گھوڑے کی خدمت پر معین ہوا اس حیلہ سے روز اوسکو دیکھتے ہے

ایکدن سبق یاد نہونیکی سبب وستادنے اوسکو چھٹی ندی اور وہ بوقت معہودہ گھوڑی پر سوار ہونیکو
نہ آیا مولویصاحبنے خود جاکر باعث پوچھا اوسنے کہا کہ کافیہ مین ایک جگہ ایسی مشکل ہی کہ وہ سمجھ مین نہین
آئی اوستادنی چھٹی نہین دی آپنے اوسکی شرح نہایت عمدہ لکھکر اوسکو دیدی وہ متعجب ہوا اور وہ مقام بخوبی
اوسکی سمجھ مین آگیا جب باپ ور اوستادنی سبق سنا دونون متحیر ہگئے اور پوچھا کہ یہ معنی اور مطلب تجھے کس نے
بتلایا ہی اوسنے کہا کہ میری نوکرون مین ایک شخص ہی اوسکا نام جام ہی اوسنے کاغذ پر شرح لکھدی تھی بلایا
تو اوستاد دیکھتے ہی پہچان گیا کہ مولوی جامی ہین اور میرے بھی اوستاد ہین بادشاہ کو خبر ہوئی بادشاہنے
بڑی خاطر کی اور دریافت کیا کہ یہ کیا ماجرا ہی آپنے تمام قصہ سنایا بادشاہنے حال سنکر فرمایا کہ یہ آپکا غلام
حاضر ہی اوسکو آپ اپنی خدمت مین رکھیے آپنے فرمایا کہ عشق مجازی ختم ہولیا اب مین جاتا ہون پھر مولویصاحب
خواجہ صاحب کیخدمت مین آئی خواجہ صاحبنے بیعت کیا اور آتش عشق مجازی تو بھڑک ہی رہی تھی
عشق حقیقی کیطرف رجوع کردیا اور جو بات سالہاے دراز مین حاصل ہوتی وہ چندروز مین حاصل ہوگئی
نقل ایک شخص مولانا فخرالدین رحمت اللہ علیہ کی خدمت مین بہ ارادہ بیعت گیا آپنے ارشاد کیا آج تم فلان
قحبہ کے ہان شب بسر کرو اور صبحدم ہماری پاس آؤ تب مرید کرینگے طالب آلودہ شوق معصیت تھا رضامند
ہوگیا قحبہ کے ہان خوش خوش پہنچا جب ارادہ کیا کہ قحبہ سے مدعا حاصل کرون دیکھا کہ مولانا فخرالدین
صاحب معہ دوچار مریدان باصفا اوس قحبہ کے پاس ایک جانب تشریف فرما ہین شرم سے عرق آگیا
اور محجوب ہوکر تمام رات بیٹھا رہا صبحکو ناکام واپس آیا تو دیکھا کہ مولانا صاحب نماز و وظیفہ مین مشغول ہین
خفیہ خفیہ خدام سے دریافت کیا کہ آج رات جناب مولانا صاحب کہان رونق افروز تھی سب نے کہا کہ حجرہ مین
یاد لو دحق مین مصروف تھی سمجھا کہ یہ کرشمہ ولایت ہی خیر آج دیکھئے کیا ارشاد ہوتا ہی پھر حضور مین حاضر ہوا
مولانا صاحب سے عرض کیا کہ آج مشرف غلامی فرمائیے ارشاد ہوا کہ آج پھر اوس قحبہ کے ہان جاؤ اور مراد
دلی حاصل کرو تب یہان آنا پھر شام کو یہ قحبہ کے ہان پہونچا اور مولانا صاحب کو پھر موجود پایا اور تمام رات
حیرت مین گذاری صبحکو ناکام واپس آیا اسیطرح تین دن گذر گئے مولانا فخرالدین صاحب بدیدۂ بینا رکھتے تھے
چشم باطن سے آپکو یہ معلوم ہوگیا تھا کہ اسکو افعال [illegible] کا شوق ہی اور نفس [illegible]

اسپر ایسا غالب ہی کہ اگر اسکو بر وقت بیعت افعال مذمومہ سے باز رہنے کیواسطے کہا جائیگا باز نہیں آئیگا اسلیے ظاہر اسکو منع فرمایا اور شرمندہ کرنیکے واسطے قحبہ کے گھر مین اوسکی نظرونکے سامنے خود موجود ہو جاتے تھے جب تین روز تک متواتر اوسنے مولانا صاحب کو وہان موجود پایا آخر کار نادم اور خائف ہو کر تائب ہو گیا اور افعال بد کو چھوڑ دیا

## اشعار

ز خاک کوی درویشان تمنا میکنم گردی — که تا کحل البصر سازم برای دیدن مردی
در آور حلقه پیران گدا سے کن تو از ہمت — تو ہم مقصود اعلی را طلب کن از جوانمردی
الا ای احمد مسکین مشو غافل درین دوران — ہمین خواه از پی درمان ازین صاحب دلان مردی

جب طالب سمجھ گیا شیخ ہر حالمین نگران اور طالب کے پاس موجود ہو سکتا ہی تب بیعت کر لیا

اوصاف ذمیمہ چون بدل شد — ہر عقدہ کہ در تو بود حل شد
ای نفس بلای این قال ریش تو ئی — سرمایہ غم بخت بد اندیش تو ئی
خواہی کہ شوی بکام دل ہمدم دوست — با خود منشین کہ دشمن خویش تو ئی

طالب کا نفع بجز اطاعت شیخ کسی بات مین نہین **نقل** مولانا رکن الدین فرزند ارجمند حضرت عبد القدوس گنگوہی رح جب فارغ التحصیل ہو چکے کسی شخص نے حضرت کو مبارکباد دی حضرت عاشق صادق تھے اور بجز علم حق شناسی کے جو عشق سے حاصل ہوتا ہی اور کسی علم یا ہنر یا فن کو بہتر نہین جانتے تھے شعر

علم نبود غیر علم حق شناس — بر قیاس رازی نبود کس اساس
علم حق بہ باشد از رمل و نجوم — وقت را ضائع مکن در سعد و شوم
نحو و صرف و ہندسہ و فقہ و اصول — کار ناید ہیچ اے مرد فضول
نسخہ حیض و نفاس آموختی — دفتر الہام حق را سوختی
گشتہ مشغوف لا یجوز و یجوز — ماندہ عاجز بکار دین چہ عجوز
با چنین کار و بار کردہ قیاس — خویشتن را کہ ہست احمق ناس

مبارکباد سے خوش نہوے بلکہ ناراض ہوے اور فرمایا کہ ہمتو یہ سمجھے تھے کہ تم اس بات کی مبارکباد دیتے ہو

کہ رکن الدین کسی پر عاشق ہوگیا ہی کیونکہ اصل علم حق عشق ہی **اشعار**

علم حق عشق ست ہان ہشیار شو — مست با خود باش ہم در کار شو
عشق برتر ز عقل و از جان ست — لی مع اللہ وقت مردان ست
آن روح را کہ عشق حقیقی شعار نیست — نابود بہ کہ بودن او غیر یار نیست
دل کہ فارغ شد ز عشق آن نگار — سنگ استنجای شیطانش شمار

اگر عشق حقیقی نہووے مجازی ہی ہووے کہ یہ بھی نزدبان حقیقی ہی **شعر**

دلیل عشق حقیقی ست عشق ہای مجاز — بآفتاب رسد شبنم از نظارۂ گل

شیخ جلال تھانیسری آپکی خادم نی کمال عجز و نیاز سی عرض کیا کہ رکن الدین پر از راہ باطن ایسی عنایت فرمائیے کہ قیل و قال علم ظاہری کی اوسکی دل سی مٹ جاوے اور تحصیل علم باطن اور ورود حالات باطنی کیطرف متوجہ ہوجاوے آپنے رکن الدین کو بلایا اور حکم دیا کہ پانو دباؤ جب وہ پانو دبانی لگا آپنے اپنا کف پا اوسکی سینہ پر لا دیدۂ باطن وا ہوگئی نقوش کثرت آئینہ دل سی مٹ گئی بادہ وحدت سی بیخود ہوکر بے اختیار یہ رباعی پڑھنے لگا **رباعی**

عاشق و عشق و بت و بت گر و عیار یکی ست — کعبہ و دیر و مساجد ہمہ جا یار یکی ست
گر درائی بچمن وحدت یکرنگی بین — کہ دران عاشق و معشوق و گل و خار یکی ست

اس حال کو دیکھکر حضرت عبد القدوسؒ نی شیخ جلال الدین کو فرمایا کہ رکن الدین کو ہر روز مرغ کا گوشت لذیذ و مرغن کھلاؤ یہ حکمت تھی کہ بعض کاملین کی نظر اور اثر فیضان ایسا قوی ہوتا ہی کہ اگر علاج اوسکا از روی ظاہر نکیا جاوے تو وجود طالب غلبہ فیضان سے کوفتہ اور سوخت ہوجاوی **نقل** ایکدفعہ ہم ایک بزرگ سے ملنے کو گئی جملہ خادم اوس بزرگ کے روزہ رکھتے تھے اور رات کو جب کھانا کھاکر سوتی تو تمام رات سوتے رہتی ایک شخص وہان ایسا بھی تھا کہ وہ دونون وقت خوب شکم سیر ہوکر کھاتا تھا اور رات بھر جاگتا تھا ہمنے اوس سے دریافت کیا کہ تمنی برخلاف سبکے یہ شیوہ کیون اختیار کیا ہی اوسنے جواب دیا کہ مجھپر ایک کامل مجذوب کی نظر پڑی ہی باوجودیکہ دونون وقت خوب پیٹ بھر کر کھاتا ہون

چشم بکشا کہ جلوہ دلدار ۔ متجلی ست از در و دیوار

جنپر از راہ باطن علم حقیقت منکشف ہوتا ہی وہ ہر انسان اور حیوان اور ہر شے مین جلوہ ذات دیکھتے ہین اور اونکی نظرون مین از روی حقیقت سب یکسان نظر آتی ہین رباعی

گر طالب شر بود و گر کاسب خیر ۔ گر صاحب خانقہ و گر راہب دیر
از روے یقین ہمہ غیر اند نہ عین ۔ وز روے حقیقت ہمہ عین اند نہ غیر

حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر واقفان اسرار حقیقت کی نسبت فرماتے ہین ؎

پیش ایشان مومن و کافر یکے ۔ در دل ایشان نہ یقین و نی شکے
این یقین و شک بود از جاہلان ۔ در دل پاکان نباشد این و آن

نقل جب حضرت بایزید علیہ الرحمت کو ریاضت اور مجاہدہ کرتے کرتے زمانہ دراز گذر گیا اور آخر مین علم حقیقت منکشف ہوا دیکھا کہ جو مجھ مین ہی وہی اورون مین ہی کچھ فرق و تفاوت نہین ہی حضرت حق کیطرف سے ارشاد ہوا کہ تمکو اسبات کا علم ہی اورونکو نہین ہی پس یہی فرق ہی ؎

تمام کار ضروری حضور آگاہی ست ۔ بحق دوست جز این ہر چہ ہست گمراہی ست
جز صحبت عاشقان مستان مپسند ۔ دل در ہوس قوم فرومایہ مبند
ہر طائفہ ات بجانب خویش کشند ۔ جغدان سوے ویرانہ و طوطی سوے قند

نقل شیخ چلی سی کسی نے کہا میان شیخ چلی ہمارا تیل کا گھڑا ہماری گھر پہونچا دو تو دو پیسہ ہم اجرت دینگے شیخ چلی راضی ہو گئی اور گھڑا سر پر رکھکر ہنستی خوش ہوتی چلی اور دل مین سوچی کہ جب دو پیسے ہمکو ملینگے ایک مرغی خریدینگی اوس مرغیکی انڈی جمع کرینگی بچہ نکلوائینگی بہت سی مرغیان ہو جائینگی پھر سبکو بیچکر ایک بکری مول لینگی دودھ بیچینگی بچہ بیچینگی اوسکی قیمت جمع کرکے ایک گائے خریدینگی جسقدر دودھ دیگی دودھ بیچکر روپیہ جمع کرکے کہین شادی کرینگی لڑکا پیدا ہوگا وہ کہیگا باوا پیسہ ہم کہینگی ابی دودھ پی دہی کھائی پیسہ کیا ہوگا وہ کہیگا نہین باوا پیسہ باوا پیسا مین خفا ہوکر کہونگا دور بر چہرہ یہ کہنا تھا کہ گھڑا زمین پر گرا اور پاش پاش ہو گیا اور تیل بھی بکھر گیا مالک نے غل مچایا ارے شیخ چلی تو کیا احمق ہی تو نے گھڑا گرا دیا

تیل خراب کر دیا شیخ چلی بولے میان تیرا تو فقط تیل ہی خراب ہوا میرا تو بنا بنایا گھر بگڑ گیا اوسنے پوچھا کہ یہہ بیان کرو گھر کیسے بگڑا شیخ چلی نے تمام افسانہ سنایا وہ بہت ہنسا اور سمجھا کہ خیالات کی پابندی خرابی کا سرمایہ ہے ~~ انتے چھوٹ سب ماٹی ہوئے ~~ لینا ایک نہ دینا دوئے دنیا خیالات کا گھرا ہے اور طالب دنیا شیخ چلی جیسا مخبوط الخیال ہے — اشعار

ترا دنیا ہمی گوید شب و روز ~~ کہ ہان از صحبتم پرہیز پرہیز
مدہ خود را فریب از رنگ و بویم ~~ کہ ہستان خندہ من گریہ آمیز
دل از غم کائنات برداشتہ بہ ~~ جز یاد حق توجہ بگذاشتہ بہ
جسمی کہ نہ از روی تو روشن باشد ~~ بشگافتہ و بخاک انباشتہ بہ
جمشید جز حکایت جام از جہان نبرد ~~ زنہار دل مبند بر اسباب دنیوی

## نقل شیخ عبد اللہ تسری

شیخ عبد اللہ تسری را پسر ~~ اشک ریزان گفت روزی کای پدر
ہر چہ من داشتم چندین سبو ~~ جملہ افتاد و شکست اینک خبر
بود آن سرمایہ ام در روزگار ~~ گشت ضایع چون کنم تدبیر کار
گفت کن سرمایۂ خود ای پسر ~~ آنچہ شہ سرمایہ جان پدر
غیر حق سرمایہ ہین نیست ہیچ ~~ در پی سرمایہ دیگر مپیچ
اندرین معنی چہ خوش فرمودہ است ~~ در طریقت آنکہ مفتی بودہ است
ای بغفلت غرقہ دریای آز ~~ فی انی کنت می یابی تو باز
حب بنیاد حق ایمانست بر ~~ ارزوی او ز تو جانب ببر
ہست دنیا اشیان حرص و آز ~~ ماندہ از فرمان حق از نمرود باز

خوش قسمت وہی ہے جو کسی مرد خدا کی خدمت مین استفادہ اور اوقات شبانہ روزی یاد لود و نیکو کاری مین صرف کرے اشعار

اے دل بیاد جانان دائم کشادہ رو باش ~~ با عجز و سوز دا فغان دائم بیاد او باش
در رہ عشق باش مردانہ ~~ ورنہ چون مرغ می شمر دانہ

اور باتباع رسول مقبول و شرع شریف اپنی عمر کو یاد حق مین گذارے بے اتباع شرع کوئی کام درست نہین ہو سکتا — اشعار

منہ چشم خرد در ہر کس آخر ~~ رسول اللہ بس رہبر آخر
حدیث نفس و تن زرق است اندر ہیر ~~ ز جان و دل رکاب مصطفی گیر
محمد آنکہ محمود است شہر عشق ~~ شدہ مغز حقیقت اصل و فرع عشق

## نقل

نواب لکھنو کا ایک شخص مصاحب بہت دنونتک رہا مگر کوئی عہدہ جلیلہ نواب نے اوسکو نہ دیا ایک روز اوس نے شکایت کی کہ باوجود قرب ندیمی مجکو آپنے کسی عہدہ پر ممتاز نکیا تب نواب نے کہا کہ معاملات کے نظم و نسق مین نواب علی نقی خان وزیر مالک و مختار ہین تم اونسے رسم پیدا کرو اور اونسے چاہو کوئی عہدہ تمکو دینگے ہم بھی بجان و دل منظور کرینگے ناچار اوسنے عرض کیا کہ حضور مینے جاہ و منصب کی آرزو چھوڑی مجکو آپکا قرب ہی کافی

شیخان کامل بھی خواہان اسباب کی رہتے ہین کہ کوئی ہمت کا مردانہ اور ارادت کا پورا ہماری پاس آوے اور ثمرات کونین سے لذت یاب ہووے ۵

| | |
|---|---|
| ما را نہ مرید ورد خوان مے باید | نے زاہد و حافظ قران مے باید |
| صاحب دردے سوختہ جان مے باید | آتش زدۂ بخانمان مے باید |

طالب جب بکمال ارادت وعقیدت شیخ کی ارشاد کی تعمیل مین مصروف ہوتا ہی ضرور فیضیاب ہوتا ہی ۵

| | |
|---|---|
| سوار عشق شو از رہ میندیش | کہ اسپ عاشقان رہوار باشد |
| ترا یک لحظہ منزل مے رساند | اگرچہ راہ ناہموار باشد |

ایکدفعہ فرمایا تمام جہان کا طریقہ ہی کہ جو شخص جس حال مین ہمہ تن مصروف ہوتا ہی اور کمال رکھتا ہی اوسی خیال مین اوسکی انجام او انتہا کی صورت نقش پذیر ہوتی ہی مشہور ہی کہ شتر بید کو سانپ پکڑنی مین کمال تھا اوسکو سانپ نی کاٹا او اسی مین مرگیا ارسطو سل کی مرض مین جہانسی گیا افلاطونکو فالج نی تمام کیا لقمان کو سرسام مین وقت آخر پیش آیا جالینوس اسہال کے مرض مین فنا ہوا قارون مال کی محبت مین تباہ ہوا مجنون لیلی کی عشق مین ہلاک ہوا غرض جو جس خیال کا ہی اوسی خیال مین اوسکا خاتمہ ہوتا طالبان حق اگر بارادت کامل طلب مین لگے رہینگے تو انکا طلب مین ہی انجام ہوگا اشعار

| | |
|---|---|
| هرچه اینجا بری نگهدارند | در قیامت همان بپیش آرند |
| چون تو با سیرت بدی بزیی | وانکه با صورت ددی خیزی |
| اگر در بند پوشاک و خوراکی | وگر در بند ناپاکی و پاکی |
| اگر در بند عقبای ازانی | وگر در راه مولاے همانی |
| هران چیزیکه مقصود تو آمد | همان مولای مقصود تو آمد |

| | |
|---|---|
| نیک معلوم کن که در محشر | نشود هیچ حال خلق دگر |
| نیست آنجا تغیر و تبدیل | نشود نیک بد بهیچ سبیل |
| معنی از خامه چون نکو آید | نقش و لهبا بسوی او باید |
| اگر در بند این سیم و زری تو | وگر در بند تخت و افسری تو |
| هران چیزیکه در دایم دل تست | همان باشد بآخر حاصل تست |
| که مجنون عین لیلی بود در کیش | بجز او ندیده در پس و پیش |

| | |
|---|---|
| خوشا آن گل کزین گلبن دگل شد | گلستان در گلستان برزگل شد |

بڑے ارجمند و بلند اقبال وے ہوتے ہین جن پر خدا تعالی ایسا فضل فرماتا ہی کہ انکو بلا حجت و دلیل یقین کامل نصیب ہوتا ہی اور یقین کی تین نشان ہین ہر کام مین نظر بخدا رکھنا ہر کام مین خدا کیطرف رجوع کرنا ہر کام مین خدا سے

**نقل** حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے جناب باری مین دعا کی وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِیْمُ رَبِّ اَرِنِیْ كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰى قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِّیَطْمَىٕنَّ قَلْبِیْ قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّیْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَیْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ یَاْتِیْنَكَ سَعْیًا یعنی حضرت ابراہیم نے عرض کیا کہ خدایا دکھا مجکو کیونکر زندہ کریگا تو مردیکو حکم ہوا کیا ایمان نہین لایا عرض کیا ایمان تو لایا ہون لیکن اسواسطے کہ اطمینان ہووے قلب کو فرمایا تو پکڑ چار جانور اور تی ہوی پھر اونکو ملا اپنے ساتھ پھر ڈال پہاڑ پر اونکا ٹکڑا ایک ایک پھر اونکو پکار کہ اوین تیرے پاس دوڑے ہوے جب سب کچھ دیکھ بھال لیا تو چپ ہو کر بیٹھ رہے اور یقین صادق لے آے جب پیغمبران صادق کو یقین کے بارے مین سعی و کوشش کرنی پڑے تو ہم جیسے نادانونکا کیا ذکر ہے فضل کردگاری اور رحمت پروردگاری پر ناز کرنا چاہیے کہ بے حجت و دلیل و طالبان اسرار کائنات پوری پوری یقین پر مستقل اور ثابت قدم ہوجاتے ہین ورنہ یقین کامل بغیر مشاہدہ ہونا دشوار ہے

**اشعار**

| | |
|---|---|
| سر وحدت را بہ بینی بی بیان | عین عین اینجا فرو شد در میان |
| خاص را علم الیقین خاص خاص | دیدہ در حق الیقین از خود خلاص |
| در حقیقت سیر از حق الیقین | در مقام لی مع اللہ یار زین |
| دیدۂ باطن اگر بینا شود | انچہ بینان خواندہ پیدا شود |
| انچہ در بحر حقیقت راہ یافت | کوہر حق الیقین آگاہ یافت |
| منظر حق الیقین بالاتر است | این سعادت انبیا را درخور است |

اور چونکہ آفرینش عالم ایک طبیعت پر نہین ہے اس لیے بعضی صاحب یقین جلد بن جاتے ہین بعضی بدیر بعض اکابرون نے لکھا ہے کہ اہل عالم تین فریق ہین بعضی استعجالی بعضی احتیاطی بعضی منزہ جو استعجالی ہین ابتدا اونکو خدا پاک سے ہر مدعا کیلیے دعا مانگنا اور تقدیر اور گردش فلکی کا نالہ زن رہنا اور ہم مشربون پر حسد رکھنا عادت ہوتی ہے رات دن اسی خیال مین رہتے ہین کہ فلان عیش عشرت مین ہے مین زحمت اور دقت مین کیون مبتلا ہون فلان معاملہ میرا ابھی انجام کیون ہوا فلان نفع مجکو ... ون نہین ملگیا اگر وہ بات مجکو حاصل ہوجاوے تو اچھا ہے یہہ عام لوگ ہین **رباعی**

| | |
|---|---|
| دنیا طلبان را نہ براحت کارست | تا آخر دم فکر زر و دینارست |
| این طائفہ را خیال مردن نبود | پیوستہ غم سیم و زر و دینارست |

...رت ذوالنون مصری کا قول ہے کہ جو بدخو آدمی ہوتا ہے اوسکو اندوہ زیادہ ہوتا ہے اور دنیا اسیکو کہتے ہین ...دا سے باز رکھے اور وہ شخص بڑا اسفلہ ہے جو نہ خدا کا راہ جانتا ہو اور نہ اوسکو سیکھے۔ اور جو احتیاطی ہین اونکا

یا ولو دحق کی کوئی بات تمنے اوسکو نہ سکھائی اب تمہارا وقت آخری ہے اتنو کچھ ہمت کرو اور جو کچھ تم
عمر مین تمنے سرمایہ جمع کیا ہے اوسے اوسکو نفع پہونچاؤ بزرگ نے جواب دیا اب مجھسے کچھ نہین ہوسکتا وہ وقت
نرہا کہ کسیقدر تعلیم کرتا عورت نے کہا فلان شخص تمہاری ایک نظر مین کامل ہوگیا فلانا چندروز کی
صحبت مین فیضیاب ازلی ہنا ہوسے بیشک اوسی وقت مین میری نگاہ مین ایسی تاثیر تھی کہ انسان تو
انسان ہی اگر درخت پر نظر ڈالتا انا الحق کی صدا بلند ہوتی البتہ آج سے تیسرے دن ایک بزرگ تشریف
لاوینگے تم لڑکے سے کہدینا کہ اونسے اپنا مدعائے دل کہے یہہ کہکر راہی باغ جنت ہوئے بعد تین دن کے
ایک بزرگ نے آکر پوچھا کہ فلان بزرگ کا بڑا فرزند کہان ہے سب نے کہا۔ وے پاس آیا پوچھا فرمای
اب تم کیا چاہتے ہو اوسکی زبان سے نکلا اس گانو کی زمینداری مجکو ملجاوے تو بڑی عنایت ہو
بزرگ ہنس پڑے اور فرمایا ملجاویگی جاؤ زمینداری کرو۔ دوہرہ

جیسی کرنی دیو کو ویسی آگی بُدہ ۔ ہون ہار ہروی بسی بسر جائے سب سُدہ

آخر اتفاق وقت ایسا ہوا کہ وہ زمیندار ہوگیا دیکھنا چاہئے کہ والدہ اوسکی اوسکو صاحب باطن بنانا
چاہتے تھے اور تقدیر مین زمیندار ہونا تھا جو مرضی سرکار تھی وہی ہوا۔ اشعار

هرچه استاد ازل گفت و براند ۔ طفل در مکتب آن آنچه خواند
بندگان را که ز تقدیر خدا است ۔ آن نه از ایشان که آن همه از تقدیر است
بیشتر چون روی که جایت نیست ۔ باز پس چون جهی که پایت نیست
هرچه از یار ولود همه نیکوست ۔ وانچه زشت است سپهر بدخواست
تلخ و شیرین همه چون رو باشد ۔ زشت نبود همه نیکو باشد
چون به بالا قضا نهد بتو روی ۔ [illegible] گوئی
که کند با قضائے او [illegible] ۔ [illegible]

جسپر فضل پروردگار ہوتا ہے خود بخود اوسکی سب دعا مین مقبول اور کام درست ہوتے ہین
حضرت ابراہیم قندزی رحمت اللہ علیہ نے ایک دعا کی کہ خدایا جو کچھ میرے واسطے مقدر ہے بعد مرگ مقرر ہے

وہ عالم زندگی مین ہوئی اور کہہ کسیطرح کی دقت نہ پیش آئی چنانچہ اونکو مرض جذام ہوگیا
مین ایک قبر کہودی وہین پڑے رہتے تھے ایکدن کہجورون کی باغ مین جا پہونچے جو حضرت
خواجہ معین الدین سنجری رحمت اللہ علیہ تر کہ آبادی سے پہونچا تہا خواجہ صاحب بعمر دہ سالہ صاحب
فراست تھے دیکھتے ہی پہچان گئے کہ یہ مخدوم صاحب مقبول ہین کچہہ کہجور توڑ کر پیش کین شاہ صاحب نے
فرمایا مین اپنی ہاتھ سے نہین کہا سکتا معذور ہون تم ہی کہلا دو خواجہ صاحب اونکے موٹہہ
مین کہجورونکے کہلانے مین مصروف ہوئے اور جو گٹھلیان وہ منہہ سے ڈالتے رہے اوسکو خود کہاتے تہے
حضرت ابراہیم قندزی نے فرمایا صاحبزادی پہلے علم تحصیل کرو اور پہر ہمارے پاس آؤ ہم تمہاری امانت
تمکو دین خواجہ صاحب نے تحصیل علم کرکے بیعت کی ارزو کی تب خواجہ عثمان ہارونی کیواسطے اشارت ہوگئی ان سے
بیعت کرو جب اونسے فیضیاب تعلیم ہوچکے تو اونکے حکم سے پہر حضرت ابراہیم قندزی صاحب کی پاس آئے پہچانا
کہ جوان خوبصورت اور صحیح وسالم ہین نہ کوئی مرض ہے نہ کچہہ دقت ہی پہر اون سے فیضیاب ہوئے اور انکو جو
وقت واپسین آپہونچا تھا کفن دفن کرکے اپنی امانت خاص وصول کرکے پہر عثمان ہارونی کی خدمت مین شیخ کی
ارشاد کے موافق پہونچ گئے اور فیضیاب سعادات کونین اور بہرہ یاب مفاد دارین ہوئے

ایدل صبور باش کہ در بارگاہ دوست — خاموشی تو عرض تمنائے دیگر ست
ہیچ راہی از تصوف بیش نیست — چار حرف اندر تصوف بیش نیست
توبہ وصدق است وشرط آن وفا — پس فنا کردن فنا را و ر فنا را
اولش فقر است وصدق وافتقار — آخرش تسلیم وترک اختیار
ہر کہ در ملک تصوف محرم است — ہمچو مہر اندر نگین عالم است
خواہی کہ شوی بمنزل قرب مقیم — نہ چیز بہ نفس خویش فرما تعلیم
صبر وشکر وقناعت وعلم ویقین — تفویض وتوکل ورضا وتسلیم
خواہی کہ شود دل تو چون آئینہ — دہ چیز برون کن از درون سینہ
حرص وامل وغضب ودروغ وغیبت — بخل وحسد وریا وکبر وکینہ

علم ہوا کہ ناکام قرب ہی کوئی حلاوت قرب اگر جا ہو تو مدار المہام سلطنت سے ملو اور ہر کام بے طرز طریق قانون سلطنت
ہونا نا ممکن ہی علی ہذا البعض بزرگ جامع شان ولایت و شان نبوت ہوتے ہین بوقت غلبہ شان ولایت غرق اور محو
جمال با کمال قرب و وصال الوہیت ہوتے ہین اور بوقت غلبہ شان نبوت خلق کو ہدایت کرتے ہین بعض ایسے ہوتے ہین
کہ اونکے وجود مین صرف شان ولایت کا ظہور رہتا ہی وہ مخلوق کی ہدایت سے معذور و مجبور رہتے ہین اور محو
و مستغرق حق رہتے ہین شان ولایت کا خاصہ محویت حق ہی اور شان نبوت کا التفات بخلق بواسطہ اوسکے آیت
افضل من النبوۃ فرمایا ہی یعنی ولایت نبی کی اوسی نبی کی نبوت پر شرف رکھتی ہی یہ نہین کہ عام اولیا کی
ولایت نبی کی نبوت پر شرف ہووے اگرچہ مرتبہ نبوت مین توجہ بخلق ہی مگر اعزاز و اکرام مین اوسکی کچھ کلام نہین
خواہ قطب ارشاد ہو خواہ قطب مدار اور مراتب کا ملنا بغیر اتباع رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم غیر ممکن ہی قادر
مطلق کو سب کچھ قدرت ہی مگر اوسنے اپنی قدرت کاملہ سے مدار حصول ودر وصول کا اپنے حبیب کی اتباع پر
رکھا ہی اور جو ان مراتب سے بے بہرہ رہتا ہی وہ شان نبوت کے اعزاز و احترام اور اکرام سے بھی محروم رہتا ہی او
جسقدر موحدین کاملین و اصلین عارفین محققین امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم مین ہوے ہین سب متبع دائرہ نبوت کے
ہین اس سے باہر کوئی نہین ہاں کیمیا تیہ ارشاد ہوا البعض بزرگ ایسے ہوتے ہین کہ ہر نیک و بد کیواسطے دعا اور بددعا کرتے ہین اور
بعض ایسے ہوتے ہین کہ وہ کسی امر کیواسطے نہ دعا کرتے ہین نہ بددعا جو کچھ نیک و بد جہان مین ہوتا ہی وہ اوسکو
دیکھتے رہتے مین اور کچھ دم نہین مارتے ساکت و خاموش رہتے ہین رباعی

| نے زر تو حیات جاودان میخواہم | نے عیش و نے غم جہان میخواہم |
|---|---|
| نے بادہ وار رحمت جان میخواہم | چیزے کہ رضائی تست آن میخواہم |

نقل ایک بزرگ کسی جنگل مین بیٹھا ہو تھے دیکھا کہ چند درویش مراقب بیٹھے ہین یہہ بھی او نکے پاس بیٹھ
گئے وہ درویش بر رحمت جو تہ سے فیض صحبت سے شریک ہو تھوڑی دیر کے بعد نماز مغرب کا وقت ہو گیا
نماز کی تیاری ہوئی امامت پر بحث ہوئی آخر حضرت مسافر پر امامت قرار پائی جب آخری فاتحہ مین پہنچے
اور پڑھی انکشاف ان کو معلوم ہو کہ سب یہا مین فلان مقام پر جو نرم و گداز تھا انھون نے مخاصمت کی اور
جھنڈا زندگی دعا پڑھا جب نماز سے فراغت ہو کے سب مقتدی باہم کہنے لگے کہ تو عالم نہین کالم کی

جسکی دعا سے جہاز ڈوبنی سی بچگیا اون بزرگ نے کہا کہ تجکو دعا مانگنا کیا ضرور تھا چاہی جہاز کو ڈوبتی یا بچتا
اور اونکو حقیقت مین اوسکا ڈوبنا منظور ہی نہین تھا مگر دعا کی تمہاری ذمہ لم لگ گئی تم ہماری صحبت کے
لایق نہین ہو یہ کہکر اونکو اپنی صحبت سے علحدہ کر دیا **شعر**

مزن بچون و چرادم کہ بندۂ مقبل    قبول کرد بجان ہر سخن کہ جانان گفت

**نقل** ایک درویش کو ازراہ کشف معلوم ہوا کہ ایک آدمی مسجد مین فعل شنیع کر رہا ہی غصہ مین آکر مسجد لوٹ دی
وہ دونو نابکار جو افعال شنیع مین مبتلا تھی دبکر مر گئی اس درویش کے مرشد کو خبر ہوئی پوچھا ای بدمزاج تو نی یہ کیا
ظلم کیا عرض کیا حضرت خانہ خدا مین جو ایسی غلطی کری اوسکی سزا ایسی ہووے تو کیا ہووے مرشد نی فرمایا احمق
کیا خدای پاک علیم و بصیر نہین ہی کیا اوسکو قدرت نہ تھی کہ مسجد کے اندر فعل بدکر نیوالیکو مار ڈالی **شعر**

بر نقش خود ست فتنہ نقاش    کس نیست درین میان تو خوش باش

تجکو خدا کی مرضی پر راضی و شاکر رہنا چاہیئی تھا خدا کی مخلوق ہی کسیکو خدا نے گناہ کیواسطی پیدا کیا ہی اور کسی کو طاعت او
عبادت کی لیی **اشعار**

یکے را بہر طاعت خلق کردند    یکے را بہر عصیان آفریدند
یکے از بہر مالک گشت موجود    یکے را بہر رضوان آفریدند
بظاہر ملک جسم آباد کردند    بباطن عالم جان آفریدند
چو حسن خویشتن را جلوہ داداو    جہانے پر ز خوبان آفریدند
ز رشک عاشقان اد بہ گیتی    دُر و دریاے وعمان آفریدند
براے عاشقان از ہجر و وصلش    ہزاران درد و درمان آفریدند

بیہودہ گذرنا اور بے سوچے سمجھی کام کرنا اور اپنی کمال کا ناز اور شان مخلوق کو دکھانا شان طالبی کی خلاف ہی

عیب ست بزرگ کشیدن خود را **رباعی** وز جملہ خلق برگزیدن خود را
از مردمک دیدہ بباید آموخت    دیدن ہمہ کس را و ندیدن خود را

**نقل** ایک بزرگ تھی جب اونکا وقت مرگ قریب آیا اور ملک الموت کے دیدار کی نوبت آئی اونکی بیوی
نی کہا کہ بڑا لڑکا فیضان باطنی سی خالی رہا تمام عمر تم اپنی تماشا مین ہی وہ اپنی خیالات مین مصروف

شیوہ یہہ ہے کہ جو بات ممکن معلوم ہوتی ہے اوسکی طلب مین ارادہ کرتے ہین اور جسکو محالات
سے سمجھتے ہین اوسکے وقت کے منتظر رہتے ہین اور اگر وقت طلب ہے تو مانگتے ہین ورنہ متوقع
بفضل بیٹھے رہتے ہین یہہ اولیا ہین اور منزہ وہ ہے کہ اونکو استعجال کیطرف توجہ ہے نہ احتیاط
کی پرواہے وہ عاشقان درگاہ اور واصلان بارگاہ ہین اور حضرت غوث الثقلین
رضی اللہ عنہ فرماتے ہین آدمی چار قسم کے ہوتے ہین ایک کہ جو نہ ایسی زبان رکھتے ہین کہ جس سے حکمت اور
نصیحت کی باتین کرین اور نہ ایسا دل رکھتے ہین کہ جو لائق علم اور معرفت اسرار الہی کی ہو یہہ عوام الناس مین
اور یہہ غافل اور ناآزمودہ کار راہ بے دانشی و بے تمیزی و جہالت کہلاتی ہین دوسری وہ کہ اون
کی زبان ہے اور دل نہین یعنی اور ون کو پند اور نصیحت کی باتین سناتے ہین اور خود عمل نہین کرتے یہہی نادان ہین
تیسری وہ جو دل رکھتے ہین اور زبان نہین رکھتے اون کا دل انوار علم و معرفت سے روشن ہے لیکن اوسکو
بیان نہین کرتے یہہ مومن ہین خداتعالی ان کو چھپائے رکھتا ہے چوتھے وہ جو قلب اور زبان دونون
رکھتے ہین یہہ عالم ربانی کہلاتے ہین اور رسالہ غوثیہ مین ہے قال یا غوث الاعظم جعلت فی النفس
طریق الزاھدین وجعلت فی القلب طریق العارفین وجعلت فی الروح طریق العاشقین
وجعلت فی السر محل الاسرار زاہد تزکیہ نفس مین کوشش کرتے ہین بدن کو حدث اور نجاست
سے محفوظ زبان کو غیبت اور فحش اور دروغ گوئی سے پاک رکھتے ہین عارف تصفیہ قلب مین کوشش
کرتے ہین باطن کو صفات مذمومہ حسد و کبر و کینہ و غل و غش و بغض سے پاک رکھتے
ہین اور جملہ حرکات اور سکنات خلق کو خالق کی طرف سے جانتے ہین
واللہ خلقکم وما تعملون عاشق تجلیہ روح مین سعی کرتے ہین یعنی روح کو
محبت غیر سے خالی اور باطن کو مودت غیر سے پاک اور صاف کرین اور
روح انکی ذوق شوق و اشتیاق دید رب حقیقی سے خطاب یحبہم
ویحبونہ سے برخوردار ہوئے ہین کما قال سیدی وآقا
سرہ

شعر

| سر یست درین عجب نه گرشنوی کشف | | بے شبہ ہمون صورت معبود برآید |
|---|---|---|

حضرت منصور عمار فرماتے ہین آدمی دو قسم کے ہین ایک نیاز مند بحق دوسرے بی نیاز بحق نیاز مند بحق ظاہر امتبع شریعت اور صاحب رجات ہین ہر مراد اور ہر معاملہ کی لیئے شبانہ روز خواہان اور امیدوار رہتے ہین اور بی نیاز بحق وہ لوگ ہین جو سمجھتے ہین کہ جو کچھ ازل مین موت حیات سعادت شقاوت محتاجی غنا مقدر ہو لیا اوسکی سوا کچھ نہین ہوتا اور اسی پر صابر شاکر ہین ایسے لوگونکو کمال استغنا ہوتا ہی دربارہ مرد کامل حضرت ابوالحسن نوری فرماتے ہین کہ جب تک منع عطا ذل عز چار چیز دل مین برابر نہین ہوتی ہین مرد کامل نہین ہوتا

نقل جب مابین حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور امیر معاویہ کی مجادلہ پیش آتا حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ایک بلند مقام پر جا بیٹھتے تھی اور طرفین کی جنگ و جدل کا تماشا دیکھتے تھی کھانیکی وقت امیر معاویہ کی ساتھ شریک ہوتے تھی اور نماز حضرت علی کی ساتھ پڑھتے تھی کسی شخص نے دریافت کیا کہ کھانا آپ کہین کھاتے ہین اور نماز کہین پڑھتے ہین اسکی کیا وجہ ہی فرمایا سچ تو یہ ہی کہ نماز کا لطف حضرت علی کی مقتدی بنکر جو نصیب ہوتا ہی وہ اور جگہ نہین ہوتا اور کھانیکا لطف جو امیر معاویہ کی ساتھ آتا ہی وہ دوسری جگہ حاصل نہین ہوسکتا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا نماز پڑھنا مشہور ہی کہ آپکو ہمیشہ نماز حضوری نصیب تھی اور نماز مین استغراق اور محویت جیسی آپکو تھی بہت کم اور ونکو ہوتی اشعار

| کہ جان او ز نور حق جلی بود | | نماز معنوی آن علی بود |
|---|---|---|
| بجنید از حضور خویش از جاے | | کہ پیکانے کشیدش مرد از پاے |
| کہ سعی بانبی ویا ولی کن | | نماز ار می کنی ہمچون علی کن |
| قفل آن دان کہ عیب نا کسے تست | | چون کلید نماز پاکے تست |
| ہر چہ جز دوے از و طہارت کن | | ہر چہ جز حق بسوز و غارت کن |
| گوش گیر و برونش ار د باز | | ورنہ ابلیس در زمان نماز |

جب طالب صاحب تنزیہ و تشبیہ بنتا ہی حق تعالی بھی اوسکی عظمت اور بزرگی اپنی مخلوق کو کھلانا چاہتا ہی اور اوسکی بزرگی اور بڑائی کا مخلوق مین اعتبار بڑھاتا ہی اپنی خاص الخاصون کی عظمت کا

عالم کو دکھانا اوسکی شان رحمت کی تجلی ہے نقل ہے حضرت انیال پیغمبر علیہ السلام اپنی امت سے بسبب عدم اتباع
کچھ ناراض ہوکر ایک پہاڑ پر خلوت نشین ہوئی اتفاقاً شان جلال نے کچھ اپنا ظہور کیا کہ قحط نے ملک کو
برباد کرنا شروع کیا تمام اہل عالم جستجو کرنے لگے کہ کسطرح حضرت انیال سے دعا کرائین تا کہ فریادگار عالم قحط
کی آفت سے امان دیوے انیال کو بسبب ناراضی قحط کی ہونے سے خوشی تھی اور جانتے تھے کہ جب تمام مخلوق بھوکی
مرجائیگی تو اپنے افعال ناقصہ سے باز آئیگی حضرت انیال کو عالم غیب سے دو روٹیاں بلا محنت و مشقت ہر روز ملتی
تھین کھاتی تھی اور خدا کا شکر کرتی تھی جب مخلوق اونکو بھوک سے تنگ آگئی اور نومیدی تک پہونچی شان رزاقی اور رحمت
خدائی نے جوش کیا حضرت انیال کی روٹیان عالم غیب سے آنی بند ہوگئین تب حضرت پیغمبر صاحب بھی پہاڑ سے اوترے
اور کسی موضع مین جا کر روٹی کی تلاش مین سایل ہوئے ایک عورت نے کہا اے سایل میرے گھر مین چار آدمی ہین اور چار
ہی روٹیان ہمکو تقدیر سے میسر ہین ہر روٹی سے ایک ایک ٹکڑا انکا اگر لینا منظور ہو لیکر کھالی ورنہ زیادہ ہمارا مقدور
نہین جو تیری غمخواری کرین خدا نے قحط کر رکھا ہے پیغمبر دعا کرنے سے انکار کرتا ہے چھپا چھپا پھرتا ہے مخلوق قحط مین
مبتلا ہے حضرت انیال نے فرمایا اچھا چار ٹکڑے ہی ہمکو کھلادو اتفاقاً ایک صغر سن اوس عورت کا بچہ مرگیا وہ
نہایت پریشان ہوئی اور اونسے بولی لو میان سایل تم ٹکڑا لو اور چلدو میرا لخت جگر ہی روتے روتے سوگیا تھا
وہ جان بحق ہوگیا انھون نے فرمایا کچھ غم نکرو ہمکو دکھاؤ شاید نمرا ہو اور اوسکی بالین پر آکر دعا کی وہ زندہ ہوگیا تب
تو عورت کو اور اوسکی لواحقون کو یقین ہوا یہ شخص مستجاب الدعوات ہی ضرور ہی کہ انیال ہی ہر چند انسی کہا کہ بارش کی
دعا مانگو نمانا ناچار زبردستی ایک مکان مین قید کرکے اور تکلیف دیکر دعا کرائی تب بارش ہوئی اور مخلوق نے قحط کے
وبال سے امان پائی اگرچہ بارش کا ہونا قبضۂ قدرت الٰہی مین تھا جب چاہتی برسا دیتی لیکن حضرت انیال کی
دعا پر بارش کا منحصر رکھنا خالی از حکمت نہ تھا دکھلا دیا کہ ہمنی اپنی برگزیدونکو ایسی نعمت قبولیت عطا فرمائی ہے

انبیا را داد سر لامکان — اولیا را داد سوز عاشقان
انبیا را داد ہر دم رفعتے — اولیا را داد ہر دم خلعتے
انبیا را داد ہر دم صد عطا — اولیا را داد صد صدق و صفا

اور جن لوگون کیطرف سے ذرا اپنے برگزیدونکی بی ادبی دیکھتا ہے قہر ذو الجلال سے اونکو خراب تباہ کرتا ہی اور اونپر ظاہر کردیتا ہی کہ پسندیدگان بارگاہ کبریائی کی گستاخی سرمایہ نکبت و خواری ہوتی ہی اشعار گر تو ما را دوست داری بر دوام + زو وا ز دنیا برآرمیت تمام

ورنہ تو مار ادشمنی فی دوستدار زود از وبنیت ارم ایں کار **نقل** کیتھل کا راجہ نہایت متعصب تھا بزرگوں سے ہمیشہ اوسکو رنج رہتا تھا زندوں سے بھی گستاخانہ پیش آتا تھا اور مزارات اور مقابر کی بھی کچھ حرمت نکرتا تھا ایکبار اوسکے دن جب ناقص آئی حضرت شاہ کمال الدین کیتھلی کی قبر پر چوکی رکھکر غسل کرنے بیٹھا ابھی فارغ نہوا تھا کہ فالج کا مرض پیدا ہوا اس سبب تعصب اور فساد بھول گیا ۔ آنکس کہ اہل خدا رنجہ کند ۔ با قہر خداے پنجہ در پنجہ کند ۔ قہار ہی اہل حق سر اہل عناد ۔ در پنجہ قہر خویش سر اشکنجہ کند ۔ **حدیث** مَنْ اٰذٰی مُؤْمِنًا فَقِیْرًا فَکَاَنَّمَا هَدَمَ الْکَعْبَۃَ عَشْرَ مَرَّاتٍ وَالْبَیْتَ الْمَعْمُوْرَ کَاَنَّمَا قَتَلَ اَلْفَ مَلَکًا مِّنَ الْمَلَائِکَۃِ الْمُقَرَّبِیْنَ راجہ نے نواب گنج پورہ سے کہلا بھیجا کہ فالج کی مرض کا علاج سوا اکسیر کے عمدہ نہیں ہے تمھارے شہر میں سنا ہے نام کیمیاگر فقیر رہتا ہے اوس سے کسی طرح ذرا سی اکسیر بھیجو ۔ نواب نے اکسیر منگا کر بھیجی راجہ نے اوسکو اپنے پردہ پر امتحان کرایا دوبارہ اپنی کھانیکے واسطے اور طلب کی فقیر نے عالم خواب میں دیکھا کہ شاہ ولایت صاحب یعنی حضرت شاہ کمال الدین کیتھلی کیطرف سے اشارت ہوتی ہے کہ خبردار اب اکسیر ندینا ورنہ تجکو سزا دیجاویگی یہ راجہ کو سزا بے ادبی کی دیگئی ہے فقیر نے بیدار ہو کر نواب سے اطلاع کی اور اکسیر دوبارہ ندی آخر اسی مرض میں راجہ جہنم واصل ہوا **اشعار**

ای آنکہ بعقل خویش مغروری ۔ از طعنہ اہل دل گزین مہجوری
ہر طعنہ چو نیز زہر آلودہ بدان ۔ بر دل زندت تیر الہ زیجوری
ای آنکہ بعقل خود معلم ثانی ۔ بہتر کہ ز طعن اہل دل برمانی
با دردکشان ہر آنکہ در طعنہ فتد ۔ از درجہ خود فرو فتد گمراہی

جو لوگ کہ جہل و نادانی یا از راہ تعصب بیدینی مقربان بارگاہ احدیت برگزیدگان جناب صمدیت سے گستاخی اور بے ادبی کرتے ہیں وہ دیدہ و دانستہ سزا اپنے کردار پاتے ہیں اور فی النار والسقر ہوتے ہیں اور روسیاہ دارین بنتے ہیں ایک بزرگ کا قول ہے اَلْاَدَبُ حِلْیَۃُ الْاَحْرَارِ لِکُلِّ شَیْءٍ خَادِمٌ خَادِمُ الدِّیْنِ الْاَدَبُ ۔ بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد ۔ ہر چہ بر تو آید از ظلمات غم ۔ وان زبیباکی و گستاخی ست ہم ۔ ایک شخص حضرت سلطان نظام الدین اولیا رحمت اللہ علیہ کو جب بازار کیطرف نکلتے برا کہتا اور اکثر اوسکا اتفاق اوسطرف پنجشنبہ کے دن ہوتا تھا کہ آپ اپنی والدہ ماجدہ کی زیارت قبر کے لیے جایا کرتی تھی ایکدن آپ کو اوسکی گستاخی سے نہایت رنج ہوا اور بدیدہ نم آلودہ اور دل پر درد اپنی والدہ کی مزار پر تشریف لیگئے اور بعد فاتحہ خوانی آپنے فرمایا کہ اب تمھاری زیارت کے لئے آنا موقوف ہوجائیگا ایک نابکار ہمارا سد راہ ہوتا ہے جب تک وہ دفع نہووے ہم ہرگز نہ آوینگے

یہ کہا چلی آئی قدرت آلہی سے اوسی رات کو اوس شخص کو ایک مرض ایسا لاحق ہوا کہ فی النار ہوا آپ کو اُسیوقت انکشاف باطنی سے معلوم ہوا بیساختہ آپ پڑھنے لگے ہر کہ با پولاد بازو پنجہ کرد ۂ ساعد سیمین خود را رنجہ کرد ۂ ایک خادم نے عرض کیا کہ پیرو مرشد خیر ہے فرمایا کہ صبح کو سُن لینا جب صبح ہوئی تب معلوم ہوا کہ آج وہ گستاخ مرگیا شیخ عبد اللہ قرشی کا قول ہے کہ جو شخص صحبت فقرا مین با ادب نہوگا اونکی برکات سے ضرور محروم رہیگا کہ صحبت فقرا کا فیض ادب پر منحصر ہے حسن خلق اسکا نام ہے کہ فقرا کے ساتھ انس اور انبساط کا برتاو کرے اور صوفیہ کے ساتھ ادب اور ارتباط سے پیش آوے اور مشایخ کے ساتھ حرمت و نشاط سے اور عارفون کے ساتھ تواضع سے اور صالحین کے ساتھ انس سے اور اپنے وقت کو آباد رکھے ذکر سے اور مخالفت کرے نفس سے اور ہر دم اطاعت کرے خدای عزوجل کی ایضًا ایکبار بادشاہ سے علما نے شکایت کی کہ حضرت سلطان نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ راگ کی محفل مین مشغول رہتے ہین اور بدعت کا بازار ہروقت اونکی دربار مین گرم رہتا ہے حضور سلطانی کے ساتھ جمعہ کی نماز پڑھتے ہین نہ ماہ نو کی مبارکباد دیتے کو اور علما اور بزرگان طریقت کیطرح دربار شاہی مین حاضر ہوتے ہین بادشاہ کو اونکی کہنے سے آتش غضب مشتعل ہوئی حکم ہوا کہ بحکم سلطانی اونکو جمعہ کے دن نماز کے لیے بلاؤ اور ماہ نو کی مبارکباد کی واسطے بھی تاکید کرو جب خادم شاہی پہونچا آپنے ارشاد فرمایا کہ ہمارے مکان کے قریب جو مسجد ہے اوسمین جمعہ کی نماز ہوتی ہے ہمکو موافق شریعت مصطفوی یہ ضرور نہین ہے کہ بادشاہ کے ساتھ نماز ادا کرین ہا ماہ نو کی مبارکباد دنیا یہ امرا ارکین سلطنت کا کام ہے فقرا کو اس سے کیا مدعا اور اگر بادشاہ جبر سے چاہتا ہے کہ ہمکو تنگ کرے تو اوسکی حق مین یہ بات سودمند نہوگی قدرت آلہی نے ایسا ظہور کیا کہ بادشاہ کو قبل اسکے کہ پھر ماہ نو کی مبارکباد دینے کا تقاضا کرے مرگ پیش آئی اور جان بحق ہوا جسوقت بادشاہ قتل ہوا اوسوقت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ یہ شعر پڑھ رہے تھے

| | |
|---|---|
| اے او بہک چرا نہ نشستی بجای خویش | باشیر پنجہ کردی آخر زجا فتادی |

مقبولان جناب آلہی کی گستاخی موجب استیصال ہے ع از خدا خواہیم توفیق ادب ۂ بے ادب محروم گشت از فضل رب ۂ از ادب پُر نور گشت است این فلک ۂ از ادب معصوم و پاک آمد ملک ۂ ادب بہتر از گنج قارون بود ۂ فزون تر ز ملک فریدون بود ۂ حضرت ابو نصر سراج رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ ادب مین لوگ تین قسم کے ہین ایک اہل دنیا اونکے نزدیک ادب فصاحت اور بلاغت اور حفظ علوم اور رسوم ہے دوسرے اہل دین اونکے نزدیک ادب دل کی طہارت جوارح کی تادیب و دکا

حفظ شہوات کا ترک ور ریاضت کا شوق ہی تیسرے اہل خصوصیت ونکی نزدیک حفظ وقت وفای عہد اور قرب کا حاصل کرنا اور حضوری کی آرزو رکھنا اور طلب مین جہد کرنا اور سوا اسکی اور باتون پر التفات نکرنا نقل کسی راجہ نی نقالون سے یہ کہا کہ تم جناب سالتمآب محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کی نقل اوتارو نقالون نے ہرچند عذر کیا کہ حضرت کی نقل جبتک کسی نی نہین کی حضرت کی نقل کرانیمین اصرار نفرمائیے اور اس ارادہ سے باز آئیے کہ اسکا نتیجہ اور ثمرہ اچھا نہین ہی بڑی گستاخی اور بی ادبی کی بات ہی راجہ نی نمانا تب نقالون نے یہ بات کہی کہ اس نقل کے کرنیمین جو کوئی فعل ہم کرین یا کوئی حرکت کسیطرح کی ہمسی سرزد ہو اوسکا مواخذہ نہو اگر اسبات پہ پختہ ہو اور یہ بات آپکو منظور ہو تو ایک نوشت مہری دستخطی اپنی لکھدیجے راجہ نی ایک تحریر لکھدی اسکی بعد ان مین سے ایک پیغمبر خدا بنا اور چار اصحاب بنے اور بحکم پیغمبر خدا درجہ بدرجہ اصحابون نے راجہ کی دعوت اسلام کرنی شروع کی کہ تو مسلمان ہو جا اور جناب پیغمبر خدا پر ایمان لا کفر شرک چھوڑدی ٥ دین احمد گزین مسلمان شو

| | | |
|---|---|---|
| کفر بگذار اہل ایمان شو | بر خدا و رسول ایمان آر | از دل و جان خویش قربان شو |
| کلمہ لا الٰہ الا اللہ | بادل صدق خوان شادان شو | بالیقین دان کہ دین حق اینست |
| دین حق را بجان خواہان شو | گر بخواہی امان ز نار جحیم | سوی اسلام و دین خرامان شو |

اگر تو حکم خدا اور رسول نہین مانیگا اور ایمان نہین لاویگا تو قتل کیا جاویگا اُقتلو المشرکین حیث تقفتموہم آخر اوسکو قتل کر ڈالا حاکم وقت کو جب اسکی خبر ہوئی نقالون سے پوچھا کہ تمنی راجہ کو کیون مارا اونھون نے تمام ماجرای گذشتہ سنایا اور کہا کہ ہمنی راجہ سی ہرچند انکار کیا تھا اوسنی نمانا اور تحریری سند ہمکو لکھدی تب ہمنے یہ نقل کی اور ظاہر ہی کہ جناب سالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کی نقل کا یہی نتیجہ تھا سو ہوا ہمنی پوری پوری نقل اتاری سند کو دیکھکر حاکم وقت نی نقالون کو چھوڑدیا اور کچھ مواخذہ اونسی نکیا راجہ نی جو اصرار کرکی نقل جناب سالتمآب کی کرائی تو سزا بھی خوب پائی جیسے گستاخی اور بی ادبی کا مرتکب ہوا ویسا ہی سزا کو پہونچا اشعار

مایۂ دولت ابد ادب است . پایۂ رفعت خرد ادب است . جز ادب نیست فرد ل ابدال

جز ادب نیست داب اہل کمال . بی ادبی اور گستاخی انبیا علیہ السّلام اور اولیای کرام کی شان مین کرنا ورطۂ ہلاکت مین اپنے آپ کو ڈالنا ہی عام درکنار رہی خاصان کی دل مین اگر کوئی خیال یا خطرہ برخلاف

شان و شوکت و عظمت خداداد کاملین کے دل مین گذرجاتا ہی تو کمالات باطنی سلب ہو جاتی ہین اور راہ ترقی مدارج بطون کا مسدود ہو جاتا ہی چنانچہ نقل صاحب تحفۃ الراغبین نے واقعات محمدیہ سی کہ شیخ یعقوب شاہ قدس سرہ نے لکھی ہی نقل کیا ہی کہ ایک دن سید محمد گیسودراز قدس سرہ کی مجلس مین ذکر غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا ہوا قَدَمِیْ ھٰذِہٖ عَلٰی رَقَبَۃِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہِ کا ذکر آیا سید محمد گیسودراز قدس سرہ کے دل مین آیا کہ یہ قول شیخ بحق اولیا وقت ہوگا اولیای متقدمین اور اولیاء متاخرین اس سے مستثنیٰ ہین اس خیال کے آتی ہی مرتبہ ولایت سلب ہوگیا اور تمام بدن مثل جماد کی ہوگیا اور کسی علاج اور معالجہ سے کچھ فائدہ نہین ہوتا تھا چونکہ سید محمد گیسودراز دوستان خدا سے تھے ندا آئی کہ یہ عارضہ تمکو بوجہ انکار قول سید عبدالقادر رضی اللہ عنہ کی ہوا ہی اونکی طرف رجوع کرو چنانچہ سید محمد گیسودراز قدس سرہ اوس خطرہ اور خیال سے تائب اور منفعل ہو کے حضرت کیطرف التجا کی اور نودونہ نام حضرت غوث الاعظم کی تصنیف کیے اور اونکو بطریق ورد ہر وقت پڑھنا شروع کیا اوسکے پڑھنے سی تمام اعضا درست ہو کر شفا اور صحت کلی ہوگئی پھر پیران سلسلہ اپنی کیطرف توجہ کی تاکہ مرتبہ ولایت جو سلب ہوگیا ہی حاصل ہوجاوے اوس عالم روحانیت مین حضرت خواجہ معین الدین صاحب چشتی رحمت اللہ علیہ اور سلطان نظام الدین صاحب بداونی رحمت اللہ علیہ نے خدمت مین حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی عرض کیا کہ اب سید محمد حضرت کے طریقہ کیطرف اپنے آپکو منسوب کرتا ہی آپ رحم فرمائی اوسوقت مرتبہ ولایت معہ فتوحات کبیرہ اور ترقیات بلیغہ کی حاصل ہوگیا اور فیضان حضرت قادریہ سی بہرہ ور ہوے اور جو اسماء کہ سید محمد گیسودراز قدس سرہ نے تصنیف کیے ہین یہ ہین۔ نودونہ نام حضرت محبوب سبحانی رضی اللہ عنہ بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا سلطان العارفین یا تاج المحققین یا شافی الحمیا یا برکت الانام یا مصباح الظلام یا شمس بلا افل یا در بلا مثل یا بدر بلا کلف یا بحر بلا تلف یا باز الاشہب یا فارج الکرب یا غوث الاعظم یا واسع الکرم یا کنز الحقایق یا معدن الدقایق یا واسطۃ السلک یا صاحب الملک یا شمس الشموس یا زہر النفوس یا ہادی النسیم یا محی الرمیم یا عالی الہمم یا ناموس الامم یا حجۃ العاشقین یا سلطان الواصلین یا خزینۃ الاسرار یا وارث نبی المختار یا مبدی جمال اللہ یا نایب رسول اللہ یا ابن المصطفےٰ یا [illegible]

یا سر المرتضی یا قرۃ العیون یا ذا الوجہ المیمون یا صلاح الاہوال یا سلاب الاحوال یا صادق الاقوال
یا سیف المسلول یا ثمرۃ البتول یا ارحم الناس یا مدالایاس یا مفتح الکنوز یا معدن الرموز
یا کعبۃ المریدین یا مقصود السالکین یا کریم الطرفین یا عمید الفریقین یا معیوط المعشوقین
یا قاضی القضات یا مفتح المغلقات یا خلیط الاشیاء یا نور الملا ر یا منتہی الامل حین منقطع العمل
یا سید السادات یا ضیاء السموات والارضین یا ناموس الواعظین یا غوث الوری یا قدوۃ السری
یا جمیل الفواید یا مرضی فی الشداید یا ضیاء السموات یا بحر الشریعت یا سلطان الطریقت
یا نور المعرفت یا کاشف الاسرار یا غافر الاوزار یا طراز الاولیا یا عضد الفقرا یا ذل الاحوال لعظمتہ
یا ذا الاوصاف الرحمیہ یا ذا الکرامات الجلیلہ یا ذالمقامات العلیۃ یا ذالمذہب الحنبلیۃ یا امام الائمہ
یا فاتح المشکلات یا مقبول رب الجنات یا جلیس الرحمن یا مشہور من جیلان یا نسل من عاولان
یا شاہ یا سر الہ یا عفیف یا شریف یا تقی یا نقی یا صدیق یا معشوق یا قطب الاقطاب
یا فرد الاحباب یا سیدی یا سندی یا مولای یا غوثی یا رضی یا قوتی یا رجائی یا غوثی
یا غیاثی یا فارح کربتی یا ضیائی یا شفائی یا قاضی الحاجات یا کفایۃ المہمات یا سلطان
ابو محمد محی الحق والدین والحقیقۃ والشریعت والطریقت والدین یا نور السرابر یا عبد القادر
یا صاحب القدریات واہب النصرت یا من ظہر سرہ فی الدنیا والاخرہ برحمتک یا ارحم الراحمین

نقل خواجہ ابو العلی قدس سرہ شاہجہان بادشاہ کی مصاحبونمین نوکر تھے بادشاہ شراب پیتا تھا
اوسکی ساتھ اوسکی امرا اور وزرا بھی پیا کرتی تھی ایک وزیر نے باہم صلاح کرکی شاہجہان سے یہ کہا کہ حضور
اور ہمسب آپکے ساتھ شراب پیتی ہین مگر خواجہ ابو العلی نہین پیتے گویا کہ باہم متفق ہوکر خواجہ صاحب کی
شکایت کی اگرچہ بظاہر دوست یکرنگ تھے مگر شراب پلوانی کی واسطہ دورنگ ہوگئی رباعی

یاران چہ قدر راہ دورنگی دارند
مصحف بہ بغل دین فرنگی دارند
پیوستہ بہم چو مہرہاے شطرنج
در دل ہمہ فکر خانہ جنگی دارند

شاہجہان آپکے کمالات باطنی سے آگاہ نہ تھا رات کو جب دور شراب چلا شاہجہان نے خواجہ صاحب کو بھی

ایک جام می دیا آپنے اوسکو اپنی آستین مین ڈال دیا اور نہ پیا پھر دوسرا جام دیا اوسکو بھی آستین مین ڈالدیا
جب تیسرا جام دیا تو مصاحبون مین سے کسی نے کہا جہان پناہ انکو جام شراب دیتے ہین یہ اوسکو گرا دیتے ہین
اور پیتے نہین ہین بادشاہ کو غصہ آیا خواجہ صاحب سے کہا تم غضب شاہی سے نہین ڈرتے تو خواجہ صاحب نے
فرمایا تو خلاف حکم احکم الحاکمین کے شراب پلانا چاہتا ہے قہر الہی سے نہین ڈرتا خواجہ صاحب کو غصہ آیا اور
دونون آستین اپنی جھاڑین دو شیر غران دونون طرف سے پیدا ہوے جملہ ارکین سلطنت شیرون کو دیکھتے ہی
بھاگ گئے اور بادشاہ نے بھی خوفناک ہوکر آپسے پناہ مانگی آپنے اوسکو پناہ دی بعد وقوع اس واقعہ کے بادشاہ نے
شراب کا پینا چھوڑ دیا اور تائب ہوگیا خواجہ صاحب بھی نوکری چھوڑکر ایک جگہ جا بیٹھے جہان آپکا
مزار بنا ہے ہرچند بادشاہ نے امرا و وزرا کی معرفت پھر آپکو بلایا مگر آپ بادشاہ کے پاس نگئے پھر ایک دن
بادشاہ خود آپکے پاس گیا آپ پاؤن دراز کئے ہوے بیٹھے رہے بادشاہ نے عرض کیا کہ آپنے کچھ میرا ادب یا تعظیم
نکیا آپنے فرمایا کہ جب تک تو نوکر تھا تب تک ادب کرتا تھا جب کہ تونے ہاتھ کھینچ لیا تو پاؤن دراز کردئے نظم

| | |
|---|---|
| نہ ماضی ست پیش من نہ مستقبل خوشا حالم | کیے از قطع خواہش کردہ ام امروز فردا را |
| ز رنج و راحت گیتی گل مقصود مے چینم | برون آوردہ ام از پای دل خار تمنا را |
| افسر شاہی باد سر و سامانی ما | گوشۂ خاطر ما ملک سلیمانی ما |

بزرگان دین سے دل مین بغض یا کینہ رکھنا بھی باعث ذلت اور خواری دارین ہوتا ہے

نقل شیخ جلال الدین تبریزی رحمۃ اللہ جب دہلی مین تشریف لائے سلطان شمس الدین التمش
اونکے استقبال کو آیا اور گھوڑے سے اوترکر پیادہ پا انکے آگے ہو گیا شیخ نجم الدین صغری اور شیخ الاسلام دہلی
کے دل مین حسد پیدا ہوا بادشاہ نے شیخ نجم الدین سے کہا کہ شیخ کیواسطے ہمارے مکان کے قریب کوئی جگہ
تجویز کرو شیخ نجم الدین نے بوجہ حسد کے بادشاہ کی خدمت مین عرض کیا کہ جس مکان مین جن رہتے ہین ہمیشہ
مقفل رہتا ہے بیت الجن اوسکا نام ہے اوس مین ٹھہرانا چاہیے اگر شیخ ولی کامل ہے تو کچھ آزار نہ پہونچیگا
اور اگر صرف دعوی ہے تو سزا پاویگا ہنوز بادشاہ نے کچھ جواب نہین دیا تھا شیخ جلال الدین نے از راہ
باطن اس حال سے مطلع ہوکر فرمایا کہ بیت الجن کی کنجی جلدی لاؤ کنجی منگاکر خادم کے حوالہ کی اور فرمایا

بیت الجن کے اندر جاکر باواز بلند کہدو کہ ای رہنی والو اس گھر کو اس گھر مین شیخ جلال الدین تبریزی آتا ہو تم
چلے جاو بعد اسکی شیخ فروکش ہوے بادشاہ کی دل مین روز بروز وقعت اور عظمت آپکی زیادہ ہوتی گئی شیخ نجم الدین
کی دل مین بھی حسد اور رشک زیادہ ہوگیا اور اس فکر مین رہتا تھا کہ کوئی ایسا الزام لگاؤن جو انکی قدر
منزلت مین فرق آجاوی ایک روز شیخ جلال الدین صبح کی نماز پڑھکر مونہہ ڈھکر چارپائی پر لیٹ رہی
ایک غلام ترکی خوبرو آپکی پانو داب رہا تھا شیخ نجم الدین نے قصر شاہی پر سی دیکھکر بادشاہ سی کہا کہ آپ
ایسی شخص سے عقیدہ رکھتی ہین جو خلاف شرع ایک غلام ماہرو سے پانو دبوا رہا ہی شیخ کو از راہ باطن یہہ حال
معلوم ہوگیا مونہہ کھولکر باواز بلند فرمایا کہ نجم الدین اگر تو پہلی دیکھتا تو اس غلام کو میری بغل مین پاتا
نجم الدین شرمندہ ہوا مگر ازار رسانی شیخ سی تاہم باز نہ آیا دہلی مین ایک مطربہ حسینہ جمیلہ رہتی تھی گوہر
بے بہا اوسکا نام تھا اکثر امرا اوسکی طرف مایل اور راغب تھی شیخ نجم الدین نے اوسکو بلایا اور یہ کہا کہ اگر
تو بادشاہ کی سامنی یہ کہدی کہ شیخ جلال الدین نے میرے ساتھ زنا کیا ہی اور یہ دہلی سی نکالی جاوین اور بادشاہ
کی نظرون مین حقیر ہوجاوین تو مین پانسو دینار زر سرخ تجھی دونگا مطربہ نے منظور کیا جب وہ تنخلی سی آمادہ
ہوگئی تو نصف دینار اوسکو پیشگی دیدی اور نصف احمد بقال کی پاس بطور امانت جمع کردی بعد اسکے
شیخ نجم الدین اوس عورت کو سلطان کی پاس لیگیا اور اوس سے یہ کہلا دیا کہ شیخ نی میرے ساتھ زنا کیا ہے
سلطان نے کہا کہ یہ عورت اپنی زبان سے زنا کی خود مقر ہی یہ لایق تعزیر ہی اور شیخ کی نسبت ہنوز جرم ثابت
نہین ہے اسکی تحققات اور تجویز کے واسطہ اور کوئی شخص مقرر ہونا چاہیی شیخ نجم الدین نے اپنی طرف سے شیخ
بہاؤ الدین ذکریا ملتانی کو اس خیال سے تجویز کیا کہ مابین شیخ جلال الدین اور شیخ بہاء الدین کی رنجش ہی فیصلہ
اسکا حسب دلخواہ ہوگا جب شیخ بہاء الدین ملتان سے دہلی مین داخل ہوے بعد ادائے نماز ظہر کی تمام مشایخ علما
مسجد مین جمع ہوے اور شیخ نجم الدین نے مطربہ کو حاضر کیا اور شیخ جلال الدین بھی تشریف لائی جسوقت شیخ
مسجد کے دروازہ پر پہونچکر پاپوش اوتاری جملہ مشایخ اونکی استقبال کو دوڑی اور شیخ بہاء الدین ذکریا
نے اپنی ہاتھ سی کفش اونکی اوٹھاکر اپنی بغل مین دبالی اسبات کو حاضرین دیکھکر متحیر ہوے شیخ بہاء الدین
نی فرمایا کہ اگر خاکپای شیخ کو مین سرمہ چشم بناؤن تو روا ہی کیونکہ شیخ سات برس تک سفر و حضر مین ہم

شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ جیسے پیر روشن ضمیر کے ساتھ رہے ہین مطربہ کو اپنے سامنے بلوایا اور
فرمایا جاءَ الحقُّ وزَهقَ الباطلُ اِنَّ الباطلَ كانَ زَهوقًا سب حال راست راست ذکر کر
کہدے ورنہ تو جانبر نہوگی مطربہ نے باواز بلند کہا کہ حق سبحانہ تعالی حاضر اور ناظر ہے اور حق حق بات یہ ہے
کہ جو کچھ مینے بادشاہ کے روبرو کہا ہے محض باغوائے شیخ نجم الدین بطمع پانسو دینار کے کہا ہے نصف دینار مجھے
دیدیے ہین اور نصف احمد بقال کے پاس جمع ہین شیخ نجم الدین کا محض افترا اور اغوا ہے اسکے سوا اور کچھ
بات نہین ہے چنانچہ بقال کو بلایا اوسنے مطربہ کے قول کو تصدیق کیا جب اچھی طرح شیخ نجم الدین کا افترا
اور بہتان ثابت ہوگیا شرمندگی کے مارے اُسکو غش آگیا سلطان نے اوسیوقت موقوف کردیا اور بجاے
اوسکے شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی رح کو مقرر کیا اور بعد اسکے شیخ جلال الدین رح دہلی سے بداؤن کو تشریف
لیگئے چند روز کے بعد ایک دن ندی پر معہ چند اصحاب کے بیٹھے ہوے تھے اوٹھکر وضو کیا اور فرمایا کہ اے دوستو
شیخ نجم الدین آج اس وقت مرگیا ہے آؤ اوسکی جنازہ کی نماز پڑہ لین ہم اوسکی تہمت کے باعث سے دہلی سے
چلے آئے تھے اور وہ بواسطہ غیرت پیران کبار اس جہان سے نکالا گیا بعد چند روز کے خبر پہونچی کہ جسوقت
شیخ جلال الدین نے نماز پڑھی تھی اوسیوقت دہلی مین اوسکا انتقال ہوا تھا اور جو رنجش مابین شیخ
جلال الدین اور شیخ بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہم کی ہوگئی تھی اوسکا ذکر درج ہوچکا ہے وہ بوقت
سیاحی بروز ملاقات شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ باہم ہوگئی تھی

زان حسد دل را سیاہیہا رسد
آن کہ بوجہل از محمد ننگ داشت
ای بسا اہل از حسد نا اہل شد
ہان وہان ترک حسد کن با شہان
تا خدا بیت ہوا ار ہاند زین جسد

خود حسد نقصان و عیب دیگر است
وز حسد خود را ببالا می فراشت
بادشاہان بین کہ لشکر می کشند
ورنہ ابلیسی شوی اندر جہان

چون کنی بر بی حسد مکر و حسد
بلکہ از جملہ کمینہا بد تر است
بوالحکم نامش بُد و بوجہل شد
از حسد خویشان خود را می کشند
از خدا می خواہ دفع این حسد

نقل ایک وزیر بادشاہ وقت نے کسی مسئلہ کے دریافت کرنیکو واسطے شیخ جنید
کو بلایا شیخ شبلی رحمت اللہ علیہ بھی آپکے ساتھ گئے بادشاہ نے شیخ جنید سے ایسی گفتگو کی جو شیخ شبلی کو ناگوار
معلوم ہوئی شیخ نے شیر بنکر اونکو ہلاک کرنا چاہا حضرت شیخ جنید نے جو اوسکی طرف دیکھا تو وہ پھر اصلی صورت پر

لگی پھر بادشاہ نے بے ادبانہ گفتگو کی پھر شیخ علیہ الرحمت کو غصہ آیا اور پھر آپ نے غرض کہ بین دن شیخ شبلی شیر کی صورت بنے اور شیخ جنید نے اوسکو معدوم کر دیا آخرکار بادشاہ نے شیر کو دیکھ پایا اور خوف زدہ ہو کر حضرت شیخ جنید کے قدوم میمنت لزوم پر اپنا سر رکھدیا شیخ جنیدؒ نے فرمایا کہ یہ بچہ ہے آپ اسکی بات کا کچھ خیال نفرمائیے ہمکو بموجب حکم اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ اطاعت منظور ہے الغرض بادشاہ نے بے ادبی اور گستاخی کا قصور معاف کرایا دوستان خدا اگرچہ بظاہر دلق پوش اور بصورت گدا نظر آتے ہین لیکن سلطنت ہفت اقلیم انکے سامنے ہیچ در ہیچ ہے پیش ایشان صد جہان ہمچون خس یک شارت مردانار البس ست شیخ جنید قدس سرہ کو باوجودیکہ خدا تعالی نے وہ دولت و حشمت بازوال فقیری کی تھی کہ جسکے مقابلہ پر سلطنت روے زمین کی کچھ حقیقت نہ تھی ع فقر لا یحتاج باشد از خدا فقر حق ست و نہ حق از وی جدا باوجود اس فضل و کمال کے کیسے صابر اور متحمل اور راضی برضاے الٰہی تھے کہ مطلق بادشاہ کی گفتگو سے حضرت کا مزاج متغیر نہوا پر دوستان حق کی بے ادبی اور گستاخی کمال حماقت اور بدنصیبی اور محرومی کی علامت ہے حضرت شیخ شبلی شیخ جنید کے مرید اور ہمشیرہ زادہ تھے اور چونکہ شبل بچہ شیر کو کہتے ہین جب یہ امر وقوع مین آیا آپ کا نام شبلی یعنی شیر والا ہو گیا اور بعضون کا قول ہے کہ شیخ شبلی موضع شبلہ علاقہ خراسان کے رہنے والے تھے اسلیے شبلی کہتے ہین نقل ابو عبداللہ محمد بلخی مکہ کے مجاور تھے اور مقام ابراہیم صلوات اللہ علیہ کے مقام پر مقیم تھے ایکدن دوپہر کے وقت شیخ ابو محمد بن عبداللہ بصری وہان آئے چار آدمی اونکے ہمراہ تھے سب نے چند رکعت نماز پڑھی اور سات دفعہ بیت اللہ کا طواف کیا اور باب بنی شیبہ سے باہر آئے ابو عبداللہ اونکے پیچھے گیا ایک نے انمین سے منع کیا شیخ نے اوسکو باز رکھا پھر پانچون شیخ کے پیچھے قدم بقدم چلے زمین طے ہونے لگی ناگاہ مدینہ مین پہونچے جناب رسالت مآب کی زیارت سے مشرف ہوے نماز ظہر کی پڑھی پھر شیخ اوسیطرح سبکے آگے کھڑے ہوے اور سب ایک دوسرے کے پیچھے کھڑے ہو بیت المقدس مین پہونچے نماز عصر کی وہان پڑھی اور وہان سے سد یاجوج ماجوج پر پہونچے نماز مغرب پڑھی وہان سے کوہ قاف پر پہونچے عشا کی نماز پڑھی شیخ بلندی کوہ پر بیٹھے اور پانچون اونکے گرد بیٹھے تھے کوہ سے بعض آدمی مہابت مین بیٹھے اور ایسے نورانی آئے کہ نور اونکا شمس و قمر سے زیادہ تھا سب نے سلام کیا اور با ادب بیٹھے اور بعض آدمی جمع ہوا

مانند برق کی درخشان تھی آئی اور گرد شیخ کی بیٹھ گئے اور عرض کیا کہ شیخ کچھ فرماوین شیخ نی فرمانا شروع کیا بعض
گریہ وزاری اور شور وفغان کرنی لگی بعض کا حال متغیر ہو گیا تمام رات یہی حال رہا صبح کی نماز انکی ساتھ پڑھی
اور کوہ سی اتری ایک زمین مین نہایت لطیف اور سفید اور نور دیکھی جس جگہ قدم رکھتی تھی مشک کی خوشبو آتی تھی اور
بہت سی صورتین بشکل انسان نظر آئین کہ خدا تعالی کو نغمہ ہای مختلف اور تسبیحات گوناگون سے یاد کرتی تھی
کہ کبھی ایسی نغمہ اور آوازین نہین سنی تھین اور تمام وجود انکی ایسی منور تھی کہ نظر اون پر نہین ٹھہرتی تھی اور
واردات انس اور منازلات قدس مین ایسی مستغرق تھی کہ اگر کوئی اونکو دیکھے یا اونکی نغمی سنی عجب نہین ہی کہ فرط
ہیبت سی ہلاک ہوجاوے شیخ ابو محمد قدس سرہ غایت وجد سی کبھی کہتی تھی کہ تیرا شوق لقا قلق مین اور تیرا درد
فراق رنج مین کھینچتا ہی اور کبھی خوف تیرا ہلاک کرتا ہی اور کبھی رجا تیری زندگی بخشتی ہی تیری محبت سے
حیران سرگردان ہون جب وہ پھر ہوا شیخ اوسی مقام پر آگئے جہا سے گئے تھی پھر وہان سے چلکر اوسیطرح ایک
شہر مین پہونچے کہ جس مین اشجار ثمر دار بہت تھی میوہ جات لذیذ کھائے پانی لطیف پیا شیخ نی فرمایا کہ ایک ایک
سیب لو سب نے ایک ایک سیب لیا مگر جس نے ابو عبد اللہ محمد مجاور مکہ کو بوقت آنے کی منع کیا تھا اوسکا ہاتھ دراز نہوا
شیخ نی فرمایا کہ یہ اوس بے ادبی کا ثمرہ ہی جو ابو عبد اللہ محمد کو منع کیا تھا پس وہ شخص نادم ہوا اور توبہ اور
استغفار کی شیخ نی فرمایا کہ بنا اس کام کی ادب ہی ادب نگاہ رکھنا چاہیے بعد اسکی شیخ نی فرمایا کہ یہ شہر
اولیاء اللہ کا ہی پھر وہان سے مکہ مین چلے آئی بعض مقبولان خدا اس قسم کی ہوئی کہ اونکو یہ بات پسند رہی کہ اپنی
برا کہنی والونکو اور بدگویون کو غنیمت سمجھتی تھی یہ کمال انکسار کا مرتبہ ہی نقل جناب مولانا فخر الدین رحمت اللہ علیہ
کو ایک شخص ہمیشہ گالیان دیا کرتا تھا جب آپ کی سامنی آتا آپ ہر روز اوسکو کچھ فلوس دیا کرتی ایک روز اوسکی دل مین
خیال آیا کہ ایسی بزرگ کو برا کہنا اچھا نہین واقعی یہ صاحب کمال آدمی ہین اسنی پھر کہنا چھوڑ دیا آپ نے
بھی اوسی روز سی فلوس بھی بند کر دیے ایک روز اوسنی شکایت کی کہ حضرت آپ مجھسی ناراض کیون ہین اب تو
مین آپکا ہر طرح سی ارادتمند ہون وہ جو کچھ مجکو عطا ہوتا تھا کیون بند ہو گیا فرمایا پہلی تم ہمکو کچھ دیا کرتی تھی
ہم تمکو کچھ دیا کرتی تھی نہ تم دیتی ہو نہ ہم دیتی ہین سبحان اللہ کیا شان انکسار تھی کہ گالیان دینی والی کو
ہر طرح نفع پہونچاتی تھی

ترک خشم و حرص و شہوت آوری
ہست مردی و رہ پیغمبری

ایضاً ایک بار حضرت مولانا فخر الدین رحمت اللہ علیہ کا ایک ہندوسی گفتگو مین دل بدمزہ ہوگیا اور نادان نے
اپنے ایک دکان مین جو آپکے خاص حجرہ کی قریب تھی ایک شراب کی دکان کھلوائی مریدون اور ارادتمندون نے چاہا کہ
ہم دکان شراب کی اوٹھادین آپنے منع فرمایا اور کچھ نکہنی دیا چند روز کی بعد وہ دوکاندار کچھ نقصان مین آگیا او
حضرت کی سامنی شاکی ہوا چونکہ آپکو ناگوار طبع ہوا ہوگا اس سبب سے میرا نقصان ہوا آپنے فرمایا کہ ہمکو کچھ ناگوار
نہین ہوا اور اگر تمکو یہی گمان ہے تو جسقدر نقصان ہوا ہے ہمسے لیلو اور اپنی پاس سے کچھ روپیہ اوسکو دیا اور فرمایا کہ تم
ہرگز یہانسے دوکان نہ چھوڑو اب خدا آپکے نفع دیگا آخر ایسا ہی ہوا پھر منہج اللہ جل شانہ کی قدرت کے تماشے مین
بزرگان طریقت مین بھی اپنی نیرنگ شان کا ظہور رنگارنگ صورت پر اوسنے رکھا ہے کسیکی طبیعت کسیطرح کسیکا
مزاج کسی رنگ کا ہے — ہر گلے را رنگ و بوے دیگر ست — بعضے ایسے مستغنی ہین کہ اونکو کسی بات کی پرواہ نہین بعض
ایسے نازکمزاج ہین کہ ذراسی گستاخی سے ناراض ہو جاتے ہین نقل سید حسین خوارزمی رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس مین
ایک جماعت حاضر تھی اور فقیری کا ذکر ہو رہا تھا ایک شخص بولا کہ فقیر وہ ہے جسکو کوئی کچھ کہے گالیان دے مارے
تو کچھ نکہے آپنے فرمایا یہ خواص گدھے مین بھی ہوتا ہے کوئی اوسکی لاٹھی مارے جوتی مارے جو چاہے کہے وہ کان نہین
ہلاتا یہ کیا فقیری ہے فقیر وہ ہے کہ نہ تلوار چلاوے نہ ہاتھ ہلاوے اور ایک عالم کا سر اوڑادے حضرت علی احمد صابر
رحمت اللہ علیہ جب کلیر تشریف لائے مسجد مین جمعہ کی نماز کے لیے تشریف لیگئے وہ بسبب گستاخی باشندگان کلیر
ایسے ناراض ہوے کہ مسجد بھی اونکی دعا سے مسمار ہوگئی اور بہت سے آدمی ہلاک ہوے اور آجتک وہ دعا کا اثر باقی ہے
وہ زمین جسمین خاص کلیر تھا ویران پڑی ہے اور یہ قصہ تو صاف تمام کتب بزرگان چشتیہ مین موجود ہے جسکا جی چاہے
دیکھ لے آپکا قلب اسرافیل علیہ السلام کی قلب پر تھا پس طالب کو لازم اور مناسب یہی ہے کہ ہمیشہ صابر رہے
سعی کرے اور کسی غم و رنج کو پاس نہ آنے دے اور تفرید اور تجرید کا پابند اور توحید اور تسلیم و رضا کا بندہ بنا رہے اشعار

| | | |
|---|---|---|
| عاشقان جان و دل فدا کردند | ذکر او روز و شب غذا کردند | سگ دون ہمت استخوان جوید |
| بچہ شیر مغز جان جوید | در طریقت مجرد و چالاک | دادہ بر باد آتش و خاک |
| ہر کہ را عالی ست ہمت او | ہر دو عالم شدست نعمت او | وانکہ دون ہمت است ہمچون سگ |
| ہست چون سنگ سر زنان در تنگ | بر آستانہ تسلیم سر بنہ حافظ | کہ گر ستیزہ کنی روزگار بستیزد |

| | | |
|---|---|---|
| ای گشتہ بچوگان قضا ہمچو گوے | چپ میخورد و راست میخور و ہیچ مگوے | آنکس کہ ترا فگند اندر تگ و پو |
| او داند او داند او داند او | | |

نقل ایک روز حضرت عیسی علیہ السلام کو راہ مین بارش برنی لگی وقت دی ایک درخت کی سایہ مین آپ کھڑی ہو گئی اس عرصہ مین ایک وباہ کسی طرف سے دوڑتی آئی اور اپنی بھٹ مین داخل ہوئی اسیوقت اونکی خیال مین آیا کاش ہمارے پاس بھی کوئی مکان ہوتا تو اسیطرح ہم بھی بہ آرام و آسایش اوسمین داخل ہو جاتے جب ذرا آگی بڑھی تو ایک مکان مکلف نظر پڑا اور منادی غیب سے ندا آئی اے روح اللہ یہ مکان موجود ہی اگر تمکو پسند ہو اسمین آرام کرو یہ تمھاری ہی ملک ہی گا اوسوقت آپ سوچی اور عرض کیا خداوندا مین اپنی حالت مین خوش ہون مجکو مکان کی کوئی ضرورت نہین ہے چونکہ خداوند کریم کو آپکا خانہ بدوش ہی رہنا منظور تھا ویسی ہی توفیق عطا کی اور اپنی رضا پر قانع و شاکر رکھا اور ساز و سامان دنیاوی کی خواہش و طلب سے بچایا

| | | |
|---|---|---|
| خوش آنکہ دی کہ شد با ترک و تجرید | فنائے مطلق اندر ترک خود دید | ہر دل کہ در و مایہ تجرید کم ست |
| بیچارہ ہمہ عمر ندیم و ندم ست | جز خاطر فارغ کہ نشاطے دارد | باقی ہمہ ہر چہ ہست اسباب غم ست |

اللہ تعالی کی فضل پر نہ بھروسا رکھنا اور تمامی ہوا و ہوس کا ترک کرنا سرمایہ آسایش دارین ہے اشعار

| | | |
|---|---|---|
| چو عیسی گر شوی در حق مجرد | شوی فارغ تو از ہر نیک و از بد | چو عیسی ندہ میر و ذات حق بین |
| بجز حق تو بدان آیات حق بین | چو عیسی گر شوی از جسم و جان پاک | بہ بینی ذات حق اندر عیان پاک |

ذات بحت ہمیشہ اپنی شان پاک کی تجلیات دکھاتی ہی اور طرح طرح کی وہ معاملہ پیش آتی ہین کہ عقل حیران اور دنگ رہ جاتی ہی کبھی عزیزونکو ذلت و خواری کی عام جہان مین شہرت دیتا ہی اور کبھی بیگانونکو یگانگی و یکتائی کی رنگ مین رنگتا ہی نہ کسی کی عالی خیالی اور خود رائی اوسی پسند ہی نہ کسیکی انکساری اوسکی آگی ہے اوسکی شان خدائی کچھ ترقی پاتی ہی دم کی دم مین کچھ سی کچھ کر دکھاتا ہی کبھی شان معزی کی تجلی چمکاتا ہی اور کبھی مذلی کی تماشہ دکھاتا ہی اشعار

| | | |
|---|---|---|
| قادرست او بر وجود بیش و کم | یفعل اللہ ما یشا وصف خدست | ہر چہ خواہد می کند او را و است |
| صورت قہرش کند زیر و زبر | جملہ را باشد فنا جف القلم | پر تو لطفش پدید ارد صور |
| جنبش ذرات عالم سوے اوست | چون بدانی قدرت افعال او | علت و الت بگو افعال او |
| | قبلہ پیدا و پنہان سوے اوست | سبب تغیر منعم و قہار اوست |

پس یقینم شد که خاموشی به است | چون بدانستم که حیرت در ره است | بی تفاوت فاعل و مختار اوست

حضرت سلیمان علیہ السلام صاحب تخت و تاج ایکروز ایک شہر مین وارد ہوے ایک ماہی گیر کی دختر نہایت بدصورت بدہیئت سیہ فام بدانداز کریہ منظر حضرت سلیمان کے دیکھنے کیواسطے دوڑی جاتی تھی لوگون نے اوسکی طرف بنظر حقارت دیکھکر یہ بات کہی کہ کیا سلیمان علیہ السلام تجھے اپنی بیوی بنالینگے جو تو بڑی شوق مین دوڑی جاتی ہے قدرت الٰہی سے انگشتری سلیمانی جسپر اسم اعظم لکھا تھا کسی نے چوری کی اور تمام جن و انس جو مطیع تھے سب باغی ہوگئے اور سلیمان علیہ السلام سلطنت سے بیکار رہ گئے اور ادہر ادہر پھرتے رہے کوئی پرسان حال نہوا آخر وہی ماہی گیر کے مکان پر پہونچے جسکی وہ لڑکی تھی اوسنے کچھ خاطر و مدارات کی اور اپنے گھر بکار اجرت رکھ لیا چندے وہان گذارا ہوا آخر اوس دختر سے انکا نکاح کردیا اور وہ انسے بار وار ہوئی

اشعار

| | |
|---|---|
| بی ریاییش را چه سگ چه یقین | چه مسلمان چه گبر بر در او |
| بی نیازیش را چه کفر چه دین | چه کنشت و چه صومعه بر او |

پھر شان جمالی تجلی ہوئی ایکروز ایک مچھلی کی شکم سے وہ انگشتری برآمد ہوئی عورت نے تحفتاً در خیال کرکے دہو کر سلیمان علیہ السلام کے نذر کی اونہون نے شکر باریتعالی ادا کیا اور ہاتھ مین پہنی اوسیوقت جن و دیو مع تخت سلیمانی حاضر ہوے شان و شوکت شاہانہ کا جلسہ جما وہی سامان ہے سلطنت کا رنگ ہوا کسی درعم خود نشنید ازین ہیچ جیدہ کار بیجے

| | |
|---|---|
| که در میخانه گفتی رند بیخود بی سر و پای | ازین جام و مرنجان هیچ چیزی را مشو منکر |
| که هر سو رسلیمانی ست [illegible] | |

ایضاً ایکبار حضرت سلیمان علیہ السلام کو ایک ضعیف العمر آدمی ملا سر پر اوسکے لکڑیونکا بوجھ تھا اور پریشان حال چلا جاتا تھا آپکو اوسکی ضعیف حال پر رحم آیا فرمایا ای شخص تیرا کیا نام ہے اور تو اسقدر ضعیفی مین اتنی محنت شاقہ کیون کرتا ہے اوسنے عرض کیا حضرت میرا نام سلیمان ہے افلاس بدرجہ کمال ہے کوئی ذات بجز میری کے عیال میرا حامی و خبر گیران نہیں ہے ہر روز جنگل سے لکڑیان لاتا ہون بیچکر کھاتا ہون جب تک دم زندگی ہے جسطرح حال و عالم گذرتا ہے گذارونگا سلیمان علیہ السلام نے نظر ترحم سے اوسکی طرف دیکھا اور سوچے کہ خدایا تیری شان بے نیازی کے قربان جاؤ ایک میرا سلیمان نام ہے کہ بہمہ جاہ و حشمت و شان و شوکت بادشاہ روے زمین ہون جن و انس مسخر ہیں باد پر ہوا پر تخت چلتا ہے تمام روے زمین کی سیر کرتا ہون اور ایک اسکا سلیمان نام ہے کہ اس بیکسی و ناداری و ضعیفی مفلسی مین لکڑیونکی بیچنے پر بسر اوقات کرتا ہے پھر لعل گران قیمت اپنے تاج سے توڑکر اوسکو حوالہ کیا اور فرمایا جا تمام

غم کیواسطے تمکو یہ کافی ہے
کرم پیشہ کن کا و مراد دہید
مراد ہا کہ تو با حضرت خدا داری

اگر رحمت ز حق داری تمنا
باحسان توان کرد وحشی بقید

تو ہم بر دیگران رحمے بفرما
بدہ مراد فقیران بلطف تا بدہ

وہ بڈھا لعل لیکر چلا اور شوق مین بار بار اوسکو دیکھتا تھا ایک چیل اوڑ رہی تھی اوسنے جھپٹ کر وہ لعل اوسکے ہاتھ سے اوڑا لیا بوڑھا دست حسرت ملتا رہ گیا پھر سلیمان علیہ السلام کیخدمت مین حاضر ہوکر ماجرا سنایا آپنے ایک لعل عطا کیا راہ مین ایک دریا حایل تھی بڈھا جب اوس سے عبور کرنے لگا وہ لعل پانی مین گر گیا ناچار پھر لکڑیاں بیچکر گذارا کرنے لگا پھر سلیمان علیہ السلام کا اتفاقاً اوسیطرف گذر ہوا پوچھا اب کیا مصیبت ہے عرض کیا بدقسمت ہون دوبار آپنے لعل دیا دونو بار اسیطرح جاتا رہا پھر آپنے ایک لعل اوسکو دیا راہ مین ایک سوار جبار ملا اوسنے بزبردستی وجبر وہ لعل چھین لیا پھر حضرت سلیمان کو اطلاع ہوی آپنے فرمایا ہم مرضی حق سے ناچار ہین

اشعار

ایزد چو نخواست آنچہ من خواستہ ام
کے گردد راست آنچہ من خواستہ ام
گر جملہ صواب است کہ او خواستہ است
پس جملہ خطاست آنچہ من خواستہ ام

جو منشا سرکار ہے وہی بہتر ہے پھر چند روز تک بڈھے کی اوسی پیشہ پر گذری ایکدن بکمال یاس و نومیدی مناجات کرنے لگا کہ خداوندا تیرے سوا نہ کوئی دینے والا نہ دلانے والا نہ تیرے سوا کوئی غمخوار نہ یار چند بار حضرت سلیمان نے لعل عطا فرمائے اور جنکی قسمت کے تھے اونکو ہی مل گئے اگر تو اپنے خزانہ غیب سے مجھے لعل عطا فرمادے تو کیا تعجب ہے یا جی

آنکہ بدست تو بود شادی و غم
پیوستہ توئی صاحب احسان و کرم
چو عاجز رہانندہ دانم ترا
تو دانی حساب کم و بیش را
سرسبز بکن کشت مرادم یا رب

کس نیست بغیر از تو برآرد ز غمم
تو گفتی ہر آن کس کہ در رنج دید
درین عاجزی چون بخوانم ترا
بے فضل تو آسان نشود مشکل من
تا گنج فراغت نشود حاصل من

دیدم ہمہ را و آزمودم ہمہ را
دعا ہی کنند من کنم مستجاب
سپردم بتو مایۂ خویش را
آسودگی از رنج بنا شد دل من

جب بڈھے نے مناجات ختم کی دریائے رحمت امڈا جب لکڑیاں توڑنے جنگل کیطرف گیا ایک درخت پر چیل کا آشیانہ ملا اوسمین وہ لعل بھی تینون موجود پائے اپنے گھر آرام تمام دیا اور امیر کبیر ہوگیا سلیمان علیہ السلام کو خبر ہوئی کہ وہ لکڑی والا بڑا دولتمند ہوگیا آپنے اوسکو بلایا اوسنے کہلا بھیجا کہ کوئی سواری میرے واسطے بھیجیے تب آؤنگا اب بے سواری چلنا محال ہے

آپنے متعجب ہوکر سواری بھیجی اور بلایا اوسکا حال مفصل سنا اور فرمایا سچ ہے خدا تعالی کی دیئی ہوئی کون
اور سوچی کہ ہمنے اوسکو ذلیل سمجھا تھا دیکھو قدرت ایزدی نے ہماری ساتھ اپنے فضل وکرم سے کیا دولتمند اوسکو بنا دیا

با درد بساز تا دوائی یابی * از درد منال تا شفائی یابی * می باش بوقت بی نوائی شاکر * تا عاقبت الامر نوائی یابی

نقل ایک شخص جناب غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی خدام مین سے اسبات کا آرزومند تھا کہ مجکو کسی شہر کی خدمت
مامور فرمائیے آپنے وعدہ فرمایا تھا کہ جب کوئی اہل خدمتی خالی ہوگی تمکو ضرور بھیجدینگے ایک مدت سے آرزو مین تمام ہوئی
کوئی خدمت خالی نہوئی عرصہ دراز کے بعد اوسنے ایک روز اجازت چاہی کہ اہل وعیال کے سبب مین کچھ تجارتی
مال فلان جزیرہ مین لیجانا چاہتا ہون حکم ہوا لیجاؤ اور جلد آؤ وہ چلدیا جس روز وہ جہاز پر سوار ہوکر روانہ ہوا اوسی دن
ایک قطب کے انتقال کی آپکو اطلاع ہوئی اور حکم شہنشاہ جہان پہونچا کہ ای غوث پاک قطب جلد تجویز کرکے وہان
بھیجو حضرت غوث رضی اللہ عنہ نے چاہا کہ اپنے خادم کو حسب وعدہ قطب بنا دین مگر پھر حکم پہونچا کہ ایک لحظہ کی دیر نہو
اسیوقت کسی کو بھیجو اتفاقاً ایک نصرانی آپکے سامنے آگیا اوسپر آپنے نظر کی وہ مسلمان ہوا اور اسیوقت بنظر فیض
غوثیہ قطب بنکر روانہ ہوا بعد چند روز کے وہ خادم واپس آیا آپنے ارشاد کیا کہ ہمنے بہت چاہا مگر مرضی حق کا کیا چارہ

؎ خدا ہرچہ خواہد کند بندہ باش * رضا پیش گیر سر افگندہ باش * خدائے پاک کی شان بے نیازی کے قربان جائیے
بزرگان بارگاہی کو بھی طرح طرح کی معاملات ایسی دکھلائی کہ جس سے اونکو ہمیشہ عبرت ہوتی رہی عام کا تو کیا ذکر

نقل ایکبار ایک شخص پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ مجکو فلان معاملے کے
بارہ مین آپ سے کچھ دریافت کرنا ہے ارشاد ہوا کل کو آنا کل جواب دینگے اور آپکا یہ ارادہ تھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام
جب کل کو وحی لاوینگے اونسے پوچھکر اسکا جواب دینگے قدرت الٰہی حضرت جبرئیل ایک ہفتہ تک تشریف نہ لائے آپکو
سخت حیرت ہی جب کمال تاسف ہوا تو محبوب کا متفکر ہونا خدای پاک منظور نہوا اور ارشاد ہوا کہ ہمارے بے حکم کسطرح
تمنے وعدہ کر لیا یہ طریقہ سے بعید تھا جب ایسی مقبول اور محبوب سے یہ ارشاد ہے تو عام لوگونکی کیا اصل ہے طالبونکو
چاہیے کہ ساکن اور صامت اوسکی فضل پر رہین اور کسی بات مین اپنی طرف سے دم نہ مارین ؎ استغنا

چون نمیدانی زمین و آسمان * پیش ازین ہرزہ زیر و بالا دم مزن * گر بگویندت کہ کن جان را فدا *
رو فدا کن جان خود را دم مزن * تا نمی دانی من و ما را کہ کیست * باش خاموش از من و ما دم مزن

گر تو زمرد دردا وی هیچ از درمان مگو ۔ درد او را به ز درمان دان و درمان هم مزن ۔ کفر و ایمان ار ابا هل کفر و ایمان کن رها
باش مستغرق در او از کفر و ایمان هم مزن ۔ قصهٔ کوران به پیش مردم بینا مگو ۔ بیش ازین در پیش بینایان کوران هم مزن
وصل و هجر انست الا وصف خاص عاشقان ۔ مغربی گر عاشقی از وصل و هجران هم مزن ۔ جب و نکی مرضی نهین هوتی تو حسن سے
بهروسا کیا جاتا هی وه بهی ایسی صورت سے پیش آتی هین که عقل کو مجال دم زدن نهین رهتی نقل ایک بزرگ مدت تک
مجاهده مین مصروف رہے ایکدن و نکو الهام هوا که مانگو کیا مانگتی هو ان کی سمجھ مین کچھ نه آیا اور ایک درویش کی خدمت
مین پهونچے اور اونسی پوچها که مین کیا طلب کرون او نهون نے فرمایا مین تو قابل نهین هون جو تجھکو صلاح دون هان
فلان پهاڑ مین ایک درویش هین تم اونسی صلاح کر دیو اونکی پاس گئے اور وه پوچها کر دریافت کیا او نهون نے فرمایا کل کو
تم آنا هم جواب دینگی دوسرے دن جو گئی تو اوسکی مکان مین شور و شیون کی آواز سنی پوچها کیا هے معلوم هوا که وه
درویش مر گئی اور کسی نے رات کیوقت قتل کر دیا دهڑ کهین پڑا هی سر کهین پڑا هی حاکم تک قصه گیا حکم هوا که یهه
بدمعاش تها اسکے پاؤن مین رسی باندهکر شهر سے باهر پهینکدو تاکه کتے اسکی نعش کو کها جاوین یه درویش
اس تماشی کو دیکهکر حیران هوئے که اس بزرگ کے ساتھ خدا پاک نے کیا معامله کیا اور مجهسے اسنی کیون غلط وعده کیا
پهر سوچا که مرد و نکا وعده غلط نهین هوتا اگر صاحب کمال هین تو کچھ جواب ضرور دینگے آخر وه سر بے تن بولا که ای
شخص همارے اوپر سرکاری نهایت مهربانی تهی عمر بهر تو هم نے وقت و تکلیف مین گذاری بعد وفات یه صورت
پیش آئی مردودیت و مقبولیت کا خدا خود عالم هے

## اشعار

اول قدم فقر به سر باختن است ۔ سر از همه اغیار بپرداختن است ۔ چون باخته شد سر و بپرداخته شد سر ۔ بے سر و سر کار دگر ساختن است
بجز رضا بقضا کے خدا نمی شاید ۔ بغیر صبر بوقت بلا نمی شاید ۔ ازانچه رفت قلم سر مکش و گر نه بیا
برون رو از خط او گر ترا نمی شاید ۔ تم هم سے کیا پوچهتی هو جو کچھ اوپر سے ارشاد هوا تها اوسکو قبول کرنا چاهیے
تها هم سے پوچهنا کیا ضرورت تها الغرض بزرگ سر تراشیده نے ایسا جواب دیا که اور زیاده حیرانی پیش آئی
اگر فقط الهام پر جو مانگنا تها مانگ لیتا تو اسقدر پریشانی نه پیش آتی

## نظم

کس را پس پردهٔ قضا راه نشد ۔ وز سر خدا هیچکس آگاه نشد ۔ هر کس ز سر قیاس چیزے گفتند ۔ معلوم نگشت و قصه کوتاه نشد
پس سوائے ذات کسی کیطرف نظر امید نرکهو بغیر یاد خدا هر نفس که میگذرد ۔ ندامت است مر از ان نفس نفس به نفس

صحبت حور نخواہم کہ بود عین قصور + با خیال تو اگر با دگرے پردازم + آیکروز غلام محمد ساکن کنجپورہ نے حضرت
قبلہ و کعبہ کیخدمتمین عرض کیا کہ میرا ارادہ شاہ بھیک صاحب کو مزار کی زیارت کے واسطے مصمم ہے فرمایا حضرت خواجہ نقشبند کا قول ہے
اے دل تو دم صحبت دانا بنشین + با صدق و صفا + یا با صنم لطیف و رعنا بنشین + با حلم و حیا +
این ہر دو ترا اگر میسر نشود + از طالع خویش + اوقات مکن ضایع و تنہا بنشین + با یاد خدا +
اور اگر محبت الٰہی کی جوش مارا ہی کہ ہر دم ولولہ شوق قیامت انگیز ہی تو کسی مرد خدا کی تلاش کرو اور اپنا مدعا دلی اوس سے چاہو ۵
درراہ نیاز ہر دلی را دریاب + در کوی حضور مقبلے ادریاب + صد کعبہ آب و گل بیک دل نرسد + کعبہ چہ روی برو دلی را دریاب
مبتدی کیواسطے صحبت شیخ مفید تر ہی اور زیارت مزارات سے مبتدیکو کسی قسم کی تمیز یا نفع نہین ہوتی اور نفع
ہونا بھی دور از عقل ہی صدہا آدمی زیارت مزار پر انوار سے مشرف ہوتے ہین مگر عدم مناسبت کی سبب
کمالات باطنی اہل مزار سے قطعًا بی بہرہ و بی نصیب واپس آتے ہین جس طالب کا لطیفہ روح قوی ہووے اور
عالم امر سے مناسبت تام ہووے اوسکو زیارت مقابر مضایقہ نہین بلکہ زیارت اوسکے واسطے سود مند ہی کیونکہ
مناسبت روحی سے اہل مزار کی برکات سے اقتباس انوار کریگا حضرت خواجہ عبد اللہ احرار قدس سرہ فرماتے ہین
کہ مین چالیس دن تک حضرت علاؤ الدین عجدوانی رحمت اللہ کیخدمت مین رہا یہ بزرگ حضرت خواجہ بہاؤ الدین
نقشبند کے خلیفہ تھے مجھسے اور انسے چالیس روز اختلاط و ملاقات کا لطف رہا ایکدن کمال تصرف اور برکات
خواجہ بزرگ کا ذکر آگیا فرمانے لگے حضرت خواجہ بزرگ کا قول ہی جیتی بلی مرے شیر سے بہتر ہی ۵
تاکے بزیارت مقابر + عمری گذرانی ای فسردہ + یک گربہ زندہ پیش عارف + بہتر ز ہزار شیر مردہ
اور حضرت خواجہ علاؤ الدین عطار فرماتے ہین کہ حضرت خواجہ بزرگ فرمایا کرتے تھے کہ خدا سبحانہ تعالی کا مجاور
ہونا بہتر ہے مخلوق کی مجاور ہونے سے ۵ تو تاکے گور مردان را پرستی + بگرد کار مردان گرد ورستی
اگر ادراک باطنی خدا تعالی نصیب فرماوے تو بہتر ہے بے ادراک کوی لطف صحبت سے مزہ نہین دیتا اکابران طریقت کا
ادراک خواہ اس عالم مین خواہ اوس عالم مین ہوں بقدر تصفیہ لطوبی ہوتا ہی اور جس طالب کا قلب مصفی اور مجلی ہو
اوسکی طرف سب کوی مردان حق مین سے ذرا توجہ اور التفات فرماتا ہی تو موثر اور مدرک ہوتی ہی اور یہ بھی
ہوتا ہی کہ طالب کی نسبت جس قسم کی ہوگی اگر اوسی قسم کی نسبت سے شیخ بھی التفات فرماویگا تو وہ محفوظ ہوگا

وہ بے لطفی ہوگی مثلاً ایک شخص صاحب ذوق وشوق ہو اوسکی طرف کوئی اہل توحید نظر التفات فرماوے تو وہ نسبت ذوقی مٹ جاویگی ترقی اور عروج نکریگی بلکہ بدمزگی اور بے لطفی حالت کیوجہ سے ہمیں تنگ لاویگی اور جب نسبت توحیدی شیخ چندروز نظر افروز ہوگی پھر لطف دیگی۔ ایکروز میر عباس علی لدھیانوی کو ارشاد ہوا کہ قلندر صاحب قدس سرہ کے مزار پر مراقب ہوکر بیٹھو وہ جب بیٹھے اور وہانسے واپس حاضر حضور ہوئے فرمایا کہو صاحب کیا کیفیت دیکھی عرض کیا کہ قبلہ بیخودی طاری ہوئی اور پہلی کی نسبت بیکیفی زیادہ ہوگئی فرمایا نقل کہ بیجو باورہ جب اکبر بادشاہ کی محفل مین اول روز آیا اور اوسنے گانا شروع کیا تو کسی بزم کو ارکین سلطنت سے لطف نہ آیا جب چندروز اوسکی گانیکی مزہ سے کیف یاب ہوئے تب سب محو ہونے لگے ایسا ہی قلندر صاحب کی نسبت کا حال ہے تم اس لطف سے ابھی کیف یاب نہین تھے اسلئے بے کیفی ظہور مین آئی ایسا ہی وجد کا حال ہے کہ ابتداے طلب مین وجد زیادہ ہوتا ہے اور اوسط مین کم اور انتہا مین معدوم ایک شخص نے عرض کیا کہ شاہ سلیمان صاحب تونسوی رحمت اللہ علیہ کو ابتداء عمر مین وجد زیادہ ہوتا تھا اور ضعیفی مین قطعی نہین ہوتا تھا اسکی کیا وجہ آپنے فرمایا کوئلہ جب تک اندر باہر نہین دہکتا اوسمین چٹکنا اور دہوان دینا ہوتا ہے اور جب بالکل آگ ہوجاتا ہے تو پھر اوسپر چھائی ہونی شروع ہوتی ہے

ازنا رسیدہ نیست کہ صوفی کند خروش
سیلاب چون بہ بحر رود میشود خموش
از خموشی گوہر مقصود می آید بکف

ہیچ غواصی نکرد آنکس کہ باغین دم کشاد
تا صدف مہر خموشی نزند بر لب خویش
آب حوصلہ اش گوہر غلطان نشود

نشان مردم کامل عیار خاموشیست
رسد چو نامہ باخر سخن تمام شود
اَلْوَجْدُ فِي الْاَوَّلِ مَحْمُوْدٌ وَفِي

الْوَسَطِ مُسْتَحْسَنٌ وَفِي الْآخِرِ مَذْمُوْمٌ ۵ عمر با دوستی کہ او یکتاست
یک دمش را ہزار سالہ بہاست

ہر دم از نیک نیک خو گردد
یار اگر بد بود چو او گردد
با بدان کم نشین کہ بدمانی

خو پذیر ست نفس انسانی
صحبت ابلہان چو دیگ تہی ست
کز درون خالی از برون سیہ ست

عنان بدست فرومایگان مدہ زنہار
کہ در مصالح خود صرف می کنند ترا
جو کچھ ہوتا ہے سب مبدء فیاض سے

ہوتا ہے ہان اکابر دین کی عظمت کے لئے یہ واسطہ خدا تعالی نے قرار دیا ہے اس سے بزرگون کی عظمت اور شان معلوم ہوتی ہے اور طالب سمجھ جاتا ہے کہ یہ صاحب مزار اسوقت تک کہ سالہا سال گذرے اپنے اصلی حالت نفع اور فیض رسانی پر آمادہ ہین لیکن انسان کو ہر کام مین امداد و اعانت خدا تعالی سے ہی مانگنی چاہیے

بهر کار مدد خواهی از و خواه  که بهتر زین نیابی هیچ درگاه  بهر کاری خدا را یاد میدار
خدا را تا توی از یاد مگذار  کار خود را بخدا باز گذار  که نمے بینم ازین بهتر کار

آکابران طریقت کو اگرچہ خدا تعالی نے سب طرحکی قوت و طاقت مقبولیت عطا فرمائی ہی لیکن سب تابع حکم سرکاری ہین بلا مرضی سرکار دم نہین مارتی اور اپنی حاجات و مراد اور مدعا جو کچھ ہی سب خدا تعالی سی مانگتی ہین

تو از و وقت حاجت او را خواه  کو نماید بهر مرادت راه  گر مریدی جز او مرادت نیست
ور جز او خواهی این ارادت نیست  مرغ آن باغ صید این دانه ست  انچه کردی طلب درین خانه ست
هرچه اندر جهان او باشد  یا خود او یا ازان او باشد

نقل نواح کلکتہ مین ایک بزرگ دس بیگہ زمین کے معافی دار تھے بندوبست کے وقت حاکم بندوبست نے اوس معافی کا ضبط کرنا چاہا آپنے بددعا کی مر گیا دوسرا اوسکی بجا مقرر ہوکر آیا وہ بھی اسی آفت مین مبتلا ہوا اور مر گیا پھر تیسرا آیا وہ بھی نشانہ تیر بددعا ہوکے جام نوش اجل ہوا چوتھا اور آیا ذرا ہوشیار تھا اوسنی لوگون سے یہ سبب حکام کے جلد مرنیکا پوچھا لوگون نے بیان کیا کہ فلان فقیر بددعا کرتا ہی اس حاکم نے فقیر صاحب کو بلا کر تسلی و دلاسا دیکر کہا کہ بظاہر تعمیل حکم حاکم بالادست کرتا ہون اور ضبط کرتا ہون مگر یہ بھی مین وعدہ کرتا ہون کہ ضبطی سے چھوڑا کر یہ زمین آپکے حوالہ کر دونگا شاہ صاحب خاموش ہی اور اوسکے لیئے بددعا نکی حاکم نے چند روز مین سند معافی منگا کر شاہ صاحب کی نذر کی اور اونسی کہا کہ لو صاحب یہ سند آگئی مگر تین آدمی کی جان کا مواخذہ کسکے ذمہ رہا شاہ صاحب کو تاسف ہوا اور بعد غور کامل سمجھے کہ فاعل مطلق کوئی اور ہی ہم کون جو کسیکو مار ڈالین اور ہماری کیا خطا ہمسے مواخذہ ہو وہان بنظر ظاہر ہمسے غلطی ہوئی کہ ذراسی قوت لایموت کی غرض کے لیئے بددعا متواتر کی گئی رازق مطلق کو خود ہمارا خیال تھا کیا ضرور تھی کہ یہ تہمت ہمنے اپنے ذمہ لی

فراموشت نکرد ایزد دران حال  که بودی نطفه مدفون و مدهوش
روانت داد و طبع و عقل و ادراک  جمال و نطق و رای و فکرت و هوش
ده انگشت مرتب کرد بر کف  دو بازویت مرتب ساخت بر دوش
کنون پنداری ای ناچیز همت  که خواهد کردنت روزی فراموش
صد هزاران نیمها حق آفرید  کیمیایے همچو صبر آدم ندید
هین توکل کن ملرزان پا و دست  رزق تو بر تو ز تو عاشق ترست

پیغمبر کائنات مفخر موجودات صلعم کا شیوہ قدیمی یہی رہا کہ نہ کسیکو آپنے دست مبارک سے قتل کیا نہ کسی پر شمشیر چلائی نہ کسیکی لئے بد دعا کی ؎ خدا ہرچہ خواہد کند بندہ باش رضا پیش گیر و سر افگندہ باش
ہرچہ رود بر سرم چون تو پسندی رواست بندہ چہ دعوی کند حکم خداوند راست اور حرص و طمع دنیا بھی اچھی نہیں نہ موم بات ہی لالچی ذلیل ہوتا ہی حضرت ابوالحسن خرقانی رحمت اللہ علیہ کا قول ہی جب تو دنیا کا طالب ہی دنیا تجھ پر غالب ہی جب تو دنیا ترک کرے تو اسپر غالب ہی ؎ در طمع زین سگان مزبلہ بوے ہی کم از گربہ دست روی و بشوے
مور حرص از درون سینہ برآر زانکہ آن مور زود گردد مار
زچون اژدہاست مردم خوار باز داری تو از خودی راخوار
رواز ہوس تا کہ مردان راہ حق مہر انباعت از دل بے آرزو کنند
کون و مکان بزیر نگین قناعت ست مور مرا بملک سلیمان چہ حاجت ست
ایک پیپل کا درخت تھا اوسکو ہندو لوگ پوجا کرتے تھے ایک متقی آدمی کو خیال آیا کہ اس درخت کو کاٹ ڈالیے آدھی رات کیوقت کوہاڑی لیکر درخت کو کاٹنے کو مستعد ہوا اوسیوقت ایک خوبصورت عورت درخت سے نکلی اور اوسنے کہا اے شخص ایک اشرفی روز تو مجھسے لے لیا کر اور اس درخت کو کاٹنے سے چھوڑ دے متقی صاحب لالچ آگیا اور مان گئے اور ایک اشرفی لیکر اپنے گھر کو چلے گئے دوسرے دن اشرفی کی لالچ سے پھر آئے نہ عورت پائی نہ اشرفی پائی پھر ارادہ کیا کہ اس درخت کو کاٹ ڈالوں جب کوہاڑی اوٹھائی اوسیوقت درخت سے آواز آئی اے حریص خبردار کوہاڑی نہ مارنا ورنہ تیرا سر ساتھ ہی قلم ہو ویگا اوس روز خدا کیواسطہ بہ نیت دفع کرنے پرستش کی تو اوسکو کاٹنا چاہتا تھا اسلیئے ہمنے ایک اشرفی دیدی اور آج اشرفی کے لالچ سے تو کاٹنا چاہتا ہی کسی بزرگ کا قول ہی کہ دنیا دریا ہی کنارہ اوسکا آخرت ہی اور کشتی اوسکی تقوی اور آدمی سب مسافر

اشعار گر با خردی تو حرص را بندہ مشو در پای طمع خام سر افگندہ مشو
چون آتش تیز باش آن آب روان چون خاک بہر باد پراگندہ مشو

علاوہ تکلیفات امراض جسمانی کے بڑی تکلیف اور بے چینی اور بے آرامی انسان کو خواہشات گوناگون کی وجہ سے ہوتی ہی جسقدر خواہشات زیادہ اسیقدر تکلیفات زیادہ ہوتی ہین دوستان خدا رات دن اسیواسطہ جد و جہد کرتے ہین اور اپنی تن من کو تیار ہین کہ سوائے خدا اور کسی کی خواہش اور طلب نہ ہی کیونکہ سوا یاد و لو خدا کی اور کسی بات مین آرام نہین ہے

سر پر پیر ناگ تینون بہون سکھ ناہ　　کیا سکھ ہر کے بھگت مین کیا سکھ سنتون ماہ　　نا سکھ گھوڑی پالکی نا سکھ چھتر [illegible]
کیا سکھ ہری کی بھگت مین کیا سکھ سنتون ماہہ　　**نقل** سید کمال الدین حسن خوارزمی رحمتہ اللہ علیہ ایک عارف ربانی
اور کامل تھی ایک وزرا ایک امیرزادہ اونکی خدمت مین یہ نیت کرکے اپنے دلمین گیا کہ بزرگ آدمی ہین کوئی نصیحت
کی بات سنونگا جسوقت حضرت کیخدمت مین پہونچا آپکو از راہ باطن خود بخود اوسکی ارادہ و نیت کا حال معلوم ہوگیا

بندگان خاص علام الغیوب　　درمیان جان جواسیس القلوب
در درون دل درآید چون خیال　　پیش او مکشوف باشد سر حال
آنکہ واقف گشت بر اسرار ہو　　سر مخلوقات چہ بود پیش او
اندر آئینہ چو بیند مرد عام　　کہ بہ بیند پیر اندر خشت خام

آپنے اوسکو یہ نقل سنائی کہ ایک
امیرزادہ ایک کہنرانی پر عاشق ہوگیا ہر چند اوسنے اوسکی وصل کیواسطہ چارہ جوئی کی مگر کوئی صورت ملاقات
کی پیدا نہوئی تگ و دو کرتے کرتے اوسکو یہ معلوم ہوا عورت کا جو شوہر ہی اوسکو بھینس پالنے کا بڑا شوق ہی گویا
بھینسون پر عاشق ہی جو کوئی بھینس خوبصورت فربہ اوسکو نظر آتی ہی اوسپر مبتلا ہو جاتا ہی بدریافت اس
حال کے امیرزادہ ایک بھینس نہایت خوبصورت رنگدار موٹی تازی قیمتی لیکر اور ایک لنگوٹا باندھکر گوالی
وضع بناکر معہ بھینس اوسکی دروازہ آگی جا بیٹھا اور اوس عورت کے خاوند نے جو بھینس کو دیکھا تو فریفتہ ہوگیا
اور چاروں طرف سے بکمال شوق اوسکو دیکھنے لگا کبھی تو بھینس کیطرف دیکھتا کبھی امیرزادہ کیطرف اور
دلمین یہ کہتا کہ یہ کوئی غریب آدمی ہی معلوم ہوتا ہی اور بھینس بہت عمدہ اور بیش قیمت ہی اسکی پاس
کہان سے آئی ہی آخرکار امیرزادہ سے پوچھا کہ تو کون ہی اور یہ بھینس کسکی ہی اوسنے کہا کہ بھینس میری ہی
مجھے طریقہ صحبت عورت نہین آتا کوئی ایسا ہو جو اس بھینس کو لیلی اور مجھے سکھلادے اپنی بیوی کی پاس پہونچا دیا
اور کہا کہ تو اوسکو سکھلادے تو یہ بھینس ہاتھ آجاویگی عورت نے خاوند کے کہنے کو مان لیا امیرزادہ سے بھینس لیکر
اپنے گھر مین باندھ دی اور امیرزادہ کو اپنے گھر چھوڑ کر چلا گیا اور تین روز تک اوسکی گھر رہا اور پھر یہ کہا کہ اگر ایک
مہینے تک رہون تب واقف ہون اسبات کو سنکر کہنری نے کہا کہ اتنے عرصہ تک یہ بات نہین ہو سکتی بھینس
اوسکی واپس دیکر رخصت کر دیا جب یہ نقل شاہ صاحب فرما چکے تو اوس امیرزادہ کی دل مین یہ خیال آیا
کہ مین تو انکو مرد کامل سمجھکر نصیحت کی بات سننے کیواسطہ آیا تھا انھون نے مجھے کیا فحش نقل سنائی

وَاَخُوبَۃٌ بَعِیْدٌ مِنَ اللّٰہِ بَعِیْدٌ مِنَ الْمَلَائِکَۃِ قَرِیْبٌ مِنَ النَّارِ وَلَا یُسْتَجَابُ لَہٗ دَعْوَۃٌ
وَلَا یُقْضٰی لَہٗ حَاجَۃٌ وَلَا یَنْظُرُ اللّٰہُ اِلَیْہِ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ حدیث طُوْبٰی
لِمَنْ کَانَ فَقِیْرًا فِی الدُّنْیَا غَنِیًّا فِی الْاٰخِرَۃِ ؎ مبین حقیر گدایان عشق آلن را
شہان بے کمر وخسروان بے کلہ اند * گیرم کہ سریر تست زبلور وشیم ست * بنگش داند ہر آنکہ او را چشم ست
آن مسند قاقم وسمور وسنجاب * در دیدۂ بوریانشینان پشم ست * اگرچہ ہست بظاہر خراب درویشی
ز وصل گنج بود کامیاب درویشی * ترا ز دردسری آن جہان خلاص کند * اگرچہ تلخ بود چون گلاب درویشی
ترا بروز حساب این سخن شود معلوم * کہ بود سلطنت بے حساب درویشی * بشوے از دو جہان دست چون فقیر شوی
کہ ہست در رہ فقر این وضوی درویشی * ہمای فقر بہر کس نکند اقبال * وگرنہ نیست سر بے ہوا درویشی
دنیادار جس دنیا پر ناز کرتے ہیں اور مغرور ہوتے ہیں وہ سب فانی اور خواب خیال ہی رباعی
این عمر کہ بے تاب بہ بینی آن را * نقشے ست کہ برآب نہ بینی آن را * دنیا خوابی ست و زندگانی درویی
خواہیست کہ در خواب بہ بینی آن را * اگرچہ شاہ را روی زمین زیرنگین باشد * بدرگاہ فقیران بہر استمداد می آید
ز ابراہیم ادہم پرس قدر ملک درویشی * کہ طوفان دیدہ از آسایش ساحل خبر دارد * جو دولت سرمدی اور نعمت
ابدی خدای تعالی فقیر کو عطا فرماتا ہی بمقابلہ اوسکے دولت دنیا کی کیا حقیقت ہی مگر دنیاداروں کو وہ دولت
اندھے پن سے نظر نہیں آتی اگر اوس دولت کا ایک شمہ حال انکو معلوم ہوتا تو سلطنت روے زمین کو چھوڑ دیتے اور
خاکساروںکی خاک نشینی کو اور رنگ نشینی سلطنت دارین سمجھکر اونکی فیض کاشانہ پر تمام عمر جبین سائی کرتے
حق بات تو یہ ہی کہ اصل امیر اور بادشاہ وہی لوگ ہیں جو سلطنت دنیاے دون پر پشت و پا مارتے ہیں ؎
فقیری جس بنے کی گویا کہ اوسنے بادشاہی کی * جسے ظل ہما کہتے ہیں درویشونکا کمبل ہی * مرد خدا شاہ بود زیر دلق *
مرد خدا گنج بود در خراب * مرد خدا بحر بود بیکران * مرد خدا قطرہ بود بی سحاب * آن قصر کہ بر چرخ ہمے زد پہلو
بر در گہہ او شہان نہادندی رو * دیدیم کہ بر کنگرہ او فاختہ * بنشستہ ہمی گفت کہ کوکوکوکو * با گدایان در میکدہ ای سالک راہ
باادب باش گر از سر خدا آگاہی * بر در میکدہ رندان قلندر باشند * کہ ستانند و دہند افسر شاہنشاہی * اگرت سلطنت فقر ببخشند دل
کمترین ملک تو از ماہ بود تا ماہی * حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم دربارہ فضیلت فقرا فرماتے ہین ؎

حدیث اِنَّ اللهَ نَظَراتٍ یَنظُرُ اِلَی الفُقَرَاءِ کُلَّ یَومٍ خَمسَ مَرَّاتٍ فَیَغفِرُ لَهُم [illegible]
سَبعَ مَرَّاتٍ حدیث خَلَقَ الاَغنِیَاءَ مِن طِینِ الاَرضِ وَخَلَقَ الفُقَرَاءَ [illegible]
مِن طِینِ الجَنَّةِ فَمَن اَرَادَ اَن یَکُونَ فِی عَهدِ اللهِ فَاَیَّاکُمُ اللهَ در بارۂ حیات
بے ثبات دار نا پائیدار اور محبت اہل دنیا عمر خیام صاحب نے خوب فرمایا ہے ع دوش با عقل [illegible]
کشف شد بر دلم مسائل چند ؛ گفتم ای مایۂ ہمہ دانش ؛ دارم الحق سوال چند ؛ چیست این [illegible]
گفت خوابی است با خیال چند ؛ گفت از وی چہ حاصل ست بگو ؛ گفت درد سر و بال چند ؛ گفت این [illegible]
گفت چون یافت گوشمال چند ؛ گفتم اہل ستم چہ طائفہ اند ؛ گفت گرگ و سگ و شغال چند ؛ گفتم این [illegible]
گفت بیہودہ قیل و قال چند ؛ گفتم اہل زمانہ در چہ فن اند ؛ گفت در بند جمع مال چند ؛ گفتمش چیست [illegible]
ہفتہ عیش و غصہ سال چند ؛ گفتم اورا مثال دنیا چیست ؛ گفت زال کشیدہ خال چند ؛ گفتمش چیست [illegible]
گفت بند ست حسب حال چند ؛ شادی مطلب کہ حاصل عمر دمیست ؛ ہر ذرہ ز خاک کیقباد جمشیدیست ؛ احوال جہان [illegible]
خوابی و خیالی و فریبی و دمی ست ؛ این کہنہ رباط را کہ عالم نام ست ؛ آرام کہ ابلق صبح و شام [illegible]
بزمی ست کہ وا ماندہ صد جمشید ست ؛ قصریست کہ تکیہ گاہ صد بہرام ست ؛ دنیا دیدی ہر چہ دیدی ہیچ [illegible]
وان نیز کہ گفتی و شنیدی ہیچ ست ؛ سر تا سر آفاق دویدی ہیچ ست ؛ وان نیز کہ در خانہ خزیدی ہیچ [illegible]
بندی وہست اگر بمن راہی گوش ؛ از بہر خدا جامۂ تزویر مپوش ؛ عقبی ہمہ روز ہست دنیا یکدم ؛ از بہر دمی ملک ابد را مفروش
جہانتک ممکن ہو حرص و طمع بخل و حسد کینہ غضب عجب جو باتیں کہ شریعت اطہر میں مذموم اور ممنوع [illegible]
سالک و طالب اجتناب کرے اور اپنے آپ کو ظاہری صورت ارائی و ریا سے بھی پاک رکھے
ہیچ خود بین خدا بین نشود ؛ ہیچ خود دیدہ مرد بین نشود ؛ گر تو مرد شریعت دوئی [illegible]
یک زمان دور شو ز خود بینی ؛ آن زمان دان کہ در عالم ؛ نشود جز بخاک سیر شکم ؛ ہست نفس حریص [illegible]
گرگ یوسف درو فرشتہ خوار ؛ آن ہمہ خشم و ظلم و آز و سر ؛ وو دو دیو بند در نقاب غرور ؛ شہوت و خشم و آز و بخل و حسد
کبر و کین تو از درون جسد ؛ ہفت درد و زخ اند در پردہ ؛ عاقلان نام شان چنین کردہ ؛ مرد کو ہفت [illegible]
کے تو اند ز ہفت انجار ست ؛ ایکبار ارشاد ہوا سہل بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے بدبخت ہے

وہ شخص جسکو خدا علم دے اور توفیق عمل ندے اور توفیق عمل دے اور اخلاص نہ دے رباعی

از ساحت دل غبار کثرت رفتن ٭ خوشتر کہ بہرزہ دُرِ وحدت سفتن ٭ مغرور سخن مشو کہ توحید خدا

واحد دیدن بود نہ واحد گفتن ٭ یا مذہب اسلام کی پابندی کو ترک کرکے دوسرے طریقہ کے دین داخل

ہونا اور اوسکو آزادی سمجھنا یہ بھی بہت برا ہے ایک شخص پٹیالہ مین صبغت اللہ نام تھا اونھون نے

رنگین رام اپنا نام رکھا قشقہ کھینچا زنار باندھا اور کہا ۔ کافر عشقم مسلمانی مرا درکار نیست ٭ چندے

اسیطرح گذرے اتفاقاً ایک بزرگ وہان گئے اونھون نے میان صبغت اللہ رنگین رام کو دیکھکر فرمایا استغفراللہ

لاحول ولا تمنے یہ کیا کام کیا اسلام کی قید مین کیا نقصان پایا جو زنار کا پھندا گلے مین ڈالا ۔

سر بجہان لیے نکو نام شدی ٭ از مذہب کفر سوے اسلام شدی ٭ آخر چہ خطا دیدی از اللہ و رسول ٭ برگشتہ مرید برہمن و رام شدے

اسلام کی قید چھوڑنا اور کفر کی قید مین پڑنا کون سمجھ کی بات ہے جب ہر مذہب اور ہر ملت مین قید ضرور ہی ہے

اور جس بات کو اختیار کرو اوس اختیار کرنیکا نام قید ہے سب سے افضل یہی ہے کہ اسلام کی قید مین ہے

اور ارادت و عقیدت سے موحد ہووے توحید اسکا نام نہین کہ ارکان شریعت ترک کرکے موحد کہلاے

۔ قدم باید اندر طریقت نہ دم ٭ کہ اصلی ندارد دم بی قدم ٭ ایکبار ہم جب کوٹ پوتلے سے چلے تو راہ

مین ایک مندر ملا وہان ایک سادہو ملا بھجن گا رہا تھا ہمکو پسند آیا ٹھہر گئے پھر نماز پڑھی سادہو بولا میان صاحب

تم آزاد مشرب معلوم ہوتے ہو یہ نماز کی علت کیون لگا رکھی ہے ہمنے کہا ہمکو نماز کی علت لگی ہے تمکو

پوجا کی خالی دونون مین سے کوئی نہین ہے تم گھنٹہ ہلاتے ہو ہم تسبیح پھیرتے ہین

خط اور ا ہر کہ برگردن بہ بست آزاد نیست ٭ خطہ گر خطبہ او سر کشد آباد نیست

نامہ تحقیق را بے مہر او عنوان نشد ٭ خانہ توحید را بے مہر او بنیاد نیست

رسائی نیست ہاں سر منزل او کفر و ایمان را ٭ کہ کعبہ و دیر سنگ رہ بود گبر و مسلمان را

مے خوارہ بہے خوش ست و خونخوارہ بجون ٭ کُلُّ حِزْبٍ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُونَ

منہ چشم خرد در ہر خس آخر ٭ رسول اللہ ترا رہبر بس آخر ٭ حدیث نفس و تزریق ست تمیز ٭ زجان و دل رکاب مصطفے گیر

جہانتک ہوسکے انسان دلکو زنگ تعصب سے پاک کرے اور دل صاف و مجلی رکھے تا کہ انوار حق نظر آوین

نقل یوسف علیہ السلام کا ایک دوست مدت کے بعد ملنے کو آیا آپنے پوچھا کہو صاحب مدت کے بعد آئے ہمارے
واسطے کیا تحفہ لائے اوسنے جواب دیا آپ کے لایق مجھے کوئی تحفہ نہین ملا ہان آپکو آپکی واسطے تحفہ سمجھکر ایک
آئینہ رونما لایا ہون ؎ آئینہ آوردمت ای روشنی ؛ تا چو بینی روی خود یادم کنی ؛ آئینہ برون کشید او از بغل
خوب آئینہ باشد مشتغل ؛ آئینہ دل چون کنی صافی و پاک ؛ نقش ہا بینی برون از آب و خاک ؛ دلکی آئینہ مین ہے تصویر یار
جب ذرا گردن جھکائی دیکھلی ؛ ایک مرتبہ فرمایا اہل معرفت دو قسم کے ہین ایک تو وہ ہین کہ جو مشاہدہ
حق کا خلق مین ساتھ صفات او رصورتہاے رنگارنگ کے کرتے ہین اور وہ ایسے مشاہدہ کرتے ہین
جیسے طلا کا مشاہدہ زیورہاے رنگارنگ مین ہوتا ہی اور شکر تری کو شیرینی ہاے مختلفہ مین دیکھتے ہین
یا پنبہ کو پارچہ ہاے گوناگون مین پانی کو حباب مین ژالہ اور برف مین یا چوب کو صورتہاے مختلف مین
یا خاک کو آوند مین اور دوسرے وہ ہین جو مشاہدہ کرتے ہین حق کا خلق مین اور خلق کا حق مین یعنی ذات
کا صفات مین اور صفات کا ذات مین جیسے تخم درخت مین اور درخت تخم مین ایسی عارف کو صفائی بوجہ
اتم حاصل ہوتی ہی حضرت علی مرتضی کرم اللہ وجہہ کا قول ہی مَا نَظَرْتُ فِی شَیْءٍ اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ
فیہ ؎ برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ؛ ہر ورقی دفتریست معرفت کردگار ؛ رخسار تو بے حجاب دیدن نتوان
دیدار تو بے نقاب دیدن نتوان ؛ مادام کہ در کمال اسراف بود ؛ چشمہ آفتاب دیدن نتوان
گر جہان صورت ست و معنی دوست ؛ در بمعنی نظر کنی ہمہ اوست ؛ حضرت ابو سعید خراز فرماتی ہین
اول مقام معرفت کا تحیر ہے بے نیازی کے ساتھ پھر سرور ہے وصل کے ساتھ پھر فنا ہی اطلاع
اور آگہی کے ساتھ پھر بقا ہی اس رتبہ سے بالا مخلوق مین کوئی نہین ہو سکتا اور جس شخص کے دل مین
معرفت نے قیام کیا وہ دونو جہان مین سوا ذات حق کے نہ کچھ دیکھتا ہی نہ سنتا ہی نہ کیسیکی طرف سوائے
اوسکے مشغول ہوتا ہی نقل ایک پادشاہ نے نقاشان چین اور مصوران روم کو بلوایا نقش و نگار
دکھانیکا حکم دیا ایک طرف نقاشان چین نے اپنی صنعت شروع کی اور دوسری جانب مصوران روم
اپنی اوستادی کرنے لگے رومیون نے صرف دیوار پر مصالحہ لگا کر ایسا مصفی و مجلی اوسکو بنایا کہ آئینہ
بن گیا اور چینیون نے ہزارہا نقش و نگار بنائے جب آپس مین سے پردہ اوٹھا جو چینیون کا نقش و نگار تھا وہ

خودبخود سب اوسکی بن کہائی دینے لگا اور وہی مورد انعام فراوان ہوگویا چینیوں کو شہود و نمود نقش یک رنگا رنگ مین یعنی صفات مین کمال تہا اور رومیون کو معاینہ اور مشاہدہ ذات وصفات دونونکا نصیب تہا معرفت کمال کی جڑ ہی جسکو خدا پاک نصیب کرے زہی قسمت او زہی مقدر لیکن معرفت کا حصول محال در محال ہی قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم مَنْ عَرَفَ اللّٰهَ كَلَّ لِسَانُهٗ وَمَا عَرَفْنَاكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ حقیقت مین معرفت ورای قدر ورای ادراک ہی لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِكَ موجود ہی حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے سُبْحَانَ مَنْ لَا یَجْعَلُ سَبِیْلًا اِلٰی مَعْرِفَتِهٖ اِلَّا بِالْعَجْزِ عَنْ مَعْرِفَتِهٖ لَا عَجَبَ كَیْفَ وَلَا كَیْفَ اَیْنَ عَرَفَهٗ وَلَا اَیْنَ لَا یَعْرِفُ الْحَقَّ اِلَّا الْحَقُّ آفتاب آفتاب سے پہچانا جاتا ہی علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہین عَرَفْتُ رَبِّیْ بِرَبِّیْ ع عارف و معروف بمعنی یکیست آنکہ خدا را بشناسد خداست ؎ پروانہ چون در آتش افتاد سوخت خود را ؎ گویدیہ اَلسَّتُم من لبیک از زبان آتش جسکو کیف حاصل ہوا وہی مستغرق معرفت ہوا حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتی ہین مَنْ عَرَفَ اللّٰهَ تَعَالٰی عَزَّ وَجَلَّ هَانَ عِنْدَهٗ مَا سِوَاهُ اور فرماتے ہین نَفْسُ الْعَارِفِ مَیِّتٌ بِالْاِضَافَتِ اِلٰی نُفُوْسِ الْخَلْقِ مُطْمَئِنَّةٌ سَاكِنَةٌ اِلٰی وَعْدِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ نقل ایک روز حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سرور کائنات کے پاس تشریف لائے اور آپ وسعت عرفان مین نور در نور و ظہور در ظہور تہی جب حضرت عائشہ نے سلام کیا فرمایا مَنْ اَنْتِ فَقَالَتْ اَنَا عَائِشَةُ قَالَ مَنْ عَائِشَةُ قَالَتْ بِنْتُ صِدِّیْقٍ فَقَالَ مَنْ صِدِّیْقٌ قَالَتْ رَفِیْقُ مُحَمَّدٍ قَالَ مَنْ مُحَمَّدٌ فَسَكَتَتْ وَتَحَیَّرَتْ اگر یہ جواب محمد کے حضرت عائشہ صدیقہ فرماتین رسول اللہ یہی جواب سنتے کہ مَنِ اللّٰهُ وَهُوَ اَنَا بلے اَنَا بس اسکا نام ہی اَلْمَعْرِفَةُ نِسْیَانُ الْحَقِّ بِالْحَقِّ اور نسیان الحق علامت كَشْفُ الْحَقِیْقَةِ بِالْحَقِّ لِلْحَقِّ ہی ہر چیز مین ہر شی مین ظہور ذات موجود ہی ہر شان وہر صفت مین تجلی ذات جلوہ گر ہی ع اعیان حروف در صور مختلف اند ؎ لیکن ہمہ ذرات الف مؤتلف اند از روے تعین ہمہ با خود غیر اند ؎ از روے حقیقت ہمہ عین الف اند ؎ مذہب اہل کشف وارباب خرد

سارلست احد در ہمہ اجزای عدد ؛ زیراکہ عدد گرچہ پر دنست زحد ؛ ہم صورت ہم مادہ اوہست احد
تحصیل وجود ہر عدد از احدست ؛ تحصیل مراتب احد از عددست ؛ عارف کہ زفیض روح قدسش مددست
ربط حق وخلق ہمچنین معتقدست ؛ حضرت ابوالحسن خرقانی کا ارشاد ہی کہ خداتعالی اولیا کے دل مین
نور بینائی عطا فرماتا ہی پھر اوسپر اور بینائی دیتا ہی پھر بعد چندی اور بینائی دیتا ہی آخر ہمہ تن
بینائی خدا بنجاتا ہی حضرت خواجہ سری سقطی کا قول ہی کہ عالم کا راہ پنجگانہ نماز باجماعت اور
زکوۃ اگر مال ہوا اور خواص کا راہ یہ ہی کہ تمام دنیا پر ٹھوکر مارے اور قطعًا دنیا کی طرف مشغول نہو
ملک خدا مین بار روآباد ہین تو ہم ہین ؛ تعمیر وجہان کی بنیاد ہین ہم ہین ؛ دیکھا پرکھ پرکھ کی اختر ڈرا
نظر سیہ ؛ گر نقد ہین تو ہم ہین نقاد ہین تو ہم ہین ؛ ظہور ذات مین عارف اور غیر عارف یکسان ہین
اور نحن اقرب الیہ من حبل الورید کا معاملہ سب کے ساتھ مین اور بحکم ہو معکم اینما کنتم قرب حق
کا ساتھ تمام مخلوق کے ہی مگر جو قرب عشق سے پیدا ہوتا ہی وہ محض اولیاء اللہ کو حاصل ہوتا ہی
یہ قرب قرب خاص کہلاتا ہی عارف بیدار ہی اور تمامی خواب غفلت مین سرشار طالب کو خواب
غفلت سے بیدار ہونا چاہیے اور دیدہ باطن کو کسی کامل کی نظر التفات سے کھولنا چاہیے
ایکبار ایک طالب نے حضرت قبلہ وکعبہ کی خدمت مین عرض کیا کہ فقرای ہنود مین مثل اہل اسلام
فیض رسانی کا سلسلہ جاری ہی یا نہین آپنے فرمایا کہ جو لطائف ستہ صوفیہ کرام اسلام مین ہین
وہی فقرای ہنود مین ہین اور ذات کا ظہور تمام جہان مین ایک حالت پر ہی آفتاب کی روشنی سے
کوئی جگہ خالی نہین ہوتی ابر کی بارش مین باغ اور ویرانہ برابر ہی ایک مرتبہ ایک بزرگ نے
ہمکو بتلایا کہ تم گیارہ سو بار یاحی یاقیوم پڑھکر مراقبہ کیا کرو مگر تمکو اجازت خاص ہی اور کسی پر ظاہر
نکرنا جب اسکا پڑھنا شروع کیا پڑھنے کے وقت ایک وجود اپنے وجود کی سامنے موجود ہوتا تھا
اور اس ورد کو پڑھتے رہتے تھے اور اوسکو دیکھتے رہتے تھے ایک دن حضرت حبیب اللہ شاہ صاحب
رحمت اللہ علیہ سے اوسکا ذکر کیا اونھون نے فرمایا کہ ہمکو بھی اجازت دو جو اونکو بتلادیا تو وہ خاص
اوسکی زایل ہوگئی یہ بات ظاہر ہی کہ ورد وظائف ذکر شغل دعا ثنا پڑھنا اجازت سے زیادہ

مفید ہی اور اجازت بھی دو قسم کی ہوتی ہی ایک اجازت عام ایک اجازت خاص جسکے لیئے طالب کو اجازت
عام حاصل ہی اگر اوسکو کسی اور کو بتا وے تو اوسکا اثر زائل نہین ہوتا اور جس چیز کی اجازت خاص ہو تو
دوسرے کے بتلا دینے مین وہ اثر نہین رہتا طالب کو چاہیئے کہ اگر کوئی بزرگ کسی خاص چیز کی اجازت
خاص دے تو وہ کسیکو نہ بتا وے اور اجازت دینے کی بھی کئی صورتین ہین اول یہ ہی کہ شیخ کامل از راہ
بطون یہ بات دریافت کرے کہ فلان ذکر یا شغل یا دعا اوسکو سودمند ہوگی اور کچھ ضرر اوسکے پڑھنے سے
اوسکو نہوگا یا شیخ کو از طرف حق حکم ہووے کہ فلان طالب کو فلان چیز کی اجازت دو تو اوس صورت مین
دونون طرح اجازت دینا سودمند ہوتا ہی اور اس اجازت کو بظاہر شیخ دیتا ہی اور بباطن نگران حال
رہتا ہی اور از راہ باطن مدد سے مستفیض رکھتا ہی اس حالت مین نفع پر نفع نصیب ہوتا ہی اور کوئی ضرر
و نقصان عاید نہین ہوتا دوسری صورت یہ ہی کہ طالب بلا ارادہ شیخ کی اپنی طرف سے کسی چیز کی خواہش
کرے اوسکی اجازت دینا اگر شیخ اوسکے مناسب حال اور موافق مزاج سمجھے تو یہ بھی سودمند ہی اور تیسری
صورت یہ ہی کہ نہ شیخ کو از طرف حق اجازت ہو نہ شیخ کا ارادہ دینی اجازت دینے کا ہو اور طالب اپنے
ارادہ اور خواہش سے حصول اجازت کا اصرار کرے اور شیخ بہ مجبوری اجازت دیدی تو یہ اجازت کارگر
اور سودمند نہین ہوتی ایسی صورت مین نہ شیخ بطون سے استعانت کرتا ہی نہ اوسکا نگران حال رہتا ہی
ایسی اجازت سے بہرہ یابی اور فیض نہین ہوتا بلکہ احتمال نقصان ہوتا ہے چوتھے صورت یہ ہی کہ نہ تو اجازت
دینے والے کو اس بات کا علم ہی کہ اس چیز کا پڑھنا مفید ہوگا یا مضر پڑیگا اور نہ پڑھنے والے کو اسات کی
تمیز ہے کہ اسکا پڑھنا کیسا ہی اور اجازت دیدی تو یہ اجازت اندھی تیر انداز کا تیر ہی اگر نشانہ پر لگ گیا
بہتر ورنہ خدا جانے کہان لگے سو طالبونکو نہ لی اجازت شیخ کامل کسی چیز کا پڑھنا اچھا ہی نہ از کا افشا کرنا
بہتر ہی جہانتک ممکن ہو ضبط اسرار مین ساعی رہین اور جو کچھ کرین با جازت شیخ کامل کرین ہر شخص
کی بتائی ہوئی چیز کا پڑھنا بھی اچھا نہین ہی انسان کو اللہ تعالی نے عقل عجب جوہر عطا کیا ہی او
انسان کو عجب چیز پیدا کیا ہی جس طرف کو یہ میل کرتا ہی اور جسکا تصور اور خیال دلمین بندہ جاتا ہی
اور پختہ ہو جاتا ہی تو زندگی تو در کنار بعد مرگ بھی وہ خیال نہین جاتا گویا عین اوسکا ہو جاتا ہی

دیکھو خواب میں جو خیال دکھائی دیتے ہیں اکثر وہی ہوتے ہیں جو دن کے خیالات ہوتے ہیں تو ایسے
ہی جو خیالات حق کی یاد بود کے انسان کے دل میں پیدا ہو جائیں تو پھر کیونکر وہ لطف نہ دینگے رباعی
گر در دل تو گل گذرد گل باشی ÷ ور بلبل بیقرار بلبل باشی ÷ تو جزوی او کل ست گر روزی چند ÷ اندیشۂ کل پیشہ کنی
کل باشی ÷ مولانا جامی رحمت اللہ علیہ فرماتے ہیں - آدمی ز اصل و فطرت آمد صاف ÷ انصاف
قابل ہمہ اوصاف ÷ ہر صفت را کہ میشود طالب ÷ میشود بر نہاد او غالب ÷ گر بجوئی فرشتہ آرد روی ÷
زود گردد فرشتہ سیرت خوی ÷ ور زند فعل دیو از وی سر ÷ شود از فعل بد ز دیو بتر ÷
جہد کن جہد تا بعالم دل ÷ ملکات ملک کنی حاصل ÷ نسپاری عنان بحیلۂ دیو ÷ نشوی کارخانۂ دد و دیو ÷
از ہواہای نفس خود وا کن ÷ ہر صفت را بضد مداوا کن ÷ گر بخیلی بجود کوش و کرم ÷ بدل نا رسیده ساز درم ÷
ور بہی بادہ شوخ رسند ÷ جز قناعت شعار خود مپسند ÷ نفس تو گر ز نطق یابد قوت ÷ لب ببند از سخن بمہر سکوت ÷
ور ز خاموشیش نصیب افتاد ÷ بایدت لب بگفتگو بکشاد ÷ گفت گوی کلید صدق و صواب ÷ نگردد مزید حجاب ÷
گر کند عقل و شرع حکم سخن ÷ تو بطمع ہوا خموش مکن ÷ ور نباشد سخن فروشی خوش ÷ رخت ساحل خموشی کش ÷
جہاں تک امکان ہو انسان حق تعالیٰ کیطرف رجوع کرے اور اثبات حق اور نفی غیر میں مواظبت
اور مداومت بہم پہونچاوے اور راز رو ظاہر و باطن یقین واثق پیدا کرے کہ سوا ذات حق اور
کوئی موجود نہیں بلکہ سب خیالات فاسد اور باطل ہیں اور اس مرتبہ کو پہونچکر وصل کا لطف
حاصل کرے تمامی ہموم اور غموم سے نجات پاوے یہاں بھی خرم و شاد ہر غم سے آزاد بسر کرے
بعد مرگ بھی بیخوف و خطر شادان و فرحان رہے ؎ سوی مرگ است خلق را آہنگ ÷
دم زدن گام روز و شب فرسنگ ÷ از ثری تا باوج اثیر ÷ ہمہ میرند شاہ و میر و فقیر ÷
ہستی حق زوال نپذیرد ÷ آنکہ مرگ آفریدہ کے میرد ÷ جز دو رنگی نشد ز مرگ ہلاک ÷ مرد یکرنگ را ز مرگ چہ باک ÷
در جہانی کہ عقل و ایمان است ÷ مردن جسم زادن جان است ÷ دشمن جان تن است خاکش دار ÷ کعبۂ جان ... پاکش دار ÷
اور اگر اس عالم میں یہہ صفت انسان میں پیدا نہوئی اور خیالات نفسانی و لذات انسانی میں
مقید رہا تو سوائے زحمت و حیرانی اور پریشانی کے کیا نتیجہ ہوگا یہاں بھی پریشان رہا اور بعد

مرگ بھی مبتلا آلام ہو جس خیال میں انسان ہوتا ہے اوسمین استغراق رہتا ہے ﴿ بیت

| | |
|---|---|
| مپندار اینکه حسرت زدل عاشق رود هرگز | چو میرد مبتلا میرد چو خیزد مبتلا خیزد |
| چو بعد از مرگ من بینی گیاه بر گور من رسته | نوشته نام تو جانان بهر برگ گیاه خیزد ﴿ |

نقل ہے ایک بھروپیہ نے کسی امیر سے یہہ وعدہ کیا کہ جب میں دہوکا کہاونگا تو سونے کے
کپڑے اور دوشالہ تجکو انعام دونگا بہروپیہ نے اس لالچ میں طرح طرح کے کرتب کہائے مگر دہوکے
میں امیر نہ آیا اور بہروپیہ ناکام رہا ﴿ بیت مردان باشد کہ باشد شناس ﴿ ناشناشند شاہ را در ہر لباس ﴿
ناچار بہروپیہ نے ایک جوگی سے کپالی چڑہانا سیکہا اور شہر سے باہر ایک کٹی بنالی اور اس خیال سے
اپنی کٹی کے چار طرف سے دروازہ بند کرادیے کہ جب میری درویشی کی شہرت ہوگی اور یہہ امیر بھی
مجکو دیکہنے آویگا تو دہوکا کہاکر انعام دیگا خدا کی قدرت امیر نے کچھہ اسطرف توجہ نکی اور شہر گردش
فلکی سے ویران ہوگیا سو دو سو برس کے بعد جب پہر وہ شہر آباد ہوا اور کسی شخص نے اوس کٹی کو
ڈہایا تو بہروپیہ اوسکے اندر سے برآمد ہوا نہ زندہ معلوم ہوتا تہا نہ مردہ خلقت کا ہجوم ہوا ایک
جوگی بھی وہاں آگیا اوسنے پہچانا کہ یہہ مردہ نہیں ہے کپالی چڑہائی ہوئے ہے اوسنے اپنے قاعدہ کے
موافق اوسکی روح اوتاری اور وہ ہوش میں آیا ہوش میں آتے ہی غل مچایا کہ لاؤ کپڑے کی
جوڑی اور میرا دوشالہ لوگ حیران ہوئے سب نے پوچھا تب اوسنے قصہ بیان کیا داناؤں کو
حیرت ہوئی تجربہ کاروں نے سمجہا ﴿ بیت حشر تو صورت اعمال تست ﴿ آنچہ ودیدی نیک بد احوال تست ﴿
پس جو متوجہ ذات حق ہیں اونکو بھی بعد مرگ وہی ہیان اور وہی خیال ہیگا جو یہان تہا اور کوئی
طاعت عبادت ذکر شغل اس سے بہتر نہیں ہے کہ انسان متوجہ الی اللہ ہو ورنہ بغیر اسکے سب طاعت
رایگان اور بے سود ہے ﴿ بیت درخلوت دل تا نبود الفت توحید ﴿ حق را نتوان یافت بآن قیام و قعود ﴿
ہر کس ندارد بجہان مہر تو در دل ﴿ حقا کہ بود طاعت و صنایع و باطل ﴿ نقل امام محمد غزالی رحمۃ
اللہ علیہ کے بہائی امام صاحب کے پیچہے کبہی نماز نہیں پڑہتے تہے ایک دن امام صاحب نے اپنی والدہ سے
شکایت کی والدہ نے اونکو سمجہایا اور نماز میں امام صاحب کے پیچہے کہڑا کرایا جب ایک رکعت پڑہکر فارغ

ہوئی تو نیت توڑکر علیحدہ ہو گئی امام صاحب کو اور زیادہ رنج ہوا اور والدہ سے شکایت کی انہوں
نے حضرت احمد غزالی سے سبب پوچھا کہ تم نے کیون نیت توڑی اور کیون علیحدہ ہو گئے عرض کیا
کہ بھائی صاحب نماز مین حیض و نفاس کے مسائل کیطرف متوجہ تھے اور متوجہ الی اللہ نہ تھے اسلئے مینے نیت
توڑدی۔ **نظم** قبلہ چون یافتی دستی برآر + دست خود یعنی ز دون حق بدار + گر تو بہر گوئی طاعت از
ہم ز عجز خویش خم زن چون فلک + اختیار خود برون کن از وجود + تا بیابی نقد اسرار وجود +
چون برآوردی سر از سر گیر کار + سہو خود را سجدۂ سہو بیار + دولت ہر دو جہانت دادہ اند +
پنج نوبت بہر آنت دادہ اند + والدہ نے فرمایا سبحان اللہ ان پر طعن کرتے ہو تم ان کے قلب
کیطرف متوجہ تھے تمکو بھی توجہ الی اللہ حاصل نہ تھی دونون سے عبادت خالص نہین ہوئی اور
ما و منی موجود ہے اور ما و منی مذموم ترین بات ہے ؎ تا تو ئی از خدا نہ یابی بو + خود نباشی خدا بیابد رو +
قرب حق دوری تست از بود خویش + بے زبان خود بیابی سود خویش + **نقل** سید حسن رسول نما
ایکروز سید صاحب رحمۃ اللہ کی زوجہ نے آپ سے کہا کہ مجھے سرور کائنات کی زیارت کرادو فرمایا عمدہ
صورت سے بناؤ سنگار کر و غسل کر و پاک و طاہر ہو زوجہ نے تعمیل ارشاد کی اس عرصہ مین زوجہ
کے بھائی تشریف لائے سید صاحب نے اونسے ظریفانہ طور پر فرمایا آج تمہاری ہمشیرہ نے عالم ضعیفی
مین کیا بناؤ سنگار کیا ہے بھائی نے بہن سے کہا یہ کیا بہروپ ہے اس عمر مین اور یہہ سامان انہونکی
سنکر او ناراض ہو کر کپڑے چاک کئے اور سب سامان دور کیا اور غم اور غصہ کی حالت مین لیٹ
رہین اوسوقت زیارت سے مشرف ہوئی اور خوش ہو کر فرمانے لگین یہہ کیا اسرار تھا آپ نے ارشاد
فرمایا کہ پہلے تم ہمکو حقیر جانتی ہین اور خودی اور خود نمائی کی بو تم مین باقی تھی آج اس ترکیب سے
خودی دور ہوئی اور یہہ رتبہ تمکو نصیب ہوا دنیا مین خودی سب سے بری بات ہے نہایت بری ہے ؎
تا خود نکند فانی صوفی نشود صافی + اثبات بجو کردم از نفی خود الا راہ + دل چون خالی شد از خیال خودی
حرم خاص کبریا باشد + گر بادشہ ہمہ جہانی ہیچی + ور عالم و فاضل زمانی ہیچی + حضرت علی کرم اللہ
وجہہ کی خدمت مین ایک شخص مکان کا قبالہ لکھوانے کو آیا آپکی نظر مین چونکہ دنیا اور مال متاع دنیا

باب بیچ تہا اسپر یہہ عبارت لکہدی - ہذا ما اشتری میت من میت واری فی بلدۃ المذنبین
سکنتہ الغافلین الحد الاول منتہی الی الموت والثانی الی القبر والثالث الی الحساب و
الرابع اما الی الجنۃ واما الی النار ۔ ترجمہ یہہ وہ شی ہے کہ خریدا ہے مردہ نے مردہ سے گہر بیچ شہر
گنہگاروں کے اور بیچ مسکن غافلوں کے حد اول منتہی ہے طرف موت کی اور حد ثانی طرف قبر کی اور حد تیسری
طرف حساب کی اور چوتہی حد طرف جنت کی یا نار کی ۔ نظم ۔ اگر مملکت ز ماہی تا بماہ است ۔
سرانجامت بدین دروازہ راہ است ۔ چو بربندند ناگاہت تخدان ۔ ہمہ ملک جہان ہیچ از تخدان ۔
اگر فریدون ور افراسیابی ۔ درین دریا تو ہم یک قطرہ آبی ۔ جہان خلق در غرقاب خون اند ۔
کہ میداند کہ زیر خاک چون اند ۔ نقل عرس ایک روز جناب منشی فضل رسول صاحب نے
عرض کیا کہ یہہ رسم عرس جمیع بزرگان دین مین جاری ہے اسکا کون موجد ہے اور کسنے جاری
کی ہے فرمایا کہ یہہ رسم حضرت فضیل عیاض رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ سے جاری ہوی ہے موجد اسکے
حضرت فضیل عیاض ہین مطلب اصلی یہہ تہا کہ اس تقریب سے دو چار یا زیادہ جو بزرگ اہل باطن
ہون ایک جگہہ فراہم ہون تاکہ فیضان کی ترقی ہو اور ایک کی دوسرے کے فیضان صحبت سے
عقدہ کشائی ہو جیسے ایک جگہ بجای ایک شمع کے دو چار شمع روشن ہون تو روشنی زیادہ ہوجاتی
ہے اور ایک شمع کی روشنی سے دوسری شمع کی تاریکی جاتی رہتی ہے ۔ ہر کہ آمد بران مزید کرد والا
معاملہ ہے اور اسی موقع پر ذکر سماع اور وجد اور حال کا آیا فرمایا کہ حال اور ہے اور وجد اور ہے وقت
سماع کے جو حالت وارد ہوتی ہے اسکو وجد کہتے ہین کہ جیسے خواجہ قطب الدین بختیار اوشی کاکی رحمۃ اللہ
علیہ کو ہوتا تہا کہ جسوقت یہہ شعر پڑہا جاتا تہا شعر کشتگان خنجر تسلیم را ۔ ہر زمان از غیب جانی دیگر است ۔
ایک مصرعہ پر خواجہ صاحب جان بحق ہوجاتے تہے اور دوسرے پر پہر بحالت اصلی آجاتے تہے خواجہ صاحب صاحب
وجد ہے اور اہل وجد اسکو کہتے ہین جسکی ہستی ہستی حق مین فنا ہوکر مرتبہ فنا فی اللہ کو پہونچ گیا ہو اور جو اس
مرتبہ تک نہ پہونچا ہو اور ہستی اوسکی قایم ہو وہ اہل وجد نہین کہلاتا اوسکو واجد کہتے ہین اور فی زماننا بعضے آدمیون
پر رشا ہے کہ جسکو وجد کہتے ہین وہ تو اونپر وارد نہین ہوتا صرف نقالونکی طرح بزرگونکی نقل اتارتے ہین

**نقل** پیران کلیر میں سماع ہو رہا تہا اور بعض آدمی حال کہیل رہے تہے ایک بزرگ رسول
شاہی طریقہ کے معہ اپنے چند مریدون کے موجود تہے ہم بہی تہے ایک مرید نے پیر سے پوچہا کہ یہہ لوگ
جو کودتے پہاندتے ہین کیا کرتے ہین پیر نے جواب دیا کہ یہہ اپنے بزرگون کی نقل اوتارتے
ہین اوسنے کہا کہ مین بہی نقل اوتارونگا اونہون نے کہا کہ اگر تیرا دل چاہتا ہے تو تو بہی نقل اوتار
غرض وہ بہی کود کر اون مین جا ملا اور اسی طرح کود پہاند کرنے لگا اتفاق سے اوسی وقت
ایک شخص شیرینی تقسیم کرنے کو لایا وہ مرید اوسی حالت مین مجلس سے نکلکر شیرینی تقسیم کرنیوالے
سے کہنے لگا کہ میرا حصہ بہی رکہنا یہہ کہکر پہر مجلس مین شامل ہو گیا اصل حد جسکو کہتے ہین اوسکا وارد ہونا
اور چیز ہے صدہا مین سے کسی پر ہوتا ہے اور نقل اوتارنے کو بہی لیاقت چاہیے نقل اوتارے تو ایسی
اوتارے کہ اصل کے مطابق ہو جاوے **نقل** کسی بادشاہ نے نقالون کو یہہ حکم دیا کہ دن کو شیر کی
نقل مطابق اصل بناو نقالون کو تردد ہوا نقالون مین ایک شخص جو ڈہولک بجایا کرتا تہا مرد
کامل تہا اور نقالون کو اونکی حالات و کمالات باطنی کی کچہہ تمیز نہ تہی اپنا حال چہپانے کے واسطے اس پیرایہ
مین رہتا تہا اوسنے نقالون سے کہا کہ تم کچہہ فکر مت کرو خدا کارساز ہے کل کو دیکہا جاویگا جب اگلے
دن سب بادشاہ کی خدمت مین حاضر ہوئے اور شیر کی نقل کا موقع آیا اوس ڈہولک بجانیوالے نے
کہا کہ میرے اوپر چادر ڈالدو چادر ڈالتے ہی اوسکے اندر سے وہ شخص بعینہ شیر غران بنکر نکلا اور شیر کی طرح
دوڑنے لگا حاضرین محفل پر اوسکی ہیبت چہا گئی بادشاہ کا بیٹا بہی اوس محفل مین موجود تہا اوسکو
ایک ایسا تہپڑ مارا کہ وہ مر گیا بادشاہ کو بڑا رنج ہوا وزیر نے بادشاہ کی تسلی کی اور کہا کہ یہہ کوئی مرد خدا
ہے اب حضرت عیسی علیہ السلام کی نقل کا حکم دیجیے چنانچہ بادشاہ نے حکم دیا کہ عیسی علیہ السلام ہو وہی ڈہولک
والا کوٹہری مین گیا اور ایک پیر مرد بزرگ صورت عمامہ سبز سر پر اور عصا ہاتہہ مین لیکر بر آمد ہوا اور قم باذن
اللہ پڑہتہ کہکر شہزادہ پر ہاتہہ پہیرا شہزادہ زندہ ہو گیا ۔ ؎ نازم برین کہ کار مسیحا نمودہ ۔ آب بقا زدی
تو برین مست تشنہ خوان ۔ **نقل** ایک دن ایک شخص نے عرض کیا کہ حصول معرفت و وصول الی اللہ سے
کیا مراد ہے آپنے فرمایا کہ ہمکو ایک نقل یاد آئی تم اس نقل سے اپنے سوال کا جواب سمجہہ لو ۔ ایک راجہ نے ہردوار مین

گنگا کے کنارہ بہت سامان و اسباب جمع کرایا اور ایک کشتی اچھی طرح آراستہ و پیراستہ کرکے ایک گھڑا سر بہ مہر اوسکے اندر رکھکر منجدہار میں چھوڑ دیا اور عام حکم دیدیا کہ جسکا دل چاہے اسکو لوٹ لو جب آدمی تو مال و اسباب کو جو کنارہ پر تہا لوٹنے لگے اور کچھہ آدمی یہہ سمجھکر کہ گھڑے کے اندر جواہر بہا ہونگے دریا کے اندر کود پڑے کوئی ڈوب گیا کوئی تہک کر رہ گیا کوئی موج دریا کی تاب نہ لا سکا

نظم بعض بعضی غرقہ دریا شدند + بعض بعضی غرق تا پیدا شدند + بعض بعضی سخت در بحر آمدند + بعض اپس ماندند و در بحر آمدند + بعض بعضی در عجایب ہای راہ + باز ایستادند ہر جای گاہ + آخر الامر از میان آن سپاہ + کم کسی رہ برد تا آن پیشگاہ + زان ہمہ مرغ اندکی آنجا رسید + از ہزاران کس یکے آنجا رسید +

منجملہ اونکے دو چار آدمی ہاتہہ پاؤن مار کر کشتی تک پہونچے اور گھڑا اونکے ہاتہہ آیا جب اوسکو کہولا تو خالی پایا وصول دریا سے مراد دریای حقیقت ذات حقتعالی ہے اور گھڑے سے مراد حصول معرفت ذات اور دریا میں کودنیوالے طالبان معرفت صاحبان جد و جہد اور خالی ہونا گھڑے کا عدم دریافت حقیقت دریا شیخ فریدالدین عطار قدس اللہ سرہ کس ندارد از حقیقت آگہی + جملہ می میرند با دست تہی + صاحبان جد و جہد سے بہی ہزاروں میں سے کوئی اس مرتبہ تک پہونچتا ہے اندر رہ عشق سرسری نتوان رفت + بے دیدہ رہ قلندری نتوان رفت + خواہی کہ تو از کفر بایمان برسی + در بند زر و بلا و سر و سری نتوان رفت + جیسے انبیا علیہم السلام اور اولیای کرام نے معرفت الہی کو ایک دولت و نعمت عظمی مثل سبوی سربستہ کی سمجہکر اوسکے حصول میں تگ و دو کی اور مرتبہ حصول معرفت تک پہونچے مگر دریافت کنہ و حقیقت اصلی میں سب حیران و سرگردان رہے سنائی قدس سرہ فرماتے ہیں نظم انبیا زین حدیث سرگردان + اولیا زین صفات ہا حیران + ذات او را نبردہ رہ ادراک + عقل را جان و دل دران رہ خاک + عقل کانجا رسید سر بنہد + مرغ کانجا رسید پر بنہد + پاک از انہا کہ عاقلان گفتند + پاک زانکہ عاقلان گفتند + ذات او زیر فہم نیکو نیست + ہر کجا وہم خاطر است او نیست + وہم خاطر ز آفریدۂ اوست + آدم و عقل نو رسیدۂ اوست + ذات او فارغ است از چونی + زشت و نیکو درون بے رونی + دانہ اعمی کہ مادری دارد + لیک چون بو سنم نادرد + آنچہ نزد تو پیش از ان رہ نیست + غایت وہم تست اللہ نیست +

جو عارفان کامل وحق شناسان واصل ایسے ہوے ہین کہ جن پر اسرار لَا اَنَا اَنْتَ وَلَا اَنْتَ غَیْرِیْ ترجمہ نہین ہون مین تو اور نہ تو غیر میرا ۔ اور فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ ۔ ترجمہ پس جدہر پہرو تم پس وہان مونہہ ہی اللہ کا ۔ اور وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ منکشف ہوا ہی اور رمز مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ اور مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا رَاَیْتُ اللّٰہَ فِیْہِ ترجمہ نہین دیکہا مین نے کسی شی کو مگر دیکہا مین نے اللہ کو اوسمین ۔ اور مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ سے واقف ہوکر بحالت سکر سبحانی ما اعظم شانی یا انا الحق یا اسکے سوا اور کچہہ فرمایا ہی اور اپنی دانست مین نہایت در نہایت غایت در غایت مرتبہ حصول معرفت کو پہونچے ہین وہ بہی کنہ حقیقت مین معترف بعجز وقصور ہین سالار انبیا محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے لَا تَتَفَکَّرُوْا فِیْ ذَاتِہٖ ۔ وَمَا عَرَفْنَاکَ حَقَّ مَعْرِفَتِکَ ۔ اور جو ہمہ تن دید ہوکر جمال باکمال حق عزوجل سے مشرف ہوے یا ہوتے ہین تو کسی نہ کسی صفت یا حجاب کے ساتہہ ہوتے ہین نہ بے صفتی اور بے نشانی کے ساتہہ کیونکہ بے صفتی اور بے نشانی مین نہ دید ہے نہ غیر دید ہے نہ وصل ہے نہ فصل نہ عارف نہ معروف شیخ فرید الدین عطار عارف باللہ قدس سرہ فرماتے ہین ۔

نظم

| | |
|---|---|
| چون نگہ کردند آن سیمرغ زود | بیشک این سیمرغ آن سیمرغ بود |
| در تحیر جملہ سرگردان شدند | باز از نوعی دگر حیران شدند |
| خویش را دیدند سیمرغ تمام | بود خود سیمرغ سیمرغ مدام |
| چون ندانستند ہیچ از ہیچ حال | بے زبان کردند از آن حضرت سوال |
| کشف این سر قوی درخواستند | حل مائی و توئی درخواستند |
| بے زبان آمد از آن حضرت خطاب | کے بود این ذرہ چون آن آفتاب |
| ہر کہ آید خویش را بیند درو | جان و تن ہم پیش را بیند درو |
| چون شما سی مرغ آنجا آمدند | سی درین آئینہ پیدا آمدند |

| | |
|---|---|
| گر چہ صد ہنجاہ مرغ آید باز | پردہ را از پیش یکشاید باز |
| گر چہ بسیاری بسر گردیدہ اند | خویش مے بینند و خود را دیدہ اند |
| ہیچکس را دیدہ بر ما کے رسد | چشم موری بر ثریا کے رسد |
| دیدۂ موری کہ سندان بر گرفت | پشہ کی پیلی بدندان بر گرفت |
| ہر چہ دانستی و دیدی آن نبود | انچہ گفتی و شنیدی آن نبود |

## نقل حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام

ایک روز حضرت ابراہیم خلیل اللہ نے جناب باری مین عرض کیا کہ جو کچھ حجاب باقی ہین یہ بھی اوٹھ جاوین تو بہتر ہے ارشاد ہوا کہ اگر حجاب باقی ماندہ اوٹھ جاوین گے تو پھر ... کہان ہیچی غلت جہین تک ہی جب تک حجاب ہے رباعی

| | |
|---|---|
| اسرار ازل را نہ تو دانی و نہ من | وین حرف معما نہ تو خوانی و نہ من |
| ہست از پس پردہ گفتگوی من و تو | چون پردہ برافتد نہ تو مانی و نہ من |

اور جناب رسالت مآب صلعم کی ارشاد سے بھی یہی ثابت ہے۔ رَاَیْتُ رَبِّیْ مِنْ اَشَابِہَتِ الْاَمْرَدِ ترجمہ دیکھا مین نے رب اپنے کو وہ شخص کہ مشابہہ ہوتا ہے امرد کی۔

وَرَاَیْتُ رَبِّیْ فِیْ صُوْرَتِ الْعَائِشَۃِ۔ اور دیکھا مین نے رب اپنے کو بیچ صورت عائشہ کے ۔ حضرت شاہ شرف الدین بو علی قلندر صاحب فرماتے ہین ۔

| | |
|---|---|
| بے ریاضت نیست اینجا کشف ذات | ذات حق باشد ہمیشہ با صفات |
| ذات حق را بے صفاتش کس ندید | ذات حق با ما کند گفت و شنید |

ترجمہ جناب ... و در یافت کنہ مین کوئی کامیاب نہین ہوا ۔ حضرت شیخ شبلی قدس سرہ کا قول ہے کہ خدا ہی تو خودی نہین اور خودی ہے تو خدا نہین فقط

# دوسرا چمن دوسرے گلذار کا اقسام درویشان واذکار واشغال طریقہ

## قادریہ واقسام خلافت واجارت اور خانذانون کے اقسام مین

ایک دن فرمایا اقسام درویشان بکثرت ہین مگر بعض کہتے ہین اکابران طریقت تین قسم کے ہوتے ہین کامل - اکمل - مکمل - کامل وہ ہی کہ خود نورانی ہو مگر نور بخش نہو یعنی خود فیضان ازلی سے بہرہ یاب اور لطایف افضال الہی سے مسرور ہو مگر اور کسی کو فیض و فایدہ نہ پہونچا سکے اکمل وہ ہی کہ جو خود مرتبہ وصول کو پہونچے اور بعد وصول ہدایت خلق مین مصروف ہو اور خلایق کو نجات اور درجات اوسکے توسل اور فیض سے نصیب ہو اور استغراق اور محویت اور توحید اوسکی ذات سے جلوہ افروز ہو اور طالبون کو فنا اور بقا کی تحمیل کرائی خود زندہ جاوید ہو اور اونکو زندہ جاوید ہونیکا مستحق بنائی مکمل وہ ہے کہ وجوب اور امکان مین فرق نکرے خلق کو حق مین حق کو خلق مین دیکھے وہ انسان کامل اور وارث انبیا ہے اور قدم بقدم شریعت پر چلتا ہی۔

| | |
|---|---|
| ظل او اندر زمین چون کوہ قاف | روح او سیمرغ بس عالی طواف |
| در بشر روپوش کردہ آفتاب | فہم کن واللہ اعلم بالصواب |
| اکمہ وابرص چہ باشد مردہ نیز | زندہ گردد از فسون آن عزیز |
| کو نبی وقت خویش ست اے مرید | تا از و نور نبی آید پدید |
| ہر کہ خواہد ہم نشینی با خدا | گو نشیند در حضور اولیا |

وہی قطب الاقطاب اور غوث الاعظم کہلاتا ہے منازل سیر الی اللہ اور سیر فی اللہ طے کر کے حقیقت محمدیہ تک پہونچتا ہی مرتبہ جامعیت اوسکو حاصل ہوتا ہی ہر صدی مین ایسا ایک ہوتا ہے جبتک اس عالم مین رہتا ہے یہان کی مخلوق کو اوس سے فیض و فائدہ نصیب ہوتا ہے اور جب عالم ارواح مین جاتا ہے وہان کے باشندے اوس سے مستفید ہوتے ہین بعض بزرگون کی نسبت لازمی ہوتی ہے بعضون کی متعدی جنکی نسبت لازمی ہے وہ اپنی ذات سے کامل

ہوتے ہین مگر اورون کو اونسے فیض و فایدہ نہین ہوتا فرضاً کسی مرد کے اولاد ہو اور اوسمین قوت مردیت ہو تو وہ نامرد نہین کہلاتا بعض مردان حق بھی ایسے ہوتے ہین کہ اونسے فیض اورونکو نہین ہوتا اور یہہ فیض کا نہونا اونکے نقصان کی دلیل نہین ہے جنکی نسبت متعدی ہے اونسے مخلوق الٰہی فیضیاب سطرح ہوتی ہے بعض ایسے بھی ہوتے ہین کہ فنائیت نے اون پر ایسا غلبہ کیا اور استغراق کے دریا مین ایسے ڈوبے کہ ساحل بقا تک پہونچنا دشوار ہوگیا یا حجاب حیرت وغیرت مین ایسے مسکوت ہوے کہ آیندہ کی سیر بھی نہو سکی اونسے فیض و فایدہ نہین ہوتا بعض کا قول ہے کہ بعد از انبیا علیہ السلام اہل وصول دو قسم کے ہوتے ہین ایک مشایخ صوفیہ کہ باتباع شریعت مرتبہ وصول تک پہونچے اور بعد وصول ہدایت خلق مین مشغول ہوے یہی کامل مکمل بھی کہلاتے ہین اونکو دریاے توحید سے عنایت ازلی میدان بقا تک پہونچاتی ہے اور زندہ جاوید ہوتے ہین اور خلایق کو نجات و درجات تک پہونچاتے ہین۔

| | | |
|---|---|---|
| صوفیان غرق اندر دریاے ہو | نیست زاہد خشک را ہیچ آبرو | توجہ دانی حال صوفی را کہ چیست |
| مرد صوفی راست اثبات و نیست | نیست ایشا را حیات و نی ممات | ہست الّاان کماکان یک صفات |

اور ایک دوسرے جو خود درجہ کمال کو پہونچے اور غرق دریاے جمع و استغراق ہوے مگر ہدایت خلق اونسے متعلق نہوی اور دریاے فنا مین ایسے ڈوبے کہ کنارہ بقا تک اونکا پہونچنا دشوار ہوگیا اور اونکی سیر دا ورون کی تکمیل نہوی یہہ دونون واصل کہلاتے ہین اور سالک چہہ قسم کے ہوتے ہین جنمین سے چار طالبان آخرت کہلاتے ہین زہاد۔ فقرا۔ خدام۔ عباد

| | |
|---|---|
| پنہان زین جہان ز سر اپردہ نہان | ہا راست دریاے اغیار آمدہ |
| از روی اوست این ہمہ ہومن شدہ عیان | در موی اوست این ہمہ کفار آمدہ |
| ان یک ز روی اوست بہ تسبیح مشتغل | وان یک ز موی اوست بزنار آمدہ |
| یک ذات بیش نیست کہ ہست از صفات خویش | گہ در ظہور گاہ در اظہار آمدہ |

از ذات اوست این ہمہ اسماعیان شدہ — وز نور اوست این ہمہ انوار آمدہ
ہم اسم و رسم جملہ نعوت و صفت شدہ — ہم عین غیر و اندک و بسیار آمدہ

زاہد وہ ہین جو آخرت کو عزیز اور دنیا کو ذلیل سمجھین اور اپنی شہرت اور غیرت کے طالب ہون

زاہد ہوای خلد سرگردانست — گویند کہ درد و غم نباشد بہشت
آنم کہ ز ذوق ہستی خود دل شادم — ہموارہ خراب عشقم و آبادم
تو در طلب قبول تمامی زاہد — من از طلب دو جہان آزادم

حضرت غوث الاعظم قدس سرہٗ کا قول ہے زاہد وہ ہی کہ راحت اور ریاست کو چھوڑ دے اور نفس کو شہوات سے باز رکھے اور ہوا کو ارادت سے فقرا وہ ہین جو فضل اور رضا الٰہی کے شوق مین مال اور اسباب و دنیا ترک کرین اور ثواب اور بہشت کی توقع ہمہ تن نہ رکہین حقیقت فقر انقطاع ہے دنیا اور آخرت سے۔

تا بہشت و دوزخت در رہ بود — جان تو زین راز کی آگہ بود
چون ازین ہر دو برون آئی تمام — صبح این دولت برون اید ز شام

اور عبادت کے واسطے ہر وقت ہر طرح سے جمعیت خاطر کے طالب ہون مظفر کرمان شاہی قدس سرہ کا قول ہی فقیر وہ ہے کہ جسکو کوئی حاجت نہو یعنی جملہ حاجب اوسکی ذات حق ہو خدام وہ ہین جو خدمت فقرا کرین مال و اسباب نذر فقرا کرین اور با امید ثواب و حصول مدعا اونکا ہر وقت یہی خیال ہو عباد وہ ہین جو ورد وظایف دعا و ثنا نوافل وغیرہ شبانہ روز اپنا طریقہ رکہین اور تمنا ثواب مد نظر ہو پانچوین متصوف وہ ہین کہ بعضی صفات نفسی سے جسنے خلاصی پائی ہو اور بعضی صفات صوفیہ اوسکو حاصل ہو اور حالات صوفیہ سے بخوبی آگاہ اور ماہر ہو مگر بعضی صفات نفس کی پابندی بھی چلی جاتی ہو اور درجہ نہایت اہل قرب پر نہ پہونچا ہو چہٹا ملامتی وہ ہے جو عبادت کو ظاہر چہپاتا ہے مگر باطن مین کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہین کرتا طاعت ریا سے پرہیز رکہتا ہے اور اخلاص کامل مین کامل ہوتا ہے اور سب سے بڑہکر صوفی کا رتبہ ہے کہ صاحب فقر ہوتا

رتبہ زیادہ ہے تمام مقامات سے ترقی کرتا جاتا ہے اور سب کے خیالات ترک
ہے سب سے بڑھکر اور صوفی کا مقام سب سے عالی ہے اس مقام مین کوئی عمل اور کوئی
ہتا یہان نہ وجود ہے نہ ذات نہ صفات محو در محو اور فنا در فنا ہوتا ہے
اصلی فقر یہی ہے اور باقی سب سہی فقر ہے صوفی ارادت حق مین محو ہوتا ہے بلکہ اوسکی ارادت ارادت حق
ہوتی ہے اور صوفی مین اللہ جل شانہ تمامی صفات زہاد عباد خدام فقرا متصوف ملامتی و اصل کی
جمع کرتا ہے اور سب باتونمین بدستور قایم رہتا ہے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرد صوفی لتصلفی نبود | بود تصوف بتکلفی نبود | بود آزاد زانچہ بگریزد | وانچہ بد بد خلق بپذیرد |
| صوفیانے کہ کاسہ سر دارند | چشم تحقیق را ہمہ کارند | صوفیانے کہ اہل اسرارند | وردل نار و بر سر نار اند |
| تو بصفوت صفا صوفی باش | خواہ بصری و خواہ کوفی باش | صوفی و عشق و حدیث ہنوز | سلب و ایجاز و الا یحوز یحوز |

بعضونے لکھا ہے ولی وہ ہے جو پہچانے ذات الہی کو اور صفات الہی کو جسقدر کہ ممکن ہوا اور مداومت رکھے
عبادت پر اور بچے گناہون سے اور لذات اور شہوات سے محترز ہوا اور اوسکا دیدار موجب یاد الہی ہو
اور دشمن ہوا ئے نفس کا ولی عنوان شریعت اور برہان حقیقت ہوتا ہے ظاہر اوسکا شرع سے آراستہ
ہوتا ہے باطن اوسکا انوار فقر سے روشن حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے اَلْاَولِیَاءُ
کَلَامُهُمْ کَالْوَحْیِ مِنَ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ اَوْلِیَاءُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مُتَاَدِّبُوْنَ بَیْنَ یَدَیْهِ لَا یَتَحَرَّکُوْنَ وَلَا یَخْطُوْنَ
خَطْوَةً اِلَّا بِاِذْنٍ صَرِیْحٍ مِنْهُ لِقُلُوْبِهِمْ — حضرت شیخ مکی شارح فصوص الحکم کا قول ہے ولی وہ
شخص ہے جو عارف ہو ذات اور صفات حق سبحانہ تعالے کا طاقت بشری کی موافق اور باوجود
عرفان کے طاعت اور عبادت باطنی پر مستقیم ہو اور معاصی ظاہری اور باطنی سے پرہیز رکھے

| | | |
|---|---|---|
| رخش زمیدان ازل تاختہ | | گوئے بچوگان ابد باختہ |
| معتکفان حرم کبریا | | شستہ دل از صورت کبر و ریا |
| راہ نوردان وشکستہ قدم | | راز کشایان فرو بستہ دم |

بعض کہتے ہین — اَلْوَلِیُّ هُوَ الْفَانِیْ فِی اللّٰهِ الْبَاقِیْ بعضے کہتے ہین ولی کے معنی قریب کے ہین

حضرت یحیٰی معاذ رازی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ ولی کی تین خصلتین ہین اول ذکر کرنا خدا تعالے کا بیچ تمام چیزون مین اور بے نیاز ہونا سب چیزون سے اور رجوع کرنا خدا تعالی کیطرف تمام چیزون مین ولایت دو قسم پر ہے ولایت عامہ ولایت خاصہ ولایت عامہ مین تمام اہل ایمان شامل ہین۔ اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُہُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَی النُّوْرِ - ولایت خاصہ مین ارباب وصال اور اصحاب سلوک داخل ہین ولایت خاصہ سے مراد ہے فنا ہونا بندے کا حق کی ذات مین اور باقی رہنا اوسکے ہی ساتھ ؎

ہر کہ در دریاے کل گم بودہ شد | دائما گم بودہ کل بودہ شد
قطرہ بودم گم شدم در بحر راز | می نیابم این زمان ان قطرہ باز

ہُوَ الْفَانِیْ فِیْہِ وَالْبَاقِیْ بِہٖ بعضون نے کہا ہے اَلْوَلِیُّ ہُوَ الْفَانِیْ مِنْ حَالَتِ الْبَاقِیْ فِیْ مُشَاہَدَۃِ الْحَقِّ لَمْ یَکُنْ لَہٗ عَنْ نَفْسِہٖ اِخْتِیَارٌ وَلَا مَعَ غَیْرِ اللّٰہِ قَرَارٌ بعض کہتے ہین ولایت چار قسم پر ہے - اول ولایت عامہ مومنین تمام امت نبوی اسمین داخل ہے اور شغل اس ولایت کا تہلیل ہے سری ہو یا جہری ہو۔ دوم ولایت صغری اسکو ولایت اولیا اور ہمہ اوست بھی کہتے ہین شغل اسکا مراقبہ وحدت وجود وانتجد و امثال ہے سوم ولایت اخص اسکو ولایت ملاء اعلے اور ولایت ہر چہار ملک مقرب کہتے ہین شغل اس ولایت کا تصور تنزیہ بحت حق اور وراء الورا ثم وراء الورا ہے - چہارم ولایت اخص الخواص وہ ولایت انبیا علیہ السلام کی ہے اس ولایت مین خالی کرنا متخیلہ کا ہے حق سے اور غیر حق سے -

ولی در پیروی چون ہمدم آمد | و نبی را در ولایت محرم آمد | اولیا اطفال حق اند ای پسر | غائبی و حاضری لبس باخبر
برتر انداز عرش و کرسی و خلا | ساکنان مقعد صدق خدا | پاسبان آفتاب اند اولیا | در بشر واقف اسرار خدا
کیف مد ظل نقش اولیاست | کو دلیل نور خورشید خدا است | سایہ بروان سو و بندہ خدا | مردہ این عالم و زندہ خدا

جب ولی متابعت اور پیروی نبی کی قرار واقعی کرتا ہے اور تمام حال مین قدم سعی اور احتیاط طریق اطاعت و انقیاد مین رکھتا ہے اور ظاہر و باطن اقوال افعال مین متابعت سے تجاوز نہین کرتا اور مامور بجمیع اوامر و نواہی ہوتا ہے تو اس صورت مین ولی شریعت و طریقت مین ہمسر اور ہمراز نبی کا ہوتا ہے جیسا نبی کو

مقام محبوبیت حاصل ہو ویسا ہی ولی بسبب متابعت نبی کے مقام محبی سے مقام محبوبیت میں واصل ہوتا ہی اور محبوبیت سے بسبب متابعت نبی سرفراز اور قرب کا ہمراز ہوتا ہے سرور کائنات کا ارشاد ہی عَلِیٌّ مِنِّیْ وَاَنَا مِنْہُ خُلِقْتُ اَنَا وَعَلِیٌّ مِنْ نُوْرٍ وَّاحِدٍ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰی اِلَّا اَنَّہٗ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ اگرچہ خدا پاک نے نبوت شرعی کو قطع کردیا مگر اپنے بندونکو فیض ولایت سی کہ باطن نبوت ہی محروم نہین کہا ہر وقت ہر عہد مین اولیا اللہ ہوتے رہتے ہین اور ہوتے رہینگے حضرت خواجہ نقش بند قدس سرہ فرماتے ہین اولیا اللہ مختلف ہین بعض بے صفت اور بے نشان ہین بعض با صفت ہین کوئی اہل معرفت ہی کوئی اہل محبت کوئی اہل توحید ہے کمال حال اور نہایت درجہ اولیا کا بی صفتی اور بے نشانی ہی اور بے صفتی مراد کشف ذاتی سے ہے کہ یہہ مقام بہت بلند ہی اور درجہ بس شریف ہی اور اس مرتبہ کی کنہ سی عبارت اور اشارت قاصر ہے ؎

برتر از علم است و بیرون از قیاس
چارہ جز جان فشانی کس نیافت
ور بہم جوئی چو بیچون است او
ہرچہ خواہم گفت او زان برتر است

دانش اندر ہستی خود بے نشان
گر عیان جوئی نہان آنگہ بود
آن زمان از ہر دو بیرون نیست او
عجز از ان ہمراہ شد با معرفت

زو نشان جز بے نشانی کس نیافت
ور نہان جوئی عیان آنگہ بود
صد ہزاران طور از جان برتر است
گو نہ در شرح آید و نے در صفت

بعض کہتے ہین کا بران اہل طریقت کے یہہ اقسام ہین - اقطاب - افراد - ابدال - اوتاد نجبا - نقبا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِلّٰہِ فِی الْاَرْضِ ثَلٰثُمِائَۃٍ شَخْصٍ قُلُوْبُھُمْ عَلٰی قَلْبِ اٰدَمَ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَلَہٗ اَرْبَعَۃٌ قُلُوْبُھُمْ عَلٰی قَلْبِ جِبْرَئِیْلَ وَلَہٗ ثَلٰثَۃٌ قُلُوْبُھُمْ عَلٰی قَلْبِ مِیْکَائِیْلَ وَوَاحِدٌ قَلْبُہٗ عَلٰی قَلْبِ اِسْرَافِیْلَ عَلَیْہِ السَّلَامُ فَاِذَا مَاتَ الْوَاحِدُ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ مِنَ الثَّلٰثَۃِ وَاِذَا مَاتَ وَاحِدٌ مِّنَ الثَّلٰثَۃِ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ مِنَ الْاَرْبَعَۃِ اِذَا مَاتَ وَاحِدٌ مِّنَ الْاَرْبَعَۃِ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ مِنَ السَّبْعَۃِ وَاِذَا مَاتَ وَاحِدٌ مِّنَ السَّبْعَۃِ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ مِنَ الْاَرْبَعِیْنَ وَاِذَا مَاتَ وَاحِدٌ مِّنَ الْاَرْبَعِیْنَ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ ثَلٰثَمِائَۃٍ وَاِذَا مَاتَ وَاحِدٌ مِّنْ ثَلٰثِمِائَۃٍ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہٗ مِنَ الْعَامَّۃِ یَدْفَعُ اللّٰہُ الْبَلَاءَ عَنِ الْاُمَّۃِ بِبَرَکَاتِھِمْ یعنی تین سو شخص ہین کہ دل انکے پیدا کئے ہین آدم علیہ السلام کے دل پر اور اہین چالیس ہین کہ انکے دل موسی علیہ السلام کے قلب پر ہین اور سات ہین

کہ ابراہیم علیہ السلام کے قلب پر ہین اور چار ہین کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام کے قلب پر ہین اور تین ہین کہ
حضرت میکائیل کے قلب پر ہین اور ایک شخص ہے کہ دل اوسکا اسرافیل علیہ السلام کے قلب پر ہے
پس جب وہ ایک مرتا ہے تو خداے پاک اوسکی جگہ اونہین سے جو میکائیل علیہ السلام کے قلب پر ہین ایک کو مقرر
کردیتا ہے اور جب اونہین سے کوئی مرتا ہے تو اوسکی جگہہ اون چار ہین سے جو جبرئیل سے نسبت قلبی رکھتے ہین
اور جب چار ہین سے کوئی مرتا ہے تو اوسکی جگہہ اول سات ہین سے جو ابراہیم علیہ السلام سے نسبت رکھتے ہین
مقرر کرتا ہے اور جب سات ہین سے کوئی مرتا ہے تو دس ہین سے جو موسیٰ علیہ السلام کے قلب پر ہین ایک
کو مقرر کرتا ہے اور جب چالیس ہین سے کوئی مرتا ہے تو تین سو ہین سے جو آدم علیہ السلام کے قلب پر ہین
ایک مقرر کرتا ہے اور جب تین سو ہین سے کوئی مرتا ہے تو عام مومنین سے ایک کو قایم کردیتا ہے
اور دفع کرتا ہے اللہ بلا کو امت سے اونکی برکت کے سبب اور وہ جو ایک اسرافیل کے قلب پر ہے وہ قطب
الاقطاب اور غوث اعظم ہے اور مرتبہ اوسکا تمامی اولیاے عالم سے زیادہ اور وہ عالی منصب اور والا
مرتبت اور مظہر باطن نبوت خاتم رسالت ہوتا ہے افراد تین شخص ہین جو اوپر بیان ہوے اوتاد چار ہین
جو بیان ہو چکے چار رکن عالم اونہین سے برقرار ہے اور بدلا سات ہین اور نجبا چالیس ہین اور اونکو رجال الغیب
بھی کہتے ہین اور پست تر مرتبہ اولیا اللہ سے مرتبہ نقبا کا ہے اور وہ تین سو ہین اون کو ابرار بھی کہتے
ہین یہہ جماعت خلاصہ کائنات ہے۔ بعض کہتے ہین قطب ارشاد و قطب مدار۔ قلندر۔ خضر وقت
غوث۔ ابدال۔ اوتاد۔ صوفی ابو الوقت۔ صوفی ابن الوقت یہہ اقسام بزرگان راہ حق ہین
قطب ارشاد سے خلقت کو ظاہر و باطن کا مفاد پہونچتا ہے۔ قطب الاقطاب اور قطب مدار ایک
ہے وہ ہمیشہ ایک جگہہ قایم رہتا ہے تمام جہان اوس سے آرزومند اور دعا خواہ اور رجوع ہوتا ہے۔ قلندر
وہ ہے جو تجرید و توحید و تفرید مین بے نظیر ہوا اور عرفان ہین بے مثل اور حالات جہان اونپر داراد منکشف
ہون اور کسی حال کو اپنی ذات سے منسوب نکرتا ہو محو در محو فنا در فنا اور ارادت حق مین محو و مستغرق رہے
اور اوسکی ارادت ارادت حق ہووے خواہ مجذوب ہو خواہ سالک اسکی کوئی شرط نہین بعض مجذوب قلندر
ہوتے ہین بعض سالک جیسے بو علی شاہ پانی پتی شمس الدین تبریزی شاہ حسین بلخی مولانا ئے روم حافظ شیرازی

خضر دمی سید محمد گیسو دراز رضوان اللہ علیہم اجمعین۔ خضروقت وہ ہی کہ اوسپر علم لدن خضر علیہ السلام کی طرف سے منکشف ہوا اور رموز و اسرار سے واقف و آگاہ ہووے جسکو چاہے ایک نظر سے ایکدم مین کامل بناوے۔ غوث فریادرس کو کہتے ہین بندگان الٰہی کے معاملہ مین جو ظاہراً اور باطناً انصاف و عدل کرتا رہتا ہو وہی غوث ہے غوث کے اعضا کا ازہم جدا ہونا کرشمہ غوثیت مشہور بات ہے ابدال بہتر آدمی ہوتے ہین چالیس ملک شام مین اور تیس اور ملکون مین رہتے ہین بعض کے نزدیک چالیس ہوتے ہین یہی خدمت خاص کا انجام اونکے ذمہ ہے جب اونمین کوئی مرجاتا ہے تو اوتاد مین سے ایک اونکے بجائے قایم ہوجاتا ہے اسی ابدال اونکا نام ہے تمام عالم کی نگہبانی اور حفاظت اون سے متعلق ہے اوتاد وتد کی جمع ہے وتد میخ کو کہتے ہین یہہ لوگ ہمیشہ اپنے مقام پر جمے رہتے ہین اور اونکے برکات سے اہل عالم کو انواع انواع کا نفع پہونچتا ہے اور بلیات دفع ہوتی ہین صوفی ابوالوقت وہ کامل ہے کہ جسکی حالت اختیاری ہو جب چاہے اپنی ذات پر حالت طاری کرے جب چاہئے دوسری حالت بدل لے ایسے اہل کمال مثل بایزید بسطامی بہت کم ہوتے ہین صوفی ابن الوقت وہ ہے کہ ظاہر و باطن کی صفات مین کامل ہو مگر وقت کی پابندی اسکے لئے ضروری ہو جب حالت اوسپر طاری ہوا اوسکو دور نکر سکے بلکہ مدہوشی اور بے خبری اوسکی حالت کو لازم ہو۔ ؏

| | |
|---|---|
| صوفی ابن الوقت باشد اے رفیق | نیست فردا گفتن از شرط طریق |
| دفتر صوفی سواد و حرف نیست | جز دل سپید ہمچون برف نیست |
| ہست صوفی غرق عشق ذوالجلال | ہست صافی فارغ از اوقات و حال |
| زاد دانشمند آثار قلم | زاد صوفی چیست انوار قدم |
| از ہزاران اندکے این صوفی اند | باقیان در دولت اوے زیند |
| باشد ابن الوقت صوفی در مثال | لیک صافی فارغ است از وجد و حال |
| ہست صوفی صفا چون ابن وقت | وقت را ہمچو پدر بگرفتہ سخت |

بعض کہتے ہین کہ اکابر کئی قسم کے ہین بعضی اہل معرفت بعضے اہل معاملت بعض اہل محبت بعض اہل

توحید بعض ہمہ صفت موصوف بعض بی حقیقت ولی تشان بعض کہتے ہیں سات قسم کے ہوتے ہین طالب
- مرید - سالک - سایر - طایر - واصل - قطب ارشاد - قطب ابدال - طالب وہ ہے جسکا لطیفہ قلبی
مزکی ہو مرید وہ ہے کہ جسکا لطیفہ نفس مزکی ہو - سالک وہ ہے جسکا لطیفہ قلبی مزکی ہو - سایر وہ ہے
جسکا لطیفہ خفی مزکی ہو - طایر وہ ہے جسکا لطیفہ سر مزکی ہو - واصل وہ ہے جسکا لطیفہ خفی مزکی ہو
اور ایک لطیفہ سے دوسرے تک حسب حجابات رفع ہوتے ہین تب کیہ نصیب ہوتا ہے ان سب مین قطب ارشاد وارث
علم لدنی ہوتا ہے اور اوسکا قلب تابع رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ہوتا ہے اور قطب ابدال
تابع قلب اسرافیل علیہ السلام ہوتا ہے بعض کہتے ہین مردان خدا بارہ قسم کے ہوتے ہین قطب عالم
- غوث - امام - اوتاد - ابدال - اخیار - ابرار - نقبا - نجبا - عمد - مکتوب - مفرد قطب عالم تمام
عالم مین ایک ہوتا ہے سواے ذات بحت اور کسی سے فیض وفایدہ اوسکو نہین ہوتا قطب ارشاد قسم کو
قطب الاقطاب - قطب مدار سب اوسکے ہی نام ہین تمام جہان کا انتظام اوسکے وجود سے ہوتا ہے
حقیقت نور محمدی اوسکے انوار سے مبرہن اور ظاہر ہوتی ہے اوسکا نام گو کچھ ہو مگر عالم اسمان وزمین
مین عبد اللہ اوسکا نام ہوتا ہے اور درحقیقت تمامی مردان خدا کا دنیا کے سوا زمین اور اسمان
کے عالم مین اور نام ہوتا ہے اور اس قطب ارشاد کے تابع اور اقطاب ہوتے ہین وہ بھی بارہ ہین
قطب اول نوح علیہ السلام کے قلب پر فیضیاب ہوتا ہے یہہ جو کہتے ہین کہ فلان ولی فلان کے
قلب یا قدم پر ہوتا ہے اسکا مطلب یہہ ہے کہ جو علوم اور تجلیات اور مقامات اور حالات اوس پیغمبر کو
حاصل ہے وہی اس ولی کو بواسطہ اور امداد اور معونت اوس پیغمبر کی حاصل ہوتی ہین بغیر زیادتی
اور کمی کے اور سورہ یسین اوسکا ورد ہوتا ہے قطب دوم ابراہیم علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے
سورہ اخلاص اوسکا ورد ہوتا ہے - قطب سوم موسی علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے سورہ
اذا جا اوسکا ورد ہوتا ہے - قطب چہارم عیسے علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے سورہ فتح
اوسکا ورد ہوتا ہے - قطب پنجم داود علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے اور سورہ
اذا زلزل اوسکا ورد ہوتا ہے - قطب ششم سلیمان علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے

سورہ واقعہ اوسکا ورد ہوتا ہے قطب ہفتم ایوب علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے۔ سورہ لقر
اوسکا ورد ہوتا ہے۔ قطب ہشتم الیاس علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے۔ سورہ کہف اوسکا
ورد ہوتا ہے۔ قطب نہم لوط علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے۔ سورہ نحل وسکا ورد ہوتا ہے
قطب دہم ہود علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہے۔ سورہ انعام اوسکا ورد ہوتا ہے۔ قطب یازدہم
صالح علیہ السلام کے قلب پر ہوتا ہی سورہ طٰہٰ اوسکا ورد ہے۔ قطب دوازدہم شعیب علیہ السلام کے قلب پر
ہوتا ہے۔ سورہ ملک اوسکا ورد ہوتا ہے یہہ بارہ قطب قطب مدار کے تابع ہوتے ہین سات
ساتون اقلیم ہین اور پانچ یمن مین رہتے ہین اور ہر ایک کو قطب ولایت و قطب اقلیم کہتے ہین
اور قطب ابدال تمام ابدالون کا سردار ہوتا ہے اور اوتاد تمام جہان مین چار ہوتے ہین ایک
مغرب مین عبد الودود اوسکا نام ہوتا ہے دوسرا مشرق مین عبد الرحمن اوسکا نام ہوتا ہے
تیسرا جنوب مین عبد الرحیم اوسکا نام ہوتا ہے۔ چوتھا شمال مین عبد القدوس اوسکا نام ہوتا ہی
اور غوث ایک ہی ہوتا ہے چار عمد اوسکے تابع ہوتے ہین اور غوث کعبہ مین رہتا ہے یا اوس جگہہ
جو اوسکے لئے مقرر ہو۔ بعض کہتے ہین کہ ایک لاکھ چوبیس ہزار کامل ہر وقت مین ہوتے ہین
تعداد انبیا علیہ السلام کے موافق۔ اور بعض کہتے ہین کہ بے تعداد ہوتے ہین اور حضر
علیہ السلام اور الیاس علیہ السلام ہمیشہ سب سے ملتے ہین۔ بعض اولیا ایسے ہوتے ہین کہ
مرتبہ قرب حق تعالیٰ اونکو حاصل ہوتا ہے وہ خدمات سے کچھہ تعلق نہین رکھتے اور خدمات کی طرف
راغب و مایل نہین ہوتے ہین۔ بعض کہتے ہین ابدال بفتح جمع بدل کی ہے اور اصطلاح اہل
طریقت مین ابدال سات ہین بندگان خاص سے ہوتے ہین انتظام عالم اون سے متعلق ہے
اور ابدال اسلئے اونکو کہتے ہین کہ جب اونمین سے کوئی ارادہ سفر کا کرتا ہے ایک شخص کو اپنی
صورت پر کرکے وہان چہوڑ دیتا ہے اور سفر کرتا ہے ایسی صورت سے کہ وہان کے رہنے والے
اوسکے چلے جانے پر مطلع نہین ہوتے۔ بعض کہتے ہین کہ ابدال اسوجہہ سے نام ہوا کہ وہ صفات
بشریت کو تبدیل کرتے ہین۔ بعض کہتے ہین کہ جب ایک مرتا ہے اوسیوقت ایک اوسکا قایم مقام

ہوجاتا ہی مرتبہ ابدال فہم اور قیاس سے باہر ہے خدا تعالی وہ باتین ابدالون کو نصیب کرتا ہی کہ عقل انکو سمجھ نہین سکتی

چون ملایک تخلع و لبس و صور
کو بود پیش عقل خلق محال
تا لوزری طریقت ابدال
پیشہ کن تا مقام شان یابی
با خدا گوئی یا برای خدای
راہ آن گنج چیست گفتار است
ہرکہ را شد زبان و دل خاموش
یافتہ جا و دان ثبات قدم
ہر دو قسم ست صمت اگر دانی
کہ بہ بندی زبان ز ہم نقصان
ہرکہ را نیز دو صمت حرمانست

متمثل شوند جای و کبیر
باشد از خالق قوی و قدیر
کہ شناسی حقیقت ابجال
چون سخن للہ و مع اللہ نیست
در نہ لب را بہ بند و ز اثر فجاے
ہرکہ این رہ بسوے گنج کشاد
معدن حکمت و مخزن ہوش
با خدا گوید از خدا شنود
صمت پیدا و صمت پنہانی
و انکہ گر صمت دل بود کہ حدیث
سخرہ حکم و نفس و شیطان است

اے لبا کار کا بدا زا بدال
کار شان خارق تو اے بشیر
عزلت و صمت و جوع و کم خوابی
شیوہ عارفان آگہہ نیست
و ال حرار گنج اسرار است
وا و بیہودہ نقد گنج بہ باد
جان او در تجلیات قدم
یک نفس ز خدا جدا نشود
ہست قسم نخست صمت لسان
نکند در درونہ نفس خبیث
نرود جز رہ خطا و غلط
نزند جز در بلا و سخط

حدیث بدلاء امتی اربعون رجلا اثنی عشر بالشام وکان عشرون بالعراق

سید جعفر ملی فرماتی ہین ابدال چار سو چار ہین منجملہ انکے چالیس تن علیحدہ ہین اور صاحب کشف المحجوب فرماتے ہین کہ چہل ابدال کو چہل ابرار بھی کہتے ہین۔ صاحب بحر المعانی فرماتے ہین کہ اولیا کی شناسائی سوا اولیا کے دوسرا نہین کر سکتا منجملہ انکے سات ابدال ہفت اقلیم مین ہین بمضمون حدیث بدلاء امتی سبعۃ اقلیم اول مین ابراہیم علیہ السلام قلب پر عبد الحی نام۔ اقلیم دوم مین موسی علیہ السلام کی قلب پر عبد العلیم نام۔ اقلیم سوم مین ہارون علیہ السلام کے قلب پر عبد المرید نام۔ اقلیم چہارم مین ادریس علیہ السلام کی قلب پر عبد القادر نام۔ اقلیم پنجم مین یوسف علیہ السلام کے قلب پر عبد القاہر نام۔ اقلیم ششم مین عیسی علیہ السلام کے قلب پر عبد السمیع نام۔ اقلیم ہفتم مین آدم علیہ السلام کے قلب پر عبد البصیر نام اور بہ عبد البصیر نام حضرت خضر علیہ السلام مین۔ ابدالون کی حالات عجیب و غریب ہوتی ہین یہ نقل جو میر اعظم علیشاہ صاحب نے بچشم خود دیکھی ہی درج کیجاتی ہے

نقل حضرت سید اعظم علیشاہ رحمۃ اللہ علیہ یکدفعہ قصبہ جھنجھانہ سے دہلی کو تشریف لاتے تھے اثنا راہ مین ایک جگہ ایک درخت کے

تلے ٹھہر گئے وہان ایک فقیر صاحب تشریف لائے دونون صاحب کہانا کہا کر سو رہے جب آنکھ کھلی تو دیکھا کہ نہ وہ درخت ہے اور نہ وہ جگہ ہے ایک
سرا ہے اوسمین اسواری کی بہلی موجود ہے بہٹیاری کہانا پکاتی ہے بیل گہاس کہاتے ہین اور وہ فقیر صاحب سوتے ہین میر صاحب کو ایک
حیرت ہوگئی بہٹیاری سے سرا کا نام دریافت کیا تو کہا کہ حیرت افزا اسکا نام ہے اور یہہ فقیر صاحب کی سرا ہے اور تم ان کے
مہمان ہو آٹھ روز تک وہان رہے اور شہر کی سیر کرتے رہے جمعہ کی جامع مسجد مین نماز پڑہی باشندگان شہر کے حسن
اخلاق اور دینداری کا کچھ بیان نہین ہو سکتا جب آٹھوین رات کو سوتے سے آنکھ کھلی تو معلوم ہوا کہ نہ وہ سرا ہے نہ شہر ہے
نہ آدمی ہین جس درخت کے تلے ٹھہرے تھے وہین موجود ہین اور وہی وقت ہے اور فقیر صاحب بھی ہین سوتے ہین بعد نماز ظہر
وہان سے میر صاحب معہ فقیر صاحب روانہ ہوا ور بہادر گڈہ پہونچے فقیر صاحب نے فرمایا کہ بعد نماز عشا کے ہمارے واسطے کہانا مسجد مین
لے آنا جب میر صاحب کہانا لیکر مسجد مین پہونچے تو دیکھا کہ فقیر صاحب ایک گدہی سے فعل بد کر رہے ہین پہر دیکھا تو نماز پڑہتے ہین
بعد تناول طعام جب آدہی رات گئی تو فقیر صاحب نے میر صاحب سے فرمایا کہ ہماری لنگوٹ دہوبی سے دہولا لاؤ میر صاحب نے وقت
غیر سمجہکر کہا کہ اسوقت دہوبی نہین ملیگا فرمایا تم جاؤ تحقیق کیا جب میر صاحب شہر سے باہر آئے تو دیکھا کہ دن چڑہا ہوا ہے
دہوبی کپڑے دہو رہے ہین جب دہوبون کے پاس گیا تو ایک دہوبی نے کہا کہ میان صاحب کا لنگوٹ لاؤ دہو دون میر صاحب نے
دہوبی کو لنگوٹ دیا اوس نے دہو کر خشک کر کے دیدیا اور وہان سے لا کر فقیر صاحب کو دیدیا صبح کو میر صاحب وہان سے دہلی کو چلے
اور فقیر صاحب غایب ہوگئے اور دہلی مین پہونچکر میر صاحب نے یہہ حال مولانا شاہ عبد العزیز صاحب سے بیان کیا مولوی صاحب
نے فرمایا کہ یہہ فقیر ابدال ہونگے بعض لکہتے ہین ولایت عبارت ہے نور سے بحکم وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا انوار
الٰہی شرق عنایت سے اوسکے دل پر تجلی کرتے ہین اور انشراح قلب اور انفتاح قلب اوسکو حاصل ہوتا ہے اور اسلام حقیقی
نور یقین کے لباس مین اوسکو جمال دکہاتا ہے اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ اور شرف
قرب و محبت و کرامت حق عز سبحانہ سے مخصوص ہوتا ہے اور جو کچھ اوس سے ظاہر ہوتا ہے اوسی نور کا پرتوہ ہوتا ہے اور وہی
کرامت ہے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے نقل ہے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا اولیاء
اللہ کون ہین فرمایا اَلَّذِيْنَ اِذَا رُءُوْا ذُكِرَ اللّٰهُ یعنی وہ لوگ ہین جب انکو کوئی دیکہے حق تعالیٰ کو یاد آوے
امام العارفین خواجہ محمد علی حکیم ترمذی قدس اللہ سرہ نے اپنی کتاب انوار الوصول مین لکہا ہے کہ ولی کا دل
معدن انوار جلال و ہیبت الٰہی ہوتا ہے اور ولی کے چہرہ اور صورت کا نور اوسکے دل کے نور کے

سبب سے ہوتا ہے اور بندہ مومن کا دل اوس نور سے زندہ ہوتا ہے اور اسکا
عکس اوسکی پیشانی سے ظاہر و لائح ہوتا ہے جو کوئی اوس کو دیکھتا ہے
اوس کو یاد حق یاد آتی ہے حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے
ہین سَأَلَ سَائِلٌ مَنْ رَسُوْلُ الْحَقِّ عَزَّ وَجَلَّ اِلَی الْاَنْبِيَاءِ فَقَالَ
جِبْرَئِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَمَنْ رَسُوْلُهُ اِلَی الْاَوْلِيَاءِ فَقَالَ هُوَ
رَسُوْلُهُ بِلَا وَاسِطَةٍ بِرَحْمَتِهٖ وَلُطْفِهٖ وَمَنِّهٖ وَاِلْهَامِهٖ وَنَظَرِهٖ
اِلٰی قُلُوْبِهِمْ وَاَسْرَارِهِمْ يَرَوْنَهٗ يَقْظًا وَمَنَامًا بِعَيْنِ قُلُوْبِهِمْ
وَصَفَاءِ اَسْرَارِهِمْ وَدَوَامِ يَقْظِهِمْ ایک سائل نے
سوال کیا خدائے بزرگ کا قاصد کون ہے انبیا کی طرف کہا
جبرئیل ہے۔ اور خدا کا قاصد اولیا کی طرف کون ہے
کہا وہ لینے خدا خود ہی قاصد بلا واسطہ اپنی رحمت سے اور
مہربانی سے اور منت سے اور الہام سے اور نظر سے اون
کے دلون کی طرف اور اون کے سر کی طرف وہ یعنے
اولیا خدا کو دیکھتے ہین جاگتے مین سوتے مین دل کی آنکھون سے
اور سر کی صفائی سے اور ہمیشہ کی بیداری سے حضرت
بایزید رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ صدیقون کا آخر نہایت اول احوال انبیا ہے اور نہایت
مقام عام مومنین ہدایت مقام اولیا ہے اور نہایت مقام اولیا ہدایت شہیدان ہے
اور نہایت مقام شہیدان ہدایت مقام صدیقان ہے اور نہایت مقام صدیقان ہدایت
مقام انبیا ہے اور نہایت مقام رسل ہدایت مقام اولوالعزم ہے اور نہایت مقام اولوالعزم
ہدایت مقام مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم اور مقام مصطفے کو نہایت نہین اور جز حق تعالے
کوئی ادنکی نہایت مقام نہین جانتا اور ازل مین ارواح کا مقام اور روز میثاق مین

اسی مراتب سے ہے اور اسرار محبت بھی اون لوگون کے انہین مراتب سے ہین اور اس پر
اس راہ کے کاملین کا اتفاق ہے۔ مرد وہ ہے کہ ماسوا اللہ کو ترک کرے اور تمام اطوار و ادوار
مین حق کی جانب رجوع ہو لَیْسَ فِی الدَّارَیْنِ هُوَ اللّٰهُ اونکا قول ہو لَیْسَ ثَمَّ اِلَّا ہُوَ اونکا شعور ہو رَبِّ
لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا اونکا نعرہ ہو ایکدم بے دوست نہووین اور جو کچھ دیکھین سوا دوست کے
نہ دیکھین جو کچھ یاد کرین یا پڑہین دوست کی یاد ہو یا دوست کو پڑہین وَهُوَ مَعَكُمْ اَیْنَمَا كُنْتُمْ
نے ایسا اونپر اثر کیا ہو کہ سب حجاب مٹ گئے ہون ازل و ابد اون کے نزدیک ایک ہو
لوی واے و مای منی کا نام نہ رہے ؎

مقام فقر بس عالی مقام ست　　منی ما وران منزل حرام ست

اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ مَالِكُ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَتَارِكُ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ کا دم بہرین اللہ نور السموات
کی تجلی ہر وقت اونکو حاصل ہو۔ ؎

ز ہر چہ نظر کردم غیر از تو نمے بینم　　غیر از تو کسے باشد خفا چہ مجالست این

اہل ظاہر اونکو مجنون اور کافر کہتے ہین مجذوب بھی دو قسم کے ہوتے ہین ایک ازلی دوسری دوسرے
کسبی و بے اختیاری۔ ازلی وہ ہین کہ روز ازل مین نغمہ الست بربکم سنکر مدہوش ہوگئے
اور اوسی طرح عالم ارواح اور اجسام مین رہے پھر عالم برزخ مین مست الست چلے گئے ؎

سپندار اینکہ مہرت از دل عاشق رود ہرگز　　چو خیزد مبتلا خیزد چو میرد مبتلا میرد

ایسے مجذوب کو مقامات و سیر و سلوک کی خبر نہین ہوتی اور سفر سلوک سے بھی بہ خبر دار نہین ہوتا
اَلسَّفَرُ هُوَ تَوَجُّهُ الْقَلْبِ اِلَی الْحَقِّ وَالْاَسْفَارُ اَرْبَعَةٌ اَلْاَوَّلُ هُوَ السَّیْرُ اِلَی اللّٰهِ مِنْ مَنَازِلِ
النَّفْسِ اِلَی الْوُصُوْلِ بِالْحَقِّ الْمُبِیْنِ وَهُوَ نِهَایَتُ مَقَامِ الْقَلْبِ وَمَبْدَأُ التَّجَلِّیَاتِ الْاَسْمَا
اَلثَّانِیْ هُوَ السَّیْرُ فِی اللّٰهِ بِالْاِتِّصَافِ بِصِفَاتِهٖ وَالتَّحَقُّقِ بِاَسْمَائِهٖ اِلَی الْاُفُقِ الْاَعْلٰی
وَهُوَ نِهَایَتُ الْحَضْرَةِ الْوَاحِدِیَّةِ اَلثَّالِثُ هُوَ السَّیْرُ فِی الشُّیُوْنِ مَعَ اللّٰهِ اِلٰی عَیْنِ
الْجَمْعِ وَالْحَضْرَةِ الْاَحَدِیَّةِ وَهُوَ مَقَامُ قَابَ قَوْسَیْنِ بِالتَّقْیِیْدِ الْاِثْنَیْنِیَّةِ فَاِذَا ارْ

لتصحیحه فهو مقام او ادنیٰ وهو اولا یت السفر الثانی لانه هو سیر بالله عن الله للتکمیل وهو مقام البقا بعد الفنا والفرق بعد الجمع بعض آدمی ظاہر بین اولیا اللہ کو صرف لباس ظاہری سے پہچانتے ہین جسکو دلق پوش ردا بردوش دیکھتے ہین گو وہ کمالات باطنی سے بالکل بے بہرہ اور معرا ہو مگر اوسکو ولی جانتے ہین ایسے لوگ لباس پرست کہلاتے ہین ؏

| | |
|---|---|
| درویش نه که شنود و گفتار بود | نی ذکر زبان و ریش و دستار بود |
| هر دل که حضور یافت بیدار بود | باقی ذکر خیال و پندار بود |

اور جو قبا پوش اور لباس فاخرہ رکھتا ہو گو وہ کیسا ہی اہل باطن اور صاحب کمال ہو اوسکو زمرہ عوام الناس مین سمجھتے ہین بعض اہل باطن ایسے بھی ہوتے ہین کہ اپنے حال باطنی کو مخفی رکھنے کے واسطے لباس فاخرہ پہنتے ہین اور پردہ قبا مین اپنے باطن کو چھپاتے ہین لباس ظاہری کی کچھ شناسائی نہین ہے۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ مردان الٰہی را شناسد در لباس | راست چون کوریست کش ہیچ بے عصا رہبر ست |
| بوالہوس از زندہ پوشیدن نگردد زندہ دل | کے رسد در شہپر عنقا مگس را گر پرست |

مجذوبون کو اکثر مکاشفہ کونی ہوا کرتا ہے ذاتی مکاشفہ انکو نہین ہوتا مجذوب کسبی وہ ہے کہ عالم اجسام مین باہوش آیا اور کسی بزرگ سے بیعت کی اور اوسکی تعلیم سے جب غلبہ ورود حالات و واقعات ہونے لگا اور اوسکا متحمل نہوا مجذوب ہو گیا یا کسی مست مجذوب کی نگاہ دفعتًا پڑ گئی اوسکا تحمل نہوا حالت جذب طاری ہوئی مجذوب ہو گیا مجذوب سے سلوک کے طریقہ کا فیض نہین ہوتا اگر ہوتا ہے تو جذب کے طور پر ہوتا ہے۔ حضرت ابو احمد ون قصار رحمۃ اللہ علیہ سے طریقہ ملامتیہ کی شہرت رہی سلسلہ ملامتیہ مین یہہ بڑے صاحب کمالات ہوئے ہین۔ یہہ سلسلہ الملامت ترک السلامت کا پابند ہے اپنی مالوف و مانوس چیزون سے قطعی مفارقت رکھتا ہے طبیعت کو خلق سے قطعی جدا کرنا ہے سبب انکو گستگی اور حق سے پیوستگی ہوتی ہے جن باتون پر اہل سلامت مائل ہوتے ہین یہہ اوس سے نفرت رکھتے ہین۔ انکی غرض ملامت

کشتی سنے نظاہر آپ کو خوار کرنا اور نفس کو با ادب بنانا اور مدعائی اصلی کی طرف رجوع ہونا
اور سب سے انقطاع کر کے حق کے خیال مین محو ہونا ہے - نقل حضرت ابراہیم ادہم رحمت اللہ علیہ سے
کسی شخص نے سوال کیا - کہ تمنے کبھی اپنے نفس کو حصول مراد تمام سے خوش بھی پایا یا نہین فرمایا
دوبار ایکبار مین کشتی مین سوار تھا - اور کوئی اہل کشتی مین مجکو نہ جانتا تھا کپڑے میرے بوسیدہ
تھے اور بال بڑہے ہوئے تھے اہل کشتی مجھ پر خندہ کرتے تھے - اور اس کشتی مین ایک
مسخرہ بھی تھا وہ بار بار میرے پاس آتا تھا اور میرے بال پکڑ کر کہینچتا تھا اور اکثر بال
اسیطرح توڑ ڈالے - مین اُسوقت نہایت خوش تھا - اور میرا نفس نہایت بامراد تھا
اور ایکبار بارش ہوتی تھی اور مین ایک گانون مین پہونچا موسم سرما تھا سردی کی شدت
تھی اور کپڑے میرے بارش مین تر ہوگئے تھے مین ایک مسجد مین جا بیٹھا اوس گانون
کے باشندون نے مجکو اوٹھا دیا مین دوسری مسجد مین گیا وہان سے بھی اوٹھایا گیا سردی
نے بہت اوسوقت تکلیف دی ناچار مین ایک گرمابہ کے سامنے جا بیٹھا تمام میرے کپڑے اور
میرا چہرہ دہوئین سے سیاہ ہوگیا اوسوقت بھی میرا نفس بہت خوش تھا اور حصول
مراد سے کامیاب تھا - مردان کامل مدح و ذم کی پروا نہین کرتے خواہ کوئی برا کہو یا بہلا کہو
اپنے حال مین خوش رہتے ہین اپنے آپ کو نہایت کمتر اور خاکسار جانتے ہین - نقل ایک اعرابی
بادیہ کی طرف سے آیا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اپنے مکان کے دروازہ پر رونق افروز
تھے اوسنے آپ کو برا کہنا شروع کیا آپنے غلام سے فرمایا کہ اسکو بدرہ سیم لا کر دو جب
غلام نے وہ نقد اوسکو دیدیا حضرت نے اوس سے عذر کیا کہ اسوقت یہی موجود ہے
لیجاؤ اور اگر اور کچھ ہوتا تو وہ بھی پیش کیا جاتا ہم سمجھ گئے کہ تو یا تو گرسنہ ہے یا تشنہ
ہے یا کوئی معاملہ تجکو پیش آیا ہے اعرابی ارشاد سنکر بولا اشہد انک ابن
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مین فقط حلم کے تجربہ کے لئے آیا تھا -

## بیان خاندانون کا کس کس بزرگ سے کونسا خاندان منسوب ہے

ایک روز ایک طالب نے عرض کیا کہ بیعت کس خاندان مین ہونا زیادہ تر مفید ہے
اور سب خاندان اہل تصوف کے کتنے مشہور ہین ارشاد ہوا کہ سب خاندانون کی
مرجع و مآب فخر العالم سرور کونین شفیع المذنبین خاتم النبین رحمت اللعالمین احمد
مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم ہین اور کمال انسانی منحصر ہے جناب سرور عالم
کے اتباع پر اور خلفای راشدین و ائمہ معصومین و اولیاے متقدمین و متاخرین
کی پیروی پر اور سرور کونین کی متابعت دو صورت پر ہے ایک ظاہراً دوسرے
باطناً ظاہری اطاعت مرتبہ نبوت کی اطاعت ہے اور باطنی اطاعت مرتبہ ولایت
کی متابعت ہے اطاعت مرتبہ نبوت یہہ ہے کہ جو کچھہ حضرت رسالت پناہ صلعم کو بواسطہ
جبرئیل علیہ السلام احکام شرعی اوس عالم سے پہونچی اور مخلوق اوس سے مستفیض ہوئی
اوسکو بدل وجان پورا کرے اور مرتبہ اطاعت ولایت یہہ ہے کہ مقام لی مع اللہ سے
بیواسطہ جبرئیل فیض اسرار توحید جو کچھہ سرور دارین پر پہونچی اونکو حق جانے اَلْوَلَایَۃُ
اَفْضَلُ مِنَ النُّبُوَّۃِ اسی سے مراد ہے اطاعت نبوت سے تمام عالم بہرہ یاب ہوتا ہے
مگر مرتبہ ولایت سے جماعت قلیل فیض یاب ہوئی ہے متابعان احکام ظاہر ارباب
ظاہر کہلاتے ہین اور مطیعان لطایف باطن اہل باطن مشہور ہین فرقہ اول کا مدار اجماع و
دلایل اور قیاس پر ہے اور فرقہ دوم کا مدار اجازت اور اخلاص پر فرقہ صوفیہ صورتاً اور
معناً متبع خاص سرور کائنات ہے اسی لئے طالب سلوک پر لازم ہے کہ احوال اور
اقوال عقاید صوفیہ سے بخوبی مطلع رہے اور اون کی قدم بقدم سراط مستقیم پر سلوک کرے

حضرات صوفیہ خواہ حنفی ہون خواہ شافعی خواہ حنبلی خواہ مالکی منبع اطاعت تصوف ضرور ہوتے ہین **نقل** خواجہ ابوالحسن حصیری رح سے جو حضرت شبلی رحمتہ اللہ علیہ کی اکمل خلیفہ تھے کسی نے سوال کیا کہ تم کس مذہب پر ہو جواب دیا پہلے حنفی تہا پھر شافعی کی اطاعت مین رجحان رہا اب ایسی باتون مین مصروف ہون کہ کوئی بحث مذہبی یاد نہین آتے سایل نے پوچہا وہ کون باتین ہین جواب دیا وہ مذہب تصوف ہے ہ

| جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ | چون ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند |
|---|---|

**نقل** کسی شخص نے سوال کیا کہ کیا کہتے ہو اوسکے حق مین کہ جو کہتا ہو امام ابوحنیفہ چشم راست میری ہے اور امام شافعی چشم چپ جواب دیا کہ چشم چپ اوسکی کور ہو جاے تاکہ دونون کو ایک آنکھ سے دیکھی حضرات صوفیہ صوفیہ صوزنا مذہب حنفی اور شافعی وغیرہ کے اتباع پر مستقیم ہوتے ہین اور سرمو تفاوت نہین کرتے اور معناً عبادات وعقاید صوری ومعنوی مین قدم بقدم اپنی شیخ کے چلتے ہین اور اسی طریق کا نام صراط مستقیم جانتے ہین اور خلاف طریقہ شیخ اقتدا کسی کی نہین کرتے حضرت سید اشرف جہانگیر سمنانے کہ اکمل اولیای خاندان چشتا سے ہین لطایف اشرفی مین فرماتے ہین

| بدان کاندر جہان از روی تحقیق | گرفتہ ہر یکے پاکیزہ مذہب |
|---|---|
| ہمہ اصحاب واہل وجد وعرفان | تفاخر می کنند باہم زمنصب |
| اگر دارند ذوق از مشرب ما | گذارند مذہب وگیرند مشرب |

پھر نہج اتباع کاملین مخنثون کو مرد اور مردونکو شیر مرد اور شیر مردونکو فرد اور فردونکو اہل درد بناتا ہے۔

| کفر کافر را و دین دیندار را | ذرۂ دردی دل عطار را |
|---|---|

معلوم کرنا چاہئے کہ حضرت مظہر العجایب علی کرم اللہ وجہہ کے چار خلیفہ ہوے وہ چار پیر

کہلاتے ہین امام حسنؓ۔ امام حسینؓ۔ خواجہ کمیلؓ ابن زیاد۔ امام حسنؓ۔ کہتے ہین کہ
چار پیر علاوہ حسنین کے یہہ ہین۔ ادیس قرنی۔ قاضی ابو المقدم شریح۔ کمیل ابن
زیاد و حسن بصری۔ امام حسن بصری نے امام حسنؓ اور خواجہ کمیل سے بہی تربیت
پائی ہے اور بسبب نظر قبول حضرت اسد اللہ الغالب مقتدائے مشایخ ہوئے
اور چودہ خانوادہ جو مشہور ہین یہہ سب خواجہ حسن بصری پر منتہی ہوتے ہین آپکے
دو خلیفہ تھے خواجہ عبد الواحد خواجہ حبیب عجمی خواجہ عبد الواحد سے پانچ خانوادہ
ہوئے اور خواجہ حبیب عجمی سے نو ہوئے اونمین سے اول خانوادہ زیدیان ہے
یہہ خانوادہ خواجہ عبد الواحد بن زید سے منسوب ہے خواجہ عبد الواحد مرید اور
خلیفہ حضرت امام حسن بصری کی تہی اور خواجہ کمیل بن زیاد کی صحبت سے بہی
مستفیض ہوئے اور ان سے بہی خلافت پائی اور بعد سیر سلوک صاحب ارشاد بنے
دوم عیاضیان یہہ خانوادہ حضرت فضیل بن عیاض سے منسوب ہے یہہ خواجہ
عبد الواحد بن زید کے خلیفہ تھے اس خاندان کے لوگ ہمیشہ مسافر اور مجرد رہے
اور رسم سوال سے انکو پرہیز رہا اور آمیزش خلق سے نفور رہے۔ سوم ادہمیان
یہہ حضرت ابراہیم ادہم سے منسوب ہے۔ انکو پہلے حضرت خضر علیہ السلام سے
فیض نصیب ہوا اور مدتون اونکی صحبت سے بہرہ ور رہے اور اونکے دست
مبارک سے خرقہ پایا پہر خواجہ فضیل بن عیاض سے تربیت اور خلافت حاصل کی
پہر سیر سلوک حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے کرکے وہ بات حاصل کی کہ ایک عالم
ان کے فیوضات سے بہرہ ور ہوا اس خاندان مین بہی تجرید اور ذکر جلی اور دنیاسی
تنفر زیادہ ہے۔ چارم ہبیریان یہہ خانوادہ حضرت خواجہ ہبیرۃ البصری سے منسوب
ہے اور یہہ خواجہ حذیفہ المرعشی کی مرید و خلیفہ تہی اور حذیفہ المرعشی ابراہیم ادہم کے
مرید اور خلیفہ تہے اس خاندان مین شب و روز باوضو رہنا اور نماز حضوری زیادہ تا

اور میوہ اور گیا دسے اوقات بسر ہوی تھم چشتیان یہہ خالوادہ حضرت خواجہ ممشاد علو دینوری سے منسوب ہی یہ خواجہ ہبیرۃ البصری کے مرید و خلیفہ تھے اور ہبیرہ بصری حذیفۃ المرعشی کے اور وہ حضرت ابراہیم ادہم کے جو نعمت اور امانت کہ خضر علیہ السلام اور حضرت امام محمد باقر بن امام زین العابدین بن امام حسین رضوان اللہ علیہم اجمعین اور حضرت فضیل بن عیاض سے حاصل ہوئی تھے آخر حیات مین خواجہ حذیفۃ المرعشی کو عطا ہوئی اور نسبت بہ نسبت تا حال اس خاندان مین چلی آتی ہے اور ابتدائی خالوادہ چشت خواجہ ابو اسحاق شامی قدس سرہ سے ہی خواجہ ابو اسحاق ایکبار ملک شام سے بہ نیت ارادت بغداد مین خواجہ ممشاد علو دینوری کی خدمت مین گئے اور مرید ہوے اور خرقہ خلافت لیکر بحکم شیخ چشت مین آئے اور چشتی کا خطاب لائے اور خواجہ ابو احمد چشتی کو جو رئیس چشت تھا مرید کیا اور خلیفہ بنایا اور پہر تمام خلایق خواجہ ابو احمد کی طرف متوجہ ہوئی اور خواجہ ابو احمد ابدال سے خواجہ ابو محمد چشتی اور خواجہ ابو محمد سے خواجہ ابو یوسف چشتی اور خواجہ ابو یوسف سے خواجہ قطب الدین مودود چشتی فیضیاب ہوئی یہہ پانچ اہل کمال چشت مین مشہور ترین آفاق ہوئے اور مقام چشت ہرات سے جانب شمال چالیس کوس کے فاصلہ پر ایک مقام متبرک ہے پیشوایان ارباب حقیقت اس مکان عرفان نشان مین خواب راحت مین ہین اور یہہ شہر ہرات سے چار منزل ہی پہلے منزل قریہ میروان ہے دوسری منزل میروان سے شہر آبا ہے تیسری منزل آبا سے قلعہ صیبر ہے یہان مزار حضرت سلطان محمد مخدوم کا ہے چوتھی منزل قلعہ صیبر سے خطہ متبرکہ چشت ہے وہان ایک بڑا اونچا پہاڑ ہے اور اوس پہاڑ مین اوپر چڑہنے کی راہ ہے اور اس پہاڑ کے درہ مین چشت کی آبادی ہے پہاڑ پر چڑہنے کی دو راہین ہین ایک راہ مین خواجگان موصوف کا مزار ہے اور اوسکے پہلو مین ایک مدرسہ اور ایک مسجد رفیع ہے کہ خواجہ مودود چشتی کے ایک معتقد نے تعمیر کرائی تہی یہہ مکان بہت بلند ہے وہان ایک درخت

کہ اوسکا میوہ بعینہ فندق کی صورت ہے اوسکا میوہ بطور تبرک دور دور جاتا ہے اور بچون کے گلے مین بطور حرز باندھا جاتا ہے سال بھر مین سات بار پہلتا پہولتا ہے کہتے ہین کہ حضرت خواجہ مودود چشتی نے وضو کے وقت مسواک گاڑدی تہی یہہ درخت وہی مسواک ہے قریب اوسکے ایک پتہر ہے مایل بسبزی کہ اکثر ابوالعباس حضرت خواجہ خضر علیہ السلام اوسپر تکیہ لگاکر بیٹھتے تہے اور حضرت خواجہ مودود سے ہم کلام ہوتے تہے ابتک اوسپر کمر تکانیکا نشان موجود ہے جب اوپر چڑھتے ہین تو اول مزار سلطان فرسناقہ قدس سرہ العزیز مخواجہ ابدال چشتی کے والدکا ہے۔ دوسرا خواجہ ابواحمد ابدال کا تیسرا خواجہ محمد زاہد فرزند خواجہ ابواحمد ابدال کا۔ چوتہا خواجہ ناصرالدین یوسف خواجہ مودود چشتی کے والدکا پانچوان خواجہ مودود کا۔ چہٹا خواجہ ابواحمد ابن مودود چشتی کا یہہ چہٹہ مزار پاس پاس چار دیواری پختہ مین ہین اور بہت سے اولیاء عظام اس خاندان کے وہان دفن ہین۔ دوسری راہ سے کہ پہاڑکو جاتی ہے ایک چشمۂ آب شیرین جاری ہے اور خواجہ محمد زاہد کا مکان چلہ کشی ہے اور ایک باغ خواجہ مودود چشتی کے نام کسی سلطان خراسان نے لگا دیا تہا اوسکا میوہ وقف ہے چار کوس وہان سے مکان چلہ کشی خواجہ مودود کا ہے اور وہان دو ندیان ایک گرم ایک سرد جاری ہین سات کوس وہان سے مکان چلہ کشی خواجہ ابواحمد ابدال کا ہے۔ جیسے خاص چشت مین یہہ پانچ بزرگ مشہور ترین ہوئے ایسے ہی ہندوستان مین خواجہ معین الدین رح خواجہ قطب الدین رح خواجہ فریدالدین رح۔ خواجہ نظام الدین رح خواجہ علاءالدین علی احمد صابر رحمت اللہ علیہم کامل ترین ہوئے۔ ششم عجمیان یہہ خانوادہ حضرت حبیب عجم سے منسوب ہے خواجہ حبیب عجم حضرت امام حسن بصری کے عظیم القدر خلیفہ ہوئے اس خاندان مین ترک و تجرید و استجابت دعا اور روزہ بکثرت رہا اور وحوش وطیور اس خاندان کے بزرگون سے زیادہ مالوف و مانوس رہے۔ ہفتم طیفوریان یہہ خانوادہ سلطان العارفین خواجہ بایزید بسطامے رحمت اللہ علیہ سے منسوب ہے خواجہ بایزید نے ایکسو تیرہ[۱۱۳] بزرگون سے استفادہ کیا اور

بارہ برس حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت مین حاضر رہے اور حضرت حبیب عجمی کے مرید وخلیفہ تہے۔ ہشتم کرخیان یہہ خانوادہ حضرت ابو محفوظ معروف کرخی سے منسوب ہے حضرت امام موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ کے حجرہ کے برسون دربانی سے مشرف تہے اور مرید وخلیفہ ہوئے اور بحکم امام ہمام کرخ مین جو بغداد کا ایک محلہ ہے قیام کیا اس خانوادہ مین ترک وتجرید خلوت وتلاوت قران وذکر ورقت وانکسار زیادہ ہے۔ نہم سقطیان یہہ خانوادہ حضرت سری سقطی سے منسوب ہے یہہ حضرت معروف کرخی کی مرید وخلیفہ تہے اس خاندان مین صایم الدہر وقایم اللیل زیادہ رہے دہم جنیدیان یہہ حضرت سید الطایفہ جنید بغدادی سے منسوب ہے یہہ سری سقطی کی مرید وخلیفہ تہے کسی شخص نے حضرت سری سقطی سے دریافت کیا تہا کہ مرید پیر سے زیادہ بہی ہوجاتا ہے فرمایا ہوجاتا ہے جیسے جنید مجہسے حضرت جنید بغدادی الشیخ فی قومہ کالنبی فی امتہ کا مصداق تہے توکل وریاضت ومجاہدہ اس خاندان کا مشہور ہے یازدہم گاذرونیان یہہ خانوادہ خواجہ ابو اسحاق گاذرونی سے منسوب ہے یہہ ابو عبداللہ خفیف کے مرید وخلیفہ تہے اور ابو عبداللہ خفیف خواجہ محمد روسم کے مرید وخلیفہ تہے اس خانوادہ والے اسماء اعظم زیادہ پڑہتے ہین اور خلق ہین بہی مشغول رہتے ہین دوازدہم طوسیان یہہ خانوادہ شیخ علاء الدین طوسی سے منسوب ہے اور یہہ مرید وخلیفہ ہین شیخ وجیہ الدین ابو حفص کے شیخ علاء الدین سے خانوادہ طوسی منسوب ہوا ان کی سلسلہ مین سماع اور وجد ورقص اور مزامیر سننا اور ذکر جلی کرنا اور مجاہدہ وریاضت بہت رہا اور یہہ سلسلہ جنید واسطہ سے خواجہ جنید بغدادی پر منتہی ہوتا ہے۔ سیزدہم سہروردیان یہہ خانوادہ منسوب ہے ابو نجیب سہروردی سے یہہ وجیہ الدین ابو حفص کے مرید وخلیفہ تہے اور انکا سلسلہ شیخ جنید پر پہونچتا ہے اور شیخ ابو نجیب بیس برس تک شب بیدار رہے چاردہم فردوسیان یہہ خانوادہ منسوب ہے شیخ نجم الدین کبریٰ فردوسی سے اور یہہ ابو نجیب سہروردی کے مرید وخلیفہ تہے اور انکے مرید فردوسی کبروی کہلاتے ہین شیخ جنید پر انکا سلسلہ منتہی ہوتا ہے الغرض۔

فردوسی سہروردی طوسی گازرونی سب جنیدی ہین اور جنیدی اور سقطی و کرخی
یہہ چودہ خانوادہ متقدمین کے مشہور و معروف ہین اور اب تیرہ خانوادہ جو زیادہ مشہور و معروف
ہین اور معمول اہل زمان ہین وہ یہہ ہین اول خاندان قادریہ غوثیہ ہے یہہ خاندان حضرت
اعظم الکملا اشرف الاولیا محبوب سبحانی خلیفۃ اللہ حضرت غوث الاعظم محی الدین عبد القادر
جیلانی رضی اللہ عنہ کی ذات بابرکات سے منسوب و مشتہر ہے آپ نے خرقہ خلافت حضرت شیخ
ابو سعید مخزمی سے پایا ہے اور شیخ ابو سعید رح نے شیخ ابو الحسن علی القرشی رح سے اور شیخ ابو الحسن علی
القرشی رح نے شیخ ابو الفرح طرطوسی رح سے اور اونہون نے شیخ ابو الفضل عبد الواحد یمنی رح سے
اور اونہون نے شیخ ابو بکر شبلی رح سے اور اونہون نے شیخ جنید بغدادی رح سے الی آخرہ
اور جناب غوث پاک رضی اللہ عنہ نے ایک خرقہ آبائی بہی حاصل کیا ہے کہ وہ سلسلہ آپ کے
والد شیخ ابو صالح سے حضرت امام حسن رض پر منتہی ہوتا ہے اور آپ کے اولاد مین بدستور وہی سلسلہ
جاری ہے آپکے کمالات کا بیان اور اس خاندان عالیہ کی شرافت اگر بہ تفصیل لکہی جاے
تو ایک کتاب مرتب ہو فقط ہدیہ ناظرین کے لئے اتنا کہا جاتا ہی کہ یہہ خاندان اشرف اور اعظم او
اکمل ہے قدمی علی رقبۃ کل اولیاء اللہ شاہد حال ہے اور حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے
بڑی بڑی اکابران دین خاندان چشتیہ و نقشبندیہ کو فیض و فایدہ ہوا ہے نقل ہے کہ
کہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمت اللہ علیہ بعد حصول خرقہ خلافت کے حضرت خواجہ
عثمان ہارونی سے قصبہ جیل مین تشریف لیے گئے اور حضرت غوث الثقلین کی خدمت مین
پانچ ماہ اور سات روز رہکر فیضیاب ہوئے یہہ ہی حال فیضیابی کتاب سیر العارفین اور گلزار ابرار
اور آئین اکبری مین درج ہے کتاب محبوب المعالی مین بحوالہ کتاب خوارق الاحباب حال
فیضیابی خواجہ نقشبند صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا حضرت غوثیہ سے یون لکہا ہے کہ ایک روز
حضرت غوث الثقلین معچند مصاحبون کی بالائے بام جلوہ افروز تہے ناگاہ بخارا کی طرف نظر
کرکے اپنے فرمایا کہ بعد میرے ایک سو ستاون سال جب گذر ین گے تو ایک مرد محمدی قلندری

پیدا ہوگا بہاء الدین نقشبند اوس کا نام ہوگا اور میری دولت فقر اوسکو ملیگی چنانچہ ایسا ہی ہوا
کہ جب بعد بیعت حضرت امیر کلال نے شغل اسم ذات کا تلقین کیا تو نقش نقش اسم ذات کا
آئینہ دل مین حضرت نقشبند کی نہین جمتا تہا ایکروز جنگل مین خضر علیہ السلام انکو ملے اور فرمایا کہ
مجھے اسم اعظم حضرت غوث الثقلین سے پہونچا ہے مین تم کو بتلاتا ہون آپ اونکی طرف رجوع کرو
چنانچہ اوسی شب خواجہ صاحب جمال جہان آرای غوث الثقلین سے مشرف ہوی اور حضرت
غوث سبحانی نے انگشتان دست مبارک کہ مانند نقش اسم ذات کی ہین دکہلائین دیکہتی ہے
نقش اسم ذات ظاہر و باطن مین خواجہ صاحب کے منقش ہوگیا یہانتک کہ ہرشی مین نقش
اسم ذات نظر آنے لگا اور کمخواب مین بوقت گلکاری اوسی نقش اعظم کی گلکاری ہوئی۔

| ای خواجہ نقشبند تو نقشی مرا بہ بند | نقشی چنان بہ بند کہ گویند نقشبند |
|---|---|

اور حضرت غوث پاک کا طریقہ چارون اصحاب رسول مقبول کیطرف منسوب ہے خرقہ صدیقیہ
حضرت کو شیخ احمد اسود دینوری نے پہنایا ہے جو حضرت ابابکر صدیق کے سلسلہ مین تہے اور خرقہ
فاروقیہ حضرت ابو الخیر لی پہنایا ہی جو حضرت عمر ابن الخطاب کے سلسلہ سے منسوب تہے اور خرقہ
عثمانیہ حضرت شیخ حمادی پہنایا ہے جو سلسلہ حضرت عثمان غنی مین داخل تہے اور طریقہ علویہ مین
اجداد بزرگوار کی طرف سے حسنیہ ہی یعنی اونکے والد ماجد ابو صالح نے خرقہ پہنایا ہی اور طریقہ
حسینیہ مین حضرت ابو سعید مبارک مخزمی نے خرقہ پہنایا ہے دوسرا خاندان یسویہ خواجہ
احمد یسوی سے منسوب ہی خواجہ احمد یسوی ترکستانی خواجہ ابو یوسف ہمدانی کے مرید و خلیفہ
ہوئی اور وہ خواجہ ابو القاسم گرگانی کی اور ابو القاسم گرگانی ابو عثمان مغربی کی اور وہ خواجہ
ابو علی کاتت کے اور وہ ابو علی رودباری کی اور وہ حضرت جنید بغدادی رح کے مرید و خلیفہ
ہوے بعض کے نزدیک خواجہ احمد یسوی ترکستانی کا سلسلہ حضرت محمد حنیف بن علی مرتضی کرم
اللہ وجہہ پر منتہی ہوتا ہی تیسرا نقشبندیہ اس خاندان کا ظہور حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند
رحمۃ اللہ سے ہی اور خواجہ مذکور حضرت امیر سید علی کلال کے مرید و خلیفہ ہوی اور بعد چندے مطو

سلسلہ اس خاندان کا خواجہ ابو القاسم گرگانی پر پہونچتا ہی اور خواجہ ابو القاسم گرگانی سلسلہ بعد
تین واسطون کے حضرت جنید بغدادی پر پہونچتا ہی اور ایک سلسلہ ابو القاسم گرگانی کا حضرت
ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر منتہی ہوتا ہی چوتھا نوریہ یہہ خاندان ابو الحسن نوری سے منسوب ہے
پانچوان خضرویہ یہہ خواجہ احمد خضرویہ سے منسوب ہی خواجہ احمد خضرویہ خواجہ حاتم اصم کی مرید و خلیفہ
تہے انکا سلسلہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ پر منتہی ہوتا ہی چھٹا شطاریہ یہہ خاندان ہندوستان مین
شیخ عبد اللہ شطار سے منسوب ہی عبد اللہ شطار شیخ محمد عارف کے مرید و خلیفہ تہے انکا سلسلہ حضرت
امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ پر منتہی ہوتا ہی ساتوان حسینہ بخاریہ یہہ سلسلہ فخر المتاخرین حضرت مخدوم
جہانیان جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ پر منتہی ہوتا ہی
یہہ حضرت نصیر الدین محمود چشتی و شیخ رکن الدین ابو الفتح سہروردی کے مرید تہے اور سلسلہ آبائی بہی
حسینی تینون سلسلہ کا شجرہ انکی مریدین مین جاری ہی آٹھوان زاہدیہ یہہ خاندان خواجہ بدر الدین
زاہد سے منسوب ہی اور بعد چند واسطون کے انکا سلسلہ خواجہ ابو محمد پر جو حضرت جنید بغدادی
کی خلیفہ دوم مین پہونچتا ہی نوان انصاریہ یہہ سلسلہ خواجہ عبد اللہ انصاری سے جاری ہے
جو حضرت ابو الحسن خرقانی کی مرید و خلیفہ تہے یہہ سلسلہ بہی چند واسطون کے بعد حضرت جنید بغداد
پر منتہی ہوتا ہی دسوان صفویہ یہہ شیخ صفی الدین اردبیلی سے جاری ہی یہہ سلسلہ عراق و خراسان
کی جانب زیادہ جاری ہی اور بعد چند واسطون کے حضرت جنید پر پہونچتا ہی گیارہوان عیدروسیہ
یہہ امیر سید عبد اللہ الملقب بعیدروس سے جاری ہی اور شیخ ابو مدین مغربی پر چند واسطون کے
بعد پہونچتا ہی اور اون سے چند واسطونکے بعد حضرت جنید پر منتہی ہوتا ہی بارہوان قلندریہ اہین
چند سلسلون کے بزرگ شامل ہین چنانچہ محمد قلندر فرماتے ہین + ما زدریائیم و دریا ہم ز ماست +
این سخن داند کسی کو آشناست + شاہ حیدر قلندر و شاہ حسین بلخی و شمس الدین تبریزی او
مولانای روم و فخر الدین عراقی و خواجہ حافظ شیرازی ہر خاندان کے شاہباز اس سلسلہ مین
شامل ہو کر قلندر کہلائی اور ہندوستان مین شاہ خضر رومی سے مشرب قلندری جاری ہوا

شاہ خضر رومی سلطان شمس الدین التمش کے زمانہ مین بلباس قلندری دہلی مین خواجہ قطب الدین
بختیار اوشی کی خدمت مین آئی اور مرید و خلیفہ ہوئی مگر لباس قلندری تغیر نکیا بعضون نے
لکہا ہی کہ شاہ خضر رومی حضرت عبد العزیز مکی سے فیضیاب تہی اور عبد العزیز مکی شیخ جنید بغدادی سے
روحی فیضیاب تہی اور شاہ نجم الدین قلندر جونپوری اوسکے مرید و خلیفہ تہے اور شیخ محمود قلندر لکہنوی
اور شیخ عبد الرحمان لاہر پوری اسی سلسلہ مین داخل رہے اور شاہ شرف الدین بو علی قلندر کی
جو بعضون نے لکہا ہی کہ یہہ مرید خواجہ قطب الدین رحمت اللہ علیہ کے مین اونہون نے لکہا ہے کہ
سلطان نظام الدین رحمت اللہ کے مرید تہی اسکی نسبت صاحب اخبار الاخیار نے لکہا ہی کہ یہہ صحیح درست
نہین ہی اور صاحب سیر الاقطاب کا قول ہی کہ شاہ شرف الدین بو علی قلندر مرید او خلیفہ حضرت شیخ
شہاب الدین عاشق خدا کے تہی اور شیخ شہاب الدین ابدال کے تہی لیکن شیخ بدر الدین غزنوی کو جو
خلیفہ اعظم حضرت خواجہ قطب الدین رحمت اللہ علیہ کے تہے دیکہا تہا اور شیخ امام الدین ابدال نے اگرچہ
خرقہ خلافت حضرت بدر الدین کے ہاتھ سے پہنا تہا لیکن خدمت مین خواجہ قطب الدین کے بہی
رہی تہے اور گوشہ نشین تہے اور عمر ان کی دراز ہوئی ہی اور صاحب اقتباس الانوار لکہتے ہین کہ بعض
ثقات سے ایسا سنا ہی کہ شاہ شرف الدین قدس سرہ نے بلا واسطہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے تربیت
پائی ہی اور جمیع کمالات اور خلافت کبری حضرت سے اونکو حاصل ہوئی ہین اور اویسی ہین *
گر بو علی نوائے قلندر نواختی + صوفی بدے ہر آنکہ بعالم قلندر ست + حضرت فرید الدین
گنجشکر کی خلفا مین سے علاو الدین علی احمد صابر اور شمس الدین ترک پانی پتی قلندر مشرب
ہوی اور میر سید محمد گیسو دراز کا مشرب بہی قلندری تہا یہہ اشعار اون کے مشہور اور معروف ہین *
زمین و آسمان ہر دو شریف اند + قلندر را درین ہر دو مکان نیست + نظر در دیدہ ناقص فتادہ +
وگرنہ این از کس نہان نیست + میر سید محمد جعفر مکی جو حضرت شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلی
کے اعاظم خلفا سے ہین اسی مشرب مین تہی یہہ اشعار اون کے مشہور ہین + اندر رہ عشق ہمہ
نتوان رفتن + بی دیدہ رہ قلندری نتوان رفت + خواہی کہ پس از کفر بیابی ایمان +

اگرچہ مرید او خلیفہ شیخ امام الدین

تا جان نمی بکافری نتوان رفت + خواجہ مسعود بک مرید و خلیفہ شیخ رکن الدین قلندر مشرب تھے یہہ اونکا شعر مشہور ہے + مجرد شو از دین و دنیا قلندر + کہ راہ حقیقت ازین ہر دو برتر + شیخ عبد الحق ردولوی اور شاہ نعمت اللہ ولی کا بہی مشرب تہا قلندریہ کوئی خاص طریقہ نہیں ہے بلکہ جب صوفی منتہی مقصد اعلیٰ تک فائز ہو جاتا ہے قلندر ہو جاتا ہے ذکر قلندر حق ہے۔ دین قلندر۔ دانا ہی جو سب سے توانا ہے دنیائی قلندر تفرید ہے کہ مشعر توحید ہے۔ علم قلندر صحو ہی عمل قلندر محو۔ راہ قلندر عشق۔ اور العشق ہو اللہ شاہ حسین بلخی فرماتے ہین۔ قلندر کے بیاید در عبارت + قلندر کے نگنجد در اشارت + شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ فرقہ قلندریہ کو طیب قلب اور سرور دل حضور حق اور مشاہدہ دوست اسقدر حاصل ہوتا ہے اور ایسا سکر حال اور مستی باطن غلبہ کرتی ہی کہ اعمال ظاہری یعنی نوافل اور آداب تناول اور لذت مناجات مین قلت ہو جاتی ہے اور بے باک ہو جاتی ہین اور سرور حضور باطن پر کفایت کرتے ہین مگر ترک فرایض نہین کرتے اور شیخ عبد القدوس گنگوہی فرماتی ہین کہ ہمنے فرقہ قلندریہ کو دیکہا اور سنا کہ ترک فرایض بہی انسی ہو جاتا ہی مگر ہم ترک فرایض کا طعن نہین کر سکتے کیونکہ حق تعالیٰ نے انکو مرتبہ روحی ایسا عطا فرمایا ہے اور ایسی قدرت دی ہی کہ ایک حال اور ایک وقت مین تجسد ارواح آپکو چند جا دکہا سکتے ہین اگر ایک مقام پر ترک فرایض کرتے ہین کیا عجب ہی دوسرے مقام پر ادائے فرایض کرتے ہون۔ تیرہوان مداریہ یہہ خاندان حضرت بدیع الدین مدار سے جاری ہی یہہ حضرت بدیع الدین مدار بن ابو اسحاق شامی ہارون علیہ السلام برادر موسیٰ علیہ السلام کی اولاد سی تہی اور حذیفہ شامی کے شاگرد تہے اور توریت و انجیل و زبور سی بہی واقف تہے اور اپنے وقت مین قطب مدار تہے انہون نے تکمیل ارشاد حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی روح اطہر سی حاصل کی ہے۔ اور علاوہ انکے اور بہت سی خانوادہ ہین۔ رضویہ اویسیہ شرحیہ کمیلیہ قاقیہ سکینیہ حرازیہ رکنیہ نوریہ باخرزیہ خلوتیہ کرویہ برخشیہ زرکوبیہ احمدیہ صادقیہ سعدیہ قشریہ دقاقیہ حمویہ

حیدریہ مرشدیہ طاؤسیہ جلاجیہ مولویہ عشقیہ بدویہ باقریہ جعفریہ موسویہ عیاضیہ طبقاتیہ شبلیہ بیضاویہ مغربیہ حافظیہ رفاعیہ سادانیہ بیابانیہ محققیہ موحدیہ واصلیہ تجاریہ جلالیہ جمالیہ وبکرلوسیہ قاسمیہ جرونیہ قریشیہ سعدیہ لاثانیہ وغیرہ المختصر سب خاندان بہتر اور خوشتر ہین طالب جس خاندان مین چاہئے مستفیض ہووے راہ خدا تعالےٰ کی تعلیم سب مین موجود ہے کوئی لطایف فیوضات اور شرایف اسرارات سے خالی نہین عموماً جسکی تقدیر مین جس خاندان سے فیض وفایدہ ہونا روز ازل لکہا گیا ہے وہ اوسیکے موافق اپنی مدعاے دلی کو پہونچ جاتا ہے اور دامان مراد کو گل حصول از روے پر کرتا ہے جو سلسلے حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت ابا بکر صدیق سے جاری ہوئے ہین واسطہ فائدہ ناظرین کے اونکے شجرے سلسلہ وار شامل کئے جاتے ہین۔

## اسمائی خانوادہ ہائی دیگر

اور شجرہ خاندان قادریہ وچشتیہ ونقشبندیہ بہی اسی مین شریک ہین۔

شجرۂ طیبہ خاندان نقشبندیہ خواجگان طریقہ نقشبندیہ کی چار طرح پر انتساب ہے اول بخضر علیہ السلام
دویم بشیخ جنید قدس سرہ سویم بشیخ بایزید بسطامی تا امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ چہارم بامام
جعفر صادق تا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ
حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند رح
خواجہ یعقوب چرخی رح
خواجہ علاء الدین عطار رح
سید امیر کلال رح
خواجہ ناصر الدین عبید اللہ رح
خواجہ احمد صدیق رح
خواجہ بابا سماسی رح
خواجہ پارسا رح
خواجہ اولیائے کبیر رح
خواجہ جبار بخاری رح
خواجہ عبد الخالق غجدوانی
خواجہ عارف ریوگری رح
خواجہ علی رامیتنی رح
خواجہ احمد یسوی رح
خواجہ یوسف ہمدانی رح
خواجہ محمود انجیر فغنوی رح
خواجہ حسن اندانی
خواجہ عبد اللہ برقی رح
امام محمد غزالی رح
شیخ ابو علی فارمدی رح
ابو القاسم گرگانی رح
ابو عثمان مغربی رح
ابو علی کاتب رح
امام اعظم ابو حنیفہ رح
حضرت ابو الحسن خرقانی رح
خواجہ سری سقطی رح
شیخ جنید رح
ابو علی رودباری رح
امام جعفر صادق رح
حضرت بایزید بسطامی رح
خواجہ داود طائی رح
خواجہ معروف کرخی رح
امام علی رضا رض
امام موسی کاظم رض
امام جعفر صادق رض
حضرت سلمان فارسی رح
قاسم بن محمد بن ابوبکر صدیق رح
خواجہ حبیب عجمی رح
خواجہ حسن بصری رح
امام حسین علیہ السلام رض
امام زین العابدین رض
امام محمد باقر رض
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
حضرت علی المرتضیٰ اسد اللہ الغالب کرم اللہ وجہہ
حضرت خضر نبی علیہ السلام
حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

## شجرہ خاندان طیبہ قادریہ جو جناب منشی فضل رسول صاحب نے وقت ترتیب کتاب ہذا نظم فرمایا ہے

| | | |
|---|---|---|
| ثمر رحمت است واجر جبریل | شجرۂ وصف ذات رب جلیل | |
| اے تجلی ذات تو ہر سو | وحدہ لا الہ الا ہو * | |
| اول و آخر و ظہور و بطون * | بجلال و جمال و جملہ شیون | |
| قایم و بے زوال و بے پایان | غیر تو کل من علیہا فان * | |
| نیست جائے نیست ذات احد | لیس فی الدار ماسوائے صمد | |
| فارغی از بلندی و پستی | ہستی ہر جا و بی نشان ہستی | |
| جلوۂ ذات تست اے یکتا | جلوہ ہائے صفات و ہم اسما | |
| چون ظہور تو ہست رنگارنگ | درعجم درک اوست دانش و ننگ | |
| چو نشان کرم شدی ظاہر | از احد گشتی احمد طاہر | رسول صلی اللہ علیہ وسلم |
| عز لولاک مصطفائی تست | لافتا شان مرتضائی تست | علی کرم اللہ وجہہ |
| رحمت عام بر زمین و زمن | پر جہانی ز فیض خلق حسن | حسن بصری رح |
| ہم بذات و صفات بو العجبی | عربی گہ شدی و گہ عجمی | حبیب عجمی رح |
| گاہ ساجد شدی و گہ مسجود | گہ سلیمان شدی و گہ داؤد | داود طائی رح |
| ہمہ عالم بذکر تو مصروف | ہم توئی عارف و توئی معروف | معروف کرخی رح |
| صاحب سر آنچنان ای شاہ | نیست کس از حقیقتت آگاہ | سری سقطی رح |
| صوفی صافی و ہو اللہ دان | جلوہ ات در جنید شیخ زمان | شیخ جنید رح |
| صدق ابوبکر مرد حادث تست | شیر مردئی شبلی قدرت تست | ابوبکر شبلی رح |

| من الملک گو توییل و نهار | بر توز یباست واحد القهار | عبد الواحد رح |
| --- | --- | --- |
| یفعل الله ما یشاء و یرید | فرح و حسرت ز حکم تست پدید | ابو الفرح رح |
| همه خوبی و جمال و جلال | بو الحسن هم توئی بهر منوال | ابو الحسن رح |
| خود شدی قابل کمال قبول | حامی و هم محی دین رسول | شیخ عبد القادر رض |
| شیخ و هم عبد و قادر جیلان | ای ظهور تو هست در همه شان | |
| نیست عجز تو در همه آفاق | هم توئی خالق و توئی رزاق | عبد الرزاق رح |
| همه از تست اسعد و صالح | همه از تست صالح و طالح | ابو صالح رح |
| لم یلد هم توئی و لم یولد | گه احد باشی و گهے احمد | شاه احمد رح |
| غمزه ناز تو ثواب و عقاب | حسن ذات تو حسن نجم و شهاب | شیخ شهاب الدین رح |
| هم توئی آسمان و ماه مبین | هم توئی مهر و مور و شمس الدین | شمس الدین رح |
| [illegible] و رحمت باذل | همه خرد علاء دین کامل | علاء الدین رح |
| [illegible] نور محمدت پر نور | همه عالم بحسن جلوه طور | نور محمد رح |
| هم توئی عابد و توئی معبود | هم توئی حامد و توئی محمود | سید محمود رح |
| کلمه لا اله الا الله | بر جمال و جلال تست گواه | عبد الجلال رح |
| از انا سر دست شدم آگاه | هست انسان لی بهاوالله | بهاول شیر قلندر |
| هرچه گویم ازان توئی عالی | هم معالی و اعظم اے والی | ابو المعالی رح |
| گاه باشی جلیس عرش کریم | گاه در قلب اہل قلب مقیم | شاه مقیم رح |
| همه [illegible] رمز کن فیکون | چه کسیف و لطیف و زشت بون | عبد اللطیف رح |
| خلعت کبریائی زشان قدر خویش | مال و دولت تونگر و درویش | درویش محمد رح |
| همه انوار نور ذات صمد | جلوه حسن عزت احمد | احمد شاه رح |
| صمدی و لطیف و پاک از ظن | مدح ذات توکی توان کردن | عبد اللطیف صلح شاه رح |

جلوۂ ذات تست در عالم
جلوۂ ذات تو خفی و جلی
ہمہ نام و جلوہ ہائے صفات
می شناسم ترا توئی ہر جا
بر رحم بخش رنگ حسن قبول

ہمہ ادنے و اعلے و اعظم
آنکہ نامش نہادہ غوث علی
ہمہ شان و غمزہ ہائے ذات
کشف ذاتم بلطف خویش نما
بکرمہائے خویش و فضل رسول

میر اعظم علیشاہ رح
غوث علیشاہ رح

## شجرہ طیبہ قادریہ بزبان اردو

الہی تو ہے کریم اور رحیم اور غفار
بحق جلوۂ توحید ذات و حسن صفات
بحق آل رسول مکرم و اصحاب
بحق تاج سر اولیا حسن بصری
بحق صاحب صدر کمال دین داؤد
بحق قدوۂ اہل صفا سری سقطی
بحق حضرت ابو بکر شمع بزم وفا
بحق ابو الفرح محرم حریم جلال
بحق مطلع انوار ذات و جلوۂ ذات
بحق قطب الاقطاب و قبلۂ عالم
بحق عبد الرزاق شاہد جبروت
بحق محرم اسرار ذات شاہ احمد
بحق مجتہد اولیا شہاب الدین

الہی تو ہے خبیر اور بصیر اور ستار
بحق سید ابرار احمد مختار
بحق مظہر اسرار حیدر کرار
بحق خواجہ حبیب عجم کرم آثار
بحق حضرت معروف عارف اسرار
بحق شیخ جنید ان مرفع انوار
بحق عبد الواحد خزانۂ اسرار
بحق ابو الحسن محور رحمت غفار
ابو الحسن قرشی ہکاری
ابو سعید مبارک سعید نیک آثار
جناب عبد القادر سحاب رحمت یار
بحق حضرت ابو صالح قدوۂ ابرار
عزیز اہل وفا و صفا و اہل وقار
انیس و ہمدم بزم وصال و پاک عیار

بحق مہر عروج کمال شمس الدین — ظہور جلوۂ انوار فیض و فیض آثار

بحق محتشم محترم علاء الدین — بحق نور محمد مرقع انوار

بحق حضرت محمود حضرت عید جلال — عزیز لجہ تحقیق و زبدۂ احرار

بحق شیر قلندر بہاول ذی جاہ — فروغ جلوۂ انوار و مہبط انوار

بحق شاہ معالی مہبط اکرام — ستودہ علم و ستودہ عمل ستودہ وقار

بحق حضرت سید مقیم محکم دین — انیس بزم صفا محو جلوۂ آثار

بحق حضرت سید امیر بالا پیر — بحق سید عبد اللطیف برہی صادق کار

بحق منفرد صفیائی دین درویش — بحق احمد شاہ خاص محرم اسرار

بحق حضرت عبد اللطیف دوم محو جمال — جلیس بزم کمال و محامد بسیار

بحق مظہر اظہار فیض احمد شاہ — بحق سید اعظم علی عزیز آثار

بحق مرشد برحق فروغ جلوۂ حق — رفیق و ہادی توفیق و ناظر انوار

انیس پردۂ وحدت جلیس بزم جمال — عروج نشۂ کیف فیوض فیض اظہار

رفیق منزل تحقیق و رہبر توفیق — پناہ مشرب حق ہادی صغار و کبار

جناب سید غوث علی قبلۂ جان — چراغ محفل وحدت فروغ بزم وقار

نگاہ لطف سے سرشار کر دل بیتاب — جمال فیض سے سیراب چشم جان زار

کرم سے فیض سے [illegible] — [illegible]

غریق بحر مصیبت نجات دے [illegible] — [illegible]

[illegible] — [illegible]

[illegible] — [illegible]

## شجرۂ نسبی مرشدی و مولائی مد ظلہ

بحق رحمت عام خود ایزد غفار | بحق شافع کونین احمد مختار
بحق فاطمۃ الزہرہ بنت پاک رسول | بہار گلشن لولاک و نجم اوج قبول
بحق گلبن باغ علی فخر زمن | شہید عشق خدا حضرت امام حسن
بحق جلوۂ خورشید اتقا و صفا | بہار باغ نبی حضرت حسن مثنیٰ
بحق رہبر راہ خدا و حق آگاہ | جناب سید ذیشان محض عبداللہ (معروف سید محمد)
بحق سید موسیٰ کلیم طور کمال | بحق سید عبداللہ محو نار جلال (عبداللہ ثانی)
بحق سید موسیٰ دوم خجستہ شعار | بحق سید داؤد پیر اہل وقار
بحق حضرت سید محمد اہل کمال (عرف رومی) | عزیز بزم صفا محرم حریم جمال
بحق حضرت سید محمد زاہد | بحق سید عبداللہ (ثالث) عاشق واحد
بحق سید موسیٰ شہیر باجیلی | بحق سید ابو صالح عارف گیلی
بحق قطب الاقطاب غوث صمدانی | جناب عبدالقادر حبیب سبحانی
بحق سید عبدالوہاب محو رؤف (معروف سیف الدین) | بحق سید صوفی ابو نصر معروف (نصیر الدین)
بحق سید احمد انیس بزم وصال (عرف سید حمید الدین) | بحق سید مسعود نذر رنائے جمال (عرف نور الدین)
بحق سید سید علی نیک سیر (عرف محمد صالح) | بحق حضرت سید امیر خوش جوہر (عرف عبداللہ حسن و سید محمد مکی)
بحق سید والا تبار شمس الدین (عرف محمد اعظم) | جلیس بزم صفا محرم رموز و امین
بحق ہادی تحقیق دل محمد نور (عرف محمد غوث) | فدائے جلوۂ ذات خدائے پاک و غفور
بحق سید مبارک ذی جاہ | عزیز بزم صفا محرم رموز اللہ
بحق صاحب عرفان پاک مصلح دین (عرف ناصر الحسن) | قبول مجلس خاص وصال مہر گزین
بحق حضرت سید ابو سعید عزیز (عرف انوار الحسن) | ظہور جلوۂ حق مہر اوج حسن و تمیز
بحق سید ذی جاہ و شان حمید علی (عرف حمید الدین) | بہار گلشن صد جلوۂ خفی و جلی
بحق سید حامد حسن عزیز وفا (حامد علی) | بحق سید محمود محو ذات خدا (محمد علی)

بحق جلوۂ طور ظہور لطف اله
جناب پاک ظہور الحسن فلک خرگاہ

بحق سید احمد حسن (عرف احمد علی) فروغ کمال
انیس بزم وفا و جلیس بزم وصال

بحق مطلع الانوار فیض مولائی
جناب غوث علی (خورشید علی) مرشدی و ملجائی

ہر ایک بلاسی امان دے ہر ایک الم سے نجات
ہر ایک بات مین دے میری لطف خاص ثبات

بچا خرابی و اندوہ نفس شیطان سے
دکہا جمال کا جلوہ فروغ ایمان سے

طلب مین اپنی کے صدشوق و ذوق رکہہ دایم
صراط عشق پہ کر شوق کا قدم قایم

ادا کے لطف سے محو جمال رکہہ دل زار
صفائے فیض سے دے جا نکو نور کے آثار

وہ دل دے جسمین نہو کے خیال الفت غیر
وہ شوق دے جو کرے تیز راہ خاص کی سیر

ہر ایک طرح سے سنباہرد مسلک تسلیم
ہر ایک طرز سے رکہہ محو التفات حمیم

ظہور فیض و کرم رکہہ ظہور پر دن رات
نیا ظہور کو محو صفات و عاشق ذات

## شجرہ طیبہ طریقہ سہروردی مصنفہ فدا حسین شاہ صاحب

اسم الله بر زبان رانم
شجرۂ سہروردی مے خوانم

جملۂ کائنات قایم از وست
این جہان و جہانیان ہمہ اوست

ہاتف غیب چون ندا فرمود
خاکساران ہند از و بشنود

مظہر ذات حق خفی و جلی
حضرت مولوی غوث علی

ہست انسان مجمع البحرین
جسم و خاک است و جان فدا حسین (شاہ فدا حسین)

جلوہ گر شد وجود ذات لطیف
خود مظہر حسین شاہ حنیف (محمد حنیف)

صورت انسان معنی الله
ظاہر حق رسول صلی الله (رسول شاہ)

کرد تنزیہہ جلوہ در تشبیہ
نعمت الله نفخت روحی فیہ

روح خود را نمود بہر شہود
گفت وحدت بہ نغمۂ داؤد (داؤد [illegible])

نحن اقرب بود ز جان قریب
قلب انسان بیت رب جلیل
جمله عالم وجود حق دانید
خلق تصویر صورت خلاق
عشق چون روح در بشر افتاد
مدرک جزو کل زمین و زمن
هست ذات مع الصفات بتن
صورت خویش حق عیان بنمود
وحدت ذات کثرت آفاق
ذات واجب بهر صفت موجود
غیر حق را کجاست نشو و نمو
من عرف نفسه شود معلوم
خود توئی حضرت جلال بزرگ
هر احد احمد کبیر بدان
کل شئی محیط ذات جلال
من همه نفی و تو همه اثبات
مصحف ناطق بهاء الدین
توئی موجود ما همه معدوم
صدر انسان ترجمان کتاب
صورت انسان مرات رحمان
اینما انت ثم وجه الدین *

بلکه جان و جهان جمله حبیب
هست فرمان حال اسمعیل
مرتضی جان آن همه خود دانید
خالق اندر شکم بود برزاق
معرفت ذات پاک الله داد
ناطق است از توجه پیرن
جان شود دور آسمان منجن
شد محمد وجود حق مشهود
متجلی بجلوه اسحاق *
خلق ممکن چو آدم و داؤد
جمله بگذار خویشتن را جو
هر که خود را شناخت شد مخدوم
غوثت هست بی زوال بزرگ
زانکه در احمد هست احد پنهان
هست آن مجمع صفات کمال
رکن عالم جمیع مخلوقات
بلکه لا ریب فیه عین یقین
خود توئی خادم و توئی مخدوم
شرح حرف مقطعات شهاب
رویت اندر ضیا و عین عیان
اندرون و برون مکان و مکین

حسن خلق محمد عبد اللہ — لاشد و عبد سر سرا اللہ

ہر احد احمد بلا میم است — ہر دل اندر ہزار اقلیم است

بردہ ممشاد علوی دینوری — بہر تعظیم صورت بشری

امر ربی جنید ارواح است — یرجع الاصل روح راراح است

قال الانسان سری وسقطی — وحدہ لاشریک لہ فقطی

ماعرفناک گفتہ خود معروف (معروف کرخی) — لا وجود و صفات بے موصوف

آئینہ صاف صیقل داؤد — در ہمہ خلق روح خود بنمود

لیس شیئ سوا الحبیب لکم — کل شیئ حبیب بل انتم

یہ دونوں شعر شجرہ بہاسی علیحدہ ہیں دوسرا واسطہ جو حضرت معروف کا خواجہ حسن بصری سے ہے اوسکی متعلق ہیں

حی و قیوم شد علی و رضا — زان سبب شد وجود ارض و سما

علم توحید موسی و کاظم — منکشف شد بر اصغر و اعظم

فیض عرفان جعفر صادق — چون حدیثات مصحف ناطق

گفت حضرت محمد باقر — جملہ حق است اول و آخر

شاہ زین العباد خود فرمود (زین العابدین) — کس دیگر نیست واحد است وجود

ما ہمہ مقتدی امام حسین — قل ہو اللہ ہست فی الکونین

جملہ اسما صفات ذات تن — نطق ادراک عشق خلق حسن

عین حق جملہ جہان علیست (حضرت علی) — اندرون و درون خفی و جلی است

این حقیقت محمدی موجود (محمد مصطفی) — ظاہرا عبد باطنا معبود

من عرف نفسہ رسید بدوست — ہر کہ خود را شناخت او ہمہ اوست

یک حقیقت محمدی انسان — شد منزہ مشبہ ہو فی شان

جامۂ کہنہ فراق درید — چون قبائے وصال را پوشید

## شجرۂ طیبہ نقشبندیہ

الٰہی تو ہے غفور اور رحیم اور کریم
بحق سرورِ کونین احمد مختار
بحق حضرت سلمان فارسی ذی جاہ
بحق جعفر صادق انیس بزم وصال
بحق واقف اسرار درد گمنامی
بحق بوالحسن واقف ذات وندیم صفات
بحق خواجہ یعقوب یوسف ہمدان
بحق خواجہ عارف بحضرت محمود
بحق خواجہ بابا و خواجہ میر کلال
بحق کعبہ علم و عمل بہاء الدین
بحق حضرت یعقوب قدوۂ ابرار
بحق خواجہ زاہد انیس بزم صفا
بحق خواجگی شاہباز اوج کمال
بحق حجت الفقر و ناظر انوار
بحق سید معصوم قبلۂ زہاد
بحق حضرت سمرغ قاف صدق و یقین
بحق سید نور محمدؐ ذی جاہ
بحق شاہ غلام علی مخزن ذوق
بحق قطب زمان بوسعید محو صفات

الٰہی تو ہے خبیر اور قدیر اور حلیم
بحق حضرت صدیق قدوۂ ابرار
بحق حضرت قاسم عزیز خاص اللہ
جلیس بزم صفا محرم حریم جلال
فروغ مہر علا بایزید بسطامی
بحق بوعلی ذی جاہ محو عارف ذات
بحق عبد الخالق عزیز مصر جہان
بحق خواجہ علی صاحب کرامت و جود
ظہور نور اللہ کلیم طور کمال
بحق قبلہ حلم و ورع علاء الدین
بحق خواجہ عبید اللہ زبدہ احرار
بحق خواجہ درویش مہر عز و علا
بحق خواجہ باقی جلیس بزم جمال
جناب احمد سرہندی قدوۂ ابرار
امیر ملک صفا و معظم عباد
چراغ مجلس وحدت جناب سیف الدین
بحق حضرت مظہر شہید ناز اللہ
امین راز وفا و صفا و معدن شوق
غریق بحر جلال و جمال عاشق ذات

بحق ناظر انوار و محرم درگاہ ۔ جلیس مجلس توحید حق حبیب اللہ
بحق قبلۂ لطف و وفا و صدق و صفا ۔ بحق کعبۂ انوار فیض ذات خدا
امام ملک صفا شاہ کشور توحید ۔ امین و محرم اسرار و حجت و تفرید
جلیس مجلس اسرار و سالک ملکوت ۔ رفیق منزل تحقیق و شاہد جبروت
چراغ مجلس رحمت مرقع انوار ۔ فروغ جلوہ تحقیق و محرم اسرار
فروغ حسن نبی جلوہ جمال علی ۔ ظہور فیض و کرم مظہر خفی و جلی
معظم کملا مرشدی و ملجائی ۔ جناب غوث علی محو ذات مولائی
نجات دے مجھے ہر غم سے ہر بلا سے امان ۔ رہین درد ہوں میں یا رحیم یا رحمان
رضا پہ اپنی مجھے مستقیم رکھ دن رات ۔ بنا کرم سے مجھے اپنا عاشق ذات
اسیر نفس ہوں میں اور رہین نادانی ۔ شفا دے اس سے مجھے اے حکیم روحانی
تیری کرم کا ہے ہر لحظہ خواستگار ظہور ۔ تیری کرم کا ہے ہر دم امیدوار ظہور

## شجرۂ طیبہ نقشبندیہ من تصنیف شاہ ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ

شرح سازم خاندان نقشبندی را جلی ۔ بحر لی پایان عرفان سید غوث علی
بعد از ان شاہ حبیب اللہ محبت ممتلی ۔ بوسعید احمدی ایشاہ عبداللہ ولی
مظہر حق جانجانان نایب پیغمبران ۔ سید نور محمد شیخ سیف الدین سنی
خواجہ معصوم است احمد خواجہ باقی خواجگی ۔ خواجہ درویش محمد زاہد احرار ولی
خواجہ یعقوب و بہاء الدین دگر میر کلال ۔ خواجہ بابا دان دگر خواجہ علی رامتنی
خواجہ محمود است عارف خواجہ عبدالخالق است ۔ خواجہ یوسف بعد شیخ ان فارمدی بو علی

| بوالحسن بس بایزید و جعفر صادق بود | قاسم و سلمان ابوبکر و رسول ہاشمی |
|---|---|

## شجرہ عالیہ طریقہ چشتیہ

خداوندا بحق اسم اعظم ۔ بحق شاہ عالم فخر آدم
در الطاف و رحمت مجھپہ وا ہو ۔ علاج دل طفیل مرتضی ہو
حسن بصری کے صدقے سے الٰہی ۔ محبت اپنی دے مجھکو کماہی
بہ عبدالواحد ذیجاہ یارب ۔ تیرا ذاکر رہون مین روز اور شب
تصدق سے فضیل باوفا کی ۔ عطیہ ہون عطا صدق و صفا کی
ہو ابراہیم ادہم کے سبب سے ۔ میری سب عمر کٹے صدق و ادب سے
بالطاف حذیفہ کرد کارا ۔ بلندی پر ہو قسمت کا ستارا
ہبیرہ کی عنایت سے شب و روز ۔ دل غمناک ہو خورسند و فیروز
بہ لطف حضرت ممشاد ذیجاہ ۔ ہو دل اسرار حقانی سے آگاہ
ابو اسحاق کے باعث ہر ایک دم ۔ دل وحشی مین ہو فرحت کا عالم
ہر ایک لحظہ بحق خواجہ احمد ۔ رہون مین کامیاب فیض سرمد
بزرگ صاحب عظمت کے صدقے ۔ خدایا ہون تیری رحمت کی صدقے
طفیل ذات قطب الدین ابدال ۔ نصیب قال ہو وہ لذت حال
بحق خواجہ بو یوسف خداوند ۔ دل بیتاب خورم اور ہو خورسند
بالطاف جناب خواجہ مودود ۔ تصور ہو تیرا ہر لحظہ موجود
بحق خواجہ حاجی زندنی شاہ ۔ مجھے حاصل ہو یارب جان آگاہ
بحق فیض خاص خواجہ عثمان ۔ غم دنیا و دین مین ہون نہ حیران
معین الدین چشتی کے تصدق ۔ ہو تیری ذات سے اپنا تعلق

بحق خواجہ قطب الدین الٰہی ملی ملک ادب کی بادشاہی
توسل سے فرید الدین کے اللہ ہو دل اسرار عرفانی سے آگاہ
ہوں اپنے مدعای دل باسلوب بحق ذات پاک خواجہ یعقوب
طفیل خواجہ چوہڑای خطاپوش رہے دن رات دل میں شوق کا جوش
سلیم ذی کرم کے صدقہ دن رات ہوں خوش فکر خوش فکر اور خوش اوقات
بحق شیخ یوسف خالق من دل تیرہ ہو مثل شمع روشن
بحق شاہ فیض اللہ ذی جاہ ہو قلب باصفا میں جلوہ گاہ
طفیل مصطفےٰ وہ دل صفا ہو کہ ایک آئینہ حسن خدا ہو
غلام احمد کے صدقے آرزو ہے کہوں ہر لحظہ ہر جا تو ہی تو ہے
غلام اولیا کے صدقے یارب تمنائی دلی حاصل ہوں اب سب
بحق شاہ امیر الدین چشتی کرو سے پار ہو عاجز کی کشتی
بحق غوث علی شاہ ذی جاہ ترقی کرم ہر دم ہو اسے

**مولف** حضرت قبلہ و کعبہ ہر شخص کو طریقہ قادریہ میں بیعت کرتے تھے اور جب کوئی [illegible] اس بات کا خواہان ہوتا تھا کہ مجھے طریقہ نقشبندیہ میں بیعت فرمائیں تب اسکو طریقہ نقشبندیہ میں بھی بیعت کرتے تھے ورنہ اصلی وراثی طریقہ آپ کا قادریہ تھا اور اسکے بھی دو طریق تھے ایک تو یہی جو حضرت عبدالوہاب [illegible] حضرت غوث پاک رضی اللہ عنہ سے پہنچا ہے دوسرا طریقہ میر [illegible] شاہ قدس سرہ سے جو حضرت سید عبدالرزاق قدس سرہ کے واسطہ سے حضرت غوث پاک تک پہنچتی ہوتا ہے [illegible] طریقہ [illegible] میں شاذ و نادر کسی کو بیعت فرماتے تھے [illegible] طریقہ [illegible] میں بیعت فرماتے اور ذکر اشغال [illegible] طریقہ کی تعلیم فرماتے [illegible] اذکار اشغال سب [illegible] حضرت کو [illegible] سلسلہ [illegible] [illegible]

کچھ کچھ لکھے جاتے ہین اور بعض ورد اور ادعیہ اور اذکار اور اشغال جو خاص الخاص اور اسرار سینہ بسینہ تہی اور اونکی نسبت حضور قبلہ نے خصوصیت سے اشارہ فرمایا تہا چھوڑ دی گئی یہہ ہین بعض مبتدیون کو چہہ کلمہ بتاتے تہی کلمہ طیب و کلمہ شہادت و کلمہ تمجید و کلمہ توحید و کلمہ رد کفر و کلمہ استغفار۔ کہ انکی پڑہنے سے تنویر قلب ور استحکام اور استقامت احکام شرعیہ حاصل ہوتی ہے ایضًا بعد نماز صبح کلمہ طیب سو بار بعد ظہر کلمہ شہادت سو بار بعد عصر کلمہ تمجید سو بار بعد مغرب کلمہ توحید سو بار بعد عشا کلمہ استغفار سو بار ایضًا کلمہ رد کفر بعد نماز صبح ایک بار بعد شام ایک بار اسکی پڑہنے سے طبعیت کے درستی اور اخلاق حمیدہ کی اسلوبی ہوتی ہے ایضًا سورہ الحمد ایکبار اور آیت ایاک نعبد و ایاک نستعین ستر بار ایضًا سورہ فاتحہ ایکبار اور اہدنا الصراط المستقیم ایک سو ایکبار بعد عشا ایضًا سورہ فاتحہ پانچ بار اور ایاک نعبد و ایاک نستعین تین سو بار ایضًا سورہ فاتحہ بعد نماز فجر اکیس ۲۱ بار بوقت ظہر ۲۲۔ بار بوقت عصر ۲۳ بار بوقت مغرب ۲۴ بار بوقت عشاء دس ۱۰ بار ایضًا ایکدفعہ الحمد اور سو دفعہ اہدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم ایضًا قل ہو اللہ ۹۹ بار یا ہزار بار ایضًا قل ہو اللہ احد ایکبار اوسکی بعد سلام قولا من رب رحیم سو بار پڑہ کر باقی سورۃ ختم کری اسیطرح گیارہ دفعہ سورہ اخلاص پڑہے اور جب تک پورا نہو گفتگو نکرے اول آخر درود۔ ایضًا بوقت صبح سورہ الم نشرح اکتالیس بار بعد عشاء چالیس بار ایضًا عشا کے بعد شہر بتم تفضیلی من بعد سکری سو بار ایضًا یا ہادی یا نور یا ہادی یا منور سو سو بار ایضًا یا ہو الغنی الحمید یا ہو اللطیف الخبیر سو بار ایضًا یا اللہ یا رحمن یا رحیم تین سو بار ایضًا یا اللہ یا رحمن یا رحیم یا حی یا قیوم کہ اسکو پنج گنج کہتی ہین سو بار ایضًا یا قیوم یا حی یا رحیم یا رحمان یا اللہ ایضًا یا حی یا قیوم اللہ نور السموات والارض یا دایم یا قایم ایضًا یا حی یا قیوم یا لا الا انت ایضًا ہر نماز کے بعد ۳۳ بار سبحان اللہ و ۳۳ بار الحمد للہ و ۳۴ بار اللہ اکبر اور بعض کو واسطی ترقی مادہ توحید کے آخر سورہ حشر کی آیات ہو اللہ الذی لا الہ الا ہو عالم الغیب والشہادہ ہو الرحمن الرحیم ہو اللہ الذی لا الہ الا ہو الملک

القدوس السلام المومن المہیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان اللہ عما یشرکون ہو اللہ الخالق الباری المصور لہ الاسماء الحسنیٰ یسبح لہ مافی السموات والارض وہو العزیز الحکیم

## ایضاً پھر دعا

اللہم حرق قلبی بنار عشقک وارزقنی ازدیاد محبتک حتی ان ینفی شیئی غیرک اللہم قلب قلبی الی ماتحب وترضی اللہم اکشف عن قلبی حجاب الغفلۃ وعلمنی مالم اعلم بین لی ما اسئل عنک لا الٰہ الا ہو ولا معبود سواہ اللہم طہر قلبی عن الشرک والکذب والریاء وزین لسانی بذکرک وشکرک وحسن عبادتک یا مصرف القلوب صرف قلوبنا علی طاعتک یا مقلب القلوب ثبت قلبی علی دینک یا مقلب القلوب والابصار یا خالق اللیل والنہار نور قلبی بنور معرفتک اللہم طہر قلبی عما سواک دیگر۔ یا مصرف القلوب صرف قلوبنا علی طاعتک دیگر۔ یا مقلب القلوب ثبت علی دینک دیگر۔ یا مقلب القلوب والابصار یا خالق اللیل والنہار نور قلبی بنور معرفتک دیگر۔ یا مقلب القلوب والابصار یا خالق اللیل والنہار نور قلبی بنور معرفتک یا عزیز یا غفار یا کریم یا ستار یا رحیم یا تواب یا حلیم یا وہاب سبحان ذی الملک والملکوت سبحان ذی العزت والعظمت والہیبت والجلال والجمال والکبریاء والجبروت سبحان الملک الحی الذی لاینام ولا یموت سبوح قدوس ربنا ورب الملائکۃ والروح لا الٰہ الا اللہ نسئلک الجنۃ ونعوذ بک من النار اور اسکے بعد تصلی علی حبیبک المختار۔ دیگر۔ یہہ دعا واسطے ترقی اور افزائش مادہ توحید کے لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم یا قدیم یا دایم یا حی یا قیوم یا فرد یا وتر یا احد یا صمد یا من لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفواً احد اور اسکے ساتھ سورہ اخلاص بہی دیگر۔ الٰہی قلبی محجوب ونفسی معیوب وہوای غالب وعقلی مغلوب وطاعتی قلیل و معصیتی کثیر ولسانی مصر بالذنوب فکیف حیلتی یا علام الغیوب اغفر ذنوبی یا ستار العیوب استر عیوبی کلہا یا غفار یا غفار یا غفار دیگر قل اللہم مالک الملک توتی الملک من تشاء وتنزع الملک ممن تشاء وتعز من تشاء وتذل من تشاء بیدک الخیر انک علی کل شیئی قدیر تولج اللیل فی النہار وتولج النہار فی اللیل وتخرج الحی من المیت وتخرج المیت من الحی وترزق من تشاء

بعد حساب اور اسکے ساتھ ایاک نعبد و ایاک نستعین۔ یا صرف ایاک نعبد و ایاک نستعین معہ اول آخر درود کے دیگر۔ لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رءوف الرحیم گیارہ بار ہر نماز کے بعد روزمرہ اور اسکے بعد دس بار سورہ اخلاص دیگر۔ رب اشرح لی صدری ویسر لی امری بعد عشاء سو بار ہر روزہ متبدی کی درستی طبیعت اور سازداری قلب کے لئے ایضاً سورہ انا انزلنا اکتالیس بار۔ ایضاً۔ اللہ نور السموات والارض مثل نورہ کمشکوٰۃ فیہا مصباح ہر روز سو بار ایضاً بعد ہر نماز کے اللہ لا الہ الا ہو الحی القیوم ایضاً بعد نماز صبح سورہ یسین اور ظہر کے بعد انا فتحنا اور عصر کے بعد سورہ عم اور مغرب کے بعد سورہ واقعہ اور عشاء کے بعد سورہ ملک ایکبار اور تہجد کے بعد سورہ یوسف اور سورہ یوسف کے پڑھنے کی اجازت چند ترکیب سے ہوتی تھی ترکیب یہہ بھی تھی کہ فجر کی نماز کے بعد سورہ یسین تین بار اور سورہ رحمان چار بار دیگر۔ بعد نماز مغرب اور فجر اللہ الا اللہ الحافظ وہو خیر الحافظین اللہ الا اللہ الراحم وہو خیر الراحمین اللہ الا اللہ الناصر وہو خیر الناصرین۔ اللہ الا اللہ الفاتح وہو خیر الفاتحین اللہ الا اللہ القادر وہو خیر القادرین اللہ الا اللہ الرازق وہو خیر الرازقین اللہ الا اللہ الغافر وہو خیر الغافرین اللہ الا اللہ الصادق وہو خیر الصادقین اللہ الا اللہ الوارث وہو خیر الوارثین اللہ الا اللہ المعاون وہو خیر المعاونین اللہ الا اللہ الحی القیوم ایضاً بعد عشاء وما محمد الا رسول سے آخر سورہ آل عمران تک۔

| | |
|---|---|
| یارب ز گناہ زشت خود منفعلم | وز قول بد و فعل بد خود خجلم |
| فیضی بدلم ز عالم قدس بریز | تا محو شود خیال باطل ز دلم |

دیگر گیارہ بار بعد عشاء

| | |
|---|---|
| اندر چشمم ہمہ توی بینائی | اندر دہنم ہمہ توئی گویائی |
| در ہر قدمم تو راہ حی پیمائی | بس جملہ توئی دگر چہ میفرمائی |

دیگر بعد ہر نماز اللہم انی اسئلک ایماناً مستقیماً وفضلاً دائماً ونظراً رحمۃً وعقلاً کاملاً وفہماً شاملاً

وعلماً نافعاً وقوۃً حافظاً وقلباً منوراً وتوفیقاً احساناً وتوبۃً نصوحاً وصبراً جمیلاً واجراً عظیماً ولساناً ذاکراً وکسباً طیباً وصایماً مشکوراً ودیناً مغفوراً وعملاً مقبولاً ورزقاً واسعاً ودعاءً مستجاباً وجنتاً فردوساً ولقاءً دائماً ونعیماً مقیماً برحمتک یا ارحم الراحمین۔ دیگر۔ اللہ الکافی قصدت الکافی ووجدت الکافی لکل الکاف کفانی الکافی ونعم الکافی وللہ الحمد۔ دیگر۔ یا حیُّ یا قیوم یا حنان یا منان یا بدیع السموات والارض یا ذا الجلال والاکرام اسئلک ان تحیی قلبی بنور معرفتک یا اللہ یا اللہ۔ دیگر۔ بعد نماز صبح لا الہ الا اللہ الملک الحق المبین سو بار اور ایک بار محمد رسول اللہ صدق الوعد الامین۔ بعد نماز ظہر حسبی اللہ نعم الوکیل بعد نماز عصر سبحان اللہ ۳۳ بار الحمد للہ ۳۳ بار اللہ اکبر ۳۴ بار بعد نماز مغرب سو بار لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بعد نماز عشاء سو بار اللہم صلی علی محمد معدن الجود والکرم وآلہ واصحابہ وبارک وسلم بعض کو اوراد روزانہ ختم قادریہ بروز جمعہ لا الہ الا اللہ الملک الحق المبین بروز شنبہ ایاک نعبد وایاک نستعین بروز یکشنبہ یا حی یا قیوم بروز دوشنبہ حسبی اللہ نعم الوکیل بروز سہ شنبہ یا غفور یا رحیم بروز چہارشنبہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم بروز پنجشنبہ یا ذو الجلال والاکرام ہر روز ہزار بار۔ دیگر درمیان عصر ومغرب افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد سادہ طور سے یا برزخ لفظ اللہ سے۔ نماز تہجد بارہ رکعت ہر رکعت مین سورۃ اخلاص تین تین بار۔ ایضاً بارہ رکعت ایکبار ایت الکرسی اور تین بار اخلاص ایضاً بارہ رکعت سورہ الم نشرح کے سات بطریق عروج نزول ایضاً بارہ رکعت سلام قولا من رب رحیم کے ساتھ بطریق عروج نزول۔ ایضاً بارہ رکعت اول مین سورہ فلق دوم مین سورہ ناس ایک ایک بار ایضا۔ بارہ رکعت سورہ مایدہ سے۔ ایضاً بارہ رکعت سورہ انا انزلنا اور الہکم التکاثر وسورۃ اخلاص کے ساتھ۔ ایضاً۔ بارہ رکعت سورہ یسین وسبح اسم واالشمس اور والضحی اور الم نشرح اور الہکم التکاثر کے ساتھ ایضاً سورہ یوسف سے بارہ رکعت۔ ایضاً بارہ رکعت سورہ یسین اور سورہ مزمل

اور سورہ اخلاص کے ساتھ اس نماز کی اجازت خاص فیض یافتگان کو شاذ و نادر اجازت دیتی تھے
اور اسکی بارہ مین ارشاد ہوتا تہا کہ یہہ سلسلہ آبای سے ہمکو پہونچی ہے اور حکم کبریت احمر رکہتی ہے
نماز صلوۃ العاشقین۔ چار رکعت چار اسماء کے ساتھ یعنی یا اللہ یا رحمان یا رحیم یا ودود
اور بعد نماز کی یا وہاب اور بعد اسکی یا وہاب ہب لی ملک عشقک یا وہاب۔ نماز صلوۃ الاولیا
دو رکعت سورہ فاتحہ و کافرون اور سورہ اخلاص کے ساتھ اور بعد سلام سر بسجدہ ہو کر سبحان اللہ
والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اور بعد اسکی
یا غیاث المستغیثین بعد نماز صلوۃ العاشقین کی قبل از نماز فجر اسکا وقت ہے اور یہہ نماز
حضرت خضر علیہ السلام سی ہے اور اسکو نماز خضری بہی کہتی ہین دوگانہ قادریہ۔ دو رکعت اس
ترتیب سے کہ اول اور دویم رکعت مین بعد سورہ فاتحہ کی گیارہ گیارہ بار سورہ اخلاص
اور بعد سلام ثواب بروح پرفتوح سلطان الاولیا فخر العالم غوث اعظم رضی اللہ عنہ ہدیہ
کرے اگرچہ اکثر مشائخ بعد اس نماز کے گیارہ قدم جانب عراق چلنا اور یا غوث اغثنی
یا غوث امددنی برتنا بہی بتلاتے ہین مگر حضرت قبلہ و کعبہ کی زبان فیض ترجمان سی یہ نہیں
سنا ہان ایکبار یہہ تو معلوم ہوا تہا کہ جیسے بعد نماز مغرب یہہ دوگانہ قادریہ پڑہتی ہین
ایسی ہی بعد عشا بہی پڑہتے ہین خواہ ایک وقت طالب ادا کرے خواہ دونو وقت قبل
دوگانہ قادریہ دو رکعت ہدیۃ الرسول بعد نماز مغرب والضحی اور الم نشرح سے اور
ثواب اس کا بروح محبوب رب العالمین خاتم النبیین ہدیہ کرے نماز اشراق بعد طلوع
آفتاب دو رکعت آیت الکرسی اور امن الرسول آخر سورہ تک اور بعد اشراق کے
دو رکعت نماز استخارہ آیت قطب اور آیت غوث کے ساتھ نماز اشراق دو رکعت اول
مین سورہ کافرون تین بار دویم مین سورہ اخلاص تین بار اور اسکے بعد دو رکعت نماز
شکر النہار سورہ فلق اور سورہ ناس کے ساتھ نماز چاشت۔ اول چار رکعت ایک سلام
سے والشمس اور واللیل اور والضحی اور الم نشرح سے بعد سلام سر بسجدہ ہو کر تین بار

کلمہ تمجید اور آٹھہ رکعت دو دو رکعت کی نیت سے آیت الکرسی اور سورہ کافرون سے صلوٰۃ جنیدی۔ چار رکعت بعد مغرب و مابین عشا، و یا مابین ظہر و عصر ان اسما کے ساتھ یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا حی یا قیوم۔ چار رکعت قبل از عصر سورہ والعصر سے بطریق عروج و نزول بعد نماز ظہر آٹھہ رکعت سورہ عم یتساءلون و والشمس والضحٰہا اور والیل اذا یغشیٰ اور والضحیٰ اور الم نشرح اور الہٰکم التکاثر اور لایلاف اور اریت الذی سے یا ہر رکعت مین تین تین بار سورہ اخلاص۔ نماز اوابین۔ رکعت اول مین رکوع سورہ واقعہ اور دوم مین رکوع دویم اسی ترتیب خواہ چھہ رکعت خواہ بیس رکعت جسقدر ہو سکے بعد نماز کے انگشت شہادت زمین پر رکھہ کر آمن الرسول آخر سورہ تک تین بار پڑہے۔ ایضاً۔ سورہ مزمل کے ساتھ خواہ آٹھہ رکعت خواہ بیس رکعت۔ ایضاً۔ نماز اوابین سورہ یسین کے ساتھ۔ ایضاً۔ نماز اوابین اول مین عم یتساءلون دویم مین والشمس والضحٰہا سوم واللیل چہارم مین الم نشرح اسی ترتیب سے بیس رکعت تک ایضاً نماز اوابین یا اللہ یا رحمان یا رحیم یا حی یا قیوم یا وہاب یا ودود کی ساتھ ایضاً نماز اوابین۔ بطریق عروج نزول ان اسما کے ساتھ یا اللہ یا رحمان یا رحیم یا حی یا قیوم۔ ایضاً نماز اوابین۔ کم سی کم چار رکعت اور زیادہ بیس تک آیۃ الکرسی اور سورہ اخلاص کے ساتھ ہر پنجشنبہ کے دن بعد نماز مغرب دو نفل آیۃ الکرسی اور سورہ اخلاص سے پڑہتے ہین جس سی قضائی حاجت دنیا و دین بعمدہ ترین صورت ہوتی ہے بعد عشا کے دو رکعت حق مرشدی بعد فاتحہ ایک دفعہ آیت الکرسی اور ایک دفعہ الم نشرح پڑہے اور پانچ دفعہ قل ہو اللہ واسطہ قضا رفع نقصان وظائف فسبحان اللہ حین تمسون و حین تصبحون وله الحمد فی السموات والارض وعشیا و حین تظہرون یخرج الحی من المیت و یخرج المیت من الحی و یحی الارض بعد موتہا و کذلک تخرجون جو طالب شجرہ پڑہنے کی شایق ہوتے تہی اونکو اوسکی بہی اجازت دیتی تہے اس ترکیب کے ساتھ اول شجرہ خاندان اوسکے بعد یہہ اشعار۔

| | |
|---|---|
| اوست امر ہر بادشہ را پادشاہ | حکم او را یفعل اللہ ما یشاء |

| قول او را لحن نے آواز نی | | ہیچکس در ملک او انباز نی |
|---|---|---|

اللہم صل علی محمد وہو طیب لقلوبنا وشفیع لذنوبنا وصل علی جمیع الانبیاء والمرسلین وعلی ملائکۃ
المقربین وعلی عباد اللہ الصالحین برحمتک یا ارحم الراحمین شب برات کی شب مین سورہ یسین
تین بار سورہ دخان سات بار اور دو رکعت نفل اول دوم مین اللہ نور السموات رکوع
سورہ نور کا آخر تک بعد فاتحہ اوسکی بعد سو رکعت اور پڑہے ہر رکعت مین تین بار سورہ
اخلاص پھر نماز ہمیشہ آپ کا طریقہ تہا نماز چارشنبہ آخری ماہ صفر۔ اول غسل کرے پھر پہر دن
چڑہے سے پیشتر بعد اسکے چھہ نفل ایک سلام سے بہ ترکیب ذیل ادا کرے اول رکعت مین
سبح اسم بعد فاتحہ اسی بار دوسری مین واللیل اسی بار تیسرے مین والضحی اسی بار چوتھے
مین الم نشرح اسی بار پانچوین مین والتین اسی بار اور چھٹے مین قل ہو اللہ اسی بار مسبعات
عشر سورہ فاتحہ سات بار سورہ ناس سات بار سورہ فلق سات بار سورہ اخلاص سات بار سورہ
کافرون سات بار آیۃ الکرسی سات بار کلمہ تمجید سات بار عدد ما علم اللہ وزنۃ ما علم اللہ وملاء ما علم اللہ
تین بار دعای اول اللہم اغفرلی ولوالدی ولمن توالد وارحمہما کما ربیانی صغیرا واغفر لجمیع المومنین
والمومنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منہم والاموات انک مجیب الدعوات ورافع الدرجات
یا قاضی الحاجات برحمتک یا ارحم الراحمین سات بار دعای دوم اللہم یا رب افعل بی وبہم عاجلا وآجلا
فی الدین والدنیا والاخرۃ افعل بنا ما انت لہ اہل ولا تفعل بنا ما نحن لہ اہل انک غفور جواد ملک کریم
بر رؤف رحیم سات بار۔ درود شریف اللہم صل علی محمد عبدک وحبیبک ونبیک ورسولک النبی الامی وعلی
آل محمد وبارک وسلم سات بار یا چار سو بار یا اکتالیس بار یہہ رباعی ایکبار یا تین بار

| نہ در عشق تو صافیم نہ صوفی | | الہی عاشق شدم در جہان لا یوفی |
|---|---|---|
| با ما تو ہمان کن کہ بدان معروفی | | یارب بہ فعل بد ما کار مکن |

اور شب کے بعد ایکبار آیت ولی فی الدنیا والاخرۃ توفنی مسلما والحقنی بالصالحین ترتیب شریف
اول درود سات بار اللہم صل علی سیدنا محمد وعلی آل سیدنا محمد صلوۃ تنجینا بہا من جمیع الاحوال

والآفات وتقضی لنا بہا جمیع الحاجات وتطہرنا بہا جمیع السیات وترفعنا بہا عندک اعلی الدرجات وتبلغنا بہا اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیات وبعد الممات انک علی کل شئی قدیر بعدہ سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم سنت و وتر عشا کے مابین سربرہنہ کرکے بیٹھ کر بعد اسکے کھڑا ہو کر اکیسو ایکبار یا رب ضمہ سے اور اگر فتوحات دنیاوی کے یا حل مشکلات کے لئے پڑھے تو فتح سے اور اگر مقہوری اعدا منظور ہو تو کسرہ سے پڑھے اور بعد تمام کر نیکے سربرہنہ لعجز والحاج دعا کرے۔ اسم یا بدیع العجائب بالخیر یا بدیع درستی باطون کے واسطے ضمہ سے معاملات دنیاکے واسطے فتح سے مقہوری اعداکیواسطے کسرہ سے نماز عاشورہ۔ دس رکعت دہم محرم کو اول مین بعد فاتحہ امن الرسول سورہ تک تین بار دوسری مین عم یتساءلون تین بار تیسری مین والشمس وضحٰہا تین بار چوتھی مین واللیل تین بار پانچوین مین والضحی تین بار چھٹی مین الم نشرح سات بار ساتوین مین سورہ کافرون تین بار آٹھوین مین سورہ اخلاص گیارہ بار نوین مین سورہ فلق انچبار دسوین مین سورہ ناس تیرہ بار۔ ایضاً شب عاشورہ مین دو رکعت نفل ہدیۃ الشہدا اول مین بعد فاتحہ انا انزلنا گیارہ بار دوسری مین انا انزلنا گیارہ بار اور بعد نماز اللہم صل علی سیدنا محمد سید الشجاع علی مرتضی الفاطمہ خیر النساء حسن وحسین مجتبی بحر الانہار الکرم ہزار بار یا پانسو بار یا ایک سو بار۔ ایضاً۔ بعد عشا سورہ الم نشرح گیارہ بار اور سورہ لایلاف سات بار اور اسم یا علیم ایکسو پچاس بار۔ ایضاً۔ یا رحیم کل صریخ ومکروب وغیاثہ ومعاذہ یا رحیم لضم ثنای غیاثیہ سات بار صبح کیوقت بعد نماز فجر بعض طالبون کو یہہ درود اللہم صل علی محمد وعلی آل محمد وہو طیب القلوبنا وشفیع لذنوبنا وبارک وسلم ایضاً درود اللہم صل علی محمد وعلی آل محمد بعدد کل داء ودواء وصل علی محمد بعدد کل مرض وشفاء وبارک وسلم بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ ایضاً۔ اللہم صل علی محمد وآلہ بقدر حسنہ وجمالہ۔ ایضاً۔ درود۔ اللہم صل علی محمد المصطفے وآلہ المجتبی بعدد اسمائک الحسنی ولا تعد وتحصی اللہم اجعل محمداً حبیبک بشاہدتی یعنی کما جعلتہ شاہداً فی قلبی یا رسول اللہ صلی اللہ علیک نور وشرف قلبی بمعائنہک وزینک کما نورت وشرفت قلبی بمشاہدتک خاتی مشتاق الیک یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایضاً درود شریف اللہم صل علی محمد وعلی آل محمد بعدد علم اللہ تعالی۔ اشراق قلب کے واسطے یہ سند یع

ہلبوطاً مہوت ویدغوث حاجتی قضیا ہیلوب۔ اور اسکے ساتھ یہہ دعا اللہم اکشف عن قلبی حجاب الغفلت وعلمنی مالم اکن اعلم وبین لی من کل سال عنہا من لا الہ الا ہو ولا معبود سواہ میہ وہ اسما بتر اکیب مختلف واسطہ فواید دین اور دنیا کی سنز الوبزعی حوسگا متوحگا عالمگا طیو ثوناً سلیخاً میخاً ملقویاً قیبو ماً

[illegible]

ان اسما کی فواید لی شمار ین لعبذر کوہ با لوے مرتبہ ہر روز پڑہی اور کشف قلب ورعلم لدنی کے واسطی خلوت اور روزہ داری سے پڑہتی ہین بعض اسے مسخرات جن وانس وحیوانات خزانہ مغیب وطیران منزول باران ومعاینہ ارواح وملائکہ وہم کلامی ملائکہ اکل شرب عالم غیب ونزول شربت محبت وشوق ازغیب کیواسطے

## ایضاً یہہ مناجات

خذ بلطفک یا الٰہی من لہ زاد قلیل — مفلس بالصدق یاتی عند بابک یا جلیل
کیف حالی یا الٰہی لیس لی خیر العمل — سوء اعمالی کثیراً زاد طاعاتی قلیل
منہ عصیان ونسیان وسہو بعد سہو — منک احسان افضل وبعد اعطاء الجزیل
ذنبہ ذنب عظیم فاغفر الذنب العظیم — انہ شخص غریب مذنب عبد الذلیل
عافنی من کل داء واقض عنی حاجتی — ان لی قلباً سقیماً انت من یشفی العلیل
قل لنا را بردی یا رب فی حقی کما — قلت قلنا نار کونی بردا فی حق الخلیل
ہب لنا ملکاً کبیراً نجنا مما نخاف — ربنا اذ انت قاضی والمنادی جبرئیل
انت شافی انت کافی فی مہمات الامور — انت ربی انت حسبی انت لی نعم الوکیل
رب ہبلی کنز فضل انت وہاب کریم — اعطنی ما فی ضمیری دلنی خیر الدلیل
این موسی این عیسی این یحیی این نوح — انت یا صدیق عاصی تب الی المولی الجلیل

ختم قادریہ جمیع مہمات اور مرادات کی واسطہ ایک آدمی پڑہے یا گیارہ آدمی باہم قسمت کرکے اور شب چہارشنبہ سی شروع کرے اور تین شب تک اگر کسی مطلب خاص کی واسطہ پڑہے ہو تو نذر مقرر کرے پہر شروع کرے جب کام ہو جاوے تب نذر ادا کرے جو ختم پڑہنے والے ہون اونکو ہر روز شیرینی دیتا رہے اول طہارت پہر تحیۃ الوضو لے۔ اوسکی دوگانہ قادریہ تو اب اوسکا روح پرفتوح حضرت غوث الاعظم کو اور دوگانہ تین

ہر رکعت مین بعد فاتحہ کی گیارہ بار سورہ اخلاص اور بعد سلام کی درود گیارہ بار اور کلمہ تمجید گیارہ بار اور ایک سو گیارہ دفعہ شیئاً للہ یا شیخ عبد القادر جیلانی ایک دفعہ سورہ یسین با تسمیہ اگر ہم صعب ہو تو ختم کبیر یعنی سورہ الم نشرح ایک ہزار ایک سو گیارہ دفعہ ورنہ ختم صغیر یعنی سورہ مذکور ایکسو اکتالیس بار اور ایک سو گیارہ بار درود پڑہے اور قبلہ کیجانب ہاتھ اوٹھا کر دعای حاجت مانگے اور ثواب ختم کا حضرت کو بخشی علاوہ اوراد اور نمازون اور دعاؤن اور وردون مندرجہ بالا کی دعاہای اور اوراد مندرجہ ذیل بہی بہ ترکیبات گوناگون ارشاد اور تعلیم فرماتی تہی کہ اونکی لکہنے کی معہ تراکیب کتاب ہذا مین گنجایش نہین ہے اگرچہ راقم کی پاس سب کی ترکیب جسطرح حضرت ارشاد فرماتی تہی موجود ہین مگر بنظر طوالت اونکے لکہنے سی معذور ہون قصیدہ غوثیہ۔ قصیدہ بردہ قصیدہ بابت سعاد۔ دعای سریانی۔ دعای مغنی حزب البحر بچند ترکیب۔ دعای امیرین۔ دعائی الشیخ حصن حصین لوذنہ نام صلوۃ التسبیح۔ دعای سامع کبریت احمر چہل اسما حروف تہجی۔ ترکیب سورہ یوسف بچند قسلم ترکیب سورہ یسین۔ بچند قسلم جوشن کبیر ہفت بند کاشی۔ قصیدہ منفرجہ۔ درود مستغاث۔ درود اکبر۔ دعای حیدری۔ دعای گنج العرش۔ چہل کاف۔ دعای کیمیائی سعادت۔ سورہ مزمل۔ سورہ مایدہ۔ سورہ کہف۔ سورہ مدثر۔ سورہ سجدہ سورہ جن۔ جواہر القرآن۔ سورہ طہ۔

## اذکار اشغال

جس طالب کو جیسا مادہ اور ظرف اور استعداد ہوتا تہا اوسکی موافق اوسکو اذکار اشغال تعلیم فرماتی تہی کسیکو ذکر جلی کسیکو خفی کسیکو زبانی خیالی کسی کو دونون کی اجازت فقط حبس دم کے ساتہ ذکر شغل کرنیکی آپ اجازت نہین دیتی تہی اگر شاد و نادر کسیکو کہین اجازت دی ہو تو اسکا مجکو علم نہین ہے اور ذکر کے بارہ مین جناب رسالتمآب فرماتی ہین اُذکرُ حتی الیقال المجنون یعنی ذکر خدا کا اسقدر کر کہ خلق کہے مجنون ہے اور ایک اور حدیث مین آیا ہے کہ جو کوئی یہہ چاہئے کہ خدا نعمت ہای بہشت مجہے ملین اوسکو چاہئے کہ خدا کا ذکر بہت کرے اور سلمان پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے راوی ہین کہ پیغمبر خدا صلعم نے یارون کو فرمایا کہ مین تمکو سکہاتا ہون وہ بات جو تمہاری عملون سی بہتر ہے اور بہتر ہے از بر نقرہ دینی سے راہ خدا مین او

بہتر ہے کافرون کے قتل کرنی سے راہ خدا مین اور اپنے مرنی سے راہ خدا مین یارون نی عرض کیا کہ وہ کونسا عمل ہی کہ افضل اور اعلی ہی سب چیز سے خواجہ عالم نے فرمایا کہ وہ ذکر ہی خدا تعالے کا رات دن اوس سے غافل مت رہو اور دربارہ ذکر دوام حضرت غوث الثقلین فرماتی ہین دوام الذکر سبب لدوام الخیر فی الدنیا والاخرہ یعنی ہمیشہ ذکر کا ہونا دنیا اور آخرت کی نیکی کا سبب ہے اور فرماتی ہین کہ یحیم ذکر اللہ فی قلوب العارفین و یحیط بہا و ینسیہا ذکر کل مذکور فاذا تم ہذا فی الجنۃ ہی المادی الجنت المنقودہ و الجنت الموعودہ المنقودہ فی الدنیا ہی الرضا بالقضا و قرب القلب من اللہ عزوجل فی جمیع احوال من غیر تکیف ولا تشبیہ کمثلہ شئی و ہو السمیع البصیر والموعودہ فی الاخرہ وعد اللہ عزوجل للمومنین والنظر الی وجہہ الکریم من حجاب جہر کرتا ہی خدا کا ذکر عارفون کی دل مین اور احاطہ ہوتا ہی اوس سے ایسا کہ تمام مذکور کا ذکر اوس سے فراموش ہو جاتا ہی جب یہہ مرتبہ حاصل ہوتا ہی تب بہشت ذاکر کا وطن بن جاتا ہی اور بہشت نقد مال ہی اور بہشت وعدہ کی ہوئی چیز ہی اور بہشت نقد ہے دنیا مین اور وہ راضی ہوتا ہے قضا پر اور دل کی نزدیکی ہی خدا سی ہر حال مین بغیر کیف اور بغیر تشبیہ کوئی اوسکی مانند نہین ہی وہ سننے والا اور دیکھنے والا ہی اور بہشت وعدہ کی ہوئی آخرت مین وعدہ کیا ہی خدائی بزرگ نے مومنین سے اور دیدار ذات قہرمان کا لی حجاب کی۔ اسم ذات کا ارشاد چار طرح پر ہوتا تہا یعنی یا اللہ بہ ہا ی ساکن یا بضم یا اللہ ہو بواو معروف یا ہو اللہ بواو مجہول یہہ دنیا دارون کو۔ ابتدائی تعلیم مین ایک تعداد پانسو یا ہزار یا ہزار یا دیگر مقرر فرما کر یہہ ارشاد ہوتا تہا کہ ہر روز جسوقت سوتی ہی آنکھ کہلی جہری پڑہنا شروع کری اور مواظب کری مگر جسوقت آنکھ کہلی اوسیوقت سی بلا فکر وضو وغیرہ شروع کردی وضو کرکے اور بیٹھہ کر پڑہی تو نہایت مناسب ہے رنہ لیٹے ہوئی بہی برا نہین ہے پاس انفاس۔ سانس نکلتے وقت اللہ اور اندر جاتے وقت ہو واو مجہول سے۔ ایضاً سانس کے نکلتے وقت ہو واو مجہول سی اور اندر جانیکے وقت اللہ۔ ایضاً سانس نکلتے وقت اللہ اور اندر جانیکے وقت ہو واو معروف سی۔ ایضاً ہنگام صعود نفس ما کا خیال رکہی اور بوقت ہبوط نفس ہو۔ ایضاً۔ وقت صعود ہو۔ بفتح واو اور وقت ہبوط ہو بسکون واو۔ ایضاً۔ یا ہو یا ہو یا من ہو یا من

لیس لہٗ شریک فی الملک لاہو۔ ایضاً شغل اسم ذات ہی زبان کو تالوسی چپکاوین اور دیسی جسقدر
ہوسکی لفظ اللہ کہی اور شب و روز یہی تصور رکہی تاکہ پختگی پیدا ہو اور بی تکلف جاری رہی اَنَا
فِیْہِ ہُوَ فِیَّ یا ہُوَ فِیَّ یا اَنْتَ وَ ہُوَ نکتہ۔ ہر لفظ اور کلمہ ایک مخرج خاص سے نکلتا ہی مخرج تین ہین
حلقی وسطی شفتی لفظ ہو سب مخارج سی علحدہ ہی ذات بیچون بیچگون جیسے بی مکان اور بی منزل ہے
ایسی ہی اسم ہُو ہے۔ ذکر لاہوتی جناب غوث پاک رضی اللہ عنہ اور آپ کے بزرگون نے ہمیشہ کیا ہی
اور یہہ ذکر جناب رسالت مآب سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو پہونچا اور حضرت سی سینہ بسینہ غوث الثقلین
تک چلا آیا۔ ہا ھی ھو۔ ایضاً ھا ہو ھی حیؔ یا ھا ہو حیؔ اور انکی کرنیکی کئی طریق ہین۔ ایضاً
دوسرا طریق یہہ ہی کہ ہو اللہ یا اللہ ہی اللہ سے جہر کری۔ ایضاً ہی اللہ یا اللہ ہو اللہ واو ہو اور الف
اور یای تحتانی ہی کو اشباع سی اور کان اللہ علی کل شئی محیط و علی کل شئی علیم و علی کل شئی سمیع
وکان اللہ ولم یکن شئی معہ اور الان کما کان کا تصور رکہے۔ شغل میت۔ جو اسم ذات اور نفی اثبات
سے کیا جاتا ہی بعض طالبون کو ارشاد ہوتا تہا۔ ذکر کی چار حالت ہوتی ہین۔ ایک تو زبان ذاکر اور
دل غافل دوسری زبان ذاکر اور دل اوسکا یار تیسیرے زبان ساتہہ دل کے اور دل ساتہہ زبان کے موافق گاہ گاہ
دونون غافل چوتہی زبان غافل و دل ذاکر کو توبہ اور طہارت اور اطمینان اور استعداد صحیح لازم ہے۔

## ذکر اسم ذات ضرب سے

لفظ اللہ کو شد و مد جہری بقوت تمام دل پر ضرب دی بعد توقف پہر ضرب دی اسی طرح معمول رکہے
دو ضربی اسم ذات ایک بار زانوی راست پر اور دوسری بار دل پر ضرب دی۔ سہ ضربی اسم ذات
ایکبار زانوی راست پر دوسری بار زانوی چپ پر تیسرے بار دل پر ضرب دے۔ چہار ضربی اسم
ذات ایکبار زانوی راست پر دوسری بار زانوی چپ پر تیسری بار سامنے اپنے چوتہی بار دل پر ضرب
دی یک ضربی اور دو ضربی مین دو زانو بیٹہی ہین اور سہ ضربی اور چہار ضربی مین مربع جلسہ ہوتا
طریق ذکر یک ضربی مربع بیٹہے اور بند کیموس چپ کا انگشت پائی راست سی محکم پکڑی اور دونون

ہاتھ دونون زانو پر رکہی اور انگشت دونون ہاتھ کی ایسی کشادہ رکہی جو نقش اسم اللہ نظر آوی بعد اسکی
سر کو زانو چپ پر لیجاوی اور اسقدر سر نگون ہو کہ ریش خصر دست تک پہونچی اور اس جگہہ سی لا الہ کو
شروع کری اور سر کو زانوی راست پر لاکر کتف راست تک پہونچاوی تاکہ سر اور کمر اور پشت برابر ہو
اور اندک سر کو کتف راست سی پشت کیطرف کہینچکر اور جس جگہہ سی لا الہ کا صعود کیا تہا اوسی جگہہ الا اللہ کا
ہبوط کری اور پہر از سر نو شروع کری بصورت نفی آنکہہ کہلی رکہے اور بصورت اثبات بند بوقت
کہنے لا الہ کے نفی بطلان کری اور جب الا اللہ کی ضرب لگاوی حق کو ثابت کری طریقہ جلسہ دوم
یہہ ہی کہ دو زانو بیٹہی اور ہر دو دست اوپر سر ہر دو زانو کی رکہی اور انگشت کشادہ رکہی تاکہ صورت اسم
ذات ظاہر ہو۔ طریقہ جلسہ سوم مربع بیٹہی لیکن ساق پای راست کو پای چپ پر رکہے تاکہ دونون پانون
دونون زانوسی باہر رہین اور پشت پانو کی زمین پر رہے اور کف دست راست کف پای چپ پر
اور کف پائی چپ کف پائی راست پر۔ طریقہ جلسہ چہارم مربع بیٹہی لیکن شتالنگ پائی راست
شتالنگ پائی چپ پر رکہی تاکہ انگشتان دونون پانو کی زمین پر رہین اور کف ہر دو دست اوپر کف
ہر دو پائی اسیطرح جیسے کہ سری اونگلیون کے زمین پر رہین۔ ذکر نفی اثبات قادریہ مربع بیٹہی اور
زانگشت پائی راست سی رگ کیماس زانوی چپ پکڑ لی اور دونو ہات زانو پر رکہے اور لا کو بشدت
تمام محل قلب صنوبری سی آغاز کرے اور سانس کو وہان سی زیر ناف بامکر از طرف دست راست سے
کہینچکر دوش راست تک لیجائی اور وہان سی گردن پر اور گردن سی تارک پر اور تارک سی درمیان دو زانو
پہونچاکر الہ کو ضرب بشدت تمام دیگر اللہ دل پر شدت سی ضرب کری کو بالا۔ الہ۔ الا اللہ تین ضرب
ہوگئین اور قلب صنوبری متحرک ہوگیا پس سانس لے اور نفس اللہ کہنے کی وقت تین مقام پر تصور
کری اول دل پر دوم ہر دو دست بر کہ جلسہ زانو پر موجود ہین سوم مقابل اپنی سینہ کے یہہ طریقہ قادریہ
خالد یہہ ہے کہ حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید کو اسیطرح اجازت دی تہی اور حضرت
کو جبرئیل علیہ السلام نی تعلیم کیا تہا اور ذکر قصاریہ یہی اسی کو کہتے ہین اسلئے کہ قصار کا ذر یعنی دہوبی کو کہتے
ہین اور ذاکر مثل کا ذر صابون لا الہ سی پارچہ جسم اور دل کو اخلاق ذمیمہ و چرک تعلق اغیار سی پاک کرتا

اور مثل کا ورکی یہ تکرار لا الہ بشدت ضرب و حبس تحنۃ دل پر مارتا ہے اور النہایت ہو الرجوع الی البدایت یہی فکر ہے
اس فکر سے ذاکر مثل سیر نو زائیدہ پاک و صاف ہوجاتا ہے اور یہہ بہتوں کیواسطے ہے در بارہ نفی و اثبات حضرت
غوث الثقلین رض فرماتے ہین اذا قلت لا الہ الا اللہ فقل و لا بقلبک ثم بلسانک و التکل علیہ و اعتمد علیہ دون غیرہ
استعمل ظاہرک بالحکم باطنک بالحق عزوجل جب تونے لا الہ الا اللہ کہا کہہ پہلے قلب سے یعنی دل کے ساتھہ
پہر زبان سے یعنی زبان سے ادا کر اور تعلق اوسپر تکیہ کر اور بہروسا کر اور اوسکے ماسوا سے علحدہ ہو اور مشغول رہ
ظاہر شرع کے ساتھہ اور باطن خدای بزرگ کے ساتھہ اذا قلت لا الہ الا اللہ فہذا النفی کلی و الا اللہ اثبات
کلی لہ لا لغیرہ فای وقت اعتمد قلبک علی شئی غیر الحق فقد کذبت فی اثباتک و صار الیک الذی اعتمد علیہ
فی الاسلام لا ینفع لک جب تونے کہا لا الہ الا اللہ پوری نفی ہوگئی اور پورا اثبات ہوگیا اور اگر کسی
وقت تیرے قلب نے غیر حق پر اعتماد کیا تیرا اثبات جہوٹا ہوا اور درستی نہوئی ذکر نفی و اثبات
قادریہ یہہ حضرت سرور کائنات کو حضرت میکائیل علیہ السلام نے تعلیم فرمایا تہا خلوت اسکے لئے ضروری
ہے لا۔ نفی کا قلب صنوبری سے بشدت تمام و بضرب کمال حبس دم کے ساتھہ اور حضوری سے
شروع کرے اور زیر ناف سے کتف راست کی طرف لیجاوے اور وہان سے کتف چپ پر لیجاوے اور وہان
سے زانوے راست پر پہونچا کر او ر الہ کی ضرب دیکر الا اللہ قلب پر ضرب کرے اور سانس
ترقی سے چہوڑ دے یہہ مبتدی اور منتہی دونون کیواسطے مناسب ہے اسکو ذکر بسیط بہی کہتے ہین۔
ذکر ہو دوزانو بیٹھے اور دونون ہاتہہ اوپر سر دوزانو کے رکہے اور سر کو نزدیک دوزانو کے لیجا کر ہو
کو زیر ناف سے کہینچے اور آواز ہو کو ام الدماغ تک پہونچاوے پہر از سر نو شروع کرے اور اوسکو حبس
دم کے ساتھہ کرے ایضاً ہو دوزانو بیٹھے زنخ کو احوز پر رکہے اور زیر ناف سے دم ساتھہ فکر ہو کے
ادہر کو کہینچے اور دم کو باہر جانے نہ دے اور ہر اعضا مین دم کو ساتھہ فکر ہو کے سریان کرے ذکر ہو
دوزانو بیٹھے پشت پای راست کف پای چپ پر رکہے تا کہ سرین شتالنگ پر رہین ہو کو تحت ناف
سے باواز رقیق فوق کیطرف کہینچے اور فوق سے ہو کہکر ضرب بیاپی لگاوے اس سے پرتوہ تجلیات قلب
پر ذاکر کے تابان ہوتا ہے۔ سہ ضربی ہو ہو حی دوزانو بیٹھے ایک ضرب ہو کی آسمان کی طرف و را ایک

ضرب سرنگون کرکے زمین کیطرف اور ضرب جی کی اپنے اندر ماری۔ ذکر مکاشفہ اس فکر سے ہستی موجود حقیقی
کی جملہ اشیا مین منکشوف ہوتی ہے دو زانو بیٹھے اور زانوی چپ سے یا ہو کہتا ہوا بطرف راست دور کرکر
پہانسی شروع کرے وہین پہونچاوے پہر وہانسے من ہو کہتا ہوا اوسی طرح کرے پہر اُسی جگہہ سے یا من لا الہ
کہتا ہوا سر کو کتف راست تک لیجاوے الا کو اوپر سر زانوی چپ کے ضرب دے وہو الا کو دراز کرکے
تین دفعہ ہو ہو ہو کہتا ہوا اپنے آپ مین ضرب دے ذکر معیت یا معی یا معی یا معی یا ہو یا ہو
دیگر حاضری ناظری ومعی طریقہ خاص غوث پاک ہے۔ ذکر تجلی۔ یا حیّ یا قیوم۔ ذکر لا الہ
الا ہو۔ ہو الحی القیوم۔ ذکر سہ حلقہ اللہ اللہ اللہ اوپر دل کے اور آواز ہو دماغ کی طرف
کہینچے برزخ محمدی کی یہی تعلیم بعض طالبون کو فرمائے تہے یا حی یا قیوم یا لا الہ الا انت۔
طریق شغل دورہ قادریہ قبلہ رو موودب دو زانو بیٹھکر دونون آنکہین بند کرکے زبان کو تالو
سے چپکاوے اور بحضور قلب تصور کرے یعنی بزبان دل اللہ سمیع حظ نورانی کے خیال سے ناف سے نکال کر
وسط سینہ تک کہ مقام لطیفہ سر ہے پہونچاوے اور سینہ سے اللہ بصیر نکال کر دماغ تک پہونچاوے اور ام الدماغ
سے اللہ علیم نکال کر عرش تک پہونچاوے پہر اللہ علیم عرش سے دماغ تک اور اللہ بصیر دماغ سے سینہ تک
اور اللہ سمیع سینہ سے ناف تک لاوے یہہ سب ایک دورہ ہوا پہر ناف سے شروع کرے اور درجہ بدرجہ مذکور
بطریق عروج ونزول کرتا رہے اور بعض بزرگان کلمات کے ساتہہ اللہ قدیر بہی زیادہ کرتے ہین اوسکی
صورت یہہ ہے کہ اللہ قدیر کو آسمان چہارم تک اور اللہ علیم کو عرش تک پہونچاوے اور اسمقام پر چندے قرار
کرے اور ثمرات وکیفیات اس شغل کے احاطہ تحریر سے باہر ہین جو کہ اسکی لذت سے بہرہ یاب ہووے وہی جانے
بعد حصول کیف ذکر شغل ومراقبہ اس طریقہ مین بتایا جاتا ہے طریق مشی الاقدام ذکر نفی واثبات چلنے
کے وقت اور قدم اوٹہانے اور رکہنے کے وقت جو کیا جاتا ہے مشی الاقدام کہلاتا ہے عند الارتفاع لا الہ کا تصور کرے
اور عند الوضع الا اللہ خواہ لفظاً خواہ معنیاً ذاکر اسمین مشغول رہے خواہ ایک بار تلفظ کرے اُسکی معنی مین تصور کرتا
رہے اس فکر سے ذاکر علی الدوام اور سالک بالتمام کہلاتا ہے ذکر جلالی کہ جو فنائیت کے واسطہ ہے۔ اور اسکو کڑکہ
حیدری بہی کہتے ہین اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر ولله الحمد نفی واثبات قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

من قال لا الہ الا اللہ ومد ہا غفر اللہ لہ اربعۃ آلاف ذنب من الذنوب الکبایر دیگر لا الہ محو ہی اور الا اللہ اثبات حجب طالب محو از خود نہین ہو وہ ہجو آ اثبات نہین ہوتا ؎ عارفان کون بلا بگذارند ٭ لیس قدم در در اسلام آرند ٭ ور لا خازن گنج الا است ٭ شو ز خود محو کہ اثبات آنجاست ٭ چون ما لا بری گم گردی ٭ محو چون قطرہ بقلزم گردی ٭

طریق ذکر کلمہ طیبہ برای مبتدی - لا الہ قلب سے کہینچکر الا اللہ قلب پر ضرب دے دن کو اور رات کو خلوت مین جہر سے کرے اور آخر مین ایک تسبیح کی ایکبار محمد رسول اللہ کہے - ایضاً نفی و اثبات خلوت مین مودب قبلہ رو دو زانو بیٹھکر آنکھین بند کرے لا کو زیر ناف سے کہینچکر اور کتف راست تک پہونچاکر لفظ اللہ کو ام الدماغ پر اور الا اللہ کو دل پر ضرب دے اور لا الہ سے نفی معبودیت و مقصودیت و موجودیت غیر اللہ کا خیال رکھے اور الا اللہ سے اثبات حق کا خیال کرے

ایضاً دوازدہ تسبیح نفی و اثبات لا الہ الا اللہ دو سو بار اور ہر صدی پر ایکبار محمد رسول اللہ قلب سے لا کہینچکر کتف راست تک پہونچاکر اللہ کو دماغ مین ضرب دیکر الا اللہ کو قلب پر ضرب دے بلفظ الا اللہ چار سو بار اور اللہ چھہ سو بار ترکیب نفی و اثبات بہت ہین بسبب اختصار نہین لکہین - بعد ذکر شغل کے مراقبہ کرتے ہین ٭

**مراقبات** مراقبہ مشتق ہے رقابت سے اور رقیب نگہبان کو کہتے ہین دل کو یاد ماسوی اللہ اور خیال غیر سے بچانے اور نگاہ رکھنے کو مراقبہ کہتے ہین اور اصطلاحات صوفیہ مین مراقبہ مراد ہے کمال حضوری اور رسائی سے مضمون اذکار سے اور تصور توحید سے اور اپنی نفی اور مراقبہ کے معنی مین ذاکر کے سانس کا خیال غیر سے پاک ہونا اسکو صوفی ذکر قلبی اور پاس انفاس بھی کہتے ہین - مراقبہ دو قسم کا ہے ایک ذاکر کیطرف سے حق کی ساتھہ اور اوسکی لئے یہہ لفظ ہین اللہ حاضری اللہ ناظری اللہ شاہدی اللہ معی اسکو مراقبہ ذکر حضوری بھی کہتے ہین - اور دوسری قسم مراقبہ کی یہہ ہے کہ ذاکر حق تعالی کو سب جا مین موجود اور حاضر جانے اور اپنی ہستی کو قطعی مٹادے اور فنا اور بردہ درمیان سے سمجھے اوسکے لئے یہہ الفاظ ہین - الاول ہو اللہ ہو الآخر ہو اللہ ہو الظاہر ہو اللہ ہو الباطن ہو اللہ وہو معکم اینما کنتم اور اسکی مثل جب مراقبہ کی حالت سے حضوری منقوش دل ہوتی ہے تو اُس حضوری کو سر اور مشاہدہ کہتے ہین اور جب مشاہدہ قیام پکڑ جاتا ہے تو اسکو حقیقۃ الذکر اور عرفان کہتے ہین اور جب عرفان قیام پکڑ جاتا ہے اور ذاکر اپنی نفی پوری پوری حاصل کرتا ہے اور مطلوب حقیقی کا جلوہ یقینی ہوتا ہے تو اوسکو فنا در فنا اور بقا کہتے ہین طریقہ مراقبہ جب آیہ یا جس کلمہ کا مراقبہ منظور ہوتا ہے اوسکو مودب دو زانو قبلہ رو بیٹھکر

اور دلکو خیالات ماسوی سے خالی کرکے پڑھتے ہین اور اوسکی معنی پر خوض اور استغراق کرتے ہین۔

مراقبہ فنا۔ کل من علیہا فان و یبقی وجہ ربک ذو الجلال و الاکرام یہہ مراقبہ تمام مراقبون سے افضل ہے اس مراقبہ سے محویت اور بیخودی حاصل ہوتی ہے ایضاً اللہ نور السموات و الارض انوار الہی ہر مکان اور زمان مین موجود اور تصور کرے اور اوسکی ذات کو ثابت اور اسی خیال مین مستغرق ہو۔ ایضاً۔ اینما تکونوا یدرکم الموت ولو کنتم فی بروج مشیدہ۔ ایضاً۔ ان الموت الذی تفرون منہ فانہ ملاقیکم۔ ایضاً الم یعلم بان اللہ یری اسمین رویت حق تعالی کا تصور کرے مراقبہ رویت کہلاتا ہے مراقبہ معیت۔ وہو معکم اینما کنتم اسمین تصور کرے کہ ہر حال مین خلا و ملا مین ذات و تعالی میرے پاس ہے اور اس خیال مین مستغرق رہے +

مراقبہ اقربیت نحن اقرب الیہ من حبل الورید اسمین ذات و تعالی کو قریب سمجھے مراقبہ وحدت و ہمہ اوست ہو الاول ہو الآخر ہو الظاہر ہو الباطن تصور کرے کہ کوئی کچھہ نہین جو کچھہ ہے وہی ہے۔ ایضاً اینما تولوا فثم وجہ اللہ۔ دیگر کان اللہ علیکم رقیبا۔ دیگر۔ وہو بکل شئی محیط دیگر۔ وفی انفسکم افلا تبصرون دیگر ہو الحی القیوم۔ دیگر تمامی اسمای حسنہ سے یہی مراقبہ کرتے ہین اور جسقدر آیات توحیدی اور کلمات توحیدی ہین سب سے مراقبہ کرتے ہین مراقبہ ہوا آسمانکی طرف یا اور جگہہ نظر جما کر آنکہہ کہولی ہوے نظر کرتے رہے ہین اور پلک نہین مارتے اس مراقبہ مین آنست مژگان سے پیدا ہوتی ہے بہت اولیا اللہ نے اسکو کیا ہے خاصکر شاہ شرف الدین بو علی قلندر رحمۃ اللہ علیہ پانی پتی نے اسکو بہت کیا ہے مراقبہ کا وقت بعد از نصف شب عمدہ ہے اور اگر دن مین کرے تو خلوت ضرور ہے اور مراقبہ مین دلکو بحضور حق حاضر رکھے تاکہ دل صاف اور روشن ہو جاے ~ خوش آنکہ دلت ز ذکر پر نور شود + در پرتوہ آن نفس تو مقہور شود + اندیشہ کثرت میان رود رشود + ذاکر ہمہ ذکر و ذکر مذکور شود + اور نفی حاصل ہووے اور معرفت کا ظہور ہوا اور اپنی عیوب نفس سے آگاہی نصیب ہے اور مراقبہ کے لئے اجازت شیخ عزلت از خلق اور شب بیداری لازمی ہے اور جلد فنائیت حاصل ہونے کی لئے اپنے افعال و صفات کو خدا تعالی کے افعال و صفات تصور کرتے ہین تصور اور تفکر کی قسم کا ہوتا ہے تفکر آیات خدا تعالی سے معرفت پیدا ہوتی ہے اور آلای اور نعمای الہی مین تفکر کرنے سے محبت پیدا ہوتی ہے اور وعدہ حق مین تفکر کرنے سے ہیبت پیدا ہوتی ہے مفتاح عبادت کی فکر ہے جو مداومت کرتا ہے

فکر کے ساتھہ دل کے وہ عالم الغیب ہوتا ہی ساتھہ روح کے ابو الحسن خرقانی کا قول ہے ایکدم فکر کرنا ہزار حج اور
سیاحی بے تعداد سی بہتر ہے اور ان اسما کی معنی کا تصور بہی مراقبہ ہوتا ہی - ان ربی معی سیہدین فقط
اللہ یا حی یا قیوم - مراقبہ توحیدی یہہ ہی کہ تمام عالم کو معقول و محسوس ہے جو کچہہ ہے ہر لحظہ اور لمحہ موج دریائے
وحدت جانے اور دیکہے اور تصور کرے کہ ذات مطلق جسکو ذات بحت کہتی ہین یعنی عکس حق کو دریا شمار
کرے کہ جسکو کچہہ تحرک اور تموج نہین بعد ظہور نور وجود شہود وعلم اپنی ساتھہ علم اپنے کے تحرک فرماہی اور اس حرکت
سے امواج عالم پدید ہین پس اس عالم کو امواج اُس دریا کی تصور کرے اور پہر دریائی ذات بیکران
اور بے حد اور بے انتہا مین غرق ہوجاے اور ایک مراقبہ الحقایق ہی جو کچہہ دیکہے اور جانے اور سمجھے سب
کو پرتوہ جمال حق جانے شب قدر کی فضیلت اور جو بیان جابجا کتابون مین درج ہین اسلئے
اوسکے لکہنے کی ضرورت نہین ہے یہہ شب بسا متبرک ہوتی ہی اگرچہ ہزارون آدمی اسکی امید پر رات کو جاگتے
ہین اور خدا کی طاعت عبادت کرتے ہین مگر کسیکو اتفاقیہ یہہ شب نصیب ہوجاتی ہے اور عاشقان خدا کو
تو ہر شب شب قدر ہی اور نیز ہمیشہ ظہور تجلیات ذاتی ہوتا رہتا ہی شب قدر کو سورہ یٰس سورہ دخان
سورہ سجدہ پڑہنا چاہیے اور اللہ نور السموات سورہ نور کا رکوع تمام دو رکعت نفل مین پڑہے اور نوافل
جسقدر پڑہے اور ہمین سورہ اخلاص پڑہے اور زیادہ تر مراقب ہوکر پاس انفاس کرے اور عموماً شب قدر
کا ہونا بزرگون نے کتابون مین بتاریخ ۲۱ و ۲۳ و ۲۵ و ۲۷ و ۲۹ ماہ رمضان المبارک تحریر
فرمایا ہی مگر حضرت خواجہ ابو الحسن خرقانی رحمت اللہ علیہ نے جو قاعدہ دریافت شب قدر کا از روے تجربہ اور
تحقیق باطنی کے ایجاد فرمایا ہی وہ بہت عمدہ ہی اور اوسکی نسبت خواجہ صاحب نے یون فرمایا ہے کہ
اس قاعدہ سے کبہی شب قدر فوت نہین ہوتی اور ہمیشہ شب قدر سے ہم مستفیض ہوے یہہ ارشاد خواجہ صاحب کا
صحیح اور درست معلوم ہوتا ہی منشی فضل رسول صاحب خادم حضرت نے اسکا تجربہ کیا ہی بنظر فائدہ عوام الناس
قاعدہ مذکورہ لکہا جاتا ہی وہ یہہ ہی کہ غرہ کی روسے حساب شب قدر کا لگایا جاتا ہے غرہ کی صحت مین
جہد بلیغ کرے اگر غرہ غلط ہوگا تو حساب شب قدر بہی غلط ہوگا اور اگر غرہ صحیح ہوگا تو حساب شب قدر
بہی درست ہوگا **قاعدہ حساب شب قدر** - اگر غرہ ماہ رمضان المبارک بروز یکشنبہ ہوگا تو

شب قدر - اونتیسوین [۲۹] کو ہوگی - اگر غرہ بروز دوشنبہ ہوگا تو شب قدر - اکیسوین [۲۱] کو ہوگی - اگر غرہ روز سہ شنبہ ہوگا تو شب قدر - ستائیسوین [۲۷] کو ہوگی - اگر غرہ چہار شنبہ کو ہوگا تو شب قدر اونیسوین [۱۹] کو ہوگی - اگر غرہ روز پنجشنبہ کو ہوگا تو شب قدر پچیسوین [۲۵] کو ہوگی - اگر غرہ روز جمعہ کو ہوگا تو شب قدر سترہوین [۱۷] کو ہوگی - اگر غرہ روز شنبہ کو ہوگا تو شب قدر تیئیسوین کو ہوگی - اور ہر روز ماقبل شب قدر سے واسطے کشایش کارہای بستہ کے ہزار بار اسکو پڑہے یَا غِیَاثَ المُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ یَا نَاصِرَ المَظْلُوْمِیْنَ اُنْصُرْنِیْ اگر زیادہ دن نہ پڑہ سکے تو ایک روز ماقبل شب قدر سے ضرور پڑہے اور اوس شب کو جاگے جو شب گذر کر تاریخ مندرجہ بالا ہو مثلاً اکیس [۲۱] کو شب قدر ہو تو بیس تاریخ کا دن گذر کر جو رات آئے وہی وہ رات ۲۱ کی ہوگی بیان اقسام خلافت و اجازت - ایک روز فرمایا بعض طالب اس قسم کے ہوتے ہین کہ اونکو خلیفہ اور پیر طریقت بننے کا بڑا شوق ہوتا ہے اور راہ فقر مین وہ اسکو حصول مراد اور منزل مقصود سمجھتے ہین اور شبانہ روز اسی تگ و دو مین لگے رہتے ہین ایسے طالب منزل مقصود کو نہین پہونچتے اور راہ فقر مین اونکو کمال حاصل ہونا دشوار ہوتا ہے جسطرح خداطلبی کی راہ مین اور صدہا طرح کے حجابات ہین ویسی ہی پیر طریقت بننے کا شوق بہی ایک سد راہ ہے ؎ چاہ شیخی ہمہ چاہ است عمیق ٭ اندرین چاہ بسی گشتہ غریق ٭ سالکانے کہ درین چاہ شدند ٭ عاقبت غرق درین چاہ شدند ٭ بستہ شیخی و پیری ماندند ٭ غافل از فقر و فقیری ماندند ٭ اس قسم کے طالبونکو جب کسی طرح اجازت خلافت کسی جگہ سے حاصل ہوجاتی ہے اور از راہ اکتساب کمالات باطنی قدرت تصرف اور فیض رسانی اونکو نہین ہوتی تو مخلوقات کی رجوعات کے واسطے اوراد اور وظائف تسخیرات اور فتوحات پڑہتے ہین اور عمر اپنی ضائع اور برباد کرتے ہین اور خداطلبی سے محروم رہجاتے ہین اور جب کچہہ آدمی اونکے معتقد اور مرید ہوجاتے ہین اور اونکو پیر پیر کہنے لگتے ہین تو پہر وہ کسی بزرگ کی خدمت مین بارادہ حصول فیضان جانے آنے کی لائق نہین رہتے ؎ نمی آئی نمی خواہی نمی جوئی نمی پرسی ٭ چرا از ما شما یاران این قدر کس بے خبر باشد ٭ اونکے دلمین جب سر طریقت ہونیکا جم جاتا ہے اور ایک گونہ شہرت ہوجاتی ہے تو وہ اس خیال سے کسی سے خداکی

خدمت مین نہین جاتی کہ ہم تو خود پیر طریقت ہین اور بہت سے آدمی ہمارے مرید ہین اور ہمکو پیر کہتے
ہین اگر ہم بارادہ حصول فیض و فائدہ کسیکی خدمت مین جاوینگے تو مرید ہمارے ہمسے پہر جاوینگے اور بد عقیدہ
ہو جاوینگے اور یہہ کہینگے کہ یہہ کیسے پیر ہین یہہ تو خود طالب بنتے پہرتے ہین ع گنبد مسجد شہر از ہمہ فاضل تر بود
گر بعمامہ کسی کو بس فضیلت میزد ✤ **نقل** ایک بزرگ بہادر علی شاہ نام حضرت شاہ بھیک رحمت اللہ
علیہ کی خانقاہ پر بمقام تہسکہ رہتے تہے اور سجادہ نشین تہے اونہون نے جب تعریف میان احمد شاہ رحمت اللہ
علیہ کی سنی جو ایک بزرگ نامی گرامی خطہ دلپذیر کشمیر مین تہے کشمیر جانیکا ارادہ کیا اور اپنے ارادہ کا
حال ہمسے بیان کیا ہمنے کہا اگر تمکو خدا کی طلب ہے اور تم یہہ چاہتے ہو کہ دوستان خدا کی خدمت مین
بارادہ حصول فیض و فائدہ جابجا جائین تو سجادہ نشینی کا مقید ہونا نہین چاہئے تہا ایسی صورت مین
اگر تم کشمیر جاؤگے تو جملہ مرید اور معتقد تمہارے تم سے برگشتہ ہو جاوینگے اور یہہ کارخانہ تمہارا درہم برہم ہوگا
اور احمد شاہ صاحب کا تمکو حال معلوم نہین ہے کہ وہ توجہ اور التفات از راہ باطن فرماوینگے یا نہین اگر بزرگان
دین کی خدمت مین جایا چاہتے ہو تو سجادہ نشینی کو چہوڑ دو پہر جہان چاہو جاؤ ورنہ خاموش ہو کر بیٹہہ
رہو میان بہادر علی شاہ اسکو سنکر اور اپنے دل مین کچہہ سمجہہ کر خاموش ہو رہے اور کشمیر کو نہ گئے جو طالبان
صادق بخاص فی ذات خدا کے ہین اونکو سوائے ذات خدا کے اور کسی طرف متوجہ ہونا نہین چاہئے اور اپنی
طرف سے ہرگز خواہشمند خلافت و اجازت نہونا چاہئے کیونکہ پیر طریقت ہونا بازی طفلان نہین ہے
بہلا ایک خدمت عظیم ہے اسکو بڑی لیاقت کمالات باطنی کی چاہئے یہہ کار نیابت جناب رسول مقبول صلعم
کا ہے اگر خدا تعالی فضل فرماوے اور کمالات باطنی سے بہرہ یاب کرے اور بعد حصول کمال کے دعوت اور
ہدایت مخلوق کا حکم از طرف حضرت حق صادر ہو اور پیر طریقت کامل مکمل لائق سمجہکر اجازت مستقل دیوے تب
اس کام کو کرے تو مضائقہ نہین ہے ورنہ بغیر حصول لیاقت بجز ندامت دارین کے اور کچہہ حاصل نہین ہے ✤
ع تا مرتبہ کمال حاصل نکنی ✤ باید کہ دم از حقیقت زنی ✤ مردان ہمہ در دعوی مردی چو زنند ✤
تو خود چہ زنی دم کہ نہ مردی نہ زنے ✤ سعادت زلی یکسب نتوان یافت ✤ کہ زاغ از خورش استخوان ہما نشود ✤
جو طالب عقیل و فہیم ہوتے ہین وہ اہل ہونیکا شوق رکہتے ہین نہ اہل اجازت ہونے کا ع

دوسرے گلڑا کا دوراجم

الا گر طالب گاہ راہل ولی ٭ از خدمت ملکی یک زمان غافلی ٭ خورش دہ بدراج و کبک حمام ٭ کہ یکروز رفتہ ہمای بدام ٭
مشائخ بجان طالب ہر کسرا نند ٭ کہ باشد کہ روزی بمردی رسند ٭ جز قلب تیرہ ہیچ نہ شد حاصل و ہنوز ٭
باطل درین خیال کہ اکسیر مے کنند ٭ چاشنی درد عشق قابل ہر سفلہ نیست ٭ زہر زخوان شہان نامور راد ہند ٭
ہر کرا آئینہ صافی نشد از زنگ ہوا ٭ دیدہ اش قابل رخسارہ حکمت نبود ٭ خیرہ آن دیدہ کہ آبش نبرد گریہ عشق ٭
تیرہ آن دل کہ درو نور مودت نبود ٭ مردان خدا کی قائمقامی اور جانشینی کے واسطے لیاقت کمالات
باطنی درکار ہے مردان خدا جیسے شیر مرد فرد یکتای روزگار ہوتے ہیں ویسا ہی ان کا جانشین ہونا چاہیے کیونکہ شیر
کا بچہ شیر ہوتا ہے نہ بھیڑ اور شیر بیٹا ور مردیت کا کام شیر ہی کر سکتا ہے نہ لومڑی یا گیدڑ سے ہو سکتا ہے ۔ ؎
چرغ و شاہین را نہ سودائے گل ست ٭ زاغ و کرگس را نہ بانگ بلبل ست ٭ چغد را کنج خراب در نصیب ٭
بزم شہزادہ خور آمد عندلیب ٭ یہہ بات اظہر من الشمس ہے کہ جسطرح علم ظاہری کو طالب علم استاد سے
پڑھ کر مرتبہ تکمیل اور تحصیل تامہ کو پہونچکر پہر اوروں کو درس و تدریس علم سے بہرہ یاب فرماتا ہے اسی طرح
طالب راہ حق جب بطریقہ سلوک فیضان صحبت پیر کامل و مکمل سے مرتبہ کمال حاصل کرتا ہے
تب اوروں کو فیض رسانی کے لائق ہوتا ہے بغیر تحصیل و تکمیل علم کی خواہ ظاہری ہو
یا باطنی دوسرے کو مستفید اور مستفیض نہیں کر سکتا ؎ دعوے ناکردہ خود را از خودی خود بحق ٭
خلق را دعوت بحق کردن بود از ابلہی ٭ بعض بزرگان دین بدریافت حال لیاقت طالب اپنی
طرف سے اجازت خلافت دیدیتے ہیں بعض بغیر حکم حق اپنی طرف سے اجازت نہیں دیتے اور بعض
بزرگ بغیر حصول اجازت حق تعالی کے ہدایت مخلوق کی طرف متوجہ نہیں ہوتے ایکبار سید
اعظم علی شاہ صاحب رحمت اللہ علیہ ہمراہ پانی پت میں ہمکو لائے اور قلندر صاحب کے مزار پر چلہ
کرایا چلہ کے آخری دن ایک شخص مجذوب جسیم سانولی صورت گیسو دراز الجھے ہوئے بال
بڑے قد و قامت کے پر رعب تشریف لائے اور بیٹھے اونہوں نے فرمایا کہ آؤ سید ہم تمہیں
تعلیم کریں اتنے میں ایک اور شخص نہایت خوب صورت سفید ریش سبز لباس پہنے ہوئے نہایت ضعیف
العمر ناتوان چہرہ پر جھریاں پڑی ہوئی پیشانی روشن عصا کے سہارے سے آہستہ آہستہ چلتے

ظاہر ہوئی فرمانے لگے کہ سیداس دیوانہ کی تعلیم سے کامل سیری اور پوری تسکین تمہاری نہوگی تمہاری طلب
لا انتہا اور ظرف عالی ہے تب ہمنے عرض کیا کہ اگر ان سے ہمارا مدعا نہین ہو سکتا تو آپ ہی کچھہ ہمت فرمائیے انہون
نے فرمایا کہ ہمسے بھی کچھہ نہوگا ؎ در درم نہفتہ بہ ز طبیبان مدعی ✤ باید کہ از خزانۂ غیبم دوا کنند ✤ تمہارا معاملہ
روز ازل ذات پاک حق پر قرار پایا ہے جو کچھہ تمکو ہونا ہے ذات ہی سے ہوگا سب زندوں اور مردونکا خیال دل سے
مٹا دو اور اپنا حامی اور مددگار اور کافی المہمات اور قاضی الحاجات سوائے ذات بحت کے اور کسیکو مت سمجھو تم
جانو اور خدا جانے جو کچھہ ہونا ہے ۳-۴-۵-۶ مین ہو جاویگا اس اعداد کا حساب جب ہمنے کیا تو اٹھارہ ہوئے تو
ہمنے خیال کیا کہ اٹھارہ دن یا اٹھارہ ماہ یا اٹھارہ سال مین جو کچھہ ہونا ہے ہو رہیگا اور جب یہ ماجرا میر اعظم علی شاہ
صاحب سے بیان کیا تو وہ اسکو سنکر آبدیدہ ہوکر فرمانے لگے کہ خدا مستغنی اور بے نیاز ہے اور لا اوبالی اسکی شان ہے کیا کہنا
ہے دیکھا چاہیے کیا ہوا اور کب ہے اور کیونکر ہو اسکی شان لا اوبالی کا کیا بیان کیا جاوے ؎ ہفت دریا یک شمر آنجا بود ✤
ہفت اختر شرر آنجا بود ✤ ہشت جنت نیز آنجا مردہ ایست ✤ ہفت دوزخ ہمچو یخ افسردہ ایست ✤ صد ہزاران سبز پوشان زغم خفت
تا کہ آدم یک چراغی بر فروخت ✤ صد ہزاران جسم خالی شد زروح ✤ تا درین حضرت دودہ گشت نوح ✤
صد ہزاران گشتہ در لشکر فتاد ✤ تا براہیم از میان سر بر فتاد ✤ صد ہزاران طفل سر ببریدہ شد ✤
تا کلیم اللہ صاحب دیدہ شد ✤ صد ہزاران خلق در زنار شد ✤ تا کہ عیسی محرم اسرار شد ✤
صد ہزاران خلق تا تاراج یافت ✤ تا محمد یک شبی معراج یافت ✤ ہمنے میر صاحب کی خدمت مین عرض کیا کہ آپ
کیون افسوس کرتے ہین ہمارا معاملہ ہے جیسا منظور خدا ہوگا وہ ہوگا جای افسوس نہین ہے بلکہ جای شکر ہے جو کچھہ خداوند
کریم کو کرنا ہوگا وہ آپ کر یگا ؎ ہر چہ رود بر سرم گر تو پسندی رواست ✤ بندہ چہ دعوی کند حکم خداوند راست
مجھسے مریض کو طبیب یا تہہ مت اپنا تو لگا ✤ اسکو خدا پہ چھوڑ دے پھر خدا جو ہو سو ہو ✤ اکثرون قبل از وصال بجانب
ہمارے بعضی صاحبون نے حضرت قبلہ و کعبہ کی خدمت مین عرض کیا کہ آپ کسیکو دستار خلافت بندھا دیجیے فرمایا کہ
دنیا کے لیے جسکو کہو دستار بندھا دون ورنہ جو کوئی ہمارے ملنے والون مین مرد خدا ہوگا مخلوق خدا خود بخود اوسکی طرف
رجوع ہو جائیگی اور خدای پاک خود اوسکا حامی و مددگار ہو جائیگا اور دستار خدائی اوسکے سر پر بندھ جائیگی
راہ خدا مین جسکو ہونا ہوتا کہتے ہین ہمارے ملنے والون مین اکا دکا ہوگا۔ بقول بزرگے اشعار

ہست ذرات یکسان ہے تو خورشید فیض ✤ لیک باید جو مقابل گرد لعل ناب ✤ قرنہا باید تا یک مرد صاحبدل شود ✤ بایزید اندر خراسان یا اویس اندر قرن ✤ عمرہا باید تا یک کودکے از فیض طبع ✤ عالمی دانا شود یا شاعری شیرین سخن ✤ دورہا باید تا گردون گردان یک شبی ✤ عاشقی را وصل بخشد یا غریبی را وطن ✤ دولت لایزالی اور سرمدی فقر خداداد ہی جسکو خدا چاہتا ہی عطا فرماتا ہے ؎ فیض ازل بزور و زر از آمدی بدست ✤ آب خضر نصیبۂ اسکندر آمدی ✤ اور مشایخ کبار کے نزدیک خلافت کی سات قسمین مشہور ہین۔ اصالتًا۔ اجارتًا۔ اجماعًا۔ وارثًا۔ حکمًا۔ تکلیفًا۔ اویسی۔ اصالتًا یہہ ہے کہ کوئی بزرگ بحکم حق کسیکو اپنا خلیفہ اور نائب اور جانشین بناتا تو درحقیقت خلافت اسی خلافت کا نام ہے جسکی تقدیر اور مقدر مین خدای پاک نے یہہ نعمت لکہی ہے اوسکا ظہور حق کی طرف سے اپنے وقت پر ہوگا مؤلف اشارتًا اور کنایتًا بعض خدام کو عالم حیات مین حضور نے مطلع بہی فرما دیا ہی اور راقم کو بہی اسقدر آگاہی ہے کہ فلان خادم کو آپنے ایک مسند اور دو کلاہ اور ایک قبا اور دو نعلین اور ایک عصا اور ایک چادر خاص اپنی عطا فرمائی ہی اور اس الطاف سی کہ خود اپنی نعلین لیکر اوس خادم کے قیامگاہ پر تشریف لیگئے اور یہہ عطیہ عطا فرمایا خداوند کریم کو اگر سلسلہ حضرت جاری فرمانا ہی جب وقت آویگا خود بخود اسکا اعلان اور اظہار از طرف حق ہو جائیگا اور زیادہ تر وثوق اور یقین مجکو اس بات پر ہے کہ جسکو حضرت لا ہوت مرتبت نے عطیہ متعددہ عطا فرمائی ہین اونکی نسبت معصوم علیشاہ عرف چہجو شاہ صاحب مجذوب نے جو کمپ میرٹہہ مین تشریف رکہتے ہین اور صاحب کشف و کرامت و وصول ہین بارہا صاف صاف فرمایا کہ فلان صاحب تعلیم و تلقین ہو گئے اور نیز خدای پاک کا پورا پورا فضل ہونے اور عنقریب ظہور ہونیوالا ہی سید داتا کا تمام مال و دولت انکو ہی پہونچیگا اور سکندر علی عرف سکندر شاہ صاحب مجذوب جو میرٹہہ مین چند سال سے وارد ہین اور قبل از وصال قبلہ و کعبہ میرٹہہ مین آئے ہین اور ہمیشہ حیات ظاہری مین بہی ملاح حضرت کی تہی اور آپ کو غلام اور حضرت کو بادشاہ بتلاتے تہی بارہا فرماتے ہین کہ فلان خادم جانشین سید بادشاہ ہونگی یہہ دونون مجذوب بڑے صاحب کمال ہین جسکی نسبت یہہ دونون صاحب کمال بہی بارہا اشارت فرماوین اور قبلہ و کعبہ کے انعامات بہی تادم حیات ظاہری متواترہ نصیب ہوے ہون مجہے یقین و اثق ہے کہ اونسے سلسلہ جاری ہوگا بعض خادمان حضرت کو جو اس بات کا قلق اور افسوس رہتا ہی کہ

حضرت نے اپنی حیات کے زمانہ مین کسیکو اجازت خلافت کی نہدی اونکو اسبات کی طرف غور اور خوض کرنا چاہیے
کہ حضرت پیر طریقت کی صلاحیت سے از راہ باطن خوب واقف تہے اور اجازت حق کو ہی اجازت خلافت جانتے
تہے اور حق کیطرف سے حصول اجازت مین اسرار ہای گوناگون ہین وہ لکھنے کے لائق نہین ہین ۔ ت
ہزار نکتہ باریک تر ز مو اینجاست + نہ ہر کہ سر بتراشد قلندری داند + اور اگر مشایخان زمانہ کی طرح اجازت
خلافت اپنی طرف سے آپ کو دینی مدنظر ہوتی تو جتنے مریدونکو چاہتے اجازت دیدیتے لیکن حضرت کا منشا
یہی تہا کہ جسطرح ہمکو خدا تعالی کی طرف سے اجازت ہوئی ہے اسیطرح ہمارے ملنے والیکو ہو اور حق کی
طرف سے ہر کس و ناکس کو اجازت حاصل نہین ہوتی ہے اور ہر شخص کو مرتبہ دستگیری اور ید اللہ فوق ایدیہم
حاصل نہین ہوتا ہے ۔ تا نگردی طالبان را دستگیر + طالبان ہرگز نگیرند دست پیر + حضرت
شیخ فانی تہے کسی امر کو اپنی طرف منسوب نہین فرماتے تہے اور نہ اپنے ارادے اور خواہش کو دخل دیتے
تہے ہر معاملہ اور ہر بات کو خدا کے اوپر رکہتے تہے ظاہری بات جو کرنے کی تہی بامر حق کرکے خدا کے سپرد
اس معاملہ کو فرما دیا ہے خدا پر توکل اور بہروسا رکہنا چاہیے خدائی مین کسی چیز کی کمی نہین ہے جسوقت
خدا تعالی کو منظور ہوگا آناً فاناً مین سب کچہہ ہو جائیگا ۔ تو مگو ما را بدان شہ بار نیست +
با کریمان کارہا دشوار نیست + داد حق را قابلیت شرط نیست + بلکہ شرط قابلیت داد اوست +
ورنہ جو کچہہ مشیت ایزدی ہو اوسپر صابر اور قانع رہنا چاہیے فقط دویم خلافت اجازتا ہے کہ کوئی بزرگ
کسی خادم کو خواہ وارث ہو خواہ غیر وارث ہو لایق سمجہہ کر رضا و رغبت سے خلیفہ کرے جیسی رسم جمہور خلایق
مشایخ مین جاری ہے تو یہہ بہی عمدہ اور جایز ہے اور اسکو خلافت رضائی بہی کہتے ہین ۔ اور سوم
اجماعاً وہ یہہ ہے کہ کسی بزرگ کا انتقال ہوگیا اور کسیکو اوسنے خلیفہ نکیا اور اوسکی قوم اور قبیلہ والا کوئی
خلیفہ قایم کردے یہہ روا نہین ہے اور ایسی خلافت کو خلافت فترائی کہتے ہین شعر بنای صاحب نظری
گوہر خود را + عیسی نتوان گشت بتصدیق خری چند + اور چوتہی وارثاً یہہ ہے کہ ایک بزرگ نے وصال
کیا اور کوئی خلیفہ اوسنے نچہوڑا اور اوسکا کوئی وارث سجادہ نشین ہو بیٹہا یہہ خلافت قطعی ناروا ہے
اور پانچوین حکماً وہ یہہ ہے کہ ایک شخص نے وفات پائی اور اوسنے کوئی نائب اور خلیفہ نچہوڑا اور اوسکے

وارثون مین باہم قضیہ و نزاع ہوا اور بادشاہ وقت نے کسی وارث کو لائق دیکھکر مقرر
کر دیا یہہ خلافت بحکم اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم جائز ہے اور چھٹے تکلیفًا وہ یہہ ہے
کہ کسی مرید نے کسیکی سفارش یا کسیکی حمایت یا کسیکی تکلیف دہی یا مزاحمت سے خلافت حاصل کی تو
یہہ روا نہین ہے اور ساتوین اویسی وہ یہہ ہے کہ کوئی شخص کسی بزرگ کے روح سے جو اس عالم سے سفر کر گیا ہو
تربیت اور خلافت پاوے اس قسم کی بھی عمدہ ہے بہت بزرگ اس طریقہ سے فیضیاب ہوے ہین بعض
اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ جب سالک فنا فی الرسول کے مرتبہ کو پہونچے تب مرید کو اجازت خلافت ہونی چاہیے
بعض کہتے ہین کہ جب مرید مرتبہ شہود کو پہونچے تب خلیفہ کرنا چاہیے بعض کہتے ہین کہ جب ملکوت سیر ہونے
لگے تب خلافت دینی چاہیے۔ اور اجازت بیعت کرنے کی جو شیخ کی طرف سے ہوتی ہے دو قسم کی ہے ایک
استقلالًا اور دوسرے سفارتًا۔ استقلالًا یہہ ہے کہ مرید ہر طرح سے مرتبہ تکمیل کو پہونچ گیا ہو اور اونکی تعلیم اور
تلقین کرنے کی لائق ازراہ باطن ہو گیا اور شیخ اوسکو لائق سمجھکر اجازت تعلیم اور ہدایت اور دعوت خلق
کی دی تا کہ وہ سلسلہ بیعت اور تعلیم تلقین کا جاری کرے اس اجازت کو اجازت استقلالًا کہتے ہین ایسے
صاحب اجازت سے سلسلہ شیخ کا جاری ہوتا ہے اور وہ پیر طریقت کہلاتا ہے اور اپنے فیوضات
باطنی سے مخلوق خدا کو بہرہ یاب کرتا ہے اور جو ایسے صاحب اجازت سے بیعت کرتا ہے
وہ اوسکا مرید کہلاتا ہے اور اوسکو شجرہ مین اپنا نام لکھنا اور اورونکو شجرہ دینا روا ہے۔ دوسرے
سفارتًا اجازت یہہ ہے کہ شیخ ایک یا دو یا چار یا زیادہ طالبونکو خواہ وہ نزدیک ہون یا دور ہون
کسی اپنے مرید یا عزیز کے واسطے سے خواہ وہ مرد ہو یا عورت ہو بیعت کرے تو جس شخص کے
واسطے سے شیخ اوسکو مرید کرے گا وہ شخص سفیر اور قاصد کا حکم رکھے گا یہہ اجازت
خاص اوسیکے واسطے ہوتی ہے جسکو شیخ بالواسطہ مرید کراتا ہے اجازت عام نہین
ہوتی اور جو مرید بالواسطے بیعت کرتا ہے وہ درحقیقت مرید اصل شیخ کا ہوتا ہے نہ
اوسکا جسنے واسطہ بنکر سفارتًا بیعت کیا اور سفیر کو اپنی طرف سے شجرہ
دینے کا یا اپنا نام شجرہ مین درج کرنے کا اختیار نہین ہوتا اگر شجرہ دے یا

نام اپنا لکھے تو ناجایز ہے اسلیے اسکو اجازت سفارتًا کہتے ہین اور یہہ بیعت صرف
بیعت شریعت ہوتی ہے نہ بیعت طریقت کیونکہ بیعت طریقت مین شیخ ازراہ
باطن طالب کے قلب مین تخم ریزی فیض باطنی کی فرماتا ہے اور وہ تخم ریاضت
اور مجاہدہ سے نشو ونما پاکر درخت بارور ہوجاتا ہے اور بیعت شرعی بالواسطے
صرف تبرکًا اور تیمنًا ہوتی ہے مولف حضرت قبلہ قدس سرہ نے پانچ مرد اور
ایک عورت کو بواسطہ تین مرید اور ایک عورت معتقد کے سفارتًا بیعت فرمایا ہے ایسی
اجازت کو اجازت سفارت کہتے ہین یہہ اجازت استقلالی یا اجازت خلافت نہین ہے
اور جو کوئی کسی بزرگ کی قبر یا بالغ یا دیوانہ یا مجذوب یا فرقہ سے جو وفن ہوا ہو بیعت کرے
اور مرید ہو تو یہہ مریدی درست نہین ہے مرید ہونے کے واسطے پیر کا بالغ عاقل اور زندہ ہونا
شرط ہے اگر کسی کو لڑکی نابالغ کو اوسکا باپ کسی بزرگ سے بیعت کرادے اور بعد بالغ ہونے کے
اوسکا عقیدہ کسی اور بزرگ پر آجاوے اور اوس سے بیعت کرے تو روا ہے مگر بعد ثبوت عقیدہ
کے ناروا نہین ہے اور ایک طریقہ بیعت کا یون ہی جایز رکہا ہے کہ اگر کسی شخص کو کسی بزرگ
پر عقیدہ ہوا اور وہ بزرگ کسی اور شہر مین رہتا ہو اور مرید خواہ ہو تو ادہ مقرر کرکے لکھ بھیجے اور
پیر اوسکو قبول کرلے تو اوسکو بھی درست لکھا ہے اور جو کسی شخص کو سوائے اپنے پیر کے
کسی اور جگہ سے اجازت خلافت حاصل ہو تو لینا چاہیے اگر بوقت بیعت کے نام نہ لے تو
بیعت درست نہین ہے اور خلافت دینے کے واسطے بلوغت شرط ہے کیونکہ جب نابالغ
پر نماز روزہ حج زکات فرض نہین ہے تو خلافت جو مسند نبوی اور کار ارشاد
اور ہدایت ہے کیونکر درست ہو مگر مشایخان متاخرین نے نابالغ کو بھی خرقۂ خلافت
دینا اور اجازت خلافت دینا روا رکہا ہے اس غرض سے کہ سلسلہ بیعت اور خلافت
کا خاندان مین جاری رہے اور جس وقت اوسکو کمال حاصل ہوا اوس وقت یہہ
اجازت خلافت کام آوے + ... ... ... ... ... ...

[illegible]

# تیسرا گلزار کشف وکرامت مین

آن راکہ دل از غیر سلامت باشد ⁂ بی ہیچ شکی اہل کرامت باشد ⁂

زبان معجز بیان سے ایکبار سُنا گیا کہ خوارق عادات اور تصرفات اور کرامات اگرچہ بشان بشریت وعبودیت انسان کے وجود خاکی سے ظاہر وباہر ہوتے ہین لیکن حقیقت مین خدائی بیچون وبے چگون وبے نام وبے نشان وبے شکل وصورت کی قدرت کے نیرنگ سمجھنے چاہئین جو ہر شکل اور صورت اور ہر صفت اور شان سے جلوہ نما ہوتے ہین۔

ہست بیرنگ وبہر رنگ عیانست ہنوز ⁂ بی نشان است وہمون در ہمہ شان است ہنوز
ما نبودیم ونباشیم ونیسم الا ہو ⁂ ہمچنان باشد وہم بود وہمانست ہنوز

جو تصرفات نبی یا ولی سے ظاہر ہوتے ہین یہہ تصرفات اصل مین افعال اور تصرفات خدا ہی ہین آپ کے ہاتہ مین سارا کام ہے ⁂ آپ کرتے ہین جہانکا نام ہے ⁂ لا تتحرک ذرۃ الا باذن اللہ

کاٹ کے تِلّی سے پوچھی تہی یہ بات ⁂ سچ بتا دے کل ہے تیری کس کے ہات
سوچکر کہنے لگی سُن اسے میان ⁂ رشتہ گردن مین ہی میری نجان
ہات مین اوس یار کے ہے میری ڈور ⁂ جسطرف کہینچے کہنچون ہون اوس کی اور

علی الخصوص جو ولی اپنی ہستی سے گذری اور ہستی حق مین فنا ہووے اون سی جو خرق عادت ظہور مین آوے وہ فعل حق متصور ہوگا نہ فعل ولی سے

شد پدید از تو کرامت گر زغیب ⁂ با وجود بود تو باشد فریب ⁂
ور نباشی تو کرامت شد پدید ⁂ آن کرامت دان ز خلاق مجید ⁂

ظہور کرامات اولیا کا کئی طرحپر ہوتا ہے بعض وقت بواسطہ روحانیات کے کرامت ظہور مین آتی ہین بعض وقت بے واسطہ عالم روحانیات کی محض حق کی طرف سی ظہور ہوتا ہے اس قسم کی تصرفات کو جو بلا واسطہ ظہور مین آتی ہین تصرف مطلق کہتی ہین بعض بزرگون کو قوت

ملکی حاصل ہوتی ہے اور عالم ملکوت تک اون کی رسائی ہوتی ہے ظہور کرامات کا اون سے
بقوت ملکی بواسطہ ملائک ہوتا ہے اس مقام پر پہونچکر بعض طالب بوجہ پست ہمتی وکم حوصلگی در
مشغولی کرامات وگرفتاری تمام عجب عروج مراتب سے باز رہجاتی ہین ظہور ان کرامات کا خودی
کے ساتھ ہوتا ہے نہ بے خودی کے ساتھ یہانتک خودی قایم رہتی ہے اور جن اولیا سے
بعد فنا ہونے ہستی کے تصرفات ظہور مین آتی ہین وہ تصرفات حق ہین نہ تصرفات ولی اور معجزہ
اور کرامت داخل دعوت خلق ہین خالق کی طرف جسطرح ہزارون لاکھون آدمی معجزات انبیا
علیہ السلام دیکھکر اون کی نبوت اور رہنمائی کے معتقد اور قایل ہوکر بموجب اون کی ہدایت کے
خالق کی طرف متوجہ ہوئی اسیطرح کرامات اولیا دیکھکر ہزارون آدمی اون کی بزرگی اور ولایت کے
قایل ہوسے اور اونکو پیر ومرشد اور ہادی سمجھکر راہ حق پہ چلے ۵ خرق عادات از نبی وولی
ہست بر فضل شان او بس جلی ٭ اگر اظہار آن بشان اہم ٭ ہست با دعوی نبوت ضم ٭ باشد آن
معجزہ بعرف انام ٭ ورنہ آمد کرامت آنرا نام ٭ کرامت بہت صورت پر ہوتی ہے ایجاد معدوم
عدم موجود امر پوشیدہ کا اظہار امر ظاہر کا پوشیدہ کرنا اجابت دعا قطع مسافت بعیدہ ذرا سے
عرصہ مین امور غایب پر اطلاع ہونا ایک وقت مین مکانات مختلف مین موجود ہونا مردہ کا زندہ کرنا
حیوانات ونباتات جمادات کا کلام سننا تسبیح وغیرہ سے طعام اور شراب کا وقت حاجت
بے سبب ظاہر موجود ہونا پانی پر چلنا ہوا مین اوڑنا حیوانات وحشی کا مسخر کرنا درختون کا
ذرا سی اشارہ سے اوکھاڑ دینا وغیرہ وغیرہ فقط

اب حضرت قبلہ وکعبہ کے وجود باجود سے جو تصرف بارادہ حق ظہور مین آتے تھے منجملہ اون
کے چند لکھے جاتے ہین **کرامت** ایکدن بدر الدین بساطی پانی پیتے خدمت مین حاضر ہو کر
دعا کا ملتجی ہوا آپ نے فرمایا تلک الایام نداولہا بین الناس ۔ آج کل ہماری دعا کا اثر بالعکس
ہوتا ہے ۵ مانگا کرین گے ہم سے دعا ہجر یار کی ٭ آخر تو دشمنی ہے دعا کو اثر کی ساتھ
٭ پھر ایک دن رات کے وقت بدر الدین مذکور حاضر ہوا آپ نے اوسکو یہ نقل سنائی

نقل شاہی

کہ ایکدفعہ دہلی مین امساک باران تہا مردمان شہر قاضی کے پاس گئی قاضی نی بادشاہ کی
خدمت مین عرض کرکے معہ بادشاہ تین روز تک دعا مانگی بارش نہوی آخرکار ایک
مجذوب سی دعا کی التجا کی اونہون نے اپنا لنگوٹ دیا کہ اسکو دہوکر خشک ہونی کو ڈالدو
جسوقت اوس کو دہوکر خشک ہونیکو ڈالدیا بارش شروع ہوگئی اور خوب مینہہ برسا بادشاہ
کی دل مین خیال آیا کہ یہہ کیا بات ہے جو لنگوٹ کو دہوپ مین ڈالنے سے بارش ہوگئی مجذوب
نے کہا کہ آج کل ہماری دعا کا اثر خلاف ہوتا ہے ہم لنگوٹ کا خشک ہونا چاہتی ہین اوسکو
تر رکھنا پسند ہے اوس نے یہہ نقل سنکر ازراہ اعتراض یہہ بات عرض کی کہ آپ حاجی بدرالدین
کے گہر کا کہانا کہاتے ہین اوسکی گہر مین قلندر صاحب رحمت اللہ علیہ کا چڑہاوا جاتا ہے یہہ مکروہ
تحریمہ ہے آپ وس کے گہر روٹی نکہایا کرین فرمایا تم اپنے گہر سے دور دٹی لے آیا کرو ہم مکروہ تحریمہ
سے بچین گے اور ہمکو ثواب عظیمہ حاصل ہوگا اوس نے عرض کیا کہ آپ کو میری گہر کی نان خشک
کب پسند ہوگی فرمایا کہ ہم تمہارے روبرو کہالیا کرینگے پھر اوس نے دیر تک ردوبدل کی گفتگو کی فرمایا
ذرا گہر تو جاو کیا ہو رہا ہے اتنے مین گہر سے آدمی دوڑا آیا اور کہا کہ تیری بوی کنوی مین ڈوب گئی
س آبگینہ است خاطر درویش ؛ تا درست ست با صفا گہرست بدرالدین گہر گیا لوگ جمع ہوگئے بیوی
کو چاہ سے نکالا اوس سے پوچہا کہ کس نے تجہی چاہ مین ڈالا اوس نے بدرالدین کا نام لیا مقدمہ
کرنال کی عدالت مین بہیجا گیا بدرالدین بہت خوف زدہ حضور سے دعا کا ملتجی ہوا منہسکر چلتے وقت
فرمادیا کہ بوقت پیشی مقدمہ ہمارا تصور رکہنا عورت نی کئی دفعہ یہی بیان کیا کہ میری شوہر بدرالدین
نے مجہے کنوی مین گرایا ہے جب اوس نے تصور کیا تو خودبخود حاکم عدالت سے کہنی لگی کہ میرے
اوپر ایک اور بڑا ظلم کر رکہا ہے میرے سر پر ریچہہ بٹہا دیا ہے اللہ بندہ نامی نمبردار بہی وس وقت
عدالت مین حاضر تہے اونہون نے حاکم کی خدمت مین عرض کیا کہ یہہ پاگل ہے حاکم نے
پاگل جانکر بدرالدین کو چہوڑدیا بعد رہای عورت خاوند کو کہتی تہی کہ تو مجہے عدالت مین کیون لایا
ہے اور خاوند کہتا تہا کہ مین تجہے نہین لایا تو مجہو لائی ہے کرامت پیر عطا نام رئیس پانی پت

نے ستر برس کی عمر مین شادی کی خدمت مین حاضر ہوکر عرض کیا کہ اولاد کی واسطہ یہہ غم سہہ لیا ہے فرمایا خدا بیٹا دیگا بفضل ایزدی بیٹا پیدا ہوا ایک روز پیر عطا اوسکو لیکر خدمت مین دم کرنیکی واسطہ حاضر ہوا آپ نے ایک ہاتھ پیر عطا کے سر پر اور دوسرا لڑکے کے سر پر رکھکر یہہ شعر پڑہکر دم کردیا ؎ پیری کہ دم ز عشق زند بس غنیمت است ٭ از شاخ کہنہ میوہ نورس غنیمت است لڑکا اچہا ہوگیا اور جب کبھی پیر عطا بحالت بیماری اوسکو لیجاتے تہے یہی شعر پڑہکر اوسکو دم کردیتے تہے خدا تعالی اوسکو صحت بخشدیتا تہا کرامت قلندر علیخان رئیس پانی پت ایک سنگین مقدمہ مین مبتلا ہوگیا امید رہائی کی نہ رہی حاضر ہوکر گریہ وزاری کرنے لگا فرمایا کہ جاؤ مت گہبراؤ جب حاکم کے روبرو جاؤ تم ہمکو یاد کرلینا ہم تمکو یاد کرلینگے جب قلندر علیخان حاکم عدالت کی روبرو گیا فوراً بری ہوگیا ؎ اولیا راہست قدرت از اله ٭ تیر جستہ باز گرداند ز راہ ٭ دست پیران غائبان کوتاہ نیست ٭ دست او جز قبضہ الله نیست ٭ پہر خدمت مین حاضر ہوکر عرض کیا کہ عدالت مین جسطرف کو مین دیکہتا تہا آپ کی صورت مجسم مجہے نظر آتی تہی فرمایا کہ یہہ تمہارا خیال ہے جو کچہہ کرتا ہے خدا تعالی جل شانہ کرتا ہے کرامت ایک شخص تفضل حسین نام حجرہ کی پاس دوسرے حجرہ مین رہتا تہا ایکدفعہ تہجد کی وقت اتفاقاً آپ کے حجرہ کی طرف چلا گیا حجرہ مبارک کا کیواڑ تہوڑا سا کہولا کیا دیکہتا ہے کہ آپ کے جسم کے اعضا جدا جدا پڑے ہین دروازہ بند کرکے واپس چلا آیا بعد تہوڑے عرصہ کے تفضل حسین کو بلایا اور فرمایا کہ تونے دروازہ کیون کہولا تہا اوس نے عرض کیا کہ آپ کے اوٹہنی کی آواز آج نہین سُنی تہی اسواسطہ کیواڑ کہولا تہا کہ آپ کو جگادونگا آپ نے اوسکو پانچ روپیہ دی اور فرمایا کہ خبردار اس بات کا ذکر کسی سی نکرنا چہہ ماہ کے بعد اوس نے حکیم موجوخان سی ذکر کردیا اور یہہ بہی بیان کیا کہ اوس روز سے تہجد کے وقت جب مین حجرہ کی طرف دیکہتا ہون مجہے کچہہ نظر نہین آتا جب اور طرف دیکہتا ہون تو نظر آتا ہے دن کو بخوبی حجرہ کی طرف نظر آتا ہے مگر رات کو اوس طرف کچہہ دکہائی نہین دیتا۔

راز کس اے صاحب بینش مکن نہان فاش ٭ صد زبان گر باشدت چون مردمک خاموش باش

**کرامت** ایک شخص کمونام بیمار ہوکر خدمت مین حاضر ہوکر عرض کیا کہ مین قریب الہلاکت ہون آپ نے اپنے سامنے بٹھایا اور ایک نقش اوسکو دیا وہ اوسکو کہا گیا تہوڑی دیر کے بعد اوسکو ایسا پسینہ آیا کہ تمام بدن تر ہوگیا فرمایا کہ لو اچہا ہوگیا اوسیوقت سے اچہا ہوگیا۔

ہین کہ اسرافیل وقت اند اولیا ؛ مردہ را ز ایشان حیات است و نما

**کرامت** ایک ہندو کا لڑکا پرشاد نام خدمت مین حاضر ہوا شدید بیمار تہا اوس نے عرض کیا کہ بہت علاج کر چکا ہون مجہے آرام نہین ہوتا آپ نے حکیم موجخان سے فرمایا تم اسکو دیکہو حکیم صاحب نے عرض کیا یہہ عنقریب مرنے والا ہے حال اسکا ابتر ہے اوسیوقت پاس بلاکر فرمایا کہ سورج کی طرف موہنہ کرکے ۱۱ دفعہ یہہ پڑہا کر شب تب گنیش کا ٹو کلیس اور صبح کے وقت یہی پڑہا کر چند روز کے بعد تندرست ہوکر شیرینی لیکر حاضر ہوا۔

**کرامت** علی احمد خان رئیس پانی پت ایک عورت کو اپنے ہمراہ لیکر رات کو خدمت مین حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یہہ عورت میری ساتہہ نکاح کرنا چاہتی ہے حضور اجازت دین تو مین نکاح کرلون دیر تک تامل فرمایا پہر فرمایا کہ دو ماہ تک ہرگز نکاح مت کرو اوس نے حضرت کے فرمانے پر عمل نکیا اور نکاح کرلیا دو ماہ کے عرصہ مین علی احمد خان مرگیا اور وہ عورت بازار مین جاکر اپنا پیشہ کرنے لگی۔ با سیہ دل چہ سود گفتن وعظ ؛ نرود میخ آہنی در سنگ ؛ مرد باید کہ گیرد اندر گوش ؛ ور نوشت است پند بر دیوار ؛

**کرامت** محمد نور عربی کو راہ سلوک مین ایک مشکل واقع ہوئی چونکہ محمد نور نے ایک بزرگ سے سلسلہ قلندریہ شہباز قلندریہ مین بیعت کی تہی اور وہ کہین چلے گئے تہے اون کی ملاقات کیواسطے نیت حل مشکل قصبہ لوہاری مین چلہ کیا اون بزرگ سے عالم خاص مین ملاقات ہوئی اونہون نے فرمایا کہ تم مولوی سید محمد غوث علی صاحب کی طرف رجوع کرو وہ تمہاری اس مشکل کو حل کرینگے محمد نور نے چلہ مین حضرت کی طرف رجوع کیا آپ پانی پت سے لوہاری مین تشریف لائے اور بیداری مین مجسم ملے اور وہ مشکل حل ہوگئی اور فرمایا کہ ہمارے پاس تمہارا اتنا ہی حصہ تہا اسواسطے تمکو مرید نہین کیا تہا اور اب ہمارا وصال ہونیوالا ہے

محمد نور نے بعد اس واقعہ کے حافظ ظہور محمد ساکن تہانہ بہون سے کہا کہ تم پانی پت ہو آؤ چنانچہ دو ماہ کے بعد حضرت کا وصال ہوگیا کرامت جس زمانہ مین آپ کی بارہ برس کی عمر تہی اور آپ اپنے وطن مین تہی آپ کے وطن مین ایک چمار کا لڑکا دریا کے کنارہ سحر سدہ کیا کرتا تہا ایک روز آپ نے اوس سے فرمایا کہ جسدن یہ منتر پورا سدہ ہوجاے تو ہمکو اس کا تماشا دیکہانا اوس نے اقرار کیا اور آخری روز اوس نے اپنی ہمراہ لیجا کر موہن بہوگ چاول وغیرہ پکا کر بہینٹ دی جب وہان سے فارغ ہوکر چلے تو راستہ مین اوس نے ایک کنکر پڑہ کر درخت پر ماری درخت مین آگ لگ اوٹہی وہ جلکر خاک ہوگیا یہہ تماشا دیکہکر آپ نے فرمایا کہ اس سحر کا ہم پر بہی عمل کرو دیکہین اثر بہی کرتا ہے یا نہین اوس نے بہت منع کیا مگر آپ کے اصرار سے ناچار ہوکر بولا کہ اچہا خبردار اوس نے کنکر پڑہی ایدہر آپ نے یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ کہکر حصار کر لیا اوس نے تین دفعہ پڑہ کر کنکر ماری مگر کچہہ اثر نہوا پھر اپنے حصار سے علیحدہ ہوکر توکل بخدا اصرار کیا کہ اب کے ایک کنکر مار دیکہین اثر ہوتا ہے یا نہین اوس نے غصہ مین آکر کنکر پڑہ کر ماری لٹہہ کی طرح سے وہ آپکے سینہ مبارک پر لگی اور سینہ سے اوچٹ کر اوسکی پیشانی پر جا لگی اور وہ گرا اور اوسکی تمام سوراخہاے جسم سے خون جاری ہوگیا اوسکے باپ کو اطلاع ہوئی وہ اپنے لڑکے کو آپ کے نانا محمد حیات صاحب کے پاس لیگیا اور سب حال بیان کیا اونہون نے آپ پر بہت تنبیہ کی اور خفا ہوئے اور فرمایا کہ جناب غوث الاعظم ہر وقت تمہاری ساتہہ کہان خبرداری کرتے پھرینگے کرامت جب پیران کلیر مین آپ کا مقام تہا جسکے گہر آپ کی روٹی پکتی تہی اوسکی عورت پر اللہ بخش کا اثر ہوگیا آپ کو وہ لیگیا آپ نے اللہ بخش سے فرمایا کیون صاحب جہان ہماری روٹی پکتی ہے وہان آپ کیون تشریف لائی اوس نے اقرار کیا جب تک آپکا یہان قیام ہے مین نہین آؤنگا پھر آپ نے سوال کیا کہ تم ہمارے پیر پر کیون نہین آتی اوس نے جواب دیا کہ مقبولان الہی سے مجھے کیا کام ہے پہر آپ نے پوچہا کہ قوم نصارا کی عورات پر تم کیون نہین آتے اوس نے جواب دیا کہ اون کا اقبال درست ہے

پہر آپنے پوچہا کہ حضرت بندگی داودنی تمکو کیا تعلیم کیا وہ یہہ بات سنکر بہت رونے لگا اور
بولا کہ یہ بات نہ پوچہئی جب آپ باہر سے تشریف لے آئے تو پہر وہ آنے لگا سید اعظم علیشاہ
صاحب نے چاہا کہ کوی عمل یا تعویذ بتلاوین آپ نے منع فرمایا کہ ہمارا اوسکا اقرار تہا پورا
ہوگیا اور وہ بہی زبردست عامل ہے ایسے ویسے عمل سے نجاویگا کرامت [۱۱] وزیر خان ناجی
باشندہ میرٹہ نے ایکبار عرضیہ بہیجا کہ حضرت میرا لڑکا گم ہوگیا ہے خبر نہین زندہ ہے یا مردہ
آپ کے اخلاق اور انفاس متبرک کی شہرت سنکر امیدوار الطاف ہون آپ نے جواب
اوسکی لکہہ بہیجا کہ یہ نیدرہ کا نقش بہیجا جاتا ہے اسکو تین سفال ریزہ پر نقل کرکے تین دن آگ
مین رکہو اگر خدا کو منظور ہے تو پتہ لگیگا قدرت الہی سے جسوقت سفال ریزہ رکہنے کے لئے تیار کرائی
تہے ڈاک والے نے آواز دی کہ دکن کا ایک خط ہے جاکر دیکہا تو وہی علی احمد گمشدہ کا خط
ہے نہایت شکر ادا کیا کرامت [۱۲] شوکت علی برادر خورد پیرجی واجد علی صاحب دو سال تک
بیمار رہے ہر طبیب کہتا تہا کہ اسکو جنون ہوگیا یہہ حال تہا کہ کسیوقت اپنے بہائی سے علیحدہ
نہین ہوتا تہا حتی کہ اگر بیت الخلا مین جاتی تہے تب بہی اپنے بہائی کو کہڑا کر لیتے تہے سب لوگ
اوسکے حالات کو دیکہکر متعجب اور حیران تہے جسدن وہ حضرت کی خدمت مین اپنے بہائی کے
ساتہہ حاضر ہوکر بیعت ہوے اوسیوقت سے بالکل مرض جاتا رہا کرامت [۱۳] شوکت علی
مذکورہ بالا بارادہ نوکری گہر سے چلکر خدمتمین بارادہ سلام حاضر ہوے فرمایا کہ کہین مت جاو
اور اپنے گہر کو چلے جاو خدا وہان بہی رازق ہے وہ ویسے ہی واپس چلا گیا ایک شخص عبد لطیف
ساکن سہارنپور نے اپنے عوض مین مدرس کرادیا اوسکا والد سنکر ناراض ہوا کہ تو نے مجہے کیون
تکرایا شوکت علی نے انکار بہی کیا کہ مین نہین کرتا تمہارے آپس مین تکرار ہوگا مگر اوس نے
نمانا پہر شوکت علی اوسی اسامی پر مستقل ہوگیا پہر شوکت علی نے ترقی کے واسطہ حضرت کی
خدمت مین التماس کی آپ نے فرمایا کہ ترقی بہی ہوجائیگی چنانچہ وہ بہی ہوگئی کرامت [۱۴]
ایکدفعہ تہانہ بہون مین ہیضہ پہیل رہا تہا اور روز بیس ۲۰ تیس ۳۰ آدمی مرتے تہے سعادت علی برادر

پیرجی واجد علی نے مضطرب ہوکر خدمت مین عریضہ بہیجا کہ مین اپنے عزیزون کی طرف
سے بہت حیران اور پریشان ہون آپ نے اوس کے جواب مین تحریر فرمایا کہ تم کچہہ فکر مت
کرو تمہارے عزیز اس بلا سے محفوظ رہنگی چنانچہ ایسا ہی ہوا کرامت ۱۵ پیرجی واجد علی کی والدہ
سخت بیمار ہوئی اونکی بہائی سعادت علی نے مضطرب ہوکر دعا کی واسطہ خدمت
مین عریضہ بہیجا آپ نے جواب مین تحریر فرمایا کہ تمہاری والدہ اس بیماری مین نہین مریگی چنانچہ
بارہ برس تک زندہ رہی کرامت ۱۶ ایک مرید ہمت خان رحمۃ اللہ علیہ ساکن اترو کی
خدمت مین آئے تہوڑی دیر بعد کہنے لگے کہ مین آپکی بہت تعریف سنا کرتا تہا کہ آپ
بڑے جامع کمال ہین آپ کو آکر دیکہا تو معلوم ہوا کہ آپ بالکل خالی ہین فرمایا کہ ہمکو تو
آجتک یہہ بہی معلوم نہوا تہا کہ ہم خالی ہین یا بہرے الحمد للہ کہ آپ کے فرمانے سے اتنا تو معلوم
ہوگیا کہ ہم خالی ہین وہ وہان سے اوٹہکر حضرت قلندر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر گئے وہان
سے گہبرائے ہوئے آئے اور عرض کیا کہ حضرت مجہہ سے قصور ہوا آپ میری خطا معاف
فرماوین آپ حقیقت مین بڑے صاحب کمال ہین فرمایا کہ وہ بہی تمہارا خیال تہا جو
پہلے کہا تہا اور یہہ بہی تمہارا خیال ہے جو تم اب کہتے ہو نہ اوس سے کچہہ نقصان ہوا نہ اس سی
کچہہ فائدہ ہم تو جیسے تہے ویسے ہی ہین کرامت ۱۷ عصر کے وقت حضور مبارز خان کی مسجد
مین تشریف رکہتے تہے حافظ ٹہنڈا پانی پیتے وہان نماز پڑہنے کو آئے حضرت نے اونسے فرمایا
کہ حافظ جی آج نماز تم پڑہاؤ اور تمسے ایک کام بہی ہے بموجب ارشاد حضرت کے اونہون نی
نماز پڑہائی بعد نماز کے حضرت نے دس روپیہ اونسے طلب کئے حافظ جی نے ہنسکر انکار کردیا
حضرت نے فرمایا کہ ہان بہائی تو جانتا ہے اسکی گہر نہین باہر نہین یہہ کہان سے دیگا حافظ جی یہہ بات
سنکر ہنس پڑے چار روز کے بعد حافظ جی خود بخود بلا طلب حضرت کی خدمت مین حاضر
ہوے اور عرض کیا کہ برخوردار عبد الکریم نے پانسو روپیہ کے نوٹ بہیجے ہین اور یہہ لکہا ہے کہ ان مین
سے دس روپیہ حضرت کی خدمت مین نذر کردینا مین دس روپیہ لایا ہون ہنس کر فرمایا کہ اب کیون

لائے ہوتے تو پہلے ہی مانگی تہی مگر تمنے ہمارا اعتبار نکیا کرامت [۱۸] ایک روز شاہ شرف الدین بو علی قلندر رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر حسب عادت معمولی حضور نفلین پڑہ رہے تہے پیر جی یعقوب علی صاحب وہان حاضر تہے بعد فراغت نوافل کے پیر جی صاحب سے فرمایا کہ آپکے کوئی لڑکا بالا ابتک نہین ہوا پیر جی نے عرض کیا کہ سولہ برس شادی کو ہو چکے ہین مگر ہنوز کچہہ پیدا نہین ہوا اسبات کو سنکر خاموش ہو رہے جب حجرہ مین تشریف لائے ایک شخص الائچی دانہ لیکر آیا اونمین سے دو الائچی دانہ آپنے اُٹہا لئے اور باقی فرمایا کہ تقسیم کردو وہ دونون الائچی دانہ پیر جی صاحب کو عنایت فرمائے اور فرمایا کہ تم اپنے گہر کرانہ کو جاؤ ایک دانہ تم کہانا اور ایک اپنی بیوی کو کہلانا مکرر سکرر جب تاکید فرمائی پیر جی رخصت ہو کر چلے بوقت رخصت یہہ شعر پڑہا +

| | |
|---|---|
| تو عزم سفر کردی رفتی ز بر ما | بستی کمر خویش شکستی کمر ما |

اس شعر کو سنکر حاجی عبد القادر اور محمد تقی اور مولوی فتح محمد اور بو علی قریشی صاحبان حاضرین خدمت نے عرض کیا بات ہے آپنے فرمایا کہ یہہ شعر بچپن کا ہمکو یاد آگیا پیر جی صاحب گہر جاکر اب چلے آوینگے انکی بیوی انکو یاد کرتی ہوگی پیر جی صاحب کرانہ مین جاکر پندرہ روز تک رہے اور پہر چلے آئے پہر کرانہ سے آدمی آیا کہ بلجانہ پیر جی صاحب بیمار ہے پیر جی صاحب پہر گہر گئے جب علاج کرانا چاہا معلوم ہوا کہ حمل ہے بعد انقضائی مدت معہودہ کے لڑکا پیدا ہوا اوسکا نام حضرت نے محمد اصغر رکہا +

کرامت [۱۹] ایکبار پیر جی محمد یعقوب علی صاحب کے گہر مین لڑکی پیدا ہوئی عصمت و عفت پناہ راسخ الاعتقاد پاک نہاد عابدہ زاہدہ عقیلہ فہیمہ بی بی محمدی صاحبہ نے اوس دختر کو مائی رمضانو کے ہاتہہ خدمت مین بہیجا فرمایا کہ ہماری دعا کا ہی عجب حال ہے مارین سر مین لگے پاؤن مین + اور فرمایا ع جو ہین اوسکے منہ سے نکلا صبح نہین شام نہین + پہر مائی رمضانو سے فرمایا کہ اسکو لیجاؤ جب پیر جی حضرت کے روبرو آئے

توحضرت یہی مصرعہ پڑہتے آخرکار بعد وصال حضور اوس لڑکی کا انتقال ہوگیا ہا
کرامت ۲۰ ایکدن ایک عورت باشندۂ لکہنو خدمت مین حاضر ہوئی عرض کیا
کہ میرے اولاد نہین ہوتی اور میرا خاوند دوسرا نکاح کرنا چاہتا ہے اگر اوسنے دوسرا
نکاح کرلیا مجہے بڑی تکلیف ہوگی قلندر صاحب کے مزار پر اوسوقت ایک قوال گارہا
تہا۔ ایسا ٹونا کردے ری ما ایسا ٹونا کردے حضرت نے اوسیکو لکہوا کر بطور تعویذ اسکو
دیدیا شوہر اوسکا ایسا مطیع ہوگیا کہ نکاح اوسنے دوسرا نکیا کرامت ۲۱ جن ایام مین طبیعت
قدسی مرتبت علیل تہی نواب پہلوان آپ کی خدمت اور تیمارداری مین مصروف تہا چہوٹے
نام ایک پہلوان نے تمام پانی پت مین شور کیا کہ مین نواب سے کشتی لڑونگا یہہ مولوی
صاحب کے ہان مال کہاتا ہے اور عیش کرتا ہے حتی کہ نواب سے ہی ایک روز
مقابل ہوا نواب نے عذر کیا کہ آجکل طبیعت قبلہ وکعبہ علیل ہے اور میری مشق چہوٹی
ہوئی ہے کشتی کرنا فرصت اور بے غمی پر منحصر ہے اوس نادان نے نمانا اور روزانہ
تنگ کرنا شروع کیا یہانتک کہ قلندر صاحب کے چوک مین حضور کے حجرہ کے سامنے
آبیٹہا اور پکار پکار کر کہتا تہا مین مولانا کے پہلوان سے لڑونگا ایکدن آپنے نواب سے
فرمایا میان کیون ڈرتے ہو نام خدا لیکر اس سے لڑلو جو کچہہ ہوگا بہتر ہوگا نواب آمادہ
ہوگیا بعض بعض نادانون سے یہہ ہی کہتا تہا چونکہ نواب مجہسے کشتی نہین لڑتا ہے مین نے
مولانا پہ جادو کردیا ہے ایک روز راقم کے سامنے ایک شخص نے حضور سے یہہ ہی تذکرہ
کیا فرمایا میان جب سامری مرنے لگا اوسنے اپنے شاگردون سے وصیت کی کہ جب
تمکو کچہہ ضرورت ہو میری قبر پر فلان عمل پڑہنا مین زندہ ہوجاؤنگا اور تمہاری امداد
کرونگا چنانچہ ایسا ہی بارہا شاگردون کے جگانے سے وہ جاگا اور امداد پر آمادہ رہا جب
موسیٰ علیہ السلام سے اوسکے شاگردونکی جنگ قرار پائی تب اوسنے قبر سے اوٹہکر وصیت
کی کہ دیکہو خدا والے کا یہہ معاملہ ہے اسمین مجہسے کچہہ نہین ہوسکتا پس خدا والون پہ کون

کچھ کرسکتا ہے پہر نواب کو اجازت دی کہ کل کو تم کشتی لڑو پانی پت مین شہرہ ہوگیا کل کشتی
ہوگی تمام شہر جمع ہوا قلندر صاحب کے والد کے مزار کے قریب آپنے اشارہ فرمادیا کہ
وہان کشتی ٹہراؤ جب بروز موعود کشتی کا وقت آیا آپنے تمام خدام کو بہیجدیا جاؤ سب تماشا دیکہو فقط
پیرجی محمد یعقوب علی صاحب آپکے پاس رہے اور آپ بحالت ناتوانی چارپائی پر بیٹھے ہوئے
اور پیرجی سے فرمایا کیا اس طرف کشتی ہوگی عرض کیا کہ اسی طرف ایک منٹ کے بعد فرمایا
کہ وہ مارا یہہ کہکر لیٹ گئے تہوڑی دیر کے بعد آدمی آنے شروع ہوگئے کہ نواب نے
کہڑے ہوتے ہی چہوٹے کو مار لیا تمام شہر مین شہرت ہوئی چہوٹے تمام اپنے یارون سے
کہتا تہا مین کہڑے ہوتے ہی اندہا ہوگیا مجہسے کچہہ نہ ہوسکا کرامت ۲۲ خاندان تیموریہ
مین سے ایک شخص فیروزشاہ نامی پہلے کسی خاندان مین کسی بزرگ سے مرید تہے ایام
غدر کے بعد حضور کی خدمت مین پہونچے اور مستدعی ہوئے کہ مین کشف کا طالب ہون
آپنے سنکر فرمایا ابہی بوی سلطنت نہین گئی بگڑی حالت پر بہی اعلیٰ درجہ کی تمنا ہے
پہر اوسیوقت ایسی نظر عنایت فرمائی کہ کشف ہوگیا ایک روز حجرہ مین بیٹھے تہے یکایک
کہنے لگے حضور راجہ بیکانیر مرگیا آپکو یہہ بات ناپسند ہوئی فرمایا ہمارے ہان سے کچہہ
نہین یہہ فرمانا تہا اور اندہیرا ہونا تہا وہ کشف وہ صفائی سب موقوف ہوگئی تب تو
فیروزشاہ بہت حیران ہوئے اور گہبرائے بارہا توبہ و استغفار کی فرمایا افشای راز بہت
بری بات ہے آخر ایک مرتبہ راقم اور جناب منشی فضل رسول صاحب حاضر حضور تہے
کہ فیروزشاہ نے منشی صاحب سے سفارش چاہی آپ نے بہی سفارش کی حضور بعد مغرب
قلندر صاحب مین اوسکو لیگئے نہ معلوم کیا عنایت فرمائی کیا کیا مستفیض کیا وہان سے
تشریف لاکر حجرہ مین اشارۃً فرمایا مردون کا دیا ہوا واپس نہین ہوتا فقط اس کنایہ سے
مین اور چند خدام سمجہہ گئے کہ آج انکی مراد پوری ہوگئی پہر دوسرے دن مین اور منشی صاحب
اور فیروزشاہ صاحب رخصت ہوکر دہلی تک ساتہہ آئے فیروزشاہ نے دہلی پہونچکر مین دیکہ

بعد اپنے گھر کے آدمیون کو وصیت کی کہ جو کچھ ہمسے کسیکو کہنا ہو کہہ لو ہمارا وقت رخصت آپہونچا سب رونے لگے سب کو دلاسا دی اور کہا فلان مقام پر ہمارے قبر بنانا اوس زمین سے روپے نکلینگے وہ ہمارے کفن دفن مین صرف کرنا یہہ کہکر تہوڑی دیر کے بعد انتقال کر گئے جب حضور کے ہان خبر پہونچی فرمایا خدای پاک نے فضل فرمایا

**کرامت** ایک شخص کو اپنے بیٹے کے ساتہہ نہایت محبت تہی گویا اوسکا عاشق تہا۔ قضارا بیٹا اوسکا مر گیا باپ کو اوسکے مرنے کا اسقدر رنج و ملال ہوا کہ دیوانہ وار جا بجا پہرتا تہا اور کسی طرح اوسکی دلکو قرار نہ تہا بے چینی کی حالت مین حضرت کی خدمت مین بمقام پانی پت حاضر ہوا اور عرض کیا کہ کسی طرح ایک دفعہ مین اپنے بیٹے کو خواب مین دیکہہ لون فرمایا خواب مین کیا دیکہوگے بیداری مین دیکہہ لو وہ شخص سرائے مین پڑا ہوا تہا دوسرے روز ایک عورت ایک لڑکا بعینہ دسی شکل اور صورت و وضع اور اوسی قدر عمر کا اپنی بغل مین لیکر سرائے مین پہونچی یہہ شخص اُسکو دیکہتے ہی فریفتہ ہو گیا اوسکو پیار کیا شیرینی بازار سے لیدی تین روز تک عورت اُس لڑکے کو سرائے مین لاتی رہی اور یہہ شخص اوسکو دیکہکر خوش ہوتا رہا اور مٹہائی دیتا رہا بعد اوسکے اوسکا آنا موقوف ہو گیا پہر خدمت مین حاضر ہوا آپنے فرمایا کہ تم جو اسقدر لڑکے کے واسطے بیقرار ہو تم کون ہو کیا تمنے اوسکو پیدا کیا تہا یا اوسکو پالا تہا جسنے پیدا کیا تہا اوسنے نا پید کر دیا تمہارا کیا دعوی ہے اور تم بہی یاد رکہو یہان تمہاری نظرون سے غایب ہے جب تم مروگے وہان جاکر دیکہہ لینا اسبات کو سنکر اضطراب اوسکا جاتا رہا شعر دل بد و بند کو نخواہد مرد * آنکہ میرد بدو چہ دل بندی *

**کرامت** ایک روز ایک شخص ایک مرض کی شکایت کرنے لگا فرمایا کہ گہبراؤ مت * مردی از غیب برون آید و کاری بکند * یہہ فرماکر یہہ نقل اوسکو سنانی شروع کی کہ ایک شخص کے خاندان مین مدت دراز سے علم طبابت چلا آتا تہا ایک لڑکا اوسکے خاندان مین ایسا پیدا ہوا کہ اوسکو ہر چند پڑہایا نہ پڑہا ایک روز تمام عزیز و اقارب نے جمع ہوکر

اوسکو بہت سمجھایا اور لعنت ملامت کی اور غیرت دلائی تو وہ وطن چہوڑکر ایک شہر کے کوہستان مین جاکر بیٹھہ رہا اور رونا شروع کیا بحالت گریہ وزاری ایک سوار آیا اوسنے پوچہا تو کیون روتا ہے اسنے کہا کہ مین بے علم اور بے ہنر ہون میرے خاندان کے سب لوگ ذی علم ہوتے رہے ہین اور مجھے کوئی ہنر یا فن نہین آتا اور گہر کے آدمی سب مجھے شرماتے ہین اسلئے اپنی بدقسمتی پر روتا ہون اوس سوار نے کہا کہ تو اپنا مُنہ کہول مُنہ کہولتے ہی لعاب دہن اوسنے مُنہ مین ڈال دیا اور یہہ کہا کہ جسکا تو علاج کریگا وہ ہی شفایاب ہوجائیگا اوسنے کہا کہ حضرت یہہ بات تو ممکن نہین معلوم ہوتی تب اوس بزرگ نے فرمایا کہ جو صحت یاب ہونیوالا ہوگا وہ ہی تمہارے پاس آویگا ورنہ نہ آویگا خود بخود علم طبابت اوسپر منکشف ہوگیا اور وہ علاج کرنے لگا ہنوز یہہ نقل فرمارہے تہے کہ چٹھی رسان ایک خط منشی فضل رسول کا لیکر آیا اور اُسکے اندر دوا اُسی مرض کی تہی جسکا وہ شاکی تہا آپنے اوسکو اوسی وقت دیدی اور پہر فرمایا ؎ مردے از غیب برون آید وکاری بکند

**کرامت** ایکدفعہ آپ ہردوار کے میلہ مین تشریف لے گئے فقراء ہنود بہت جمع تہے ہر ایک فن صنعت یعنی اکسیر مین کمال کہتا تہا ایک دن اپنا اپنا کمال سب نے ایک دوسرے کو دکہلایا ایک طفل نوعمر بہی اون مین تہا جب سب اپنا کمال دکہلا چکے تو اُس سے کہا کہ تو بہی کچہہ جانتا ہے یا نہین اوسنے کہا کہ کچہہ تہوڑا سا سونا بنانا مین بہی جانتا ہون اوسنے ایک فقیر کا تونبہ لیا جو مسی بنا ہوا تہا اوسکو اول ایک کڑاہی آہنی مین رکہکر آگ پر رکہا اور ایک نبات اوسمین ڈالی تہوڑی دیر مین وہ تونبہ مسی پانی سا ہوگیا پہر ذراسی اکسیر اوسمین ڈالی تو وہ تمام سونا ہوگیا اسکے بعد سب فقیر آپ کی طرف متوجہ ہوئے کہ آپکو بہی کچہہ آتا ہو تو دکہلائیے فرمایا کہ ہمکو تو صرف خدا کا نام لینا آتا ہے اور کچہہ نہین آتا اس بات کو سنکر سب بنظر حقارت آپکی طرف دیکہنے لگے تب آپنے ایک دعا پڑہکر جو ایک درخت کلان کی طرف دیکہا تو وہ درخت جڑ سے اوسی وقت اُکہڑ گیا اسحال کو دیکہکر سب فقرا خائف

اور ترساں ہو گئے اور آپ کی زیادہ خاطر اور تواضع کرنے لگے اور وہ طفل خوف کے مارے بھاگ گیا کرامت اکبر خان نامی باشندہ علاقہ سرونج کے بیٹا نہین تہا اوسکے عزیز و اقارب یا اوسکے اہلخانہ نے خدمت مین عرض کیا کہ آپ دعا فرمائیے کہ خدا تعالے فرزند عطا فرماوے فرمایا انشاء اللہ تعالی پیدا ہوگا اونکی بیوی کو حمل رہا اور بوقت وضع حمل دختر پیدا ہوئی لوگون نے خدمت مین حاضر ہو کر یہہ بات کہی کہ حضرت آپنے فرمایا تہا کہ بیٹا ہوگا بیٹا نہوا بیٹی ہوئی ہے آپ وہی وقت زنانہ مکان کے اندر چلے گئے اور فرمایا کہ ہمین دکہلاؤ آپکے دیکہتے ہی قدرت خدا سے وہ فرزند ہو گیا آپنے فرمایا کہ میان یہہ تو لڑکا ہے لڑکی نہین ہے تمنے اچھی طرح تاریکی مین اوسکو دیکہا نہین تہا تمکو دہوکا ہو گیا بہانہ فرماکر تشریف لے آئے کرامت حافظ امانت علی ساکن سونی پت کی بیوی جب حاملہ ہوئی حضرت کی خدمت مین عرض کیا کہ حضرت دعا فرمائیے آپ نے کچھہ نقوش اونکو دئے کہ یہہ اپنی زوجہ کو پلاؤ بعد پورے ہونے ایام معہودہ کے اونکے لڑکا پیدا ہوا اب جوان ہو گیا ہے جب خبر اوسکے پیدا ہونے کی حضرت کی خدمت مین آئی فرمایا خدا نے ہماری بات رکھہ لی جو لڑکا پیدا کر دیا کرامت ایک کنیز سے ایک شخص کی آشنائی ہو گئی حمل رہ گیا جب حمل کا اعلان ہوا کنیز نے اپنے آشنا کا نام نہ لیا اور ایک نیک بخت و صالح حضرت کے خادم کا نام لے دیا اوسنے خدمت مین حاضر ہو کر یہہ ماجرا عرض کیا سنتے ہی ازراہ ظرافت فرمایا تم کچھہ فکر مت کرو اوس عورت سے کہدو کہ وہ ہمارا نام لے دے اور کسی کا نام نہ لے ظاہر مین ایک خوش طبعی اور ظرافت تہی باطن مین ایک استعانت و کرامت تہی ادہر تو خادم کی تسلی فرمائی اور اودہر قدرت ربی سے ایسا ولولہ اوسکے آشنا کے دل مین پیدا ہوا کہ بے تامل اور بے دریغ اوسنے کنیز سے نکاح کر لیا نکاح ہوتے ہی اصل حال سب کو معلوم ہو گیا اور خادم تہمت سے نجات پا گیا کرامت حافظ عبدالرحمن آپ کے مرید لوہاری سے چلکر شاملی

مین آئے اور لوہارون کے گہر ٹہرے لوہار تین بہائی تہے تینون نے نماز چہوڑ رکہی
تہی بوقت حاضری خدمت آپنے ایک ایک لوہار کا حال دریافت فرمایا اور یہہ بہی دریافت
فرمایا کہ نماز ان مین کوئی پڑہتا ہے یا نہین حافظ جی نے عرض کیا کہ تینون نے چہوڑ
رکہی ہے سنکر ارشاد ہوا کہ تینون ڈوب گئے جب شاملی مین حافظ جی لوٹ کر پہر آئے
تو دیکہا کہ تینون نماز پڑہتے ہین اور اونہون نے دفعتًا نماز پر قائم ہوجانے کا یہہ باعث
بیان کیا کہ رات کو خواب مین جناب میانصاحب نے فرمایا کہ تم نماز نہین پڑہتے کیا
تینون ڈوب گئے اوسدن سے ہم نماز پڑہتے ہین کرامت حافظ ظہور محمد کے گہر کے نزدیک
نانو خان ایک اچہوت رہتا ہے وہ بارادہ نوکری دہرہ دون مین مقیم تہا وہان سے ایک
عریضہ اوسنے بطلب دعا آپ کی خدمت مین بہیجا ایک وظیفہ اوسکو ارشاد ہوا اوسکے دل
مین خیال آیا کہ وظیفہ کے پڑہنے مین زیادہ مشقت ہے اگر کوئی تعویذ عنایت ہوتا تو خوب
ہوتا خیال آتے ہی معًا دوسرا کرامت نامہ معہ ایک تعویذ کے اوسکے پاس پہونچا اور
وظیفہ کے واسطے ارشاد ہوا دل چاہے پڑہو دل نچاہے چہوڑ دو سات آٹہہ روز وظیفہ
پڑہا اوسکے بعد آپنے خواب مین فرمایا کہ اب وظیفہ چہوڑ دو اسکی کچہہ ضرورت نہین ہے
دوسرے دن ایک بابو خود بخود نامبردہ کے مکان پر آیا اور اوسکو بولا کر لیگیا اور نوکر رکہہ
لیا کرامت ایک سوداگر نے کچہہ اپنا مال ایک شخص کے ہاتہہ فروخت کیا تہا خریدار نے
روپیہ نہ دئے ہرچند روپیون کے وصول کرنے کی اوسنے تدبیرات کین مگر تدبیر کارگر
نہوئی ناچار ہوکر فقرا کی خدمت مین جابجا پہرتا رہا کسی کی دعا یا امداد سے اوسکا مطلب
حاصل نہوا مجبور ہوکر خدمت مین حاضر ہوا اور بار بار یہہ بات کہنے لگا کہ مین بہت پہرا
اور رنگین پوش اور سفید پوش فقیرون سے بہت ملا مگر کسی مین کچہہ اثر ندیکہا چونکہ فقرا
بارگاہ صمدی کی ایک تحقیر کرتا تہا آپکو کچہہ خیال آگیا اور اوسکی طرف جو دیکہا تو معًا وہ
بے ہوش ہوگیا اور جو لوگ حاضر خدمت تہے اونکے وجود پر لرزہ طاری ہوگیا بعد اوسکے

عالم ارواح پر بہی متصرف تہے کسی نے عالم ارواح مین سنے حضرت کی خوشنودی کے لیے وحیدالدین کی زبان و قلم سے یہہ قصیدہ لکہا دیا ناظرین بخوبی اب بات کو سمجہ سکتے ہین کہ ایسا عمدہ قصیدہ تیسرا باب گلستان کا پڑہنے والا کب لکہہ سکتا ہے وحیدالدین کی استعداد علمی اب بہت عمدہ ہے عربی مین بہی پوری استعداد حاصل کی ہے اور فارسی مین بہی اور عمر ۲۲ سال کی ہے لیکن اب بہی اگر وہ ایسا قصیدہ دوسرا لکہنا چاہے تو محال ہے

| | |
|---|---|
| این قصیدہ ہست وحی ہاتف غیب | طبع والا پسند آئینہ وار |
| وحی چہ بود ہمانچہ در دل تو | سر زند از نتائج اسرار |

اسکے صلہ مین حضور نے ایک ڈوپٹہ اور ایک اشرفی عنایت فرمائی اور اسی موقعہ پر ایک روز یہہ نقل فرمائی اوسوقت کمترین بہی حاضر استانہ تہا نقل ہے۔ ایک عالم ایک مجذوب پر ہمیشہ طعن کیا کرتے تہے اور فرمایا کرتے ہتے کہ مجذوب بے شرع اور خلاف طریق سنت ہین انکے کمال و بزرگی کا قائل ہونا خلاف انصاف ہے چند آدمیون نے اونکو اسبات پر آمادہ کیا کہ ایک روز چلکر اونکے کمال کا امتحان فرمائیے آخر مولویصاحب معہ چند علمائی کامل و چند شاگردان تیزفہم مجذوب صاحب کی خدمت مین جاکر مصر ہوے کہ ہمکو چند سوال آپ سے دریافت کرنے ہین اگر آپ مقبول گردگار ہین تو آپ پر بیشک علم لدن کے فیوضات سے انکشاف جواب ہوگا ورنہ خیر مجذوب نے کہا بابا مین جاہل آدمی ہون علمی سوالات کا جواب دینا میرا کام نہین اور اگر تیرا یہی ارادہ اور عقیدہ ہے تو اچہا کہہ اگر خداے پاک کو منظور ہے جواب بہی ملیگا مولویصاحب نے پہلے منطق کے مسلے پوچہے مجذوب نے وہ جواب دئے کہ سبحان اللہ اور صل علی بعد مین چند احادیث کے رمز و معانی دریافت کئے وہ بہی ایسے دلائل و براہین سے سمجہائے کہ مولویصاحب حیران ہوگئے پہر فن عروض و موسیقی کے سوالات کئے اونکے بہی عمدہ جواب دے تب مولویصاحب معتقد ہوئے اور مجذوب کے قدمون پر گر پڑے اور پوچہنے لگے سچ کہو شاہ صاحب

یہہ علمی جواب تُنے باوجود جاہل ہونے کے کیونکر دئے مجذوب نے کہا بابا مولوی جب تو نے منطق کے سوالات بیان کئے فلان منطقی کی روح کو خدا تعالے نے میرے پاس بھیجدیا اوسنے مجکو میری زبان سے جواب دئے اور جب تو نے حدیث کے معنی پوچھے تو حضور سرور کائنات مجکو اوس وقت نصیب تھے اونکی طرف سے جو اشارت ہوتی تھی وہ میری زبان سے نکلتا تھا اور جب عروض و موسیقی کے سوالات تو نے کئے خاقانی کی روح جواب دیتی تھی

## قصیدہ

صبحدم مہر زرچرخ چو افشاند زر چنگ
خاطر ما شدہ بلبل بریاض فرہنگ

زدہ سرپا بسر چرخ سمند خامہ
کہ بجولان ہمہ از رنگ برنگ شبرنگ

ساحت تسع عرش روان کن بہ نورد
کہ بتو عیسی جنابی زدہ مفتون آہنگ

آن جنابیکہ چو از رفعت او کرد ہراس
ہفت طاق فلک آمد بوجود آونگ

جنبش آید بسفینہ سہیل از فرش
باچہل و چار سوارش چو بجوشید نہنگ

چون ہیولای تجلیش بہ نگاہ دبروق
شمع او ہر ذرہ کند ستر زیش صرصر تنگ

طرفہ آئینہ قلبش کہ ز تاب عرفان
ذرہ وار ز جوہر فرد آمدہ کم نقطۂ زنگ

چہ عجب گر زیکی جلوہ بدشت شوقش
ذرہ ذرہ شود از فرط تپش برق آہنگ

فیض او خرمی بخشد چو بروی شرار
سبز و خضرا کندش سبزہ صفت مخمل رنگ

روی اقدس شدہ با مہر سپہر خاکش و حرب
نعل کفشش ہلال آمدہ در حربۂ جنگ

عقل و دانش شدہ از جوہر علویش عرض
جوہر فرد بقلبش فلک اخضر رنگ

غضب و رفق از و نشو و نما چون یابند
آتش و آب تمیز نمایند دو رنگ

عقدہا حل کند از چشم زدن تنگ و عمیق
کہ بود غنچہ منطق بہ لب غایت تنگ

طے کند فاصلۂ چند رقدم قلب اسد
قلب او قلب کند چون ز درفش نیرنگ

شمۀ حضرت او شمس سماء البشری
که شد از ضبط علو بر فلک رابع تنگ

خشم را پا بغضب خشم نهد بر بالش
رفق را رفق دهد گوهر رفعت در چنگ

اشعۀ پرتو او گر ندهد تاب بشمس
نقش بندد بلقا و پر نه از عکسش رنگ

علم حشمت او تا بفلک جای گرفت
حوت را دوخت چو ماهی مراتب در رنگ

پرتو نور فتد گر بہم مصر و سمش
مرغ زرین نکشد شهپر انور بفرنگ

مه نو گشته فلاخن بید حاجب شمس
که کند بر سر جالوت ظلامش آهنگ

بحر جودش نه ندا رجوش چو بحر ثالث
ماه در بحر خضر غوطه خورد ماهی رنگ

توسن حشمت او گر بود اندر جولان
توسن چرخ نه اینقدر بود شوخ و شنگ

تا بدا ز نور فروزانش بگردون انجم
ماه و خورشید کند جست بسویش چو پلنگ

علم رفعت او تا که ز رفرف سازد
پر خم خویش از انشت بعرش اندر چنگ

خلق داند بدم نور شعاع خورشید
نی فرش زده بر سینه او الف خدنگ

رفعتش قوس قزح را بخم و پیچ انداخت
زان بران سهمش چو حربا کند از رنگی رنگ

لعل گویند ولی پاره از خون باشد
شوکتی پاره کند در جبلش سینه سنگ

رتبه فرحت و تنشط بعهدش افزود
لاله را جام لبالب شده از خمر فرنگ

یعنی بحر کرم و جود شه غوث علی
قبله عالم لاهوت شه چرخ اورنگ

کعبه هر دو جهان خسرو خسرو دیهیم
مسند آرای و شه کشور عقل و فرهنگ

کاشف سر نهان واقف علم مکتوم
حضرت اقدس ظل الله دانش آهنگ

در دل آید که کنم مطلع دیگر ترقیم
که سراپا بود از مطلع نور فرهنگ

## المطلع الثانی

ای که از فر تو چون برق تپد جوهر سنگ
وی که روشن تو شد کوکب برج فرهنگ

مرکز دائره سبز نورت بودار
برق را بر روش جست بعهد جاده تنگ

سبحهٔ عقد ثریا ببید اقدس تو    گر بود مستی نازش بگذارد به شلنگ
خامه از مدح تو تحریر کند پاشنگی    جست از دست ز بد مست برنگ شبرنگ
تا تماشای شگفتن ز دلت بیند بمش    خواہد اندر چمن تو که بود غنچهٔ تنگ
در یم نور تو انار صدف سینهٔ تو    یافته پرورش از فیض تو در فرہنگ
دعوی ہمسری ساز نزند چه و گردن درت    مه و خورشید حضور رخ اقدس بیرنگ
جلوهٔ تو علم از برق وشی از فره کشد    ہمچو خورشید بسوزد رخ خوبان فرنگ
در گلستان پناه تو برائے دشمن    گل صلح آمده جا و بدز ہر غنچهٔ جنگ
ماتے دل کشد از نقش تو به صفحهٔ خویش    دل طاؤس کشد نقش به قص و آہنگ
فیض نور دل شفاف تو آنست کزو    جگر لاله به تبدیل کشد نقطهٔ زنگ
فخر سازد لقد مبوسی تو گر شود شش    ای شہنشاه معلی طبق نه او رنگ
بشکند شیشه ز پرواز فلک آبا شد    وصف صولت اگرت نقش سر صفحهٔ سنگ
تا کہ بر حرف تقابل کشد از روے تو خط    رخ گل باد صبا کرد رسیلی گل رنگ

## قطعه ۱

کور مقری اگر از خاک پیت در دیده    افگند ای شه خورشید کله چرخ او رنگ
بهر دید از ہمه سوره امعد وم کیند    از سراپرده ببیندش بیک آن و آہنگ

## قطعه ۲

در فراست ای شه اگر کار معتذریت باہش    چون به گستاخی تو چرخ ببازد آہنگ
بر تن خویش ہمه تند از طرب این منشور    کشتی چرخ شکسته کند اندام نهنگ
ابر جود تو به نیسان زند از آب حیا    قطره را سوی صدف باشد از و جاده تنگ
خون طوطی بیگی و شته موج ابیض    ریخته قلزم شفاف تو نادر رود رنگ
ہر مثلث کندش تا کہ خجل کیکاوس    ساخته سبحهٔ تو عقد ثریا آونگ

گر قدم رنجہ بفرمائی بپروا دے شوق
افتد از قلعۂ تن طایر جان صد فرسنگ

بر ارسطو و فلاطون بجولانگہ عقل
خاطر اقدس تو برق جہاندہ شبرنگ

قیصر و خسرو و خاقان ز غلامان تواند
در شہنشاہئے عرفان شدہ زیب و زنگ

ای مدیح تو غضب طرح و جولانگاہ است
کاشہب خامہ یاقوت فشان گشتہ لنگ

آید از شعلۂ او لعل بصد جلوۂ طور
شرر افگندہ از جلوہ مگر در دل سنگ

چشم نظارگیان قمر انوار رت
چہ عجب پیکر کبکش میان ارونگ

جوہر کل بحجم آید لطف ظہور عقلت
ذات پاکت شدہ محو رہجہان فرہنگ

باز یابند نہ زنہار ز اجرام فلک
سایۂ تو کشد اندر یم خضر چو النگ

تن طایر جدا از شوکت تو گر بزمین
پر پرواز زند مغفر خاقان چو کلنگ

## قطعہ

آتش قہر تو گر شعلہ رساند نکند
صوت طوطی پی خونریزی طاؤس رنگ

شاہد طبع من آمد چو پی نام جناب
بر سر جوشش معنی بہ بحار فرہنگ

گفت پیر خرد وش طعنۂ امساک مدیح
زان گہر ریختن از عقد سخن کرد آہنگ

وانگہے ریختہ لولوی معانی طبعم
عرق افشردہ ز پیشانی خویشم شبرنگ

پس ہمہ مستعد مدح تو گشتند ولے
حرفی نادر فن مدح تو ادا یم فرہنگ

زان رخ جنگ کن آمد بدم عربدہ سرخ
ریختہ خنجر تو خون گلوے گل جنگ

نور روی تو اگر در دہش حسن فروغ
شرر طور بخیزد ز دل غنچۂ تنگ

سبزۂ گلشن قہر تو ز عکس موہوم
روے مریخ فلک را بکند اخضر رنگ

مرات خاطر تو جلوہ کونین نماے
وے ضمیر تو شدہ خازن گنج فرہنگ

مہرۂ بیض شود از شرر جلوۂ تو
در ید عیسی افلاک نشین صعبت سنگ

ز آتش غیرت جود تو اگر سوختہ نیست
لعل در کان بدخشان شدہ چون آتش رنگ

نگذارد غضبت گرچه عدو بگریزد | پهن ارض و فلک آید نظرش ساحت تنگ
هست از رفق غضب مختلطت زان بر روم | گاه منصور و گهی خسته شود لشکر زنگ

## قطعه

منشی چرخ بمدح تو ز گردون آید | در قرات آمده اول کند این خوش آهنگ
کلک یاقوت فشان خار برآرد به میش | پشت ماهی شود از نقش و نگارش از زنگ
گر بصد سال کند مشق مدیح پاکت | آخر از طعنهٔ طبعم فتد آن نیشه بزنگ
کرده بر هم همه سامان بحار و دریا | باز گردد بخجالت به یم خضر آرنگ
جبهه ها بر در پاکت تو شده کحل که تا | یافتند از تو علو بر فلک نیلی رنگ
رشتهٔ شمع اگر از در لورت باشد | عقد پروین به تماشاش چو کید یده برنگ
ای عدو را ز هراس تو بزیر گردون | روح را کلیه جسم است چو زندان فرنگ
چشم جبریل شده محو جمال تو چنان | کر بدیوار شده ثبت ز شوق تو بسنگ
تیغ قهر تو بکیوان چو رساند تا بی | بفغان آید و غلغل بکند همچون زنگ
حفظ تو حافظ روز است و شب ای شه ورنه | هر دو در مختلطی ابیض و اسود یک رنگ
نه طبق جای تو گر دست بمیزان قیاس | یافت بر مرکز ثقل آن خود از پله تنگ
بوی خلق تو با روح دهد رایحه گر | عطسهٔ مغز کند زندگئی شان آهنگ
دشنهٔ قهر تو در پای زحل گشته وسیع | قلزم لطف تو در دائرهٔ امکان تنگ
علم بر عقل فرونت ممیز گشته | عقل از علم برون از حد غفلت در رنگ
روز و شب چونکه قمر سوده جبین بر در تو | زان گهی محو و گهی از فیض تو در اصلی رنگ
بیش افزود درازی طناب کرمت | از سر زلف عروس ستم خضرا رنگ
دامن برق گرفته است ترا شعلهٔ قهر | دامن ابر گرفته است بجودت آهنگ
بخط ناصیه خم شده راست عمود | رمح خطی شکوهت پئے تمطیف آلنگ

| | |
|---|---|
| جاہت از ملک کدام است معلی مزبور | کہ بدیدش شدہ جاوید بلندی اشلنگ |
| لوح محفوظ شد از نام بزرگ وپاکت | بطراز قلم قدرت علام ار زنگ |
| اطلسش زود شکنج آرد وریزد زصفا | نگہے گر نگنی بر فلک اخضر رنگ |
| گوہر حکمت وعرفان ترا ہمچو صدف | بہر حفظ است ضمیر تو چو خورشید بزنگ |
| ہر کہ از کوثر احسان تو یک جرعہ چشید | گلشن دل شدہ خورمتر چو باغ فرہنگ |
| نغمۂ مدح تو ہر کس کہ سراید شود ش | از مضامین دہن طایر دل قفس رنگ |

## دعا

| | |
|---|---|
| شہ خاور بفلک بر سپہ انجم تا | ہست در کلخ توار استہ از نوا ورنگ |
| دشمنت طعمۂ تیغ ستم گردون باد | دوستت گوہر مقصود ز لطف تو بچنگ |

## تاریخ قصیدہ

| | |
|---|---|
| از دل ہفت الف ترجمۂ دل جا راند | یافت این مصرعۂ مفتون پی تاریخ آہنگ ۱۲۷۶ |

# چوتہا گلزار اون نقول وحکایات مین جو متفرق اوقات مین سننے مین آئین

| | |
|---|---|
| قصۂ سکندر ودارا نخواندہ ایم | از ما بجز حکایت مہر و وفا مپرس |

ایکروز فرمایا مولوی محبوب علی صاحب وحضرت کمبل پوش صاحب کی زینت المساجد مین آیت ہذا کی معنی مین گفتگو ہورہی تہی فلیعبدوا رب ہذا البیت الذی مولوی صاحب کہتے تہے کہ بیت سے مراد بیت اللہ ہے اور کمبل پوش کہتے ہتے کہ بیت سے مراد قلب انسان ہے اس عرصہ مین مولوی فضل حق صاحب خیرآبادی منطقی تشریف لاے اور ہم سے کہنے لگے کہ آپ خاموش کیون بیٹہے ہین فیصلہ فرمایئے ہمنے کہا ہمکو ایک نقل یاد آئی ہے میرٹہ مین لالہ بانکے رایے وکیل کے مکانات پر ہم فروکش تہے اونکے مکان مین ایک چہوٹا سا درخت بیسل کا لگا ہوا تہا اوسکو گاے کہا گئی جب لالہ بانکے رایے آے کہنے لگے کہ کسی نے

گالی گو منع نکیا ہمنے کہا کہ گاے بہی دیوتا اور پیپل بہی دیوتا دیوتا کو دیوتا کہا گیا دیوتاؤنکی درمیان مین دخل دینا کیا ضرور تہا ہم ما بین دونون صاحبون کے دخل دینا مناسب نہین جانتے آپ ہی سمجھہ لینگے ؎ من زقرآن مغز را بر داشتم ٭ استخوان پیش سگان انداختم

دونو ہنس پڑے مباحثہ رفع ہوگیا

## اشعار

علم رسمی سر بسر قیل است و قال ٭ نہ ازو کیفیتے حاصل نہ حال

زو نگردد بہر تو ہرگز کشف راز ٭ ور بود شاگرد تو صد فخر راز

طبع را افسردگی بخشد مدام ٭ مولوی با و رند دارد این کلام

علم نبود غیر علم عاشقی ٭ ما بقی تلبیس ابلیس شقی

علم چہ بود آنکہ رہ بنماید ت ٭ زنگ گمراہے ز دل بزداید ت

علم زیبا ز فقر باید ای پسر ٭ نے ز باغ و راغ و اسپ و گاؤ خر

ایضاً نقل عالمگیر بادشاہ نے حضرت سرمد صاحب رحمت اللہ علیہ سے ایکدفعہ یہہ سوال کیا ؎

ای عارف رند بود و نابودت کو ٭ آتش زدہ بخویشتن دودت کو

دل دادی و جان دادی و ایمان دادی ٭ اینک ہمہ سود است بگو سودت کو

حضرت سرمد نی اسکے جواب مین یہہ رباعی بہیجدی **رباعی**

نابود شدم بود نمیدانم چیست ٭ اخگر شدہ ام دود نمیدانم چیست

دل دادم و جان دادم و ایمان دادم ٭ سود است دگر سود نمیدانم چیست

عالمگیر نے جو سوال کیا یہہ مرتبہ نیست و ہست ہے جسکی نسبت شیخ عطار فرماتے ہین ؎

تا تو ہستی در وجود و در عدم ٭ کے توانی زد دران منزل قدم

اور سرمد نے جو جواب دیا ہے وہ مرتبہ فنائیت اور نیستی و نابودی کا ہے ؎

تا ہستی تست با تو در پوست ٭ ہے ہے نہ ترا حکایتے او ست

نہ از بود خود ہیچ سودی مرا — تا نذر وجودت وجودی مرا

ایضاً نقل ایک شخص ظلم کا عادی تہا مخلوق خدا اوسکے حق تلفی اور جور وجفا سے ناراض ہی نوکری سے موقوف ہوگیا۔

اشعار

| | |
|---|---|
| ہزار گنج عبادت ہزار گنج کرم | ہزار طاعت شبہا ہزار بیداری |
| ہزار روزہ و تسبیح وصد ہزار نماز | قبول نیست اگر خاطری بیآزاری |

بیکار ہوکر ہمارے پاس آیا اور کمال عجز او رنیاز اور انکسار سے خواہان دعا ہوا ہمنے کہا کہ اگر آیندہ کو ظلم وستم اور دل آزاری سے باز آوگے خداتعالی فضل فرمائیگا اشعار

| | |
|---|---|
| تا توانی درون کس مخراش | کاندرین راہ خارہا باشد |
| کار درویش مستمند برآر | کہ ترا نیز کارہا باشد |

تہوڑے عرصہ کے بعد اپنے عہدہ پر بحال ہوگیا اور پہر فرعون بے سامان بنکر اور نوکری پر مغرور اور نازان ہوکر ظلم وستم کرنا شروع کردیا تب ہمنے یہ رباعی لکھکر بہیجدی رباعی

| | |
|---|---|
| اہل کاران وقت معزولی | شیخ شبلی و بایزید شوند |
| چون بیایند باز بر سر کار | شمر ذی الجوشن و یزید شوند |

ایک شخص نے حضرتؒ سے دریافت کیا کہ قلندر صاحب رحمت اللہ علیہ کا مزار اصل مین کسجگہہ ہے پانی پت مین ہے یا کرنال مین آپ نے فرمایا کہ بعد وفات مبارزخانؒ صاحب کے قلندر صاحبؒ نے اپنے استاد حافظ سراج الدین صاحبؒ کو یہہ وصیت کی تہی کہ جب ہمارا انتقال ہوجاوے تو تم اپنے فرزند کے پاس ہماری نعش کو دفن کرنا اسکے بعد قلندر صاحب کرنال تشریف لیگئے اور ایک درخت کے تلے جنگل مین شغل الٰہی مین مشغول رہتے تہے شغل کرتے کرتے کہڑے کہڑے وفات پا گئے کرنال مین لاکر انکو دفن کردیا دفن کے بعد جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب مین سراج الدین صاحب

فرمایا کہ شرف الدین کا بمقام کرنال انتقال ہوگیا ہے تم وہاں سے لے آؤ اور یہاں لاکر دفن کرو وہ کرنال میں گئے اور رات کے وقت نعش مبارک قلندر صاحبؒ کی خفیہ قبر میں سے نکال کر پانی پت کو روانہ ہوئے جب جنازہ کو لیکر قریب پانی پت کے پہونچے راہ میں ایک امیر ملا اوسنے بارادہ زیارت اور نیز بنظر دریافت اس امر کے کہ فی الواقع یہہ نعش حضرت قلندر صاحب کی ہے یا کسی اور کی ہے موہنہ کھولکر دیکھا تو آپنے آنکھیں کھولدین وہ امیر دیکھکر ڈر گیا ۵

| | |
|---|---|
| ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق | ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما |
| فقر حق است نہ حق از وی جدا | فقر لایحتاج باشد از خدا |
| چوتھی کھنڈ چڑہ کرے جو پاسا دوہرہ | مرن جیون کا رہے نہ سانسا |

نقل ایک روز فرمایا ایک گرو نے چیلے سے کہا کہ فلان پہاڑ کے تالاب میں رجب کی پہلی تاریخ کو ایک نگین ہات کہ دست پر انگور رکھے ہوئے غیب سے برآمد ہوتا ہے جو اسکو ہمت سے اوٹھا لے اور کہا لے تمام روے زمین کے خزانے اوسپر کہل جائین اور طایر کی طرح اوڑ کر جہان چاہے چلا جاے مگر جو کوئی انگور اوٹھایا چاہتا ہے وہ ہاتھ اوسکو پکڑ کر پانی کی تہہ میں ڈبو دیتا ہے چیلے نے ایک پہلوان زور آور کو لیجا کر انگور اوٹھانا چاہا مگر پہلوان ندارد ہوگیا ایک تماشائی جو اوسکے ساتھہ گیا تھا سال بہر وہان ٹھیرا اور اوسنے جب یہہ بات نکالی کہ اسنی ایسی ترکیب سے اوس ہاتھہ کو تہپکی دی کہ انگور گر پڑا یہہ جھٹ کہا گیا اور طایر کی طرح اوڑ گیا پانی میں سے آواز آئی کہ ای شخص دغا بازی کی لیکن چونکہ قسمت میں تہا مل گیا ۵ اشعار

| | |
|---|---|
| آنچہ نصیب است بتو میرسد | ورنستانی بستم میرسد |
| بخت گر یاری دہد دندان بسندان بشکند | بخت گر سستی کند پالودہ دندان بشکند |
| بخت گہ خندان بود سندان ز دندان بشکند | بخت خواب آلودہ را پالودہ دندان بشکند |
| بدبخت اگر بسر چاہی برسد | یا دلو فرو افتد یا رسن کم آید |

خوش طالع اگر بر سر کوہی برسد — یا ابر فرو بارد یا چشمہ بر آید

نقل حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے لنگرخانہ مین ہزارہا مخلوق طعام پاتے تھے ایک مہمان نے مسجد مین ایک مسافر کو دیکھا کہ جو کے ستو کہاتا ہے مہمان نے کہا میان مسافر حضرت امام حسنؓ کے یہان صلاے عام ہے جو طعام چاہو کہاؤ اُنہون نے فرمایا جو مقدر کا ہے وہ کہا رہے ہین مہمان نے امام ہمامؑ سے خبر کی وہ آبدیدہ ہوکر بولے وہ سلطان تسلیم و رضا حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہین اونکے نظر مین یہہ سب نعمت ہیچ ہے رباعی ✽

غمگین مشو گر دولت شد شد نشد نشد — این پنج روزہ حشمت شد شد نشد نشد
ہمت بلند گردان اقبال دین بکن — دنیا برای شوکت شد شد نشد نشد

حضرت امام حسنؓ کے ہان فراخی اور حضرت امام حسینؓ کے ہان تنگدستی اور فقر و فاقہ تہا لیکن حضرت علیؓ نے نہ اونکو وسعت سے ممانعت کی نہ اونکو ناز و نعمت کی رغبت دی دونو کی تقدیر اور رضاء الٰہی پر شاکر رہتے قول حضرت علی کرم اللہ وجہہ رَضِیْتُ بِمَا قَسَمَ اللّٰہُ لِی وَفَوَّضْتُ اَمْرِی اِلٰی خَالِقِی لَقَدْ اَحْسَنَ اللّٰہُ فِیْمَا مَضٰی کَذَا یُحْسِنُ اللّٰہُ فِیْمَا بَقِیَ رباعی ✽

چون رزق تو روز عدل قسمت فرمود — یک ذرہ نکم شد و نخواہد افزود
آسودہ ز ہر چہ ہست می باید شد — وازادہ ز ہر چہ نیست می باید بود

نقل محمود غزنوی ایکبار حضرت ابو الحسن خرقانیؒ کی زیارت کے لئے گیا اور اطلاع کرائی اور قاصد سے کہدیا کہ اگر ملنے سے انکار فرماوین تو اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ سنا دینا جب حضرت سے کہا کہ بادشاہ آتے ہین آپنے فرمایا کہ معاف رکہو اوسنے آیت پڑہی آپ نے فرمایا اطیعوا اللہ مین ایسے ہم غرق ہین کہ اطیعوا الرسول کی خبر نہین اولی الامر کی کیا خبر اشعار

عشق چہ بود قطرہ دریا ساختن — از دو عالم با خدا پرداختن
عشق از ہستی خود وارستن است — در مقام سرمدی پیوستن است

قاصد نے محمود کو جواب سنایا محمود نے اپنی پوشاک ایاز کو پہناکر سلطان بنایا اور دس
کنیز و نکو مردانہ لباس پہناکر ہتیار بند ہوا ئے اور ایاز کے ساتہہ گئے اور آپ بہی غلامونکے
زمرہ مین ساتہہ ہوا اور حجرہ پر پہونچا آپ نے تعظیم نہ کی محمود نے کہا آپنے کچہہ سلطان کی تعظیم نکی
فرمایا جعلی سلطان ہے پہر محمود سے اشارت فرمائی کہ ان نامحرمون کو باہر کرو پہر محمود نے
درخواست دعا کی اور ایک تہیلی اشرفیونکی پیش کی آپنے ایک روٹی خشک پیش کی محمود
نے کہائی مگر کہانے مین ناگوار ہوئی آپنے فرمایا جیسی ہماری روٹی تمکو سخت ناگوار ہے
ایسا ہی تمہارا مال ہمکو ناگوار اور سخت ہے پہر ایک کپڑا عطا کیا اور فرمایا جب کوئی سخت
مشکل ہو اسکے توسل سے دعا کرنا جب محمود چلنے لگا تو آپنے تعظیم دی اور فرمایا اوس وقت
تو ناز بادشاہی مین میرے امتحان کے لئے آیا تہا اب چونکہ تجہمین خاکساری کا اثر ہو گیا
ہے اسلئے تعظیم دیتا ہون واپس ہو کر محمود نے سومنات پر حملہ کیا اور وقت تردد وہ
جامہ پہنکر دعا کی کہ اگر سومنات فتح ہو مال غنیمت نذر درویشان کرون رات کو خواب مین
دیکہا کہ حضرت ابوالحسن خرقانی فرماتے ہین تو نے ہماری خرقہ کی عزت نہ کی فتح اور شکست
ایک دنیاوی بات تہی اگر تو کسی ایسی دولت عظمیٰ کے واسطے دعا مانگتا جو سرمد اور لا یزالی
ہوتی تو خدا تعالی اسکی برکت سے وہ ہی تجہے عطا فرماتا اور ہمارے اس جامہ کی شرم
رکہتا چونکہ مال غنیمت بکثرت آیا تہا امرا و وزراے سلطنت نے مال کو دیکہکر محمود کو یہہ
صلاح دی کہ اسمین سے کچہہ مال خزانہ مین داخل فرمایئے اور کچہہ سپاہیونکو تقسیم کر دیجئے اور کچہہ
خدا کے نام پر دیجئے محمود کے دل مین اس تجویز کو سنکر تشویش پیدا ہوئی کہ مین نے تو خدا سے
یہہ وعدہ کیا تہا کہ جو کچہہ مال غنیمت ہاتہہ آویگا سب خدا کے نام دیدونگا اور اراکین سلطنت اسکے
خلاف صلاح دیتے ہین اسی فکر اور سوچ مین تہا کہ ایک درویش آنکلے محمود نے اونسے پوچہا کہ
آپ فرمایئے مین کیا کرون اوس بزرگ نے فرمایا کہ اگر تم یہہ جانتے ہو کہ جو کچہہ ہمارا کام تہا وہ
ہو لیا اب بندہ کو خدا تعالی سے کچہہ کام نہین ہے تب تو جو تمہارا جی چاہے سو کرو اور اگر یہہ

سمجھتے ہو کہ خدا تعالی سے پہر ہی کام ہے تو جو وعدہ کیا ہے اوسکو پورا کرو محمود نے اسباب کو سنتے ہی بیدرنغ تمام مال غربا اور مساکین کو تقسیم کر دیا الکریم اذا وعد وفا ○

| | |
|---|---|
| ہر مرد کہ بر گفتن خود کار نکرد | جفا کہ بصد حرب زان از دو پشد |
| بر دل ہل سخا جود کی بار شود | نیست بر شمع گردان سوز چہ بسیار شود |
| نظر کردن بدرویشان منافی بزرگی نیست | سلیمان با ہمہ حشمت نظرہا بود با مور |

نقل کسی شخص نے ایاز سے جو محمود کا غلام تہا یہہ سوال کیا کہ بندہ کسکو کہتے ہین اوسنے جواب دیا کہ پرسونکو تم آنا تب تمکو بندہ کے معنی معلوم ہو جاوینگے سایل پہونچا دیکہا کہ ایاز کے گلے اور ہاتہہ پانون مین طوق اور زنجیر پڑی ہوئی ہے اور کہینچے ہوئے لیے جاتے ہین اوسوقت ایاز نے کہا کہ بندہ کے معنی جو تم دریافت کرتے تہے یہہ ہین تعز من تشاء و تذل من تشاء اوسدن تعز کی شان تہی آج تذل کی شان ہے تعز کو ہر کسیکا دل چاہتا ہے اور تذل سے ہر شخص گہبراتا ہے بندہ وہی ہے کہ دونون شانونکو خدا تعالے کی شان سمجہکر جس شان مین رکہی اوسمین راضی اور خوش اور شاکر رہے اور بندہ عزیز بنے گا شعر

| | |
|---|---|
| یکے پیش شوریدہ حالی نبشت | کہ دوزخ تمنا کنی یا بہشت |
| بگفتا مپرس از من این ماجرا | پسندیدم آنچہ او پسندد مرا |

نقل بخت نصر بادشاہ حضرت یحیی اور ذکریا علیہم السلام کا بڑا معتقد اور مطیع تہا اسکا ایک عورت بیوہ سے نکاح ہوا ایک دختر خورد سالہ اوسکے ساتہہ آئی جب وہ بالغ ہوئی تو بخت نصر اوسپر فریفتہ ہوگیا اور نکاح کا خواستگار ہوا ○

| | |
|---|---|
| بیاہ خیال ہے سکی تو جہای بجائے | پانون بڑ بان ٹرٹ مین ٹھوا بجائے |

چونکہ بخت نصر پیرو دین اور تابع دین و آئین انبیا علیہم السلام تہا اور یہہ امر اونکی شریعت کے خلاف تہا اسلئے اوسکی والدہ نے یہہ کہا کہ اگر تم نکاح کرنا چاہتے ہو تو اسکے مہر مین دونون

جس شخص کی ذلت یا عزت ... اوس شخص بندہ ہے

پیغمبرونکا سر کاٹ دو اور نکاح کرلو ورنہ اسکا نام مت لو بخت نصر نے کہا کہ یہہ بہی خدا تعالیٰ کے دوست ہین انکا خون بیگناہ کرنا کب روا ہے اوسنے کہا کہ انکے سر کے سوا اور کچھہ مہر نہین ہے بادشاہ پر خواہش نفسانی غالب تہی کچھہ خوف خدا اوسکے دل مین نہ آیا

خشم و شہوت مرد را احول کند ؛ ز استقامت روح را مبدل کند ؛ ترک خشم و شہوت و حرص آوری ؛ ہست مردی و رگ پیغمبری

اپنی فوج کو حکم دیا کہ دونون کے سر کاٹ لو سپاہیون نے بیت المقدس مین پہونچکر اول حضرت یحییٰ علیہ السلام کو شہید کیا پھر حضرت زکریا کا ارادہ کیا وہ ہاتھہ نہ آئے اور جنگل کو بہاگ گئے فوج نے تعاقب کیا جب فوج قریب پہونچ گئی تو آپنے ایک درخت سے پناہ مانگی وہ درخت پہٹ گیا آپ اوسکے اندر سما گئے مگر دامن آپکا باہر رہگیا شیطان نے فوج کو بتلا دیا کہ اس درخت کے اندر ہین اونہون نے کہا کہ انسان درخت کے اندر نہین جا سکتا اوسنے کہا کہ اگر وہ اسکے اندر نہین ہین تو درخت کے دامن ہی نہین ہوتا اسپر اونکو یقین آیا اور آرہ سے درخت کو چیرنا شروع کیا جب آرہ سر تک پہونچا حضرت نے ایک آہ ماری اوسی وقت حکم حق نازل ہوا کہ اگر ذرا اُف کروگے تو پیغمبری سے خارج کر دئے جاؤگے ہمنے تمکو پیدا کیا درجہ نبوت عطا فرمایا ہمکو چہوڑکر جو تمنے درخت سے پناہ مانگی اسکی یہی سزا ہے اگر ہمسے پناہ مانگتے تو کیا ہم پناہ نہ دیتے آدمی کو چاہئے کہ جو کچھہ مانگنا ہو خدای پاک سے مانگے جو خالق اور رازق اور کارساز تمامی مخلوقات کا ہے اور سب کچھہ اوسکے قبضہ قدرت مین ہے اور اوس سے زیادہ کوئی یار و یاور نہین ہے

اشعار

یک ذرہ عنایت تو ای بندہ نواز ؛ ہر ذرہ چو خورشید نماید ممتاز
کس نیست بجز تو ای خداوند کریم ؛ تا چارۂ درد من نماید چو رحیم
گر از تو نخواہم از کہ خواہم حاجات ؛ محتاج تو اند جن و انس و حشرات
خواہان تو ہر کسی مراد دل خویش ؛ ترسان ز تو ہر نبی و ولی و درویش
آن کیست کہ دم بہ پیش حکم تو زند ؛ آن زہرہ کرا کہ چون و چندی بکند

| جسم ہدان شاہ رحیم و دادگر | لایہ اندیش و مکن لا بہ د گر |
|---|---|

جب دونون پیغمبر علیہم السلام قتل ہو چکے تو شان قہاری جوش مین آئی قہر الہی نازل ہوا شعار

| در قفای خود نمی بینی چرا | ای زننده بیگناہان را قفا |
|---|---|
| قہر مین چون قہر کردی اختیار | ہست دنیا قہر خانہ کردگار |

ایک بادشاہ فوج جرار خونخوار لیکر آیا اور راہ سے قتل کرنا شروع کیا ہزارون آدمی قتل کرڈالے تاہم حضرت یحیی علیہ السلام کا خون بند نہوتا تہا جب قبر مین آپکی نعش کو رکھتے تہے تو قبر خون سے لبلبب ہو جاتی تہی بادشاہ نے قسم کہا کر یہہ کہا کہ جب تک خون حضرت یحیی علیہ السلام کا بند نہ ہوگا مین قتل سے باز نہ آؤنگا شعر

| خشم دلہا کرد عالم را خراب | خشم مردان خشک گرداند سحاب |
|---|---|

آخر کار ایک بزرگ قبر پر آ نکلے آئے اور یہہ بات کہی کہ ایک خون کے بدلے ہزارون خون تو ہو چکے اب کیا آپ سارا جہان قتل کرنا چاہتے ہو اسکے کہنے سے خون بند ہو گیا

| تاری سب نیاری برہن گہین چاند اور سور | بڑے بہئے دُکہہ بہت سے چہوٹے بہئے دُکہہ دور |
|---|---|
| اس مین جگت بہر کوئی نہ جیا کسکا لیجے نانو | خوب پرکہہ کے دیکہہ کبیر یہہ مُرد دنکا گانو |
| راج کرنتا راجہ مرگئے مرگئے بید اور روگی | پیر پیغمبر مرگئے مرگئے جنگم جوگی |
| چودہ طبق پانی مین ڈوبین انکی چہوٹ آسا | چندا مرے سورج مرگئے مرے بہرن اکاسا |
| اوسکو ساد ہو کیون نہین پوجو جسکو موت نہ آئی | راما مرگئے کرشنا مرگئے مرگئی لکہو بائی |
| کہین کبیر سنو رے سادہو جہوٹے جگ بزرایا | ایک سمرتی الکہہ نرنجن جن یہہ جگت بجایا |

اس شعر کو پڑہکر حضرت نے یون فرمایا کہ یہان کبیر چوک گیا۔ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا اس جہان کو جہوٹا کہنا نہین چاہیئے

| باطلان در بوی حق دام دل اند | پس مگو کاین جملہ دنیا باطل اند |
|---|---|
| بے حقیقت نیست در عالم خیال | پس مگو جملہ خیال است و ضلال |

آنکہ گوید جملہ حق ہست احمقیست ۔ وانکہ گوید جملہ باطل او شقیست

نقل ایک روز فرمایا بنارس سے جب ہم نیپال کی علاقہ مین پہونچے وہان ایک سالہ سوار نگا متعین تہا ہم اپنے ملاقاتیون کے پاس ٹہر گئے ایک دن عصر کے وقت چند سوار جنگل کی سیر کو گئے ایک کہیت کدو کا ایک کہیت مین سے ایک نے توڑ لیا ایک لڑکا کہیت پر تہا اوسنے کہا دام لاؤ سوارنے کہا کہ پیا صبح کو بہیجدینگے کدو لیکر چلے آئے پیچہے سے اوس لڑکے کا باپ آیا اوسنے باپ سے کہدیا کہ سپاہی زبردستی کدو توڑ لے گئے ہین اوسنے کچہہ ایسا عمل پڑہا کہ جسوقت اوس کدو کو پکاکر چار سپاہیون نے کہایا اوسی وقت اونکے خصیہ غائب ہو گئے بڑا رنج ہوا ناچار سب اکہٹے ہوکر اوس کہیت والے کے پاس گئے اور یہہ حال بیان کیا اوسنے کہا کہ اس لڑکے کا قصور ہے اسنے کہا تہا کہ زبردستی لے گئے ہین اوس لڑکے کو مارا اور جس سپاہی نے کدو توڑا تہا اوسے کہا کہ یہہ میری ایک نشانی رہنی چاہیئے تاکہ پہر تم بلا اوسے قیمت اور حصول اجازت کے از راہ طمع اور حرص کسی کی شئے کو ہاتہہ نہ لگاؤ مصرعہ حرص کور و احمق و نادان کند رباعی ؎

| | |
|---|---|
| آنرا کہ ہوس پیش بود آزار است | از شربت و دینار دلش بیمار است |
| از گرسنہ چشمی بجہان سیری نیست | این طایفہ دیدم ہمہ جا لب بیار است |

ایک خصیہ بڑا اور ایک چہوٹا رہیگا چنانچہ ایسا ہی ہوا اور باقیون کے خصیہ غائب شدہ موجود ہو گئے ہمسے اوسکی زیادہ دوستی اور ملاقات ہو گئی نہایت خاطر کرتا تہا اور طرح طرح کی چیز کہلاتا تہا اوسنے ہمکو یہہ منتر بتلایا اور اوسکی اجازت دی ؎ گزرگزر گرگزر گر بادر آیا میرے بہگت میرے گورو کے سکت پہورو منتر والیری باچا یہہ منتر مارگزیدہ کے واسطے بہت مفید ہے اول اسکی سورج گرہن مین زکوۃ دیجاتی ہے پہر جو کوئی مارگزیدہ کی خبر لاوے اوسکو پکڑ کر اوسکے موبنہہ پر طمانچہ مار دیتے ہین مارگزیدہ کو آرام ہوجاتا ہے اور اگر دنبل سرطان کمر پر برآمد ہوتا ہے اوسکے لئے بہی مفید ہے اور جہان کہین جنگل مین خوف جانوران درندہ کا ہو اسکو پڑہکر ڈہول کے ڈنکے پر دم کرکے ڈہول بجادے جہانتک آواز ڈہول کی پہونچتی ہے وہانسے جانور درندے بہاگ جاتے ہیں

نقل ایک روز فرمایا راجہ رنجیت سنگہ کے عہد مین پنجاب مین گاؤکشی کے ممانعت تہی صرف
بہیڑ بکری کا گوشت فروخت ہوا کرتا تہا اور وہ بہی بعض تاریخہاے مقررہ مین نہین ہوتا تہا ایک
مسلمان حضرت غوث الثقلین رحمۃ اللہ علیہ کی گیارہوین ہمیشہ کیا کرتا تہا گیارہوین کے دن
اوسکو گوشت بازار سے نہ ملا اوسنے اپنے گہر مین گاے ذبح کرڈالی ہمسایہ اوسکا برہمن تہا اوسکو
خبر ہوگئی اوسنے برہمن کی ہر چند منت سماجت کی اوسنے نہ مانا تب ناچار ہوکر اوسنے برہمن
کو ہتہ تیغ کیا اور نعش کو اوسکی باندہ کر دریاے راوی مین بہانے کو لیچلا شہر کے دروازہ پر
معہ نعش کے گرفتار ہوگیا راجہ رنجیت سنگہ کے پاس لیگئے رنجیت سنگہ نے کہا کہ تمنے گاؤکشی کی
اور برہمن کو مارا اوسنے بے درنگ راست راست بے کم و کاست کہدیا کہ بباعث نہ ملنے گوشت
کے مین نے گاؤکشی کی اور جب برہمن پردہ دری سے باز نہ آیا تو اوسکو بہی مار ڈالا راجہ رنجیت سنگہ
نے اوسکو چہوڑ دیا اور یہہ بات کہی کہ ایک تو اسنے خود بخود راست راست کہدیا یہہ بڑا راست
گو ہے ہمکو اسکی راست گوئی پسند آئی دوسرے یہہ بڑی شخص کی گیارہوین کرتا ہے جسکی واسطے
گاؤکشی کی ہے میری کیا مجال ہے کہ جو غوث الثقلین پیرون کے پیر کے معتقد اور گیارہوین
کرنیوالے کو سزا دون اور معتقد بہی بڑا صادق اور راسخ ہے کہ اسنے اپنی جان کا کچہہ خوف
نہین کیا حدیث شریف ہے اَلصِّدْقُ یُنْجِیْ وَالْکِذْبُ یُہْلِکُ ~~ صدق جان ودل بجو دہین سالقوا
از نبی برخوان رجالٌ صَدَقُوا ٭ در حدیث راست آرام دل است ٭ راستیہا دانۂ دام دل است ٭
نقل ایک روز فرمایا ایک سید صاحب راجہ بہرتپور کے نوکر تہے عید الضحیٰ کے دن خلاف رسم
ورواج ریاست کے ایک گاے قربانی کرڈالی کسی مخبر سے راجہ کو خبر ہوگئی اوسنے حکم
دیا کہ صبح کو توپ سے باندہ کر اوڑا دو سید نے بحالت مایوسی دیوان حافظ کی فال دیکہی
تو یہہ مصرعہ برآمد ہوا ع مردے از غیب برون آید و کارے بکند ٭ خدا کی قدرت رات کو راجہ
کے بیٹا ہوا اور رانی تک سید کے قتل کی خبر پہونچ گئی رانی نے راجہ کو بلاکر کہا کہ خدا تعالے
نے بڑا فضل فرمایا ہے جو بیٹا دیا ہے یہہ دن خوشی اور شکر بجا آوری کا ہے گائی کی عوض

مین آدمی کا قتل کرنا کب روا ہے راجہ نے اسکو سنتے ہی فوراً سید کو چھوڑ دیا حافظ حقیقی کو اوسکا بچانا منظور تہا اسی حیلہ سے بچا درباغ دشمن اگر قویست نگہبان قوی تر است اگلے برس سید صاحب نے عید الضحیٰ کو پہر گای کی قربانی کی اور پکڑے گئے اور پہر قتل کا حکم ہوا پہر دیوان حافظ مین فال دیکہی تو پہرو ہی مصرعہ برآمد ہوا + مرد از غیب برون آید و کاری بکند چونکہ خدا کو سید کا قتل منظور نتہا اتفاقاً نواب صاحب لکھنؤ بہرت پور مین پہونچے اور سید کا حال سنکر راجہ سے کہلا بہیجا کہ حیوان کی عیوض مین انسان کا قتل کرنا روا نہین ہے اور یہہ شخص بہادر معلوم ہوتا ہے اسکی قدر کرنی چاہیئے کسیدن کام آویگا راجہ نے اوسکو چہوڑ دیا + دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست اور یہہ بہی حکم دیا کہ آیندہ کو عید الضحیٰ کے دن تمکو گاؤکشی معاف ہے جب عید آئی تو سید نے گاؤکشی نکی راجہ نے اسکا باعث پوچہا سید نے جواب دیا کہ آپنے نفسانیت چہوڑ دی مین نے انسانیت اختیار کی یہہ بات راجہ کو پسند آئی اور اپنے محلات کا داروغہ کر دیا جب پہر تیور پر لڑائی ہوئی سید نہایت جوانمردی سے لڑا اور جب تک زندہ رہا بہرتپور فتح نہو جب توپ کا گولا اوسکے لگا قلعہ فتح ہوگیا +

| | |
|---|---|
| اوست مرہر بادشاہ را بادشا | حکم او را بفعل اللہ مایشا |
| ہیچکس در ملک او انباز نے | قول او را بحق سے آواز نے |

نقل ایک روز فرمایا مولوی فضل حق خیرآبادی سرکار انگریزی مین بعہدہ سرشتہ داری ملازم ہتے خضاب کیا کرتے تہے ایک دن مولوی نور الحسن صاحب نے جو اونکے شاگرد ہتے یہہ بات کہی کہ آپ عالم ہو کر خضاب کرتے ہین مولویصاحب نے فرمایا کہ دنیا کے کمانے کے سیکڑون راہ ہین کوئی نوکری کرتا ہے کوئی کہیتی کوئی تجارت کرتا ہے کوئی وعظ پند سنا کر اور کوئی گنڈہ تعویذ لکھکر ہم نوکری کے واسطے خضاب کرتے ہین ہزارون لاکہون مین سے کوئی ایسا ہوتا ہوگا کہ جسکو دنیا کی طلب نہوگی کسیکا قول ہے +

تک بن گتّا دیکھے سین ہاری جٹّا دیکھے جو گی کن ہٹّا دیکھے — جہار لائے تن مین

میں ان بول دیکھے سوڑا سرجھول دیکھے کرت کلول دیکھے —— بن کھنڈی بن مین
بیر دیکھے سور دیکھے کپی اور گوڑ دیکھے مایلکے بہر پور دیکھے —— بہول رہے دامن مین
آدہو کے سکھی دیکھے جنم ہوکے دکھی دیکھے پرواہ نا دیکھے —— جبنکے لوب ناہ من مین

کسی شخص نے عرض کیا کہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم بہی لوبہ سے پاک نہ تھے فرمایا
کسیکو حرص ہوس دنیا کی ہوتی ہے کسیکو عقبی کی کسیکو خدا کی جناب رسالت مآب کو رتبہ
ابلاغ رسالت جناب باری نے عطا فرمایا تہا اوسکی حرص آپ کو بہی تہی کما قال اللہ تعالی
لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ

نقل ایک شخص کم علم خط عربی کا خوش نویس تہا مگر اوسکی یہہ بہی عادت تہی کہ جس کتاب
کی نقل کرتا تہا اوس مین اپنی طرف سے کچہہ کچہہ بنا دیتا تہا ایک شخص نے قرآن شریف لکہنے
کو دیا اور یہہ کہدیا کہ اسکی نقل مطابق اصل ہوا سمین کچہہ اصلاح نفرمائیگا جب قرآن شریف
لکہہ چکے اور مالک نے دریافت کیا کہ اسمین تو کہین آپنے نہین بنایا جواب دیا دو جگہہ غلطی
کو صحیح کردیا ہے وَلَقَدْ نَادَانَا نُوحٌ کی جگہہ دَانَا نوحًا بنا دیا ہے حضرت نوح علیہ السلام نادان
نہ تہے دوسرے خر موسی صعقا کی جگہہ خر عیسی بنا دیا ہے خر عیسی مشہور ہے نہ خر موسی +

| ز جاہل گریزندہ چون تیر باش | | نہ آمیختہ چون شکر شیر باش |
|---|---|---|

نقل ایک روز فرمایا ایک چور کے پیچھے چوکیدار پکڑنے کو بہاگا وہ دوڑکر بہگت کبیر کے گہر مین
گہس گیا اور کہا کہ مین چور ہون چوکیدار مجہے پکڑنا چاہتا ہے کبیر نے کہا کہ میری بیٹی
چارپائی پر لیٹی ہے تو بہی اوسکے پاس لیٹ جا وہ لیٹ گیا چوکیدار آیا اور اوسنے کہا کہ
یہان چور آیا ہے کبیر نے کہا کہ یہہ میری بیٹی اور میرا داماد لیٹا ہے وہ دونون کو سوتا
دیکہکر چلا گیا بہگت کبیر کی عیب پوشی اور رہنمائی اور عنایت و شفقت کا ایسا اثر چور
کے دل پر ہوا کہ چوری کرنے سے تائب ہوگیا اور آیندہ کو یہہ کام چہوڑ دیا + + + +

| خیر کن با خلق بہر ایزدت | | تا بیابی راحت جان خودت |
|---|---|---|

| بر بدیہای بدان رحمت کنید | برہنی خویش ہین لعنت کنید |
|---|---|

نقل ایک روز فرمایا جب نادرشاہ معہ اپنی فوج کے دہلی مین آیا اور شہر دہلی کو تاراج کیا ایک افسر اوسکی فوج کا ایک شخص کی بیویکو جو حسینہ جمیلہ تہی دہلی سے اپنے ہمراہ کابل کو لیگیا اوس سے جب نکاح کرنا چاہا عورت نے کہا کہ مین منکوحہ ہون بیوہ نہین ہون تم چہہ ماہ کی مجھے مہلت دو بعد اوسکے تمکو اختیار ہے خاوند اوسکا عاشق زار تہا جب اوسکو معلوم ہوا سخت بے قرار ہوا افتان خیزان کابل پہونچا اور بلباس گدای ہر گلی کوچہ مین پہرنا شروع کیا پہرتے پہرتے ایک دن ایک بالاخانہ پر بیوی نظر پڑی دیکہتے ہی پہچان لیا بیوی لیبا نیک بخت اور نیک سیرت تہی شوہر سے بولی آبرو ابہی قایم ہے مگر بغیر امداد غیبی کے کسی طرح اس دام بلا سے رہا نہین ہو سکتی ہون تم اس جگہہ کسی مرد خدا کی تلاش کرو یہان مت ٹہیرو ورنہ یہہ شخص تمکو مار ڈالیگا اوسی وقت شوہر جا بجا مردان خدا کی تلاش مین پہرنے لگا جوینده یابنده ست سایۂ حق بر سر بنده بود عاقبت جوینده یابنده بود ایک بزرگ اوسکو کابل مین ملے انہون نے اوسکا ماجرا سنکر فرمایا کہ تم دہلی کو واپس چلے جاؤ وہان تمکو ایک بزرگ ملین گے جو صبح کے وقت جمنا کے کنارہ پر غسل کرنے کو آیا کرتے ہین تم اونکے پاؤن پکڑ لینا اور اون سے کہنا وہ تمہاری بیوی کو وہین منگا دین گے ناچار بحالت زار بے قرار وہان سے چلدیا اور دہلی مین پہونچا علی الصباح جمنا کے کنارہ پر اوس بزرگ سے جا ملا اونہون نے انکار کیا جب اسنے اصرار کیا فرمایا کہ ہم فلان محلہ مین آج کرشن کا سانگ ہولی مین ہرینگے وہان آجانا چنانچہ رات کو یہہ وہان گیا اور بزرگ نے کنہیا جی کا بہروپ بنایا اور سانگ مین اول رادہا کے کہوے جانے کا شور ہوا بعد اوسکے یہہ شور ہوا کہ رادہا ملگئی رادہا ملگئی اوسوقت اوس شخص نے ہاتہہ باندہ کر عرض کیا کہ حضرت میری رادہا کہان ہے مجہے تو وہ نہین ملی ہے آپنے ایک ہاتہہ اپنا کابل کیطرف دراز کیا اور اوسی وقت اسکی عورت موجود ہوگئی وہ اوسکو لیکر چلدیا اور مجلس مین شور مچا میانصاحب غائب ہوگئے شوہر نے گہر لیجا کر عورت سے

پوچھا کہ تم کس طرح کابل سے آئی ہو اوسنے بیان کیا کہ مین چارپائی پر لیٹی ہوئی تھی
یکایک ایک ہاتھہ نظر آیا اور اوسنے میرے سر کے بال پکڑے پایا مین وہان تھی پایا بال پکڑتے
ہی دہلی مین پہونچ گئی ؎ آنکہ برافلاک رفتارش بود ٭ بر زمین فتن چہ دشوارش بود ٭
نقل ایک وزیر نے فرمایا ایک شخص اس تلاش مین جابجا پہرتا تہا کہ دنیا مین کوئی بے غم اور بیفکر
ہے یا نہین تلاش کرتے کرتے ایک شخص اوسکو ایسا ملا کہ جسکے پاس ہر طرحکا ساز و سامان
عیش و عشرت دنیا کا موجود تہا اور خود بہی حسین اور عمر مین جوان تہا سوچا کہ یہہ شخص بے فکر اور
بے غم معلوم ہوتا ہے اوسکو کسی طرح کا فکر نظر نہین آتا ہر طرح سے تندرست اور خوش و خورم ہے
اوس سے ملکر کہا کہ مین مدت سے اس تلاش اور جستجو مین تہا کہ کوئی بے غم اور بیفکر دنیا مین
ہے یا نہین سو آپکو مین نے بے غم اور بے فکر پایا ہے امیر نے کہا کہ تم میرے حال سے واقف نہین
ہو اگر میرا حال سنو گے کہو گے کہ اسکی برابر دنیا مین کوئی مغموم نہوگا سنو میری بیوی نہایت خوب
صورت ہے اور مجہے اوسکے ساتہہ کمال عشق اور محبت ہے ایک دفعہ وہ ایسی سخت بیمار ہوئی
کہ اوسکی زیست کی امید نرہی ایک دن مایوس ہوکر اوسنے یہہ بات کہی کہ مین اب مر جاؤنگی اور
تم دوسری شادی کرلوگے مین نے انکار کیا کہ مین دوسری شادی ہرگز نہین کرونگا اس بات
پر ادہر سے انکار اودہر سے اصرار رہا مجہے جو غصہ آیا تو مین نے اپنے عضو تناسل کو کاٹ کر پہینک
دیا خدا کی قدرت وہ اچہی ہوئی مرض جاتا رہا وہ بہی زندہ ہے اور مین بہی موجود ہون رات
دن دونون اس قلق اور رنج مین مبتلا رہتے ہین اور اسکا اب کچہہ علاج نہین ہو سکتا ہے

| | |
|---|---|
| درین دنیا کسی بے غم نباشد | اگر باشد بنی آدم نباشد |
| تن دہر سکہیا کوئی ندیکہا جو دیکہا سو دکہیا رے | ڈگر چلنتے سب دکہیا کیا گرہے کیا برائگی رے |
| سکہا چارج دکہہی کے کارج گرہی مایا تیاگی رے | اودی است کی بات کرت ہون تا کو گربی بہکہارے |
| اونچے چڑہ چڑہ دیکہہ تماشا گہر گہر ایک ہی لیکہا رے | چاند دکہت ہے سورج کہست ہے لنڈن یہہ مائی رے |
| برہما لش جہہش دکہت مین جن یہہ ٹٹ لگائی رے | جوگی دکہیا جنگم دکہیا تپسی کو دکہہ دونا رے |

| | |
|---|---|
| آسا سنتا سب گہٹ پورا ایکو محل بسونا رے | دہوت دیکھے ایدہوت دکہے ہیں او نکا ذکر ہی کینا رے |
| کہین کبیر سنو بہی سادہو کوئی مندر نہیں سونا رے | |

دنیا ایک مصیبت خانہ ہے اولاد آدم علیہ السلام میں سے جو کوئی اس جہان مین پیدا ہوا ہے کسی نہ کسی رنج و مصیبت مین مبتلا رہا ہے خواہ دین کا ہو یا دنیا کا اتنا فرق ہے کہ جو لوگ رنج و مصائب حظ احساسات نفسانی مین مبتلا رہتے ہین اونکا جینا اور مرنا دونون رایگان اور برباد ہے اور جنہون نے دین کے واسطہ اپنے آپ کو گرفتار تکلیف و مصائب کہا ہے اونکا رنج و غم مبدل بفرحت و شادمانی ہوتا ہے +

| | |
|---|---|
| ہر بلا کین قوم را حق دادہ است | زیر آن گنج کرم بنہادہ است |

نقل ایک روز ایک اہلکار ملازم نواب مرزا حضور کی خدمت مین اپنی خود ستائی اور مداحی کرنے لگا یہہ میرا ہی کام تہا جو فلان فلان کام کو درست کیا یہہ میرا ہی حوصلہ تہا جو فلان معاملہ ٹہیک کیا +

| | |
|---|---|
| نوشتہ اند بر ایوان جنت الماوی | کہ ہر کہ عشوہ دنیا خرید وائے بوی |
| جمشید خبر حکایت جام از جہان نبرد | زنہار دل مبند بر اسباب دنیوی |
| درویشم و گدا و برابر نمی کنم | پشمین کلاہ خویش بصد تاج خسروی |
| سلطان فلک لشکر و سودای تاج و گنج | درویش و امن خاطر و گنج قلندری |

حضور نے یہہ نقل اوسکی ہدایت کیواسطے فرمائی کہ قیامت کے دن بعد حساب کتاب کے خدا تعالی ستر ہزار فرشتونکو حکم دیگا کہ ابلیس علیہ لعنت کو زنجیرون سے جکڑ کر کشان کشان دوزخ مین لیجاؤ ابلیس اسبات کو سنکر میدان قیامت مین پانو پہیلا دیگا اور ہر چند فرشتے زور کرینگے مگر اونکے اوٹہانے سے نہین اوٹہے گا اوسوقت فرشتون کو حکم ہوگا کہ طوق لعنت جو اوسکی گردن مین پڑا ہے بہت گران ہے اسکو یہہ طاقت اتنی کہ اوٹہا سکے جو اس بار گران کو اسنے اوٹہا لیا تمہارے اوٹہانے سے یہہ نہیں اوٹہے گا اہلکار اس نقل کو سنکر نادم اور شرمندہ ہوا

شمردند اہل دل این نکتہ را راست — کہ کج با کج گراید راست با راست
کنند ہم جنس باہم جنس پرواز — کبوتر با کبوتر باز با باز

نقل ایک شخص نے ایک روز حضرت کے روبرو تنگی رزق اور افلاس کی شکایت کی فرمایا ایک سوداگر نے ایک دن وعظ مین یہہ آیت سنی فِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ - اسکو سنکر تاجر کے دل مین یہہ خیال پیدا ہوا کہ جب خدا تعالی رزق کا وعدہ فرما چکا ہے تو بہرحال

گر نخواہی یا بخواہی رزق تو — پیش تو آید دوان از عشق تو

لیکن مین جب ممالک دور دست سے عمدہ مال اور اسباب تجارت کا خرید کر لاتا ہون اور اسکو فروخت کرتا ہون تب قوت لا یموت سے اوقات بسری و شکم پری کرتا ہون اگر تجارت نکرون یا مال ناقص لاؤن تو اوسکو کون خریدے اور کس طرح رزق ہاتہہ آوے یہہ سوچکر ہزار روپیہ کی سوزن خرید لین اور امیدوار ہوا کہ دیکہون کون لیتا ہے خدا تعالی کی قدرت سے ایک سوداگر آیا اور خاطر خواہ دام دیکر لے گیا جب وہ خرید کر لیچلا یہہ فروشندہ اوسکے پیچہے ہو لیا کہ دیکہون انکو کہان اور کسکے ہاتہہ فروخت کرتا ہے خریدار نے مال کشتی مین بار کرکے حکم دیا کہ اسکو دریا مین ڈالدو اسنے پوچہا تم کون ہو اور کیون تمنے یہہ مال خریدا تہا اور کیون دریا مین ڈالدیا اوسنے کہا کہ مین انسان نہین ہون فرشتہ ہون جو کچہہ خدا تعالی نے تیرے مقدر مین مقرر کر رکہا ہے اوسکو پہونچانے کے واسطے بحکم حق آیا تہا اور پہونچا چلا تونے یہہ سمجہا تہا کہ مجہے اپنی کوشش سے ملتا ہے یہہ تیری نادانی ہے +

جہد رزق از کنی و گر نکنی — برساند خداے عز و جل
ور روی در دہان شیر و پلنگ — نخورندت مگر بروز اجل

مَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللَّهِ رِزْقُهَا - إِنَّ اللَّهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِينُ - فِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ - وَمَنْ يَتَّقِ اللَّهَ يَجْعَلْ لَهُ مَخْرَجًا وَيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ فَهُوَ حَسْبُهُ + نقل ایک دن ایک شخص کی مالداری اور خساست کا

ذکر ہورہا تہا حاضرین جلسہ مین سے ایک بولا جلنیے دولت وحشمت کی زیادتی سے وہ مغرور ہے اوس سے زیادہ بخل ورخست سے مشہور ہے شعر

بخیل ار بود زاہد بحر وبر ۔ بہشتی نباشد بحکم خبر

لیکن خدا جانے سرکاری چندہ مین اسقدر روپیہ اسنے کیونکر دیدیا ہے آپنے فرمایا میان دنیا دار دنیا کی نام اوری کے واسطے ہزارون روپیہ خرچ کرتے ہین مگر خدا کے واسطے کہ جنکا سب کچہہ دیا ہوا ہے غریب مسکینون کو کچہہ نہین دیتے اشعار

بیشتر ارباب دنیا زر بمنعم میدہند ۔ آب این بےحاصلان یکسر بدریا میرود
الفت زر سے کند دل را سیاہ ۔ آخر این صفرا بسودا مے کشد
اغنیا بہرہ زاند وختہ خود نبرند ۔ کہ ہمین خشک لبی قسمت دریا باشد
سخیان ز اموال برمے خورند ۔ بخیلان غم سیم و زرمی خورند

پہر فرمایا ہمکو ایک نقل یاد آئی ہے کہ ایک شخص مفلس ونادار تہا دنیا طلبی کی غرض سے اوسنے شیطان کا چلہ کیا بعد چلہ کے شیطان آیا اور پوچہا کہ تو کیا چاہتا ہے اوسنے کہا کہ مین مفلس ونادار ہون کوئی ایسی ترکیب بتاؤ کہ جس سے دنیا کی فراخی ہو شیطان نے کہا کہ مین ایک گہوڑا نہایت عمدہ بنجاتا ہون تو کسی امیر کے ہاتہہ قیمت خاطر خواہ کو فروخت کرڈالنا شیطان گہوڑا بنگیا اوسنے ایک امیر کے ہاتہہ ہزار روپیہ کو بیچڈالا ایکدن سائیس اوسکو ملرہا تہا ناگہان گہوڑا ایک سوراخ میں دیوار کے گہسنے لگا سائیس نے حیران اور متعجب ہوکر شور مچایا اور اوسکی دم پکڑلی دم سائیس کے ہاتہہ مین رہگئی اور گہوڑا سوراخ مین داخل ہوگیا دم کو سائیس ایک کپڑے مین لپیٹ کر امیر کے پاس لیگیا تب امیر نے اوسکو کہول کر ہاتہہ مین لیا تو معلوم ہوا کہ دم نہین ہے کیہر خرہ ہے سو بخیل آدمی کے پاس مال وزر مثل کیہر خرہ ہے نہ اپنے کچہہ کام آتا ہے نہ اَور کسی کے رات دن مال جمع کرنے کی رنج و مصیبت مین مبتلا رہتا ہے بجز حسرت کے کچہہ اوسکو حاصل نہین ہوتا خدا تعالی فرماتا ہے وَیْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ الَّذِي جَمَعَ مَالًا وَعَدَّدَهُ يَحْسَبُ أَنَّ مَالَهُ أَخْلَدَهُ كَلَّا لَيُنبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ اشعار

توانگر دایم از سامان خود آزارہا دارد
بقدر فلس زیر پوست ماہی خارہا دارد

مکن ذخیرہ چو در رفتن است عمر عزیز
بخور کہ روزہ گرفتن حرام در سفر است

اہل دنیا نتوانند بعقبے پرداخت
غیر مردار شکاری نبود کرگس را

منعمان را حرص زر باقی است تا روز حساب
تشنہ آخر تشنہ خیزد گر شد دریا بخواب

گاؤ خر از آگہی انسان نخواند گشت لیک
آدمی گر ماند کے غافل شود خر می شود

ایکروز فرمایا نادرشاہ کے قتل سے تین برس پہلے ایک درویش صابر شاہ نام لاہور کا رہنے والا نادرشاہ کے لشکر مین وارد ہوا اوسکا یہہ حال تہا کہ چہوٹے چہوٹے خیمے لکڑی کے بنا کر ذرا ذرا سی لکڑیون پر کہڑے کرتا تہا اور مٹی کے گہوڑے بنا کر اون خیمون کے آگے باندہا کرتا تہا جب احمد شاہ نادرشاہ کے سلام کو اوس راہ سے جاتا تو اس فقیر کو بہی سلام کرتا تب یہہ فقیر کہتا ای احمد شاہ تیری سلطنت کا اہتمام کر رہا ہون احمد شاہ روز بروز فقیر کا معتقد ہوتا جاتا تہا جس روز نادرشاہ قتل ہوا اور احمد شاہ مال و اسباب بادشاہی اوسکے دشمنون سے بچا کر اور حق پرورش بادشاہ بجا لا کر قندہار کو چلا تو فقیر کو ساتہہ لیلیا جب احمد شاہ دو منزل لشکر نادری سے نکل گیا تب فقیر نے کہا احمد شاہ اب تو بادشاہ ہوچکا احمد شاہ نے کہا کہ میرے پاس سامان سلطنت کہان ہے تب فقیر نے ایک چبوترہ مٹی کا بنایا اور احمد شاہ کا ہاتہہ پکڑا اوسپر بٹہایا اور کہا کہ یہہ تیرا تخت ہے اور سبز گہاس احمد شاہ کے سر پر رکہدی اور کہا کہ یہہ تاج بادشاہی ہے اب تو بادشاہ درانی ہے اوسیدن سے احمد شاہ نے اپنی قوم کو جسکا لقب ابدالی تہا درانی نام رکہا اور قندہار مین داخل ہوکر بادشاہ بن بیٹہا اور اپنا سکہ جاری کیا ؎

| حکم شد از قادر بیچون با حمد بادشاہ | سکہ زن بر سیم و زر از موج ماہی تا بماہ |
| --- | --- |

اور مہر کہدائی الحکم للہ یا فتاح احمد شاہ درانی - ایکروز صابر شاہ قندہار مین احمد شاہ کے دربار مین جبکہ وہ تخت پر بیٹہا تہا اور یہہ سر و پا برہنہ خاک آلودہ پاس لیٹا ہوا تہا کہا ای احمد شاہ مین نے تجہے بادشاہ کردیا اب مین جاتا ہون بعد چند روز کے صابر شاہ لاہور مین آیا اور مجذوبونکی طرح مرگیا

کوچہ مین پہرتا تہا اور باآواز بلند کہتا تہا کہ مین نشان او رعلم احمد شاہ درانی کے یہان کہڑے کرونگا
شہنواز خان بن خان بہادر ذکریا صوبہ دار لاہور نے نادانی سے صابر شاہ کو قتل کرادیا احمد شاہ نے سنکر
صابر شاہ کے خاندان کے لوگون سے بہت سلوک کیا اور شہنواز خان چند روز مین سرگردان ہوکر
مرگیا نقل ہے ایکروز فرمایا ایک مسجد مین چند علمای دین جمع ہوکر وعظ و پند فرما رہے تہے اوس
وعظ مین یہہ بہی فرماتے تہے کہ فلان شخص کافر ہے اور فلان ملحد ہے اور فلان بدعتی ہے اور فلان
مرتد ہے اس عرصہ مین حضرت شیخ جنید رحمت اللہ علیہ وہان تشریف فرما ہوے آپنے علمای دین
کیطرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ ای علمای علم ظاہری تم اورونکو تو کافر اور ملحد اور مرتد بتلاتے ہو لیکن
تمکو بہی از راہ باطن کچہہ بہی خبر ہے کہ تم خدا کے نزدیک کیسے ہو مقبول ہو یا مردود ہو علمای دین
اسبات کو سنکر رونے لگے اور کہنے لگے کہ فی الواقع اسبات کی تو ہمکو کچہہ خبر نہین ہے ۔

مولانای جامی رحمت اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| جامی این وعظ و تلخ گوئی چند | خردہ گیری و عیب جوئی چند |
| شیؤہ واعظ آن بود کہ نخست | فعل خود را کند بقول درست |
| چون شود کار را موافق گفت | گرد ہد پند غیر نیست شگفت |
| پای تا فرق جملہ عیبی و عار | چہ کنی عیب عمر و زید شمار |
| زشت باشد کہ عیب خود پوشی | و ہد را فشای دیگران کوشی |
| گل بموی دروغ پوشد سر | کہ بود موی من چو سنبل تر |

اشعار حضرت مولانای روم علیہ الرحمت

| | |
|---|---|
| قیمت کالا ہمی دانی کہ چیست | قیمت خود را ندانی احمقیست |
| تو ہمی دانی یجوز و لا یجوز | خود ندانی تو کہ حوری یا عجوز |
| این روا آن نارو ادانی تو لیک | خود روا یا ناروائی بین تو نیک |

نقل ایک روز فرمایا ایک گانو مین ایک بزرگ کی تعریف سنکر ہم بارادہ ملاقات گئے اور

اطلاع کرائی وہ عزلت مین رہتے تھے باہر نہ آئے اونکے آدمی نے کہا کہ یہہ کسی سے ملتے نہین ہین اور رات دن گھر مین بیٹھے رہتے ہین ہم نے ایک باعی لکھکر اونکے آدمی کو دی کہ یہہ اونکو دیدو ہم جاتے ہین مضمون اوس باعی کا یہہ تھا کہ اگر تمکو مشغولی کمال درجہ کی ایسی ہے کہ ہر وقت ذات حق مین محو اور مستغرق رہتے ہو اور کسی وقت مہلت اور فرصت نہین ملتی تو تمہارا نہ ملنا درست ہے اور اگر ایسی مشغولی نہین ہے تو نہ ملنا سراسر غلطی کی بات ہے رلنا ملنا دو حال سے خالی نہین ہوتا اگر خود کامل ہے اور دوسرا ناقص ہے تو اوسکو فیض فائدہ پہونچاوے اور اگر خود کامل نہین ہے تو آپ اوس سے فائدہ حاصل کرے بزرگون کا رلنا ملنا فائدہ سے خالی نہین ہوتا اور اصل عزلت تو دل سے تعلق رکھتی ہے حضرت مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین اشعار

عزلت سالکان بود بجد
آن بود عزلت جد کہ مدام
در بر اہل ترا نہ در بندی
پا یفسر سای از خروج و خول
بمقالات خلق دم نزنے
خوشان عین سود انکاری
پیش ازان کت بر د اجل زہمہ
عزلت ہوش آنکہ غیر خدای
واکنی اندک اندک اندیشہ
چون یک اندیشہ گشت پیشہ شود
ہر چہ بندی تو بندگی گردد
بے نشان بندۂ شوی احدے

عزلت عارفان بہوش وخرد
بگسلی از ہمہ چہ خاص و چہ عام
جا بجز کنج خانہ نہ پسندی
لب بیالائی از کلام فضول
بملاقات شان قدم نزنی
بگسل شان محض خود بیزاری
بگسلی رشتۂ امل زہمہ
در حریم دلت نیاید جای
از ہمہ تا شوی یک اندیشہ
دولت گہ گہت ہمیشہ شود
بندگی جملہ زندگی گردد
جان فشان زندہ شوی ابدی

درویش تو رباعی دیکھتے ہی باہر نکل آئے منت سماجت ہماری خاطر تواضع کی اور آیندہ کو طریقہ عزلت چھوڑ دیا

نقل ایکروز فرمایا کمال الدین سید حسین خوارزمی رحمۃ اللہ علیہ عارف بیباک اور کامل تہے مزار خواجہ عبید اللہ احرار پر تشریف لے گئے جاتے ہی مخلوق خدا تعالی خود بخود اونکی طرف متوجہ ہوگئے اور صدہا آدمی خدمت مین حاضر ہونے لگے حضرت خواجہ عبید اللہ احرار کے مزار پر انوار کے ایک سجادہ نشین کو باطن تہے اونکے دل مین ایک حسد اور رشک پیدا ہوا اور اپنے دوست آشنا اور معتقدین وغیرہ کو جمع کرکے اونہون نے یہہ صلاح کی کہ یہہ درویش جو شہر مین اگر رہے ہین باہم متفق ہوکر ان سے مناظرہ اور مباحثہ کرکے زک دینی چاہئے تاکہ لوگونکی نظرون مین یہہ حقیر اور ذلیل ہوجاوین ہد رباعی ... ... ...

| اندیشۂ یاران حسد پیشہ بکن | سنگی کہ ببینی حذر از شیشہ بکن |
|---|---|
| از صحبت این طائفہ دلشاد مشو | از مردم روزگار اندیشہ بکن |

ایک شخص اہل باطن بہی اوس شہر مین رہتے تہے اونسے کہا کہ تم بہی اس مباحثہ مین شریک ہوجاؤ اونہون نے شریک ہونے سے انکار کیا اور فرمایا کہ تم انکے ساتہہ کچہہ مباحثہ مت کرو یہہ اہل باطن بزرگ کامل ہین اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ انکو یہان چہوڑ گئے ہین تمہارے نکالنے سے نہ یہہ نکلینگے اور نہ یہہ حقیر ہونگے ما تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ مگر سجادہ نشین کے دل مین ایسا حسد ہوگیا تہا کہ اوسنے انکا کہنا نہ مانا اور اپنے ارادہ اور خیال باطل سے باز نہ آیا رباعی

| باز آ باز آ ز فکر باطل باز آ | از وہم و خیال خام ایدل باز آ |
|---|---|
| خوشنود مشو ز فکر دنیا ہرگز | نہ وصل بما ندو نہ واصل باز آ |

ایک خادم نے سید کمال الدین حسین رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین عرض کیا کہ آپکے ساتہہ مناظرہ اور مباحثہ کا سامان اور مجمع ہورہا ہے کچہہ آپکو بہی اس بات کا فکر ہے فرمایا ہمکو کیا فکر ہوتا جو کچہہ ہمسے کوئی دریافت کریگا جو خدا تعالی کہلاویگا کہدینگے اور جو بات کہ معلوم اور مفہوم نہین ہے اوسکا فکر لا حاصل ہے یہہ کہکر اور چادر تانکر لیٹ رہے جب خانقاہ پر مجمع کثیر ہوا تبک آپنے فرمایا کہ باہم رہنے ملنے کا لطف یہہ ہے کہ یا تو آپ دوسرے کو فیض فائدہ پہونچاوے

یا دوسرے سے فیض حاصل کرے سجادہ نشین بنے باعث رشک اور حسد کے اسکا جواب کچھہ نہ دیا مگر بہ نظر امتحان سوال کیا کہ مشایخ جو کہا کرتے ہین کہ فلان طالب نے کام تمام کیا اسکا کیا مطلب ہے آپنے فرمایا لطیفہ انسانی نے جو لاہوت سے ناسوت تک تنزل کیا ہے ہزارون حجابات نورانی اور ظلمانی جو اوسپر عاید ہوئے ہین وہ مٹ جائین اور انکے عاید ہونے ہین حکمت الہی کا یہہ منشا ہے کہ حجابات سے انسان کو ایسا نسیان اور غفلت حاصل ہو کہ وہ اپنے اصلی مقام اور رتبہ کو بہول کر ظلمت آباد بدن مین وقت مقررہ تک قرار پکڑے جسوقت بندگان خدا مین سے کسیکو توفیق الہی رفیق ہو پہر نزول سے عروج کرکے اور حجابات نورانی و ظلمانی کو طے کرکے اپنی حقیقت اصلی کو پہونچ جاوے اسکو سیر باللہ کہتے ہین اور یہہ ہی ابتدائے سیر اصلان ہے اور جب نطفہ انسانی قطرہ صفت دریا مین ملگیا تو پہر اوسکی سیر اور قرب کا کچھہ نہایت نہین ہے اس عروج کا نام کام تمام ہوتا ہے حضرت مولانا جامی علیہ الرحمت فرماتے ہین اشعار

| | |
|---|---|
| گر ترا ذوق آن شود جامی | کہ رہے ہیچو میوہ از خامی |
| شیوۂ نارسیدگان بگذار | رہ و رسم رسیدگان بردار |
| تا زخامی خویش و ہیچ کسے | بمقام رسیدگی برسے |
| سوی پاکان توجہی می کن | بہ تکلف تشبہی مے کن |
| ہر کہ در زے پاک کیشانست | بحدیث نبی از ایشان است |
| با تو گویم کہ زی ایشان چیست | گر توانی بزی ایشان زیست |
| اتباع شریعت نبوی | اقتدای طریق مصطفوی |
| تن بعادات او در آوردن | دل باخلاق او بپروردن |
| گردن سر بوحدت مطلق | در شہود خدائے مستغرق |
| اگر اینہا نہ حد خود دانی | جہد کن آنقدر کہ بتوانی |

ع موی سر چند انکہ افزون ور دسر افزون شود * دنیا مین جسقدر تعلقات اور خواہشات با

ہوتے ہین اسیقدر رنج و زحمت زیادہ ہوتا ہے اور جسیقدر علایق عوایق خواہشات مرادات کم ہوں اوسیقدر تکلیف اور دقت کم ہوتی ہے شعر

| | |
|---|---|
| زیر بار اندور خت انکہ تعلق دارند | ای خوشا سرو کہ از بند غم آزاد آمد |

شیخ سعدی علیہ الرحمت فرماتے ہین اشعار

| | |
|---|---|
| تعلق حجاب است وبی حاصلی | چو پیوندہا بگسلی واصلی |
| بالتعلق سجدہ در درگاہ حق مقبول نیست | از دو عالم دست شستن اینچہ طہارت وصلوات |

اور رفع ہونا خواہشات کا دل سے ہے اگر ظاہر مین تعلقات ظاہری نہین اور باطن مین دل خواہشات سی پر رہے گو کسیقدر رفع تکلیفات ظاہری کی یہہ صورت ہے مگر بے چینی اور بے آرامی دلکی موقوف نہین ہوتی دوستان خدا تعالی رات دن اسی واسطہ جد و جہد کرتے ہین اور اپنے تن و من کو مارتے ہین کہ سواے خدا تعالی کے اورکسیکی طلب و خواہش نرہے کیونکہ آرام دنیا مین ہے تو خدا تعالی کی یاد بود مین ہے یا دوستان خدا تعالی کی محبت اور ملاقات مین ہے ورنہ اسکے سوا اورکسی حالت مین نہین ہے

| | | |
|---|---|---|
| سر پر مرپر ناگ پورتینون پوروں سکہنا ہ<br>نا سکہہ گہوڑے پالکی نا سکہہ چہتر کی چہانو<br>نامرادی را کنی گر توشۂ | شعر | کیا سکہہ ہر کے بہگت مین کیا سکہہ سنتون ماہنہ<br>کیا سکہہ ہر کے بہگت مین کیا سکہہ سنتون ماہنہ<br>فارغ آئی از غم و اندیشۂ |

نقل ایک روز فرمایا ایک بزرگ بے تعلقانہ آزادانہ بے غم بے فکر زندگی بسر کرتے تہے حتی کہ پارچہ ستر پوشی بہی نہین رکہتے تہے بعض دنیا دار عوام الناس جو اونکی خدمت مین آتے جاتے تہے اگر روز اونہین سے ایک نے اپنے خیالات دنیا دار کیے موافق یہہ بات کہی کہ آپ ننگے کیون بیٹہے رہتے ہین دو انگشت کی ایک کوپین میں آپکو لاے دیتا ہون آپ اوسکو باندہ لیجیے جب تک عوام الناس کی صحبت کا کچہہ اثر اونکے دل مین نہوا تب تک تو آرام سے زندگی بسر کرتے رہے جب اونکی صحبت نے اثر کیا اونکا کہنا مان لیا +

ہیچ صحبت مباد با عامت — کرچہ خود محقق کنند نا مت
صحبت عامہ در بہشت آباد — مرگ باشد کہ مرگ عامی باد

رباعی

خواہی کہ شوی شاد نگردی غمگین — از خلق کنارہ گیر و تنہا بہ نشین
آسودگی ہر دو جہان است ہمین — یک حرف ز من شنو درحت بگزین

کو بین باندہ لی اتفاقاً رات کو غسل کی حاجت ہوئی چوہون کی کثرت تہی چوہا جو کوئی آیا تو کوپین کو کاٹ گیا اور اونکے خصیون مین بہی دانت لگا گیا جب یہہ حال دنیادار کو معلوم ہوا تو اوسنے کہا کہ مین ایک بلی آپکو لائے دیتا ہون آپ اوسکو پال لیئے وہ چوہونکو کہا جاویگی اور اوسکی خورد نوش کا فکر نفرمائیے وہ میرے ذمہ ہے پہر شاہ صاحب نے بلی پالی چندروز تو اوسنے بلی کو کہلایا پلایا پہر خاموش ہو رہا

اشعار

مہر جاہل چو مہر گردان است — مہر کز عقل خواست مہر آنست
یار ہم کس است بسیاری — لیک ہم درد کم بود یاری
مہر ابلہ مہر خرس آمد یقین — کین او مہر است مہرا وست کین
عہد او سست است ویران و ضعیف — گفت او زفت و وفائی او نحیف

جب بلی بہوکی مرنے لگی تب کسی دنیادار نے کہا کہ مین آپکو بکری لادونگا آپ اوسکو پال لیئے اور چارہ وغیرہ بہی مین روز لادیا کرونگا اوسکا دودہہ بلی کو پلایا کیجیے کچہہ آپ نوش فرمائیگا پہر شاہ صاحب نے بکری پالی دو چار روز چارہ لایا پہر جواب دیدیا

رباعی

اعتبار وعدہ ہای مردم دنیا غلط — ہان غلط آری غلط امشب غلط فردا غلط
نسخۂ بے تابی دیوان عمری ما مپرس — خط غلط معنی غلط انشا غلط املا غلط

جب بکری بہوکی مرنے لگی تب ناچار شاہ صاحب اوسکو جنگل مین چرانے لگے اور ایک دن چارہ کے واسطے درخت پر چڑہے اور گر گئے ہاتہہ ٹوٹ گیا غم مداری بز بخر والا معاملہ ہوگیا جب دل مین سوچے اور سمجہے کہ ایک کوپین کے باندہنے سے یہانتک نوبت پہنچی لوگ پوچہنے کو آئے تب اوسکو کہول کر پہینک دیا رباعی

| | |
|---|---|
| زخار زار تعلق کشیدہ دامان باش | بہر چہ می کشدت دل ازان گریزان باش |
| قد نہال خم از بار منت ثمر ست | ثمر قبول مکن سرواین گلستان باش |

دنیا داروں کی صحبت کو اپنے اوپر غالب آنے دینا خام کار ونکا کام ہے رباعی

| | |
|---|---|
| از مردم دنیا بخدا گیر کنار | تا دل بکشد عروس راحت بکنار |
| سر رشتہ اختلاط از دست مدہ | سرمایہ آرام و فراغت بکف آر |

ایک روز ایک دنیا دار نے حضرت کی خدمت مین کہا کہ مین نے آپکی واسطے جال پہیلا رکہا ہی جسوقت آپ تشریف لاوینگے آپکو پہانس لونگا آپ نے فرمایا جو ڈہونڈ ہتے ہین وہ جال مین نہین پہنستی شیطان کو ہر شخص بدنام کرتاہے اور اوسپر لاحول پڑہتا ہے مگر اپنے اوپر لاحول پڑہنے والا کوئی نظر نہین آتا ع دیدہ ام لاحول خوان دیوی ہزار نقل ایکروز فرمایا ایام غدر مین ایک شخص نے ہمسے کہا کہ مین آیۃ کریمہ انگریزون کے واسطے پڑہنا چاہتا ہون آپنے فرمایا کہ انگریز ہزارون کوس کے فاصلے سے اس ملک مین آکر جو سلطنت اور حکم رانی کر رہے ہین یہہ خدا داد نعمت ہے جب خدا تعالی نے انکو ہندوستان پر قابض اور متسلط کیا ہے تو خلاف مرضی الہی دعا مانگنا اچہا نہین اگر خلاف مشیت ایزدی دعا مانگوگے تمہارے ہی حق مین مضر ہوگا اگر یہہ سلطنت میری یا تمہاری یا کسیکی دی ہوئی ہوتی تو یہہ دعا مانگنے کا کچہہ اثر ہوتا جب اونکا قایم رکہنا منظور ہے تو مرضی الہی پر شاکر رہکر خاموش ہوا اور کچہہ چون و چرا مت کرو شعر

| | |
|---|---|
| خدا ہر چہ خواہد گنہ بندہ باش | رعنا پیش گیر و سر افگندہ باش |

اوسنے نمانا اور آیۃ کریمہ کو پڑہنا شروع کر دیا شروع کرتے ہی ایسا بخار شدت کا چڑہا کہ کچہہ ہوش نرہا اور پڑہنا بہول گیا شعر

| | |
|---|---|
| خلاف رای سلطان رای جستن | بخون خویش باشد دست شستن |

ایکروز ایک شخص نے کسی حاکم کے ظلم و ستم کا حال خدمت مین عرض کیا آپنے فرمایا دو شخص باہم ہم سفر تہے ایک تو یہہ کہتا تہا کہ اگر خدا تعالی مجہکو کسی جگہہ کا بادشاہ کردے تو مین عدل اور

انصاف سے رعایا کو خورم و شاد رکھوں اور ملک کو آباد کروں اور دوسرا کہتا تھا کہ اگر مین کہین کا بادشاہ ہوجاؤن تو رعایا پر خوب سختی اور ظلم کروں اور تمام ملک کو ویران کردوں خدا کی قدرت جسکا ارادہ بہت ظلم کرنیکا تھا وہ ایک جگہہ کا بادشاہ ہوگیا جب اوسکا دوست بحالت بادشاہی آیا اور اوسنے اوسکے ظلم و ستم کا حال دیکھا اور سنا تو اوسکو سمجھانے لگا کہ تو کیوں ایسا ظلم کرتا ہے تب اوسنے کہا کہ کیا تو میرے اقوال و ارادونکو بھول گیا اگر خدا کو اس کا عدل اور انصاف سے آباد رکھنا ہوتا تو تجکو بادشاہ کرتا

| چو خواہد کہ ویران کند عالمی | نہد ملک در پنجۂ ظالمی |
|---|---|

میرے ارادونکا خود علم تھا مجھے خدا پاک نے بادشاہ بنایا ہے ظاہر ہے کہ جو کچھہ ہوا اور ہو رہا ہے سب اونکی مرضی سے ہوتا ہے جب خدا تعالی کسیکو صاحب اقبال کرتا ہے ہر طرح اوسکا مدد و معاون اور حافظ رہتا ہے اور بغیر مرضی خدا تعالی کے کوئی انسان یا حیوان یا جن یا آسیب اوسکو کچھہ آسیب نہیں پہونچا سکتا ہے

| بر تو کس نیست آمر و ناہی | ہمہ کن مے کنی کہ میخواہی |
|---|---|
| نہ خطای ترا خطا مانع | نہ بلاے ترا ولا دافع |

نقل اللہ بخش جو مریدان حضرت بندگی شیخ داؤد رحمت اللہ علیہ سے ہے مغضوب ہوگیا ہے بہت مشہور ہے اور جابجا عورتوں پر آتا ہے ایک روز ایک عورت کریہہ منظر پر آیا اور حضرت قبلہ وہاں تشریف لیگئے اور پوچھا کہ تم ایسی بدصورت عورت پر آئے ہو اگر پر اونکی عورات جو زیادہ شکیلہ و جمیلہ ہیں اونکے سر پر کیوں نہیں جاتے اوسنے جواب دیا کہ وہ صاحب اقبال ہیں سلسے اونپر میں نہیں جا سکتا آپنے فرمایا ہمارے سر پر آجاؤ کہا آپ مقبول بارگاہ الہی ہیں اور میں مغضوب ہوں آپکے سر پر نہیں آسکتا جو مغضوب ہوتا ہے اوسکے سر پر آتا ہوں یہہ اقبال کی خوبی ہے کہ آسیب وغیرہ بھی صاحب اقبال کا کچھہ نہیں کر سکتے اور فقرا بھی صاحب اقبال کے معاون ہوجاتے ہیں اور اونکو آزار نہیں پہونچا سکتے کیونکہ جدھر رب ودھر سب مشہور ہے نقل

غدر ۱۸۵۷ء کی زمانہ مین ایک مجذوب ایک گانون مین رہتے تہے ایک دن گانو کے زمیندار نے اونسے کہا کہ میری بہینسین چرالاؤ چونکہ مجذوب صاحب کو اونکا چرانا منظور نہ تہا اور زمیندار کا کہنا ناگوار تہا جملہ بہینسین زمیندار کی مرگئین اوسی عرصہ مین ایک انگریز بعد فتح دہلی کے گانو مین واسطے دار و گیر مفسدان کے گیا مجذوب خوف کے مارے نیشکر کے کہیت مین جاچہپا حضرت قبلہ وکعبہ نے جب یہہ حال سنا تو فرمایا کہ زمیندار کی بہینسین مارنے کو تہے انگریز اونکا کچہہ نہ کرسکے رباعی

| ہر نیک و بدی کہ ہست در دست خدا | این معنے ہیدا وہان در ہمہ جاست |
|---|---|
| با ور نکنی اگر در ینجا بنگر | این ضعف من و قوت شیطان کجاست |

نقل ایک دفعہ امساک باران ہوا اور زراعت کی خرابی کے آثار عیان ہونے لگے چند آدمیون نے حضرت کی خدمت مین عرض کیا کہ بارش باران رحمت الٰہی کے واسطے دعا فرمائیے حضرت نے فرمایا کہ میان انہین کی زمین اور آسمان اور اونہین کی مخلوق اور باران اور اونسے زیادہ مخلوق کے اوپر کوئی مہربان او شفقت فرمانیوالا نہین ہے جسوقت اونکی مرضی ہوگی آپ ہی برسادینگے ؎ جہاندار داند جہان داشتن ۔ یکے کشتن و دیگری کاشتن ۔ اور جیسے بارش کا ہونا سودمند ہوتا ہے ویسا ہی بعض اوقات اسکا نہونا بہی سودمند ہوتا ہے گو مخلوق کو اوسکا علم نہین ہوتا نقل ایکروز فرمایا ایک دفعہ بارش کی زیادہ کشش ہوئی اور قحط سالی کے آثار پیدا ہوگئے ایکروز آسمان پر کچہہ محیط نظر آیا تو ایک مجذوب بڑ مین فرشتون کو گالیان دیکر کہنے لگا کہ خبردار ایک قطرہ پانی کا زمین پر گرنے نپاوے ایک شخص نے اونکی خدمت مین عرض کی کہ حضرت مخلوق خدا تو بوجہ گرانی غلہ کے تباہ ہورہی ہے اور آپ بارش کا ہونا نہین چاہتے بزرگ نے جواب دیا کہ تو اس راز سے آگاہ نہین ہے بارش کا نہونا ہی خلقت کے حق مین اچہا ہے اگر بارش ہوگی تو تمام خلقت مرجائیگی اور تمام ملک مین وبا پہیل جائیگی ایضًا نقل ایک روز فرمایا حضرت بایزید علیہ الرحمت کے زمانہ مین ایک دفعہ قحط سالی ہوئی اور خلقت تباہ اور خراب ہونے لگی حضرت کو مخلوق کا حال دیکہکر رحم آیا اور دو دیگ طعام کی ایک مسلمانون کے اور دوسری

اور لوگون کے واسطے چڑہوادی اور صلای عام دیدیا کہ جسکا دل چاہے وہ کہانا کہا جائے سیکڑون
ہزارون آدمیون کو کہانا کہلاتے تہے مگر دیگ کہانے سے پر رہتی تہین آخر مین چار روز کے بعد اشارت
ہوئی کہ بایزید فقیری تو تمنے چہوڑدی اب رزاقی مین دخل دینے لگے اوسی وقت بایزید علیہ الرحمۃ
نے توبہ کی اور دیگ بند کردین غرض خدا تعالی کی باتین خالی حکمت سے نہین ۞ **نقل** بہرام شاہ
نامی آپ کے خادم نے ایک شخص سے کہ اوسکے بیٹا نہین تہا ایکروز کہدیا کہ خدا تعالی تجہے بیٹا دیگا
خدا کی قدرت اوسکے بیٹا پیدا ہوگیا جب حضرت کی خدمت مین حاضر ہوا فرمایا کہ بیٹا اور بیٹی دینا خدا تعالی
کا کام ہے یہہ بندہ کا کام نہین ہے بندہ کو بندگی زیبا ہے ؎ بندگی نبود بجز افگندگی ٭ رست نا ید خواجگی با بندگی ٭
ایک دفعہ خدا نے بات رکہہ لی خبردار آیندہ پہر ایسا کام نکرنا خدائی کا کام خدا ہی کو روا ہے اونہین کو کرنے دو
۔ چونکہ عورات مستورات مین سے اکثر مستورات راہ فقر مین بڑی بڑی کاملہ اور عارفہ اور واصلہ ہوئی
ہین اسلئے حضرت بعض مستورات کے فضل و کمال کی تعریف فرمایا کرتے تہے اور فرماتے تہے کہ گو
بظاہر جامہ نکا نساء کا تہا مگر باطن مین مرد تہین حضرت عطار صاحب نے بی بی رابعہ بصری قدس
سرہ کو تذکرۃ الاولیا مین بزمرہ مردان تحریر فرمایا ہے حضرت بہی انکی نسبت یون فرماتے تہے کہ انکو
مشغولی حق مین بڑا کمال تہا جب یہہ پیدا ہوئین انکے والد انکو حضرت فضیل عیاض رحمت اللہ علیہ
کی خدمت مین لیگئے عرض کیا کہ آپنے تو فرمایا تہا کہ لڑکا پیدا ہوگا اور یہہ لڑکی پیدا ہوئی حضرت فضیل
عیاض علیہ الرحمت نے فرمایا کہ لڑکی مت سمجہو یہہ تاج الابدال ہونگی اور حضرت بی بی فاطمہ نیشاپوری
قدس سرہا پر سکر کا غلبہ تہا اب چند نقول بعض مستورات کی جو وقتًا فوقتًا زبان مبارک سے سنی گئین
لکہتا ہون **نقل** ایک دفعہ حضرت بی بی رابعہ بصری ایک خر پر بار اپنا لادکر حج کو چلین جب جنگل
مین پہونچین گدہا مر گیا قافلہ والون نے کہا کہ تمہارا اسباب ہم اوٹہا لین آپنے فرمایا کہ تم اپنا
کام کرو مین تمہارے بہروسہ اور توکل پر نہین آئی ہون مین خدا تعالی کے توکل پر آئی ہون
پس قافلہ والے چلدے اور یہہ تنہا رہ گئین ہاتہہ اوٹہا کر جناب باری مین عرض کی اور دعا مانگی کہ
خدایا بادشاہا عورت غریبہ عاجزہ کے ساتہہ ایسا کرتے ہین کہ اول تو مجہے اپنے گہر کی طرف بولایا

اور پہر میرے گدہے کو مار دیا اور جنگل میں مجھے تنہا چھوڑ دیا۔ ہنوز مناجات ختم ہوئی تہی کہ خر زندہ ہو گیا اور بی بی رابعہ نے اپنا بار اُسپر لادیا اور روانہ ہوئیں اور مکہ معظمہ کو پہونچ گئیں **نقل** جب حضرت ابراہیم ادہم ہر قدم پر دو رکعت نماز پڑہتے ہوے چودہ سال کے عرصہ میں بیت اللہ میں پہونچے تو بیت اللہ کو وہان نہ دیکہا انکے دل میں خیال آیا کہ کیا ہماری آنکہہ میں کچہہ خلل ہو گیا ہے جو بیت اللہ ہمکو نظر نہیں آتا ہے ہاتف غیب نے آواز دی کہ تمہاری آنکہہ میں کچہہ خلل نہیں آیا ہے بیت اللہ ایک ضعیفہ کے استقبال کو گیا ہے اسی عرصہ میں حضرت ابراہیم ادہم نے دیکہا کہ رابعہ بصریؒ آتی ہیں اور بیت اللہ اپنی جگہہ آگیا حضرت ابراہیم ادہم نے بی بی رابعہ سے کہا کہ یہہ کیا شور تمنے جہان میں ڈال رکہا ہے انہون نے جواب دیا کہ شور تو تمنے ڈالا ہے کہ جو چودہ برس کے عرصہ میں ہر قدم پر نماز پڑہتے ہوے یہانتک پہونچے ہو تمہاری طاعت کا شہرہ ہو رہا ہے تمنے جنگل کو نماز میں قطع کیا ہے اور میں نیاز میں طے کر کے آئی ہون ... ... ... ... رباعی ... ... ... ...

| | |
|---|---|
| نیست اکسیرے بعالم بہتر از افتادگی | قطرۂ نا چیز گردد گوہر از افتادگی |
| رتبۂ افتادگی این بس کہ شاہان جا دہند | سایۂ بال ہما را بر سر افتادگی |

اور جب تم یہان پہونچے تو خانہ کعبہ یہان تمنے نہ دیکہا اور میرے استقبال کو آیا جب بیت اللہ استقبال کو آیا تو بی بی رابعہ بصریؒ نے فرمایا کہ مجہی رب البیت چاہئے بیت اللہ کیا کام ہے ؎

| | |
|---|---|
| حاجی عبث بطوف حرم سعی میکنی | با یدشدن بصاحب این خانہ آشنا |

**نقل** ایک روز ظریفان بصرہ بی بی رابعہ کی خدمت میں آئے اور کہا کہ اے رابعہ مردونکو تین مرتبہ حاصل ہیں جو عورتون کو حاصل نہیں ہیں۔ اول یہہ کہ مرد کامل العقل ہوتے ہیں اور عورتین ناقص العقل ہیں چنانچہ گواہی دو زن کی برابر گواہی ایک مرد کے ہے دوسرے زنان ناقص الدین ہیں اور ہر ماہ میں چند روز بے نماز رہتی ہیں تیسرے یہہ کہ کسی عورت کو مرتبہ پیغمبری کا نہیں ہوا بی بی رابعہ نے کہا کہ تم راست کہتے ہو مگر عورتونکو تین فضیلت ہیں جو

مردونکو نہین ہین اول یہہ کہ عورتون مین کوئی مخنث نہین ہوا یہہ عیب خاصہ مردونکا ہے دوسرے یہہ کہ عورتون مین سے کسی نے دعوی خدائی کا نہین کیا ہے یہہ حرکات بے ادبی مردون سے سرزد ہوئی ہے تیسرے یہہ کہ انبیا اور اولیا اور صدیق اور شہدا عورتون کے شکم سے ہوتے ہین اور پیدا ہونے کے بعد انہین کی آغوش مین پرورش پاتے ہین ؀ **نقل** ایک دفعہ ایک بزرگ بارادہ نکاح بی بی رابعہ کی خدمت مین آئے فرمایا کہ یہہ بات مشہور ہے طالب دنیا مخنث ہوتا ہے اور طالب عقبے مونث اور طالب مولی مذکر اگر تم طالب دنیا ہو تو تم مخنث اور مین مونث ہون مخنث سے نکاح جایز نہین ہے اور اگر تم طالب عقبے ہو تو تم بہی مونث اور مین بہی مونث عورت کا نکاح عورت سے نہین ہوسکتا اور تم اگر طالب حق ہو تو تم بہی مذکر مین بہی مذکر کیونکہ مین بہی طالب خدا ہون مذکر کا مذکر سے نکاح ناجایز ہے یہہ جواب سنکر چلے گئے **نقل** حضرت بایزید بسطامی قدس سرہ بی بی نیشاپوری کی تعریف فرمایا کرتے تہے اور فرمایا کرتے تہے کہ مدت العمر مین ایک مرد اور ایک زن یعنی بی بی فاطمہ نیشاپوری کو دیکہا ہے حضرت ذوالنون مصری سے کسی نے پوچہا تہا کہ اس گروہ مین سے کسکو آپنے بزرگ دیکہا ہے تو فرماتے تہے آپ نے فرمایا کہ فاطمہ نیشاپوری کو اور فاطمہ نیشاپوری معانی قرآن کے بہت عمدہ فرماتی تہین **نقل** بی بی قرسم والدہ ماجدہ حضرت باوا شیخ فریدالدین گنج شکر کی بڑی کاملہ اور عارفہ تہین جب باوا صاحب ہانسی سے اجودہن مین تشریف لیگئے اور شیخ نجیب الدین متوکل والدہ صاحبہ کے لانیکے واسطے ہانسی کو روانہ فرمایا اور شیخ نجیب الدین اونکو ہمراہ لیکر چلے اثنا راہ مین ضعیفہ کو بیابان مین پانی کی ضرورت ہوئی شیخ والدہ کو ایک درخت کے تلے بٹہاکر پانی لینے گئے جب واپس آئے تو والدہ کو موجود نہ پایا ہرچند جستجو کی مگر پتا نہ لگا ناچار ہوکر باوا صاحب کی خدمت مین یہہ حال بیان کیا باوا صاحب نے فرمایا کہ طعام ہای صدقہ فقیرونکو تقسیم کردو بعد ایک مدت کے شیخ نجیب الدین متوکل کا اتفاقاً اُسی جنگل مین گذر ہوا جب اوس درخت کے نیچے آئے تو یہہ خیال آیا کہ اس جنگل مین پہر تلاش کرون شاید والدہ صاحبہ کا یا اونکے استخوان کا پتا لگ جاے ایک جگہہ چند استخوان آدمی کے ملے اونکو دیکہکر دل مین خیال آیا

اور کسی شیر نے والدہ کو ہلاک کر ڈالا ہو پس ان استخوان کو جمع کر کے اور ایک خریطہ مین ڈالکر باوا صاحب
کی خدمت مین لیگئے جب باوا صاحب نے فرمایا کہ خریطہ کو کہولوا وسکو جو کہولکر دیکہا تو کوئی
استخوان برآمد نہوئی سب متحیر ہوگئے نقل ایکدن رزق و روزی اور مقسوم کا حضرت کی خدمت
مین ذکر ہو رہا تہا کہ جو کچہہ خدا تعالی نے انسان کے واسطے رزق مقرر کردیا ہے اوسمین
کچہہ کمی و بیشی نہین ہو سکتی ہے شعر

| گر زمین را باسمان دوزی | ندہندت زیادہ از روزی |
|---|---|

اور جو کچہہ مقسوم مین ہے وہ بہرحال پہونچتا ہے خواہ رنج سے خواہ راحت سے کسی شخص نے
اوسی جلسہ مین یہہ شعر پڑہا شعر

| الخبز نصیب است بتو میرسد | ور نستانی بستم میرسد |
|---|---|

اسپر حضرت قبلہ نے فرمایا کہ ہمکو ایک نقل یاد آئی ہے کہ کسی شخص نے یہی شعر ایک بزرگ
کے سامنے جو پڑہا تو اونکو اسکے مضمون پر یقین نہ آیا اور یہہ کہا کہ جب تک مین بذات
خود امتحان نکر لونگا مجہے یقین نہین آنے کا اور امتحان کے ارادہ سے ایک پہاڑ کے غار
مین جا بیٹہے پہاڑ مین ایک بزرگ کا مزار تہا اور اکثر چور اوس مزار پر آمد و رفت رکہتے
تہے حصول مدعا کے واسطے اونکی منت مانا کرتے تہے اور وہین بیٹہہ کر چوری کا مشورہ کیا
کرتے تہے ایک چور نے یہہ منت مانی ہی کہ چوری مین اگر مجہے زیادہ مال ہاتہہ آیا تو مین کہانا
پکاکر مزار پر چڑہاؤنگا خدا تعالی کی قدرت سے چور کو مال حسب مراد دلی ہاتہہ آیا کئی قسم
کا کہانا پکوا کر مزار پر رکہکر چلا آیا اوسکے چلے آنے کے بعد چند چور وہان پہونچے اور اوس
کہانے کو وہان دیکہکر حیران ہوے کہ یہہ کہانا اس ویرانہ مین کہان سے آیا عجب نہین ہے کہ
کسی ہمارے دشمن نے ہماری ہلاکت کے واسطے اسمین زہر ملاکر رکہدیا ہو کہ جسوقت وہ کہانا کہانیکو
بلا دقت ہم جا بیٹہینگے تلاش کرنا چاہئے کوئی آدمی ضرور یہان ہوگا تلاش کرتے کرتے غار مین
وہی شخص جو جاکر چہپا تہا ملگیا اونکو اوسکے دیکہتے ہی یقین آگیا کہ اسنے یہہ طعام زہر آلودہ ہمارے

واسطے رکھا ہے اور آپ چھپکر بیٹھہ رہا ہے پہلے اسکو کہلانا چاہئے اوسکے پاس کھانا لیگئے کر
اسکو کہاؤ اوسنے انکار کیا تب سب نے جمع ہوکر اوسکے ہاتھہ باندھکر زبردستی اوسکو کہلایا
اوسوقت مضمون شعر پر اوسکو یقین آیا **نقل** ایک روز ایک شخص نے حضرت قبلہ وکعبہ سے
سوال کیا کہ نبوت اور ولایت مین کیا فرق ہے فرمایا کہ نبوت مثل طلائے معدنی کے ہے طلائے
کانی کا یہہ خاصہ ہے کہ جسقدر اوسکو گلاؤ تپاؤ اوسکی رنگت اور صورت مین کچھہ فرق نہین آتا جیسا طلا
کان سے برآمد ہوتا ہے اوسی ہیئت پر قائم رہتا ہے اور ولایت مثل طلائے اکسیری کے ہے
جو طلا اکسیر سے بنتا ہے وہ دو قسم کا ہوتا ہے اول قسم کا طلا وہ ہوتا ہے کہ جو اکسیر اعظم سے
بنا ہوا و جو طلا اکسیر اعظم سے بنتا ہے وہ نہایت عمدہ اور جمیع صفات طلائی سے موصوف ہوتا ہے
اور رنگ اوسکا ایسا پختہ ہوتا ہے کہ اگر صدہا دفعہ گلاوین اور تپاوین اور تاؤ دین پھر بھی اوسکی رنگت
مین فرق نہین آتا بلکہ زیادہ و گداز کرنے سے قیمت اوسکی اور زیادہ ہوجاتی ہے اور خوش
رنگ اور ملایم ہوجاتا ہے اور دوم قسم کا طلا اکسیری جو اکسیر کامل سے نہین بنا اکسیر ناقص کا
بنا ہوا ہوتا ہے جسوقت اوسکو دو چار دفعہ گلاوین یا زیادہ مرتبہ گلاتے ہین رنگت اوسکا یا تو
پھیکا پڑجاتا ہے یا بالکل زایل ہوجاتا ہے **نقل** ایکروز فرمایا دو پٹھان حقیقی بھائی نواب آصف الدولہ
کے یہاں نوکر تھے ایکبار کسی تعلقہ دار سے روپیہ کے وصول کرنے کی نسبت لڑائی ہوئی وہ
دونون زخمی ہوئے تاب و طاقت حس و حرکت کی نرہی میدان جنگ مین بیہوش ہوکے پیاسے پڑے
ہوئے تھے آدہی رات کو ایک برہمن گلے مین زنار پیشانی پر ٹیکا لگائے ہوئے معہ دس پندرہ آدمیون
جنکے پاس پانی کے گھڑے بھرے ہوئے تھے زخمیون کو پانی پلاتا ہوا ایک بھائی کے پاس آیا اور
کہا کہ پانی پیلو اوسنے پانی پینے سے انکار کیا اور کہا کہ مین نے کبھی ہندو کے ہاتھہ کا پانی نہین
پیا ہے دوبارہ پھر اوسنے آکر کہا کہ خانصاحب تمکو پیاس لگ رہی ہے پیلو اور مین تمہارے
بھائی کو پلا آیا ہون اور تمہاری ابھی زندگی زیادہ ہے جب یہہ بات خانصاحب نے سنی تو
پوچھا کہ آپ کون ہین فرمایا کہ مین خضر ہون اور یہہ لوگ سب ابدال ہین پھر پوچھا کہ آپنے مجھہ

ہندوانہ وضع کیون بنائی ہے خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ اس میدان جنگ مین بہ نسبت مسلمانون کے ہندو بہت مجروح ہین اور ہمکو حکم خدا پانی پلانے کا ہے اگر ہم یہہ وضع نہ بناتے اور مسلمانکی وضع مین پانی پلانے کو آتے تو کوئی ہندو ہمارے ہاتہہ سے پانی نہ پیتا جیسے تمنے ہمکو برہمن جانکر پانی پینے سے انکار کیا تہسے زیادہ ہندو انکار کرتے خانصاحب نے پانی پہلیا اور خضر سے ملاقات دوبارہ کا وعدہ کرالیا مگر خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ جب ہم ملنے کو آوینگے تم ہرگز نہ پہچانوگے آخر خانصاحب جلیل القدر عہدہ پر مامور ہوگئے اور امیر بن گئے بعد چندے ایکدن خضر بنظر ایفاے وعدہ ایک وضع سپاہی خستہ اور شکستہ حال کی بناکر خانصاحب کے پاس آئے اور تہوڑی دیر بیٹہکر اور یہہ کہکر کہ ہمنے جو وعدہ ملاقات کا کیا تہا وفا کردیا چلدئے اوسوقت خانصاحب کو کچہہ معلوم ہوا کہ یہہ کون ہین بعد چلے جانے کے یاد آیا کہ خضر علیہ السلام نے ملاقات کا وعدہ کیا تہا اور یہہ وہ تہے پہر اونکو تلاش کیا کچہہ پتا نہ لگا ؎

هر نیک و بدی که در جهان میگذرد خود می کند و بہانه بر عام نهاد

جب خدا تعالی کو خضر علیہ السلام کے ذریعہ سے کسیکو فائدہ دین یا دنیا کا پہونچانا منظور ہوتا ہے حکما خضر کو آپ وسکے پاس بہیجتا ہے اور خضر حکم حق کی فوراً تعمیل کرتے ہین اور بلا خواہش اور بلا طلب خود بخود خضر اوسکے پاس بار بار جاتے ہین اور ملتے ہین اصل ملنا خضر علیہ السلام کا یہی ہے طالب کو چاہئے کہ اوس سے لو لگائے رہے سواے خدا تعالی کے اور کسیکی تمنا دل مین نرکہے خدا مہربان ہے تو کل مہربان ہوجاتے ہین **نقل** ایکروز فرمایا خضر علیہ السلام کا نام۔ ملکان۔ بن۔ سیان بن طبان۔ بن سمعان۔ بن سام۔ بن نوح علیہ السلام ہے اور کنیت انکی ابوالعباس ہے اور زمین فارس مین ایک موضع شیراز سے دو فرسخ ہے وہان آپ پیدا ہوے تہے اور قبل نازل ہونے وحی کے اور نیز بعد ظہور نبوت کے جناب رسالت پناہ محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت مین رہتے تہے۔ اکثر بیمار ہوتے ہین علاج کرتے ہین ایک دفعہ مدینہ منورہ مین شتربانون مین لڑائی ہوئی خضر علیہ السلام بہی وہان ہین تہے ایک تیر انکے سر پر لگا اور زخم

ہوگیا تین ماہ تک تخلیت رہی بعد اوسکے آرام ہوا او جناب سائینا آپکے زمانہ سے پہلے پانسو
برس کے بعد نئی دانت پیدا ہوئے تھے جبکہ دانت ٹوٹ گئے اور بعد آپ کا آیا تو ایک سو بیس برس
کے بعد نئی دانت نکلنے لگا اور بہت سے زن و فرزند خضر علیہ السلام کے ہوئے ہین مگر زن
و فرزند انکو پہچانتے نہ تھے کہ یہ خضر علیہ السلام ہین جو وقت نکاح کے اپنا نام مغربی قاضی کو بتلا
دیتے تھے اب نکاح کرنا چھوڑ دیا ہے بسا خلیق اور جوان مرد و شفیق ہین اور عمدہ عمدہ کپڑے
اور زر نقد مخلوق خدا تعالی کو بکثرت عطا فرماتے ہین اور ازروے کرامت کے کیمیا جانتے ہین
اور تمام خزانہ ہاے روے زمین کی انکو خبر ہے اور بحکم سرکار الہی سے ارباب حاجت کو دیتے
ہین اپنے یا اپنے دسون اصحاب کے صرف مین نہین لاتے ہین سماع دوست ہین کہ فقیر
تواجد کرتے ہین اور مجلس سماع اس حال مین بحکم حق تشریف لاتے ہین اور وہ سب مصاحب
انکے ساتھ رہتے ہین اور اکثر مصاحب انکے اقطاب اور ابدال مین سے ہوتے ہین فائدہ ظاہر
اور باطنی اسنے اکثر بزرگونکو ہوا ہے اور ہوتا ہے بزرگان اہل خدمات اسنے تعلق رکھتے ہین
اور الیاس پسر سام بن نوح حضرت خضر علیہ السلام کے واسطے کے جد کے بھائی ہین اور خضر
اور قطب ابدال اور اصحاب انکی حضرت الیاس کا ایسا ادب کرتے ہین جیسا شاگرد استاد
کا کرتا ہے اور الیاس دراز قامت سر بزرگ کم گوئی اور باوقار با تمکین اور با ہیبت ہین اور اکثر
مراقب رہتے ہین و صاحب معارف اور کرامات ہین اور خضر اور الیاس دعوت مخلوق کی
دین مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم مین کرتے ہین اور دونو تابع شریعت مصطفوی ہین اور جیسے خضر
کے دس اصحاب ہین ایسے ہی انکے بھی دس اصحاب ہین اور خضر علیہ السلام قطب ابدال سے
صحبت رکھتے ہین اور اوسکی حرمت کرتے ہین اور نماز مین اوسکی اقتدا کرتے ہین اور جو کچھ
نقد و جنس مایحتاج ضروری سے درکار ہوتا ہے اوسکو دیتے ہین اور دعا خیر اوسکے حق مین
کرتے ہین نقل ایک دن ایک شخص ایک لنگی کہنہ اور بوسیدہ حضرت کی خدمت مین لایا
حضرت نے اوسکو دیکھکر از راہ ظرافت فرمایا کہ خدا تعالی کے نام کی لنگی پورانی ہے دینی چاہیے

کیونکہ خداے تعالی نے تو بہت پوراں اور کئی سال گذرے ہین مولف یہہ محض ظرافت نہ تہی بلکہ ایک تازیانہ نصیحت تہا بعض آدمیونکی عادت ہوتی ہے کہ آپ تو عمدہ سے عمدہ کہانا کہاتے ہین عمدہ کپڑہ پہنتے ہین اور جب سرکار کے نام پر جسکا سب کچہہ ظہور ہے دینے کا موقع آتا ہے تو پہٹے پرانے میلے کچیلے کپڑے اور روکہی پہیکی روٹی دیتے ہین ع

نان دہی از بہر حق نا شستہ از بہر · جان دہی از بہر حق جان تہ دہد

نقل ایک روز فرمایا ایک دن حجاج بن یوسف نے خواجہ حسن بصری کو بارادہ قتل کے بلایا اور وہ بہاگ کر حضرت حبیب عجمی کے صومعہ مین جا چہپے جب حجاج کے سپاہی تلاش کرتے گئے وہان پہونچے اور حبیب عجمی سے پوچہا کہ حسن بصری کہان ہے تو کہدیا کہ میرے حجرے مین ہے جب اندر جاکر سپاہیون نے دیکہا تو حسن بصری انکو نظر نہ آئے باہر آکر کہا کہ ای حبیب عجمی جو کچہہ حجاج تمہارے ساتہہ کرتا ہے یہہ تمہاری سزا ہے کہ تم جہوٹ بولتے ہو حبیب عجمی نے فرمایا کہ ہمنے جہوٹ نہین بولا ابہی حسن بصری صومعہ مین گئے ہین تمکو نظر نہ آوین تو میرا کیا گناہ ہے پہر دوبارہ سپاہی اندر گئے اور بغور دیکہا اور انکو نظر نہ آئے تب نا چار ہو کر واپس چلے گئے اونکے جانے کے بعد حسن بصری باہر آئے اور کہا کہ ای حبیب حق استادی کے ادا کرنے کی یہی شرط تہی جو تمنے پیادگان حجاج سے کہدیا کہ حسن بصری اندر ہے حبیب عجمی نے جواب دیا کہ ای استاد میری ہی راست گوئی سے تمنے خلاصی پائی ہے اگر مین جہوٹ بولتا تو مین اور تم دونون پکڑے جاتے ع

راستی موجب رضای خداست · کس ندیدم کہ گم شد از رہ راست

نقل ایکروز فرمایا ایکدفعہ حضرت شیخ فریدالدین گنج شکر رح اور قاضی حمیدالدین ناگوری بطریق سیاحی عجائبات قدرت کی تماشے دیکہتے پہرتے تہے دریا کے نزدیک ایک جنگل فروکش ہوے کہانے کو وہان کچہہ نہ تہا جب بہوک زیادہ لگی ایک گوسفند آئی جسکے منہ مین دو روٹی تہین دونون روٹی انکے آگے رکہکر چلی گئی دونون بزرگون نے اونکو تناول فرمایا اور بعد تناول کے

باہم یہہ گفتگو کر رہے تہے کہ یہہ گوسفند نہ تہی کوئی مردان غیب مین سے تہا اثناء گفتگو مین گژدم بمقدار شتر بزرگ تیر کی طرح دوڑا آیا اور دریا مین بے محابا کود پڑا اور پار اوتر گیا باواصاحب رہنے قاضی صاحب کی طرف دیکہا اور قاضی صاحب نے باواصاحب ح کی طرف اور دونون نے فرمایا اسمین کچہہ حکمت ہے دریا کے پار چلکر اوسکو دیکہنا چاہیے دریا مین کشتی وغیرہ کوئی چیز پار اترنے کی نہ تہی دست بدعا ہوئے اوسی وقت دریا شق ہوگیا اور زمین خشک برآمد ہوگئی دونون بزرگ دریا کے پار تشریف لے گئے اور وہان جاکر دیکہا کہ ایک آدمی سوتا ہے اور ایک اژدر خت سے بارادہ ہلاکت اوسکے اوتر تا ہے اوس گژدم نے اوس مار کے ایک ایسا نیش مارا کہ وہ ہلاک ہوگیا اور اوسی وقت گژدم غایب ہوگیا دونون بزرگ نے نزدیک جاکر مار کو دیکہا تو قیاساً ہزار من کا معلوم ہوتا تہا اسحال کو دیکہکر دل مین یہہ خیال آیا کہ یہہ کوئی مرد بزرگ ہوگا جسکی حق نے ایسی حفاظت کی اور سوتے ہوے کو مار خونخوار سے بچایا یہہ شخص خواب سے بیدار ہو تو ملاقات کرین جب اوسکے نزدیک پہونچے تو دیکہا کہ شراب پیئے ہوے نشۂ شراب مین بیہوش پڑا ہے اور قے سے تمام منہ آلودہ ہو رہا ہے یہہ حال دیکہکر دونون بزرگ کے دل مین یہہ خطرہ پیدا ہوا کہ کاشکے ہم یہان نہ آتے تو خوب ہوتا یہہ حال تو نہ دیکہتے اور یہہ بہی دل مین خطرہ وارد ہوا کہ ایسے مے خوار نافرمان کو سانپ سے کیسا بچایا ہے ہنوز یہہ خطرہ بخوبی دل مین وارد نہ ہوا تہا کہ ہاتف غیب نے آواز دی کہ اگر ہم فقط صالحین اور پارسائونکی ہی حفاظت کرین تو طالحین و گنہگاران کی حفاظت کون کرے اس عرصہ مین وہ شخص بیدار ہوا اور اوسنے دیکہا کہ ایک مار کلان مرا ہوا پڑا ہے انکی زبانی سب حال سنا سنتے ہی نہایت شرمندہ ہوا اور مے نوشی سے توبہ کی پہر شرح برہنہ پا کے اور واصلان حق سے ہوگیا

## اشعار

کعبہ و دیر و مے کدہ ساخت کہ سنا پارساخت | کافر و رند و پارسا کرد کہ کرد یار کرد

در دل شیخ و برہمن ہست کہ ہست یار ہست | جلوہ بجوئبش آشنا کرد کہ کرد یار کرد

شعر

خدا راست مسلم بزرگی و الطاف | کہ جرم بیند و نان برقرار میدارد

کوئی نہین جانتا کہ کسکے ساتہہ کیا راز و نیاز اور کیا معاملہ ہے ہ

| کس نمیداند درین بحر عمیق | سنگ ریزہ قدر دارد یا عقیق |
|---|---|

جب دریای رحمت جوش پر آتا ہے صد سالہ کافر کو مومن بنا دیتا ہے اور جب قہاری کا جوش خروش ہوتا ہے صد سالہ مومن کو زندیق کر دیتا ہے ہ شعر

| ساعتے کافر کند صدیق را | ساعتے مومن کند زندیق را |
|---|---|

کار بعنایت ہے باقی بہانہ ہے شعر

| چون حسن عاقبت نہ برندی و زاہدیست | آن بہ کہ کار خود بعنایت رہا کند |
|---|---|
| ہر کس کہ بلطف و کرمت دیدہ کشود | لطف و کرمت عیب نماند موجود |
| مردود تو ہیچ جا نگردد مقبول | مقبول تو ہیچ جا نگردد مردود |

نقل ایک روز فرمایا شیخ جنید رح کے آٹہہ مرید کامل و رخاصان حق تھے ایک روز سب متفق ہوکر شیخ جنید رح کی خدمت مین عرض کیا کہ شہادت بہی عجب نعمت عظمی ہے جہاد مین جا کر اسکو حاصل کرنا چاہیے شیخ جنید رح سبکے ساتہہ روم مین تشریف لے گئے جب دونون لشکر صف آرا ہوے تو لشکر کفار مین سے ایک گبر نکل کر آیا اور اوسنے شیخ کے آٹہون مرید کو شہید کیا شیخ جنید رح نے فرمایا کہ نو ہودج ہمنے ہوا مین دیکہے ہین ہمارے یارون مین سے جو شہید ہوتا گیا اوسکی روح کو ہودج مین آسمان کو لے گئے ایک ہودج جو باقی رہا ہے شاید یہہ ہمارے واسطے ہو استنے مین وہی گبر آیا اور کہا کہ ای ابو القاسم وہ نون ہودج میرے واسطے ہے تم بغداد کو جاؤ اور اپنی قوم کے شیخ بنے رہو اور مجہے اسلام تلقین فرماؤ شیخ جنید نے اوسکو مسلمان کیا اوسنے جس شمشیر سے مریدان شیخ جنید رح کو شہید کیا تہا اوسی شمشیر سے سات آدمیونکو اپنے قوم مین سے قتل کیا اور پہر آپ ہی شہید ہوگیا اوسکی روح نوین ہودج مین رکہکر آسمان کو لیگئے کچہہ دم مارنے کی جگہہ نہین ہے شیخ جنید رح جو بڑے کامل و راکمل بزرگ تہے اونکو تو اسبات کا علم نہوا کہ یہہ نون ہودج ہمارے واسطے نہین ہے اور گبر کے واسطے ہے اور گبر کو جسے آٹہہ اولیاءاللہ کو

شہید کیا اوسکو اسبات کا علم ہوا کہ یہہ میرے واسطے ہے خداتعالی نے اوسکے ہاتہہ سے آٹہہ ولی کا اس شہید کرا اے اور پہر اسبات کا قرار اوسکے ہاتہہ سے قتل کراکے اسکو درجہ شہادت عطا فرمادیا **شعر**

ای دل سرگشتۂ حیران بر سر زلف و رخش
ہمچنان میباش سرگردان و حیران دمبدم

کفر و ایمان را بہ پیش زلف و رویش کن رہا
پیش زلف و روی او از کفر و ایمان دم مزن

گہہ چنین بہ نماید گہہ چنان صد این
جز بحیرانی نباشد کار دین

**نقل** ایک روز فرمایا سلطان محمود غزنوی ایک بار کے حملہ مین ہندوستان سے ایک ہندو کا لڑکا پکڑ کے لے گیا مگر اوسکے ساتہہ کمال محبت سے پیش آتا تہا آخر اوسکو کسی مقام کا حاکم کر دیا تب لڑکا آبدیدہ ہوا محمود نے پوچہا ایسی خوشی کے وقت اندوہ کی کیا وجہ ہے لڑکے نے کہا کہ عالم طفلی مین مجکو میری مان شوخی کے وقت ڈرایا کرتی تہی کہ تجکو محمود کے حوالہ کردونگی اور مین یہہ سنکر ڈرا کرتا تہا آج وہ شان بے نیازی کا ظہور ہے کہ محمود کے پاس ہون اور اس ناز و نعمت مین ہون کہ مادر مہربان کی شفقت بہی یاد نہین **رباعی**

احسان و کرم ز جرم افزون دیدم
حیران شدم و مرو و شرف سنجیدم

پیش آمد کار من ندامت شدہ است
معنی گناہ و معصیت فہمیدم

**نقل** جب خواجہ حافظ شیرازی نے یہہ شعر تصنیف کیا **شعر**

اگر آن ترک شیرازی بدست آرد دل ما را
بخال ہندوش بخشم سمرقند و بخارا را

اس شعر کو تیمور شاہ نے سنا اوسکی دل مین خیال آیا کہ مین نے [illegible] جان کاہی اور جانفشانی سے لیا ہے اور حافظ صاحب کے نزدیک یہہ [illegible] بے حقیقت چیز ہے اور کچہہ قدر و قیمت اسکی نہین ہے جو اسکو ایک خال [illegible] حافظ صاحب کی خدمت مین حاضر ہو کر یہہ کہا کہ سمرقند و بخارا [illegible] لیا ہے اگر آپکی یہی جود و سخا ہے تو میری [illegible] حافظ صاحب نے فرمایا کہ اسی فیاضی اور سخاوت سے تو [illegible]

ساز و سامان دنیوی کچھہ نہین رہا حافظ صاحب یہ بات کہکر بڑے ادب و تعظیم و تکریم
سے بادشاہ کی خاطر تواضع کرنے لگے بادشاہ نے تعجب کر کے یہہ کہا کہ واجب التعظیم و
تکریم آپ ہین مین نہین ہون کیونکہ آپنے ملک و مال دنیا کو بالکل ترک کر دیا ہے اور مین
سر سے پانک دنیا مین مبتلا اور غرق ہون حافظ صاحب نے فرمایا کہ دنیا تو فانی اور بے ثبات مشہور ہے
دنیا کا حال مثل خواب و خیال کے ہے ع

| | | |
|---|---|---|
| دنیا خوابی و زندگانی دروی | رباعی | خوابیست کہ در خواب بہ بینی آنرا |
| دنیا ہمگی اگر بکام تو شود | | وین سکہ مہر و مہ بنام تو شود |
| آخر ز جہان بے بقا باید رفت | | گر قیصر و فغفور غلام تو شود |

اگر ہمنے دنیاے فانی کو بامید دولت لازوال عقبی کے ترک کیا تو کیا ہوا کچھہ بڑی بات نہین
ہے بڑے تارک اور عالی ہمت و عالی حوصلہ تو آپ ہین کہ جسکے باعث سے آپکی تعظیم اور
تکریم کرتا ہون ترک مین آپ مجھہ پر فضیلت رکھتے ہین کہ ادنی چیز کے واسطے اعلی درجہ کی شے
یعنے عقبی کو جو ایک نعمت عظمی اور دولت کبری ہے چھوڑ دیا ہے گویا آپکا اسپر عمل ہے شعر

| | |
|---|---|
| پدرم روضۂ رضوان بدو گندم بفروخت | ناخلف باشم اگر من بجوی نفروشم |

اسبات کو سنکر بادشاہ کا دل ملک گیری اور کار و بار سلطنت سے ایسا سرد ہوا کہ سلطنت و تخت
و تاج چھوڑ کر ایک پہاڑ کے غار مین جا بیٹھا تیسرے دن بحکم حق خضر علیہ السلام بادشاہ کے پاس غار
مین تشریف لیگئے اور یہہ کہا کہ تم سے خدا تعالی کو سلطنت کا کام لینا ہے چلو اوٹھو تلوار باندھو
اور سلطنت کرو بادشاہ نے عرض کیا کہ سلطنت مین بڑی بڑے تفکرات اور ترددات لاحق
ہوتے ہین اور ہزارون آدمی کی جنگ و جدل مین خونریزی ہوتی ہین بروز قیامت کس کس
بات کی جناب باری مین جوابدہی کرونگا مجھسے سلطنت کا کام نہین ہوسکتا + رباعی

| | |
|---|---|
| این مال جہان تمام رنج است و وبال | اندیشہ مکن بہ بین کہ وہم است و خیال |
| کارے کہ ازو اول بودش رنج و ملال | مالست ز محنتش وبال است مآل |

خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ جب حکم خدای پاک تمہارے واسطہ یہی ہے اور حق کو تمسے یہی کام
لینا منظور ہے تو تم حکم خدا یتعالی کو رد نہین کر سکتے جو کچھہ مرضی اور حکم الہی ہے اوسپر راضی اور
شاکر رہنا چاہیے بہ نسبتی ہی چار ناچار تیمور شاہ اوٹھے او تخت سلطنت پر جا بیٹھے اور سلطنت کے
کام مین مصروف ہو گئے

### قطعہ

| | |
|---|---|
| برنگ آسیا سنگ است حال جسم زار من | بدست دیگری افتادہ ام ناچاری گردم |
| عنان اختیار خویشتن دارم بدست او | برفتاری کہ خواہد بر ہمان رفتار می گردم |

ظاہر ہے کہ جس انسان یا حیوان سے خداوند کریم کو جو کام لینا منظور ہوتا ہے وہی ہوتا ہے
خواہ اوس کام مین راحت ہو یا رنج ہو بہر حال کرنا پڑتا ہے کسی طرح اوس سے گریز نہین ہوسکتا

| | |
|---|---|
| جمعیے بہ تمنای زر و مال خوش اند | جمعے بہ تماشای خط و خال خوش اند |
| اینہا ہمہ اسباب خرابی دارد | خوش حال کسا نیکہ بہ حال خوش اند |

اور جو ایسی سمجھہ نہین رکھتے رات دن رنج و قلق مین مبتلا رہتے ہین رباعی

| | |
|---|---|
| دنیا طلبا نرا نہ براحت کار است | تا آخر دم فکر زر و دینار است |
| این طائفہ را خیال مردن نبود | پیوستہ غم سیم و زر و دینار است |

نقل ایکروز فرمایا باپ بیٹا دو آدمی متفق ہوکر ایک اسپ دہ بار دار کو لیکر سفر کو چلے اثناء
راہ مین چند آدمیون نے انکو پیدل دیکھکر یہہ کہا کہ یہہ دونون کیسے نادان ہین باوجودیکہ سواری
موجود ہے اوسپر سوار نہین ہوتے پیادہ پا چلے جاتے ہین یہہ بات کو سنکر باپ گھوڑے پر سوار
ہو لیا اور بیٹا پیدل چلنے لگا باپ کو سوار اور بیٹا پیدل دیکھکر لوگ کہنے لگے کہ باپ کیسا بے
رحم اور بے مہر ہے کہ آپ تو گھوڑے پر چڑھ لیا ہے اور بیٹے کو پیدل چلاتا ہے اسپر باپ گھوڑے
پر سے اوترا بیٹا چڑھا پھر بیٹے کے لوگ ہجو کرنے لگے کیسا نالائق بے ادب گستاخ سنگدل ہے
آپ گھوڑے پر سوار ہے پدر ضعیف العمر پیدل افتان خیزان ساتھہ ہے پھر دونون گھوڑے
پر سوار ہو گئے آگے جو بڑھے تو ہر طرف سے لعنت ملامت کی بوچھار ہونے لگی کوئی کہتا ہے

بڑے احمق ہین کوئی کہتا ہے انکو خوف خدا نہین ہے گہوڑی باردار بچہ دینے کو تیار دونون اوسپر سوار جب یہہ دیکہا کہ مخلوق لعن طعن سے باز نہین آتی دونون گہوڑی پرسے اوتر پڑے غرض دنیا مین انسان کوئی وضع یا طریقہ اختیار کرے خواہ وہ نیک ہو یا بد زبان خلق سے اوسکی رہائی مشکل ہے ٥

بعذر توبہ توان رستن از عذاب خدای ۔ ولیک می نتوان از زبان مردم رست

اگر دس آدمی ایک وضع اور طریقہ اور چال چلن کی تعریف کرتے ہین تو دو چار اوسمین کچہہ نہ کچہہ عیب جوئی بہی کرتے ہین + دوہرہ

کہین بہو آپ سن اوپک سنگاسن سو کہا لوگ کہین ہن می ۔ کوئی بندت ہے کوئی نندت ہے کہین سیت پڑے کہین گرمی

ہرکے مانے سکہہ بچا تجب تن سے دوڑی نرمی ۔ کہین کہبر کمند بہ بہیکہی جو مرگ ترشنا دیکہہ نہین نرمی

جسکو خدای پاک نے سمجہہ کامل اور عقل سلیم عطا فرمائی ہے اور دل اوسکا ہر طرحکی کدورت نفسانی اور حیوانی سے پاک کردیا ہے وہ نہ کسی کی تعریف کرنے سی خوش ہوتا ہے اور نہ ہجو سی نجیدہ ٥

غائب برا نمان جو واعظ برا کہے ۔ ایسا ہی کوئی ہے کہ سب اچہا کہین جسے

جسکے دل مین یہہ بات خوب سما جاتی ہے اور ذہن نشین ہوجاتی ہے کہ مقبول ومردود اور بہلا برا جو کچہہ ہے حق کیطرف سے ہے اوسکے دلمین اچہا برا کہنے کا کچہہ خیال نہین آتا رباعی

راہ دل خویش واکن و عیش کن ۔ درد دل خود دوا کن و عیش کن

از خلق بہیچ رو رہائی نشود ۔ خود را بخدا رہا کن و عیش کن

جو دانا ہین وہ شبانہ روز اپنے عیب و ہنر کیطرف متوجہ رہکر اوسکی اصلاح مین کوشش کرتے رہتے ہین رباعی

ہرگاہ بہ بینی ز کسی عیب و ہنر ۔ عیب و ہنر خویش درآور نظر

اینست ہنر بہتر ازین نیست دگر ۔ خود را بنگر بعیب مردم منگر

جو نادان ہین وہ طرح طرحکی خرابیون مین مبتلا رہتے ہین اشعار

گفت روباہ بچہ با روباہ ۔ کای ز مکر سگان وہ آگاہ

بازئی کن مرا کنون تعلیم ۔ کہ ہدان از سگم نباشد بیم

گفت از ان یار زبی نہ بینم بہ / گر تو در دشت باشی او در دہ
چشم وی بر تو چشم تو بر وی / لفتد ور نہ افتدرت در پے
یک شد ور نہ حق شود یاور / پوستینت ز پشت و پوست ز سر

نقل ایک روز فرمایا ایک شخص بارادہ بیعت حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کی خدمت
مین آیا کئی روز رہا بیعت کی بر وقت رخصت ہونیکے آپنے پوچھا تو کیون آیا تہا اور کیون
چلا اوسنے عرض کیا کہ مین آپکی تعریف سنکر آیا تہا مگر تین وجہ سے ارادہ فسخ ہوگیا ایک تو یہہ کہ
آپ فقیر ہین اور کارخانہ آپ کا امیرانہ ہے صدہا آدمیون کا روز کہانا پکتا ہے دوسرے آپ
لباس امیرانہ پہنتے ہین تیسرے یہہ کہ آپکی تعریف ہر شخص کرتا ہے کوئی ہجو نہین کرتا ہی شان
ولایت کے خلاف ہے حضرت غوث الاعظم نے فرمایا کہ یہہ کہانا جو پکتا ہے نہ ہم پکواتے ہین
نہ اسکو کہاتے ہین یہہ لوگ خود ہی پکاتے ہین اور خود ہی کہاتے ہین ہم جو کہاتے ہین وہ تم
دیکہہ لو چنانچہ آپنے اپنا فقیرانہ کہانا دکہلایا اور جامہ فاخرہ کے تلے فقیرانہ لباس گلیمی تہا وہ اوسکو
دکہایا کہ یہی ہم پہنتے ہین اور ہجو کی نسبت فرمایا کہ جو ہماری زاد بوم ہے اور ہمارے عزیز اقارب ہیں
ہین وہان جاکر ہمارا حال دریافت کر جب وہان گیا تو کسی کو آپکا ثنا خوان اور مداح نپایا
ہر شخص از راہ حسد اور کینہ اور بغض کے آپ کی ہجو کرتا تہا اور آپ کے کمالات باطنی کو سحر اور مکر
زور بتلاتا تہا جب یہہ حال اوسنے دیکہا اوسکی تسلی ہوئی بیعت کرلی۔ اکثر بزرگان دین نے
جو وطن کا رہنا اختیار نہین کیا اور وطن سے دور جاکر رہے ہین اوسکا ایک بڑا باعث یہی ہے
کہ جب خدا تعالے کسی پر فضل فرماتا ہے اور کمال باطن یا ظاہر سے اوسکو سرفراز کرتا ہے تو عزیزون
اور قریبون اور رشتہ دارون کے دلون مین زیادہ تر رشک اور حسد پیدا ہوتا ہے اور ہر دم
خواہ مخواہ درپے ایذا رسانی اور تکلیف دہی رہتے ہین اور انواع انواع طور پر اوسکو ذلیل
اور خوار کرنا چاہتے ہین اور جیسی عظمت اور عزت اور ہیبت اوسکی غیرون کے دلون مین ہوتی ہے
اونکے نہین ہوتی غیر آدمی دوستان خدا سے دین و دنیا کا فائدہ حاصل کرتے ہین اونکی خدمت

اور اطاعت مین بجان و مال حاضر رہتے ہین اور جو آپنے کہلاتے ہین وہ خدمت اور فیض و فائدہ
سے محروم رہتے ہین اور رات دن آتش رشک و حسد مین جلتے ہین اور جسپر خدا تعالی فضل فرماتا ہے
اور اپنی محبت اسکے دل مین پیدا کرتا ہے اسکا دل سواے حق کے اور کسی طرف متوجہ نہین ہوتا
اور عزیز اقارب اسکو رسومات شادی و غم دنیا مین آلودہ کرنا چاہتے ہین اور وہ اونسے گریزان
اور نفور ہوتا ہے تو عزیز و اقارب ناراض ہوتے ہین کوئی کہتا ہے کہ یہہ مغرور ہو گیا ہے کوئی
کہتا ہے کہ دینے کو اسکے پاس نہین ہے اسلیے جان چراتا ہے غرضکہ صدہا طرحکے طعن و تشنیع
کرتے ہین اور جس طرح دنیا مین آپ اتمن محو اور مستغرق رہتے ہین اسیطرح اوسکو مستغرق کرنا
چاہتے ہین اور اوسکے حق مین آلودگی دنیا ایسا مضر ہوئی ہے اور وہ دونون عالم سے آزادی
کا جویا اور خواہان ہوتا ہے

## رباعی

| | |
|---|---|
| گر در طلب بادہ راحت ہستی | وز لذت آزادی دنیا مستی |
| دین ہم بگذار و دامن دوست بگیر | در عالم مستی زن و عالم رستی |

## اشعار

| | |
|---|---|
| این گروہے کہ نام کردی خویش | ہر یکے گژدم اند با صد نیش |
| اصل علت نہ خویش یکدیگر اند | کز حسد عیب خویش یکدیگر اند |
| سرگران ہمچو پای در خواب اند | پردہ در ہمچو نیشتر در آب اند |
| از رہ مرگ و حقد و مادہ و نر | آرزومند مرگ یکدیگر |
| از جفا زشت گوئی یکدیگر اند | وز حسد عیب جوئی یکدیگر اند |
| در ضیاع و عقار خویشان را | نشناسی چو گرگ میشان را |
| گرچہ ایشان اقارب اند ہمہ | در اقارب عقارب اند ہمہ |

**چند نقلین متفرق ارشادی جناب قبلہ و کعبہ عزیز ارجان امراؤ سنگہ اوجہ نے از راہ خوش اعتقادی نظم کرلی تہین وہ نظم ہی لکھدی گئین**

## نقل کبیر و زوجہ کبیر و دوستان خدا

| | |
|---|---|
| ایکدن ارشاد والا یون ہوا | ہے کبیر نکتہ دان مرد خدا |
| صاحب عظمت ہے اور عالی وقار | ہے فقیرون کے نہایت غمگسار |
| خدمت فقرا مین حاضر ہے بجان | ہوتے تہے خدمت سے انکی شادمان |
| آئے ایکدن چند مردان خدا | ماحضر کا لیک کچہہ سامان نہ تہا |
| دل مین گہبرائے ہوئے از حد کبیر | اور لگے کہنے کہ اے رب قدیر |
| سخت حیرت ہے کہ اب کیا کیجیے | کون دیگا قرض کس سے لیجیے |
| اپنی عورت سے کہا کای خوشخصال | تنگدستی سے بہت ہے تنگ حال |
| کیا کرون تدبیر ای آرام جان | تا کہ یہہ مرد خدا ہون شادمان |
| بولی عورت کای کبیر باوفا | ایک مہاجن مجہہ پہ ہے جان سے فدا |
| صورت بلبل ہے دل وسکا فگار | شکل پروانہ ہے سو جان سے نثار |
| ہو اگر ارشاد ای عالی جناب | اوس سے نقد اور جنس کچہہ لاؤن شتاب |
| ہو کے خوش بولے کبیر راستباز | جلد مین ای راحت جان مہمان نواز |
| خاطر مہمان ہے مجکو ضرور | وہم اور وسواس کہہ تو دل سے دور |
| الغرض عورت نے با ناز و ادا | عاشق دیوانہ سے جا کر کہا |
| اے شہید خنجر ناز و ادا | مفلسی سے ہون مین رنج صد بلا |
| تنگدستی سے میں رہی تنگ حال | زندگانی ہوگئی ہے جی کا وبال |
| گہر مین ہین مہمان کئی با جان زار | اونکی خاطر کے لئے ہون بیقرار |
| تو اگر ہمت کرے اے باتمیز | عمر بہر تیری رہونگی مین کنیز |

راحت آغوش ہو گر ایک شب
دون تجہے سامان کہانیکا مین سب

مدتون سے دل مین ہے شوق وصال ‏ ‏ اور جدائی ہے تیری جی کی وبال

کر کے عورت نار سے قول و قرار ‏ ‏ لائی جنس جو روئی آشفتہ وار

خدمت مہمان اوسکے شاد شاد ‏ ‏ سمجھے عیش جہان اپنی مراد

وقت شب بولے کبیر نکتہ دان ‏ ‏ ہے وفای عہد لازم میری جان

چاہئے انسان کو وعدے کی وفا ‏ ‏ عہد مین لازم نہین ہرگز دغا

عہد و پیمان چاہیے ہان استوار ‏ ‏ ہو غلط مردون کا کب قول و قرار

عہد و پیمان سے ہے انسانکا کمال ‏ ‏ ہے وفای عہد فضل ذوالجلال

دوش پر عورت کو رکھکر پہر کبیر ‏ ‏ پہونچے دروازہ پر اوسکے مثل تیر

وہ مہاجن تہا زبس امیدوار ‏ ‏ انتظار یار مین تہا بیقرار

دیکھکر دلدار کو شادان ہوا ‏ ‏ اور وفای وعدہ سے حیران ہوا

چونکہ تہی برسات ایک حیرت ہوئی ‏ ‏ دیکھکر بقال کو وحشت ہوئی

بولا کیون پاپوش یہہ شفاف ہے ‏ ‏ گل مین آلودہ نہین کیون صاف ہے

تب کہا عورت نے اپنی دوش پر ‏ ‏ لائے ہین مجکو کبیر پر ہنر

اور کبیر نکتہ ور کی گفتگو ‏ ‏ سب سنائی اوسکو اوسنے مو بمو

سنتے ہی یہہ ماجرا حیرت فزا ‏ ‏ ہوش اوس بقال کا جاتا رہا

آگے قدمون پہ گرا با صد نیاز ‏ ‏ عجز و زاری کی بصد سوز و گداز

فعل بد سے اپنے وہ نادم ہوا ‏ ‏ توبہ کی اوسنے تہہ دل سے ادا

عفو تقصیرات کا خواہان ہوا ‏ ‏ راہ حق کا ہر طرح جویان ہوا

چہوڑ کر افعال بد تائب ہوا ‏ ‏ بہولا سب قضیہ بجز یاد خدا

جو ہین مردان خدا عالی مقام ‏ ‏ اونکا تسلیم و رضای حق ہی کام

ہے ولی آسائی اونہین ہر دم پسند ‏ ‏ عرش پر اونکی رسا ہر دم کمند

نام اور ناموس اونکا یاد حق — تابع فرمان ہین اونکے نہ طبق
مال کا اونکے نگہبان ہے خدا — نام و ناموس انکا ہے حق کی رضا
جان و مال و آبرو ہین تین چیز — سب کو دنیا مین ہین یہہ تینون عزیز
آبرو سے کوئی شے بہتر نہین — ہر کوئی خواہان ہے اسکا ہر کہین
پر کبیر پر کمال باصفا — دیکہو کیسا عاشق جان باز تہا
ہیچ تہا نظرون مین اسکی جان و مال — آبرو کا کچہہ نہ تہا اوسکو خیال
دوستان پاک سبحانی کے ساتہہ — عاشقان وصل یزدانی کے ساتہہ
کیا محبت ہی اوسے کیا شوق تہا — جان و دل کرتا تہا سب ونپر فدا
جو کوئی مثل کبیر باوفا — عاشق جان باز ہوگا بے ریا
بے شک و بے شبہ ہوگا فضل کبریا — نعمتین دونو جہان کی پائیگا

## عاشق ہونا موذن کا زوجہ خانصاحب پر

ایک خانصاحب تہے بس عالی مقام — شاہجہان پور تہا وطن اونکا مدام
صاحب ثروت تہے او عالی وقار — مال و دولت کی نہ تہی حد و شمار
اونکی زوجہ حسن مین تہی بے نظیر — عارض تابندہ تہا بدر منیر
جب کہین جاتے تہے خان ذی حشم — رہتی تہی گہر مین یہہ تنہا چشم نم
نے کوئی مونس نہ ہمدم اور نہ یار — درد دوری سے ہر ایک دم بیقرار
خط کے لکہنے پڑہنے کو لیکن مدام — آتا تہا کوچہ کی مسجد کا امام
ایکدن شان خدا سے دو جہان — آیا خط لکہنے موذن نوجوان
اٹہہ گیا پردہ ہوا سے ایکبار — حسن گلرو کی نظر آئی بہار
آنکہہ لڑتے ہی سے گئے ہوش و حواس — ہوگئے ہمراز و ہمدم فکر و یاس
ہو لے بس اللہ اکبر یا صمد — دم کے دم مین فتح غمزہ سے کیا

در دل عاشق چو عشق آتش فروخت — هر چه جز معشوق بود آنرا بسوخت
دیکھکر یہہ حال عورت نے کہا — حسرتا یہہ شخص دیوانہ ہوا
کہکے یہہ گھر مین گئی وہ گل عذار — آیا یہہ مسجد مین اپنی زار و خوار
لب پہ نالہ دل مین حسرت جان مین غم — خاطر بے تاب و محزون پر الم
پہر تو کوچے مین ہوئی شہرت تمام — ہوگیا دیوانہ مسجد کا امام
ناقضا صاحب آئے جب کرکے سفر — سنکے یہہ قصہ ہوئے رنجیدہ تر
سنتا ایکدن تو اوس سے یون کہا — آج دعوت ہے تری بہر خدا
اور دعوت کے بہانہ سے شتاب — لا اٹھایا اوسکو گھر مین بے حجاب
اور کہا عورت سے اب پردہ اٹھا — عاشق دیوانہ کو جلوہ دکھا
پردہ اوٹھتے ہی قیامت آگئی — مُردنی عاشق کے رخ پر چھا گئی
جسم خاکی رہ گیا زار و نزار — جان ہوئی دیدار جانان پر نثار
روح نے عورت کی بہی پرواز لی — ہمدمی کی عاشق جانباز کی
عشق صادق بس اسیکا نام ہے — عاشقون کا سچ یہی انجام ہے

## چھوڑنا راجہ کا راج کو اور خواب و خیال سمجھنا دنیا کو

ایک راجہ تہا نہایت ذی شعور — علم و فن مین شہرۂ نزدیک و دور
عقل و دانش مین ارسطوئے زمان — شان مین اسکندر صاحب قران
مطبخی سے ایک دن اوسنے کہا — آج جلدی سے طعام خوش پکا
بہوک کا حد سے زیادہ ہے خیال — بہوک سے مین آج ہون بیتاب حال
مطبخی سے کہکے یہہ وہ سوگیا — خواب مین دیکہا عجائب ماجرا
دیکہتا کیا ہے کہ مین اور میری فوج — جاتی ہے سوی بیابان موج موج
جانب صحرا سے ایک نکلا غزال — شوق سے راجہ ہوا بیتاب حال

چھپ گیا آہو کبھی گہہ آشکار ۔ کرلیا راجہ نے آخر کو شکار
تشنگی سے سخت پھر حیران ہوا ۔ آب کا ہر سمت کو جویان ہوا
ہر طرف پھرتا تھا بے تابانہ حال ۔ شکل ماہی تھا رہین صد ملال
تشنگی سے لب پہ تھی جان حزین ۔ مدعای دل نہ ملتا تھا کہین
ناگہان ایک شہر دیکہا دور تر ۔ چاہ بہی اوسکے قرین آیا نظر
یہہ ہوا اوس شہر کی جانب روان ۔ اوس کنوی پر پہونچا با جان تپان
چاہ پر ایک دختر ناکتخدا ۔ دیکہی پانی کھینچتے لیلی ادا
تشنگی سے تہا بہت ای جان بلب ۔ جاتے ہی پانی کیا اوس سے طلب
اوس پریوش نے دیا پانی پلا ۔ ہوش تب راجہ کو ایک گونہ ہوا
پہر کہا تو کون ہے ای نازنین ۔ قوم کیا ہے تیری ای مہرہ جبین
قوم سے بھگن ہون عورت نے کہا ۔ راجہ نے سنکر فغان کی برملا
سخت گہبرایا کہ یہہ کیا ہوگیا ۔ طالع بیدار ہے سو گیا
عقل پر میری پڑا کیسا حجاب ۔ فہم و دانش ہوگئی کیسی خراب
روتا تھا قسمت پہ اپنی زار زار ۔ سر ٹپکتا تھا زمین پر بار بار
ساتھ عورت کے گیا پہر اوسکے گھر ۔ مضطرب وحشت زدہ شوریدہ سر
اور کہا روکر کہ اب مین کیا کرون ۔ ہے یہی بہتر کہ تیرے گہر رہون
رات دن خدمت کرون تیری ادا ۔ جان و دل اپنا کرون تجہہ پر فدا
قوم نے راجہ کو شامل کرلیا ۔ قوم کے حلقہ مین داخل کرلیا
اور اوسی دختر سے پہر شادی ہوئی ۔ راجہ کی یون خانہ آبادی ہوئی
ہوگئی اس طرح ایک مدت بسر ۔ پہر ہوے راجہ کے دو پیدا پسر
اتفاقا پھر ہوا آزار کچہہ ۔ ہوگیا راجہ بہت بیمار کچہہ

سیکڑون درمان ہوئے لاکہون دوا
پرنہ راجا کو ہوئی ہرگز شفا

مرگیا آخر بصد رنج و ملال
ہوگیا قصہ ہی سب وہم و خیال

کہل گئی پہر آنکہہ اوسکی ایکبار
ہوگیا حسرت زدہ پہر اضطرار

نہ وہ عورت نہ وہ گہر نہ وہ پسر
نہ وہ خود مردہ بنا شوریدہ سر

خواب مین دیکہا جدہر یہہ ماجرا
لیکے لشکر اوس طرف راہی ہوا

آخرش پہونچا وہان باحال زار
نعش راجہ ادہر جہان ہے سوگوار

دیکہکر یہہ اور بہی حیرت ہوئی
اپنی حالت پر عجب وحشت ہوئی

خواب مین دیکہا جو کچہہ وہ خواب تہا
خواب یا یہہ ہے جواب ہے برملا

وہ غلط یا یہہ غلط کیا راز ہے
راستی سے بات کیا دمساز ہے

میری بیداری ہے خواب اے کردگار
یا تری قدرت کی ندرت کی بہار

الغرض کچہہ ہوگیا ایسا جنون
ہوگئی سب حسرتین دنیا کی خون

عالم فانی کو پہر سمجہا خیال
تا بہ صد زحمت و رنج و ملال

چہوڑکر سب سلطنت کا کاروبار
ہوگیا مشغول حق وہ نامدار

## عاشق ہونا گدا کا ایک شہزادہ پر

کہتے ہین یون راویان ذی شعور
ایک گدا تہا شہرہ نزدیک و دور

ایک شہزادہ پہ دیوانہ ہوا
صورت فرہاد افسانہ ہوا

رفتہ رفتہ پہونچی سلطان کو خبر
آتش غم سے جلا وہ سربسر

پہر کہا دستور سے دانا وزیر
ہے ہر ایک مشکل مین تو میرا مشیر

کہینچ اس شوریدہ سر کو دار پر
تاکہ مٹ جای یہہ سارا شور و شر

ہے یہی اس خیرہ سر کی بس سزا
عشق شہزادے کا دکہلاوے مزا

حسب فرمان شہ عالی تبار
کہینچکر لاے اوسے جب بر دار

چہپ گیا آہو کبہی گہہ آشکار
تشنگی سے سخت پہر حیران ہوا
ہر طرف پہرتا تہا بے تابانہ حال
تشنگی سے لب پہ تہی جان حزین
ناگہان ایک شہر دیکہا دور تر
سیہ ہوا اوس شہر کی جانب روان
چاہ پر ایک دختر ناکتخدا
تشنگی سے تہا بہت ہی جان بلب
اوس پریوش نے دیا پانی پلا
پہر کہا تو کون ہے ای نازنین
قوم سے بہگن ہون عورت نے کہا
سخت گہبرایا کہ یہہ کیا ہوگیا
عقل پر میری پڑا کیسا حجاب
روتا تہا قسمت پہ اپنی زار زار
ساتہہ عورت کے گیا پہر اوسکے گہر
اور کہا روکر کہ اب مین کیا کرون
رات دن خدمت کرون تیری ادا
قوم نے راجہ کو شامل کرلیا
اور اوسی دختر سے پہر شادی ہوئی
ہوگئی اسطرح ایک مدت بسر
اتفاقاً پہر ہوا آزار کچہہ

کرلیا راجہ نے آخر کو شکار
آب کا ہر سمت کو جویان ہوا
شکل ماہی تہا رہین صد ملال
مدعای دل نہ ملتا تہا کہین
چاہ ہی اوسکے قرین آیا نظر
اوس کنوی پر پہونچا با جان تپان
دیکہے پانی کہینچے لیلے ادا
جاتے ہی پانی گیا اوس سے طلب
ہوش تب راجہ کو ایک گونہ ہوا
قوم کیا ہے تیری ای زہرہ جبین
راجہ نے سنکر فغان کی برملا
طالع بیدار ہے ہے سو گیا
فہم و دانش ہوگئی کیسی خراب
سر ٹپکتا تہا زمین پر بار بار
مضطرب وحشت زدہ شوریدہ سر
ہے یہی بہتر کہ تیرے گہر رہون
جان و دل اپنا کرون تجہہ پر فدا
قوم کے حلقہ مین داخل کرلیا
راجہ کی یون خانہ آبادی ہوئی
پہر ہوے راجہ کے دو پیدا پسر
ہوگیا راجہ بہت بیمار کچہہ

سیکڑون درمان ہوئے لاکھون دوا | پر نہ راجا کو ہوئی ہرگز شفا
مر گیا آخر بصد رنج و ملال | ہوگیا قصہ ہی سب وہم و خیال
کھل گئی پھر آنکھ اوسکی ایکبار | ہوگیا حسرت زدہ بہر اضطرار
نہ وہ عورت نہ وہ گھر نہ وہ پسر | نہ وہ خود مردہ بنا شوریدہ سر
خواب مین دیکھا جدہر یہہ ماجرا | لیکے لشکر اوس طرف راہی ہوا
آخرش پہونچا وہان باحال زار | نعش راجا ادہر جہان ہے سوگوار
دیکھکر یہہ اور بہی حیرت ہوئی | اپنی حالت پر عجب وحشت ہوئی
خواب مین دیکھا جو کچہہ وہ خواب تہا | خواب یا یہہ ہے جواب ہے برملا
وہ غلط یا یہہ غلط کیا راز ہے | راستی سے بات کیا دمساز ہے
میری بیداری ہے خواب اے کردگار | یا تری قدرت کی ندرت کی بہار
الغرض کچہہ ہوگیا ایسا جنون | ہوگئی سب حسرتین دنیا کی خون
عالم فانی کو پہر سمجہا خیال | با یہ صد زحمت و رنج و ملال
چہوڑکر سب سلطنت کا کاروبار | ہوگیا مشغول حق وہ نامدار

## عاشق ہونا گدا کا ایک شہزادہ پر

کہتے ہیں یون راویان ذی شعور | ایک گدا تہا شہر سے نزدیک و دور
ایک شہزادہ پہ دیوانہ ہوا | صورت فرہاد افسانہ ہوا
رفتہ رفتہ پہونچی سلطان کو خبر | آتش غم سے جلا وہ سربسر
پہر کہا دستور سے دانا وزیر | ہے ہر ایک مشکل مین تو میرا مشیر
کھینچ اس شوریدہ سر کو دار پر | تا کہ مٹ جای یہہ سارا شور و شر
ہے یہی اس خیرہ سر کی بس سزا | عشق شہزادے کا دکہلاوے مزا
حسب فرمان شہ عالی تبار | کھینچکر لاے اوسے جب بر دار

روکے دیوانہ نے باعجز و نیاز  لیکے مہلت کی ادا اپنی نماز
روکے سجدہ مین دعا کی ای اللہ  عفو کر جو کچھہ ہوا مجھسے گناہ
شاہد مقصود سے کر ہمکنار  گلشن اُمید کر رشک بہار
عارض دلدار کا جلوہ دکہا  کر پذیرا اپنے بندہ کی دعا
اوسکی زاری اور دعا تہی کارگر  کرگئی دستور کی دل پر اثر
عرض کی شہ سے کہ ای عالی گہر  عاشق صادق ہے یہہ صادق اثر
جان دینے پر ہے آمادہ بجان  جان دینے پر ہے از حد شادمان
غم نہین ہے اسکو جان زار کا  شیفتہ ہے نرگس بیمار کا
سر کی اوسکو کچھہ نہین ہے آرزو  دید جانان کی ہے لیکن جستجو
جان و دل کی کچھہ نہین ذرہ خبر  دار کے غم سے ہے بیخوف و خطر
سُنکے شہ نے اپنے بیٹے سے کہا  یہہ ترا عاشق ہے کر اسپر عطا
پہر تو شہزادے نے کی کچھہ التفات  اور تسلی دیکے پوچہی اوسکی بات
اپنی زانو پر رکہا عاشق کا سر  اور کی حسرت مین اوسکی چشم تر
دیکہا جب عاشق نے یہہ حال عجیب  اور ہوا حاصل اوسے وصل حبیب
نقد جان نذر رخ جانان کیا  جان و دل سے ہوگیا صرف وفا
مدعای دل اوسے حاصل ہوا  مدعا کے ساتہہ ہی واصل ہوا
عشق نے دکہلا دیا رنگ کمال  این و آن کے مٹ گئے رنج و ملال

## عاشق ہونا شہزادی کا غلام پر

ایک شہزادی تہی بلقیس زمان  حسن کی شہرت سے تہا اوسکے جہان
ایک غلام خوش ادا پر تہی نثار  جوش الفت سے ہر اک دم بیقرار
جان مین کاوش لب پہ نالہ دل مین درد  ہر گہڑی صورت یا مت آہ سرد

شور الفت سے گھڑی وحشت فروش — نالۂ فرقت قیامت کا خروش
مدتون تک ضبط غم کرتی رہی — دل ہی دل مین آفتین بھرتی رہی
چاک جب ہونے لگا دامان دل — جوش وحشت نے بنایا مضمحل
دل مین سوچی جای صد افسوس ہے — کوئی دم مین رخصت ناموس ہے
درد غم سے ہوکے رہن صد ملال — دل مین اس تدبیر کا باندھا خیال
دس کنیزین تہین جو با عقل و شعور — جنکے شہرت حسن مین نزدیک دور
فن موسیقی مین تہین جو باکمال — ساحری کاری مین تہین بے مثال
راز دل اونکو سنا کر یون کہا — تم کرو کچھہ درد الفت کی دوا
اب نہین تسکین کا یارا مجھے — اس غم و اندوہ نے مارا مجھے
سحر کاری سے کرو تدبیر تم — مت کرو بہر خدا تاخیر تم
وصل کا سامان ہو اس انداز سے — یار کچھہ آگہ نہووے راز سے
راحت دل کو نہو ذرہ خبر — شب ہم آغوشی مین ہو میری بسر
ورنہ جینے کی نہین میرے امید — ناوک و اندوہ غم کی ہون شہید
اون کنیزون نے کہا کیا بات ہے — بندوبست اسکا ہمارے ہات ہے
اپنے فن مین سبکی سب ہوشیار تہین — چابک و چیت و سب عیار تہین
اور سادہ دل تہا وہ گل رو غلام — آسمان حسن کا ماہ تمام
جام می اوسکو پلایا ایک نے — دوش پر اپنے اوٹہایا ایک نے
لاکے شہزادی کے بستر پر رکہا — اور کہا حاضر ہے تیرا مہ لقا
جان شہزادی کے جان مین آگئی — رنج و حسرت سے امان مین آگئی
فکر مفتی کا نہ کچھہ قاضی کا ڈر — یار پہلو مین تہا بے خوف و خطر
سامنے وہ جلوۂ دیدار تہا — شوق کا جو گرم بازار تہا

اور کاکل کی وہ بوی عنبرین ۔ تہی علاج وحشت جان حزین

نصف شب کو نشۂ مے کم ہوا ۔ تب غلام اس راز سے محرم ہوا

سخت حیران تہا یہہ کیا ہے ماجرا ۔ ہون کہان اور کس لئے ہون ابجا

کون ہے یہہ دلبر زیبا نگار ۔ کس لئے ہو مجہپہ سوجان سے نثار

مین کہان اور یہہ نگارستان کہان ۔ ہون کہان مین اور کہان میرا مکان

یاالہی مین کہان ہون جاگزین ۔ یہہ زمین ہے یا کہ ہے عرش برین

بہید یہہ مجہپہ نہین کہلتا ذرا ۔ خواب مین ہون یا کہ ہون مین جاگتا

الغرض وہ بزم اور زیبا مکان ۔ اور تجلی رخ حسن بتان

دیکہکر حیرت سی اوسپر چہا گئی ۔ جان بلای غم مین اوسکی آگئی

آئینہ وش ہوگیا حیران غلام ۔ صورت تصویر ششدر وہ تمام

سب کنیزین خوش ادا و خوش جمال ۔ بے نظیر و بے عدیل و بے مثال

نغمہ سازی مین بدل مصروف تہین ۔ سحر کاری مین بجان مشغوف تہین

صبح تک یہہ جلسۂ عشرت رہا ۔ دید جانان اور نغمہ جان فزا

صبح تک مہ پارہ ہم آغوش تہی ۔ ساغر عشرت کی نوشانوش تہی

ساز اور سامان عشرت کے بکار ۔ عالم نیرنگ کی پیدا بہار

سوگیا جب صبح کو نادان غلام ۔ ہوگیا وہ جلسۂ عشرت تمام

اوسکو لے آئین کنیزین جہٹ اٹہا ۔ لے گئین تہین جس جگہہ سے وہان کہا

ہوش آیا تو نہ دیکہا وہ سمان ۔ نہ وہ جلسہ نہ وہ عشرت نہ مکان

نہ وہ نغمہ نہ وہ ساز اور نہ وہ رنگ ۔ نہ وہ مطرب اور نہ وہ آواز چنگ

نہ وہ پہلو مین بت طناز تہی ۔ نے وہ چشم شوق اپنی باز تہی

غرق دریاے تحیر تہا غلام ۔ کام وحشت نے کیا اوسکا تمام

پوچھتا جو کوئی اوس سے ماجرا / درد سے کہتا کہون کیا ای فتا
خواب مین دیکھی ہی مین نے وہ بہار / جسپہ سو جانسے میری جان ہے نثار
پر نہین معلوم یہہ کیا راز تہا / خواب کیسا کون وہ دمساز تہا
عالم حیرت مین ہون غرق بلا / وحشت و اندوہ مین ہون مبتلا
ہے یہی عارف کا حال ای باکمال / دیکہتا ہے جب وہ شان ذوالجلال
جلوۂ ریزی جمال کبریا / اوسکو کرتی ہے اسیر صد بلا
دم مین اوڑ جاتے ہین سب عقل و ہواس / ہو بنای فہم اوسکی بے اساس
لجۂ عرفان ہے ناپیدا کنار / اسکی نیرنگی طلسم صد بہار
اسکے ڈوبے کو نہین ہوتی نجات / تر سکے کیا غرقہ دریای ذات

## نقل نافرمانی ابلیس

ایک دن کا ذکر ہے ای دوستان / حضرت قبلہ ہوے یون درفشان
ہے ادب مقبول ذات ذوالجلال / ہے ادب کی شان بیشک بے مثال
با ادب منظور حق ہے اے عزیز / بے ادب مردود ہی اور بے تمیز
ہے ادب بے شبہ نور باطنی / سچ ہے قول مولوی معنوی
از ادب پر نور گشتست این فلک / وز ادب معصوم و پاک آمد ملک
اس سے ہی آدم ہے مقبول خدا / محو ذات بے مثال کبریا
ورنہ نافرمانی حق مین عزیز / کچھ نہین شیطان و آدم مین تمیز
حضرت آدم نے بے حکم خدا / دانۂ گندم کو کہایا برملا
اور شیطان نے خلاف کردگار / سجدۂ آدم کا تہا انکار
گو خلاف حکم دونون نے کیا / پھر یہہ ہے شان جناب کبریا
طوق لعنت ایک کی زیب گلو / دوسرا منظور حق با آبرو

کیونکہ ابلیس لعین نے بے ادب — عرض کی اے میرے مالک میرے رب
کچھ نہین میرے خطا کی کردگار — بے خطا ہون مین میرے پروردگار
جو ترا ارشاد تھا لایا بجا — جو کہ ایما تھا ترا مین نے کیا
جو تجھے مدنظر تھا ذوالجلال — ہو مخالف اسکے میری کیا مجال
تو نے جو چاہا وہی مجھسے ہوا — جو کرایا آپ نے مین نے کیا
ذات کا میری ہے تجکو اختیار — ہین ترے قبضہ مین سب لیل و نہار
اور کہا آدم نے باعجز و ادب — نفس نے میرے کیا یہہ ظلم سب
مین ہون عاصی تو ہی ستار العیوب — مین اسیر غم تو غفار الذنوب
ہین گنہ میرے نہایت بے شمار — اور عصیان ہین ہزاران در ہزار
مین گنہگار اور تو غفار ہے — ذات تیری راحم و ستار ہے
کی خطا مین نے بلا شک اے خدا — دانہ گندم جو کہایا برملا
رحم کر یارب ہوا جو کچھ ہوا — بار دیگر پھر نہوگی یہہ خطا
جانب حق سے ہوا پھر یہہ سوال — کسلئے ہے اسقدر یہہ قیل و قال
جھوٹ ہمسے کسلئے تو نے کہا — اپنے کو اس فعل کا فاعل بنا
تب کہا آدم نے اے پروردگار — فاعل مطلق ہے اور تو کردگار
ہین ترے قبضہ مین سب کون و مکان — ہے ترے قبضہ مین جان انس و جان
فاعل مطلق ہے بیشک تیری ذات — وہم کی اسمین نہین ہے ذرہ بات
پر تجھے کیونکر کرون معیوب مین — اور گنہ تجھسے کرون منسوب مین
شرم آتی ہے مجھے اے ذوالجلال — مین ہون پابند ادب اے بے زوال
پس یہہ شان خاکساری و ادب — ہوگئے مقبول و منظور رب
اور وہ گستاخی ہوئی مردود عام — طوق لعنت کا ملا اوسکو مدام

## عاشق ہونا طفل گاذر کا شہزادی پر

نقل ہے سلطان جی والا تبار — ایک دن تہے محو شوق کردگار
بزم قوالی تہی گرم طرز ذوق — اہل مجلس سب تہے محو کیف شوق
وجد کی حالت مین ہو کر بے قرار — یون لگے کہنے کہ ای پروردگار
حیف ہے ایسے رہے افسردہ حال — طفل گاذر کے نہ ہم ٹہیری مثال
اتنا ہی پایا نہ ہمنے رنگ نام — لذت الفت رہی بس نا تمام
یہہ کہا او چپ ہوی باجان زار — وجد کی حالت بہی تہی آشفتہ کار
خادمون نے جب سنی یہہ گفتگو — آیا دل مین سب کی شوق جستجو
حضرت خسرو کو تہا از بس خیال — بہید کیا اس بات مین ہے ذوالجلال
ایکدن فرصت مین پوچہا شاہ دین — فکر مین ایک بات کی ہے دل حزین
طفل گاذر کا وہ کیا ہے ماجرا — جنکی نسبت آپ نے اوسدن کہا
رات دن اوس بات کا ہے پیش خیال — جان و دل مین وہم کی ہے قیل و قال
تب کیا سلطان جی نے یون بیان — ای میرے آرام دل آرام جان
ایک تہا گاذر کا لڑکا خوش جمال — بے نظیر و بے عدیل و بے مثال
خوش ادا و خوش خصال و خوش کلام — حسن و خوبی مین تہا ماہ تمام
دختر شہ پر ہوا شیدای زار — شوق مین اوسکے ہوا وہ بیقرار
رات کو آرام تہا نے دن کو چین — ہر گہڑی رنج و الم سے شور و شین
دیدہ نا دیدہ فرش خاک راہ — جان مین کاوش دلمین نالہ لب آہ
رات دن تہا زلف پیچان کا خیال — زندگانی ہو گئی جسکی وبال
شوق مین اوسکے تہا آشفتہ مدام — پارچہ شوئی سے دلبر کے تہا کام
یاد دلبر مین صدا دل شاد تہا — نام کا اوسکے وظیفہ یاد تہا

اوسکے گہروالے ہوے رہن بلا
سخت گہبرا ئی کہ بس کیا کیجیے
ہوگئی سُشہ کو اگر ذرہ خبر
رفتہ رفتہ یہہ ہوا دلمین خیال
مان نے اوس سے ایکدن جاکر کہا
حسن پر جسکی تہا تو جانسے نثار
زلف کا جسکی تجہے آزار تہا
ہر گہڑی تہا جسکی فرقت کا ملال
اس جہان سے آج وہ راہی ہوئی
ہے یہی بہتر کہ تو بہی صبر کر
سنتے ہی یہہ ماجرا ے جان گزا
اوسکی مان نے جب یہہ دیکہا ماجرا
دل ہی دلمین سخت تر حیران ہوئی
لیک اب اندوہ سے ہوتا تہا کیا
ایک دن وہ بستۂ رنج و ملال
کپڑے لیکر با ہزاران رنج و یاس
دیکہکر شہزادی عالی تبار
نہ صفائی اور نہ شفافی کا رنگ
پوچہا دہوبن سے کہان سچ سچ بتا
کیون نہین پہلی سی ان مین آب و تاب
روکے دہوبن نے کہا ای نوجوان
درد و رنج و فکر و غم مین مبتلا
کس طرح تسکین اسکو دیجیے
جان سے جائیگا یہہ بیشک گذر
اسکو دیجے کوئی دہوکا اور چال
ای میرے فرزند تو کرتا ہے کیا
دل تہا جسکی تیغ ابرو سے فگار
جسکی چشم شوخ کا بیمار تہا
راتدن تہا زلف کا جسکی خیال
داغ حسرت جان و دل پر دیگئی
جان و دل پر ای پیارے جبر کر
عاشق دیوانہ دم مین مرگیا
رنج و غم سے ہوش سب جاتا رہا
اور غم فرزند مین نالان ہوئی
جو کہ تہا لکہا تقدیر مین وہ ہوگیا
یعنے اوسکی مادر آشفتہ حال
اوس پریوش کے گئی جسوقت پاس
ہوگئی حسرت زدہ آئینہ وار
اور ہی کچہہ اوسکے کپڑونکا تہا ڈہنگ
کیون نہین پہلا سا وہ رنگ صفا
کسلئے کپڑے ہین اب کی یہہ خراب
کیا سناؤن درد دلکی داستان

ہے غم فرزند سے ٹکڑے جگر — جان و دل کی نہین ذرہ خبر
رنج وہ جس رنج کا مٹنا محال — غم وہ غم ہے جو قیامت کا وبال
کون مونس کون ہمدم کون یار — رنج و غم مین کون ہووے غمگسار
بولی شہزادی کہ ای ہمراز دل — ساتھہ لیچل مجکو ای دمساز دل
اوسکی تربت پر مجھے لیچل شتاب — صبر کی دل مین نہین ہے میرے ہی تاب
الغرض پہونچی وہان با جان زار — جس جگہہ تہا اوسکے عاشق کا مزار
ہوگئی شق قبر عاشق ایکبار — مثل چشم شوق و ذوق و انتظار
دم مین شہزادی گئی اوس مین سما — وصل عاشق سے ہوا معشوق کا
بادشاہ نے جب سنی یہہ داستان — آیا تربت پر بصد شور و فغان
قبر کہولی دیکہا طرفہ ماجرا — ایک قالب اور سر دونون جدا
عشق ایسا ہو اگر جسکو نصیب — تو ملے بے شبہ دیدار حبیب
وصل حاصل ہو خدای پاک سے — دین و دنیا کا سب قصہ مٹے

## دریافت کرنا موسی علیہ السلام کا جناب باری سے کہ کونسی بات زیادہ پسند ہے

ایک دن موسی نے با سوز و گداز — عرض کی اے کردگار بے نیاز
کونسی طاعت میری مقبول ہے — کونسا سجدہ مرا مقبول ہے
کونسی منظور ہے میری نماز — کونسا مقبول ہے ناز و نیاز
تب ہوا یہہ حکم رب ذوالجلال — حضرت موسی کو بالطف و کمال
جبکہ طفلی مین تہے ای نیک کار — مان تمہاری مارتی تہی باربار
اور ہو ہو کر خفا و تند خو — ہوتی تہی ناراض تمسے موبمو
دوڑ کر جاتے تہے تم پہر اوسکے پاس — کچہہ نہ کرتے تہے غم و خوف و ہراس
مارتی تہین پر وہین جاتے تہے تم — باز جانے سے نہین آتے تہے تم

الکہہ ہوئی تہی خفا تم پر مدام — لیک طاعت سے تہا اُسکی تمکو کام
یہہ ہمین مقبول ہے موسیٰ مدام — ہم اسی سے ہین ہمیشہ شادکام
ہے یہی طالب کو لازم ای عزیز — چاہیئے فہم رسا ہوش و تمیز
کیسی ہی آفت مین ہووے مبتلا — لیک ہو ورد زبان نام خدا
خلق مین گو رات دن بدنام ہو — نام حق سے لیک اوسکو کام ہو
یاد مین حق کی سدا مصروف ہو — جان و دل سے یاد مین مشغوف ہو
رنج و غم مین گو کہ ہو جیسے بہ تنگ — یاد حق کا لیک مٹ جائے زنگ
گو کہ دشمن ہووے سارا روزگار — پر نہ بہولے دل سے نام کردگار

## تباہ ہونا جہاز کا اور مشرف ہونا ایک شخص کا زیارت اہلبیت سے

ہے اودہ مین ایک کاکوری مقام — خوش سواد و خوش ادا مشہور نام
تہے وہان پر ایک بزرگ نیک کار — رات دن رہتے تہے روتے زار زار
چشم دریا بار تہی طوفان فروش — برق وش دل مین پریشانی کا جوش
ابر وش ہر دم مژہ سیلاب بار — خاطر بیتاب ہر دم بے قرار
ہر گہڑی دل غمزدہ اندوہ گین — حسرت آلودہ غضب جانِ حزین
ہر گہڑی رقّت تہی طاری و ملال — ہر گہڑی وحشت تہی اور آشفتہ حال
وہان پہ حضرت کا ہوا ایکدن گذر — دیکہا اوس درویش کو شوریدہ سر
سنتِ اسلام کو کرکے ادا — آپنے پوچہا کہ ای مرد خدا
آئے ہم خوش آپکے دیدار کو — پر ہوا غم دیکہکر آثار کو
یہہ تو بتلا و خدا کے واسطے — غم ہے یہہ کس مدعا کے واسطے
عشق مین کسکے ہے یہہ حال زبون — کسکی دوری سے ہے یہہ جوش جنون
کسکے غم سے یون کیا مغموم و زار — کسکے ملنے کے لئے ہو بیقرار

بولے وہ مرد جہان دیدہ بدرد | کھینچکر سینے سے اپنے آہ سرد

کیا کہون ای سید والا تبار | کس لئے بیتاب ہون سیماب وار

مجھسا عالم مین نہین کوئی حزین | رات دن ہون غمزدہ اندوہگین

میرا افسانہ ہے ایک نادر بیان | جس سے ہو حیرت زدہ سارا جہان

جوش پر تہی جب میری عمر شباب | شوق کعبہ کا تہا دلمین پیچ و تاب

حج کعبہ کا ہوا دل کو خیال | ہر گہڑی بڑہتا رہا جوش ملال

مال اور اسباب جو کچھہ پاس تہا | مین نے سب زادِ سفر اوسکو کیا

کرکے طے آخر بہت راہِ دراز | چڑہ گیا ایک روز بالاے جہاز

رات دن دریا کی دیکہی جوش موج | اور وہ طوفان کی کثرت فوج فوج

جس طرف جاتی نظر پانی کا جوش | ہر طرف سے موج تہی طوفان فروش

ایک دن باد مخالف چل پڑی | آسمان سے ابر نے کردی جہڑی

جوش پر دریا کی سیلانی ہوئی | کشتی آرام طوفانی ہوئی

ہوگئی طوفان مین پہر کشتی تباہ | ہر بشر کرنے لگا فریاد و آہ

قدرتِ خالق سے ای مرد خدا | اسقدر تہا جوش طوفانِ بلا

ہوگیا غرق ایکدم مین سب جہاز | چہپ گیا پانی مین جیسے دلمین راز

ایک تختہ پر مگر مین رہ گیا | دل مین وحشت لب پہ تہا شور بکا

نے کوئی غمخوار دل تہا نے رفیق | مہربان کوئی نہ کوئی تہا شفیق

ذات حق تہی یا کہ مین مرد غریب | غمزدہ اندوہگین و بے نصیب

صفحۂ پانی پہ تہا تختہ روان | جانور کا بہی نہ ملتا تہا نشان

تین دن تک با غم و حال تباہ | طے کیا تختہ نے اوس پانی کا راہ

آخرش تختہ لگا ایک کوہ پر | چڑہ گیا مین کرکے ہمت زود تر

کوہ کے ہر سمت کی مین نے نظر
آدمی کا وہان نہ پایا کچہہ اثر

سخت گہبرایا ہوئی وحشت فزون
یاس سے دل ہو گیا سینہ مین خون

تشنگی اور بہوک کا اتنا تہا جوش
ایک قیامت کا تہا ارمان مین خروش

نے کوئی مونس نہ ہمدم اور نہ یار
کون تہا اپنا بجز پروردگار

رو کے گہبرا کر پکارا اے خدا
بند ہی کیا ہو گیا باب دعا

رحم کر اب میری حالت پر کریم
نام ہے رحمان تیرا اور رحیم

جو خطا مجہسے ہوئی کردی معاف
دل سے میرے نقش حسرت کر دے صاف

راہ سیدہی پہر مجہے یارب دکہا
تا بر آئے جلد دل کا مدعا

بیکسون کا کون ہے جز تیرے یار
کون ہے غمخوار دل اے کردگار

تونے دریا سے اگر دی ہے نجات
تو کرم اب مجہہ پہ کیا مشکل ہے بات

الغرض لائی دعا اپنا اثر
ایک مکان خوش ادا آیا نظر

دل مین کچہہ تسکین کا سامان ہوا
جا کے دروازہ پہ دی مین نے صدا

جب نہ پایا اوس مکان سے کچہہ جواب
رنج و غم سے دل نے کہا یا پیچ و تاب

بعد تہوڑی دیر کے آیا خیال
اس مکان مین چلکے دیکہون کیا ہے حال

دیکہا ایک گلزار گلزار ارم
بلکہ تہا فردوس سے بے بیش و کم

قدرت حق کا نمونہ تہا تمام
صنعتون کا جا بجا رنگین تہا کام

جابجا تہے طائر نغمہ سرا
لحن داودی کا آتا تہا مزا

نغمۂ تسبیح حمد تہا ہر جانور
سجدۂ حق مین تہی ہر شاخ و شجر

عمدہ عمدہ اوسمین تہے صدہا مکان
جسکے دیکہے سے ہو حیرت بیگمان

دیکہہ کر یہہ لطف اور رنگ بہار
بہولا سب تکلیف و غم بے اختیار

مٹ گیا دل سے میرے رنج سفر
بہولا دریا کی وہ موجون کا خطر

تشنگی اور بہوک سے تہا بیقرار
سیر جب میووں کے کہانے سے ہوا
ہر مکان مین غور سے دیکہا تمام
سوچتا تہا دل مین کیا یہہ ساز ہے
پہرتے پہرتے دن ہوا آخر تمام
دل تہا حیرت سے میرا آئینہ سان
تہا اسی حسرت سے مین شوریدہ سر
دیکہتا کیا ہون کہ بس صدہا سوا
دل مین ہیبت کی ہوئی جلوہ گری
ایک گوشہ مین غرض جا کر چہپا
سبکی صورت نور سے معمور تہی
دو جوان تہے اونمین جون رخشندہ ماہ
جلوۂ انوار چہرہ سے عیان
رعب و شوکت اونکے رخ سے آشکار
دونون بیٹہے تخت زرین کار پر
اور باقی جتنے تہے مرد جوان
دیکہہ کر یہہ ماجرای جان فزا
سخت حیرت تہی کہ یہہ رمز نہان
کوئی شکل ایسی نبائی رہنمار
جتنے تہے وہ وصلان ذات حق
اون جوانون مین جو دو سردار تہے

توڑ کر میوون کو کہایا ایک بار
ہر روش پر گلستانکی مین پہرا
بوئے انسان کا کہین پایا نہ نام
بہید کیا ہے اسمین اور کیا راز ہے
ایک گوشہ مین کیا مینے قیام
کیون نہین انسان کا یہان نام و نشان
آسمان کی سمت کی ناگہ نظر
سوے خاک آتے ہین با صد افتخار
سمجہا ہے قوم اجنہ یا پری
تا کہ اون کا راز سربستہ ہووا
سبکے رخ پر ایک دائی طور تہی
صورت خورشید والا پای گاہ
مظہر آثار دونون بیگمان
شان رحمت و تپہ سو جان سے نثار
با شکوہ و شان و جاہ و عز و فر
سب ہے استادہ با صد عز و شان
اور ہے حیرت کا عالم ہوگیا
کس سے پوچہون کس طرح ہووے عیان
راز سربستہ جس سے ہووے آشکار
سب کے آگے نعمتون کے تہے طبق
صاحب صد شوکت و آثار تہے

رہتا تھا اس رنج و غم میں دل حزین ۔ مضمحل آشفتہ و اندوہ گیں

ایک دن کی عرض با عجز و ادب ۔ دوری احباب ہے دل پر غضب

خویش اور مادر کا ہے ہر لحظہ غم ۔ ہے فراق دوستان دل پر ستم

آپ کسی طرح وہان پہونچا دیجئے ۔ اب وطن کی شکل پھر دکھلائیے

تا کدورت غم کی دل سے ہو عدم ۔ دل سے مٹ جاوی نشان رنج و غم

لیک جلدی مین گیا کہنا یہہ بھول ۔ آپ کی خدمت مجھے پھر ہو حصول

بولے وہ عالی ہمم والا کرم ۔ کر رہے ہو کس واسطے یہہ رنج و غم

ہے ہمین کہنا ترا سب کچھہ قبول ۔ مدعای دل ترا ہوگا حصول

بند کی آنکھین بہ معمول قدیم ۔ دم مین آیا یہان پھر مانند نسیم

الغرض آیا سوی خانہ شتاب ۔ اور عزیزون سی ملا با آب و تاب

دیکھکر مجکو ہوی سب شاد شاد ۔ بولے تہی عرصہ سی تیری ہمکو یاد

جتنے تہے احباب سب شادان ہوے ۔ دیکھکر مجکو بہت خندان ہوے

سب سے ملکر جب ہوا مین شاد حال ۔ خدمت حسنین کا آیا خیال

چشم حسرت مین نے کی ہر چند بند ۔ درد دلکو کچھہ ہوئی نہ سود مند

اوس طرف سی کچھہ نہ پھر پایا خیال ۔ دل ہوا اندوہ و غم سی پایمال

چشم سے جاری ہوا دریای خون ۔ جان مین ایک پیدا ہوا جوش جنون

دل لپا سینہ مین ہم رنگ حنا ۔ عیش و عشرت ہوگئی بالکل فنا

دل مین حسرت جا گزین ایک جوش و خروش ۔ صبر و تسکین کا گیا یکلخت ہوش

سخت حیرت ہی کہون کس سے یہہ حال ۔ ہوگیا جینا مجھے بالکل محال

فرقت حسنین کا ہی یہہ ملال ۔ رنج و غم سی دل ہوا ہی پایمال

ایک مدت سی یہی احوال ہے ۔ زیست اب مجھپر غضب جنجال ہے

ہوں اسی اندوہ وغم مین دل حزین
رات دن رہتا ہون بس اندوہگین

نے کوئی مونس ہے نے غمخوار دل
حیف ہے کس سے کہون آزار دل

کس سے درمان دل صد چاک ہو
موت آجاے کہ قصہ پاک ہو

یا کہ ہو حاصل حضوری پھر وہ ہے
دل سے مٹ جای یہہ دوری ہجر کی

حضرت قبلہ نے سب سنکر یہہ حال
ہنس کے فرمایا کہ مرد باکمال

ہمنے سمجھا تھا کہ یہہ شور رویگا
رات دن ہے ازپئے عشق خدا

رات دن یہہ نالہای زار زار
ہر گھڑی ہین بہر ذات کردگار

چشم دریا بار سے سمجھے تھے ہم
عشق مولائی مین ہر لحظہ ہے غم

ہم یہہ سمجھے تھے کہ تیر عشق یار
ہے ازل سے آپ کے سینہ کے پار

بحر وحدت مین ہمین سمجھے تھے غرق
سالک توحید از پا تا بفرق

لیک ہے ہر طرح حسرت کا مقام
غرق دریای دوئی ہو نیک نام

ہے ابھی تک سوزش عشق صفات
تم نہین سمجھے ہو رمز عشق ذات

ہو فنا فی الشیخ مین مردانہ وار
اور فنا فی الذات سے ہو برقرار

عشق بحر حسینؑ کا گو پر طرب
عاشق مولا سے ہے لیکن عجب

جسکے دل مین عشق ذات پاک ہے
بے الم بے خوف اور بے باک ہے

جسکے دل مین جلوہ ہو اوس نور کا
کب وہ شیدائی بنے ہے طور کا

جسنے دیکھا یار کا اپنے جمال
کب پسند اوسکو کسی کا ہو کمال

جو خدا کی ذات کے مشتاق ہین
ہر طرح کی طاقتون سے طاق ہین

عاشق حق غیر حق سے پاک ہے
نور ہے وہ گو سراسر خاک ہے

جسکے دل مین لای عشق حق اثر
دین و دنیا سے بنے وہ بے خبر

اوسکو کیا رونا کسیکے واسطے
کیا حزین ہونا کسیکے واسطے

اوسکی رگ رگ مین ہے جلوہ یار کا | اور اثر ہے فیض کے آثار کا

اوسکو کب بہاوی کسی گل کا جمال | جسکے دل مین ہووے عشق ذوالجلال

انبیا اور اولیا صالح سعید | متقی زاہد نکوکار اور شہید

اوسکی سب قدرت کے ہین آثار نیک | اوسکی سب قدرت کی ہین اظہار نیک

سب ہین مخلوق اور ہین ساری فنا | کوئی بہی باقی نہین غیر از خدا

عشق ہووے تو خدا کا عشق ہو | صاف طینت کو صفا کا عشق ہو

ختم صاحب ہو لیا قصہ تمام | عاقبت باخیر ہووے والسلام

## نقل ہی کہ ایک عورت نے دس روپیہ قرض حسنہ دی جسکے باعث سی مرتبہ بلند پایا

مولوی عبدالعزیز باکمال | شہر دہلی مین تہے مرد قال و حال

مشتہر ہین اونکے اوصاف جلیل | شہرہ خلق اونکے ہین ذکر جمیل

حضرت قبلہ کے وہ اوستاد تہے | ہر طرح سے قابل صد داد تہے

ایک شخص آیا وہان باعز و شان | اور کیا یہہ آنکر اوسنے بیان

میرا افسانہ ہے ایک نادر بیان | اور میری دل مین ہے درد نہان

درد کا میرے نہین پیدا علاج | منتشر رہتا ہے ہر لحظہ مزاج

کیا کرون حیران ہون ورہن ملال | کچہہ نہین کہلتا ہے اوسکا کچہہ حال

مجہپہ گذرا ہے عجایب ماجرا | طرفہ تر حیرت ادا حیرت فزا

شاہ صاحب نے کہا ای خوش خصال | مو بمو اظہار کر تو اپنا حال

کر بیان احوال دل ای مرد حق | کس لیے ہے رنگ رو چہرہ کا فق

تب کہا اوسنے کہ ای عالی مقام | لکہنو میرا تہا بس جای قیام

مین تہا پہلے مرد مفلس اور غریب | لذت دنیا سی وہ اپنے بدنصیب

کثرت اولاد سے آشفتہ حال | مفلسی کا سخت تہا رنج و ملال

ایک دن پیدا ہوا دل مین خیال — کب تلک غم سے رہون مین ملال
کب تلک آشفتہ ومحزون و زار — کب تلک حسرت سے ہو دل بیقرار
ہے یہی بہتر کہ اب چلئے کہین — اور تلاش نوکری کرئیے کہین
سوچکر با اضطراب والتہاب — چلدیا سوے اودی پور مین شتاب
ایک گھوڑا ہی خریدا راہوار — باندہ کر اسباب اور ہوکر سوار
چلدیا کرکے توکل ذات پر — غمزدہ آوارہ دل شوریدہ سر
راہ مین آئی ریواڑی کی سرا — وہان پہ تکیہ تہا نہایت دل کشا
رہتی ہتی دو تین بھٹیاری جہان — مفلس و محتاج دو ایک کسبیان
جاکے ٹھہرا وہان بحال خوار و زار — مضطر و حیران پریشان بیقرار
پر نکچہہ باقی رہا تہا زاد راہ — کہینچتا تہا غم مین ہر دم دل سے آہ
مفلسی کے ہاتہ سے جلسے بہ تنگ — اور تہی فکر خورش سینہ بہ سنگ
تہا اسی اندوہ غم سے پائمال — کون تہا جس سے کہ کہتا اپنا حال
نے کوئی خویش و برادر نے عزیز — کسکو ہو درد دلی کی کچہہ تمیز
کب مسافر سے کوئی رغبت کرے — بے وطن سے کب کوئی الفت کرے
ہے مسافر کا بجز پروردگار — کون یاور دادرس اور غمگسار
شام غربت مین نہین کوئی رفیق — ہو مسافر بحر حیرت مین غریق
کب مسافر کا کسیکو درد ہو — گو مسافر شیخ وقت و فرد ہو
ہے مسافر کا بجز اللہ کون — اور ہو اوسکے حال سے آگاہ کون
سخت آفت کا نمونہ ہے سفر — ہے سفر ہر طرح سے رشک سقر
درد فرقت سے الہی دے نجات — دور ہے جب سے تمہاری پاک ذات
بلبل روح اپنی ہے مرد غریب — قرب کی دیوار و در سے بے نصیب

تہا ہمارا ہی کبہی جنت وطن　　تہی نہ یہہ دنیا کی کچہہ رنج و محن

جب سے آئے عالم امکان مین ہم　　کیا نہ کچہہ دلپر اوٹہائی درد و غم

الغرض حسرت سے مین خستہ جگر　　تہا سراپا مین درد و غم مین بسر

لب پہ نالہ دل مین حسرت جان مین سوز　　ناوک اندوہ ہر دم سینہ دوز

مفلسی سے تنگ دل در تنگ حال　　دمبدم کی زندگی سے پر و بال

اتنے مین اک قحبۂ زار و نزار　　جسکی صورت پر فدا شیطان ہزار

عمر بہر جسنے کیا کسب حرام　　لغو مین جسنے کہ کہوئی عمر تمام

آئی اور پوچہا کہ ای مرد جوان　　کسلئے ہی غمزدہ اور ناتوان

کیون نظر آتا ہے تو اندوہگین　　کسکا غم ہے کسلئے ہی دل حزین

کہانے پینے کی نہین ہے کچہہ تلاش　　کسکے غم سے ہی کلیجہ پاش پاش

کسکے سے اندوہ مین حالت تباہ　　کیا کسیکی حسن پر خیرہ ہے نگاہ

سنکے یہہ تسکین کی رمز ہم نفس　　خوش ہوا مین حدسے بڑہکر دل مین بس

اور کہا بازار کو جاتا ہون مین　　دم مین کہانا جاکے لے آتا ہون مین

نے درم تہا پاس نے دینار تہا　　سب عبث یہہ قصد بازار تہا

آپ بہوکا اور پیاسا خستہ دل　　غمزدہ غمگین پریشان مضمحل

اور گہوڑے کی نہ تہی قسمت مین گہاس　　خاک پر باری تہی منہ وہ بہی اداس

پہر وہ عورت آئی اور پوچہا پتا　　کیون نہین فکر خورش مرد فتا

بہوک کہتی تہی کہ کہدون غم کا حال　　پر حیا دیتی تہی دل کو گوشمال

تیسری بار آئی پہر وہ ناتوان　　اور بولی سچ بتا ای نوجوان

کسلئے بیٹہا ہے تو افسردہ حال　　آپ خورک کا کیون نہین تجکو خیال

تب کہا ناچار مین نے ماجرا　　کیا کہون جو حال دل کا ہو گیا

مفلسی سے ہون بہت زار و نزار ۔ واقف اپنا کون ہے جز کردگار

بیکسون کا ہے وہی حامی مدام ۔ عاجزونکی اوس سے ہی نکلین ہین کام

ہے مسافر کا وہ ہی دانای راز ۔ ہے وہ ہی حاجت روا بے نیاز

سنکے عورت بولی با صد انکسار ۔ مین ہون ایک بیکس ضعیف و زار و خوار

عمر کہوئی معصیت مین سربسر ۔ کچھ نہ کی روز آخر کی خبر

اب یہہ کی ہے مین نے محنت اختیار ۔ کرتی ہون اجرت مین ہر لیل و نہار

اب ہے اجرت پر گذارا منحصر ۔ ہے پسند اجرت مجھے شام و سحر

دس روپیہ اب تجکو مین دیتی ہون قرض ۔ تیرا دینا قرض ہے اب مجھپہ فرض

جب خدا دیوی تجھے دیجو مجھے ۔ مفت شرمندہ نہ پہر کیجو مجھے

جب سنی عشرت کی مین نے یہہ تقریر ۔ عیش کا دل مین ہوا جم غفیر

اپنی قسمت کو سراہا بار بار ۔ اور کیا جلدی سے شکر کردگار

پہر لیا عورت سے زر وہ شاد شاد ۔ دل ہوا خوش اور ہوئی پوری مراد

لاکے کہانا عمدہ تر بازار سے ۔ چہوٹا اندوہ و غم و آزار سے

صبحدم وانسے چلا شکل ہوا ۔ اور اودی پور مین جا داخل ہوا

اوج پر طالع جو تہا اقبال کا ۔ چمکا اختر چرخ پر اجلال کا

اوس ریاست کا مصاحب بنگیا ۔ چند روزون مین غنی ہی ہو گیا

مال و دولت سے ہوا پس مالا مال ۔ عیش سے پوری ہوی وان پانچ سال

اس طرح سے جب ہوئی مدت گذر ۔ گہر سے آئی نا گہان میرے خبر

آیا قاصد لیکے خط کو شادمان ۔ اوس مین لکہا تہا کہ تم آؤ یہان

موسم عشرت ہے اور فصل بہار ۔ ہے گلستان جہان رنگین نگار

عیش کا چرچا ہے اور عشرت کا رنگ ۔ ہے نشاط و عیش کا ہر سمت ہنگ

گلشن عالم ہے رشک صد بہار — صد جہان ہون جسکی خوبی پر نثار
ہے لب دل زمزمہ سنج نشاط — محو عشرت جان ہی با صد انبساط
کیون نہو دل نغمہ آرائے طرب — ہر طرف ہے زمزمہ شادیکا اب
جلد آؤ سخت تر ہے انتظار — دل ہے مضطر جان ہے بس بیقرار
شکر حق اب ہوگیا لڑکا جوان — عیش کے آثار ہین ہر دم عیان
چاہئے اب فکر شادی کا ضرور — تا کہ ہووین جان و دل محو سرور
بیٹی والون کو بہی از بس انتظار — ہے تقاضا دمبدم اور بار بار
لائیے تشریف تا دل شاد ہو — بند غم سے جان و دل آزاد ہو
جب سنا مین نے یہہ نکتہ دلنواز — عیش افزا روح بخش و نغمہ ساز
دل ہوا عشرت کدہ اور عیش جوش — نغمۂ عشرت سے جان تہی پر خروش
لیکے رخصت اور بہت اسباب مال — چلدیا با خاطر فرخندہ فال
دل مین عشرت لب ترانہ ریز شوق — نغمہ سنج شکر حق تہی جان و ذوق
ہر گہڑی لب پر فسانہ عیش کا — جان مین ہر لحظہ ترانہ عیش کا
اور کرا کر پالسنوکی ہنڈوی — با نشاط دل کمر مین باندہ لی
کر کے طے آخر بہت راہ دراز — آیا ریواڑی مین با صد عیش و ساز
اوس سرا مین پہونچکر آیا خیال — اوس ضعیفہ کا بہی جا کی دیکہو حال
دستگیر کی تہی اوسنے وقت غم — وہ بہی تہی مونس درد و الم
وہ ہوئی تہی حال پر بس بیکسان — چاہئے الطاف اوسپر بیکران
اسقدر دیجے اوسے اسباب و مال — تا قیامت وہ رہی فرخندہ فال
پہونچا اوسکے گہر بصد عیش و طرب — دیکہا اوس عورت کو ہی وہ جانبلب
بات بہی کرنے نپایا مین ذرا — ہوگیا دم اوسکا ایکدم مین ہوا

اس جہان سے وہ گئی دم مین گذر
جب کیا اوسنے یہان سے انتقال
دل کی حسرت دل ہی دلمین خون ہوئی
سوچا دل مین ہی یہہ دنیا بی ثبات
جو ہوا پیدا فنا ہے اوسکی ذات
ہے عبث دنیا سے اُمید وفا
ہے وہی بس مرد حق اور با کمال
عاشق حق کی یہی ہے آرزو
موت کو سمجھے ہین وصل ذو الجلال
موت کا گر دل مین تیری ہو خیال
موت کا کھٹکا اگر دل مین رہے
لذت دنیا سی دل کیا ہووے شاد
موت کی دل مین اگر ہو جستجو
کیون گل رعنا پہ ہو مفتون دل
کیون ہون کی ہوا دا پر تو نثار
چق چق و بق بق ہو کب تجکو پسند
کیون دہہای دلکو تیرے ذکر ہو
دیر تک دل مین رہا یہہ ہی خیال
چلکے پہر بازار سے لایا کفن
جب ہوے تجہیز و تکفین سے فراغ
جبکہ جب آیا سلامت پر ملال
مین رہا حسرت زدہ شوریدہ سر
مجکو از حد ہی ہوا رنج و ملال
دیدۂ حسرت زدہ جیحون ہوئی
ہے فنا جتنی ہے ساری کائنات
لازم و ملزوم ہین یہہ دونو بات
سچ ہے سچ کیا ہی پہر وساز لیست کا
موت کا جسکو ہو ہر لحظہ خیال
موت کی ہر دم ہے اونکو جستجو
ہر گھڑی دل مین آیکا ہی خیال
پہر گنہ کیونکر ہو ای فرخندہ فال
ذکر حق مین کیون نہ تیرا دل لگے
لب پہ ہر دم ہی رہے خالق کی یاد
کیون نجان و دل بنے پہر محو ہو
آفت دنیا سے کیون ہو مضمحل
کیون رگ گل کو نہ سمجھے نوک خار
ذکر خالق سے نہ کیون ہو بہرہ مند
ذات مین ملجای تو بے گفتگو
نبی ہٹانے سے رہا آشفتہ حال
دل مین حسرت جا بمن تہا رنج و محن
آسمان نے ایک دیا تازہ سا داغ
گردش گردون دون سے خستہ حال

اپنے سب خدام سے مین نے کہا
سوی خانہ ابتو چلنا چاہیے
سب کو ہوگا سخت درجہ انتظار
کہکے یہہ خدام سے باحال زار
دل مین حسرت جانے مین وحشت کا ملال
ہر طرف ڈھونڈھا نہ پایا پرنشان
دل مین حسرت اب کہان پاؤن اُسے
دیر تک باحال زاری و بکا
آیا ناگہہ دل مین میرے یہہ خیال
الغرض جب دن ہوا سارا تمام
پہونچا مین اُس قبر پر رہن الم
پر تعجب سخت یہہ دل کو ہوا
ہر طرف ڈھونڈھا اوسے مانند کور
دیر تک سوچا کہ مردہ کیا ہوا
ناگہہ آئی اوس مین ایک کہڑکی نظر
ایک مکان جنت نشان فردوس وش
ہر طرف اشجار سرسبز و بلند
اور نہرین وسمین جاری جابجا
دیکہا جب یہہ ماجرای دل پسند
سخت دیکہلائی کشاکش شوق نے
اوس مکان کے بیچ اندر مین گیا

صبحدم یان سے چلو شکل ہوا
خویش و بیگانہ سے ملنا چاہیے
درد بے تابی سے ہونگے بیقرار
لیٹا مین رہن الم اور بیقرار
ہنڈی کا جانچک آیا خیال
شدت غم سے ہوا بس نیم جان
ڈھونڈنے کسجا پہ اب جاؤن اوسے
غرق دریای تفکر مین رہا
قبر مین ہنڈی گری بے قیل و قال
اور گیا خور سوی مغرب وقت شام
اور کہولا اوسکو با صد درد و غم
اوس مین مردہ کا نہ پایا کچہہ پتا
کچہہ نہ ہاتہہ آیا مگر جز خاک گور
کچہہ کہین ملتا نہین اوسکا پتا
دیکہا اوسمین ایک گلستان خوب تر
بلکہ جنت جسکی کیجیے پیش کش
سبز بخت و سبز طالع ارجمند
خوش سواد و خوش مزاج و خوش فزا
جان حیران بند حسرت مین تہی بند
کردیا حیران بخت و فوق نے
زرنگار ایک تخت دیکہا وان بچہا

اوس ایک عورت تھی باشان وقار
اور صدہا عورتین گل فام تھی
دیکھکر عورت نے مجھکو یون کہا
ہنڈوی تیری ہمارے پاس ہے
رحم کہایا مین نے تیرے حال پر
اوسکے بدلے مین ملی دولت مجھے
تیرے باعث سے مجھے سب کچھہ ملا
چین سے رہتی ہون باعیش وطرب
معصیت کا ورنہ میری کیا حساب
ہنڈوی لیجا نکر اب وزہ وبر
بعد مدت کے یہان تو آئیگا
ہے نہین زندون کا یہہ جاے قیام
ہنڈوی لے لی غرض مین نے شتاب
باہر آیا جب تو دیکھا اور حال
ہے سراے نے وہ شہر دل ربا
وان پہ ایک آباد ہے شہر عظیم
سخت حیران تھا الہی کیا ہوا
کیا ہوئی نوکر ہوا کیا مال وزر
کیا ہوا وہ شہر اور زیبا سرا
کیا ہوے وہ شہر کے پیر وجوان
کچھہ نہ آیا جب سمجھہ مین ماجرا

ہون ملا ایک جسکی خوبی پر نثار
اوس پری وش کے سبھی خدام تھی
بارک اللہ بارک اللہ مرحبا
مفت تمکو وہم اور وسواس ہے
تنگ حالت مین دیا تہا تجکو زر
اور اس عالم مین ہے عزت مجھے
اور یہہ دروازہ رحمت کہلا
تیرے دینے کا ہے یہہ سارا سبب
نامۂ اعمال تہا سارا خراب
ہے یہی بہتر یہی ہے کار خیر
عیش وعشرت تب یہانکی پائیگا
بعد مرنے کے ملیگا یہہ مقام
سیر گلشن سے رہا پر اضطراب
نے وہ خادم نے وہ نوکر نے وہ مال
آؤر ہے کچھہ باغ عالم کی ہوا
آؤر ہی صورت یہہ ہی شان کریم
گم شدون کا کیون نہین ملتا پتا
کیون نہین ملتی کسیکی کچھہ خبر
دیکھتا ہون خواب یا ہون جاگتا
یا الہی تیری قدرت تیری شان
وان کے باشندون سے تب پوچھا پتا

پوچہتا تہا جس سے گم گشتون کا حال
کچہہ نپایا جب کسی سے کچہہ جواب
ایک دن آخر ملا ایک مرد پیر
اوسکو رو رو کر سنایا ماجرا
سنکے یہہ قصہ ہوا حیرت زدہ
یاد ہے کچہہ کچہہ یہہ ای مرد کمال
تہی کبہی پہلے یہان پر ایک سرا
جسمین کبہی اوس مین رہتی تہی مدام
ایک شخص آیا نہایت مالدار
ایک سبہی کو گیا گور و کفن
شب کو وہ بہی یک بیک غایب ہوا
ہر طرف کی سب نے اوسکی جستجو
الغرض روتے ہوے با حال زار
ایک مدت کا ہی لیکن سب یہہ حال
تب کہا مین نے کہ ہان ای مرد پیر
میرے ہی تہے سب وہ نوکر اور زر
ہے اسی حیرت مین دل رہین ملال
سنکے میرا حال سب پیر و جوان
سب کو حیرت پر ہوئی حیرت کمال
ہون اسی حیرت مین ای عالی مقام
کچہہ نہین آتا سمجہہ مین ماجرا

مجکو دیوانہ وہ کرتا تہا خیال
سخت تر دلکو ہوا ایک پیچ و تاب
خضر کی مانند عمر اوسکی کبیر
اور کہا اللہ بتلاؤ پتا
اور بصد فکر و تامل یون کہا
مسجد پر دادا کہا کرتی تہی حال
اور تکیہ بہی نہایت پر فضا
اور کرتی تہین گذارا صبح و شام
اور کیا شب کو اسی جا پر قرار
با ہزاران رنج و آلام و محن
کچہہ نہ ہاتہہ آیا الہی کیا ہوا
پر نشان پایا نہ ہرگز ایک مو
گہر کو اپنے سب گئے جب زار و خوار
تین سو شاید کہ گذری ہونگے سال
ہون وہی مین صاحب شان امیر
اور عزیز و اقربا لعل و گہر
یا الہی کیا ہوا ایکدم مین حال
ہوگئے حیرت زدہ اور خستہ جان
پوچہتا تہا مجہسے ہر ایک میرا حال
کچہہ نہین کرتی ہے ہرگز عقل کام
کیا تہا سامان آور دم مین کیا ہوا

اب نہ گھر ہے اور نہ وہ اسباب و مال ہے نئے انداز پر عالم کا حال

نے عزیز و اقربا کا کچھ نشان داغ حسرت سے ہے دل اک گلستان

دل مین وحشت جان مین حسرت کا ہے جوش ہے پریشان درک فہم و عقل و ہوش

کیا کرون ہنڈی کو اور جاؤن کہان گم شدونکا کچھ نہین ملتا نشان

ہے یہی حیرت کہ دم مین کیا ہوا صحن ہستی مین چلی کیسی ہوا

آپ کے کل ہند مین تشہیر ہے اور دعا بہی صاحب تاثیر ہے

مجھکو بتلاؤ کوئی تدبیر اب اسمین بہتر ہے نہین تاخیر اب

شاہ صاحب نے کہا تب ای جوان کیون ہے تو رنج و الم سے خستہ جان

ایک گہڑی وہان کی ہے آمد کمال یان کے سو سالونکی مانند مثال

کچھ نکر دل مین غم و رنج و ملال عالم برزخ کا بے شک ہے یہہ حال

ہے یہی بہتر نکر اب کچھ خیال دور کر نقش توہم اور ملال

فکر دنیا سے نکر آشفتہ دل ہو نہ غم سے مال و زر کے مضمحل

جان غم دنیا سے پس آزاد کر ذکر و فکر حق سے دل کو شاد کر

عالم دنیا نہین جاے ثبات ہے فنا جتنی ہے ساری کائنات

اب یہہ بہتر ہے کہ کر خالق کو یاد جان ہو محو طرب اور دل ہو شاد

خانہ کعبہ کو اب جاؤ شتاب دور ہو تا دل سے سب رنج و عذاب

عمر اپنی یاد حق مین کر بسر پہر نہ دیوانون کی صورت دربدر

حب دنیا دل سے اپنے دور کر جان کو حب دین سے پرنور کر

دیکے اوسکو الغرض کچھ زاد راہ اور بتلا کر اوسے نام اللہ

خانۂ کعبہ کو پس رخصت کیا مرحبا صد مرحبا صد مرحبا

چوتھا گلزار تمام ہوا

# پانچوان گلزار وصال مقبول ذوالجلال کے بیان مین

| وعدۂ وصل چون شود نزدیک | آتش شوق تیزتر گردد |
|---|---|

حضرت قدسی مرتبت کو کئی سال سی معلوم تہا کہ عنقریب حجاب دوری شاہد حقیقی رفع ہونیوالا ہے کمال بشاشت اور فرحت کے ساتہہ اکثر اوقات اپنے اخص الخواص زبدۂ مریدان صادق الارادت برگزیدہ معتقدان واثق الاعتقاد منشی فضل رسول صاحب سے خلوت مین اس راز و رمز خاص کو کنایتاً فرماتے رہتے تہے اور جب سے یہہ خیال تہا خلاف زمانہ گذشتہ باب فیض رسانی عام طور پر وا کیا تہا روزانہ ہر چہار طرف سی ارادت مند پہونچنے لگے اور بیعت ہونے لگے استغراق اور محویت بہی بہ نسبت سابق زیادہ ہوگئی اکثر باتین کرتے کرتے خاموش ہو جاتے تہے پہر تہوڑی دیر کے بعد جب اوس دریای ناپیداکنار سی ساحل افاقت پر آتے تو وہی باتین جو ہو رہی تہین فرمانے لگتے ایک بار جب منشی صاحب موصوف حاضر خدمت ہوئے زبان معجز بیان سے ارشاد ہوا اب اس وجود خاکی کے چہوڑنے کا زمانہ قریب آتا ہے ؎

| ہر آنکہ زاد بناچار بایدش نوشید | ز جام دہر مے کل من علیہا فان |
|---|---|

منشی صاحب نے عرض کیا جاعل کون و مکان فاعل فضل و امتنان ذات بابرکات کو تا یوم القیام سرمایہ فیوضات دارین رکہے

| الٰہی تا جہان باشد تو باشی | بصد فیض و بصد فضل و بصد شان |
|---|---|

فرمایا ایک دن مردان غیب مین سے ایک برگزیدہ حق ہماری ملاقات کو آئے تہے فرمائے ہین کہ آمادہ اور مستعد رہنا چاہیئے دوست طالب دوست ہی اور فلان دعا جو آپ مانگتے ہو کسلئے مانگی جاتی ہے اوسیدن سے وہ دعا ہمنے چہوڑ دی اور ہم ہر وقت منتظر حکم سرکاری رہتے ہین ؎

چشم و گوش من براہ انتظار ۔ ماندہ تا کے میرسد پیغام یار

اوسکے بعد جو ایکبار اتفاق حاضری ہوا فرمایا

وقت آن آمد کہ من عریان شوم ۔ جسم بگذارم سراسر جان شوم

پہر فرمایا اس واقعہ کا وقوع جاے قلق اور اضطراب نہین ہے ۔

ساجن بچہڑے گن نہین ور گن ملے کچہہ نا نہہ ۔ جب تو دیکہت نین ہی آپ ئی من ما نہہ

اور ایک نقل گرو چیلے کی کہ جسکا کچہہ مضمون یاد ہے کچہہ خیال سے جاتا رہا فرماکر فرمایا کہ مردان حق کا معاملہ بعد چہوڑنے وجود خاکی کے خادمان خاص کے ساتہہ یہہ ہوتا ہے کہ کچہہ قلق اور فراق کا غم لابدی نہین ہوتا ۔

دل کے آئینہ مین ہی تصویر یار ۔ جب ذرا گردن جہکائی دیکہہ لی

چون از و گشتی ہمہ چیز از تو گشت ۔ العاقل تکفیہ الاشارۃ ۔ ایک روز زبان فیض ترجمان سے ترشح ہوا کہ دنیا دار ناپایداری ناسگو ثبات ناسکی حیات کو قرار انبیا اولیا اور ہزارون لاکہون شاہان نامدار پیدا ہوئے اور معدوم ہو گئے ۔ مالعبتگانیم فلک لعبت باز ۔ از روے حقیقت است نا از روی مجاز ۔ یک چند درین بساط بازی کردیم ۔ رفتیم بصندوق عدم یک یک باز ۔ منشی صاحب نے تمام عمر سیاحی کی صدہا بزرگون سے ملے تمام ہندوستان کے نامی گرامی مزارات کی زیارت کی چلہ کئے جد جہد کی داد دی جو کچہہ کسی نے بتایا اُسمین وقت صرف کیا تکاہل و تکاسل سے پرہیز کیا ۔ مکہ گئے مدینے گئے کربلا گئے ۔ لیکن جو دل مین خیال تہا بغیر فضل کے کچہہ نہوا اور جب اونکے فضل و رحمت کا دریا موجزن ہو آیا ایک لمحہ کی دیر نہوئی ۔ فضل ساعت کار صد سالہ کند ۔ نار ابراہیم را لالہ کند ۔ تم بہی اسی بات پر عمل رکہنا جو کچہہ مانگو جو کچہہ چاہو خداے ذوالجلال قادر لایزال سے مانگنا یہہ آیہ پڑہی ۔ مَثَلُ الَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ أَوْلِيَاءَ كَمَثَلِ الْعَنكَبُوتِ اتَّخَذَتْ بَيْتًا وَإِنَّ أَوْهَنَ الْبُيُوتِ لَبَيْتُ الْعَنكَبُوتِ لَوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ ۔

| | |
|---|---|
| رہ مدہ در دل بغیر حق بکس | دو دو عالم مر ترا اللہ بس |
| ہر چہ در عالم بخواہی زو بخواہ | اوست معطی فی الحقیقۃ لا سواہ |
| یاری از وی جو مجو از ہیچکس | ناصر و یار تو اللہ است و بس |
| حباب وار ز بہر نظارہ آمدہ ایم | کہ سر زنیم و تماشا کنیم و باز رویم |

ایک روز منشی صاحب موصوف نے عرض کیا عموی بزرگوار جناب مولوی نیاز علی صاحب کو وقت آخر تا دم مرگ آپ سے ملاقات نہونے کا قلق رہا فرمایا کچھہ جای افسوس نہین ہے یہان اگر نہوئی وہان ہوجائیگی افضال یافتگان الہی کے لئے مرگ تبدیل لباس ہے اور موت اور حیات کا معاملہ سب یک رنگ ہے

| | |
|---|---|
| تلخ نبود پیش ایشان مرگ تن | چون روند از چاہ زندان در چمن |
| تلخ کے باشد کسی را کش برند | از میان زہر ماران سوی قند |
| ظاہرش مرگ و بباطن زندگی | ظاہرش ابتر نہان پایندگی |
| مرگ کہ جملہ از و در وحشت اند | می کنند این قوم بر وی ریش خند |

وصال سے ایک سال پہلے جب منشی صاحب موصوف چندی خدمت مین حاضر رہکر رخصت ہونے لگے تو حسب عادت قدیم خلوت مین عرض پرداز ہوے اب دولت قدمبوسی کب تک حاصل ہوگی ہمیشہ تو آپ یون فرمایا کرتے تہے کہ انشاء اللہ تعالی بخیر عافیت جلد آؤگے اور ملاقات کی حظ اُٹہاؤگے اب کی مرتبہ بخلاف سالہای گذشتہ صرف اتنا فرمایا کہ ہماری تمہاری خیر رہے اور مخدرۂ سرادق عصمت جناب مخدومہ آپا صاحبہ سے یہہ ارشاد فرمایا کہ لو صاحب اب ہم وداع ہوتے ہین یہہ جملہ بہی بخلاف سالہای دیگر خالی از رمز نہ تہا جب منشی صاحب موصوف سیتاپور پہونچے ایک کرامت نامہ مین اشارۃً ارقام ہوا۔

| | |
|---|---|
| ایک [illegible] تعالیٰ | معلوم ہوگیا ہمین تسلی تمہاری |

اسی خط مین [illegible] وقت کچھہ کہ ایک سال پہلے زمانہ وصال سے معہ سید امداد علی صاحب

حاضر آستانہ ہوا چندروز ٹھہرا بروز رخصت ارشاد ہوا کہ میان امداد حسین آج تم میرٹھہ جاؤگے ہم
ملکر جانا عرض کیا کہ ظہر کے بعد در حجرہ بند ہوتا ہے اوس وقت کی حاضری خلاف ادب ہے ارشاد
ہوا تیرے واسطے آج ہم حجرہ کہول دینگے ضرور آنا اور ملکر جانا مین حسب بشارت ظہر کی نماز
کے بعد حاضر ہوا دیکہا حوض کے کنارہ پر جو حجرہ کے سامنے واقع ہے آپ مسواک کرتے ہین آداب بجا لایا
نہایت بشاشت سے فرمایا آؤ صاحب

برلب آب نشین و گذر عمر ببین — کاین اشارت ز جہان گذران ما را بس

پہر دست مبارک میرے سر پر رکہکر ارشاد کیا لو صاحب اگر کچہہ دریافت کرنا ہے یہہ خلوت کا وقت
ہے دریافت کرلو جو کچہہ کمترین کی زبان نے یاری دی عرض کیا اوسکا جواب حسب مراد
ملا پہر سید امداد علی کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا میان امداد علی بار بار پانی پت آنا خالی
از دقت نہین ہے جو کچہہ تمکو پوچہنا سیکہنا ہو آج سے ہم تمکو حافظ امداد حسین کی سپرد کرتے ہین
ان سے دریافت کرنا یہہ جو کچہہ تمکو بتاوین اوسکو اعتقاد درست سے کرنا اللہ تعالی ثمرہ نیک
عطا فرماویگا انکی اجازت کو ہماری اجازت تصور کرنا اور جو کچہہ اب تمکو دریافت کرنا ہو
دریافت کرلو جو کچہہ سید امداد علی کی زبان نے یاری کی دریافت کیا اور مراد دل پائی
بعد ہین کمترین کی طرف مخاطب ہوکر دعا دی کہ اللہ جل شانہ تمکو اور تمہاری اولاد کو
بصلاح و فلاح خوش رکہے اور تمکو منزل مقصود تک پہونچاوے اور یہہ شعر پڑہا

شاد باش ای دل کہ آخر عقدہ ات وا می شود — قطرۂ تو می رسد جائی کہ دریا می شود

اور ایک ورد کی ترکیب امداد علی سے خلوت کرکے تعلیم کی اور یہہ بہی ارشاد کیا کہ جو کچہہ تمکو پوچہنا
ہوا کرے منشی فضل رسول صاحب سے بے تکلف پوچہہ لیا کرو اور جب وہ میرٹھہ تشریف لایا
کرین ہمیشہ اون سے ملتے رہو ہتر

ای ذوق کسی ہمدم دیرینہ کا ملنا — بہتر ہے ملاقات مسیحا و خضر سے

پہر ایک دعا امداد علی کو بتلائی اور دونون کو رخصت کرکے حجرہ مین تشریف لے گئے

ہم دونون تمام رستہ یہی تذکرہ کرتے آئے کہ دیکھئے پھر بھی قبلہ وکعبہ کی زیارت نصیب ہوتی
ہے یا نہین کلام سے یہہ ترشح ہوتا ہے کہ زمانۂ وصال قریب آگیا میرٹھہ آکر دو ہفتہ کے بعد
شب جمعہ کو عالم خواب مین جمال باکمال سے مشرف ہوا اور دیکھا کہ ایک جام پر شیر دست
مبارک مین لئے ہوئے حجرہ سے باہر تشریف لائے اور حوض کے کنارہ پر دست مبارک
سے وہ جام میرے موہنہ سے لگا دیا اور فرمایا سب پی جاؤ مین نے نہایت شکم سیر ہو کر
پیا اور خیال ہوا کہ حد سے زیادہ سیری ہوئی فرمانے لگے کچھہ غم نہ کرو سب ہضم ہو جاویگا اور
آج ہم یہہ جام پا چکے اور تمہارا شکم سیر کر چکے آنکھہ کہلتے ہی تعبیر سمجھہ مین خود بخود آگئی کہ عالم
ظاہر مین اب تعلیم ہو چکی زمانہ وصال قریب آیا اس خواب کو عریضہ کے ذریعہ سے عرض
خدمت کیا جواب آیا سچا خواب ہے چند روز مین اسکی تعبیر ظاہر ہو جاویگی آخر تا زمانہ علالت
حاضری کی نوبت نہ آئی علالت کے ایام مین قدمبوسی پیر نصیب ہوئی پیر جی محمد یعقوب علی
صاحب کہ خادم اور ہمیشہ سے محرم خاص ومزاجدان وحاضر باش شبانروزی رہے فرماتی
ہین کہ جب ماہ رمضان ۱۲۹۶ھ ہجری شروع ہوا جملہ معتقدین ورحاضرین کو آپ نے رمز وکنایہ
سے آگاہ کرنا شروع کیا کہ وقت واپسین آپہونچا اور بخلاف زمانہ ماضی بے باکانہ طور پر حقایق
ودقایق معرفت اور رمز توحید بیان ہونے لگے دروازہ بہی حجرہ کا وقت معینہ سے زیادہ
کہلا رہنے لگا جسکا جی چاہا اسنے بے تکلف جو چاہا عرض کیا اور جواب بامراد پایا ہر وقت
بشاشت وفرحت کی ترقی تہی ورد ووظایف مین تقلیل ہونے لگی ایک روز جلسہ عام
مین یہہ خواب فرمایا - کہ قاضی محفوظ اللہ اور میان اللہ بندے اور مولوی فتح محمد صاحب
مرحوم بانی پتی خواب مین ہمارے پاس آئے اور کہنے لگے کہ حضور آپ کا مکان تیار ہو گیا اور
اوس مکان کی کنجی ہمارے پاس ہے تشریف لے چلئے ملاحظہ فرمالیجے ہمنے اوسی عالم رویا مین جواب
دیا کہ میان ہم ہمیشہ بے نشان ولامکان رہے نہ ہمنے کوئی مکان بنایا نہ کوئی خریدا نہ ہمارے
باپ دادے نے عمارت کی طرف کبہی توجہ کی ہم سے اور مکان بنانے سے کیا بحث خیر

عمر کرتے ہو چاہو دیکھین تو کسکا مکان اور کیسا مکان ہی جب سب وہان پہونچے ایک مکان عالیشان مقفل دیکھا ہمنے قفل کہولا اندر گئے تو اوسکے وسط مین ایک عظیم الشان گنبد نظر آیا اوسکا دروازہ بہی کہولا اور اندر پہونچے اوسمین ایک صندوق مقفل رکھا پایا اوسکو بہی کہولا اوسمین ایک گولا زنگار رنگ کے کپڑون مین لپٹا ہوا دکھائی دیا اوسکے غلافون کو اوتارا تو اوسمین ایک دبیا نکلی ڈبیا کو کہولا تو اوسکے اندر مشک برآمد ہوا پہر آنکھہ کہل گئی اس خواب کی حاضرین نے اپنی اپنی عقل کے موافق تعبیرین سنائین مگر کوئی اصل مطلب تک قطعًا نہ پہونچا آپ سبکی عقل آرائیان سنکر خاموش ہو رہے — پہر ایکروز ایک خواب سنایا کہ ہمنے عالم خواب مین ایک ڈبیا کہولی اوسمین سے ایک سفید کپڑا نکلا پہر خود بخود وہ سرخ رنگ کا ہوگیا اور اوسکے پر نکلے اور آسمان کی طرف اوڑ گیا اسکی بہی تعبیر آپ نے سب سے پوچہی مگر سب سوچتے رہ گئے۔ الحقصر جبوقت آنے کی کئی سال سے آپ انواع انواع صورتون سے خبر دے رہے تہے شدہ شدہ آ ہی پہونچا یعنی ۱۹ صفر ۱۲۹۷ھ کو یکشنبہ کے دن طبیعت علیل ہوئی مرض اسہال لاحق ہوا روز بروز شدت مرض اور ترقی ضعف ہونے لگی دوا کا اثر معدوم ہوگیا ایک دن بحکمت بالغہ حکیم مطلق آپ کو قی آئی تمام جسم کا خون قی مین نکل گیا لطف شہادت سے مسرور ہوے علالت کی شہرت ہوگئی۔ ایک روز فرمایا ؎ انچہ دیدیم درین باغ نہ دیدن بہ بود ✤ ہر گلے تازہ کہ چیدیم نہ چیدن بہ بود ✤ ہر کجا منزل آرام تصور کردیم ✤ چون نفس راست نمیدیدیم رمیدن بہ بود ✤ ہر متاعی کہ خریدیم باوقات عزیز ✤ بود اگر یوسف مصری نہ خریدن بہ بود ✤ پیری مین ہمکو یار نے گہر سے طلب کیا ✤ افسوس بعد فصل بہار اپنے پر کہلے ✤ عام حاضرین بدستور قدیم شعر خوانی سے محظوظ رہے اور کوئی راز کو نہ سمجہا۔ مگر پیر جی محمد یعقوب صاحب پر رقت طاری ہوئی او رسمجہہ گئے کہ بار بار درد آلودہ اشعار پڑہنا اور فصل سول صاحب کا خاص اوقات مین یاد فرمانا خالی از اسرار نہین پیر جی صاحب کو بہی خصوصیت وقرب منشی صاحب ثانی بخوبی معلوم تہا جب زیادہ مرض کی شدت ہوئی خادمان وجاروب کشان

مزار پرانوار حضرت قلندر صاحب حضرت مخدوم صاحب و حضرت شاہ ولایت صاحب قدس اللہ اسرارہما اور بعض دیگر باشندگان شہر مشورت کرنے لگے کہ بعد وصال آپ کا مزار کہان بنے قلندر صاحب کے مجاورون نے کہا کہ حضور اٹھارہ برس یہان رونق افروز رہے ہین مزار شریف بہی قریب مزار قلندر صاحب ہونا چاہئے اور ہم ہرگز ہرگز دوسری جگہہ ہونا پسند نہین کرتے مخدوم صاحب کے خدام اور شاہ ولایت صاحب کے خدام نے کہا مخدوم صاحب یا شاہ ولایت صاحب مین ہونا چاہئے آپ نے یہہ سب مشورہ سنکر ارشاد فرمایا کہ ہمکو کچہہ مزار اور گور و کفن کی ضرورت نہین ہے جب ہم اس وجود خاکی کو چہوڑین ہمارے جسم کی چار ٹکڑے کرکے شہر کے چارون طرف پہینک دینے چاہئین

| | |
|---|---|
| مرگ بے مرگے بود ما را حلال | برگ بے برگے بود ما را نوال |
| آن توئی کہ بے بدن داری بدن | پس مترس از جسم جان بیرون شدن |
| گر نہ خواہد بے بدن جان تو زیست | فے السماء رزقکم روزی کیست |
| گر نہ خواہد زیست جان بے این بدن | پس فلک ایوان کہ خواہد شدن |

پہر فرمایا تم لوگون سے ایسا ہونا دشوار ہے ہمنے تمام عمر سواے خداوند کریم کے کسیکو اپنا حامی اور مددگار نہین سمجہا اب بہی ہم خدا کے سایہ کے سوا اور کسیکے سایہ کے خواستگار نہین ہین ہان شاہ ولایت صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار کے جنوب کی جانب ظاہر اکسیکا مزار نہین ہے اور نہ کسی چیز کا سوای ذات صمدی وہان سایہ ہے اوسی طرف جگہہ تجویز کرکے ہمکو دفن کرنا اور دس روپیہ ہمارے پاس موجود ہین یہہ کفن دفن کے صرف مین لانا اگر مالکان زمین قیمت زمین مانگین تو دیدینا اور ایک گہنگر سرہانے اور ایک پائینتی رکھکر کچی قبر بنا دینا تمام حاضرین اوسوقت اشکبار ہوے اور بیتاب ہوگئے ۔

پیر جی محمد یعقوب علی صاحب فرماتے ہین جسروز جناب قبلہ و کعبہ سونی پت سے پانی پت مین تشریف لاے تہے اول اوسی زمین مین جہان اب مزار بنا ہے ظہر کے وقت آپ نے نوافل

ہوے تہے اور نماز ظہر پڑہکر چادر زمین پر بچہاکر لیٹ رہے تہے پانی پت کے پٹہانون مین
ایک شخص جو کاشتکاری کے سبب ایک کہیت پر موجود تہا دور سے دیکہکر آیا اور قدمبوس ہوا
پہر اوسنے پوچہا مولانا بعد مدت آپ تشریف لاے اور خلاف عادت شہر سے باہر اس
ویرانہ مین جہان نہ درخت ہے نہ سایہ ہے کیون لیٹ رہے قلندر صاحب مین تشریف
لے چلئے آپ نے فرمایا ایک دن آخر ویرانہ مین آنا ہے تہوڑی دیر کے بعد آپ اوٹہے اور شہر
کی طرف چلدئے پہر اوس پٹہان نے پوچہا کیا مولانا کان زیادہ تہی جو بیرون شہر قیام
کرکے شہر مین تشریف لے چلے فرمایا ہمارے دلکو یہہ قطعہ زمین اسوقت بہلا معلوم ہوا آرام
نماز بہی پڑہی اور ذرا سی دیر لیٹ بہی رہے پہر چلدئے۔ بعد وصال و رمزار بننے کے خان مذکور
نے بیان کیا کہ اوسدن کا چادر بچہاکر لیٹنا اور ٹہرنا اور اوسکے بعد پانی پت اٹہارہ برس قیام
کرکے وصال کرنا اب سب سمجہہ مین آگیا۔ آخر جب بہت طبیعت کسلمند ہوئی ایک روز ارشاد
ہوا کہ ہمارے دوست آشناؤنکو اطلاع ہونی چاہیے چند خادم خطوط لکہنے بیٹہہ گئے کسی نے
کسیکو کسی نے کسیکو خط لکہا چنانچہ راقم الحروف کے نام ضیاء الدین میرٹہی کے ہاتہہ کا خط جو میرا
شاگرد اور حضرت کا خادم اور پانی پت کے بندوبست مین اوس زمانہ مین محرر تہا پہونچا مضمون
خط حضرت کی طبیعت بہت علیل ہے دست آتے ہین اشارہ کنایہ سے ثابت ہوتا ہے کہ وصال
کا وقت آپہونچا جب مین حاضر ہوتا ہون میرٹہہ والونکو یاد فرماتے ہین خصوصًا مجہسے تمکو اور
اور منشی فضل رسول صاحب کو زیادہ پوچہتے ہین چنانچہ بوقت تحریر خطوط ہمہ پیر جی محمد یعقوب شاہ صاحب
سے ارشاد ہوا تہا کہ اور تو سب آدمی بہت جلد آوینگے مگر ہمارے منشی فضل رسول صاحب کو
بہت مسافت طے کرنی پڑیگی شاید دیر سے آوین خط اونکے نام بہی لکہا گیا ہے یقین ہے ضرور
آوینگے کمترین راقم الحروف ۔ اس خط کو دیکہتے ہی ہمراہی مولوی عبد الحکیم صاحب و قاضی
فتح محمد و امداد علی صاحبان دوسرے دن روانہ ہوا اور خدمت مین پہونچکر قدمبوسی سے مشرف
ہوا اور اپنے قدیمی ہمدم محمد یعقوب علی سے ملا اونہون نے علاوہ اور باتون [illegible]

عرض کی کہ جب سے حضور کی طبیعت علیل ہے اشارہ کنایہ پر ٹہرتے ہوتے ہین مگر ہمارا فہم ایسا کہان جو
اونکو سمجھین فقط یہہ بات سمجھہ مین زیادہ آئی ہے کہ خاص اوقات مین تمام خدام مین سے منشی فخر الحسن
صاحب کو بہت یاد فرماتے ہین ضرور کوئی بات خاص اونکی ذات سے متعلق ہے دو تین روز
ہوئے آپا شمس النسا صاحبہ جب وہ شب کو مزاج پرسی کے لئے حاضر ہوئین فرمایا منشی صاحب
معہ المخانہ آنے والے ہین مگر ہم مین طاقت نہین رہی ہم اونکے پاس کس طرح جاوینگے
ذرا یہہ خیال رکہنا کہ کہانے پینے مین جو چیز اونکو زیادہ مرغوب ہو اوسکا بندوبست رہے آپا
صاحبہ نے عرض کیا اونکو خشکہ زیادہ تر پسند خاطر ہے اکثر تناول فرماتے ہین فرمایا بہت
خوب اسکا بندوبست رہے وقت پر وقت نہو پہر جب آپا محمدی صاحبہ مزاج پرسی کو حاضر
ہوئین وہ نسے بہی فرمایا کہ منشی صاحب معہ المخانہ آنیوالے ہین مگر اونہون نے خط مین یہہ مصرعہ
لکہا ہے ع خوب گذری کہ نبہ گذر گئی اسکا افسوس ہے اور اونکے خط سے یہہ بات ظاہر ہوتی
ہے کہ ہماری علالت کی خبر سنکر نوکری چہوڑ کر آتے ہین نماز عصر سے پہلے کمترین حاضر آستانہ
تہا اور دیگر خدام بہی موجود تہے کہ کابل کا ذکر شروع ہوا کابل پر اوس ایام مین سرکار انگریزی کی طرف
سے فوج کشی ہو رہی تہی پہر جب سعد اکبر صاحب نے حضور کی مزاج پرسی کے بعد کہا کہ حضور اقدس
آجکل زیادہ چرچا ہے کہ انگریزی فوج ایک لاکہ آدمی کی تعداد سے یکلخت کابل پر دہاوہ
کریگی فرمایا لاحول ولا قوۃ کسی اور شخص نے عرض کیا قبلہ وکعبہ مین نے سنا ہے کہ افغانی بہی
حملہ پر آمادہ ہین کسیدن ایسا حملہ کرینگے کہ انگریزی فوج آگے بڑہنے کی ہمت نکریگی فرمایا نصر
من اللہ وفتح قریب پہر سعد اکبر صاحب نے عرض کیا آج حضور خدام خاص سے دو شاعر حاضر آستانہ
ہین اگر وحیدالدین کو بلا کر قصیدہ سنا جاوے تو کمال فرحت کی بات ہے فرمایا کہ ان کون شاعر ہین عرض
کیا حافظ امداد حسین ظہور میرٹہی اور مولانا عبدالحکیم جوش میرٹہی حاضر ہین کمال اشتیاق سے آپنے فرمایا
خوب ہوا یہہ لوگ آگئے یہہ اوسکا لطف زبان وخوبی بیان سمجھینگے اور مزہ لینگے اور خاکسار کا نام لیکر
بالطاف مربیانہ ارشاد فرمایا کہ میان حافظ امداد حسین علیحدہ کیون بیٹہے ہو تم عدالت کی وجہ سے

کچھہ نسیان سا ہوگیا ہے اسلئے کل تم ملے تہے آج کچھہ خیال نرہا خیر یہان آؤ مین سلام کرکے
چارپائی کے قریب جا بیٹھا آپ نے دست راست اپنا میرے سر پر رکہا اور بزرگانہ پیار سے
مشرف فرمایا پہر گردن پر بہت دیر تک ہاتہہ رکہی میری جانب رخ کئے ہوے لیٹے رہے اور
فرماتے رہے افسوس میان حافظ امداد حسین تم ایسے وقت مین ملے کہ بہت سے دلکی باتین دلہی
مین رہ گئین خداوند کریم کی مشیت سے چارہ نہین ہے جو سرکار کی مرضی ہوتی ہے وہی ہوتا ہے مگر
تاسف کا مقام ہی نہین حکیم کا کوئی فعل حکمت سے خالی نہین ہے جو کچھہ وہ کرتا ہے وہ سب کچھہ ہوگا
یاد رکہو نقل کہ ابراہیم قندزی رحمت اللہ علیہ خاندان چشت مین بڑے صاحب کمال ہوے
ہین جب ونکا زمانہ وصال قریب آیا اور مرض نے شدت کی تب وںہون نے جناب مستجاب الدعوا
مین عرض کی کہ خداوندا پادشاہا جو کچھہ معاملات دم آخر گذرنے والے ہین وہ ایک دن مجھہ پر
سب گذر جاوین اور اوسکے بعد چندروز صحیح وسالم زندہ رہون اور مرض کا نام باقی نرہے
صحت کی شہرت ہوجاوے اور پہر جان بحق ہوجاؤن تاکہ وصال کے وقت خلوت ملے اور
بآسانی شاہد مقصود سے وصل نصیب ہو جناب باری نے اونکی دعا قبول فرمائی اور ایکروز مرض
کا اشتداد جو کچھہ ہونا تہا ہوگیا اور پہر تندرست ہوگئے شفاء کامل کی شہرت ہوگئی گیارہ روز کی
بعد یک لخت دارالبقا کو چلدے اسطرح اپنے بندگان خاص سے سرکار معاملہ رکہتے ہین تم کسی
بات کا اندیشہ نکرنا اور خدای پاک پر بہروسا رکہنا سنتے ہی مین سمجھہ گیا کہ وصال گیارہ روز کے بعد
ہوگا اوسی وقت وحیدالدین پسر حاجی فریدالدین حاضر ہوا اور حسب ارشاد والا اوسنے قصیدہ کے
اشعار سنائے حضرت نے مجھسے مخاطب ہوکر فرمایا کیون صاحب یہہ کم عمر لڑکا کہ گلستان کا تیسرا
باب پڑہتا ہے نہ اسکو کسی عالی بیان شاعر سے صحبت ہے نہ کسی سے تلمذ ہے کیسی شعر کہتا ہے
اور اسنے کیسا قصیدہ لکہا ہے مین نے عرض کیا سبحان اللہ بے مثل قصیدہ ہے لیکن ضرور ہے کہ
خضر علیہ السلام بتاتے گئے اور وحیدالدین لکہتا گیا یا خاقانی رحمت اللہ علیہ کی روح لکہاتی
رہی لکہتا رہا خوش ہوکر فرمایا کہ ہم تمہارے ادراک پر پہلے ہی صاد کر چکے ہین۔ اللہم زد فزد

پہر ارشاد ہوا کہ تمہارا فلان معاملہ جسکے لئے تمنے خط لکہا تہا ہوگیا یا نہین مین نے عرض کیا ابہی نہین ہوا فرمایا کل آم رہون باقوتہا ۔ پہر فرمایا کہ جب سب آدمی مغرب کی نماز کے لئے قلندر صاحب کی مسجد مین جائین تم ذرا حجرہ مین ٹہر کر جانا مین حسب ارشاد ٹہرا رہا اوسوقت خاص طور پر دو چار پند ونصایح فرمائی اور خاص التفات بہی فرمائے اس دولت عظمی کے حصول کے وقت سوائے میرے اور قاضی فتح محمد صاحب کے اور کوئی حجرہ کے اندر نہ تہا بعد عنایت کے حکم ہوا کہ تم دونوکو آج ہی میرٹہہ چلا جانا چاہیئے ہمنے تمکو خدا کی سپرد کیا اگر منشی فضل رسول صاحب آگئے ہون تو اون کو بہت جلد بہیجدو جسوقت مین میرٹہہ پہونچا معلوم ہوا کہ منشی صاحب تشریف لے آئے جاتے ہی سب حال عرض کیا منشی صاحب نے فرمایا بیشک زمانہ وصال مین کچہہ عرصہ نہین ہے اور تمکو خاص اشارہ ہوا ہے مین نے سیتاپور مین خواب دیکہا تہا ع دوست رسد نزد دوست یار رسد نزد یار اسکے دیکہتے ہی مضطرب ہوکر نوکری سے دست بردار ہوکر چلنے پر آمادہ تہا کہ علالت کا خط پہونچا پہر منشی صاحب وسیدن معہ الخانہ روانہ پانی پت ہوئے انکے پہونچتے ہی مرض کو افاقہ اور طبیعت کو درستی ہوگئی اور اُمید صحت ہر ایک کو ہوگئی منشی صاحب کے پہونچنے سے پہلے تمام خدام باشارت حضور رخصت ہوچکے تہے ۔ منشی محمد حسین صاحب محمود رئیس قصبہ نانوتہ ضلع بجنور مرید حضور بدریافت حال علالت معہ منشی برکت علی صاحب جب جالندر سے بسواری ریل روانہ پانی پت ہوئے اثنا راہ مین اونہون نے ایک غزل تصنیف فرمائی جسوقت خدمت مین حاضر ہوے اوس غزل کو پڑہا آپنے پسند فرمایا اور یہہ شعر پڑہا ۔ برین چشمہ چون ملبسے دم زوند ✤ برفتند چون چشم برہم زوند ✤ سات روز تک منشی صاحب خدمت بابرکت مین حاضر رہے ہر روز حضور غزل مذکور کو اونسے پڑہوا کر سنتے رہے اور سنکر شعر مذکور بہی پڑہتے رہے بعد اوسکے دونون صاحبون کو آپنے رخصت فرمادیا غزل یہہ ہے ✤

## غزل

جب تک کہ ساتہہ جسم کے پیوند جان رہا ۔ ہمراہ کاروان جرس کاروان رہا
نابود بود سلسلہ خاکی وجود کا ۔ مانند ریگ شیشہ ساعت روان رہا

کہلتے ہی نقش ہستی موہوم کا طلسم
جانکا پتا نہ جو ہر جانکا نشان رہا

بینا تہا خود وہی وہی دانای راز تہا
مین محض لفظ وہم تہا جو درمیان رہا

ہستی وہم نے ہی نہ لگنے دیا پتا
وہ ورنہ ہر لباس مین جلوہ کنان رہا

ہی محض اک سراب نمایش حباب کی
تہا عین بحر قطرہ کا جب پر گمان رہا

آئی سمجھ مین اپنی نہ صورت ہزار حیف
گویا قفس مین بلبل باغ جنان رہا

خود جستجو مین اپنی پہرا کوہ و دشت مین
خود مثل ناف آہوی چین درمیان رہا

بنکر رہا وہ باخبر و بیخبر کہین
گنگ اللسان کہین کہین حال اللسان رہا

کرتا رہا خود اپنا ہی نظارہ جمال
خود مبتلای زحمت خواب گران رہا

دیوانہ بنکے خود کہین لوٹی بہار حسن
فرزانہ بنکے خود کہین داداب وان رہا

خود اپنے خال و خط پہ رہا مبتلا و مست
خود نکتہ چینیون مین پہنسا نکتہ دان رہا

کہلتے ہی آنکہہ دلکے جو حق جلوہ گر ہوا
حق مین و حق کی کچہہ بہی نہ پہر درمیان رہا

محمود جان و جسم کے نقش طلسم کا
عقدہ کہلا کسی پہ تو پہر وہ کہان رہا

بحالت بیماری کبہی کوئی شکایت مرض کی نسبت نفرمائی نہ کسی وقت آپکو کوئی اضطراب ہوا جس وقت کوئی مزاج پوچہتا تہا باآواز بلند فرماتے تہے الحمد للہ بہت خوش ہین س

مده در بحر هستی لنگر تسلیم را از کف
که هر چینی که برابر روی موج خطر گردد

آواز پر آپ کی قطعی ضعف کا اثر نہ تہا نماز برابر ادا فرماتے رہے ربیع الاول کی ۲۵ تاریخ کو دن گذر کر جب رات ہوئی حجرہ کی طرف اشارہ کرکے فرمایا رباعی

شنیدم که جمشید فرخ سرشت
بسر چشمه بر سنگی نوشت

برین چشمه چون ما بسی دم زدند
برفتند چون چشم بر هم زدند

ایام علالت مین پیرجی محمد یعقوب علی صاحب و مولوی گل حسن صاحب و جان محمد و ابراہیم پہلوان وغلامی شاہ و چہوٹے خان ہر وقت حاضر آستانہ اور مصروف خدمت بجان و دل رہے

۲۶ تاریخ کو صبح کی نماز کے وقت منشی صاحب کو یاد فرمایا پیرجی محمد یعقوب علی صاحب و میر
عباس علی صاحب و مولوی گل حسن صاحب و دراکین دو باشندگان پانی پت حاضر ہوچکے
تھے کہ منشی صاحب بھی پہونچے اوسوقت قبلہ و کعبہ بیٹھے بیٹھے پشت کی طرف بخیال ضعف و ناتوانی
مولوی گل حسن صاحب بیٹھہ گئے ارشاد ہوا کیون صاحب رات کو اوٹھتے ہو نوافل پڑھتے ہو
منشی صاحب نے کچھہ جواب نہ دیا اور سمجھے کہ شاید کسی اور کی طرف مخاطب ہین پہر فرمایا منشی
فضل رسول صاحب مین آپ سے پوچھتا ہون تب منشی صاحب نے عرض کیا کہ قبلہ و کعبہ
اوٹھتا ہون مگر نوافل نہین پڑہتا فرمایا خیر اگر نوافل نہین پڑہتے کچھہ مضایقہ نہین ہے مگر اوٹھنا
ضرور رہنا پہر موسی علیہ السلام کی نقل فرمائی نقل کہ ایک روز ایک شخص نے موسی علیہ السلام
کو بعد وصال بیت اللہ کا طواف کرتے پایا اوسنے حیران ہوکر دریافت کیا کہ یہہ عالم حیات کا
سلسلہ اب بہی جاری ہے فرمایا ہمکو خدا تعالی نے کیا مارا ہے اس اشارہ کے بعد شیخ عطار صاحب
کے قصیدہ کا ذکر فرمایا ؎ چشم بکشا کہ جلوۂ دلدار ہا متجلی ست از در و دیوار الخ یہہ قصیدہ
نہایت خوب ہے اسکا دیکہنا اور پڑہنا کمال فائدہ دیتا ہے یہہ ارشاد و ہدایت سحر خیزی و
شب بیداری پہر اور کسی خادم مرید کے لئے آپ نے نفرمائی یہہ خصوصیت منشی صاحب کا ہی حصہ
تہا جو اسرار سے خالی نتہا جب یہہ ہدایت ہوچکی چاشت کا وقت آیا میر عباس علی اور
میر غلام محمد صاحب نے کچھہ روپیہ بطور نذرانہ حسب عادت قدیم پیش کیا فرمایا یہہ روپیہ اب
منشی فضل رسول صاحب کو دو چنانچہ اون دونون نے وہ روپیہ منشی صاحب کو پیش کیا
اور رخصت ہوکر چلے گئے اوسیدن مولوی فضل علیم صاحب برادر زادہ مولوی محمد فضل حق
صاحب خیرآبادی معہ بانوخ بارادہ بیعت حاضر ہوئے اونکو اوسیدن بیعت فرمایا اور رخصت کیا
عصر کے بعد چارپائی پر پا دراز کئے استراحت فرما رہے تہے کہ آپ نے یکایک یہہ شعر پڑہا

| فرد آنکی در خلا و در ملا | چیست توحید آنکہ از غیر خدا |
|---|---|

پہر منشی صاحب سے فرمایا کہ کچھہ سنت اور نفل باقی ہین منشی صاحب نے خیال کیا کہ اوسوقت

نماز کا ارادہ ہے حجرہ سے باہر آگئے اور ذرا سی دیر کے بعد پھر حجرہ مین چلے گئے اور بالآخر رحلت فرمائی حاضر خدمت رہے بوقت عین رحلت فرمائی حضور ایک ایسی حالت غشی کے وجود مین پیدا ہوئی کہ جس سے خوف تلف جان تھا اوسکے بعد کوئی کلام حضور سے نفرمایا اور دس بجے رات کے دوشنبہ کے دن ۲۶ - ربیع الاول مطابق ۱۲ پھاگن سنہ ۱۹۳۴ و ۲۷ - مارچ سنہ ۱۹۳۴ء شاہدازل سے آپ کا وصال ہوا - انا للہ وانا الیہ راجعون + + +

| | |
|---|---|
| چشم بست اندر زمان آن محو ہو | روح اللہ تعالیٰ روحہ |
| داد جان اندر فروغ روی ہو | قدس اللہ تعالیٰ سرہ |
| روح سلطانی ز زندانی بجست | جامہ چہ دریم چہ خائیم دست |
| رفت آن طاؤس عرشی سوی عرش | چون رسید از ہاتفان بوی عرش |
| چون مجرد گشت از غوغای تن | می پرد با پر دل بے پائے تن |
| مومنان را ہست پیمان در اخیر | در شہادت گفتن ای مرد فقیر |
| عارفان را شد شہادت وقت کار | دیدن روی جہان آرای یار |
| ہان نہ پنداری کہ ایشان مردہ اند | بلکہ جان از دست مردن بردہ اند |
| گر نداری باور ای دریں ظن | بشنو از قرآن بخوان لا تحسبن |
| چون فنا خود را درینجا ساختند | رایت باقی شدن افراشتند |

## نقل تمثیلی ایک درویش کی جو حضرت شیخ علی رودباری قدس سرہ کی خانقاہ مین جان بحق ہوے

| | |
|---|---|
| رودباری آن امام اولیا | گفت درویشی بیامد پیش ما |
| مرد و پس تکفین و تجہیزش تمام | کردہ ام زان پس نمازش با انام |
| پس بجاکش کردہ ام اندر لحد | چون نرفتہ کس برفتم پیش خود |

ہی اون کا جدا ہی چنانچہ قول شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ

ظاہر خویش پاک کن بوضو ــــ باطن خویش را نماز گذار
پس وضو چیست پاک کردن دل ــــ صاف دل چہ شستن از اغیار
در نماز آن نگار را و بدن ــــ ظاہر و باطن از تو خود پندار
در عبادت کسی شریک مکن ــــ زانکہ لا شرک است حکم نگار
شد جنابت تمام شرک دوی ــــ غسل فرض است زان بہر دیدار
غسل چہ بود بور طا توحید ــــ غوطہ خوردن میان آن یکبار
روزہ حفظ دل است از خطرات ــــ پس بود از مشاہدہ افطار
در طریقت گذشتن از لذات ــــ در حقیقت گذشتن از انکار
تو اگر مرد این خجستہ رہے ــــ دامن از کائنات خود بفشار
ہستی خویش راز کوتہ بدہ ــــ نیز ہر دوستی بکن ایثار
حج چہ باشد زخود سفر کردن ــــ بکجا جانب ہدایت کار
ہست قربانیست پس از حجت ــــ قطع احکام طبع ہا یکبار
در شریعت بود ہر انچہ حلال ــــ در طریقت ہمان بود مردار
چون حقیقت نقاب برگیرد ــــ ہر دو یک گردد ای نکو کردار

جیسی دو معبود کا ہونا شریعت مین شرک اور کفر ہے ایسی ہی دو وجود کا ہونا حقیقت مین کفر اور شرک ہی طالب خاص ذات آخر کو درجہ مراتب کفر و اسلام سی گذر جاتا ہے

جا را کہ نہ اسم و جسم و جانی ماندہ ــــ نی کفر نہ ایمان نہ گمانی ماندہ
نی نفی نہ اثبات نہ لفظی نہ کمال ــــ یعنی ہمہ رفت و جان جانی ماندہ

اور یہ بھی واضح ہو کہ کفر و اسلام متعلقات وجود ہستی سی ہی جب ہستی نیستی ہوئی تو پھر کفر و اسلام کیا ؀

| | |
|---|---|
| آن را کہ فنا شعار و فقر آئین است | نی کفر نہ اسلام نہ دنیا دین است |
| او شد ز میان ہمین خدا ماند خدا | الفقر اذا تم ہو اللہ اینست |

**قول** حضرت عین القضات ہمدانی رحمت اللہ علیہ ہر چہ مرد را بخدا رساند اسلام است و ہر چہ مرد را از راہ خدا تعالی باز دارد کفر است نہ اسلام و حقیقت آنست کہ مرد سالک خود را ہرگز نکفر باز بس گذارد و نہ اسلام کہ کفر و اسلام دو حالت است کہ از ان لابد است تا مادام کہ با خود باشی چون از خودی خود خلاص یابی کفر و اسلام اگر ترا طلبند نیابند

**رباعی**

| | |
|---|---|
| در بت کدہ گر خیال معشوقہ ماست | رفتن بطواف کعبہ از عقل خطا است |
| گر کعبہ از و بوی ندارد کنش است | با بوی وصال او کنش کعبہ ماست |

تا از خود پرستی فارغ نشوی خدا پرست نتوانی بود تا بندہ نشوی آزاد نگردی تا پشت بہر دو عالم نکنی با آدم و آدمیت نرسی تا از خودی خود نگریزی بخود نرسی و تا خود را در راہ خدا نبازی و فدا نکنی مقبول حضرت نشوی تا فقیر نشوی غنی نباشی و تا فانی نشوی باقی نباشی **لہ**

| | |
|---|---|
| تا ہر چہ علائق است برہم نزنی | یک روز میان کمر زنار نزنی |
| در دائرہ محققان دم نزنی | تا آتش در عالم و آدم نزنی |

ایک کفر کفر مجازی ہے دوسرا کفر کفر حقیقی ہے جب تک منصور وار کفر حقیقی حاصل ہو تب تک ایمان کی کچھ خبر نہیں ہوتی مغربی رحمتہ اللہ علیہ۔

| | |
|---|---|
| از سواد الوجہ فی الدارین گر داری خبر | چشم بکشا و جمال فقر و کفر ما نگر |
| از سواد این چنین کفر مجازی مرد وار | سوی دار الملک آن کفر حقیقی کن گذر |
| کفر باطل حق مطلق را بخود پوشیدہ است | کفر حق خود را بحق پوشیدن است ای بیخبر |
| تا تو در بند خودی حق از تو پوشیدہ | با چنین کفری ز کفر ما کجا یابی خبر |

| | |
|---|---|
| آنکہ از سرچشمہ کفر حقیقی آب خورد | نخل کفر ہر دو عالم بود پیشش چون ثمر |
| چون بحق پوشیدہ گردی آنگہی کافر شوی | چون شوی کافر ز ایمان ان زمان یابی خبر |
| کفر و ایمان چون حجاب راہ حق اندای پسر | رو بسان مغربی از کفر و ایمان در گذر |

حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| بند ہا بگسل برو مردانہ باش | ہم قلندر مشرب و دیوانہ باش |
| بی نوایان جہان را ہم ببین | بی یقین و بی شک و بی کفر و دین |
| پیش ایشان مومن و کافر یکے | در دل ایشان نے یقین و نی شکی |
| این یقین و شک بود از جاہلان | در دل پاکان نباشد این و آن |

نقل کشمیر مین ایک بزرگ حق آگاہ عارف باللہ احمد شاہ نام رہتی ہتے لون کی خدمت مین ایک طالب ملک بخارا سے آیا آپنے اوسکو فرمایا کہ تو ملک چین کو چلا جا وہان ایک بزرگ ہین تجہی ملین گی اونسی تجہی فیض و فائدہ ہو گا اوسنی عرض کیا کہ چین کفرستان ہے وہان کافر بستے ہین آپنے فرمایا کہ تو ذات کا طالب ہے یا کفر و اسلام کا اگر کفر و اسلام کا طالب ہے علماء دین تعلیم کرنی والی جا بجا موجود ہین اون کی خدمت مین جا اور اگر ذات کا طالب ہے تو ذات کفر و اسلام سی پاک ہی ؎

| | |
|---|---|
| کفر و اسلام در رہش پویان | وحدہٗ لاشریک لہٗ گویان |

تجہی اسبات سی کیا غرض ہے کہ وہان کافر بستے ہین اطلبوا العلم ولو کان بالصین مین علم سے مراد علم معرفت سی ہی طالب فہمیدہ تہا سمجھ گیا اور چین کو چلا گیا۔

| | |
|---|---|
| این ہمہ شر و شور و شین از دست | ظلمت شام و نور عین از وست |
| سبزی باغ و خشکی صحرا | گاہ گرما و گاہ ہم سرما |
| چونکہ قایم ہمہ بذات وی است | ہمہ از پردہ صفات وی است |
| ہست کہ او عقل معرفت دارد | رو سوی ذات از صفت دارد |

| | |
|---|---|
| درمن و تو جمله اشیا اوست | هر چه در عالم است جمله از وست |
| مغز جمله ویست باقی پوست | نیک بنگر حقیقت همه اوست |
| هر که را دل بسوی جبار است | گر در آتش رود که گلزار است |

قول حضرت بایزید قدس سرهٗ ـ ۵

| | |
|---|---|
| هیچ میدانی که چیزی چیستی یا نیستی | خویش را دریاب نیکو هستی یا نیستی |
| آنکه می بیند بصیر آنکه می شنود سمیع | وآنکه میداند علیم است پس بگو تو کیستی |

هو الاول هو الآخر هو الظاهر هو الباطن ایضا الله نور السموات والارض ۵

| | |
|---|---|
| وجود ندارد کسی جز خدا | همون بوده باشد همیشه بجا |
| بهر سو که بینی جمالش عیان | کسی نیست جز وی حقیقت بدان |
| میرسد این ترانه از هر سو | نغمه لا اله الا هو ۰ |

جب تک دو کو ایک نکری اور خود کو ذات میں محو نکرے موحد نہیں ہو سکتا الموحد نسیان العبد والرب لا شغل له ولا ترک له ولا وهم له ولا فهم له ولا بعد له ولا قرب له ولا ارد له ولا کد له ۵

| | |
|---|---|
| بار توحید هر کسی نکشد | طعم توحید هر کسے نچشد |

قول حضرت احمد جام قدس سره ۰

| | |
|---|---|
| در مذهب عاشقان یک رنگ | هادی و مضل است هم سنگ |
| در مشرب عاشقان تلاش | والله که کفر و دین است یک رنگ |
| تو کعبه و دیر را یکے دان | یک نقش نگر بجمله ارژنگ |

عاشق یک رنگ اوسکو کہتے ہیں کہ جسپر توحید حقیقی منکشف ہوا اور ہر وقت انکشاف توحید سوای ایک حقیقت کاملکی اور کچھ نظر نہ آئے ۰

| | |
|---|---|
| این تماشا چو بنگری گوے | لیس فی الدار غیره دیار |

حضرت شیخ فرید الدین عطار قدس سرہٗ۔

| | |
|---|---|
| چشم بینا هر که دارد در جهان | از پس هر ذره حق بیند عیان |
| هر که او در صورت هر خیر و شر | دوست بیند او بود صاحب‌نظر |
| خار و گل بنگر که از یک شاخ رست | تا شود پیش تو این معنی درست |
| گر بصورت گل نماید غیر خار | خار و گل عین اند در اصل بتار |
| گر بگوئی خار و گل ضد هم اند | هم ز وجهی این سخن باشد پسند |
| ور همی گوئی که خار و گل یکیست | عارفان را کی درین معنی شکست |
| مرد عارف هر چه می گوید رواست | جاهل ار گوید ثواب ان هم خطاست |
| برتر از وهم و خیال ما و تو | هست عاشق را هزاران گفتگو |

حضرت شاه شرف الدین بو علی قلندر رح۔

| | |
|---|---|
| اوست در ارض و سما و لامکان | اوست در هر ذره پیدا و نهان |
| هر چه اید در نظر از خیر و شر | جمله ذات حق بود ای بی خبر |

موحد تمام عالم کو دوست جانتا ہے کسیکی مدح سی خوش نہین ہوتا کسیکی ذم سی رنج نہین کرتا

قول حضرت عین القضات ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ که از دست دوست چه عسل و چه حنظل چه شکر چه زهر چه لطف چه قهر ان کس که عاشق لطف بود و یا عاشق قهر او عاشق خود باشد نه عاشق معشوق ؎

| | |
|---|---|
| رحمت ان قسمت نعمت ان تو | من کیم فرمان همه فرمان تو |

اصل یہہ ہے کہ اسرار الہی کی جو باتین ہین وہ علم باطن سے تعلق رکھتی ہین اور علم باطن ہر شخص کو حاصل نہین ہوتا دربارہ علم باطن جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم فرماتی ہین

حدیث عن حذیفة بن الیمان رضی الله عنه قال سالت رسول الله صلی الله علیه وسلم عن علم الباطن قال سالت جبرئیل علیه السلام عن علم الباطن قال سالت تبارک

وتعالی عن علم الباطن فقال یا جبرئیل هو سر بینی وبین اولیائی واصفیائی او وعنونی فانهم لا تطلع علیه ملک مقرب ولا نبی مرسل

| | |
|---|---|
| ای مغربی تو دیده بدست آر زانکه دوست | چون آفتاب در رخ هر ذره ظاهر است |
| چه گویم دوئی نیست در سر وحدت | قلندر خدا دان خدا دان قلندر |
| ازین سر آگاه سے خبر مصطفا | وزین نور محجوب سے جز مکدر |

راہ توحید سب راہون سی عمدہ ہے توفیق ازلی اور تائید لم یزلی سے جسکا دل کدورات تعصبات اور توہمات رسومات عادات سی پاک ہوا اوسکی حق مین اکسیر ہے وہ سب سی ملتا ہی خواہ ہندو ہو یا مسلمان اور ذکر شغل کسی زبان مین ہو خواہ عربی خواہ فارسی خواہ ہندی سب کو بلا تعصب کرتا ہی اور ہر بشر کی اصل حقیقت کی طرف دیکھتا کہ سب کی اندر ایک حقیقت طاری اور ساری ہے ؂

| | |
|---|---|
| کہ بچشمان دل مبین جز دوست | ہر چہ بینی بدانکہ مظہر او دوست |
| ندیم و مطرب و ساقی ہمہ اوست | خیال آب وگل در رہ بہانہ |
| دل مغز حقیقت است و تن پوست بہ بین | در کسوت پوست جلوۂ دوست بہ بین |
| ہر چیز کہ آن نشان ہستی دارد | یا پرتوی روی اوست یا اوست بہ بین |
| انیست کمال مرد دانا بیقین | در ہر چہ نظر کند خدا را بیند |

ما رایت شیئا الا رایت اللہ فیہ۔

| | |
|---|---|
| ہر نقش کہ بر تختہ ہستی پیدا است | این صورت آن کس است کو نقش آراست |
| دریای کہن چو بر زند موجے نو | موجش خوانند در حقیقت دریا ست |

نقل ایک بزرگ کی خدمت مین ایک شخص گیا اور سوال کیا کہ ایک مٹی کا ڈھیر ہے اور اوس سے ہی انسان حیوان سب بنائی گئی جب اونکو پھر ایک جگہ جمع کیا تو پھر وہ ہی ڈھیر کا ڈھیر ہو گیا باہم یہ جنگ وجدال کیون ہے اوس بزرگ نے اس سوال کا تو کچھ

جواب نہ پاکا ایان دینی لگی وہ خفا ہوکر چلا سنت خوشامد کرکی پہر بولا یا اور فرمایا کہ اس سوال کا جواب عام فہم نہیں ہی ہمنی تیرا امتحان کیا تہا کہ تو اسکی سمجھنی کی عقل اور تمیز رکہتا ہی یا نہیں جسکی نزدیک مدح اور ذم اور جبر و شر ایک ہو وہ اسبات کو سمجہہ سکتا ہے

| | |
|---|---|
| چونکہ بی رنگی اسیر رنگ شد | موسی با موسی در جنگ شد |
| چون بہ بیرنگی رسی کان داشتی | موسیٰ و فرعون دارند آشتی |

جو عارف یک رنگ ہوتی ہین خواہ وہ مسلمان ہون یا ہندو ایک دوسری سی پرہیز نہین رکہتی گو بظاہر اپنی اپنی طریق کی پابند رہتی ہین مگر باطن مین اون کی کچہہ مغایرت نہین ہوتی موحد کا مل خ ہندو بحر روانگی ہوتا ہی بحر روان سی مسلمان یا ہندو کوئی پرہیز نہین کرتا دونون اوس سی بلا اکراہ بہرہ یاب ہوتی ہین +

| | |
|---|---|
| چون جو ذی رفت شد خدا موجود | نحن اقرب الیہ جو فرمود |
| حرف بی یسمع و بی یبصر | افلا تعقلون و لا تشعرون |

اس مرتبہ کی فقیر کو اصطلاح ہنود مین ہنس اور پرم ہنس کہتی ہین جو سر پہ چوٹی اور گلے مین زنار نہین رکہتا اور باطن مین کسی مذہب کا پابند نہین ہوتا اور کہانی پینی سی کسی چیز کی اوسکی حالات اور کمالات باطنی مین کچہہ تغیر واقع نہین ہوتا مرتبہ فنا فی الذات سی جب مرتبہ بقا باللہ کو وہ پہونچ جاتا ہے تو ذات کی طرح اوسمین تغیر تبدل نہین ہوتا۔

| | |
|---|---|
| گشتی چو ز جو ذ فنا بقا باقی ماند | چون زخم کہ بہ شد و شفا باقی ماند |
| بی شک میدان کہ اندرین بلیت شکی | ہرگاہ جو ذی رفت خدا باقی ماند |
| وجود قطرہ خبر دریا نباشد | چو قطرہ غرق دریا شد چہ باشد |

## حضرت حسن بلخی

| | |
|---|---|
| ما ز دریا ئیم و دریا عین ماست | این سخن داند کسی کو آشناست |
| چون حباب از قید خود وا می شوند | صاف می گوئیم کہ دریا می شوند |

اور آیت اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا ہُمْ یَحْزَنُوْنَ ۔ ایسی ہی اولیا اللہ کی شان مین ہی ایسی ولی کو خوف زوال اور اندیشہ تنزل نہین ہوتا اور جو اس مرتبہ کو نہ پہونچا ہو اوسکو بعض صورتون مین خوف تنزل رہتا ہی **نقل** حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی قدس سرہ کی زمانہ مین ایک لڑکا کنوی مین گر پڑا آپ بام پر تہی خبر ہوتی ہی وہین سی ہاتہ دوڑا کر آپنے اوسکو نکال دیا ایک بزرگ مرد خدائی جو اتفاقیہ وہان آ گئی تہی دیکہہ کر فرمایا کہ یہ بازی طفلان ہی فقیری اور چیز ہے اپنی بنظر امتحان ایک کتّے کا گوشت پکوا کر معہ ایک بوتل شراب کے اور کنیزکی اون کی خدمت مین بہیجا گوشت کہایا شراب پی لونڈی سی حظ اوٹہایا جب یہ حال بہاء الدین زکریا رح کو معلوم ہوا تو یہ خیال ہوا کہ فقیری کو زوال آگیا ہوگا گہوڑی پر سوار ہوی اور اونکی طرف چلی اثناء راہ مین دریا حایل تہا اوسمین پہونچکر گہوڑا لید پیشاب کرنی لگا اوس مرد خدائی دورسی فرمایا کہ دریا ناپاک ہوگیا تاہے آپنے جواب دیا کہ دریا اب روان ہی گہوڑی کی لید پیشاب سی ناپاک نہین ہوتا ہی مرد خدائی سنکر جواب دیا کہ اگر دریای مجازی ناپاک نہین ہوتا تو شراب نوشی اور گوشت کہانی سی دریای بی پایان حقیقت و معرفت بدرجہ اولی ناپاک نہین ہوسکتا حضرت بہاء الدین ذکریا نی جب یہ جواب پایا تو خیال زوال فقر اون کی دلسی جاتا رہا اور جان گئی کہ دولت سرمدی فقر اسکو حاصل ہے **ایضاً** حضرت شمس الدین تبریزی رحمۃ اللہ علیہ خرقہ ملامیتہ رکہتی تہی ایک دن ایک شخص نی از راہ اعتراض حضرت مولانای روم رح سی یہ سوال کیا کہ شراب حلال ہی یا حرام آپنی فرمایا شراب قطعی حرام ہی مگر خم شراب کا اگر دریا مین ڈالدین تو دریا پلید نہین ہوتا ع

| این نباشد ور بود این مرغ خاک | بحر قلزم را ز مرداری چہ باک |
|---|---|

**نقل ایضاً** جب شیخ کبیر کی کمالات باطنی کی شہرت ہوئی یہ بہی مشہور ہوا کہ جو ان کی صحبت مین رہتا ہی لامذہب ہوجاتا ہے حاکم وقت تک اسکی شکایت کی نوبت پہونچی حاکم نی ایک زنجیر بہاری پانو مین ڈلوا کر حکم دیا کہ دریا مین ڈبو دو معہ زنجیر جب دریا مین

ڈالا تو زنجیر دریا مین رہ گئی اور کبیر باہر آگئے پہر حاکم نے حکم دیا کہ فیل مست چہوڑ دو وہ مار ڈالیگا فیل کو جب چہوڑا تو کبیر ایک شیر غران بن گئی فیل شیر کو دیکہہ کر ڈر گیا پہر لکڑیون کا انبار لگا کر اوسپر کبیر کو بیٹہا کر آگ دیدی اوس مین بہی نہ جلے اور بڑی حسن و جمال کی ساتہہ برآمد ہوی تب حاکم وقت نے سر اپنا اون کی قدمون پر رکہدیا اور عذر معذرت کرنے لگا کبیر نے اوسکو نابینا اور ناواقف سمجہہ کر کچہہ نکہا **مولف** جسکو خدا تعالیٰ ایسا مرتبہ فقر عطا فرماتا ہے اوس کو زوال و نقصان کہانی پینی سی نہین ہوتا اگر کوئی یہ سمجہی کہ ہر فقیر کو سب کچہہ کہانا پینا روا ہے تو یہ غلط فہمی ہی ❊

| نہ ہر کہ سر تراشد قلندری داند | نہ ہر کہ آئینہ سازد سکندری داند |
|---|---|

جو توحید رس ہوتا ہے اور مقام توحید اوسپر منکشف ہوتا ہی دوئی اور دو رنگی اوسکی نظر سے دور ہو جاتی ہے ❊

| ہمہ عالم چو برگ و بار و شجر<br>این ہمہ رنگہا ز بیرنگی | از یکی دانہ این ہمہ زدہ سر<br>گشت ظاہر چہ رومی و زنگی |
|---|---|

عاشقان ذات ہر شکل اور ہر صورت اور ہر رنگ و روپ مین اوسکی قدرت اور جلوہ افروزی کا ایک تماشا دیکہتے ہین اور ہر راہ و روش سی خدا جوئی کرتی ہین اور اوسکے طلب مین ہر ایک سے ملتے ہین ؎

| گہ معتکف دیرم و گہ ساکن مسجد<br>توئی مطلوب مقصودم توی معبود و مسجودم<br>گرم رکہتی ہین ملاقات بد و نیک سے ہم | یعنی کہ ترا مے طلبم خانہ بخانہ<br>اگر در مسجد اقصی وگر در دیر رہبانم<br>تیری ملنی کی لئی ملتی ہین ہر ایک سے ہم |
|---|---|

التوحید اسقاط الاضافات کا مرتبہ بغیر فضل الہی و رتا یید غیبی کی حاصل ہونا دشوار ہے

| خراباتی شدن از خود رہائی است<br>بدان ایدل تو اوصاف خرابات | خودی کفر است اگرچہ پارسائی است<br>کہ التوحید اسقاط الاضافات |
|---|---|

خرابات از جہان بی مثالی است ۔ مقام عاشقان لاابالیست
خرابات آشیان مرغ جان است ۔ خرابات آشیان لامکان است
خراباتی خراب اندر خراب است ۔ کہ در صحرای او عالم سراب است
گرفتہ دامن رندان خمار ۔ زشیخی و مریدی گشتہ بیزار
چہ شیخی و مریدی این چہ قیداست ۔ چہ جای زہد و ناموس این چہ صیداست
اگر روی تو باشد در کہ و مہ ۔ بیت و زنار و ترسائی ترا بہ

واقفان اسرار وحدت اور رموز دانان حقیقت معرفت کا قول ہے جو راہ توحید مین پختہ اور کامل ہونا چاہے ظاہر مین شان عبودیت یعنی طاعت عبادت ریاضت مین مشغول رہے اور باطن مین ذاتاً صفاتاً صورتاً و معناً اس دہیان اور گیان مین رہے مین ہفین ہون جو کچہ ہے وہ ہی ہے ،،

شو بباطن ربوبیت پرداز ۔ کن بظاہر عبودیت اقرار

وہ ہم مائی اور توی کو بالکل دل سی مٹانا اور غیریت اور دوئی کو محو کرنا اور ایسا محو کرنا کہ خواب و بیداری مین کبہی خیال ماسوا اللہی کا نا دی مناسب ہے ۵

سخن ما و من مگو با او ۔ با تو باشی و در میان با او
ما و منی ہوا و و توئی شد حجاب تو ۔ از خود بدین حجاب چہ محجوب میشوی

جو طالب ایسی ہین کہ اون کا دل تقیدات رسومات تعصبات عادات کی زنجیرون نے جکڑا ہوا ہی اون کو راہ توحید بسیار دشوار گذار معلوم ہوتا ہے ۔

انچہ کفر است بر خلق بر ما دین است ۔ تلخ و ترش ہمہ عالم بر ما شیرین است
چشم حق بین بجز از حق نتوان دید بہیچ ۔ باطل اندر نظر مردم باطل بین است
گل توحید نروید ز زمینی کہ درو ۔ خار شرک و حسد و کبر و ریا و کین است

اون کی دل مین ہزار ہا طرح کی خیالات اور توہمات اور خطرات وحشت آگین ایسے

آتی ہین کہ توحید کی باتون کا سُننا بھی اون کو ناگوار معلوم ہوتا ہی تمام عمر دوئی کی باتین از راہ گوش سُنکر اون کی دل مین نقش کالحجر ہوگئی ہین اور ہر رگ و پی اور بال بال مین بس گئی ہین یکایک اون کا دور ہونا مشکل ہے برسون تک اگر کوئی اونکو سمجھا دے تو بھی سمجھ مین نہین آتا ؎

| برو ای زاہد خود بین کہ ز چشم من و تو | رازاین پردہ نہان است نہان خواہد بود |
|---|---|

آخر کار اس راہ کو راہ کفر اور الحاد کہنی لگتی ہین اور صدہا طرح کی طعن اور اعتراضات کرتی ہین سو یہہ اون کا قصور فہم ہی وہ اس راہ کی علم اور آگہی و رمادہ اور استعداد نہین رکھتے

| جہل خود را کسی چہ چارہ کند | خویش را از و مگر کنارہ کند |
|---|---|
| از سر جہل جملہ در وہم اند | سر احوال خویش کم فہمند |
| جہل غیری حجاب شان گشتہ | خود ی شان عذاب شان گشتہ |

حضرت قبلہ و کعبہ قافلہ سالار موحدان و قلندران ہر ایک سی ملتے تھے اہل شہود کی ذکر شغل بھی آپ نی کئی ہتی موحدیک رنگ تھی آپ کا دل مغایرت اور دوی اور دورنگی سی پاک اور صاف تھا مادہ توحیدی آپ کی وجود مین فطرتی تھا شاہ شرف الدین بو علی قلندر اس مرتبہ کی نسبت فرماتی ہین ؎

| نہ ملک اینجا نہ درویشی نہ پیوند است نی خویشی | نہ کیش است نہ بی کیشی بحرف جملہ مضمر بین |
|---|---|
| نہ ہشیاری نی مستی نہ پربری نی تہیدستی | شدہ در نیستی ہستی سراندازی سراسر بین |
| تا اینجا کفر نی ایمان تا اینجا حجت و برہان | تا اینجا آیت قرآن ہمہ کج راست باور بین |

سب سی آپ رلتی ملتی ہتی مگر طریقہ اتباع شریعت مین سرمو فرق و تفاوت نہ تھا ہنود مین بہت ایسی ہین اور ہوی ہین جو اہل اسلام سی بلا تعصب مستفیض ہوی ہین بقول تلسی داس

| تلسی جگ مین آئی کی سبسی ملئی داہ | نا جانون کس بھیکہ مین نارا ین ملجائی |
|---|---|
| ہر چہ بینی یار ہست اغیار نیست | غیر او جز وہم و خبر پندار نیست |

جسکی دل مین آتش طلب مشتعل ہوتی ہی اوسکو رات دن یہی دُہن لگی رہتی ہی اور ہر وقت بی چین اور بی قرار رہتا ہی اور غلبہ شوق مین ہر طرف سی خدا جوئی مین خون جگر کہاتا ہی

| | |
|---|---|
| زرد رو دین ہمہ پیران رہ را | محاسن ہا بخون دل خضاب است |
| ہمہ مردان دین را زین مصیبت | جگرہا تشنہ و دلہا کباب است |

بمقتضای غلبہ طلب ورہنوئی سیری کی عاشقان صادق حق نی کیا کیا نہین کیا مجنون ہزارون کوس پہری صدہا فقیرون سی ملی صدہا مزارات پر گئی تمام عمر ریاضت و مجاہدہ مین مصروف رہے۔

| | |
|---|---|
| ان را کہ از روز ازل سودای دلبر در سر است | دیوانہ گشتہ ہر زمان حیران و لال و ابتر است |
| وابستہ قید جنون وارستہ از عقل و فنون | فارغ شدہ از این و آن این سودا دیگر است |

شیخ شبلی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ حال تھا کہ جس جگہہ نقش اللہ دیکہتے اوسکو بوسہ دیتی غیب سی آواز آئی کہ کب تک اسم کی ساتھ مشغول رہوگی اگر مرد طالب ہو تو مسمی کی راہ مین قدم رکھو

| | |
|---|---|
| اسم میخوانی مسمی را بجو | بی مسمی اسم کی باشد نکو |
| گر خدا خواہی خدا جو بی سخن | ورنمی جوئی مخوان لفظ کہن |

اس ندا کی سنتی ہی ایسا شوق پیدا ہوا اور عشق نی غلبہ کیا کہ اپنے آپ کو دجلہ مین ڈال دیا موج آئی اور اوسنی کنارہ پر کر دیا پہر آگ مین جا پڑی وہان بہی نہ جلی۔

| | |
|---|---|
| گاہی مرا ضم گری وگہ شکست اوست | بی تاب عشق ہر چہ کند حق بدست اوست |

حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ حال تہا کہ ایک سو کئی بزرگون سی ملی اور سیر تہوی کہہی مسجد مین جاتی کہہی میخانہ مین جا بیٹہتے کہ اگر اوس راہ سی کچہہ نہین ملتا ہی تو اس راہ سے ملجائیگا مقصود آپ کا ہر راہ سے خدا جوئی تہا۔

| | |
|---|---|
| گر تو ای دل طالبی در راہ او | می نگر از پیش و پس آنگاہ رو |
| تو چہ دانی تا کدام است رہ روی | ور کدامی رہ بدان درگہ شوی |

| | |
|---|---|
| هست با ہر ذرہ درگاہے دگر | پس بہر ذرہ بد وراہے دگر |

عشاق پر بحالت غلبۂ عشق جو کچھ گذرتا ہے اوسکو وہ ہی خوب جانتی ہین۔

| | |
|---|---|
| ای کہ دل افگار و جگر خون نہ | با تو چہ گویم کہ تو مجنون نہ |
| رفت ہمہ عمر بچون و چرا | در طلب حضرت بیچون نہ |

ہند مین ہندو اور مسلمان مثل شیر و شکر کی باہم ملے ہوی ہین اور شادی و غمی بین ایک دوسری کی شریک ہوتی ہین حضرت کا سب سے رلنا ملنا جلوۂ ظہور قدرت آلہی کا دیکھنا تہا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو خداوند کریم نے ابلیس کی پاس جو رانده درگاه الہی ہے جانی کا حکم دیا اگر راز نہ تہا کیا تہا۔

## قول شیخ عطار رح

| | |
|---|---|
| روزی اندر روزہا کلیم اللہ | خواست مرشد زا یزد دادار |
| وحی آمد بسوے او کہ برو | پیش ابلیس مفسدان سالار |
| راہ طی کرد رو بحکم نہاد | رفت در پیش آن لعین ناچار |
| گفت ایزد برائے ارشادم | برسر تو نہاد تاج مدار |
| زین سخن ہمچو شعلہ برجنبد | جست و برجا نشستہ ہمچو شرار |
| گفت من از دم ازل دارم | طوق لعنت بگردن ادبار |
| تو ندیم خدا ندارے ننگ | تو کلیم خدا ندارے عار |
| من کجا و طریق این احکام | من کجا و سبیل این اطوار |
| من نہنگم نہنگ عصمت خوار | من پلنگم پلنگ دین ادبار |
| راہ و رسم ضلالت از من پرس | زیر این سبز کنبد دوار |
| بربان تا زنازش گفت | ای تو در راہ عشق خوش رفتار |
| درس کردہ بیان تو مے گفتی | نکتہ سہم برائے من بگمار |

به تکلم در آمد و بکشود — لب گوهر افشان و شکربار
من مگو تا تو همچو من نشوی — این سخن راز من بجا طردار
یعنی اول چو من تو اے سره مرد — زحم او بر اسپ بسته میار
چون شدی همچو من برو پس ازان — هرچه خواهی بگو و باگ مدار
چون شنید این سخن از و موسیٰ — گفت از روے عجز و الانکسار
راست گفتی و درست فهمیدم — این سخن از لواے ملک عیار

**نقل** شیخ جنید بغدادی ایک دن بازار مین جاتی تہی شیطان بلباس مشایخ انکو نظر آیا
شیخ نی فرمایا ای ملعون کہان جاتا ہے ابلیس نی جواب دیا ای کافر تو کہان جاتا ہی
شیخ نی کہا مین کس طرح کافر ہوا اوسنے کہا کہ نظر آپ کی ماسواء اللہ پر پڑی شیخ
بولے کہ عین الیقین کی تعلیم آج سے ہمکو ہوئی کشف و کرامت مین مشہور تہا مگر
خدا تعالی کو نہین پایا تہا اب تحقیق ہوگیا العارف ہو الذی لا یعرف اللہ سوا ک
ذکر شغل طریقہ ہنود کی اکابرون نی بہت کئی ہین مصنف کتاب بحر الحقایق کا قول
ہے کہ اشغال فقرای ہنود پختگی اور راحت بخش سالک ہین اور صوفیہ کی نزدیک
معتبر اور اونکی طرز کی مطابق ہین طریقہ حبس دم مابین فقراے ہنود و اہل اسلام اور
پارسیون کی مشترک ہی جس طرح حبس دم کا طریقہ نقشبندیہ مین مقرر اور معمول ہے
اسی طرح ہنود مین پرایانام مین مقرر اور معتبر ہے اور بعض بزرگون کی نزدیک حبس دم
واسطہ نفی خطرات کی اصل الاصول اور مشروط ہے اور طریقہ چشتیہ اور قادریہ
اور شطاریہ اور نقشبندیہ مین رائج ہے اور حبس دم کا طریقہ قبل از بعثت جناب
رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم جاری ہی و ترکیب بہی ذکر شغل کی پہلی سے کتب ہنود
اور پارسیان مین درج ہے پارسیون مین جو آذر ہوشنگ کہ بادشاہ اس گروہ کا ہوا ہے
حبس دم کرتا تہا اور افراسیاب بن پشنگ حبس دم کرنی مین بہت رسا تہا اور پارسیون مین

ایک کتاب ہی سیاپال نام اوسمین اعمال کی ترکیبات بہت درج ہین اس سی بہتر کوئی اور
کتاب اونکی طریقہ مین نہین ہے کتاب زردشت افشار مین بہی ہنود کی للت بہیک کا حال
لکہا ہی اور یہہ بہی لکہا ہے کہ جسکو جوگیا مین بدیتم ہسن کہتے ہین پارسیون مین اوسکو فرشتین
کہتی ہین اور بدیتم ہسن کی ساتہ فارسی ایرانی حبس دم کی ساتہ اسطرح ذکر کرتی ہین کہ
کلمہ نیست کو سر ناف سی کہینچکر سر سید ہا کری اور نیستی کہتا ہوا طرف پستان راست کی سر سے
اشارہ کری اور مگر گاتا ہوا سر اوپر کو لیجای اور یزدان کہتا ہوا جانب پستان چپ کی
کہ وہ جای دل ہی سر خم کری اور ضرب دی اور ایک دم مین ایک آواز سی پڑہی اور
اگر ہوسکی تو ایک دم مین کئی دفعہ پڑہی وتل بار یا بیس بار تک نوبت پہونچاوی یہہ
کلمہ سیاسیون ایرانیون کا ہے نیست ہستی مگر یزدان یعنی نہین ہی معبود مگر اللہ اور بوقت
ذکر تین چیز پر نگاہ رکہی محبت خدا حضور دل حضور مرشد اور جہر سے کرنا ہی جایز ہے اور کتاب
شرح جام کیخسرو سے اوس زمانہ کی صوفیہ نی اکثر باتون کو نقل کیا ہی اور کتاب شارستان
مصنفہ حکیم الٰہی فرزانہ بہرام مین تقلیل غذا وغیرہ کا ذکر ہی اور حضرت دیوان عبد الرشید
قدس سرہ نی کتاب گنج ارشدی مین ہنود کی آسنون وغیرہ کا حال بہت درج فرمایا ہی المختصر
حبس دم کا رواج قدیم الایام سی ہے اور پاس انفاس اہل ہنود کا مطابق اہل اسلام کی
ہی اہل اسلام مین کلمہ شریف یا اسم ذات سی کرتی ہین اہل ہنود دین کلمہ الکہہ کو نقش سکے
خروج اور دخول کی ساتہ کرتی ہین اور بعض دم برآمد ہونی کی وقت سوہن اور دم
اندر جانیکی وقت ہنسو کہتی ہین اور اوہنگ سوہنگ کی ساتہ بہی پاس انفاس کرتی ہین اور اسکی مواظبت
سے فتح باب غیب الغیب ہوتا ہی اور بعض بروقت اندر جانی نفس کی سو اور باہر آنیکی ہن تخیل کرتی ہین

| رسم دگر است و آشنایی دگر است | | در عالم عاشقی حسابی دگر است |
|---|---|---|
| پیغمبر عشق را کتابی دگر است | | در مذہب ما نیاز باشد نہ نماز |

جس طرح متقدمین نی ذکر شغل طریقہ اہل ہنود کی کئی ہین اوسی طرح حضرت نی بہی ذکر فکر اہل ہنود جیسے

خصوصاً طریقہ سیناس کی کہ یہ موحد ہوتی ہین بہت کئی ہتے ٭

عشق را با کافر و مومن نباشد احتیاج | این سخن بر مسجد و بیت خانہ ہی باید نوشت

مگر جسکو دہاورتی کہتی ہین وہ نہین کی تھی اور دہاورتی اوسکو کہتی ہین کہ اپنی تن من خواہشات اور لذت نفسانی اور جسمانی کو ایسا ماری کہ اگر عورت جوان ہم صحبت ہو تو مطلق خواہش اوسکی پیدا ہو اگرچہ کثرت ریاضت اور مجاہدہ سی آپ کا تن من ایسا ہی مرا ہوا تہا اور بباعث کشش ربانی اور غلبہ عشق حقانی کی کبہی آپ کو خواہش عورت کی پیدا نہین ہوئی ہی اور باوجودیکہ آپ کی والدین نی نسبت آپکی کردی ہی تاہم آپنے نکاح نہین کیا تہا بپاس ادب شریعت غرائی جیسی فقرا ہنود اہتمام تا عورت سی ہمکنار رہتے ہین یہ تجربہ آپنے نہین کیا تہا ورنہ یہ مرتبہ حاصل تہا۔

چنانچہ حضرت کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ نی دربارہ ذکر اشغال کشکول مین ذکر شغل محمودا و نفیرا کی ترکیب اور اوسکی تعریف لکہی ہی اور ذکر شغل محمودا لنفیرا کو ہندو فقیر ترکی کہتی ہین شغل سرودہا اور انہدا و حبس نفس وغیرہ بہی لکہا ہی ان فی لکہی ہین جو ذکر شغل طریقہ فقرای ہنود کی حضرت قبلہ و کعبہ نی کئی ہی عموماً اپنے ارادہ سی کسیکو تعلیم تلقین نہین کرتی ہتی جو کوئی طالب ہی خواہش سی دریافت فرماتا تہا اوسکو بتلا دیتی ہتی گو آپ طریقہ خاندان قادریہ چشتیہ اور سہروردیہ اور نقشبندیہ وغیرہ اور طریقہ سناسیہ مین فیض یاب ہتی اور نسبت آپ کی ذاتی تہی اور ایسی صاحب تصرف ہتی کہ جس طالب پر جس خاندان کی نسبت وارد فرماتی یا جس خاندان کی فیضان سی بہرہ یاب فرمانا چاہتے ہتی بہرہ یاب فرما دیتی تہی مگر چونکہ اہل ہنود کو بہی اکثر طریقہ قطب الاقطاب خلیفۃ اللہ شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سی عقیدہ ہی اور اکثر ہندو آپ کی معتقد ہتی اور آپ کی خدمت مین واسطے تعلیم اور تلقین کی آتے تہے اون کو طریقہ عالیہ قادریہ کی تعلیم اور ہدایت فرماتی ہتی اور ارشاد ہوتا تہا کہ الاعمال بالنیات ہی بقول بزرگی ٭ ؎

| خواہ در مسجد نشین وخواہ در بتخانہ باش | ای گدا ہر جا نشینی با خدا دیوانہ باش |
|---|---|
| ہر جائے کہ باشی با خدا باش | نمی گویم کہ از عالم جدا باش |

ابتک بعض ایسی اہل ہنود مین موجود مین کہ پیرایہ ظاہری ہنود کا رکہتی ہین اور باطن مین ذکر فکر طریقہ قادریہ کا کرتے ہین اور بعض ایسی ہین جو طریقہ قادریہ اور طریقہ ہنود دونون مین ذکر شغل کرتی ہین از راہ باطن سب کو حضور ایک نظر سی دیکہتے ہتے کسی سے کچہہ نفرت نہین کرتے تھے کیونکہ راہ احدیت اور یک رنگئی ان باتون سے پاک ہی حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر قدس سرہ فرماتے ہین۔ ؎

| بعد ازان در باب این معنی بفن | کفر و ایمان ہر دو را در ہم بزن |
|---|---|
| گر سنجی رنج سینے گنج گنج | کار پاکان با دغل باز ان مسنج |
| در دل ایشان نی یقین و نی شکی | پیش ایشان مومن و کافر یکے |
| در دل پاکان نباشد این و آن | این یقین و شک بود از جاہلان |
| مرد کو ناسے بداند مرد را | این و آن از وہم خیزد مرد را |
| با جنس خودش ہمیشہ در طیر شود | کی باز ایس و ہمدم غیبے شود |
| شہباز کجا بزاغ ہم پر شود | شہباز کجا و ریتہ زاغ کجا |
| افسوس کہ اینچہ مے نمایند نیند | ار آستہ ظاہر اند و باطن بخشان |

شغل محمودا در لصیرا کی ترکیب دونون آنکہین کہلی رہے اور نگاہ دونون نرمہ مین یعنی ناک کی اوپر رکہی اور نظر کرتی ہین ایسا خوض اور فکر کری کہ سیاہی دونون آنکہون کی غایب ہو جاتے اور سپیدی چشم ظاہر ہو اور جمعیت خاطر اور خطرہ بندی ظاہر ہووی اس شغل کو لصیرا کہتی ہین اور اگر نظر آنی اوپر رکہی اور شغل جیسی کیا گیا ویسی ہی تمام کری تو اس شغل کو محمودا کہتی ہین اور اس مین فوایدبی شمار ہین الضا
طریقہ جوگ مین چوراسی بیٹہک ہین اور ہر ایک مین ایک خاص نفع ہے مگر شیخ بہاء الدین

قادری رح نی ایک بیٹھک نہایت پسند فرمائی ہی اور اختیار کی ہے اور وہ یہہ ہے
کہ چار زانو بیٹھے اور دونون پانو کی ایڑیان ایک جا کری پای چپ کی ایڑی دونون
خصیون کی نیچی رکھی اور پای راست کی ایڑی اوسکی پاس رکھی اور مقعد کو بند کر کے
اور دم اوپر کو کھینچے اور ناف پر لاوی پہر پشت کی طرف لیجای اور موتھہ بند کرے
اور زبان کو تالو مین سخت چسپان کری بعدہ وہم مین مشغول ہووی یعنی باطن مین
فکر کری اوہی ہی اور گرسنہ اور بے خواب رہی اور تین روز تک برابر بی طعام
اور بی خواب اس شغل مین مشغول رہی بی خودی اور بی ہوشی اس سی پیدا ہوتی
اور مکاشفہ غیوب ہوتا ہے اگر ایک بار تین دن کی بی خوابی اور بی طعامی مین عمدہ اثر نہو تو
تین روز دوسری بار کرتی ہین حضرت شاہ کلیم اللہ صاحب جہان آبادی نی لکھا ہی کہ مین
ابتدای حال مین اس نہج مستقیم اور طریق قدیم کی طلب مین ایک بزرگ کی پاس گیا اور
اوس وقت مین بھی مشغولی سی خالی نہ تھا بلکہ مشغولی سی ایک صورت مجکو نصیب تھی ہان
تسکین نہ تھی اور تشنگی طلب موجود تہی اور مشغولی عالم فکر سے تہی اوس بزرگ نے فرمایا
کہ تیری مناسب حال یہہ ہے کہ صوت سرمدی کی مشغولی کر اسکو صوت لایزالی بھی کہتی ہین
اور جوگ مین اسکو انہد کہتی ہین مینی کہا فرمایئے فرمایا آپنے دونون کانون کے دونون سوراخ
سبابین سی مضبوط بند کر اور متوجہ ہو کہ تیری دماغ مین ایک آواز ایسی محسوس ہوگی جیسی
پانی بلندی سی نیچی گرتا ہے اس آواز کی سمتی مین ہمہ تن متوجہ رہ اور ایک لحظہ اوس سے
غایب اور غافل مت ہو اور جب تہک جای فورا دونون اونگلیان سست کر دے
پہر بدستور مضبوط کر کی متوجہ ہو کہ جہان کی شور سی وہ آواز غایب نہووی اور یہان تک
مشق بہر جای کہ بغیر مدد انگشتان وہ آواز معلوم ہونی لگی اور شور عالم اور اہل عالم سے
کوئی تکلیف نہووی اور صورت سرمدی غالب آوی اور ایسا شوق اس مقام مین
پیدا ہووی کہ جو کہنی اور لکھنی مین نا سکی بعض بزرگ سیاہ مرچ روئی مین لپیٹ کر

کان کی سوراخ مین رکہتی ہین کہ فلفل کی حرارت سی وہ آواز قوت پکڑتی ہے بعضون سے
سُنا ہے کہ فلفل پارچہ حریر سرخ مین لپیٹ کر صماخ گوش مین رکہتی ہین تا حرارت بہت
حاصل ہووی اور آواز قوت پکڑی اور وہ فلفل بعد نکال لینی کی بیماری چشم کی واسطے
نہایت مفید ہی آخر مین نی اوس بزرگ کی سامنی دونون سبابہ کا عمل کیا فی الواقع
وہ آواز سنی جو پہلی کبہی نسنی تہی اور تہوڑی دیر مین متوجہ رہا وہ بات حاصل ہوئی کہ جو
پہلی نہ تہی آخر مینی عرض کیا کہ شاہد مقصود کب تک چہرہ سے نقاب اوٹہاوی گا کہ مین
اوسکی طلب مین ہون اور مرتبہ شوق اوسکی طلب سی کم ہے فرمایا کہ میان میر لاہوری اور
اون کی یار بہی شغل کرتی تہی اور اسی صوت سرمدی کو حضرت حق کہتی تہی مین چونکہ طالب علم
تہا اور ابتدائی حال تہا مین رنجیدہ ہوگیا اور مدینہ منورہ مین اپنی شیخ یحیی مدنی رحمت اللہ علیہ
کی خدمت مین پہونچا اور یہ ذکر سنایا اونہون نی یہی فرمایا کہ یہہ بہت ٹہیک شغل ہے یہ شغل
خاطر پریشان کو یک سوئی و جمعیت نصیب کرتا ہی اور یہہ شغل حصول مقصود اور مطالب
کی واسطہ ایک رابطہ ہوجاتا ہے اور ربودگی اور بیخودی اور فنا ر الفنا کا مورث ہے
حضرت شیخ فریدالدین گنج شکر قدس اللہ سرہٗ نی پنجابی زبان مین یہہ ذکر کیا ہے اُلّول توُن
جانب علویات اِلّول توُن جانب سفلیات توُن ہی توُن جانب اطلاق کتاب
بحر الرموز مین بحوالہ رسالہ خواجہ معین الدین چشتی رحمت اللہ علیہ یون لکہا ہے کہ خواجہ
صاحب فرماتی ہین کہ جب مجہپر حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمت اللہ علیہ نی عنایت
فرمائی اور میری روح کو حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سامنی پیش کیا
اور عرض کیا یا حضرت یہ فرزند لایق خلافت ہی اور حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے
رتبہ خلافت عطا فرمایا اوس وقت ایک کسب ہی تلقین فرمایا اور یہہ بہی فرمایا کہ ای معین الدین
خدا تعالی نی یہ کسب جبرئیل علیہ السلام کو سکہایا تہا اور جب ہمنی اس کسب کو پورا کیا اوسیوقت
معراج حاصل ہوئی ای معین الدین تجکو بہی یہہ کسب ہمنی عنایت کیا اور یہ بہی ارشاد ہوا

کہ ہر مرید اور طالب سے یہ راز کہنا نچاہیے اگر کوئی طالب صادق اور یار واثق ہو اور کچھ
خواندہ بھی ہو تو اوسکو اس سی آگاہ کرنا حسب اجازت مرشد جو کوئی نظر اپنی بینی پر رکھی
اوسکو شمش و قمر کہتے ہین اور ہندی مین اڑنگلا اور پنگلا اسکا نام ہے اور دونون شہرگ
رگ جان سے متعلق ہین اسکو سکھمنا کہتی ہین اور ہر دو آفتاب و ماہتاب درمیان
رگ سکھمنا کی قرار پکڑتی ہین اور جس وقت مرشد فرماوی اوپر کو دیکھہ نظر اپنی دونین
مین بینی کی نگاہ رکہہ درمیان بینی کی ملکوت ہی اور صورت فرشتون کی ہزار انواع کے
ظاہرا اور باطنا دکھاہی دیتی ہین اوپر اعتبار نکری اور صورت مرشد کی تصور
کو نچھوڑی اوس وقت تک کہ تصور مرشد کا ساتھ صورت محمدی کی ضم ہوا اور تصور محمدی کے
ساتھ تصور احد کی پہونچا وی اس جگہ حقیقت نو نہہ نام کی ظاہر ہوتی ہے اور نو نہہ نام
ایک نام مین محو ہون فقط اس شغل کو اور بھی بزرگان دین لی کیا ہی -

چو چشم از غیر بربندی ہمہ دیدار او بینی
درون قصر دل در رو کہ تا از وی خبر یابی
ز مرات جہان باری توان عکس رخش دیدن
ولی اینجا کہ افعال و صفات از پیش بر خیزد
تو یار خود شو ای عارف کہ شرک مطلق ست اینجا
توئی ظاہر توئی مظہر توئی ناظر توئی منظر
الا ای عابد و زاہد من و دیر و ترا مسجد
ندادہ دل بدلداری چہ دانی رسم جانبازی

ز ذرات جہان تابان ہمہ انوار او بینی
بسر خود نکو بنگر کہ تا اسرار او بینی
اگر نی پردہ نتوانی کہ در رخسار او بینی
اثر از تو کجا ماند کہ در آثار او بینی
کہ او را یار خود دانی و خود را یار او بینی
بجیب خود فرو کش سر کہ تا دیدار او بینی
مرا زنار می زیبد ترا تسبیح و سجادہ
کہ راہ و رسم جانبازی نداند غیر دلدادہ

## آغاز حال ملاقات فقرای ہنود ❖

خواہی کہ پسندیدۂ ایام شوی — مقبول و قبول خاص وہر عام شوی
اندر پے مومن ویہود و ترسا — بدگوئی مباش تا نکو نام شوی

زبان مخبر بیان سی بارہا سنا گیا کہ سنیاسی فرقہ ہنود مین موحد ہوتی ہین سوای ذات پاک وحدہ لاشریک کی کیسکی طاعت و عبادت ذکر فکر نہین کرتی رات دن ذات کی گہیان دہیان مین مصروف رہتی ہین سنیاس کی معنی ترک ماسوای اللہ کی ہین جب یہ تی مرتبہ فنای اتم کو پھونچ جاتا ہے اوسکو پرم ہنس کہتی ہین اور اس طریقہ مین ابتدا سے محض ذات کی ذکر فکر کی تعلیم اور تلقین ہوتی ہی زبانی بھی اکثر ذکر ذات و صفات کرتی ہین جسکو گیان چرچا بولتی ہین کہ خیال دوئی جو از راہ گوش وجود انسان مین جاگزین ہی ذکر احدیت سن سن کر اسی راہ سی دفع ہو جاوی من احب شیئاً فاکثر ذکرہ اون کا قول ہے اول کچھ نہ تھا نہ برہما تھا نہ مہادیو نہ پانی نہ آگ نہ خاک نہ باد نہ سورج نہ چاند نہ ستاری نہ زمین نہ آسمان صرف نرنکار یکتا و یگانہ تھا جب خود نمائی یا خود بازی کرنی چاہی خلقت ظہور مین آئی وہ سب سی پیشتر ہے اور سب کے اندر ہے ع

اے شدہ مخفی بکمال ظہور — از ہمہ نزدیک تر از جملہ دور

جو کچھ ہوا اور ہوگا اوسی سی ہی تمام ذرات مین وہی ہی وہی سب طرف جلوہ افروز ہے سب کی کشش اوسیکی طرف ہے آسمان اور زمین اور جو کچھ ہا بین اوسکی ہے سیل وسیکا پیدا کیا ہوا ہے سب مین وہ ایک ہے ۔

در ہر جائے و نہان جائے تو — دیدہ بحیرت ز تماشائے تو
ظاہر و مظہر ہمہ نور تو شد — پردۂ نور تو ظہور تو شد
جملہ عیانی و نہان گشتۂ — طرفہ نہانے و عیان گشتۂ
نغمہ شد زمزمہ ساز تو — در پس ہر پردہ نہان راز تو
جز تو نوازندہ ساز تو نیست — گوش کسی محرم راز تو نیست

| | |
|---|---|
| عقل در اقلیم تو بیگانہ | عشق بصحرائے تو دیوانہ |
| مرکب اندیشہ براہ تو لنگ | مدرکہ را پائے تردد بسنگ |
| نیست شک از علم و عیان برتری | ہرچہ بگوئیم توازان برتری |
| حسن تو ہرجا کہ شود بے نقاب | ذرہ شود ہمبغل آفتاب |
| کعبہ و بتخانہ ہمہ جائے تو | مومن و کافر ہمہ شیدائی تو |
| الف ایک بورنگا سائین | ہر گہٹ مین اوسکی پرچہائین |
| جہان دیکھو وہان روپ نرالا | ایسا ہے بورنگی پیارا |
| کہون صوفی کہون شیخ کہاوی | کہون تپشی ہو وکہیہ جرادی |
| کہون گور ہووی گیان بتاوی | کہون برہما ہووی بید سناوی |
| کہون تیرتھ ہووی آپ پوجاوی | کہون جوگی ہووی ناد ہ بجاوی |
| ٹیکا کاڈہ بھیو بیراگی | رکہی ہووسے مایا سب تیاگی |
| حکیم ہو کہون بھیو سنیاسی | پوج بھیو کھون بھیو اودا سی |
| سروہر مکٹ بھیو کہون راجا | کھون بجنتر ہوکر باجا |

پرم ہنس کو ہہا پرش کہتی ہین پرم ہنس کی صفت یہہ ہی زن و فرزند دوست عزیز خویش یگانہ سب کو ترک کرتا ہے نہ سر پر چوٹی نہ گلی مین زنار نہ کوئی ساز و سامان دنیوی حتی کہ پارچہ ستر پوشی سی بھی غرض نھین رکہتا نہ مدح سی خوش نہ ذم سے دلگیر نہ عجب نہ تکبر نہ رشک نہ خصومت نہ دعوی نہ انانیت بدن کو مردہ اور آتش معرفت مین سوختہ سمجہ کر اوس سی بہی ترک تعلق کرتا ہے نہ حیات کی تمنا نہ ممات سی خطرہ نہ کسی کی تواضع کا خیال نہ مدارات کا ملال نہ کسیکو بلاوسے نہ منع کرسے ٭

| | |
|---|---|
| بہلا ہوا ہر بسری سر سی ٹلی بلای | جیسی ہتے ویسی بہئی اب کچہہ کہو نجائی |

دہیان دہارنا سمادہ کرتی کرتی ایسا ذات مین محو اور مستغرق ہوتا ہی کہ اپنی وجود کی خبر نہین رکہتا عادت اور رسم بشریت اوسکی معدوم ہوجاتی ہے ما ومنی سی بالکل دور ہوتا ہی ۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ در دریای کل گم بودہ شد | دایما گم بودہ کل بودہ شد |
| گر سری موی بماند از خودیت | ہفت دوزخ پر شود از ہم بدیت |
| خویش را اول زخود بی خویش کن | پس براقی از عدم در پیش کن |
| چادری از نیستی در بر فگن | طیلسان لم یکن در بر فگن |
| گر بود زین عالمت بوی اثر | نیست زان عالم ترا موی خبر |

ایک بار دو پرم ہنس حضور نے بمقام کنکہل دیکہی اونکی نسبت ارشاد فرماتی تہی کہ دونو بحالت بیخودی آسن ماری ہوی بیٹھی تہی کسی نی بنظر امتحان از راہ بیرحمی اونکی زانون پر آگ دہکتی ہوئی رکہدی ایک کا تو گوشت پوست جل رہا تہا اور دوسری کی ران پر آگ کا کچہہ اثر نہ تہا آپ نی آگ کو اوٹہا کر پہینکدیا اور اوسکو ڈولی مین بٹہا کر تہانہ مین لیگئے اور علاج کرایا مگر وہ ایسا محو اور مستغرق اور بی خبر تہا کہ نہ بدن کے جلنی کی خبر تہی نہ مرہم لگانی کی اطلاع جسکی ران پر آگ کا اثر نہوا وہ ایسی بی خبر اور مستغرق نہ تہے کہ اپنے وجود کی خبر نہ ہو وہ اپنی جسم کی حفاظت پر قادر تہی اور دوسرے کا استغراق اور فنا کمال کی درجہ پر تہا کہ اسپنے تن بدن کی بہی سدہ بدہ نہ تہی ایسی فنائیت اور استغراق لاکہون مین سی کسیکو ہوتا ہے ۔ ٥

| | |
|---|---|
| تو ہمان اصلا کمال انیست وبس | تو درو گم شو وصال اینست وبس |
| جب لگ صفات سی ہو تب لگ تب لگ دہوندہن دہیان دہرے | سُمری سنو رہمر کی پرہلی نارائن ہرے |
| سن مہن جہاسن ہین تب لگ سوہنگ جوگ گیو | جا آپ جاپ تو سمری نارائن ہری نارائن ہرے |

بہگتون کی تعریف مین ایک روز یہہ دوہرا ارشاد ہوا ۔ ٥

| | |
|---|---|
| چلین گڈرین بوڑہین اوڑ جائین | پر کا یا پرویش کرائین |

| | |
|---|---|
| اور پرائے من کے جا نین | چل کر جا ئین تہان من ما نین |
| ہوئے جہان جیت اور گیا نین | انکو سبتھے بھگت تن جا نین |

ایکبار زبان معجز بیان سے فرمایا رام چندر جی کا قول ہی کہ جیون مکت یہہ ہے کہ اگر اوسکی آگی ذکر خوارق عادات وکرامات مثل زمین واکاس و پاتال اور سایر تصرفات کا کری تو اوسکی دل کو حرکت نہو اور کسی کی طرف سوای ذات پاک کی متوجہ نہو۔

| | |
|---|---|
| یاد او سرمایۂ ایمان بود | ہر گدا از یاد او سلطان بود |
| یاد او گر مونس جانت بود | ھر دو عالم زیر فرمانت بود |
| ہر کسی کو مایل یاد خداست | خاک راہش توتیای چشم ماست |
| گر تو میخوانی ز عشق حق سبق | یاد حق کن یاد حق کن یاد حق |
| پس بزرگی ہاست اندر یاد او | یاد کن ہان یاد کن ہان یاد او |

پھر بھی ارشاد ہوا کہ اکثر فقرای ہنود سی ہم جا بجا ملی اور راہ توحید مین اونسی استفادہ کیا اور جو کچھ اونھون نی ہمکو طریقہ ذکر شغل مراقبہ وغیرہ بتلایا اوسکو بھی کیا اور توجہہ بھی لی زمانہ طفلی مین ایک سنیاسی نی کپالی یعنی دماغ مین روح چڑھانا سکھلایا ایک دن مقام بھوپال بابا سیتل داس ایک فقیر ہنود وایک کوٹی مین رہتی تھی اونکی تعریف سنکر ہم اونکی پاس گئی اونکا یہ طریقہ تہا کہ جو طالب اونکی پاس جاتا تہا اور اوسکو وہ توجہ دینی کی لایق جانتی تو تین دن کا برت رکھواتی چنانچہ ہمسی بھی تین دن کا برت رکھوایا چوتھی دن ہمکو کوٹی مین بٹھا کر اپنی وجود کا عکس ڈالنا یعنی توجہ دینی شروع کی اونکی توجہ سی ہمارا وجود اندر باہر سی آئینہ دار ہوگیا ہم دو ماہ تک اونکی پاس رہی اور بوجہ اونکی بہی کی گوشت کا کہانا چھوڑ دیا ایک روز اونھون نی اپنی روح کو ہماری روح کی ساتہ ارتباط دیکر جسکو شان بر ہمی کہتی ہین اوسکا مشاہدہ کرایا تو ہمنی اونسی پوچھا کہ آپکی فیضان سی جو کچھہ گذرا سو گذرا جو دیکھا سو دیکھا مگر یہہ فرمایئے کہ اسکی آگی بھی کچھہ اور ہی یا نہین

جسکو من عرف نفسہ فقد عرف ربہ کہتی ہین وہ بات حاصل نہوئی کیونکہ اصل دید تو یہی ہے۔

دید تو مغز ست باقی پوست ست ‌‌ دید آن باشد کہ دید دوست است

اونہون نی فرمایا کہ جہان تک ہماری رسائی تھی وہان تک تو ہمنی پہونچا دیا آگی ہمکو بہی کچہ خبر نہین کہ کیا ہی اور کیا نہین ۔

سب پنڈت سور گیان پہر پہر پوتہی تہک رہے ‌‌ کسو نہ پایا گیان لوس بدہنا کی بھید کا
کر ہکتا ئی تہک ہی کسو نہ پایا انت ‌‌ وہ بدہنا بدہ سون رہو نر نکار بہگونت

جب تک ہمنی گوشت نکہایا تب تک وہ بات جو اونکی توجہ سی پیدا ہوئی تھی قایم رہے جب گوشت کہانا شروع کیا وہ بات جاتی رہی۔ طالب کو چاہی کہ جہانتک ہو دید پیدا کرے کہ دید حق سبحانہ ہی باطن مین تعبیہ کی ہے چنانچہ مولانا ی روم فرماتی ہین۔

آدمی راہست حس تن سقیم ‌‌ لیک در باطن یکے خلق عظیم
تو نۂ این جسم تو آن دیدۂ ‌‌ وارہے از جسم گر جان دیدۂ
آدمی دید است باقی گوشت پوست ‌‌ ہر چہ چشمش دیدہ است ان چیز اوست
گر بصورت آدمی انسان بودی ‌‌ احمد و بوجہل خود یکسان بدی

اوس دید باطن کو نور عقل اور بصیرت کہتی ہین ۔

نخست دیدہ طلب کن پس انگہی دیدار ‌‌ ازانکہ یار کند جلوہ ورا و لوالابصار

**نقل** ایک دن فرمایا حج کو جاتی ہوی اثنا ر راہ مین ایک ہندو فقیر جنکا پرشادگر نام تھا مع چار چیلی اونکی ساتھ ہتی رات کو وہ اور ہم ایک دہرم شالا مین ٹہیری اونہون نے اپنی چیلون سی پوچھا کیا کہاؤگی جو کچھ جسنی کہا وہی اوسکی واسطی مہیا ہوگیا ہمسی بہی پوچھا آپ کیا کہاوینگی ہمنی کہا جو آپ کہاوین وہی ہم بھی کہالیوینگی غرضکہ جب اونکا کہانا تیار ہوا تو وہی ہمنی بہی کہالیا آدمی خلیق ہتی باہم ایک رغبت اور الفت ہوگئی اونکی کہنی کی بموجب تین دن تک برستار کہا اوسکی بعد اونہون نے ہمکو توجہ دی اونکی توجہ سی قلب گلا کیطرح

شگفتہ ہوگیا حقیقت مین توجہ اونکی بڑی پرتاثیر تھی اور وہ انتقال روح کا طریقہ بہی جانتی ہتی
یعنی ایک جسم سی دوسری جسم مین آجاتی ہتی ایک دن تماشا دیکہنی کی غرض سی ایک مردہ
طوطا ایک جگہ سے اوٹھالا ی ایک کوٹھری کی اندر رات کو وہ اور ہم اور ایک چیلا اونکا
یکجا ہوی دروازہ اوسکا بند کردیا وہ دیوار سی کمر لگاکر بیٹھی چراغ گل کردیا اور اپنا قالب
چھوڑکر بجلی کی طرح چمک طوطی کی اندر آگئی وہ زندہ ہوگیا اور اونکا قالب بیجان رہ گیا
طوطا حس و حرکت کرنی لگا مگر جب یہ تماشا دیکھ لیا پہر وہ طوطی کو چھوڑ کر اپنی وجود مین آگئے
طوطا مُردہ رہ گیا ہمنی اونسی پوچھا کہ اس انتقال جسمانی کو آپ کیا سمجھتے ہو بوسے تمہاری
ہان جسکو موت قبل ان تموتو کہتی ہین یہہ وہ ہی ہمنی کہا وہ تو اور بات ہی پہر ہمنی پوچھا کہ
آپ تو ایک جسم سی دوسری جسم مین انتقال کرنیکی عادی ہوگئی ہو بوقت مرگ کچھ تکلیف یا رنج
ملال جیسا بوقت نزع ہوتا ہے آپکو ہوگا یا نہین ؟ ۵ چہ شد ز ضر عادت مضرت نہ بخشد
جواب دیا کہ ضرور ہوگا مثلاً اگر کوئی شخص اپنی خوشی سی قیدخانہ مین سیر کرنے کو جاتا ہے
اوسکو وہان جانیکا کچھ رنج نہین ہوتا اور ایک شخص بحکم حاکم قید رہنی کو بھجا جاتا ہے تو اوسکو
ملال ضرور ہوتا ہے یہہ انتقال ہم اپنی ارادہ اور خوشی سے کرتی ہین اور وہ حکماً ہوگا اسلئے
ہمکو بھی حالت نزع کا صدمہ ہوگا پھر ہمسی کہنے لگے کہ اگر ارادہ اسکی سیکنے کا ہو تو ہماری گورو جی
کے پاس چلو ہمنی کہا کہ یہہ کچھ توحید عرفان حاصل ہونیکی بات نہین ہے اور راہ فقر مین کیا
کچھ نہین ہی ایہین تو وجود کی محتاجی ہے اویہین اپنی تصرف سی وجود پیدا کرکی اوسکی اندر
داخل ہوسکتی ہین پر شاگرد کو چہہ سات روز کی ریاضت مین گورو کی تصرف سی نقل روح کا
ملکہ حاصل ہوگیا تھا اور ایمین ایسی طاقت نہ ہتی جو اور کو آپ شاگرد کرتی اور نقل روح کی
طرف جو سوچا تو ایسا معلوم ہوا کہ جس روح کی نسبت قل الروح من امر ربی ہی اوسکی
دید تو کہان اگر اوسکو کبھی دیکھتی تو ہوش بجا نرہتی عالم مثال کی جو روح کہجاتی ہی اوسکا
یہہ حال ہوگا پہر اوہنون نی کیا پی چڑہاتی تبلائی جبکہ وسکو کرتی ہین تو وہ چاول

یا حلوا کہاتی ہین اور یہہ ایک قسم مراقبہ کی ہی اور اوسکی دو قسم ہین ایک جسمین تارک دنیا
ہے جسمین حبس دم کرتی ہین اور ہوش و حواس قایم رہتی ہین دوسری جسمین
ہوش حواس نہین رہتی اور یہہ ہمنی لڑکپن مین بھی سیکہی تہی فقیری ہنود مین سے قسم
کی فقیر اکثر ہوتی ہین جگرناتھ جی کی زمانہ مین ایک گورو شارش کا چیلا مگر پرکاش تحت
موحد تھے سوای توحید کی اور کچھ اوسنی اپنی گورو سی حاصل نہین کیا تہا جگرناتھ جی بحیات
حیات اوسکی گورو کی پاس پہونچی بعد ان کی پہونچنی کی گرو اوسکا جو بیمار تہا کچھ زندہ رہ کر
پہر مرگیا جگرناتھ جی کو بڑا افسوس ہوا کہ مین ملنی کو آیا تہا انکا انتقال ہوگیا جگرناتھ جی سے
پوچہا تم کیا چاہتی ہو اونہون نی کہا کہ مین راہ توحید دریافت کرتا ہون سو مین یہان آکر
حیران ہوا اوسنی کہا کہ اگر تم گیان دہیان کی بات پوچہتی ہو تو بیٹہہ جاو اور چوٹی سر کی علحدہ
کردو جگرناتھ جی نی سُنتی ہی اوسیوقت چوٹی کو علحدہ کردیا اور اوسنی جگرناتھ جی کو ربوبیت
یعنی توجہ دی جگرناتھ جی کو معلوم ہوا کہ روح میری اسقدر روشن ہے کہ کل جسم میرا موافق
پہول انگراش کی ہوگیا اوسنی پوچہا کہ تمکو کیا معلوم ہوا جگرناتھ جی نی کہا کہ زمین سے
آسمان تک روشنی معلوم ہوتی ہی اوسنی کہا کہ میری گورو نی مجہی یہی بتلایا تہا اب ایک
کبوتر کی گردن مروڑ و جب وہ نہون نی کبوتر کی گردن مروڑی تو اوسوقت مگر پرکاش نے
اپنی روح اوسکی اندر داخل کی اوسوقت جگرناتھ جی کو ایسا معلوم ہوا کہ جیسی کوئی مشعل خوب
روشن ہوتی ہی اور اندہیری کو اجالا کرتی جاتی ہے جگرناتھ جی اوسکو دیکہہ کر مدہوش
ہوگئی اور مدہوشی کی حالت مین یہہ دیکھا کہ بہت سی بزرگ جمع ہوکر چلی آتی ہین اور مگر پرکاش
کا جو گورو مرگیا تھا اپنی قبر سی بیٹہا ہوگیا اوسنی کہا کہ ای شخصو تم کیون آئی ہو تو اونہون نے
کہا کہ ہم اسلئی آئی ہین کہ جگرناتھ جی دور سے تیری پاس آیا تہا تو اوسکو راہ توحید کیون
نہین بتلاتا ہی اوسنی جگرناتھ سے کہا کہ میری قبر پر لوٹ جا جگرناتھ قبر پر لوٹ گیا قبر پر
لوٹتے ہی وہی مرتبہ نقل روح کا اوسکو بھی حاصل ہوگیا ایک بار فرمایا فقرای ہنود کی

دو قسمین ہین ایک نرگنی دوسرا سرگنی یعنی اہل ذات اور اہل صفات کبیر نرگنی اور ریداس سرگنی تھی **نقل** جب کبیر کی موحد ہونیکی خبر ریداس کو پہونچی تو ریداس نے کبیر کو یہ شعر لکہکر بھیجا

ماتر کنی باپ جبہ لئی پرت بہئی برہم گیانی ٭ آدانت کی جاینن ناہین اپنی من کی ٹہانی
جو لئی نہین نین ہست موری ری - اوسکی جواب مین کبیر نے یہ شعر لکھا

برہم گیان برہم تت بن کا یا سدہ نہوئی ٭ پورن برہم سکل گہت بیاپک دوجی اور نکوئی
چمری نہین نین ہت موری ری ٭ ایک دن دونون کی باہم ملاقات ہوئی اور گیان دہیان کی گفتگو ہوئی کبیر نی کہا اصل الاصول ذات ہی صفات اوسکی فروعات ہے صفات زوال پذیر ہی اسلئی میری بہگتی عمدہ ہی تم اسکو قبول کرو ریداس صفات مین کمال رکہتا تھا صفات کی طرف زیادہ راغب اور مایل تھا اسکو دیوتاون کا مرتبہ حضوری حاصل تہا اپنی بہگتی کی تعریف کرتا تھا اور یہہ چاہتا تہا کہ کبیر ذات کو چھوڑکر صفات کی طرف آجاوی جب کبیر نی ریداس کا کہنا نمانا تو ریداس نی رامچندر جی کو یاد کیا فوراً آموجود ہوے اور کہا کہ ای کبیر تو ریداس کا کہنا کیون نہین مانتا کبیر نی کہا کہ مین نہین مانتا آپ کچہہ اسمین دخل نہ دیجئی مین اور یہہ بہگت لینگی پہر ریداس نی کرشن جی کو یاد کیا وہ بہی فوراً آگئی اور کبیر کو سمجہا دیا اونکا کہنا بہی نمانا پہر ریداس نی مہادیو جی کا تصور کیا وہ آموجود ہوی کبیر نی انکا کہنا بہی نمانا اور کہا کہ آپ میرا کیا کرسکتی ہین مہادیو جی کو غصہ آگیا اور کبیر کو آزار پہونچانی کا ارادہ کیا کبیر نے رم یعنی لا کہکر معہ وجود کی چونی مین گم ہوگیا اوسیوقت مہادیو جی نے کہا ای ریداس اسمین ہین اور تو اور سب برابر ہین یہان کچہہ کسیکا قابو نہین چلتا ریداس نے کہا کہ مین تمام عمر آپ کی پوجا کرتا رہا جب آپ سی یہان کچہہ نہوا تو اور کیا ہوگا میرا سلام ہے ریداس پہر کبیر کا چیلا ہوگیا -

| | |
|---|---|
| ٹہاکر تہر مالا لکڑ تیرتہ ہین سب پانی | راما کرشنا مرگئی چارون وید کہانی |
| راما مرگئی کرشنا مرگئی مرگئی لکہو بائی | اسکو ساد ہو کیون نہین پوجہ جسکو موت نہ آئی |

دل گفت مرا علم لدنی ہوس ست
تعلیمی کن اگر ترا دسترس ست
گفتم کہ الف گفت دگر گفتم ہیچ
درخانہ اگر کس ست یک حرف بس ست

**ایضاً** راجہ جنک بھی بڑی نرگنی تھی جب راجہ جنک کی دلمین شوق حصول معرفت پیدا ہوا بہت سی فقرا کو اسنی جمع کیا اور کہا کہ مجھی کوئی ایسی تعلیم کری جو تعلیم کرتی ہی گیان ہوجاوی سبنی جواب دیا کہ طریقہ سلوک ہم تعلیم کرسکتے ہین اور ایسی قدرت ہم مین نہین ہے کہ دفعتاً گیان ہوجاوی اشٹابکرمنی نی کہا مین تمکو ایسی تعلیم کرسکتا ہون پر جو چیزین مانگون وہ تم مجھی دو راجہ نی اس شرط کو منظور کرلیا پہلی اشٹابکرمنی نی کہا کہ اپنا راج پاٹ ہمکو دیدو راجہ نی دیدیا پھر مال اسباب مانگا وہ بھی دیدیا پھر جورو مانگی وہ بہی دیدی پھر جسم اور جان طلب کیا راجہ نی یہ بھی دیا جب راجہ مال اور جان اور آبرو سب دے چکا اور کچھ نرہا تب اشٹابکر نی کہا کہ جب تمہاری کوئی شی نہین ہے - دوھرہ

اپنا تو کوئی نہین اپنی سگی نہ دیہہ
سہج بہجو ہرنام کو سب جگ چھاڑ دیہہ

تو اب تم کون ہو اور تمہارا کیا ہے راجہ جنک نے جو اپنی دلمین سوچ بچار کیا تو بولا کہ نہ جنک ہی اور نہ جنک کا کچھ اگر کچھ ہے تو جنک ہی سب کچھ ہے -

مرا گنج بسیط اندر دل گدای خوش نمی آید
شہنشاہ جہان را بادشاہی خوش نمی آید
گنجہا دارہی چرا سئے بے نوا
بادشاہی از چہ مے ماسنے گدا

بہولتون بہول ایسی پڑی اپنا روپ نیک نہین جانا
گیان بچار بینا بن ہو ریان سنگہ کا روپ بی بھیڑ مانا
سنگہ سی سنگہ جب سنگہ شنکر ملی ٹہر کے اپنے نکٹ آنا
دیکہہ تو بوجہہ تو روپ ہی اپنا کونسی آنکی بہت پہچانا
جیو سی برہم ہی برہم سے جیو ہی تیر اور چہر یلے ملا چہانا
کہی کبیر گر گیان بن بہولیان وار کو چین اور پار جانا

چیلے کو جو ٹکے سیر حلوا ہاتہہ آنے لگا خوب کہا کہا کر موٹا تازہ ہوا اتفاقاً راجہ نے ایک مجرم کے قتل کا حکم دیا وزیر نے راجہ سے کہا کہ یہہ تو نہایت غریب ہے راجہ نے حکم دیا کہ کوئی اور فربہ سا آدمی اسکی جگہہ سولی دو راجہ کے پیادے چیلہ کو موٹا تازہ دیکھکر لیگئے چیلے نے ہر چند شور غل مچایا کہ مین بے قصور ہون راجہ نے نہ مانا اور کہا کہ تیرا کچہہ قصور نہین ہے مگر تو موٹا ہے تب گورو نے چیلے سے کہا کہ تونے ہمارا کہنا نہ مانا اوسکا مزا پایا چیلے نے بہت سے عذر و معذرت کی کہ خطا ہوئی قصور ہوا پہر ایسا نہوگا تب گورو نے اوسکو یہہ سکہلایا کہ مین کہونگا مجہے پہانسی دو اور تو کہنا کہ مجہکو دو دونون نے باہم متفق ہو کر راجہ کے سامنے اپنا اپنا شوق پہانسی کا ظاہر کیا راجہ نے متعجب ہو کر پوچہا کہ یہہ کیا بات ہے تب گورو نے کہا کہ آج ساعت نیک ہے جو کوئی پہانسی پاویگا سیدہا بیکنٹہہ کو چلا جاویگا اس بات کو سنکر راجہ کے دل مین بہی شوق پیدا ہوا اور راجہ ہی کو پہانسی لگی یہہ دونون بہاگ گئے ۔ فقرائے ہنود کا قول ہے کہ جس گیانی کو از راہ تحقیق بطون کے یہہ معلوم ہو جاوے کہ بالاتر حواس سے دل ہے اور دل سے بالاتر عقل کل ہے اور عقل کل سے بالاتر ہرن گربہہ یعنی مجمع عناصر لطیف ہے اور بالاتر ہرن گربہہ سے اہنکار سے حقیقت ہے اور بالاتر اوس سے ذات ہے کہ جو سب مین پر ہے اور محیط ہے اور بے نشان ہے وہ گیانی تمام قیدون سے خلاص ہو جاتا ہے اور زندگی مین رہائی پا جاتا ہے اسکو جیون مکت کہتے ہین جسوقت وجود خاکی کو چہوڑتا ہے بے زوال و ربدیہہ یعنی بے بدن اور عین ذات اور رستگار جاوید ہو جاتا ہے ۔ بیت ۔ ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق * ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

نقل ایک راجہ کو جیون مکت کا شوق پیدا ہوا جو کچہہ مال و اسباب تہا اپنی اولاد کے حوالہ کیا اور کہدیا کہ تم کہاؤ کماؤ برہمنون کو جمع کر کے جیون مکت کا راہ پوچہا اونہون نے اپنی سمجہہ ظاہری کے موافق یہہ کہا کہ سونے کی گائے بناؤ اور برہمنون کو دو اور چونتہہ تیرتہہ کرو جیون مکت ہو جاوگے راجہ نے ویسا ہی کیا مگر کچہہ نہوا پہر جوگیون سے ملنا شروع کیا اونہون نے کان چروائے اور برہم چرج اور بان پرست اور ڈنڈ کمنڈل اور بہبہوت چار پرکار

کی تعلیم کے تین پرکار کے چیلے کے کرنے کے ہیں وہ راجہ نے کرلیں اور جو نئے جو ہر پوشیدہ تھے
کی سے وہ ہو جب راجہ نے دیکھا کہ اس سے ادسی بھی کچھ نہوا تب علمای اسلام کی طرف رجوع ہو
اونہوں نے مسلمان کیا ختنہ کرایا ارکان اسلام نماز روزہ حج زکاۃ سکھلایا بہت اندیشہ کیا کچھ
حاصل نہ ہوا ہے

در نماز و روزہ و حج و زکوۃ — کے توانند شد خیال شہ ذات
کہ یہ حدیث کیا کر دیکھیا — جیسا گیا تھا ویسا ہی پھر پھر کر گیا
مرا دلیست بکفر آشنا کہ چندین بار — بکعبہ بردم و بازش برہمن آوردم

جب اس سے بھی کچھ نہوا تب اوسکے دل میں خیال آیا کہ میں دین میں بھی بیدین ہوا ہوں
واقعی یہ سب کچھ جھوٹا اور جو مدعای دلی تھا وہ نہوا پھر کسی طرح ہندو ہو جاؤں برہمنوں کو
جمع کیا کچھ دیا اور ماتھے پر قشقہ دیا اور پوتی میں شامل ہو گیا بعد اسکے خود بخود راجہ کے دل میں
ایک دھیان پیدا ہوا ایک ہاتھ کان پر رکھا اور ایک پیشاب کی جگہ پر رکھنا شروع کیا کہ میں سب
ہم مسلمان میں کون ہوں ہندو یا ہندو ترک میں کون یا بابا فلج وکج ہے

ہر کہ چیزی جست جستن یافت او — چون بجد اندر طلب بشتافت او
چون نہادی در طلب پای ادب — یافتی و شد میسر بی تعب

ناگاہ ایک مرد خدا مع چند مریدوں کے آپہونچے اور اس حالت کو دیکھکر مرید کو حکم دیا
کہ اسکو چوتڑوں سے ناروئی دفعہ مارا گرا اوسکو اوسی خیال میں محو پایا پھر اوسپر لطف الٰہی ہو
مقصود کو پہونچ گیا اور جو مدعای دلی اوسکا تھا حاصل ہو گیا پھر اوس فقیر نے راجہ سے
پوچھا کہو اب تم کون ہو وہ بولا میں کیا کہوں کون ہوں ہے

کچھ نہیں کھلتا مجھے میں کون ہوں — صورت حیرت ہوں یا شکل جنون
ذرہ در روپوش کردہ آفتاب — فہم کن واللہ اعلم بالصواب

ایک دن فرمایا فقرا سے ہنود نے چھ چیز راہ سلوک کے واسطے مقرر کی ہیں بغیر اسکے

طالب کا اس راہ مین چلنا دشوار ہے ایک طریقہ پر تیار یعنی جوامع ظاہری اور باطنی کا ضبط
کرنا دوسرے دہیان یعنی تصور تیسرے پرانایام یعنی حبس دم چوتہی دہارنا یعنی ایک چیز خاص کے
ساتہہ دل بستگی پانچوین ترک یعنی بموجب وید کے عمل کرنا چہٹے سمادہ یعنی استغراق حبس نفس
کا یہہ قاعدہ ہی کہ جیسے معدنیات سے طلا اور نقرہ گلا لو وہ برآمد ہوتی ہے اور اوسکو آگ مین جلاکر
اوسکی کثافت کو دور کرتے ہین طلا اور نقرہ خالص ہوجاتی ہی اسی طرح حبس نفس سے کثافت
حواس کی جلجاتی ہی اور حبس نفس کی تین قسم ہین ایک دم کا کہینچنا اوسکو پورک کہتے ہین دوسرے
روک کر نگاہ رکہنا اوسکو کہنبک کہتے ہین تیسرے دم کا چہوڑنا اوسکو ریچک کہتے ہین۔ ایکبار فرمایا
نربدا کے کنارے ایک باباجی رہتے تہے چلتے چلتے معہ ایک دم ہمراہی کے جو راہ مین ساتہہ ہوگیا تہا
بعد غروب آفتاب ہم باباجی کے مکان پر پہونچے اونہون نے مکان کے اندر گہسنے ندیا ہمنے مکان کے
باہر ایک پیپل کے درخت کے تلے بستر جمادیا اور اوس آدمی سے کہا کہ یہان شیر لگتا ہے نصف
شب تک تم جاگو اوسکی بعد ہم جاگینگے کچہہ رات گئی تو باباجی آئے اور کہا کہ اندر چلو ہمنے
کہا کہ ہم تو پہلے ہی گئے تہے مگر آپنے آنے ندیا باباجی نے فرمایا کہ اگر اوسوقت آپکی خاطرداری مین مصروف
ہوجاتا تو کہانے کا بندوبست نہوتا آخر اندر گئے دیکہا ہر قسم کے مکانات علیحدہ علیحدہ پر تکلف
بنے ہوے ہین ایک مکان مین ہمکو ٹہیرایا دوسری مین دوسری کو پہر طعام رنگارنگ پوری کچوری
اچار چٹنی مربہ وغیرہ ہر قسم کا سوای گوشت کے مہیا کردیا اور اسی طرح دونون وقت طرح طرح کے
کہانے کہلاتے رہے مگر یہہ معلوم نہین ہوتا تہا کہ یہہ کہانے اقسام اقسام کے کہانسے آتے ہین اور
کون انکو پکاتا ہی اور کہان پکاتا ہے صبحکو جب ارادہ چلنے کا ہوا تو باباجی نے آنے ندیا غرض
بیس روز تک وہان قیام رہا باباجی عمر مین نوجوان رعنا اور خوب صورت ایسی ہے کہ اپنی عمر
بہر مین ایسا خوش رو خوش خو آدمی کوئی نہین دیکہا چہرہ کا رنگ گلاب کا سا تہا اور دونون
رخسار ایسے تابان تہے کہ داڑہی کا عکس ایسا نمایان ہوتا تہا جیسے آئینہ کے اندر کوئی چیز نظر آتی
ہے دین اور دنیا دونون مین باکمال تہے ایک دفعہ دو جذامی آئے دیکہتے ہی کہا تیری گورو نے

جو تجہے بتایا تہا اوسکی کرہا مین قصور ہوگیا ہے اسلیے تیرا خون بگڑ گیا ہے تو گوروکے پاس جا وہ تجہے اسکی اصلاح کی تدبیر بتلا دیگا اوسنے کہا گوروکا انتقال ہوگیا ہے تب وسکو کرپا کی درستی کی تدبیر بتلائی وہ صحت یاب ہوگیا دوسرے کو نربدا مین کہڑا کرکے ذراسی دوا کہلائی اور یہہ کہدیا کہ پیاس زیادہ لگیگی اگر پانی پی لیگا تو ہلاک ہوجائیگا اور اگر پیاس کو ضبط کریگا تو بالکل آرام ہوجائیگا بجای پانی اوسکو گہی پلایا آخر وہ بہی صحت یاب ہوگیا ہمکو بہت ٹہیراتے رہے لیکن ہم بعد بیس روز کے چلے آئے منشا اونکا یہہ تہا کہ یہان ٹہیر جاوین تو بعد ہمارے ہمارے جانشین ہون تمامی عمر مین جب کسی بزرگ سے ملے ہمہ حال وسکا مخفی نہین رہا مگر باباجی کا حال ہمکو کچہہ معلوم نہوا کہ کیا حال تہا اور یہہ کون تہے ایک نمونہ اسرار الہی تہا جو منکشف نہوا ؎ سخن

کیتے رام چندر تپسی بہئے　　جن یہہ جگ بٹ مایا　　کیتے کاہنہ بہئے مرلی دہر　　تن بہی انت نہ پایا

مچہہ کچہہ اور باراہ سروپی　　باون نام دہرائے　　کیتے بودہ بہئے نہ لینگی　　تن بہی انت نہ پایا

کیتے سدہ سادہ سنیاسی　　جن بن باس لبایا　　کیتے منی جن کو رکہہ کہئے　　تن بہی انت نہ پایا

جاکی گت برہما نہین پائے　　سو سنکادک ہارے　　تاکی گن نل کیسی پیہو　　کہین کبیر پکارے

باباجی نے ہمکو یہہ تعلیم فرمایا تہا نرنکار جوتی سروپ نر بہئی نر دہار - مین سو سات دفعہ ہر مدعا کے واسطے اسکو پڑہتے ہین اور ایک سو آٹہہ مرتبہ درستی بطون اور صفائی قلب کے واسطے

**ایضاً** ایک فقیر سرون ناتہہ قوم کا جاٹ ہردوار مین ملا تہا اوسکو جب شوق چیلا ہونے کا دامنگیر ہوا تو وہ حیدرآباد مین ایک فقیر سے ملا اونکو دست آرہے تہے اور چیلے اونکے بکثرت تہے مگر بحالت بیماری کوئی اونکی خدمت گذاری نہین کرتا تہا اونہون نے فرمایا کہ اب ہمارا وقت آخری ہے جو کوئی ایسے وقت مین ہماری خدمت کریگا وہ اوسکی جزا پاویگا سرون ناتہہ اونکی خدمت کرنے لگا بقول بزرگس ع ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد ہدا اونہون نے اوسکی خدمت سے راضی ہوکر اسکو چیلا کرلیا اور قبل از مرگ یہہ اسما جو ذاتی اور صفاتی ہین اور دو دو نام مقطعات ہین اوسکو تعلیم کئے اور ایک اجازت خاص اوسکے واسطے فتوحات و رجوعات مخلوق کی دی چنانچہ اونکی

اجازت کی تاثیر سے بکثرت مخلوق خدا اوسکے پاس آتی تہی ورنہ ور اصل فقرای ہنود یہہ اسما
واسطہ فنائیت کے بطریق شش ضربی ذکر شغل کرتے ہین سروپ ناتہہ نے اسکی اجازت ہمکو
بہی دی تہی اسما یہہ ہین کہنی اونگ (ذاتے) - ہری انگ (ذاتی) - سری انگ (ذاتی) - اونگ (صفاتے) - شیو انگ (صفاتی) -
سیتانگ (صفاتے) - کلیم (ذاتی) - ہری ہم (ذاتے) - سری ہم (ذاتے) - اوم (ذاتی) - سوہم (صفاتی) - تت تم (صفاتے) ؛ ایکہ وزو پاپات
انکہہ ناک مکہہ موندکے نام مذکور سے بہ ہیتر کے پٹ جب تہیں جب باہر کے پٹ ؛ چنانچہ حضرت مولانا
روم رحمت اللہ علیہ نے چشم بند و گوش بند و لب ببند ؛ گر نہ بینی سرحق بر من بخند ؛ یہہ
ایک ذکر فکر کا طریقہ ہی جسکو اکابران اہل اسلام اور فقرای ہنود دونون کرتے ہین ترکیب اسکی یہہ
کہ وجود انسان مین نو منفذ ہین جنکو نو دری کہتے ہین دو سوراخ گوش دو سوراخ چشم دو سوراخ
بینی اور ایک سوراخ مقعد اور ایک دہن اور ایک سوراخ پیشاب گاہ یہہ نو دروازہ یعنی پٹ ہوے
انکو بند کرے تو اندر کے پٹ کہلین بند کرنے کا یہہ طریقہ ہے کہ دونون پانون کے پاشنہ سے تو سوراخ
مقعد کو بند کرے اور دونون کانونکو دو نر انگشت سے اور دونون آنکہہ کو دو انگشت وسطی سے اور
دونون لب کو انگشت بنصر و خنصر سے اسکو حبس نفس دم بزرگ کہتے ہین جملہ دروازون کو بموجب
ترکیب مذکورہ بند کرکے یا تو بمقام قلب تصور اسم ذات یعنی اللہ کا یا تصور اوم کا کرے درمیان سینہ
کے جو ایک پارچہ گوشت ہی جسکی صورت نیلوفر کیسی ہے دہن اوسکا بائین کیطرف کو ہوا اور نال اوسکا
یعنے رگ بیخ اوسکی اوپر کو ہی اور درمیان سوراخ نیلوفر کے دل ہے کلمہ اوم کے کہنے سے پاک ہوتا
ہے اور غنچہ نیلوفر شگفتہ ہوتا ہے اور کشایش ہوتی ہے اور آواز نا وآتی ہے اور اگر دل مین تصور
نور پاک کا کہ مثل شعاع آفتاب کے ہے نکر سکے تو ام الدماغ مین کرے دل اور پران اور
جیو آتما کو ایک تصور کرکے درمیان مجمع دو سوراخ بینی کے یعنی دونون ابرو کے روک کر دہیان
ذات کا کرے حبس کرنے سے وہ چراغ جو فانوس بدن کے اندر روشن ہی بادسے محفوظ رہیگا
اور تمام فانوس بدن اوسسے منور ہو جائیگا **ابیات** خانہ ات از نور حق روشن شد ؛
یک گل بود کنون گلشن شدہ ؛ بس درون گلشن خود سیر کن ؛ ہمچو مرغ قدس در وے طیر کن ؛ ایک دن

داہنا سر چلے تو ایک سال زندہ رہیگا اور جو رات دن برابر بایان سانس چلے تو جانے کہ وقت
مرگ آگیا جو ایک ماہ رات دن داہنا سر چلے تو دو دن کی زندگی ہے اور جو سکھمنا پانچ گھڑی
چلے تب ہی مرجاوے اور سر ودیا کے اور بہی قواعد دریافت حالات وغیرہ کے ہین بوجہ طوالت
اونکو نہین لکھا سانس کپالی یعنی روح کا دماغ مین چڑہانا یہہ ایک قسم کا مراقبہ ہے پہلے پدم
آسن کرتے ہین اور پہر ناف کو موہنہ سے ملاتے ہین تمام وجود اکہٹا ہوجاتا ہے اور زبان کو اندر
اوپر کو چڑہا لیتے ہین تب سانس اکہٹا ہوکر کپالی مین آجاتا ہے جو سانس چڑہ کر نہ اوترے اوسکے
اوتارنے کی ترکیب یہہ ہے کہ اوسکے پانون آب گرم سے دہوئے اور سر پر اوسکے تالو کی جگہہ مرچ
سیاہ سائیدہ کرکے ملے اور گلہائے خوشبودار اوسکو سنگہاوے سانس اوتر آویگا برہم گایتری
جسکو برہمن پڑہتے ہین یہہ ہی - اُوْم - بھُوْر - بھُوَہ - سُوَاہ - تَتْ - سَوِتُر - وَرینیم
بھرگو دیوسیہ - دھیمہی - دھیو - یونہ - پرچودیات - اُوم - کشف
قلب کے واسطے بہ ترک گوشت وقت شب ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ حبس دم کرکے پڑہے یعنی ایک
دم مین جتنی دفعہ پڑہ سکے اور قلب کی جگہہ چاند کا تصور رکہے ایک چلہ اس تصور سے پڑہے اور
بعد اوسکے تین (۳) چلہ بہ تصور آفتاب بعد اوسکے ایک دفعہ اور اسی دہیان سے پڑہ لیا کرے کار
دنیاوی کے واسطے سورج نکلنے کے وقت بعد غسل کے شرق کیطرف موہنہ کرکے بہ تصور کار تین ہزار
اکتیس سو پچیس (۳۱۲۵) دفعہ اور اکیس (۲۱) دن تک ہر روز پڑہے بعد اوسکے ایکسو چوبیس (۱۲۴) مرتبہ روز پڑہ لیا کرے اور جو فتوح
کے واسطے پڑہنا ہو تو ایک چلہ بہ ترک حیوانی و ترک پاپوش چرمی تین ہزار ایکسو پچیس (۳۱۲۵) دفعہ روز
غسل کرکے پڑہا کرے اور اگر اسقدر روز نہ پڑہ سکے تو تین چلہ تک اسکا تہائی روز یعنی ایک
ہزار بیالیس (۱۰۴۲) دفعہ پڑہ لیا کرے تین چلہ مین سوا لاکہہ (۱۲۵۰۰۰) پورا کردے اور بعد اوسکے گیارہ دفعہ پڑہ لیا کرے
اور جو واسطے زیارت کنہیا جی کے پڑہنا ہو تو پہر پہر رات گئے ساعت مشتری مین بروز جمعرات
اسکو شروع کرے اور ساعت مذکورہ مین روز تین ہزار ایکسو پچیس (۳۱۲۵) دفعہ پڑہے پڑہنے کیوقت تصور
کنہیا جی کا رکہے سات روز تک پڑہے چار زانو بیٹہے داہنا ہات بائین ران پر اور بایان داہنی

ران پر رکہے مالا کو گودڑی مین رکہکر پڑہے اول ایکسو ایک دفعہ ری گنیش امنہ پڑہے آخر
مین اسیطرح ایکسو ایک دفعہ پہر پڑہے اور جو جب کیواسطے پڑہے تو گایتری کا نقش لکہے اور اوسکو
اوپر سات سو چہپن اعداد سری گنیش امنہ کے لکہے پانچہزار آٹہہ سو چہپن دفعہ روز پڑہے نقش پر دم
کرے چالیس روز تک دم کرے بوقت پڑہنے کے اوسکو سامنے رکہے ساعت عطارد مین بدہ کے روز
شروع کرے روزانہ پہر موہن بہوگ آپ کہا لیا کرے بوقت کہانے کے یہہ دہیان رکہے کہ
کنہیا جی بہی ساتہہ میرے کہاتے ہین بعد چلہ کے نقش کو گنگا یا جمنا یا کسی نہر مین یہہ کہکر ڈالدے
کہ مین اپنی کارآمدی کے واسطے ڈالتا ہون آپ اسمین کام دین اور اتوار کے دن نقش معہ
نام فریقین لکہکر تین جگہہ بشن بشن بشن لکہدیا کرے اور جو عام کے واسطے لکہے تو نقش مین
نام طالب و مطلوب کا نہ لکہے اور فتح مقدمہ کیواسطے
بہی یہی ترکیب ہے بازو پر باندہے یا گلے مین یا پانو کے تلے دبالے
یا کسی کو ملانا ہو تو پتہر کے نیچے داب دے نقش یہہ ہے

۷۵۶

| ۸۴۰ | ۸۴۴ | ۸۴۷ | ۸۳۳ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۸۴۶ | ۸۳۴ | ۸۳۹ | ۸۴۵ |
| ۸۳۵ | ۸۴۹ | ۸۴۲ | ۸۳۸ |
| ۸۴۳ | ۸۳۷ | ۸۳۶ | ۸۴۸ |

بشن بشن بشن

کہٹ کرم ایکبار فرمایا فقرای ہنود مین نو ترکیب
کہٹ کرم کی ہین واسطے فواید جسم کے اونکو کرتے ہین - نیولی - دہولی - گجکرم -
بستی - دہتی - چیو - گاری - کنجل کریا - گنگ سوراوت کریا - گجکران کریا -
نیولی یہہ ہے کہ ایک رگ سکہپال کلان ترین رگوئین سے زیر ناف ہوتی ہے اوسکا بائین
طرف کو ہے اوسکو پہیر کر طرف پچہم گہائی یعنی استخوان ریڑہ کی لاوے تاکہ جادہ روانگی باد بران
وا پان کہل جاوے اور ہر دو نلہ امنت یعنی ہر دو جانب شکم کو کہ ہتہہ و بالا مانند اسیار مین گردش
مین لاوے اور گرہ باد کو ناف کے تلے لاوے تاکہ جو کچہہ درد غایط اور بول کی ہو نکل جاوے اور ہاضمہ
درست ہو - دہوتی یہہ ہے کہ ایک پٹی کپڑہ نیم کہنہ جسکا طول بمقدار سولہ انگشت ہو لیوے جو
باہر زیادہ نہین کہتے ہین وہ آٹہہ پانو انگشت کی پٹی بہی لیتے ہین اور عرض چار انگشت کا
اوسکو درست کرکے پانی یا شیر بادہ گاو مین تر کرے آہستہ آہستہ اوسکو نگلے جبکہ پانچ چہہ دن سے

استعمال مین شکم مین پانی تر جاوی اور بقدر ایک جب کی باہر رہے استعمال کرنیوالے کو چاہیئے
ایک لمحہ توقف کرے اور پہر بہ آہستگی اوسکو نکالے اور ہفتہ مین ایک دو دفعہ اِس عمل کو کیا
کرے تاکہ امراض صفراوی اور بلغمی اور بادی مثل سرفۂ کہنہ و باوگولہ و تلخہ و برص وغیرہ زائل
ہون گجکرم اسکو کہتے ہین کہ آب گرم تشنگی سے زیادہ کہانے سے پہلی پیوے اور بعد ایک ساعت
کے اوس آن کو بند کرکے آہستہ آہستہ ڈکار کی راہ پانی کو نکالدی اور مبتدی کو چاہیئے کہ زانگشت
کو بمقام کوا جسکو کاگ بہی کہتے ہین رکہکر پانی کو نالی کی طرح مونہہ سی نکالدے جو شخص اسطرح پر عرصہ
ایک ماہ مین اسکو استعمال مین لے آوی کوئی مرض بلغمی اوسکے وجود مین پیدا نہو بستی یہہ ہی
ڈیڑہ پاو پانی ظرف گلی مین ڈالکر باد آبان کی قوت سی مقعد کی راہ سے شکم کی طرف کو کہینچے
اور نیم ساعت نگاہ رکہکر باہر نکالے اور شروع ماہ چیت یعنی اسفندیار لغایت کرشن یعنی چہہ
ماہ اسوج یعنی شہریور کے چہہ ماہ پوری پانی تازہ استعمال مین لاوی اور چہہ ماہ دیگر مین آب گرم کا
استعمال کرے اور جو کوئی اسطرح سے مداومت کری آئینہ دل اوسکا زنگ تکشنزی یعنی تمامی
عروق سی صاف ہو کاہلی اور سستی اور خواب رفع ہو نیولی اسکو کہتے ہین کہ ایک تاگا سوت کا
بقدر ڈیڑہ بالشت کے درست اور راست کرکے اور موم کو تابش آگ سی نرم کرکے اوسمین رشتہ
کو چرب کرے یا تین تین گرہ کرنے سی پہلے موم مین اوسکو ملاوی جب وہ سخت ہو ایک پارچہ سفید پر
رکہے اور بوقت مونہہ دہونے کے اول روزن راست بینی مین اوسکو ڈالے جب وہ دہن تک پہونچ
جاوی بعد چار لحظہ کے اوسکو نکالے اسی طرح روزن چپ بینی مین ڈالکر نکالے بلا ناغہ چار ماہ
تک اسکا استعمال کری تو بینائی مین تادم زیست کچہہ فرق نہ آوی اور دماغ مین تازگی پیدا ہو
اور ناسور جاتا رہے چوگانی اوسکو کہتے ہین کہ کہانا کہاکر بعد ایک ساعت کے کاگ کو منضبط
کرکے دہن کی راہ سی اوسکو نکالدے اہل عبادت کو مناسب ہی کہ جو باد پرہ بینی سے بقدر بارہ
انگشت کے نکلتی ہے بتدریج اوسکو کم کرے یعنی دم کو پرہ بینی سی اوسقدر نکالی کہ بروقت اوسکی
معاودت کے کچہہ کمی اور نقصان نہو تاکہ اوسکے کم ہونے سی اہ پرکشودگی کہٹ چکر یعنی چہہ کنول کے

آگاہ ہوا اور نظر کو بند کرے تا انوار حق مانند چراغ کی نظر آویں اور کوئی اور شغل نکرے اسکو
مرتبہ اول جوگیوں نے قرار دیا ہے اور ہندی زبان میں اسکو مندرا ہوری کہتے ہیں اور اسیطرح
رفتہ رفتہ طرف پستان چپ کے کہ جو دل کی جگہہ ہے نگاہ کرے شب تاریں اسقدر تجلی کا مشاہدہ
کرے کہ سوزن میں اُسکی روشنی سے تاگا ڈالدیوے اور اسکے علاوہ بہت سے عجائبات اپنی آنکہہ سے
دیکھے اور جب اس سے فارغ ہو تو اول چار انگشت روبرو بینی کے معائنہ کرے اسی طرح آہستہ
آہستہ درمیان پیشانی کے امعان نظر میں تصور کرے تا کہ ظہور حقیقت کا اسطرح نظر آوے جیسے
روشنی برق یا چراغان کا عکس درمیان میں پڑتا ہے بوقت صبح ایک ماہ تک چار گہڑی ہر روز
اس عمل کو کیا کرے کل آنکہہ سے زایل ہوا اور دن کو ستارے نظر آنے لگیں اور اسکا مندرا چاچری
نام ہے اور بعض لوگ ہی اسکو کہتے ہیں بعد اسکے کان و لب و آنکہہ وغیرہ دروازوں کو بند کرکے
ساتہہ تصور اندرونی کے دہیان کرے اور دم اندرونی کو کانوں کی طرف کہینچکر لیجاوے اسجگہہ
پر دس قسم کی آوازآتی ہیں ایک آواز زنبور سیاہ ۔ دوم جرس سوم نے چہارم نقارہ پنجم بین
ششم رعد ہفتم دریا ہشتم ناقوس نہم کرنائی دہم جلاجل یہہ آوازیں سنے اور بعد چہہ ماہ کے
الہام ہونے لگے بعد اس کے زبان کو محنت کرکے تالو تک پہونچاوے ہندی میں اسکو کہچری
مندرا کہتے ہیں ترکیب اسکی یہہ ہے کہ ایک کارد نقرہ بقدر برگ زقوم خاردار کے بناوے
زبان کی بائیں رگ کو بقدر خشخاش کے ہفتہ میں ایک دفعہ آئینہ سامنے رکہکر اوسی کاٹے اور
کشش زبان کی بزانگشت اور انگشت اول رست سے کرے اور اکثر اوقات ہلیلہ بلیلہ اور آنولہ
اور نمک لاہوری کو باہم سائیدہ کرکے اور چہانکر مالش کرتا رہے جبوقت زبان بقدر چار انگشت
کے سابق سے بڑہ جاوے اس شغل کو چہوڑ دے اور آبحیات جو تالو میں ہے نوش کرے
اسکے بعد جو گورو اور تعلیم کرے وہ کرے مدار سب چیزونکا گورو کی تعلیم اور تلقین پر ہے +
کیچل کرنا کے ترکیب لکہنی سے بخوبی سمجہہ میں نہیں آتی ہے یا تو اوسکی تصویر بنائی جاوے
یا گورو خود کرکے دکہلاوے اسمیں ایک تاگا حلق کی راہ سے ڈالکر براہ مقعد نکالتے ہیں اور +

کنگ سوراوت کریا بہی گوروبتلاوے تب سمجہہ مین آتی ہے اس کریا مین براہ مقعد
روده شکم سی نکال کر دہوتے ہین اور پہر اونکو چڑہا لیتے ہین بخیکر ان کریا مین ایک نشست
کی ترکیب ہے وہ بہی بتلانے سے آتی ہے اسمین آنکہونکی راہ پانی نکالتے ہین بینائی کو فایدہ
ہوتا ہے لیکن یہہ ترکیبات دنیادار عیالدار سے ہونی دشوار ہین جو جورو جاتا ترک کہتا ہو اور
مجرد اور مستعد اور طالب شایق آدمی ہو اوسکا کام ہے دنیادار کو تو ایسی باتونکا ذکر کرنا زیبا نہین
ہے سے عملی ہوکے دہرے دہیان ۞ گرہی ہوکے کنبی گیان ۞ جوگی ہوکے کوٹے بہگ کہی کبیر بہنتون بگت
نارد اور مہادیو جی ۔ رام چندر جی ۔ کرشن جی ۔ گورکہہ ناتہہ ۔ راجہ جنک جی
شب جی ۔ اور بسیٹ جی ۔ اشٹابکر جی ۔ اور ارجن ۔ ہنود کے بڑی بڑے بزرگ ہوے
ہین یہہ سب اہل توحید تہے اور خاص ذات پاک وحدہ لا شریک کی طاعت وعبادت کرتے
تہے اور اوسکی بیچونی اور بیچگونی اور بے صفتی اور بے رنگی کے قایل تہے اور اوسکو خالق اور اپنے
آپ کو مخلوق جانتے تہے اور اوسکی یاد یو اور ذکر شغل باطنی مین اور کسیکو شریک نہین کرتے تہے
اور سواے ذات وصفات حق کے اور کسی کا تصور دل مین نہین رکہتے تہے جو جو مقامات لطایف
ستہ اور عالم صغیر اور کبیر اور ظہور انوار اور تجلیات کی صوفیای کرام نے وجود انسانی مین مقرر
کئے ہین وہی فقرای ہنود نے بہی اپنی کتابون مین لکہے ہین صرف اصطلاحات زبانی کا فرق
ہے جو طریقہ طاعت و عبادت باطنی کا فقرای ہنود علی الخصوص سنیاس متا والون نے مقرر
کیا ہے وہ طریقہ طریقہ ذکر و فکر عبادت باطنی صوفیای کرام اسلام سی مناسبت کلی رکہتا ہی بزرگان
ہنود کی عظمت کے بارہ مین حضرت جناب مظہر جان جانان صاحب رحمت اللہ علیہ نے ایک خط
تحریر فرمایا ہے اوسکو نقل کرتا ہون یہہ خط حضرت مرزا صاحب رحمت اللہ علیہ کے حالات اور
مقامات کے رسالہ مین جسکے مولف شاہ غلام علی الملقب شاہ عبد اللہ رحمت اللہ علیہ ہین درج ہے
مکتوب چہاردہم پرسیدہ بودند کہ کفار ہند مثل مشرکان عرب دین بے اصل دارند یا آنرا اصلی
بودہ ہست و منسوخ شدہ و در حق پیشینیان اینہا چہ اعتقاد باید کرد مختصری اندرو تحقیق و انصاف

مرقوم میگردد بدانند انچه از کتب قدیمه اہل ہنود معلوم می شود اینست که جمیع الہیه بروقت ابتدای
پیدایش نوع انسانی برای اصلاح معاش و معاد ایشان کتابی مسمی به بید که چهار جزو دارد مشتمل
بر احکام امر و نهی و اخبار ماضی و مستقبل است بتوسط ملکی که برهما نام که آله ایجاد عالم است
فرستاده و مجتهدان اینها ازان کتاب شش مذاهب استخراج کرده بنای اصول عقاید بران
گذاشته این فن را دهرم شاستر نامیده اند یعنی فن ایمانیات که علم کلام باشد و افراد نوع انسانی
را چهار فرقه مقرر نموده اند چهار مسلک ازان کتاب برآورده برای هر فرقه مسلکی قرار داده و بنای
فروع اعمال را بران نهاده اند و این فن را کرم شاستر خوانده اند یعنی فن عملیات که علم فقه
باشد و چون نسخ احکام را منکر اند و بحکم عقل مناسب طبایع اهل هر مذهب و زمان تجویز تغییر
اعمال ضرورست و عمر طولانی عالم را چهار حصه ساخته هر یکی را جگ نام کرده برای هر جگ طور
عملی ازان هر چهار دفتر اخذ نموده اند و انچه متاخرین ایشان تصرفات کرده اند از تعصبها
است و جمیع فرق ایشان در توحید باریتعالی اتفاق دارند و عالم را حادث و مخلوق او میدانند
و اقرار به فنای عالم و جزای اعمال نیک و بد و حشر جسمانی و حساب دارند و در علوم عقلی و نقلی و ریاضیات
و مجاهدات و تحقیق معارف و مکاشفات اینها را ید طولی است و کتاب خانه ها تا امروز موجود و رسم
بت پرستی اینها نه از راه اشراک در الوهیت است بلکه حقیقت دیگر دارد و عقلای اینها فرصت
عمر آدمی را چار حصه قرار داده اند حصه اول در تحصیل علوم و آداب دوم در تحصیل معاش
و اولاد و سوم در تصحیح اعمال و اصلاح نفس و چهارم در مشق انقطاع و تجرد که غایت کمال انسانی
است و نجات کبری که آنرا مهامکت میگویند بران موقوف است صرف می نمایند و قواعد
و ضوابط دین اینها نظم و نسق تمام دارد پس معلوم شد که دین مرتبی بوده است و منسوخ شده
و ادیان منسوخه غیر از دین یهود و نصاری بنسخ دین دیگر در شرع مذکور نیست حال آنکه نسخ
بسیاری از ادیان واقع شده و دین های بسیار در معرض محو و اثبات آمده و باید دانست که
بحکم آیه کریمه ❊ وَإِنْ مِنْ أُمَّةٍ إِلَّا خَلَا فِيهَا نَذِيرٌ ❊ بموجب حدیث وَكُرِّمَةٌ وَبِكُلِّ أُمَّةٍ ❊

رسول و آیات دیگر در ممالک ہند و نیز بعثت انبیا و رسل علیہم السلام واقع شدہ است و احوال آنہا در کتب اینہا مضبوط است و از آثار آنہا کہ باقی است ظاہر میگردد کہ مرتبہ کمال و تکمیل داشتہ اند و رحمت عامہ رعایت مصالحہ عباد را درین مملکت ہیچ فرو نگذاشتہ مشہور ست کہ پیش از بعثت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم در ہر قومی پیغمبرے مبعوث شدہ و طاعت و انقیاد ہمان پیغمبر بران قوم واجب بودہ نہ اتباع پیغمبر قوم دیگر و بعد ظہور پیغمبر ما کہ خاتم المرسلین ست صلی اللہ علیہ وسلم و مبعوث است بہ کافہ انام و دین او ناسخ ادیان ست شرقاً و غرباً احدیرا تا انقراض زمان مجال عدم انقیاد وی نماندہ پس از آغاز بعثت او تا امروز کہ ہزار و صد و ہشتاد سال ست ہر کہ با وی نگرویدہ کافر است نہ پیشنیان و چون شرع بحکم آیہ کریمہ- منہم من قصصنا علیک و منہم من لم نقصص علیک از بیان احوال اکثر انبیا ساکت است در شان اینہا بند سکوت اولی ست نہ ما را جزم بہ کفر و ہلاک اتباع آنہا لازم و نہ یقین بہ نجات آنہا برما واجب و مادہ حسن ظن متحقق است بشرط آنکہ تعصب در میان نباشد و در حق اہل فارس بلکہ اہل ہر مملکت کہ پیش از ظہور خاتم الرسل گذشتہ اند و لسان شرع از احوال آنہا ساکت است و احکام و آثار آنہا مناسب و موافق مسلک اعتدال ست ہمین عقیدہ اولی ست و کافر گفتن کسی بے دلیل قطعی آسان نباید دانست و حقیقت بت پرستی آنہا آنست کہ بعض ملایک کہ بامر الہی در عالم کون و فساد تصرفی دارند یا بعض ارواح کاملان کہ بعد ترک تعلق اجساد آنہا را درین نشا تصرفی باقی است یا بعض افراد احیا کہ بزعم انبیا مثل حضرت خضر علیہ السلام زندہ جاوید اند صور آنہا ساختہ متوجہ بآن می شوند و بسبب این توجہ بعد مدتی مناسبتی بصاحب آن صورت بہم میرسانند و بنا بران مناسبت حوائج معاشی و معادی خود را ادای میسازند و این عمل مشابہتی بذکر رابطہ دارد کہ معمول صوفیہ اسلامیہ است کہ صورت پیر را تصور میکنند و فیضہا برمیدارند اینقدر فرق است کہ در ظاہر صورت شیخ نمی تراشند و این معنی مناسبتی بعقیدہ کفار عرب ندارد کہ آنہا بتان را متصرف و مؤثر بالذات میگفتند نہ آلہ تصرف الہی و اینہا را خدای زمین میدانستند و خدا تعالیٰ

خدای آسمان و این شرک ست در الوہیت و سجدہ اینہا سجدہ تحیت ست نہ سجدہ عبودیت کہ
در آئین اینہا بمادر و پدر و پیر و اُستاد بجای سلام ہمین سجدہ مرسوم و معمول ست کہ آنرا ڈنڈوت
میگویند اعتقاد تناسخ مستلزم کفر نیست و اسلام اور امام ربانی مجدد الف ثانی نقشبندی
رحمت اللہ علیہ بھی مکتوب دوصد پنجاہ نہم جلد اول مکتوبات مین یون
تحریر فرماتے ہین کہ ہندوستان مین انبیا علیہ السلام کا پیدا ہونا محسوس ہوتا ہے چنانچہ عبارت
مکتوب حضرت موصوف بجنسہ ملاحظہ ناظرین کے واسطے نقل کیجاتی ہے۔ ای فرزند این فقیر
ہرچند ملاحظہ می نماید و نظر را سر مید ہد ہیچ جائی نمی یابد کہ دعوت پیغمبر ما صلعم آنجا نرسیدہ است
بلکہ محسوس میگردد کہ در رنگ آفتاب ہمہ جا نور دعوت وی علیہ الصلوۃ والسلام رسیدہ است حتی کہ
در یاجوج و ماجوج نیز کہ سد حایل در اند و در امم سابق کہ ملاحظہ میکند کم بقعہ میابد کہ در آنجا بعثت
پیغمبری نشدہ باشد حتی کہ در زمین ہند کہ دور از ین معاملہ می نماید نیز می یابد کہ از اہل ہند
پیغمبران مبعوث شدہ اند و دعوت الصانع جلشانہ فرمودہ اند و در بعضے از بلاد ہند محسوس میگردد
کہ انوار انبیا علیہ الصلوۃ والتسلیمات در ظلمات شرک در رنگ مشعلہا افروختہ اند و اگر خواہد تعین آن بلاد
ہند نماید و می بیند کہ پیغمبری است کہ ہیچکس او را نگرویدہ است و دعوت او را قبول نکردہ پیغمبری
دیگر کہ یک کس بوی ایمان آوردہ است و دیگری نیست کہ دو کس بوی گرویدہ اند و بعضے را سہ کس ایمان
آوردہ است زیادہ از سہ کس در نظر نیامد کہ در ہند بپیغمبرے ایمان آوردہ باشند تا چہار کس امت یک پیغمبری
بودہ اند و آنچہ روسا کفرہ ہند از وجود واجب تعالی و از صفات وی سبحانہ و از تنزیہات و تقدیسات
او تعالی نوشتہ اند ہمہ مقتبس از انوار مشکوۃ نبوت ست چہ در ہر یک عصر و در امم سابقہ نبی از انبیا گذشتہ
است و از وجود واجب تعالی و از صفات ثبوتیہ او سبحانہ تعالی و از تنزیہات و تقدیسات وی سبحانہ تعالی
خبر کردہ و اگر نہ وجود شریف این بزرگواران بودے عقل لنگ و کور این بے دولتان کہ ملوث
بظلمات و کفر و معاصی ہست کے باین دولت مہتدی شدی عقول ناقصہ این بے دولتان فی حد
ذاتہ بالوہیت خود حاکم اند و غیر از خود ہا الہی اثبات نمی کنند چنانکہ فرعون بمصر گفتہ ما علمت لکم
من الہ غیری

مِنَ الْمَسْجُوْنِیْنَ وچون از اخبار انبیا
عَلَیْهِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام معلوم کردند که عالم را صانعے ہست واجب الوجود تعالی وتقدس بعضے
ازین سید ولتان برقبح ادعا رخود اطلاع یافته بتقلید دیگر اثبات صانع نموده اند واورا
درخود حال وساری دانسته اند وباین حیله مردم را به پرستش خود خوانده ولتعالی الله عما یقول
الظَّالِمُوْنَ عُلُوًّا کَبِیْرًا اینجا کوته اندیشی سوال بکند که اگر درزمین ہند انبیا مبعوث میشدند
ہرآئینه خبر بعثت ایشان نیز بما می رسید بلکه آن خبر از جہت توفر دواعی بتواتر منقول می گشت
ولیس فلیس زیرا که گوئیم که دعوت این پیغمبران مبعوث عام نبود بلکه دعوت بعضے مخصوص بیک
قوم بوده وبعضے را دعوت مخصوص بیک قریه وبیک بلده بود و تواند بود که حضرت حق سبحانه
تعالی در قومی یا در قریه شخصی را باین دولت مشرف ساخته باشد وآن شخص آن قوم یا اہل
آن قریه را دعوت بمعرفت صانع جل شانه کرده باشد ومنع از عبادت غیر او تعالی نموده آن
قوم یا اہل آن قریه انکار او کرده باشند وتضلیل وتجہیل او نموده وچون انکار وتکذیب ایشان
بنہایت رسیده باشد بغیرت حق جل وعلا آمده ایشان را ہلاک کرده باشد وہمچنین بعد از مدتے
پیغمبرے دیگر بقومی یا بقریه مبعوث شده باشد وَعَامَلَ مَعَهُمْ کَمَا عَامَلَ الْاَوَّلُ بِقَوْمِهٖ وَفَعَلَ
بِهِمْ مَا فَعَلَ بِاَوَّلِهِمْ وہکذا الا ما شاء الله تعالی ۔ وآثار ہلاکت قری وبلاد در زمین ہند
بسیار است واین قوم ہرچند ہلاک شدند اما آن کلمه دعوت درمیان قرآن آنہا باقی ماند
وَجَعَلَهَا کَلِمَةً بَاقِیَةً فِیْ عَقِبِهٖ لَعَلَّهُمْ یَرْجِعُوْنَ ۔ خبر نبوت انبیا مبعوث وقتی بما رسد که جمع
کثیر بایشان گرویده باشند وقولی پیدا کرده یک کس آمده چندروز دعوت کرد وگذشت وہیچکس
اورا قبول نکرد ودیگری آمد وہمین کار را کرد ویک کس اورا گرویده ودیگری را دو کس یا سه کس گرویدند
خبر از کجا منتشر شود وکفار در ہمه مقام انکار انکار بودند ومخالفت دین آبا رخود را رد میکردند
ناقل کے بود وبه که نقل کند دیگر الفاظ رسالت ونبوت وپیغمبری از لغات عرب وفارس آمده بواسطه
اتحاد دعوت پیغمبر ما علیه وعلی جمیع الانبیاء علیه الصلوۃ والسلام واین الفاظ در لغت ہند نبوده تا انبیاء

مبعوث شدہ ہند را نبی یا رسول یا پیغمبر گویند و باین اسامی ایشان را یاد کنند و ایضاً دران جواب و
سوال بطریق معارضہ گوییم کہ اگر انبیا در ہند مبعوث نشدہ باشند و ہم زمان ایشان با ایشان بعوث
نکردہ باشند ہر آئینہ حکم انبیا حکم شاہق جہل بود و با وجود نمرود دعوی الوہیت بدوزخ نہ درآیند
و عذاب مخلد ایشان را نشود و ہذا مما لا یرتضیہ العقل السلیم ولا یساعدہ الکشف الصحیح فانا
لنشاہدہ بعض مرؤہم فی وسط الجحیم واللہ سبحانہ اعلم بحقیقۃ الحال پس ظاہر ہے کہ جو قواعد
اور ضوابط ذکر و شغل اور مجاہدات و ریاضات شاقہ و تجرید و تفرید و کم خوری و کم خسپی و تزکیہ
و تصفیہ و تخلیہ و فنا و بقا کی بزرگان ہنود نے ایجاد کئے ہین بے بنیاد اور بے اصل نہین
ہین اس فرقہ مین بہی اہل توحید بہت ہوے ہین اور اب بہی ہوتے چلے جاتے ہین اور ہزارون
ہندو صاحب ایسے بہی ہین کہ انبیا اور اولیا کی عظمت اور بزرگی کے قایل ہین اور اکثر اولیاء
اللہ کی خدمت مین بامید حصول فیض و فائدہ دنیا و دین باادب و تعظیم ہمیشہ حاضر ہوتے ہین
اور اہل مزار سے بہی عقیدہ رکہتے ہین چنانچہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی رح کے مزار پر ہزارون
ہندو باعتقاد تمام ہر سال جاتے ہین طریقہ عروج و نزول جسکو بازگشت کہتے ہین فقرای
ہنود کا اسطرح پر ہے اور جو ان مین مرتبہ تکمیل فنا و بقا کو پہونچ جاتے ہین کہ جسکو ہنس اور پرم
ہنس کہتی ہین بطون مین وہ کسی مذہب و ملت کے پابند نہین ہوتے۔ جاننا چاہیے اول
ذات پاک بیچون مستغنی بود اور نا بود عالم سے تہی یکایک اقتضای محبت ذاتی کو جنبش ہوئی
جان کا ظہور ہوا پہر من یعنی خواہش پہر اس سے انانیت اور عقل ظاہر ہوئی پہر قالب پیدا ہو گیا
اور قالب مرکب ہوا۔ آتش و باد و آب و خاک ہوا سے اثر ان پانچون تتون کے قالب مین موجود
ہین یعنی حرارت و برودت و یبوست و رطوبت ہوا جسکو اکاس کہتے ہین خاصیت جان سے
ہے باد خاصیت من سے آتش خاصیت انانیت سے آب خاصیت عقل خاک خاصیت بدن سے
پہر اس سے حواس خمسہ ظاہر ہوئے جسکو سمع بصر ذوق شم کہتے ہین اور ان سے کرم یعنی افعال نیک و بد
پیدا ہوئے یعنی افعال نیک و بد مین جان گرفتار ہو کر تن مین مقید ہوئی اور موت حیات

اوسپر مستولی ہوے سمجہنا چاہیے کہ پانچون عنصر جو قالب انسان مین ہین انکی علامت بہی قالب کے اندر موجود ہے علامت ہوا کی آواز ہے علامت باد کی جنبش علامت آتش کی حرارت علامت آب کی لذت علامت خاک کی بوئیدگی جب عنصر سے جو عنصر پیدا ہوا اوسکی خاصیت اُس عنصر کے اندر پیدا ہوئی ہوا جسکو ہندی مین اکاس کہتے ہین خاصیت اُسکی آواز ہے اور وہ اوسمین ہے اوسکو ایک گُن کہتے ہین اور جب باد اکاس سے پیدا ہوئی جو خاصیت اکاس کے اندر تہی وہ باد مین داخل ہوگئی اور حرکت لامسہ ذاتی تہی اوسمین دو گن ہوئے ایک آواز دویم حرکت جب آگ باد سی ظاہر ہوئی خاصیت باد کی جو آواز اور حرکت تہی اوسمین داخل ہوئی اوسمین تین گن ہوئے اور حرکت حرارت اور پانی آگ سی پیدا ہوا ہر سہ خاصیت جو آگ مین تہین وہ اوسکی اندر داخل ہوئین اور چوتہی برودت کی خاصیت ذاتی تہی اوسمین چار گُن ہوئے اور خاک پانی سی پیدا ہوئی خواص پانی کے اوسکے اندر داخل ہوے اور خاصیت یبوست اوسکی جو ذاتی تہی ملکر پانچ گُن اوسمین ہوے یہہ جملہ پندرہ گن ہوے جب جان بطریق سلوک کے ان جملہ خانون سے رہائی پاوے تو اپنے اصلی مقام مین جاگزین ہو ترتیب بازگشت سالک کی اسطرح ہے کہ خاک کو پانی مین اور پانی کو آگ مین اور آگ کو باد مین اور باد کو ہوا مین یعنی اکاس مین لاوے اور اکاس کو جان مین محو کرے اور جان کو مبداء ایزدی مین مستہلک و فانی کردے اوسکے عمل کا یہہ قاعدہ ہے کہ پہلے سالک ظاہر اور باطن مین تصور اکاس ایسا کرے کہ خود اکاس ہو جاوے اور موت سی رہائی پاوے اسیطرح ظاہر باطن مین تصور باد کرتے کرتے باد ہو جاوے اور بند عالم سے رہائی پاوے پہر اسیطرح تصور آگ کرکے آگ ہو جاوے اور جلنے سی محفوظ رہے پہر تصور آب کرکے پانی ہوا اور ڈوبنے سے بچے پہر تصور خاک کرکے خاک ہو زخم سنگ وغیرہ سے امن پاوے یہانتک بیان طریقہ نزول اور عروج مراتب کا ہو چکا لیکن دفع ہونا خودی اور خواہشات کا جس مین جان مقید ہے بغیر عمل کے حاصل نہین ہوتی تو اب اوسکے عمل کی ترکیب بیان کیجاتی ہے قلب صنوبریہ کو ہندی مین دروازدہ آسن گول سر کہتے ہین درازی

اوسکی بارہ انگشت عرض جو دو انگشت مے اور اولٹا ہے اوسکا تعلق جان کا اوسی سے ہے یہہ
تصور کرے اور یہہ جان لے کہ آواز اور لمس اور بوی اور خواہش اور عقل اور انانیت بیداری و
نابیداری و کاہلی و اندیشہ و خواب و گرسنگی و تشنگی و بیماری و گرمی و خشکی و آسایش و غضب
و ترس و سخاوت و شجاعت و بندگی و تحمل و محبت و عقل و اعتقاد و شفقت و استقلال و راستی و تکبر
و دروغ و بیعقلی و جنگ و یگانگی و بیہوشی و فراموشی و سختی و نامہربانی و دیوانگی اور ست گن
اور تم گن و رج گن جملہ اوسی قلب صنوبری مین ہے اور نیکوکاری اور بزرگی اور خداطلبی
اور معرفت اور رنج و راحت بہی اوسی قلب مین ہے تمام گرہ ہای مذکورہ بالا جو بیان ہوچکی
ہین اونکا علم بغیر مدد ذات اور رہنمائی مرشد کامل نہین ہوسکتا اور جب تک یہہ گرہ کشادہ نہون
منزل مقصود کو طالب نہین پہونچ سکتا طالب کو جد و جہد کرنی چاہیے تاکہ فضل و عنایت
سے منزل مقصود کو پہونچے اور واسطے پہونچنے منزل مقصود اور طے کرنے اس سلوک کی یہہ عمل
کرے جسکو اشٹانگ جوگ کہتے ہین اور وہ مراد جہہ جوگ سے ہے اور اوسکی نام یہہ ہین۔
اول آسن یعنی بیٹھک دوم پرانایام کہ جسمین دم کو اوپر کو کہینچکر حبس کرتے ہین سوم پرتیاہار
یعنی دلکو خطرات سے نگاہ رکہے چہارم دہارنا مراد قرار اور تمکین دل سے ہے تاکہ پراگندہ نہو پنجم
دہیان مراد تصور سے ہے ششم سمادہ مراد استغراق سی ہے طریقہ فقرای ہنود مین چوراسی آسن
ہین منجملہ انکے تین آسنون کو زیادہ کارآمد اور مفید سمجھکر عمل مین لاتے ہین اونکے نام یہہ ہین
سستک - پدم آسن - سدہ آسن - سستک کا یہہ طریقہ ہے کہ ایک جگہہ بیٹھے پای
راست درمیان ران چپ اور پای چپ درمیان ران راست رکہے اور سیدہا بیٹھے کہ اصلا
پشت خم نہو - پدم آسن یہہ ہے کہ پای راست ران چپ پر اور پای چپ ران راست
پر رکہے اور دست راست کو پس پشت لیجاکر انگشت نر پای راست کا اوس سے پکڑے اور
دست چپ کو پس پشت کرکے انگشت نر پای چپ کا اوس سے پکڑے اور زنخدان کو سینہ سے
ملاکر نظر سرہ بینی پر جادی اور کمر کو راست رکہے اس ترکیب سے خطرات و پریشانی دور ہوتی ہے

تیسرا سدھ آسن اسکی ترکیب یہہ ہے کہ پاشنہ پای چپ کو زیر مقعد رکھے اور
پای راست کو ناف پر رکھے اور دونون ہاتھ سے پکڑے اور سیدھا بیٹھے اور حبس دم کرکے نظر
اپنی دونون ابرو کے درمیان مین رکھے اس عمل سے در معرفت وا ہوتا ہے اور بعض سدھ آسن
کو یون کرتے ہین کہ پای چپ پر نشست گاہ رکھے اور پای راست ران چپ پر رکھے اور درمیان
دو ابرو کے نظر جماوی - وجود انسان مین سات جگہہ ہین کہ اوسکو سات چکر و کنول کہتے ہین
یعنے نیلوفر - اول کا نام آدہار ہے محل اسکی مقعد ہے اور یہہ چار برگی ہے مدار قالب اسپر ہے دوسرے
چکر کا محل ذکر ہے اور یہہ چہہ برگی ہے تیسرا چکر مقام ناف ہے اور یہہ دس برگی ہے چوتہا اناہت
چکر میان سینہ و شکم کے ہے کہ اسکو قلب صنوبری کہتے ہین اور یہہ بارہ برگی ہے پانچوان چکر سدہ
اور کریال چکر کہلاتا ہے یہہ گلو کے مقام پر ہے نزدیک سینہ کے یہہ سولہ برگی ہے چہٹا چکر اگیان
درمیان دو ابرو کی ہے زبان ہندی مین اوسکو سہم کہتے ہین دو برگی ہے اور ساتوان چکر
سب چکرون سے اوپر ہے یعنی بمقام ام الدماغ اور زبان ہندی مین چہہ دل چکر کنول اسکو
کہتے ہین اور یہہ ہزار برگی ہے جب تک سیر دل کے اس چکر مین نہو راہ معرفت طالب پر کشادہ
نہین ہوتا طریق عبور طریق چہہ چکر سے عبور کرکے ساتوین چکر کے سیر کا یہہ ہے اول چاہیے
کہ بموجب قاعدہ پدم آسن یا سدھ آسن کے بیٹھے اور دل نیلوفری کی بائین طرف کہ مانند بیضہ
مرغ کے پارہ گوشت ہے اوسجگہہ سے تصور کرے زبان ہندی مین اوسکو کنڈلی کہتے ہین دو ہزار
ستر رگ اوس سے نکلتی ہین اور تمام بدن مین ساری ہین اور جملہ رگون مین دس رگ پر مدار ہے
اور نام اون دس رگ کا یہہ ہے - ایرا - پنگلا - سوکہمنا - کاندہاری - رستت - جمنا - الہتا -
کاکچنا - سوکری - من دلی - اور ان دس رگون مین سے صرف تین رگ بوقت عمل استعمال مین
لاتے ہین ایک ایڑا - دوسری پنگلا - تیسری سوکہمنا - کہ اسکو شوسمنا بہی کہتے ہین -
اٹرا ایک رگ ہے جانب سوراخ راست بینی کے جو خاصیت آفتاب کی رکہتی ہے یعنی گرم ہے
سوکہمنا ایک رگ ہو درمیان دو ابرو کے کہ خاصیت آتش کی رکہتی ہے یعنی گرم ہے اور قالب ان

ہین دس باد ہین - پران باد - اپان - سمان - اودان - بیان - اناک - کورم - کرکل دیودت - دہنجی - پانچ بادان دس باد مین سی جملہ رگون مین جو بہ تعداد دو ہزار ستر کے ہین سیر کرتے ہین اور جملہ دو باد ایک پران باد دوسری اپان باد کو سالک اس راہ کے عمل مین لاتے ہین جو باد اوپر کو جاتی ہی اور راہ بینی اور دہن سی برآمد ہوتی ہے اوسکو پران باد کہتے ہین اور اپان باد اوسکو کہتے ہین جو مقعد کی راہ سے نکلتی ہے پران باد کہ محل اوسکا قلب صنوبری ہی چھبیس[26] انگشت اوپر کو جاتی ہے اور اوسمین سے بارہ انگشت باہر کو جاتی ہے اور جو بارہ انگشت باہر کو جاتی ہے آٹھ انگشت پھر اندر کو آتی ہے اور چار انگشت باد منقطع ہوتی ہے اور باہر رہ جاتی ہے اور جو باد دل صنوبری سی اوپر کو جاتی ہے اوہ ہن کہتے ہے اور جو باہر کو آتی ہے وہ سو کہتی ہے اور دل ہمیشہ اسی ذکر مین گویا رہتا ہی اور رات دن اکیس[21] ہزار چھہ سو دفعہ ذکر کرتا ہے اور حیات وابستہ ہر دو باد مذکورہ کی ہے کنڈلی زیر ناف ہے اور کنڈلی مذکورہ کے اوپر جو مثل بیضہ ہے کنڈلی کی جگہہ ہے اور کنڈلی رگ ہے مدور اوس بیضہ کے اوپر اوسکو جنبش اور حرکت نہین ہے گویا خواب مین ہے سالک کو چاہیے کہ رگ پران باد کو براہ سو کہنا کنڈلی تک پہونچاوے تا کہ وہ گرم ہو اور حرکت مین آوی اور خواب سے بیدار ہو پھر اپان باد کو ایک جگہ کر کے کنڈلی تک پہونچاوی اور ان دونون باد سے کنڈلی کو حرکت دی تا کہ قلب صنوبر کو پہونچے راہ بستہ صنوبر کشادہ ہو جاوے اور جان اوس راہ سے صنوبر مین آوی اور یہان سی ام الدماغ کو پہونچے کر وہان پہونچتے ہی دروازہ معرفت کشادہ ہو اور جو پسینا بوقت عمل کے بدن پر آوی اوسکو بدن پر ملدے اور ترشی اور نمک سے پرہیز رکھے اور شیر اور شیرنی کہاوے اور تھوڑا کہاوی شہوت سے پرہیز رکھے علایق اور عوایق کو ترک کرے اور تین ماہ تک برابر اسکو کرتا رہے تین ماہ مین مطلب حاصل ہوگا ایک حالت پیدا ہوگی چوتھے ماہ عالم ملکوت منکشف ہوگا پانچوین مین خود بصفات ملکی ہوگا انجام مین خود بخود رستگاری پاکر عین ذات ہوگا یہہ طریقہ عمل پرانا یام کا ختم ہوا - دوسری ترکیب پرانا یام

کی یہہ ہے کہ ابتدا میں پورک کہنبہک اور ریچک کے عمل کرے اور اوسکو تین آوہات کہتے ہین اور وہ یہہ ہے کہ اول بار ۱۶ پل دم کو سوراخ بینی چپ سے اوپر کو کہینچے یہہ پورک ہوا اور پہر ۶۴ پل دم کو درمیان دو ابرو کے نگاہ رکہے یہہ کہنبک ہوا پہر ۳۲ پل مین براہ سوراخ بینی راست اوسکو نکالے یہہ ریچک ہوا اور یہہ پرانایام صغیر ہے اور اوسط درجہ کا یہہ ہے کہ عمل پورک ۳۲ پل اور عمل کہنبک ۱۲۸ پل مین اور عمل ریچک ۶۴ پل مین ہے اور اعلی درجہ کا پرانایام یہہ ہے کہ عمل پورک ۴۸ پل مین اور کہنبک ۱۹۲ پل مین اور ریچک ۹۶ پل مین اور عمل پورک صغیر مین پسینا بدن پر آتا ہے اور اوسط مین سوزش ہوتی ہے اور اعلی مین بدن صاف ہو جاتا ہے اور اسکو جلسہ پدم آسن سے کرے اور اس عمل مین دم کو اتنا روکے اور بند کرے کہ جو نو سوراخ بدن بادا و ایان کے ہین کسی سوراخ سے برآمد نہو اور بحالت عمل نظر سرہ بینی پر رکہے اور اس شغل کو ایسی جگہہ کرے کہ زمین پست ہو نہ بلند اور کثافت سے پاک ہو اور آواز کسی کی کان مین نہ پہوچے علامت ظاہر ہونے برہم کی دل سالک پر اول سلوک مین یہہ ہے کہ کبہی تو اوسکے تصور مین گہر تاریک نظر آوے اور کبہی مانند دود کی اور کبہی مثل روشنی آتش اور کبہی باد مانند کے کبہی مانند کرم شب تاب گاہے درخشندگی برق گاہے سفیدی اور گاہے مانند بلور اور گاہے مثل روشنی ماہ کے نظر آوے طریق دہارتا کرنیکا یہہ ہے کہ اول تصور دلکا پانچون عنصرون پر کرے اور سبہی بزرگ انکا مین ہون جب تصور انکا درست ہو تو عین انکا آپ ہو جاوے اوسکو بیماری اور پیری اور مرگ نہو اور دل اوسکا کسی طرف کو نجاوے اور موں یہہ اوسکا نورانی ہو اور بو بہی خوش آوے اور یہہ علامت ابتدائی سلوک کی ہے **دہیان** عمدہ ریاضات سے ہے اور مشغولی کا اسکی یہہ راہ ہے کہ کل عالم کو عین برہم جانے اور برہم کو کل عالم جان کر دہیان کرے منزل مقصود کو پہونچے اور اوسپر عالم ملک و ملکوت و عجائبات مکشوف ہو **سمادہ** یعنی استغراق اسکو کہتے ہین کہ جسوقت دل خطرات اور خواہشات سے پاک صاف ہو کر ذات حق مین محو ہوا اور ایسا محو ہو کہ جیسے پانی پانی مین اور آگ آگ مین یا نمک پانی مین ملجاوے اور شعور خود اور غیر خود نرہے اور مالی اور منی طرف

ہوا اور عالم بے کیف اوسپر جلوہ گر ہوا اوسکو سمادہ کہتے ہین اسمین حیات ابدی حاصل ہوتی ہی
ایک ترکیب یہہ ہے کہ بموجب ترکیب مسطورہ بالا دم کو ہر طرف سی حبس کرکے ام الدماغ مین پہونچادے
اور وہان روکے رکہے تاکہ آواز مانند جرس کی دماغ مین پیدا ہو کہ اوسکے پیدا ہونے سی مقصود
طالب کا جلد حاصل ہو ایک اعلی طریق سمادہ کا یہہ ہے یہہ بمنزلہ خزانہ عارفان کے ہے اسکی
تعلیم برہم چاری کو کرتے ہین جو طالب خدا حواس درونی اور بیرونی کو قید ضبط مین لایا ہوا ور
جسنے پیر کی خدمت کی ہو اور اعتقاد صادق رکہتا ہو یہہ منتر جو ہنس منس ہے یعنی اوہم من اوہم اور
یہہ ہمیشہ تمام جانداروں مین پڑہا ہی اور کوئی اوسکو نہین جانتا جیسے آگ لکڑیون مین ہے لیکن بغیر
سعی کے معلوم نہین ہوتی یا جیسے روغن کنجد مین ہے بغیر سعی کے برآمد نہین ہوتا طریق اوسکے کرنے
کا یہہ ہے کہ پاشنہ سے مقعد کو جو اول چکر ہے بند کرے اور اپان باد جو ہمیشہ پائین کی طرف متوجہ
ہے اوپر کو کہینچکر ناف تک جو چکر سوم ہے پہونچاکر اور وہان سی چکر چہارم کہ جو میان دل کے ہے
پہونچاکر اور چکر پنجم تک کہ حلق ہی گذران کر چکر ششم تک جو اندرون بینی مابین دو ابرو کے ہے پہونچا کر
اور وہان پران باد کو جنبش کرے اور اوسجگہہ وہ ہی اپان باد پہونچکر پران باد کہلاتی ہی اور ام الدماغ
مین تصور اسم بزرگ اوم کا کرے اور یہہ جانے کہ وہ برہم کہ جسکا یہہ نام ہی مین ہون اور آواز انا ہد کو کہ
بے رنگ ہی اور مانند بلور صاف یعنی آواز مطلق اور بے انقطاع تمام بدن مین پُر ہے اوسکو صاف
اور بے رنگ اور بے حرف جانکر مشغولی کرے اور تصور اس آواز کا درمیان دل نیلوفری کے کرے
اور یہی مشغولی بے اجپائی کہ بے شغل مشغولی ہے ۲۱۶۰۰ دفعہ سب جانداروں مین شبانہ روز ہوتی ہے
جو ذات کہ عین نور اور بس لطیف ہے اوسکو جانے کہ وہ مین ہون جب تک اسبات کی وابستگی
از راہ باطن نہو تب تک تو ہنس ہے اور جب وابستگی ہوگی تو پرم ہنس ہوگیا یعنی پرم اتما
جو اپنے دل پر قابو طلب ہوتا ہے وہ اس مرتبہ کو پہونچتا ہے ورنہ نہین - جو تعلیم مہادیو جی
نے سری کرشن جی کو اور پاربتی جی کو کی ہے اور سری کرشن جی نے ارجن کو کی ہے اسکا
بیان بطور مجمل کیا جاتا ہے ٭

## تعلیم مہادیوجی کی سری کرشن جی کو

سری کرشن جی نے مہادیوجی سے کہا کہ جو ذات پاک حی اور قایم اور ابدی اور سرمدی
بے ابتدا بے انتہا اور صورت اور چگونگی سے پاک ہے اوسکے حصول معرفت اور مشغولی کا
طریقہ بتلاؤ مہادیوجی نے کہا کہ ای سری کرشن جس ذات پاک کی معرفت کا تمنے سوال کیا ہی
وہ ذات پاک تو برہما ہای بیشمار اور بشن ہای دوار اور اندر ہای روزگار کی شناسائی مین
بہی نہین آئی مین کس شمار مین ہون باندازہ فکر اور دریافت اپنی حصول مقصود اور مشغولی کا
راہ بتلاتا ہون تاکہ عالم اور تعلقات بود و نابود سے تمکو آزادی حاصل ہو جاوی اور ہوا
اور ہوس نہ ہے وہ یہہ ہے کہ سالک اوسکو دہیان یعنی استغراق کہتے ہین کہ جسکے کرنے سے از
خود و غیر خود سے بے شعوری حاصل ہو اور اصل خطرہ جو اسکا مخل نہو اور پہلے جو کچہہ گناہ کبیرہ یا صغیرہ
کئے ہون اوس سے محو ہو جان دہیان مراد ہے اپنی فنائیت اور نابودی بود عالم سی اور اس
شغل کے ایسی مشق کرے کہ کوئی خطرہ ماسوی اللہ کے نہ آوی اور اپنی خودی اور عالم سے بے
شعوری ہو محو در محو بحق ہو جای ثمرہ اوسکا بقا باللہ ہے کہ کسی طرح اوسکو فنا نہین ہے چاہی
اول ہوائی شہوانی جو مراد حظوظ نفسانی سے ہی کم خوری اور کم خوابی اور کم اختلاط زنان اور کم
صحبتی مخلوق سی دفع کرے اور دلکو تفرقہ سے پاک تاکہ شہوات محو ہو کر دل دہیان مین استقامت
پکڑے اور مانند حرکت باد کی چلنے سی باز رہی اور دل روح مین مضمحل اور روح جلوہ نور ذات مین
واصل ہو اور انسان کہ عالم صغیر سے ہی مثل عالم کبیر کے ہو جای بلکہ عین وہی ہے اگرچہ از روی
تعدد بکثرت نمودار ہے یہہ تعدد تفرقہ دل سے ہی اور اگر دلکو ضبط حواس درونی اور بیرونی سے
جمعیت حاصل ہو تو بہی عالم صغیر عالم کبیر ہو جای اور یہہ جمعیت جب حاصل ہو جب مشغولی کرتے کرتے
حباب وار دریای ہستی حق مین غوطہ مار جاے اور محو ہو جای تاکہ بجز رنگ نور بے مانند کے اور کچہہ نظر
نہ آوے اوس نور کو جوت کہتے ہین اور وہ نور ایسا روشن ہے کہ روشنی سورج کی اوسکی پرتو کا ایک
ذرہ ہے اور جس عمل اور ریاضت سے کہ حاصل ہو یہہ ہے کہ حواس درونی اور بیرونی کا ایسا ضبط کری

کہ دل خطرات حواس سے پراگندہ نہوا ور جب حواس مقید ہو جاوین تو دل تفرقہ سے پاک
ہوتا ہے خلاصی دل کے خطرات سے ریاضت اور مجاہدہ سے ہوتی ہے اول بیراگ ہے یعنی
تجرید و تفرید اختیار کرنا اور رسوم اور عادات اہل جہان سے متنفر ہونا جیسے کہ اسباب دنیوی اور
تعلقات جہان کہ مراد محبت زن و فرزند اور یار عزیز و قریب سے ہے اور یہہ ایک زنجیر پاے
طلب ہے اسکو ترک کر کے قدم راہ حق مین رکھکر ایسا مشغول ہو کہ ماسوا اللہ کے اوسیکا ذکر
فکر نہوا ور جب یہہ حالت پیدا ہو تو نیک و بد راحت و رنج دولت و فلاکت اور دوست و
دشمن اور زر اور خاک اوسکی نظر مین محو اور ملغی ہو جاوین اور واصل بحق ہوا ور جس مین انانیت
اور تکبر ہوا ور وہ کیسا ہی اشرف المخلوقات ہو معرفت حق سے بے بہرہ ہے اور مانند حیوانات
کے ہے اور جو کوئی غیر اشرف اور جاہل ہوا ور نادان ہوا ور اوسمین آنانیت نہوا ور وہ راہ
حقیقت کا چلنے والا ہو تو مین اوسکے قربان ہون جو کہ خود بینی اور خواہش اور حظوظ نفسانی
سے گذرا اور اوسنے دلکو اپنے قابو مین کر لیا جہان مین دانا اور مردانہ وہی شخص ہے اور
مشغولی ساتھہ دل صنوبری کے جان پر فوق رکھتی ہے اور انسان مین دو خاصیت ہین ایک
زہر کی اور ایک آبحیات کی زہر مراد خواہشات دنیوی سے ہے اور آبحیات سے مراد معرفت ایزد
بیچون سے ہے طالب کو چاہئے کہ زہر کو ترک کرے اور آبحیات کا خواہان رہے اور آبحیات کے ہاتھ
آنے کی یہہ ترکیب ہے۔ پرانایام یعنی حبس دم کرے کہ باد در دلی کو سب جگہہ سے کہینچکر بتدریج
بمقام صدر سینہ کہ حلقوم تک ہے لیجاے کہ اوسکو دواد دشل اور جاے آفتاب بولتے ہین جو کوئی عبادات
مین مصروف ہوا وسکو عابد کہتے ہین اور جو ریاضت سے تزکیہ نفس کرے اوسکو سالک اور جو علم
پڑہے اوسکو عالم اور جو حصول معرفت مین مقید ہو کر مرتبہ سنیاس کو پہونچے اوسکو عارف کہتے ہین
اگرچہ ادراک ذات پاک کا حواس ظاہری اور باطنی سے ممکن نہین ہے لیکن نور اوسی روح الارواح
کا عالم مین جلوہ گر ہے وہ آنند سروپ ہے اور گیان سروپ یعنی کمال آرام و دانش و نور الانوار ہے
بحث ہے بدایت اسکی بے نہایت ہے نہایت اوسکی بے انتہا ہے اور تمام اجرام واجسام علوی

وسفلی اورنفوس وعقول ورارواح مین دایر وسایر ہی ہرشئے پر محیط ہے اورسب پر قادر ہے پیداکرنا اورنگاہ رکہنا اورفناکرنا اوسیکے اختیار مین ہے ٭

## تعلیم مہادیوجی کی پاربتی کو

مہادیوجی نے فرمایا ای پاربتی عالم صنایع ذات پاک بیچون سی ہے کہ اول وسکا بے ابتدا اور آخر اوسکے بے انتہا ہے اورجسکو اوسکی معرفت حاصل ہو وہ فنا پذیر نہین ہوتا اور جو کوئی ہمیشہ عبادت اورعمل نیک مین مصروف رہے اوسپر دروازہ معرفت کا کہل جاتا ہی عالم مظہر ذات پاک کا ہی اور اسرارالہی اوسمین عیان ہین اورمعرفت وسکی عارف کی استاد معرفت ہولی ہی جسنے اپنی نفس کو جو تعلق وجود عنصری سے رکہتا ہی پہچانا وہ سب تعلقات سی خلاص ہوگیا اورعلم معرفت انسانکی ذات مین ایسا ہی جیسی پتہر مین آگ یا بوگل مین یا روغن شیر مین اورحرکت ہوا مین اورمعرفت حاصل کرنے کیواسطے کچہری مدرا مذکورہ بالاکی مشغولی کرے کہ دلکو پراگندگی سے محفوظ رکہے اور خواہشات کو جلاوے اور دل کو مثل چراغ کے روشن کرے اور ایسا دہیان ومشغولی حق مین مستغرق ہو کہ بجز حق کے اور کچہہ نظر نہ آوے اورجو شخص شہوت وغضب وریند او رخواہشات کو دور کرے وہ مرد ہے اورصحبت خلق سے نفرت اور کم خوری اور کم خوابی کا عادی ہو اور پہر دل کو تفکر الہی مین مشغول کرے اورجو کچہہ خلاصہ علوم نافع چار وید کا ہے وہ تو عارفونکو حاصل ہوا اورجو اوسکے علاوہ ہے وہ عوام الناس کو اور اسی باعث سے عوام پریشانی مین ہین اورجس علم سے خدا ملے وہ علم معرفت ہی ای پاربتی اگر کوئی ہزار اسمید جگ کرے اور یہہ پنڈتون کے نزدیک عبادت عظمی ہے اورجسکو معرفت خدا حاصل ہوا وسکے نزدیک اسکی حقیقت نہین ہے اگر کوئی ایک حرف معرفت کا کسیکو تعلیم کرے اوس سے بہتر ہے جو کوئی تمام عالم اور جو اوسمین ہے کسیکو بخشدے جب کچہری مدرا سی پراگندگی رفع ہو تو پہر تفکر روح مین اپنے آپ کو فنا کرے اور صفت روحی پیدا ہو بعد اسکے روح کو مشغولی مبدا مین ایسا مصروف کرے کہ اوسمین مستہلک ہوجاوے اور ساتہہ ہستی حق کے بقا یاب ہوجاوے اور اصلا دوری نرہے اور اپنا اور عالم کا شعور نرہے اور حقیقت بیرنگی جلوہ گر ہو

اضافات اور تفاوت نیک وبد وعالم وجاہل وشریف ورزیل وسکی نظر سے برطرف ہوجاوے مخلوق سے اختلاط رکہنا طالب کے حق مین مضر ہے اور خلوت مین سراسر نفع ہے اور ہوا اور ہوس اور خواہشات کو دور کرے تا جمعیت حاصل ہو جب ایسا ہوجای تو معرفت حق اوسپر جلوہ گر ہو اوسکو خودی اور عالم کا شعور نہیے ای پاربتی جو کوئی ان اوصاف سو موصوف ہو موت وسکو ضرر نہین پہونچا سکتی ہے اور اوسکو پروای قالب نہین رہتی اور جسکو معرفت الہی حاصل ہو خواہ وہ بادیہ مین رہے یا ویرانہ مین خواہ ساتہہ خلق کے ہو یا تنہا جس جگہہ اور جس مقام پر چاہے رہے اوسکو اختیار ہے خواہ بستر خواہ خاک دان پر اوسکو کچہہ باک نہین اہل معرفت کے نزدیک دیگر علوم کی کچہہ قدر نہین ہوتی اونکے نزدیک بادشاہی عالم کی ہیچ ہے اور میان عارف اور غیر عارف کے فرق یہہ ہے کہ دل عارف کا ہمیشہ ساتہہ جمعیت کے رہتا ہے اور دل غیر عارف کا تفرقہ مین مبتلا رہتا ہے دل عارف کا ہمیشہ ساتہہ حق کے اور دل غیر عارف کا ہمیشہ ساتہہ مرادات اور پریشانی عالم کے جسکو اندیشہ قالب رہا اور انانیت جاتی رہی اور خواہش دور ہوگئی معرفت حاصل ہوئی اور حضوری حق حاصل ہوئی اور جسکو استاد یعنی گورو شغل کی تعلیم کرے اور وہ اوسپر عمل نکرے اوسکو اصلا فائدہ نہین ہوتا گورو کو دیوتا اور بزرگ سمجہنا چاہئے اور کوئی کیسا ہی عالم دانا ہو بغیر گورو کے مثل حیوان کے ہے کہ اصلا اوسکو راہ معرفت حاصل نہین ہوسکتا جسنے گورو کی خدمت کی اوسنے راحت دارین پائی فقط

## تعلیم سری کرشن جیو کی ارجن کو

ای ارجن جوگ یعنی روح ودل وعقل ہر سہ کو ایک تصور کرے غیر ذات پاک بزرگ کے اپنے اندر کسیکو راہ مت دے نامرادی راہ نامرادی ہونا مراد مردون کی ہے ۔ ست گن ۔ رج گن تم گن ۔ تینون کو ترک کر ۔ دوئی کو دل سے دور کر سب ایک ذات ہی قولہ تعالی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۔ نادانی کو دور کر کہ عقل لازوال اسی کو کہتے ہین ای ارجن موحد اوسکو کہتے ہین کہ تمام عالم کو اپنا دوست جانے اور کسی سے اوسکو دشمنی نہو اگر کوئی مدح اوسکی کرے خوشحال

اور جو کوئی ذم کرے دلگیر نہو اوسکی نظر مین حیوان انسان اور جملہ مخلوقات یکسان ہو جو کام کرے اوسیکی طرف سے جانے اور کیکو شریک نکرے ای ارجن یقین جان سب وہی ہے یعنی وحدہ لاشریک رباعی ✤ غیرتش غیر در جہان نگذاشت ✤ وحدتش اسم این و آن برداشت ✤ گم شو و جملہ ظلمت پندار ✤ نزد آن نور واحد القہار ✤ ای ارجن خودی اور خودنمائی کو چھوڑ **شعر** گر تو دم از خودی زنی ہمدم نئی ✤ تا کہ موی ماندہ محرم نئی ✤ ای ارجن جب خودی اور خودنمائی تجہہ مین نرہی تو جمعیت حاصل ہوئی ای ارجن دو چیز این ایک توحید دوسری سلوک اگر تو راہ سلوک کو اپنے قصد سے ترک کرے تو یہہ عرفان نہین ہے تمام بزرگان متقدمین نے راہ سلوک اختیار کیا ہے جو کوئی اپنی روح کے ساتہہ محبت کرے اور اوسکے ساتہہ آرام ایسے آدمی کو سلوک آپ چہوڑ دیتا ہے ای عزیز جسکا توحید پر یقین ہے سلوک کو وہ اصلا نہین چہوڑتا کہ سلوک کے چہوڑنے سے خلق عالم ابتر ہوتی ہے ای ارجن سب کو خدا سے جان اور اپنے آپ کو درمیان مین نلا جو شخص خواہشات سے گذرتا ہے وہ سلوک بجالاتا ہے پس تو بہی سلوک کو نچہوڑنا جو عبادت کرے اوسکو آتش عرفان مین جلا کر کسی چیز کی خواہش نکر خواہ خشک ہو خواہ تر جو کچہہ غیب سے پہونچے اوسپر قناعت کر مشغولی ذات بیرنگ کی سب سے بہتر ہے ای ارجن جو شخص عبادت بے ریا کرتا ہے اوسکو سنیاسی کہتے ہین۔ عالم ظاہر اور باطن مین کوئی چیز بزرگ تر شغل حق سے نہین ہے پس تجکو چاہیے کہ سب کو چہوڑ کر شغل حق اختیار کر شناخت حق تعالی کی لبا مشکل ہے

سالہا کردند مردان انتظار ✤ تا یکے را بار شد از صد ہزار ✤ ای ارجن جو کوئی یاد خدا مین جان دیتا ہے وہ واصل حق ہوتا ہے۔ ای ارجن سبکو چہوڑ کر مشغول ذات پاک کا ہو اوس سے بزرگ تر عالم مین کوئی نہین ہے اپنے دلکو حق کے ساتہہ رکہہ سجدہ اور پرستش حق کی کر اور اپنے آپ کو حق سے جان اور جب تو ایسا ہو گیا

تو در رہ گم شو وصال اینست و بس ✤ تو مباش اصلا کمال اینست و بس ✤ ای ارجن

حقیقت اوس ذات بیرنگ کی فرشتے نہین جانتے اور عابد اور زاہد نہین پہچانتے جان تو کہ فرشتہ
اور عقل اور دانائی اور تمیز اور صبر راستی شادی و غمی اور ڈرنا اور نڈر رنا اور رنجیدہ کرنا اور نکرنا اور
یگانگی اور شکرگذاری اور درویشی اور بدنامی اور نیکنامی اور شہوت وغیرہ ایک ذات واحد پاک
سے پیدا ہوئی ہین **رباعی** ہر نقش کہ بر تختہ ہستی پیداست ✤ آن صورت آن کس ست کو نقش آراست ✤
دریای کہن چو بر زند موجی نو ✤ موجش خوانند در حقیقت دریاست ✤ ای ارجن جسکو خدا نے
دوست رکہا عرفان جو مثل چراغ کے ہے اوسمین پیدا ہوا نادانی کہ مثل تاریکی ہے برطرف
ہوئی سے جای کہ سلطان خیمہ زد غوغا نماند عام را ✤ ای ارجن وجود انسان مین تین خصلت
ہین ستگن - رجگن - تمگن - جمعیت اور صبر و آرام و ذکر ستگن سے ہی خواہش و میل وریا
وانانیت و خودنمائی رجگن سے ہی فراموشی اور کاہلی اور غضب تمگن سے ہے جہد کرکے
خصلت ستگن کو زیادہ کر جب ستگن پر غالب ہوا عرفان رونما ہوا - ای ارجن اوسوقت یہہ
خصلت پیدا ہوتی ہین کہ شادی اور غم اور سنگ و زر اور دوست و دشمن اور ذم اور خوشی
نیک خوئی و بدخوئی برابر ہو جب ایسا ہو تو اون تینون خصلتون سے خلاص ہوا ای ارجن
ایک مقام ہے لامکان کہ وہان نہ آفتاب ہے نہ ماہتاب خود بخود اپنے نور سے منور ہے پس
وہ شخص اوس مکان مین متمکن ہوے ✤ نماند ذکر خدا گردد ورگردد ✤ ز سرتا پا ہمہ پر نور گردد ✤ طریق
مشغولی ذات پاک کا یہہ ہے گوشہ مین بیٹھے جای پاک ہو تنہا ہو وہ جگہہ نہ بہت بلند ہو نہ پست
مصلی ابریشم کا ہو یا پوست آہو کا یا گیاہ پاک کا وہان مربع بیٹھکر شغل روحی کرے سر سے
پاؤن تک کوئی عضو حرکت نکرے نظر اپنی اوپر پست بالای بینی کے رکہے اصلا چپ و راست
کو نہ دیکہے ایسا استقامت سے مشغول ہو کہ کوئی خطرہ ظاہری اور باطنی دل مین نہ آوے
ای عزیز درویشی ایسی چیز نہین ہے کہ جو بہت سے کہانے سے ہاتہہ آوے یا کم کہانے سی
یا زیادہ سونے سی یا بیدار رہنے سی جو طریق تمکو بتلایا ہی اوس طریق سی حاصل ہوتی ہی فقط
ایکروز حضرت قبلہ نے فرمایا کہ اطلاق توحید بہی اگر مٹ جاے تو بہت خوب ہے کیونکہ ذات

بجت حد وحصر وشمار سے مبرا ہے جو کوئی سب کو چہوڑ چہاڑ کر ایک کے سر ہو رہے تو بہتر ہے اور
ایک کا بہی طلاق مٹا دے تو پہر تو کچہہ کہنا ہی نہین دتاتری فقیر سنیاسی جسنے چوبیس گورو
کئے تہے منجملہ اونکے ایک عورت سے بہی اوسنے تعلیم پائی تہی چنانچہ وہ ایک کنواری لڑکی برہمنی تہی
جب تین آدمی غیر شہر سے اوسکی شادی کا پیغام لیکر آئے تو کہانے کے واسطے کچہہ موجود نہ تہا لڑکی
وہان کوٹنے لگی اور چوڑیون کی آواز آئی لڑکی نے سوچا کہ یہہ آدمی آواز سنکر یہہ سمجہینگے کہ اسکے گہر
مین ایک دن کا کہانا بہی موجود نہین یہہ سمجہکر اوسنے دو دو چوڑی اپنے ہاتہہ مین رکہہ لین باقی
سب توڑ ڈالین لیکن آواز بند نہ ہوئی تب اوسنے ایک ایک اور توڑ ڈالی تب آواز بند ہوئی
فقیر سنیاسی نے اس سے توحید کی تعلیم حاصل کی ہمارے نزدیک اگر ایک بہی توڑ دی جاتی تو
کچہہ مضایقہ نہین ٭ التوحید ترک التوحید فی التوحید ۵ نیستم من ہر چہ ہستی لیس تو ئی ٭
چون یکے نبود کجا باشد دوئی ٭ مؤلف

## اب مفصل بیان دتاتری کے چوبیس گروون کا لکہا جاتا ہے

کہتے ہین زمانہ سابق مین ایک راجہ جسکا نام جدو تہا گیان سیکہنے کیواسطے بہت سے جوگی اور
رکہیشرون کے پاس جایا کرتا تہا ایک دن اتفاقاً گوداوری ندی کے کنارہ چلا گیا وہان
دتاتری رکہیشر کو دیکہہ سکہپال سے پرے اوترا اور بکمال ادب و تعظیم اونکی تعریف کرکے یہہ کہا کہ
مجہکو گیان یعنی راہ معرفت پرمیشر کا بتلاے دتاتری نے کہا کہ مین نے چوبیس گورو کرکے جو گیان
اونسے حاصل کیا ہے وہ مفصل تم سے بیان کرتا ہون اور پچیسوان (۲۵) گرو میرا بدن ہے جب
مین نے اپنے بدن کی طرف خیال کیا تو معلوم ہوا کہ اسمین بول براز اور گوشت اور استخوان
اور خون ناپاک بہرا ہوا ہے اور اچہی چیز بجز افعال نیک و ریاد خدا کے اور کچہہ نہین ہے پرمیشر
کی یاد بود کرنے کے واسطے گہر سے باہر نکلا ٭ پہلا گورو زمین کو مینے اپنا گورو بنایا تین
باتین اوس سے سیکہین ایک یہہ کہ پہاڑ زمین سے اونچا ہے اور اوسکے اوپر انسان و حیوان ہم

ہین اور آندہی چلتی ہے اور پانی برستا ہی مگر وہ اپنی جگہہ سے نہین ہلتا پہاڑ کو دیکہکر دل مین
سوچا کہ عارف کو بہی خواہشات دنیا مین جو مانند ہوا اور پانی کے ہین آلودہ ہو کر اپنی جگہہ
سے ہلنا نہین چاہیئے ــ ؎ دلا چون کوہ باش از بردباری ✤ اگر خواہی کہ لعل از کان برآری ✤
دوسری درخت گورو درختونکو دیکہا کہ ان کے سایہ اور پہل پہول سے سب فائدہ اور آرام پاتے
ہین اور ایک پانو سے کہڑے رہ کر برسات اور گرمی اور سردی کا سب دکہہ اوٹہاتے ہین اور اپنی
جگہہ سے حرکت نہین کرتے اور جو لوگ ان کے سایہ کے تلے آرام پاتے ہین اور پتے اور پہل پہول
بہی اونکے توڑتے ہین لیکن درخت اونکو کچہہ نہین کہتا مین نے اپنے دل سے کہا کہ یہہ بدن مٹی
کا پتلا ہے اور ہمیشہ بنتا اور بگڑتا ہی اس سے کیا بہتر ہے کہ جو دوسرے کے کام آوے اپنا تن اور دہن
دینے سے انکار نہ کرنا چاہیئے اور زمین کو دیکہا کہ تمام مخلوق اوسکی چہاتی پر پانو رکہتی ہے مگر وہ کسیکو
کچہہ نہین کہتی ہمنے سوچا کہ عارف کو بہی ایسا ہی ہونا چاہیے کہ کسی کی تعریف یا ہجو سے خوش اور رنجیدہ نہو
ہوا گورو دوسرا ہوا گورو میرا ہوا کہ خوشبو اور بدبو دونون مین چلتی ہے اسکو دیکہکر دل مین سوچا
کہ عارف پر بہی جو کچہہ تلخ و شیرین رنج و راحت گذرے اوسپر صبر کرے کسیکی مدح اور ذم نکرے
پرمیشر کے دہیان مین لگا رہے ؎ رنج و راحت نہ ہیند پایدار ✤ باہمہ چون آب گردد سازوار ✤
اکاس گورو تیسرا گورو میرا اکاس ہے جسطرح گولر کے پہل کے اندر چہوٹے چہوٹے کیڑے بہرے
ہوے ہوتے ہین اسی طرح پرتہی اور اکاس کی گولائی کے اندر سب طرح کی جاندار بستے ہین اور
سورج کا عکس چاندی اور سونے اور مٹی کے برتنون مین برابر پڑتا ہے مگر وہ کسی سے لوث نہین
رکہتا اور اگر کوئی برتن ٹوٹ جاے تو اوسکی روشنی مین کچہہ فرق نہین آتا یہہ حال دیکہکر ہمنے جانا کہ پرماتما
کو جسکی قدرت چوراسی لاکہہ جون مین جلوہ گر ہے اکاس کی طرح سمجہنا چاہیئے کیونکہ جاندار چیزون
کے مرنے سے اوسکی شکتی مین کچہہ فرق نہین آتا ✤
پانی گورو چوتہا گورو میرا پانی مثل موتی کے صاف ہی اور اگر کہین میلا نظر آتا ہے تو مٹی اور
راکہہ کی وجہہ سے ہوتا ہے اور وہ اور سب چیزون کو پاک و صاف کرتا ہے اوسکو دیکہکر ہمنے

عورت سے محبت کرنے مین دونون بازو گیان و بیراگ کے جلجاتے ہین اور بے پر ہوجانے سے منزل مقصود کو نہین پہونچتا اسواسطے عورت سے علیحدہ رہنا چاہیے عورت کے پاس بیٹھنے سے گیانی بھی اندھے اور بہرے ہو جاتے ہین اور برا بھلا کچھہ نہین سوجھتا یہہ بات سمجھکر مین نے عورت کو ترک کر دیا ہے **مگس شہد گورو** بارھوان گورو شہد کی مکھیان ہین مین نے دیکھا کہ مکھیون نے چھتے مین شہد جمع کیا اور بخل سے اوسکو نہ کھایا اور نہ کسی دوسرے کو دیا وہ شہد ایک آدمی سب مکھیون کو جلا کر لیگیا ** **شعر** شہد مین جیسے مگس ہم حرص کے پابند ہین ** وای غفلت اس پہ زندان مین کیا خرسند ہین ** یہہ حال دیکھکر مین نے سوچا کہ روپیہ جمع کرنیوالون کا بھی یہی حال ہوتا ہے اوسدن سے دوسرے دن کے واسطے کچھہ نہین رکھتا سب خرچ کر ڈالتا ہون گیانی آدمی کو بھی اپنے بھوجن سے زیادہ لینا نچاہیے روپیہ جمع کرنے سے مکھیونکی طرح دکھہ ملتا ہے **قطعہ** در دہر ہر آنکہ نیم نانی دارد ** از بہر نشست آشیانی دارد ** نے خادم کس بود نہ مخدوم کسی ** گو شاد بزی کہ خوش جہانی دارد ** **ہاتی** تیرھوان گورو ہاتی ہے مین نے دیکھا کہ ہاتی پھنسانے والون نے جنگل مین گڑھا کھود کر اور سبز گھاس اوسپر جما کر کاغذ کی ہتنی اوسپر کھڑی کر دی جنگلی ہاتی جب اوسکو دیکھکر آیا تو اوس گڑھے مین گر پڑا اور گرفتار ہو گیا پس مین نے سوچا کہ گیانی کو عورت سے محبت رکھنا نچاہیے ورنہ ہمیشہ سوا دکھہ کے کبھی سکھہ نہین ملتا **ع** در راہ خدا کہ رہ زنان اند ** این راہ زنان ہمین زنان اند ** **مدھوا گورو** چودھوان گورو مدھوا ہے جو شہد مکھیان بہت دنون مین اکھٹا کرتی ہین وہ مدھوا ایکدفعہ نکال لیتا ہے مین نے سوچا کہ جمع کرنیوالون کو سوائے دکھہ کے سکھہ نہین ملتا اسلئے گیانی کو چاہیے کہ کسی دنیادار کے یہان سے بقدر ضرورت لے لے جھولی باندہ کر نہ لیجای ورنہ راہ مین کوئی رہزن چھین لیگا - **آہو گرو** پندرھوان ہیرا گورو ہیران ہے جس طرح وہ راگ سننے کو جاتا ہے اور اوسکے کوئی تیر مار دیتا ہے اور وہ زخمی ہو جاتا ہے اسیطرح آدمی عورت کا گانا اور اوسکی باتین سنکر اوسپر فریفتہ ہو کر اوسکے قابو مین آجاتا ہے اسطرح گیانی کو اپنی جگہہ سے دوسری جگہہ جانا اور عورت کا گانا سننا نچاہیے + + + +

